# قادیانیت

## ایک دہشت گرد تنظیم




ترتیب و تحقیق

محمد متین خالد

محمد نوید شاہین

''فیصل آباد پولیس نے ڈاکٹر شمس الحق طیب قادیانی کے بین الاقوامی شہرت حاصل کرنے والے اندھے قتل کے پانچ ملزموں کو 4 ماہ کی تگ و دو کے بعد گرفتار کرلیا۔ قتل کیس کا مرکزی ملزم محمود احمد مرزائی ہے' جو ڈاکٹر شمس الحق کے گھر ڈش اینٹینا ٹھیک کرنے جایا کرتا تھا۔ یہ تفصیلات ایس ایس پی آفتاب احمد چیمہ نے گذشتہ روز ایک پریس کانفرنس کے دوران بیان کیں۔ انہوں نے بتایا کہ ملزم محمود احمد اور بابر رشید نے اپنے سالوں ندیم' عمران اور دوست واجد عرف بھولا کے ساتھ مل کر ڈاکٹر شمس الحق سے کار چھیننے اور بھاری تاوان کے لیے اغواء کا پروگرام بنایا' اور محمود نے ساحل ہسپتال میں ڈاکٹر کو والدہ کے علاج کے لیے گھر چلنے کو کہا۔ ڈاکٹر شمس الحق جیسے ہی کار میں بیٹھے تو ملزموں نے اس کے ہاتھ پاؤں باندھے اور شیخوپورہ روڈ پر جا رہے تھے کہ گٹ والا کے قریب ان کی کار سڑک کے کنارے کھڑے ٹرک سے ٹکرا گئی۔ اس موقع پر پکڑے جانے کے خوف سے انہوں نے ڈاکٹر شمس الحق کو گولی مار کر ہلاک کر دیا اور فرار ہو گئے۔ ملزموں میں سے محمود احمد (مرزائی) بابر رشید اور واجد علی عرف بھولا کا تعلق منصور آباد سے اور عمران اور محمد ندیم کا تعلق محلہ سلطان پورہ ضلع شیخوپورہ سے ہے۔ پریس کانفرنس کے دوران پانچویں ملزموں کو صحافیوں کے سامنے پیش کیا گیا۔ جہاں محمود قادیانی نے قتل کا اعتراف کیا کہ اس نے یہ واردات اپنے ساتھیوں کے ساتھ مل کر تاوان اور کار کے لالچ میں کی تھی۔''

# قادیانیت

## ایک دہشت گرد تنظیم

ترتیب و تحقیق

محمد متین خالد
محمد نوید شاہین



عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت
حضوری باغ روڈ ملتان ☏ 514122

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ............ | قادیانیت' ایک دہشت گرد تنظیم |
| ترتیب وتحقیق | ............ | محمد متین خالد' محمد نوید شاہین |
| ناشر | ............ | عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت' ملتان |
| پرنٹرز | ............ | رحمانیہ پرنٹرز' لاہور |
| سرورق | ............ | وقاص انور |
| سن اشاعت | ............ | ستمبر 2001ء |
| قیمت | ............ | -/200 روپے |

ملنے کے پتے

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت

حضوری باغ روڈ' ملتان (پاکستان) فون: 514122

فاتح پبلشرز

غزنی سٹریٹ' یوسف مارکیٹ اردو بازار' لاہور فون: 7232336

ای میل: fateh_publishers@hotmail.com

# فہرست

 فکر انگیز تحریریں

# انتساب

قادیانیوں کی دہشت گردی اور انتظامیہ کی چیرہ دستیوں کا تازہ شکار

## مجاہد ختم نبوت غازی سیّد اطہر حسین شاہ گولڑوی

کے نام

جو اپنے نانا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی عزت و ناموس کی حفاظت کرتے ہوئے ظالم قادیانیوں کے ہاتھوں شدید مضروب ہوئے اور ان دنوں سنٹرل جیل سرگودھا کے ہسپتال میں زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہیں



ظلم پھر ظلم ہے بڑھتا ہے تو مٹ جاتا ہے
خون پھر خون ہے ٹپکے گا تو جم جائے گا

# آوازدو انصاف کو' انصاف کہاں ہے؟

گوئبلز نے کہا تھا کہ اتنا جھوٹ بولو...... اتنا جھوٹ بولو...... اتنا جھوٹ بولو...... کہ اس پر سچ کا گمان ہونے لگے۔ گوئبلز کا یہ فلسفہ یہودیت کے چربہ' اسلام دشمن طاقتوں کے نمک خوار مذہب قادیانیت کا نصب العین قرار پایا اور اس کے پیروکار اس میں ایک بڑی حد تک کامیاب بھی رہے۔ ''محبت سب سے' نفرت کسی سے نہیں'' کا دلفریب نعرہ قادیانیوں کے بھرپور پروپیگنڈے کا ایک مؤثر ہتھیار رہا۔ مرہم میں لپٹے لیکن زہر میں بجھے اس ہتھیار کی آڑ میں وہ ملک میں شرانگیزیاں پھیلاتے اور قانون شکنی کے مرتکب ہوتے رہے۔

سچ تو یہ ہے کہ قادیانیت ایک خطرناک سازشی سیاسی گروہ اور ملت اسلامیہ کا بدترین دشمن ہے۔ قادیانیوں کا بھارت' اسرائیل اور امریکہ سے براہ راست رابطہ ہے۔ وہاں ان کے مشن قائم ہیں جہاں سے وہ باقاعدہ ٹریننگ حاصل کر کے پاکستان میں دہشت گردی پھیلاتے ہیں۔ امریکہ خود عالمی دہشت گرد ہے اور پوری دنیا میں اپنے مفادات کی خاطر دہشت گردوں کی سرپرستی کرتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ امریکہ کا اصل چہرہ عالمی دہشت گرد کا غاصبانہ چہرہ ہے جس پر اس نے جمہوریت' انسانی حقوق' بنیادی حقوق' انسانیت' رواداری' عالمی امن اور غربت کے خاتمے جیسے خوبصورت نعروں کی دلفریب نقابیں پہنی ہوئی ہیں۔ امریکہ کی تاریخ' اٹھارویں صدی میں ستر لاکھ سرخ ہندیوں کے قتل عام سے لے کر عراق میں دس لاکھ بچوں کے ظالمانہ قتل تک' سفاکی' بہیمیت' بربریت' درندگی اور چنگیزیت کی تاریخ ہے۔ اس نے جاپان' کیوبا' افریقہ' ایران' سوڈان' ترکی' چیچنیا' بوسنیا' کوسووہ' فلسطین' الجزائر اور پاکستان تک ایک کروڑ سے زیادہ افراد تہہ تیغ کیے۔ قادیانی امریکہ کے نمک خوار ہیں جو نیو ورلڈ آرڈر کے تحت مسلسل پاکستان کی سالمیت کے درپے رہتے ہیں اور امریکہ سرپرستی کی وجہ سے ان کے خلاف کسی قسم کی کوئی کارروائی نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ قادیانیوں کے مذموم عزائم کو بھانپتے ہوئے حضرت علامہ اقبالؒ نے ایک مرتبہ سید سلیمان ندوی کے نام اپنے ایک مکتوب میں کہا تھا کہ ''اگر میں قرون مظلمہ کا ڈکٹیٹر بن جاؤں تو سب سے پہلے اس (قادیانی) طبقہ کو ہلاک کر دوں۔''

عرصہ ہوا خود قادیانی جماعت کے موجودہ سربراہ مرزا طاہر نے دھمکی دی تھی کہ ''عنقریب پاکستان کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے اور یہاں افغانستان جیسے حالات پیدا ہو جائیں گے۔''

قادیانیوں نے اپنے سربراہ کی ''پیش گوئی'' کو سچ ثابت کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگایا اور پاکستان کو مسلسل عدم استحکام کا شکار بنائے رکھنے کی مذموم کوششیں کرتے رہے۔ ستم ظریفی یہ ہے کہ دہشت گردی میں ملوث قادیانیوں کو کلیدی عہدوں پر فائز قادیانیوں کی مکمل سرپرستی اور حمایت حاصل ہے۔ کس کس محکمہ کی بات کریں' آپ صرف پاک فوج کو ہی لے لیں۔ 1960ء کی دہائی میں پاک فوج میں قادیانیوں نے اس قدر غلبہ پالیا تھا کہ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا بشیر الدین محمود کو خود یہ اعلان کرنا پڑا کہ فوج احمدیوں سے بھر چکی ہے' اب ''احمدیوں'' کو فوج کا رخ نہیں کرنا چاہیے۔ بلکہ فوج کی طرح گورنمنٹ کے دوسرے اہم محکموں میں بھرتی ہوں تاکہ احمدیت کے مقاصد پورے ہوں۔ ایک وقت ایسا بھی آیا کہ پاکستانی فوج کے کل 17 جرنیلوں میں سے 14 جرنیل قادیانی تھے۔ بدقسمتی سے آج بھی صورتحال اس سے زیادہ مختلف نہیں۔

بے وجہ تو نہیں ہیں چمن کی تباہیاں
کچھ باغباں ہیں برق و شرر سے ملے ہوئے

اسلام سے بغاوت کی علامت' خوف خدا سے عاری' روزِ محشر اللہ اور اس کے آخری رسول حضرت محمد ﷺ کے سامنے جوابدہی سے یکسر بے نیاز' سانپ کا سا انداز رکھنے والی قادیانی نواز بیوروکریسی اور پولیس انتظامیہ قادیانیوں کی شرانگیزیوں اور اشتعال انگیزیوں پر ہمیشہ پردہ ڈالتی رہی ہے۔ انھوں نے جیسے ٹھان رکھی ہے کہ وہ قادیانیوں کے خلاف حسب ضابطہ کوئی ایکشن نہیں لیں گے۔ ہم پورے وثوق اور تیقن کے ساتھ کہتے ہیں کہ اس طبقہ نے ہمیشہ قادیانیوں کی حوصلہ افزائی اور مسلمانوں کی حوصلہ شکنی کی۔ بہت کم افسران ایسے ہیں جو تعزیرات پاکستان میں موجود قادیانیوں کی خلاف اسلام سرگرمیوں پر پابندی کی دفعہ 298C اور اس کی عدالتی تاریخ سے واقف ہوں۔ یہ ظلم نہیں تو اور کیا ہے پورے پاکستان میں شاید ایک بھی افسر ایسا نہیں جس نے قادیانیوں کی طرف سے توہین رسالت ﷺ کے اجتماعی اور مسلسل ارتکاب پر سپریم کورٹ کے اس تاریخی فیصلہ (ظہیر الدین بنام سرکار SCMR-AUGUST 1993) کے مطالعہ کی زحمت گوارا کی ہو جو پاکستان میں امن و امان قائم کرنے میں ایک سنگ میل ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ فیصلہ اس وقت قانون کی بھاری کتابوں میں تو موجود ہے مگر انتظامیہ کی سرکشی اور مغرب زدگی کی وجہ سے آج تک اس کے کسی ایک جزو پر بھی عمل درآمد نہیں ہوا ...... اس سے بڑھ کر قانون کے ساتھ اور کیا شرمناک مذاق ہو سکتا ہے؟ ...... کہ ملک کی منتخب پارلیمنٹ کی طرف سے بھاری اکثریت کے ساتھ منظور کردہ قانون بھی ہو ...... اور اس کے صحیح ہونے پر اعلیٰ عدالتوں کے فیصلے بھی موجود ہوں اور پھر عملدرآمد نہ ہو ...... تبھی تو معاشرہ بغاوت کی طرف آمادہ ہوتا ہے ...... حکمرانوں کو اس حقیقت کا ادراک ہونا چاہیے۔ کیا سپریم کورٹ کے عزت مآب جسٹس صاحبان اس توہین عدالت پر کوئی نوٹس لینا پسند فرمائیں گے؟

گھر کس نے جلایا ہے' کسے کون بتلائے

راندہ درگاہ' ہزیمت گزیدہ' مجہور ازل' دشنام اور رذالت کے لیے دنیا بھر میں مشہور قادیانی ہر کشت وفساد اور تخریب کاری کے ذمہ دار ہیں۔ انہوں نے ہمارے ہاں شجر امن وسکون کو دیمک کی طرح چاٹ کھایا' وحدتِ ملک وملت کو غارت کیا' تخریب کے کارخانے تعمیر کر کے تعمیر ملت کی تخریب کی' اسلام اور مسلمانوں کی تکذیب کی' چند سکوں کے عوض دین خدا بیچ ڈالا' ظلم واستبداد پر رقص مسرت کیا' ان سب کے باوجود انہیں امریکی ہدایت پر ہمیشہ ہر حکومت کی سرپرستی حاصل رہی۔ لیکن اس کے مقابل قادیانیوں کے درندگی کے شکار مظلوم مسلمان کہاں فریاد لے کر جائیں' کس کے در پر زنجیرِ عدل ہلائیں...... کوئی ان کی آنسوؤں کی داستان سنتا نہ ان کی آہ نارسا پر غور کرتا ہے...... قانون بظاہر تو مسلمانوں کے ساتھ ہے مگر بے چارہ عملاً بے بس ہے...... آخر کب تک؟...... اور کہاں تک...... انشاء اللہ ایک دن آئے گا...... ضرور آئے گا اور جلد آئے گا جب قادیانیت نواز لابیوں کے تسلط سے اس ملک کو آزادی ملے گی...... کوئی خالد بن ولید اٹھے گا جو قادیانیوں کی فتنہ طرازیوں کا قلع قمع کرے گا...... شر وفساد کے ظلمت کدے کو بیخ وبن سے اکھاڑ پھینکے گا...... ان کے جھوٹے عقائد کی دیواروں کو موم کی طرح پگھلائے گا...... ان کے تنظیمی نیٹ ورک کے خیمہ کی طنابیں اکھیڑے گا۔

قادیانیت المعروف مرزائیت کے بارے میں آئندہ صفحات میں جو کچھ لکھا جا رہا ہے' یہ کوئی من گھڑت کہانی اور تخیلاتی داستان نہیں ہے بلکہ یہ سب حقائق وشواہد کا لفظی عکس ہے' یہ حالاتِ حاضرہ سے آگاہ مدبرین اور مفکرین کی برس ہا برس کی تجزیہ نگاری کا حاصل ہے۔ صائب الرائے حضرات کی محاسب نظر کا نتیجہ فکر ہے جو پرنٹ میڈیا کی وساطت سے زبان زدِ خاص وعام ہو چکا ہے۔

کہتی ہے تجھ کو خلق خدا غائبانہ کیا

جس طرح ایران نے بہائیوں کو ایران بدر کر دیا تھا' ضرورت اس امر کی ہے کہ قادیانیوں کو بھی پاکستان بدر کر دیا جائے یا کم از کم اس کو خلاف قانون جماعت قرار دے دیا جائے تاکہ وطن عزیز ان کی تخریبی کارروائیوں کا ہدف بننے سے محفوظ رہ سکے۔ ورنہ ...... ہم یہ تصور کرنے پر مجبور ہیں کہ نواز شریف ہو یا بے نظیر بھٹو' معراج خالد ہو یا معین قریشی' فاروق لغاری ہو یا غلام اسحٰق خاں' رفیق تارڑ ہو یا جنرل پرویز مشرف...... امریکی پرچم کے سائے تلے سب ایک ہیں...... سب ایک ہیں...... سب ایک ہیں!

**طالب شہادت**

محمد متین خالد

محمد نوید شاہین

# شکریہ!


- شہید اسلام حضرت **مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ** کا جنہوں نے اس کتاب کی تیاری پر خوشی کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ وہ جید علماء کرام کے وفد کے ساتھ اس تاریخی دستاویز کو خود صدر پاکستان کو پیش کریں گے۔ اور اس کی روشنی میں قادیانی جماعت کو خلاف قانون قرار دینے کا مطالبہ کریں گے۔ انشاء اللہ حضرت کی یہ خواہش ضرور پوری ہوگی۔
- شاہین ختم نبوت حضرت **مولانا اللہ وسایا** مدظلہٗ کا جنہوں نے اخبارات ورسائل سے ہر طرح کا مواد فراہم کیا۔
- حضرت **مولانا عزیز الرحمٰن** جالندھری مدظلہٗ کا جنہوں نے کتاب کی تیاری کے سلسلہ میں دیدہ و دل فرشِ راہ کیئے۔
- مکرم ومحترم جناب **صاحبزادہ طارق محمود** کا جن کی ہمہ وقت سرپرستی نے یہ جانگسل اور تھکا دینے والا کام بے حد آسان کر دیا۔
- استادِ مکرم جناب **حافظ شفیق الرحمٰن** کا جن کی بھرپور محبت اور حوصلہ افزائی سے یہ خوبصورت کتاب پایۂ تکمیل کو پہنچی۔
- برادر محترم جناب سیّد **محمد کفیل شاہ بخاری** کا جنہوں نے مسلسل اپنے قیمتی مشوروں سے نوازا۔
- برادرِ مکرم جناب **محمد طاہر رزاق** کا جنہوں نے اس کتاب کی تیاری میں لحہ بہ لحہ نگرانی کی۔
- برادرِ عزیز جناب **محمد قدیر شہزاد** کا جنہوں نے اس کتاب کی تیاری میں بنیادی کردار ادا کیا۔
- جناب **تنویر حمید** (ڈی آئی جی) (اللہ تعالیٰ انہیں غریق رحمت فرمائے) کا جنہوں نے کئی ایک اہم دستاویزات فراہم کیں۔
- برادرِ گرامی جناب **محمد شاہین پرواز** کا جنہوں نے مواد کی تلاش اور فوٹوسٹیٹ میں ہر ممکن ہاتھ بٹایا۔
- تمام اخبارات وجرائد کا جن کی مدد سے یہ تاریخی کتاب تیار ہوئی۔

محمد متین خالد

محمد نوید شاہین

# رابطۂ عالمِ اسلامی کی قرارداد

مکہ مکرمہ کے مقدس شہر میں جو مرکز اسلام کی حیثیت رکھتا ہے، ربیع الاوّل 1394ھ بمطابق اپریل 1974ء میں پورے عالم اسلام کی دینی تنظیموں کا ایک عظیم الشان اجتماع منعقد ہوا جس میں اسلامی ممالک بلکہ مسلم آبادیوں کی 144 تنظیموں کے نمائندے شامل تھے۔ یہ مراکش سے لے کر انڈونیشیا تک کے مسلمانوں کا ایک نمائندہ اجتماع تھا۔ اس میں مرزائیت کے بارے میں جو قرارداد منظور ہوئی، وہ مرزائیت کے کفر ہونے پر تازہ ترین اجماعِ امت کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس قرارداد کا متن حسب ذیل ہے:

قادیانیت ایک باطل فرقہ ہے جو اپنی اغراض خبیثہ کی تکمیل کے لیے اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اسلام کی بنیادوں کو ڈھانا چاہتا ہے۔ اسلام کے قطعی اصولوں سے اس کی مخالفت ان باتوں سے واضح ہے۔

الف: اس کے بانی کا دعویٰ نبوت کرنا۔

ب: قرآنی آیات میں تحریف۔

ج: جہاد کے باطل ہونے کا فتویٰ دینا۔

قادیانیت کی داغ بیل برطانوی سامراج نے رکھی اور اسی نے اسے پروان چڑھایا۔ وہ سامراج کی سرپرستی میں سرگرم عمل ہے۔ قادیانی اسلام دشمن قوتوں کا ساتھ دے کر مسلمانوں کے مفادات سے غداری کرتے ہیں۔ اور ان طاقتوں کی مدد سے اسلام کے بنیادی عقائد میں تحریف وتبدیل اور بیخ کنی کے لیے کئی ہتھکنڈے استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً:

(الف) دنیا میں مساجد کے نام پر اسلام دشمن طاقتوں کی کفالت سے ارتداد کے اڈے قائم کرنا۔

(ب) مدارس، سکولوں، یتیم خانوں اور امدادی کیمپوں کے نام پر غیر مسلم قوتوں کی مدد سے انہی کے مقاصد کی تکمیل۔

(ج) دنیا کی مختلف زبانوں میں قرآن کریم کے تحریف شدہ نسخوں کی اشاعت وغیرہ۔ ان خطرات کے پیش نظر کانفرنس میں طے کیا گیا کہ:

دنیا بھر کی ہر اسلامی تنظیم اور جماعتوں کا فریضہ ہے کہ وہ قادیانیت اور اس کی ہر قسم کی اسلام دشمن سرگرمیوں کی ان کے معابد، یتیم خانوں وغیرہ کی کڑی نگرانی کریں اور ان کی تمام درپردہ سیاسی

سرگرمیوں کا محاسبہ کریں۔ اوراس کے بعدان کے پھیلائے ہوئے جال، منصوبوں، سازشوں سے بچنے کے لیے عالم اسلام کے سامنےانہیں پوری طرح بےنقاب کیا جائے۔ نیز:

(الف) اس گروہ کے کافراور خارج از اسلام ہونے کا اعلان کیا جائے اور یہ کہ اس وجہ سے انہیں مقاماتِ مقدسہ حرمین وغیرہ میں داخلہ کی اجازت نہیں دی جاسکے گی..... مسلمان، قادیانیوں سے کسی قسم کا معاملہ نہیں کریں گے۔ اور اقتصادی، معاشرتی، اجتماعی، عائلی وغیرہ ہر میدان میں ان کا بائیکاٹ کیا جائے گا۔

(ب) کانفرنس تمام اسلامی ملکوں سے مطالبہ کرتی ہے کہ وہ قادیانیوں کی ہرقسم کی سرگرمیوں پر پابندی لگائیں۔ ان کے تمام وسائل اور ذرائع کو ضبط کیا جائے اور کسی قادیانی کو کسی اسلامی ملک میں کسی قسم کا بھی ذمہ دارانہ عہدہ نہ دیا جائے۔

(ج) قرآن مجید میں قادیانیوں کی تحریفات سے لوگوں کو خبردار کیا جائے۔ اوران کے تمام تراجمِ قرآن کا شمار کر کے لوگوں کو ان سے متنبہ کیا جائے اوران تراجم کی ترویج کا انسداد کیا جائے۔



# پاکستان کی منتخب پارلیمنٹ میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے بارے میں آئین پاکستان میں ترمیم کا بل

ہرگاہ یہ قرینِ مصلحت ہے کہ بعد ازیں درج اغراض کے لئے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں مزید ترمیم کی جائے۔

لہذا بذریعہ ہذا حسب ذیل قانون وضع کیا جاتا ہے۔

## 1......مختصر عنوان اور آغاز نفاذ

(1) یہ ایکٹ آئین (ترمیم دوم) ایکٹ 1974ء کہلائے گا۔

(2) یہ فی الفور نافذ العمل ہوگا۔

## 2......آئین کی دفعہ 106 میں ترمیم

اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں، جسے بعد ازیں آئین کہا جائے گا، دفعہ 106 کی شق (3) میں لفظ فرقوں کے بعد الفاظ اور قوسین اور قادیانی جماعت یا لاہوری جماعت کے اشخاص (جو اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں) درج کئے جائیں گے۔

## 3......آئین کی دفعہ 260 میں ترمیم

آئین کی دفعہ 260 میں شق (2) کے بعد حسب ذیل نئی شق درج کی جائے گی یعنی (3) جو شخص حضرت محمد ﷺ جو آخری نبی ہیں، کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد ﷺ کے بعد کسی بھی مفہوم میں یا کسی بھی قسم کا نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے، وہ آئین یا قانون کے اغراض کے لئے مسلمان نہیں ہے۔

## بیان اغراض و وجوہ

جیسا کہ تمام ایوان کی خصوصی کمیٹی کی سفارش کے مطابق قومی اسمبلی میں طے پایا ہے کہ اس بل کا مقصد اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں اس طرح ترمیم کرنا ہے تاکہ ہر وہ شخص جو حضرت محمد ﷺ کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد ﷺ کے بعد نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے، اسے غیر مسلم قرار دیا جائے۔

عبدالحفیظ پیرزادہ

وزیر انچارج

# نئے آرڈیننس کا اجراء (1984ء)

# قادیانیوں کی اسلام دشمن سرگرمیاں

## پیش لفظ

صدر مملکت نے قادیانی گروپ' لاہوری گروپ اور احمدیوں کی خلافِ اسلام سرگرمیوں کو روکنے کے لئے اور قانون میں ترمیم کے لئے ایک آرڈیننس بنام قادیانی گروپ' لاہوری گروپ' اور احمدیوں کی خلافِ اسلام سرگرمیاں (امتناع وتعزیر) 1984ء نافذ کیا ہے۔ یہ آرڈیننس 26/اپریل 1984ء کو نافذ کیا گیا ہے۔

تعزیراتِ پاکستان میں دفعہ 298۔ بی کا اضافہ کیا گیا ہے جس کی رُو سے قادیانی گروپ لاہوری گروپ کے کسی بھی ایسے شخص کو جو زبانی یا تحریری طور پر یا کسی فعل کے ذریعے مرزا غلام احمد کے جانشینوں یا ساتھیوں کو "امیرالمومنین" یا "صحابہ" یا اس کی بیوی کو "ام المومنین" یا اس کے خاندان کے افراد کو "اہلِ بیت" کے الفاظ سے پکارے یا اپنی عبادت گاہ کو "مسجد" کہے' تین سال کی سزا اور جرمانہ کیا جا سکتا ہے۔

اس دفعہ کی رُو سے قادیانی گروپ' لاہوری گروپ یا احمدیوں کے ہر اس شخص کی بھی یہی سزا ہو گی جو اپنے ہم مذہب افراد کو عبادت کے لئے جمع کرنے یا بلانے کے لئے اس طرح کی اذان کہے یا اس طرح کی اذان دے جس طرح کی مسلمان دیتے ہیں۔

ایک نئی دفعہ 298۔ سی کا تعزیراتِ پاکستان میں اضافہ کیا گیا ہے۔ جس کی رُو سے متذکرہ گروپوں میں سے ہر ایسا شخص جو بالواسطہ یا بلاواسطہ طور پر اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرے اور اپنے عقیدے کو اسلام کہے یا اپنے عقیدے کی تبلیغ کرے یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے یا کسی بھی انداز میں مسلمانوں کے جذبات مشتعل کرے اس سزا کا مستحق ہو گا۔

اس آرڈیننس نے قانون فوجداری 1898ء کی دفعہ 99۔ اے میں بھی ترمیم کر دی ہے جس کی رُو سے صوبائی حکومتوں کو یہ اختیار مل گیا ہے کہ وہ ایسے اخبار' کتاب اور دیگر دستاویز کو جو تعزیراتِ پاکستان میں اضافہ شدہ دفعہ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے شائع کی گئی' کو ضبط کر سکتی ہے۔

اس آرڈیننس کے تحت سب پاکستان پریس اینڈ پبلی کیشن آرڈیننس 1963ء کی دفعہ 24 میں بھی ترمیم کر دی گئی ہے جس کی رُو سے صوبائی حکومتوں کو یہ اختیار مل گیا ہے کہ وہ ایسے پریس کو بند کر

دے جو تعزیراتِ پاکستان کی اس نئی اضافہ شدہ دفعہ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کوئی کتاب یا اخبار چھاپتا ہے۔ اس اخبار کا ڈیکلریشن منسوخ کر دے جو متذکرہ دفعہ کی خلاف ورزی کرتا ہے اور ہر اس کتاب یا اخبار پر قبضہ کرلے جس کی چھپائی یا اشاعت پر اس دفعہ کی رُو سے پابندی ہے۔

آرڈیننس فوری طور پر نافذ ہو گیا ہے۔ آرڈیننس کا متن مندرجہ ذیل ہے۔

# آرڈیننس نمبر 20 — مجریہ 1984ء

قادیانی گروپ ' لاہوری گروپ اور احمدیوں کو خلاف اسلام سرگرمیوں سے روکنے کے لئے قانون میں ترمیم کرنے کا آرڈیننس۔

چونکہ یہ قرینِ مصلحت ہے کہ قادیانی گروپ ' لاہوری گروپ اور احمدیوں کو خلافِ اسلام سرگرمیوں سے روکنے کے لئے قانون میں ترمیم کی جائے۔

اور چونکہ صدر کو اطمینان ہے کہ ایسے حالات موجود ہیں جن کی بنا پر فوری کارروائی کرنا ضروری ہو گیا ہے۔

لہٰذا اب 5 / جولائی 1977ء کے اعلان کے بموجب اور سلسلے میں اسے مجاز کرنے والے تمام اختیارات استعمال کرتے ہوئے صدر نے حسبِ ذیل آرڈیننس وضع اور جاری کیا ہے۔

## حصہ اوّل

### ابتدائیہ

**مختصر عنوان اور آغاز نفاذ**

1۔ یہ آرڈیننس قادیانی گروپ ' لاہوری گروپ اور احمدیوں کی خلافِ اسلام سرگرمیاں (امتناع و تعزیر) آرڈیننس 1984ء کے نام سے موسوم ہو گا۔

2۔ یہ فی الفور نافذ العمل ہو گا۔

۲۔ آرڈیننس ' عدالتوں کے احکام اور فیصلوں پر غالب ہو گا۔

اس آرڈیننس کے احکام کسی عدالت کے کسی حکم یا فیصلے کے باوجود مؤثر ہوں گے۔

# حصہ دوم

## مجموعہ تعزیرات پاکستان

## (ایکٹ نمبر ۴۵ بابت ۱۸۶۰ء) کی ترمیم

۳۔ ایکٹ نمبر ۴۵ بابت ۱۸۶۰ء میں نئی دفعات
298۔ ب اور 298۔ ج کا اضافہ

مجموعہ تعزیرات پاکستان (ایکٹ نمبر 45' 1860ء میں باب 15 میں' دفعہ 298 الف کے بعد حسب ذیل نئی دفعات کا اضافہ کیا جائے گا۔ یعنی ........

۲۹۸۔ ب بعض مقدس شخصیات یا مقامات کے لئے
مخصوص القاب' اوصاف یا خطابات وغیرہ کا ناجائز استعمال

1۔ قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو "احمدی" یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو الفاظ کے ذریعے' خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے۔

الف۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ یا صحابی کے علاوہ کسی شخص کو امیر المومنین' خلیفہ المومنین' خلیفہ المسلمین صحابی یا رضی اللہ عنہ کے طور پر منسوب کرے یا مخاطب کرے۔

(ب) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی زوجۂ مطہرہ کے علاوہ کسی ذات کو ام المومنین کے طور پر منسوب کرے یا مخاطب کرے۔

(ج) اپنی عبادت گاہ کو "مسجد" کے طور پر منسوب کرے یا موسوم کرے یا پکارے۔ تو اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لئے دی جائے گی جو تین سال تک ہو سکتی ہے اور وہ جرمانے

(د) کا بھی مستوجب ہو گا۔

قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو الفاظ کے ذریعے خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے اپنے مذہب

2۔ میں عبادت کے لئے بلانے کے طریقے یا صورت کو اذان کے طور پر منسوب کرے یا اس طرح اذان دے جس طرح مسلمان دیتے ہیں تو اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لئے دی جائے گی جو تین سال ہو سکتی ہے اور وہ جرمانے کا مستوجب بھی ہو گا۔

۲۹۸۔ ج
## قادیانی گروپ وغیرہ کا شخص جو خود کو مسلمان کہے

یا اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے۔

قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو بلاواسطہ یا بالواسطہ خود کو مسلمان ظاہر کرے یا اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر موسوم کرے یا منسوب کرے یا الفاظ کے ذریعے خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے یا کسی بھی طریقے سے مسلمانوں کے مذہبی احساسات کو مجروح کرے، کو کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لئے دی جائے گی جو تین سال تک ہو سکتی ہے 'اور وہ جرمانے کا بھی مستوجب ہوگا۔

### حصہ سوم
## مجموعہ ضابطہ فوجداری 1898ء

(ایکٹ نمبر 5 بابت 1898ء کی ترمیم)

### ۴۔ ایکٹ نمبر ۵ بابت ۱۸۹۸ء کی دفعہ ۹۹۔ الف کی ترمیم

مجموعہ ضابطہ فوجداری 1898ء (ایکٹ نمبر 5 بابت 1898ء میں جس کا حوالہ بعد ازیں مذکورہ مجموعہ کے طور پر دیا گیا ہے دفعہ 99 'الف میں' ذیلی دفعہ (1) میں

الف۔ "الفاظ اور سکتہ "اس طبقہ کے" کے بعد الفاظ 'ہندسے 'قوسین' حرف اور "سکتے" اس نوعیت کا کوئی مواد جس کا حوالہ مغربی پاکستان پریس اور پبلی کیشنز آرڈیننس 1963ء کی دفعہ 24 کی ذیلی دفعہ (1) کی شق (ی ی) میں دیا گیا ہے" شامل کر دیئے جائیں گے 'اور

(ب) ہندسہ اور حرف "298۔ الف کے بعد الفاظ 'ہندسے اور حرف" یا دفعہ 298۔ ب یا دفعہ 298۔ ج" شامل کر دیئے جائیں گے۔

### ایکٹ نمبر ۵ بابت ۱۸۹۸ء کی جدول دوم کی ترمیم

مذکورہ مجموعہ میں جدول دوم میں دفعہ 298۔ الف سے متعلق اندراجات کے بعد حسب ذیل

اندراجات شامل کر دیئے جائیں گے۔ یعنی ......

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| 298۔ ب | بعض مقدس شخصیات کے لئے مخصوص القاب' اوصاف اور خطابات وغیرہ کا ناجائز استعمال | ایضاً | ایضاً | ناقابل ضمانت | ایضاً | تین سال کے لئے کسی ایک قسم کی سزائے قید اور جرمانے | ایضاً |
| 298۔ ج | قادیانی گروپ وغیرہ کا شخص جو خود کو مسلمان ظاہر کرے یا اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً |

## حصہ چہارم

## مغربی پاکستان پریس اور پبلی کیشنز آرڈیننس 1963ء

(مغربی پاکستان آرڈیننس نمبر 30 مجریہ 1963ء) کی ترمیم

## 6۔ مغربی پاکستان آرڈیننس 1963ء کی دفعہ 24 کی ترمیم

مغربی پاکستان پریس اور پبلی کیشنز آرڈیننس 1963ء (مغربی پاکستان آرڈیننس نمبر 30 مجریہ 1963ء) میں دفعہ 24 میں ذیلی دفعہ (ا) میں شق (ی) کے بعد حسب ذیل نئی شق شامل کر دی جائے گی۔ یعنی ......

" (ی ی) ایسی نوعیت کی ہوں جن کا حوالہ مجموعہ تعزیرات پاکستان (ایکٹ نمبر 45 بابت 1860ء) کی دفعات 298۔ الف' 298۔ ب یا 298۔ ج میں دیا گیا ہے' " یا"

شائع کردہ

محکمہ فلم و مطبوعات' وزارتِ اطلاعات و نشریات' اسلام آباد' پاکستان ۱۹۸۴-۶-۲

# قانون توہین رسالت ﷺ

## دفعہ۔295 سی

### نبی کریم حضرت محمد ﷺ

### کی شان میں اہانت آمیز کلمات کا استعمال

''جو شخص بذریعہ الفاظ زبانی یا تحریری یا اعلانیہ' اشارتاً یا کنایتاً' بہتان تراشی کرے یا رسول کریم حضرت محمد ﷺ کے پاک نام کی بے حرمتی کرے' اسے سزائے موت دی جائے گی۔ اور وہ جرمانہ کا بھی مستوجب ہوگا۔''

# چھپتے چھپتے............

□ سانگلہ ہل کے گاؤں واڑہ لاب سنگھ میں 12 گھنٹے سے زائد جاری رہنے والے مقابلہ میں خطرناک مجرم وحید عرف کاکا' فیض رسول عرف بلی قادیانی اوران کا ساتھی ظہیر ہلاک ہوگئے۔ پولیس نے فیض رسول عرف بلی کے دو بھائیوں سجاد اور فواد کو گرفتار کرلیا ہے جبکہ تین ملزمان ناقص منصوبہ بندی کے باعث سینکڑوں پولیس ملازمین کو جل دے کر فرار ہونے میں کامیاب ہوگئے۔ پولیس مقابلہ میں ایس ایس پی شیخوپورہ سرمد سعید نے بھی حصہ لیا۔ ملزمان کے قبضہ سے مسروقہ کار پولیس وردی' راکٹ لانچر' سینکڑوں ہینڈ گرنیڈ' وائرلیس سیٹ' موبائل فون' کلاشنکوفیں اور سینکڑوں گولیاں برآمد کرلیں۔ پولیس مقابلہ کی اطلاع ملتے ہی بریگیڈیئر خالد نذیر انچارج آرمی مانیٹرنگ سیل بھی موقع پر پہنچ گئے۔ تفصیلات کے مطابق ایس ایچ او صدر شیخوپورہ ارشد لطیف کو اطلاع ملی کہ چند ماہ قبل ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ سے فرار ہونے والا خطرناک مجرم وحید بٹ عرف کاکا' فیض رسولا عرف بلی گرداور اور دیگر ساتھیوں کے ہمراہ اپنے ڈیرہ واقع سانگلہ روڈ ڈیرہ واڑہ لاب سنگھ میں موجود ہے۔ ڈی ایس پی غلام قاسم نیازی کی سربراہی میں پچاس رکنی ٹیم نے اتوار اور پیر کی درمیانی شب گاؤں کا گھیراؤ کرلیا اور بذریعہ لاؤڈ سپیکر ملزمان کو گرفتاری دینے کے لیے کہا۔ ملزمان نے پولیس پارٹی پر ہینڈ گرنیڈوں اور جدید اسلحہ سے فائرنگ کردی۔ پولیس نے بھی جوابی فائرنگ کی اور تقریباً دو گھنٹہ تک فائرنگ کے تبادلہ کے بعد تین ملزمان فیض رسول عرف بلی گرداور' وحید عرف کاکا اور ظہیر احمد ہلاک ہوگئے جبکہ ان کے دیگر ساتھی ڈیرہ سے ملحقہ کماد کی فصل میں گھس گئے جہاں دس گھنٹہ تک پولیس کے ساتھ مقابلہ کرتے رہے۔ اس دوران پولیس نے لاہور سے بکتر بند گاڑیاں بھی طلب کرلیں مگر بکتر بند گاڑیاں ناکارہ ہونے اور پولیس کی ناقص منصوبہ بندی کے باعث ملزم فرار ہوگئے۔ اہل دیہہ کے مطابق پولیس مقابلہ کی رات وحید کاکا اور بلی گرداور نے گاؤں کی مسجد کے سامنے ڈیرہ پر مجرہ کا اہتمام کررکھا تھا جہاں پر رات گئے تک شراب پیتے رہے اور ناچ گانے کی محفل سجائے رکھی بعد ازاں وحید عرف کاکا اور ظہیر دو ساتھیوں کے ہمراہ کاشتکار صدیق بٹر کی حویلی کی چھت پر جاکر سو گئے جبکہ بلی گرداور اپنے گھر چلا گیا۔ مقابلہ شروع ہوتے ہی بلی گرداور نے فرار ہونے کی کوشش کی اور گولیوں کا نشانہ بن گیا۔ ملزمان نے پولیس پر فائرنگ کی وہ مسجد کی دیوار میں لگے۔ بلی گرداور اور وحید عرف کاکا کی ہلاکت کی خبر پورے ضلع میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ لوگوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ انہوں نے پولیس کے حق میں نعرے بازی کی اور مٹھائی تقسیم کی گئی۔ (روزنامہ خبریں لاہور 4 ستمبر 2001ء)

# قادیانی عزائم

## صرف مملکت احمدیہ

اصل تو یہ ہے ہم نہ تو انگریز کی حکومت چاہتے ہیں اور نہ ہندوؤں کی۔ ہم تو احمدیت کی حکومت قائم کرنا چاہتے ہیں۔

(الفضل قادیان 14 فروری 1922ء)

## دُنیا کا چارج

"پس نہیں معلوم ہمیں کب خدا کی طرف سے دنیا کا چارج سپرد کیا جاتا ہے۔ ہمیں اپنی طرف سے تیار رہنا چاہیے کہ دُنیا کو سنبھال سکیں۔"

(الفضل 2 مارچ 1922ء)

## اسلحہ

ہر احمدی کا فرض ہے کہ اس پر پُوری طرح عمل کرے (اس طرح کہ) جو اصحاب بندوق کا لائسنس حاصل کر سکتے ہیں، وہ بندوق کا لائسنس حاصل کریں اور جہاں جہاں تلوار رکھنے کی اجازت ہے وہاں تلوار رکھیں لیکن جہاں اس کی بھی اجازت نہ ہو وہاں لاٹھی ضرور رکھنی چاہیے۔

(الفضل 2 مئی 1935ء)

## مکہ و مدینہ پر حملہ

ہم ان لوگوں سے متفق نہیں جو یہ کہتے ہیں کہ کسی صورت میں بھی حرمین پر حملہ نہیں کیا جا سکتا۔ (ہمارے خیال میں) مدینہ پر بھی چڑھائی ہو سکتی ہے۔

(الفضل 12 ستمبر 1935ء)

## قادیانی حکومت کے کانٹے

اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت قائم نہ ہو جائے تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دُور نہیں ہو سکتے۔

(الفضل 8 جون 1936ء)

## اکھنڈ ہندوستان کی آرزو

بہر حال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان بنے اور ساری قومیں شیر وشکر ہو کر رہیں۔

(الفضل 15 اپریل 1947ء)

## تقسیم ہند کی مخالفت

ہندوستان کی تقسیم پر اگر ہم رضامند ہوئے ہیں تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ یہ (بھارت اور پاکستان) کسی نہ کسی طرح پھر متحد ہو جائے۔

(الفضل 16 مئی 1947ء)

## فوجی تیاری

''فوجی تیاری نہایت اہم چیز ہے جب تک آپ جنگی فنون نہیں سیکھیں گے، کام کس طرح کریں گے۔''

(الفضل 11 اپریل 1950ء)

## مسلمانوں کا حشر

ہم فتح یاب ہونگے ضرور تم (مسلمانان عالم) مجرموں کی طرح ہمارے سامنے پیش ہو گے، اُس وقت تمہارا حشر بھی وہی ہوگا جو فتح مکہ کے دن ابوجہل اور اس کی پارٹی کا ہوا۔ (خطبہ مرزا محمود احمد)

(اخبار الفضل، ربوہ 3 جنوری 1952ء)

## احمدیت کی گود

1952ء کو گزرنے نہ دیجیے، جب تک کہ احمدیت کا رعب دشمن اس رنگ میں محسوس نہ کریں کہ اب احمدیت مٹائی نہیں جا سکتی اور وہ مجبور ہو کر احمدیت کی گود میں آ گرے (یعنی پاکستانی مسلمان مجبوراً احمدیت اختیار کر لیں۔)

(اخبار الفضل، ربوہ 16 جنوری 1952ء)

## کوئی پروانہیں

اپنا یا بیگانہ کوئی اعتراض کرے، کوئی پروانہیں، ہونا وہی ہے جو میں نے کہا ہے اور وہی ایک دن ہم کر کے رہیں گے۔ (مرزا بشیر الدین محمود کی دھمکی)

(اخبار الفضل، ربوہ 29، 30 جولائی 1952ء)

# قادیانی عقائد ایک نظر میں

مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری

## حضرت حق تعالیٰ جل شانہ کی شان اقدس میں مرزا کی ہرزہ سرائی

اللہ تبارک وتعالیٰ اس جہان کے خالق و مالک، حاکم مطلق اور سبھی کچھ ہیں۔ ہر قسم کے نقص وعیب سے پاک، خاندان، کنبہ برادری، عزیز واقارب، اولاد اور جملہ انسانی اوصاف وتعلقات سے مبرا ہیں۔ ان کی شان حمید خود ان کی نازل کردہ آخری کتاب قرآن مجید میں یہ بیان ہوئی۔ لیس کمثلہ شی۔ قرآن وحدیث کے علاوہ اکابر علمائے متقدمین ومتاخرین کی کتابیں حضرت حق کی عظمت وجلالت کے موضوعات سے پُر ہیں۔ لیکن اتنا کچھ کہنے، سننے کے بعد بھی اس کی عظمت وکبریائی اور اس کی حقیقت کا ادراک انسانی فہم سے ماوراء ہے۔ حتیٰ کہ پیغمبر اعظم ﷺ فرماتے ہیں:

"ہم تیری معرفت کا حق ادا نہیں کر سکے۔"

لیکن متنبی قادیاں نے جس دیدہ دلیری سے مسلمہ عقائد کا مذاق اُڑایا ہے اور گلی میں گلی ڈنڈا کھیلنے والے بچوں کے باہمی ذوق کے انداز میں اللہ تعالیٰ کا ذکر کیا ہے اور اپنی خود ساختہ نبوت کے ثبوت کے لیے اللہ تعالیٰ کے متعلق خرافات کا پلندہ گھڑا ہے، وہ مرزا کی نامرادی کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔ دل پر ہاتھ رکھ کر ان خرافات کو پڑھیں:

← "وہ خدا جو ہمارا خدا ہے ایک کھا جانے والی آگ ہے۔" (ملخص)

(سراج منیر ص ۵۵، مندرجہ روحانی خزائن، ص ۵۷، ج ۱۲)

← "وہ خدا جس کے قبضہ میں ذرہ ذرہ ہے، اس سے انسان کہاں بھاگ سکتا ہے۔ وہ فرماتا ہے کہ میں چوروں کی طرح پوشیدہ آؤں گا۔"

(تجلیات الٰہیہ، ص ا، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۹۶، ج ۲۰)

← "قیوم العالمین (اللہ تعالیٰ) ایک ایسا وجود اعظم ہے جس کے لیے بے شمار ہاتھ، بے شمار پیر اور ہر ایک عضو اس کثرت سے ہے کہ تعداد سے خارج اور لا انتہا عرض اور طول رکھتا ہے اور تیندوے کی طرح اس وجودِ اعظم کی تاریں بھی ہیں جو صفحہ ہستی کے تمام کناروں تک پھیل رہی ہیں۔"

(توضیح المرام ص ۷۵، مندرجہ روحانی خزائن، ص ۹۰، ج ۳)

مرزا قادیانی نے کہا کہ نبوت اور وحی کا دروازہ بند مانا جائے تو پھر لازم آئے گا کہ:

← ''کیا کوئی عقل منداس بات کو قبول کرسکتا ہے کہ اس زمانے میں خدا سنتا تو ہے مگر بولتا نہیں (یعنی وحی نہیں بھیجتا)۔ پھراس کے بعد یہ سوال ہوگا کہ بولتا کیوں نہیں۔ کیا زبان پر کوئی مرض لاحق ہوگئی ہے۔''

(ضمیمہ براہین پنجم ص ۱۴۴' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۳۱۲' ج ۲۱)

← ''آ وابن خدا تیرے (مرزا کے) اندر اتر آیا۔''

(کتاب البریہ ص ۷۶' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۱۰۲' ج ۳)

← ''میں (مرزا) نے خواب میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں۔ میں نے یقین کرلیا کہ میں وہی ہوں۔''

(آئینہ کمالات اسلام' ص ۵۶۴' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۵۶۴' ج ۵)

← ''انت منی بمنزلة اولادی۔ اے مرزا تو مجھ سے میری اولاد جیسا ہے۔''

(اربعین ۴ حاشیہ ص ۲۳' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۴۵۲' ج ۱۷)

← ''خدا نے مجھے (مرزا کو) الہام کیا کہ تیرے گھر میں ایک لڑکا پیدا ہوگا۔ کان اللہ نزل من السماء۔ گویا خدا آسمانوں سے اتر آیا۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۹۵' مندرجہ روحانی خزائن ص ۹۸ - ۹۹)

مرزا قادیانی کا ایک مرید قاضی یار محمد اپنے ٹریکٹ نمبر ۳۴ موسومہ ''اسلامی قربانی'' میں لکھتا ہے:

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا) نے ایک موقع پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی کہ کشف کی حالت آپ پر طاری ہوئی گویا کہ آپ عورت ہیں اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا۔ سمجھنے والے کے لیے اشارہ کافی ہے۔ (ص ۱۲)

جس سے رجولیت کی طاقت کا اظہار ہو' ظاہر ہے کہ اسے حمل قرار پائے گا۔ تو اس کے متعلق مرزا قادیانی نے خود لکھا کہ:

← ''میرا نام ابن مریم رکھا گیا اور عیسیٰ کی روح مجھ میں نفخ کی گئی اور استعارہ کے رنگ میں حاملہ ٹھہرایا گیا۔ آخر کئی مہینہ کے بعد جو (مدت حمل) دس مہینہ سے زیادہ نہیں مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا۔ پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا۔''

(کشتی نوح ص ۴۶ - ۴۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۰' ج ۱۹)

← ''خدا نکلنے کو ہے۔ انت منی بمنزلة بروزی۔ تُو (مرزا) مجھ (خدا) سے ایسا ہے جیسا کہ میں (خدا) ہی ظاہر ہوگیا۔''

(سرورق آخری ریویو جلد ۵' شمارہ ۳' ۱۵۔ مارچ ۱۹۰۶ء کا الہام' تذکرہ ص ۶۰۴ طبع ۴)

← ''خاطبنی اللہ بقولہ اسمع یا ولدی۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ کہہ کر خطاب کیا کہ اے میرے بیٹے سُن۔''

(البشریٰ جلد ۱' ص ۴۹)

- "خدا قادیان میں نازل ہوگا۔"

(البشریٰ جلد ا، ص ۵۶)

- "مجھ سے میرے رب نے بیعت کی۔"

(دافع البلاء ص ۶، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۳۱، ج ۱۸)

- "سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔"

(دافع البلاء ص ۱۱، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۳۱، ج ۱۸)

## حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم

حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم اللہ تعالیٰ کے آخری نبی اور اس کی جملہ مخلوقات میں سب سے اعلیٰ، افضل اور رب العزت کے مقرب خاص ہیں۔

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

آپؐ کے لیے کہا گیا اور سچ یہ ہے کہ اس سے بڑھ کر آپ کے مقام رفیع کا بیان ممکن نہیں۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری کلام قرآن مجید میں مختلف حوالوں سے اپنے اس "عبد کاملؐ" اور "رسول خاتمؐ" کا ذکر کیا اور اتنے پیار اور محبت سے کہ۔

کرشمہ دامن می کشد کہ جا اینجا است

لیکن ایک مرزا غلام احمد ہے جس کے بے لگام اور گستاخ قلم سے اس انسان اعظمؐ، رسول اکرمؐ اور نبی مکرم ﷺ کے متعلق وہ وہ دلخراش عبارتیں نکلیں کہ الامان والحفیظ!

ایسی جسارت تو ابلیس اعظم علیہ ما علیہ بھی نہ کر سکا۔ اس نے بھی محض اپنی بڑائی کے اظہار کے لیے "انا خیر منہ" کی بات کہی۔ لیکن تیرھویں صدی کے دم آخر انگریزی استبداد کے زیر سایہ نبوت کا ڈھونگ رچانے والے اس ابلیس مجسم نے اس امام الانبیاء کا کس طرح ذکر کیا، وہ بڑی ہی اندوہناک داستان ہے۔ افسوس کہ گوری اقلیت کے زیر سایہ یہ سب گند اچھالا جاتا رہا اور اب تک بعض بدقسمت اس مردودِ ازلی سے اپنی عقیدتوں کا رشتہ جوڑے بیٹھے ہیں۔ ہم اس کفر کو دل پر پتھر رکھ کر نقل کر رہے ہیں۔ آپ بھی ان ملعون تحریرات کو دیکھ کر مرزائی اور مرزائی نوازوں کو آئینہ دکھایئے۔

- "مگر تم خوب توجہ کر کے سن لو کہ اب اسم محمدؐ کی تجلی ظاہر کرنے کا وقت نہیں یعنی اب جلالی رنگ کی کوئی خدمت باقی نہیں کیونکہ مناسب حد تک وہ جلال ظاہر ہو چکا۔ سورج کی کرنوں کی اب برداشت نہیں۔ اب چاند کی ٹھنڈی روشنی کی ضرورت ہے اور وہ احمد کے رنگ میں ہو کر میں ہوں۔"

(اربعین نمبر ۴ ص ۱۷، مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۴۵۔۴۴۶، ج ۱۷)

- "یہ بات بالکل روز روشن کی طرح ثابت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نبوت کا دروازہ کھلا ہے۔"

(حقیقت النبوۃ ص ۲۲۸)

← ''آنحضرت ﷺ کے تین ہزار معجزات ہیں۔''

(تحفہ گولڑویہ ص ۶۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۵۳' ج ۱۷)

← ''میرے نشانات کی تعداد دس (۱۰) لاکھ ہے۔''

(براہین احمدیہ ص ۵۶' مندرجہ روحانی خزائن ص ۷۲' ج ۲۱' مصنفہ مرزا کادیانی)

← ''نشان' معجزہ' کرامت اور خرق عادت ایک چیز ہے۔''

(براہین احمدیہ حصہ پنجم' نصرۃ الحق ص ۵۰' مندرجہ روحانی خزائن ص ۶۳' ج ۲۱)

← ''سوال نمبر ۵۔ ایسے موقع پر مسلمان معراج پیش کر دیتے ہیں۔ حضرت اقدس (مرزا قادیانی) نے فرمایا کہ معراج جس وجود سے ہوا تھا وہ یہ گھنے موتنے والا وجود تو نہ تھا۔''

(ملفوظات احمدیہ جلد نہم ص ۴۵۹)

← ''آنحضرت ﷺ اور آپ کے اصحاب ...... عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے حالانکہ مشہور تھا کہ سور کی چربی اس میں پڑتی ہے۔''

(مرزا قادیانی کا مکتوب مندرجہ الفضل قادیان' ۲۲۔ فروری ۱۹۲۴ء)

← ''ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے تھے۔ کسی کو بہت' کسی کو کم۔ مگر مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو تو تب نبوت ملی' جب اس نے نبوت محمدیہ کے تمام کمالات کو حاصل کر لیا اور اس قابل ہو گیا کہ ظلی نبی کہلائے۔ پس ظلی نبوت نے مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریمؐ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا۔''

(کلمتہ الفصل' ص ۱۱۳ مولفہ مرزا بشیر احمد ایم۔اے)

← ''یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے' حتیٰ کہ محمد رسول ﷺ سے بھی بڑھ سکتا ہے۔ (نعوذ باللہ)''

(اخبار الفضل' ۱۷۔ جولائی ۱۹۲۲ء)

← محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیاں' ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

## ہلال اور بدر کی نسبت

اور قادیانی ظہور کی افضلیت کو اس عنوان سے بھی بیان کیا گیا کہ مکی بعثت کے زمانہ میں اسلام ہلال کی مانند تھا' جس میں کوئی روشنی نہیں ہوتی اور قادیانی بعثت کے زمانہ میں اسلام بدر کامل کی طرح روشن اور منور ہو گیا۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← ''اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا' اور مقدر تھا کہ انجام کار آخری زمانہ میں بدر (چودھویں کا چاند) ہو جائے' خدا تعالیٰ کے حکم سے۔ پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل اختیار کرے جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہوں۔ (یعنی چودھویں صدی)''

(خطبہ الہامیہ ص۱۸۴' مندرجہ روحانی خزائن' ص۲۷۵' ج۱۶)

← ''آنحضرت کے بعثتِ اول میں آپ کے منکروں کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دینا لیکن ان کی بعثتِ ثانی میں آپ کے منکروں کو داخل اسلام سمجھنا یہ آنحضرت کی ہتک اور آیت اللہ سے استہزاء ہے۔ حالانکہ خطبہ الہامیہ میں حضرت مسیح موعود نے آنحضرت کی بعثتِ اول وثانی کی باہمی نسبت کو ہلال اور بدر کی نسبت سے تعبیر فرمایا ہے۔''

(اخبار الفضل قادیان جلد۳ شمارہ۱۰' مورخہ ۱۵۔ جولائی ۱۹۱۵ء بحوالہ قادیانی مذہب ص۲۶۲)

## بڑی فتح مبین

اور اظہار افضلیت کے لیے ایک عنوان یہ اختیار کیا گیا کہ مرزا قادیانی کے زمانہ کی فتح مبین' آنحضرت ﷺ کی فتح مبین سے بڑھ کر ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← ''اور ظاہر ہے کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانے میں گزر گیا اور دوسری فتح باقی رہی جو کہ پہلے غلبہ سے بہت بڑی اور زیادہ ظاہر ہے۔ اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا وقت ہو۔''

(خطبہ الہامیہ ص۱۹۳۔۱۹۴' مندرجہ روحانی خزائن' ص۲۸۸' ج۱۶)

## روحانی کمالات کی ابتداء اور انتہا

یہ بھی کہا گیا کہ آنحضرت ﷺ کی مکی بعثت کا زمانہ روحانی ترقیات کا پہلا قدم تھا اور قادیانی ظہور کا زمانہ روحانی ترقیات کی آخری معراج ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← ''ہمارے نبی کریم ﷺ کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں (یعنی مکی بعثت میں) اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ زمانہ اس روحانیت کی ترقیات کی انتہا نہ تھا بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لیے پہلا قدم تھا۔ پھر اس روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی۔''

(خطبہ الہامیہ ص۱۷۷' مندرجہ روحانی خزائن' ص۲۶۶' ج۱۶)

## ذہنی ارتقاء

یہ بھی کہا گیا کہ مرزا قادیانی کا ذہنی ارتقاء آنحضرت ﷺ سے بڑھ کر تھا۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا ذہنی ارتقاء آنحضرت ﷺ سے زیادہ تھا......

"اور یہ جزوی فضیلت ہے جو حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو آنحضرت ﷺ پر حاصل ہے۔ نبی کریم کی ذہنی استعداد کا پورا ظہور بوجہ تمدن کے نقص کے نہ ہوا اور نہ قابلیت تھی۔ اب تمدن کی ترقی سے حضرت مسیح موعود کے ذریعہ ان کا پورا ظہور ہوا۔"

(ریویو مئی ۱۹۲۹ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۶ اشاعت نہم مطبوعہ لاہور)

مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ ہے کہ وہ (نعوذ باللہ) محمد رسول اللہ ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← "محمد رسول الله و الذين معه اشداء على الكفار رحماء بينهم۔ اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔"

(ایک غلطی کا ازالہ، ص ۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۰۷، ج ۱۸)

## محمد رسول اللہ کی دو بعثتیں

قادیانی عقیدے کے مطابق مرزا کے محمد رسول ﷺ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ ﷺ کا دوبارہ دنیا میں آنا مقدر تھا۔ پہلی بار آپ مکہ مکرمہ میں محمد ﷺ کی شکل میں آئے اور دوسری بار قادیان میں مرزا غلام احمد قادیانی کی بروزی شکل میں آئے۔ یعنی مرزا کی بروزی شکل میں محمد ﷺ کی روحانیت مع اپنے تمام کمالات نبوت کے دوبارہ جلوہ گر ہوئی ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← "اور جان کہ ہمارے نبی کریم ﷺ جیسا کہ پانچویں ہزار میں مبعوث ہوئے۔ (یعنی چھٹی صدی مسیحی میں) ایسا ہی مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بروزی صورت اختیار کر کے چھٹے ہزار (یعنی تیرھویں صدی ہجری) کے آخر میں مبعوث ہوئے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۰، مندرجہ روحانی خزائن، ص ۲۷۰، ج ۱۶)

← "آنحضرت ﷺ کے دو بعثت ہیں۔ یا بہ تبدیل الفاظ یوں کہہ سکتے ہیں کہ ایک بروزی رنگ میں آنحضرت ﷺ کا دوبارہ آنا دنیا میں وعدہ دیا گیا تھا جو مسیح موعود اور مہدی معہود (مرزا قادیانی) کے ظہور سے پورا ہوا۔"

(تحفہ گولڑویہ، ص ۹۴، مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۴۹، ج ۱۷)

## مرزا بعینہ محمد رسول اللہ

چونکہ قادیانی عقیدہ کے مطابق محمد رسول اللہ ﷺ اپنے تمام کمالات کے ساتھ مرزا کی بروزی شکل میں قادیان میں دوبارہ مبعوث ہوئے ہیں، اس لیے مرزا قادیانی کا وجود (نعوذ باللہ) بعینہ محمد رسول اللہ کا وجود ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← "اور خدا نے مجھ پر اس رسول کریم کا فیض نازل فرمایا اور اس کو کامل بنایا اور اس نبی کریم کے لطف اور جود کو میری طرف کھینچا۔ یہاں تک کہ میرا وجود اس کا وجود ہو گیا۔ پس وہ جو میری جماعت میں داخل ہوا درحقیقت میرے سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا اور یہی معنی اخرین منھم کے لفظ کے بھی ہیں۔

جیسا کہ سوچنے والوں پر پوشیدہ نہیں اور جو شخص مجھ میں اور مصطفیٰ میں تفریق کرتا ہے' اس نے مجھ کو نہیں دیکھا ہے اور نہیں پہچانا ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۵۸۔۲۵۹' ج ۱۶)

➜ "اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعود (مرزا قادیانی) اور نبی کریم میں کوئی دوئی باقی نہیں رہی حتیٰ کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں' جیسا کہ خود مسیح موعود نے فرمایا ہے کہ صار وجودی وجودہ (یہاں تک کہ میرا وجود اس (محمد رسول ﷺ) کا وجود ہوگیا)۔ (دیکھو خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱) اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ حضرت نبی کریم نے فرمایا کہ مسیح موعود میری قبر میں دفن کیا جاوے گا' جس سے یہی مراد ہے کہ وہ میں ہی ہوں' یعنی مسیح موعود نبی کریمؐ سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے جو بروزی رنگ میں دوبارہ دنیا میں آئے گا...... تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد ﷺ کو اتارا۔"

(کلمتہ الفصل ص ۱۰۴۔۱۰۵ مولفہ مرزا بشیر احمد' مندرجہ ریویو آف ریلیجنز قادیانی مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء)

➜ صدی چودھویں کا ہوا سر مبارک
کہ جس پر وہ بدر الدجی بن کے آیا
محمد پئے چارہ سازی امت
ہے اب احمد مجتبیٰ بن کے آیا
حقیقت کھلی بعثتِ ثانی کی ہم پر
کہ جب مصطفیٰ میرزا بن کے آیا

(اخبار الفضل قادیان ۲۸۔ مئی ۱۹۲۸ء)

➜ اے مرے پیارے مری جان رسول قدنی
تیرے صدقے تیرے قربان رسول قدنی
پہلی بعثت میں محمد ہے تو اب احمد ہے
تجھ پہ پھر اترا ہے قران رسول قدنی

(اخبار الفضل' قادیان ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

## محمدؐ رسول اللہ کے تمام کمالات مرزا قادیانی میں

جب یہ عقیدہ ٹھہرا کہ مرزا کا وجود بعینہ محمدؐ رسول اللہ کا وجود ہے اور یہ کہ مرزا کا روپ دھار کر خود محمد رسول اللہ ہی دوبارہ قادیاں میں آئے ہیں تو یہ عقیدہ بھی ضروری ہوا کہ محمد رسول اللہ ﷺ کے تمام کمالات و امتیازات بھی مرزا کی طرف منتقل ہوگئے ہیں۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

➜ "جب کہ میں بروزی طور پر آنحضرت ﷺ ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالات محمدیؐ مع نبوت

محمدیہؐ کے میرے آئینہ ظلیت میں منعکس ہیں تو پھر کون سا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا؟"

(ایک غلطی کا ازالہ' ص ۱۰' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۱۲' ج ۱۸)

← "خدا تعالیٰ کے نزدیک حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا وجود خاص آنحضرت ﷺ کا ہی وجود ہے یعنی خدا کے دفتر میں حضرت مسیح موعود اور آنحضرت ﷺ آپس میں کوئی دوئی یا مغائرت نہیں رکھتے بلکہ ایک ہی شان' ایک ہی مرتبہ اور ایک ہی منصب اور ایک ہی نام رکھتے ہیں گویا لفظوں میں باوجود دو ہونے کے ایک ہی ہیں۔"

(اخبار الفضل قادیان' جلد ۳ شمارہ ۳۷ مورخہ ۱۶ ستمبر 1915ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۰۷ ایڈیشن نہم لاہور)

← "گزشتہ مضمون مندرجہ الفضل مورخہ ۱۶ ستمبر 1915ء میں' میں نے بفضلِ الٰہی اس بات کو پایہ ثبوت تک پہنچایا ہے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) باعتبار نام' کام' آمد' مقام' مرتبہ کے آنحضرت ﷺ کا ہی وجود ہیں۔ یا یوں کہو کہ آنحضرت ﷺ جیسا کہ (دنیا کے) پانچویں ہزار میں مبعوث ہوئے تھے' ایسا ہی اس وقت جمیع کمالات کے ساتھ مسیح موعود کی بروزی صورت میں مبعوث ہوئے ہیں۔"

(الفضل مورخہ ۲۸۔ اکتوبر 1915ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۰۹ ایڈیشن نہم' لاہور)

## مرزا خاتم النبیین

جب قادیانی عقیدہ کے مطابق محمدؐ رسول اللہ کی قادیانی بعثت' جو مرزا قادیانی کی بروزی شکل میں ہوئی' بعینہٖ محمدؐ رسول اللہ کی بعثت ہے تو مرزا قادیانی بروزی طور پر خاتم النبیین بھی ہوا۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:

← "میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت و اخرین منھم لما یلحقوا بھم۔ بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے اور مجھے آنحضرت ﷺ کا وجود قرار دیا ہے۔"

(ایک غلطی کا ازالہ' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۱۲' ج ۱۸)

← "مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا' میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں۔ اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے۔"

(کشتی نوح ص ۵۶' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۶۱' ج ۱۹)

## مرزا افضل الرسل

← "آسمان سے کئی تخت اترے مگر تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا۔"

(مرزا کا الہام' مندرجہ تذکرہ طبع چہارم ص ۶۴۳)

← ”کمالاتِ متفرقہ جو تمام دیگر انبیاء میں پائے جاتے تھے وہ سب حضرت رسول کریم میں ان سے بڑھ کر موجود تھے اور وہ سارے کمالات حضرت رسول کریم سے ظلی طور پر ہم کو عطا کیے گئے اور اسی لیے ہمارا نام آدم ' ابراہیم ' موسیٰ ' نوح ' داؤد ' یوسف ' سلیمان ' یحییٰ ' عیسیٰ وغیرہ ہے...... پہلے تمام انبیاء ظل تھے۔ نبی کریم کی خاص خاص صفات میں اور اب ہم ان تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں۔“

(ملفوظات جلد سوم ص ۲۷۰)

## فخر اولین و آخرین

روزنامہ الفضل قادیان مسلمانوں کو للکارتے ہوئے کہتا ہے:

← ”اے مسلمان کہلانے والو! اگر تم واقعی اسلام کا بول بالا چاہتے ہو اور باقی دنیا کو اپنی طرف بلاتے ہو تو پہلے خود سچے اسلام کی طرف آجاؤ (یعنی مسلمانوں کا اسلام جھوٹا ہے۔ نعوذ باللہ۔ ناقل) جو مسیح موعود (مرزا قادیانی) میں ہو کر ملتا ہے۔ اسی کے طفیل آج بر و تقویٰ کی راہیں کھلتی ہیں۔ اسی کی پیروی سے انسان فلاح و نجات کی منزل مقصود پر پہنچ سکتا ہے۔ وہ وہی فخر اولین و آخرین ہے جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمۃ للعالمین بن کر آیا تھا۔“

(الفضل قادیان ۲۶ ستمبر ۱۹۱۷ء ' بحوالہ قادیانی مذہب ' ص ۲۱۱۔۲۱۲ ' طبع نہم ' لاہور)

## پہلے محمد رسول اللہ سے بڑھ کر

اسی پر اکتفا نہیں ' بلکہ قادیانی عقیدہ میں محمدؐ رسول اللہ کا قادیانی ظہور (جو مرزا قادیانی کے روپ میں ہوا ہے) کی ظہور سے اعلیٰ و افضل ہے۔ ملاحظہ ہو:

← ”اور جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی۔ پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا۔ بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی ان دنوں میں بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے۔ بلکہ چودھویں رات کے چاند کی طرح ہے۔“

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۱ ' مندرجہ روحانی خزائن ' ص ۲۷۱۔۲۷۲ ' ج ۱۶)

← ”اس (آنحضرت ﷺ) کے لیے چاند کا کسوف کا نشان ظاہر ہوا اور میرے لیے چاند و سورج دونوں کا۔“

(اعجاز احمدی ' ص ۷۱ ' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۸۳ ' ج ۱۹)

خیال زاغ کو بلبل سے برتری کا ہے
غلام زادے کو دعویٰ پیغمبری کا ہے

## حضرت انبیاء کرام علیہم السلام

اللہ تعالیٰ کے رنگا رنگ مخلوقات میں انسان سب سے اعلیٰ و اشرف ہے۔ جسے اشرف المخلوقات

ہونے کا شرف حاصل ہے۔

گروہ انسانیت میں وہ سعادت مند پھر بڑی عظمتوں کے حامل ہیں جنہیں وحی ربانی کی تسلیم و اطاعت کا شرف حاصل ہوا اور اس گروہ مسلمین میں سے لاتعداد عظمتوں کے امین و حامل وہ ہیں جنہیں نبوت و رسالت کا تاج پہنایا گیا۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی سب سے بڑی امانت کا امین قرار دیا اور سب سے بڑی نعمت سے نوازا۔ یہ گروہ پاک باز انسان ہو کر بھی اتنا عظیم المرتبت ہے کہ معصومیت ان کے لوازم میں سے ہے۔ وہ معصوم اور اللہ تعالیٰ کی اس حفاظت میں ہوتے ہیں کہ گناہ ان کے گھر کا رخ نہیں کر سکتا۔ وہ اللہ تعالیٰ کی وحی کے حامل اور اس کے مبلغ ہوتے ہیں۔ اپنی جان جوکھوں میں ڈال کر اس کی تبلیغ کرتے اور اُف تک نہیں کرتے چاہے اس راستہ میں ان کا جسم آرے سے چیرا جائے۔

لیکن قادیان کے اس شیطانِ مجسم نے اس گروہ پاک باز کو جس طرح یاد کیا' ان کی توہین کی اور اپنے ناپاک وجود کو ان سے برتر قرار دیا وہ اس دھرتی کا سب سے گھناؤنا کاروبار ہے۔ ان شیطنت آمیز تحریرات کی نقل و مطالعہ کسی شریف انسان کے بس کا روگ نہیں۔ لیکن ضرورت و مجبوری سے انہیں نقل کیا جا رہا ہے:

← ''یہودیوں' عیسائیوں اور مسلمانوں پر بباعث ان کے کسی پوشیدہ گناہ کے یہ ابتلاء آیا کہ جن راہوں سے وہ اپنے موعود نبیوں کا انتظار کرتے رہے' ان راہوں سے وہ نبی نہیں آئے بلکہ چور کی طرح اور راہ سے آ گئے۔''

(حاشیہ نزول المسیح' ص ۳۵' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۱۳' ج ۱۸ حاشیہ)

← ''میں اس بات کا خود قائل ہوں کہ دنیا میں کوئی ایسا نبی نہیں آیا جس نے کبھی اجتہاد میں غلطی نہیں کی۔''

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۱۳۵' مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۷۳' ج ۲۲)

← زندہ شد ہر نبی بآمدنم
ہر رسولے نہاں بہ پیرہنم

ترجمہ: ''زندہ ہوا ہر نبی میری آمد سے۔ تمام رسول میرے کرتہ میں چھپے ہوئے ہیں۔''

(نزول المسیح ص ۱۰۰' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۷۸' ج ۱۸)

← ''اس (آنحضرت ﷺ) کے شاگردوں میں علاوہ بہت سے محدثوں کے ایک (مرزا) نے نبوت کا بھی درجہ پایا اور نہ صرف یہ کہ نبی بنا بلکہ...... بعض اولوالعزم نبیوں سے بھی آگے نکل گیا۔''

(حقیقۃ النبوۃ ص ۲۵۷ از مرزا محمود)

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا) کو جو بلحاظ مدارج کئی نبیوں سے بھی افضل ہیں...... ایسے مقام پر پہنچے کہ نبیوں کو اس مقام پر رشک ہے۔''

(خطبہ عید۔ مرزا محمود' اخبار الفضل قادیان جلد ۲۰ شمارہ ۹۳ مورخہ ۵ فروری ۱۹۳۳ء)

← ''آپ (مرزا) کا درجہ رسول کریم ﷺ کے سوا باقی تمام انبیاء سے بلند ہے۔''

(اخبار الفضل قادیان جلد ۲۰ شمارہ نمبر ۱۴۵' مورخہ ۶ جون ۱۹۳۳ء)

➡ ''جس (مرزا) کے وجود میں ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کی شان جلوہ گر تھی۔''

(الفضل قادیان ج ۲ نمبر ۱۴۶' مورخہ ۳۰ مئی 1915ء)

➡ ''آدم ثانی حضرت مسیح موعود (مرزا) جو آدم اول سے شان میں بڑھا ہوا تھا' اس کے لیے کیوں یہ نہ کہا جاتا کہ آگ تمہاری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے۔''

(ملائکۃ اللہ ص ۶۵ تقریر مرزا محمود)

➡ ''اور خدا تعالیٰ میرے لیے اس کثرت سے نشان دکھلا رہا ہے کہ اگر نوح (علیہ السلام) کے زمانہ میں وہ نشان دکھلائے جاتے تو وہ لوگ غرق نہ ہوتے۔''

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۱۳۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۷۵' ج ۲۲)

➡ ''پس اس امت کا یوسف یعنی یہ عاجز (مرزا) اسرائیلی یوسف (علیہ السلام) سے بڑھ کر ہے کیونکہ یہ عاجز قید کی دعا کر کے بھی قید سے بچایا گیا۔ مگر یوسف بن یعقوب (علیہما السلام) قید میں ڈالا گیا۔''

(براہین احمدیہ پنجم ص ۷۶' مندرجہ روحانی خزائن ص ۹۹' ج ۲۱)

➡ ''حدیث میں تو ہے کہ اگر موسیٰ و عیسیٰ (علیہما السلام) زندہ ہوتے۔ (حدیث میں صرف موسیٰ علیہ السلام کا ذکر ہے) تو آنحضرت (ﷺ) کے اتباع کے بغیر ان کو چارہ نہ ہوتا۔ مگر میں کہتا ہوں کہ مسیح موعود (مرزا) کے وقت میں بھی موسیٰ و عیسیٰ ہوتے تو مسیح موعود (مرزا) کی ضرور اتباع کرنی پڑتی۔

(مکتوب مرزا محمود اخبار الفضل قادیان ج ۳ نمبر ۹۸ مورخہ ۱۸ مارچ ۱۹۱۶ء)

➡ ''حضرت مسیح موعود (مرزا) کی اتباع میں' میں بھی کہتا ہوں کہ مخالف لاکھ چلائیں کہ فلاں بات سے حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) کی ہتک ہوتی ہے۔ اگر رسول اللہ ﷺ کی عزت قائم کرنے کے لیے حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) یا کسی اور کی ہتک ہوتی ہے تو ہمیں اس کی پرواہ نہیں ہوگی۔''

(تقریر مرزا محمود در لائل پور مندرجہ الفضل ج ۲۱ نمبر ۱۳۸' مورخہ ۲۰ مئی ۱۹۳۴ء)

➡ انبیاء گرچہ بودہ اند بسے
من بعرفان نہ کمترم ز کسے

ترجمہ: ''اگر چہ دنیا میں بہت سارے نبی ہوئے ہیں' لیکن علم و عرفان میں' میں کسی سے کم نہیں ہوں۔''

(نزول المسیح ص ۱۰۰' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۷۷' ج ۱۸)

➡ ''خدا تعالیٰ نے مجھے تمام انبیاء علیہم السلام کا مظہر ٹھہرایا ہے اور تمام نبیوں کے نام میری طرف منسوب کیے ہیں۔ میں آدم ہوں' میں شیث ہوں' میں نوح ہوں' میں ابراہیم ہوں' میں اسحاق ہوں' میں اسماعیل ہوں' میں یعقوب ہوں' میں یوسف ہوں' میں موسیٰ ہوں' میں داؤد ہوں' میں عیسیٰ ہوں اور آنحضرت ﷺ کے نام کا میں مظہر اتم ہوں۔ یعنی ظلی طور پر محمد اور احمد ہوں۔''

(حاشیہ حقیقۃ الوحی ص ۷۲' مندرجہ روحانی خزائن ص ۷۶' ج ۲۲ حاشیہ)

# حضرت مسیح علیہ السلام

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام میں سے سیدنا مسیح علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اپنی بعض خصوصیات کے پیش نظر امتیازی مقام کے حامل ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ سے بن باپ پیدا ہونا' ایک خاص موقع پر زندہ آسمان پر اٹھایا جانا اور قرب قیامت میں دوبارہ دنیا میں واپسی۔ ایسی امتیازی خصوصیات ہیں جن میں ان کا کوئی دوسرا سہیم وشریک نہیں۔

دنیا کی سب سے بڑی مغضوب ومردود قوم یہود نے سب سے بڑھ کر سیدنا مسیح علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اوران کی پاک دامن وعفت ماب والدہ محترمہ سیدنا مریم صدیقہ طاہرہ سلام اللہ تعالیٰ علیہا رضوانہ' پر طرح طرح کے الزامات لگائے ...... انہیں اذیت پہنچائی۔ سیدنا مسیحؑ کے قتل کے منصوبے بنائے اور تکلیف واذیت کے حوالہ سے جو ہو سکا انہوں نے کیا۔

صدیوں بعد اس روایت کو قادیانی دہقان مرزا غلام احمد نے دہرایا اور اپنی گستاخ وبے لگام قلم سے سیدنا مسیح علیہ السلام اوران کی عظیم المرتبت والدہ کے خلاف وہ وہ بہتان طرازیاں کیں کہ یہود کی روح بھی شاید شرما اٹھی ہو۔

یہ بدزبانی اور دوں نہادی جس کا رویہ ہوا سے شریف انسان کہنا بھی مشکل ہے۔ آئیں دیکھیں اس حوالہ سے کہ اس بدزبان نے کیا لکھا؟

← ''وہ (مسیح ابن مریم) ہر طرح عاجز ہی عاجز تھا۔ مخرج معلوم کی راہ سے جو پلیدی اور ناپاکی کا مبرز ہے' تولد پا کر مدت تک بھوک اور پیاس اور درد اور بیماری کا دکھ اٹھاتا رہا۔''

(براہین احمدیہ ص ۳۲۹' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۴۴۱۔۴۴۲' ج ۱)

← ''آپ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔''

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۷' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۹۱' ج ۱۱)

← ''مسیح (علیہ السلام) کا چال چلن کیا تھا؟ ایک کھاؤ' پیو' نہ زاہد' نہ عابد' نہ حق کا پرستار' متکبر' خود بین' خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔''

(مکتوبات احمدیہ ص ۲۱ تا ۲۴' ج ۳)

← ''یورپ کے لوگوں کو جس قدر شراب نے نقصان پہنچایا ہے اس کا سبب تو یہ تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے۔ شاید کسی بیماری کی وجہ سے یا پرانی عادت کی وجہ سے۔''

(کشتی نوح حاشیہ ص ۶۵' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۷۱' ج ۱۹)

← ''ایک دفعہ مجھے ایک دوست نے یہ صلاح دی کہ ذیابیطس کے لیے افیون مفید ہوتی ہے۔ پس علاج کی غرض سے مضائقہ نہیں کہ افیون شروع کر دی جائے۔ میں نے جواب دیا کہ یہ آپ نے بڑی مہربانی کی کہ ہمدردی فرمائی لیکن اگر ذیابیطس کے لیے افیون کھانے کی عادت کر لوں تو میں ڈرتا ہوں کہ لوگ ٹھٹھا کر کے یہ نہ

کہیں کہ پہلا مسیح تو شرابی تھا دوسرا افیونی۔"

(نسیم دعوت ص ۶۹' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۳۴-۴۳۵' ج ۱۹)

← "یسوع اس لیے اپنے تئیں نیک نہیں کہہ سکا کہ لوگ جانتے تھے کہ یہ شخص شرابی' کبابی ہے اور خراب چال چلن نہ خدائی کے بعد' بلکہ ابتداء ہی سے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ خدائی دعویٰ شراب خوری کا ایک بدنتیجہ ہے۔"

(ست بچن حاشیہ ص ۱۷۲' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۹۶' ج ۱۰)

← "آپ (یسوع مسیح) کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے۔ ورنہ کوئی پرہیزگار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگادے اور زناکاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے۔ سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۹۱' ج ۱۱)

← "لیکن مسیح کی راست بازی اپنے زمانے میں دوسرے راست بازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آ کر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اسی وجہ سے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا۔ مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔"

(مقدمہ دافع البلاء ص ۴' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۲۰' ج ۱۸)

← "میرے نزدیک مسیح شراب سے پرہیز رکھنے والا نہیں تھا۔"

(ریویو ج ۱' ص ۱۲۴' ۱۹۰۲ء)

← "یہ بھی یاد رہے کہ آپ (عیسیٰ علیہ السلام) کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۸۹' ج ۱۱)

← "عیسائیوں نے بہت سے آپ کے معجزات لکھے ہیں مگر حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہیں ہوا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶ حاشیہ' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۹۰' ج ۱۱)

← "مسیح کے معجزات اور پیش گوئیوں پر جس قدر اعتراضات اور شکوک پیدا ہوتے ہیں' میں نہیں سمجھ سکتا کہ کسی اور نبی کے خوارق یا پیش خبریوں میں کبھی ایسے شبہات پیدا ہوئے ہوں۔ کیا تالاب کا قصہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا؟ اور پیش گوئیوں کا حال اس سے بھی زیادہ ابتر ہے۔"

(ازالہ اوہام ص ۶' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۰۶' ج ۳)

← "ممکن ہے کہ آپ (یسوع مسیح) نے معمولی تدبیر کے ساتھ کسی شب کور وغیرہ کو اچھا کیا ہو یا کسی اور ایسی بیماری کا علاج کیا ہو۔ مگر آپ کی بدقسمتی سے اسی زمانہ میں ایک تالاب بھی موجود تھا جس سے بڑے بڑے

نشان ظاہر ہوتے تھے۔ خیال ہو سکتا ہے کہ اس تالاب کی مٹی آپ بھی استعمال کرتے ہوں گے۔ اسی تالاب سے آپ کے معجزات کی پوری پوری حقیقت کھلتی ہے اور اسی تالاب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ اگر آپ سے کوئی معجزہ بھی ظاہر ہوا ہو تو وہ معجزہ آپ کا نہیں بلکہ اس تالاب کا معجزہ ہے اور آپ کے ہاتھ میں سوا مکر اور فریب کے اور کچھ نہیں تھا۔''

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ، مندرجہ روحانی خزائن، حاشیہ ص ۲۹۱ ج ۱۱)

← ''خدا نے اس امت میں سے مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے اور اس نے اس دوسرے مسیح کا نام غلام احمد رکھا۔''

(دافع البلاء ص ۱۳، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۳۳، ج ۱۸)

← ''خدا نے اس امت میں سے مسیح موعود بھیجا جو اس سے پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے۔ مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو وہ کام جو میں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا۔ اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں وہ ہرگز دکھلا نہ سکتا۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۱۴۸، مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۵۲، ج ۲۲)

← ''پھر جب کہ خدا نے اور اس کے رسول نے اور تمام نبیوں نے آخری زمانے کے مسیح کو اس کے کارناموں کی وجہ سے افضل قرار دیا ہے تو پھر یہ شیطانی وسوسہ ہے کہ یہ کہا جائے کہ کیوں تم مسیح ابن مریم سے اپنے تئیں افضل قرار دیتے ہو۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۱۵۵، مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۵۹، ج ۲۲)

← ''اور (اسلام) نہ عیسائی مذہب کی طرح یہ سکھلاتا ہے کہ خدا نے انسان کی طرح ایک عورت کے پیٹ سے جنم لیا اور نہ صرف نو مہینہ تک خون حیض کھا کر ایک گنہگار جسم سے جو بنت سبع اور تمر اور راحاب جیسی حرامکار عورتوں کے خمیر سے اپنی فطرت میں ابنیت کا حصہ رکھتا تھا۔ خون اور ہڈی اور گوشت کو حاصل کیا بلکہ بچپن کے زمانہ میں جو جو بیماریوں کی صعوبتیں ہیں، جیسے خسرہ، چیچک، دانتوں کی تکالیف وغیرہ وہ سب اٹھائیں اور بہت سا حصہ عمر کا معمولی انسانوں کی طرح کھو کر آخر موت کے قریب پہنچ کر خدائی یاد آ گئی...... وجہ یہ کہ وہ (خدا تعالیٰ) پہلے ہی اپنے فعل اور قول میں ظاہر کر چکا ہے کہ وہ ازلی، ابدی اور غیر فانی ہے اور موت اس پر جائز نہیں۔ ایسا ہی یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ وہ کسی عورت کے رحم میں داخل ہوتا اور خون حیض کھاتا اور قریباً نو ماہ پورے کر کے سیر ڈیڑھ سیر کے وزن پر عورتوں کی پیشاب گاہ سے روتا چلاتا پیدا ہو جاتا ہے اور پھر روٹی کھاتا اور پاخانہ جاتا اور پیشاب کرتا اور تمام دکھ اس فانی زندگی کے اٹھاتا ہے اور آخر چند ساعت جان کندنی کا عذاب اٹھا کر اس جہان فانی سے رخصت ہو جاتا ہے۔''

(ست بچن ص ۱۷۳-۱۷۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۹۷-۲۹۸، ج ۱۰)

← ''مردی اور رجولیت انسان کی صفات محمودہ میں سے ہیں۔ ہیجڑا ہونا کوئی اچھی صفت نہیں جیسے بہرہ اور گونگا ہونا کسی خوبی میں داخل نہیں۔ ہاں یہ اعتراض بہت بڑا ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام مردانہ صفات کی اعلیٰ ترین صفت سے بے نصیب محض ہونے کے باعث ازواج سے سچی اور کامل حسن معاشرت کا کوئی عملی نمونہ نہ

دے سکے۔"

(نور القرآن حصہ دوم ص ۱۱، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۹۲-۳۹۳، ج ۹)

← "ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
اس سے بہتر غلام احمد ہے"

(دافع البلاء ص ۲۰، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۴۰، ج ۱۸)

## اسلام اور مرزا قادیانی

اسلام اللہ تعالیٰ کا آخری، سچا اور سدا بہار دین ہے جس کی تکمیل و اتمام کا اعلان خود اللہ رب العزت نے اپنی آخری وحی میں حجۃ الوداع کے موقع پر فرمایا۔ ساتھ ہی قرآن عزیز میں خالق کائنات نے واضح کیا کہ اس اسلام سے روگردانی کر کے دوسرے طریقے اور دھرم کے رسیا لوگوں کے لیے ذلت و نقصان کے سوا کچھ نہیں۔

لیکن قادیان کی گنجی کلچڑی کو دیکھیں اور اس کے لگے بندھنوں کو دیکھیں کہ وہ کس دیدہ دلیری اور ڈھٹائی و بے حیائی سے اسلام کی نفی کرتا ہے۔ محض اس لیے کہ اصل اسلام میں ان کا حصہ نہیں اور دوسری طرف وہ اپنے لایعنی، لغو اور بیہودہ طریق اور خرافات کو اسلام قرار دیتا ہے۔ اسلام کی سچی، صحیح اور سدا بہار تصویر کے علی الرغم مرزا کی خرافات سے بھرپور تحریرات کا ایک عکس:

## اسلام وہ جو مرزا کہے، مسلمان وہی جو مرزا کو مانے

← "جس اسلام میں آپ (مرزا) پر ایمان لانے کی شرط نہ ہو اور آپ (مرزا) کے سلسلہ کا ذکر نہیں، اسے آپ (مرزا) اسلام ہی نہیں سمجھتے تھے۔"

(اخبار الفضل قادیان ج ۲ نمبر ۸۵ مورخہ ۳۱ دسمبر ۱۹۱۴ء)

← "پس اس اسلام کی تبلیغ کرو جو مسیح موعود (مرزا) لایا۔

(منصب خلافت ص ۲۰ مرزا محمود)

← "تجویز آئی کہ ایسا رسالہ شائع کریں جس میں مرزا کا نام نہ ہو۔ مگر حضرت اقدس (مرزا قادیانی) نے اس تجویز کو اس بنا پر رد کر دیا کہ مجھ کو چھوڑ کر کیا مردہ اسلام کو پیش کرو گے۔"

(اخبار الفضل قادیان ج ۱۶ شمارہ ۳۲ مورخہ ۱۹۔ اکتوبر ۱۹۲۸ء)

← "پس جس طرح حضرت موسیٰ کے وقت میں موسیٰ (علیہ السلام) کی آواز اسلام کی آواز تھی اور حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) کے وقت میں عیسیٰ کی اور سیدنا حضرت محمد ﷺ کی آواز اسلام کا صور تھا۔ اسی طرح آج قادیان سے بلند ہونے والی آواز اسلام کی آواز ہے۔"

(اخبار الفضل قادیان ج ۷ شمارہ ۹ مورخہ ۲۷ مئی ۱۹۲۰ء)

← ''(مسلمان) خدا کے نزدیک مسلمان نہیں ہیں بلکہ ضرورت ہے کہ ان کو پھر نئے سرے سے مسلمان کیا جاوے۔''

(کلمۃ الفصل ص ۱۴۳، از بشیر ایم اے)

← ''حضرت صاحب (مرزا) نے علماء مشائخ ہند کو جو خط لکھا اس میں سلام مسنون بسم اللہ وغیرہ نہیں لکھی کیونکہ وہ مسلمان نہ تھے اور آپ (مرزا) ان کو مسلمان نہ سمجھتے تھے بلکہ کافر قرار دیتے تھے۔''

(اخبار الفضل قادیان جلد ۸ شمارہ ۴ مورخہ ۲۲ جولائی ۱۹۲۰ء)

← ''مسیح موعود (مرزا) کے منکروں کو مسلمان کہنے کا عقیدہ ایک خبیث عقیدہ ہے، جو ایسا عقیدہ رکھے اس کے لیے رحمت الٰہی کا دروازہ بند ہے۔''

(کلمۃ الفصل ص ۱۲۵)

## حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان

حضرات انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام جیسے پاک باز و پاک طینت گروہ کے بعد اس دھرتی پر انسانی آبادی میں جو طبقہ سب سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کا مورد بنا وہ حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان کا ہے۔ قرآن عزیز اس گروہ پاک باز کو ''اللہ کی جماعت'' قرار دیتا ہے۔ ایسی جماعت کہ کامیابی اس کا مقدر ہے اور وہ ہر حال میں کامیاب ہو کر رہے گی۔ اللہ تعالیٰ نے اس جماعت راشدہ صادقہ کو اپنی رضا کے سرٹیفکیٹ سے نوازا اور حضور نبی مکرم، رسول رحمت، خاتم النبیین ﷺ نے اس جماعتِ راشدہ کو آسمانِ ہدایت کے ستارے قرار دیا اور فرمایا۔ ''خبردار ان کو اذیت پہنچانا مجھے اذیت پہنچانا ہے اور مجھے اذیت پہنچانا اللہ رب العزت کے غضب کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔''

حضور نبی مکرمؐ نے اس گروہ صفا پر طعن و تشنیع کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ، اس کے فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت کا مستحق قرار دیا۔ لیکن اس دنیا میں ایسے بدبختوں اور نامرادوں کی کمی نہیں جو درس گاہ نبوت کے ان تربیت یافتہ رجال کار کے خلاف اپنی گز بھر لمبی زبانیں کھولتے ہیں۔ ایسے ہی نامرادوں میں ایک غلام احمد قادیانی ہے جس کی سوقیانہ زبان اور بدبختی کے چند نمونے پیش نظر ہیں:

← ''جیسا کہ ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) جو غبی تھا اور درایت اچھی نہیں رکھتا تھا۔''

(اعجاز احمدی ص ۱۸، مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۲۷، ج ۱۹)

← ''بعض کم تدبر کرنے والے صحابی جن کی درایت اچھی نہیں تھی، جیسے ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۳۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۶، ج ۲۲)

← ''اکثر باتوں میں ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) بوجہ اپنی سادگی اور کمی درایت کے ایسے دھوکہ میں پڑ جایا کرتا تھا۔ ایسے الٹے معنی کرتا تھا جس سے سننے والے کو ہنسی آتی تھی۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۳۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۶ ج ۲۲)

← ''جو شخص قرآن شریف پر ایمان لاتا ہے اس کو چاہئے کہ ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ) کے قول کو ایک

ردی متاع کی طرح پھینک دے۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ پنجم ص ۴۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۱۰' ج ۲۱)

➜ "بعض نادان صحابی (رضوان اللہ علیہم اجمعین) جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ پنجم ص ۲۸۵' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۸۵' ج ۲۱)

➜ "پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو۔ اب نئی خلافت لو۔ ایک زندہ علی تم میں موجود ہے۔ اس کو چھوڑتے ہو اور مردہ علی (رضی اللہ عنہ) کی تلاش کرتے ہو۔"

(ملفوظات احمدیہ ج ۲' ص ۱۴۲)

➜ "میں وہی مہدی ہوں جس کی نسبت ابن سیرین سے سوال کیا گیا کہ کیا وہ حضرت ابوبکرؓ کے درجہ پر ہے تو انہوں نے جواب دیا کہ ابوبکرؓ کیا وہ تو بعض انبیاء سے بہتر ہے۔"

(مجموعہ اشتہارات ج ۳' ص ۲۷۸)

➜ "ابوبکر و عمر کیا تھے وہ تو حضرت غلام احمد کی جوتیوں کے تسمے کھولنے کے بھی لائق نہ تھے۔"

(ماہنامہ المہدی بابت جنوری۔ فروری ۱۹۱۵ء' ۲/۳ ص ۵۷ احمدیہ انجمن اشاعت لاہور)

➜ "جو میری جماعت میں داخل ہوا در حقیقت میرے سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۵۸۔ ۲۵۹' ج ۱۶)

➜ "اور انہوں نے کہا کہ اس شخص (مرزا قادیانی) نے امام حسن اور امام حسین سے اپنے تئیں اچھا سمجھا۔ میں کہتا ہوں کہ ہاں۔"

(اعجاز احمدی ص ۵۲' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۶۴' ج ۱۹)

➜ "میں (مرزا) خدا کا کشتہ ہوں لیکن تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔"

(اعجاز احمدی ص ۸۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۹۳' ج ۱۹)

➜ "اے عیسائی مشنریو اب ابن المسیح مت کہو اور دیکھو کہ آج تم میں ایک ہے جو اس مسیح سے بڑھ کر ہے۔ اے قوم شیعہ تُو اس پر مت اصرار کر کہ حسین تمہارا منجی ہے کیونکہ میں سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک (مرزا) ہے جو اس حسین (رضی اللہ عنہ) سے بڑھا ہوا ہے۔"

(دافع البلاء ص ۲۶' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۳۳' ج ۱۸)

➜ کربلائیست سیر ہر آنم
صد حسین است در گریبانم

(نزول المسیح ص ۹۹' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۷۷' ج ۱۸)

➜ "تم نے خدا کے جلال و مجد کو بھلا دیا اور تمہارا ورد صرف حسین ہے۔ کیا تو انکار کرتا ہے۔ پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ (ذکر حسینؓ) کا ڈھیر ہے۔"

(اعجاز احمدی ص ۸۲' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۹۴' ج ۱۹)

➜ "حضرت فاطمہؓ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا' اور مجھے دکھایا کہ میں اس میں سے

ہوں۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص ۱۱ حاشیہ' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۱۳' ج ۱۸)

← "میری اولاد سب تیری عطا ہے
ہر ایک تیری بشارت سے ہوا ہے
یہ پانچوں جو کہ نسل سیدہ ہیں
یہی ہیں پنج تن جن پر بنا ہے"

(درثمین اردو ص ۴۵' مجموعہ کلام مرزا)

← "حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے فرمایا۔

کربلائیست سیر ہر آنم
صد حسین است در گریبانم

کہ میرے گریبان میں سو حسین (رضی اللہ عنہ) ہیں۔ لوگ اس کے معنی یہ سمجھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے فرمایا ہے کہ میں سو حسین کے برابر ہوں۔ لیکن میں (مرزا محمود) کہتا ہوں۔ اس سے بڑھ کر اس کا مفہوم یہ ہے کہ سو حسین کی قربانی کے برابر میری ہر گھڑی کی قربانی ہے۔"

(خطبہ مرزا محمود مندرجہ الفضل جلد ۱۳' شمارہ ۸۰' ۲۶ جنوری ۱۹۲۶ء)

← "ہاں وہ محمدؐ کا اکلوتا بیٹا (مرزا) جس کے زمانہ پر رسولوں نے ناز کیا۔"

(کلمۃ الفصل مرزا بشیر ایم۔ اے' ص ۱۰۱)

← "میری (مرزا قادیانی کی) اولاد شعائر اللہ میں داخل ہے۔"

(الفضل قادیان جلد ۱۱ نمبر ۵۳' ۸ جنوری ۱۹۲۶ء)

← "عزیزہ امتہ الحفیظ (مرزا قادیانی کی لڑکی) سارے انبیاء کی بیٹی ہے۔"

(الفضل قادیان جلد ۲ نمبر ۱۵۶' مورخہ ۱۷ جون ۱۹۱۵ء)

← "مرزا قادیانی کی گھر والی ام المومنین ہے۔"

(سیرۃ المہدی)

## قرآن وسنت

اللہ تعالیٰ نے انسانیت کی ہدایت کے لیے جہاں سلسلہ نبوت قائم فرمایا اور اس کا اختتام حضرت محمد ﷺ پر کر دیا' وہاں مختلف اوقات میں کتابیں بھی نازل فرمائیں۔ اس سلسلہ کتب کی آخری کڑی قرآن مجید اور فرقان حمید ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے بندوں کے لیے رحمت' ہدایت اور شفا ہے۔

جس کی حفاظت وصیانت کا وعدہ خود حضرت حق جل مجدہ نے کیا جس کی آیات کے سامنے بڑے بڑے زبان آور دم بخود رہ گئے اور اس کی ایک آیت کا مقابلہ کرنے کی تاب نہ لا سکے۔ یہ عظیم کتاب صدیوں سے اپنی عظمت کا لوہا منوا رہی ہے۔ مرزا کی سرپرست برطانوی سرکار نے

اسے مٹانے کی عجیب احمقانہ تدابیر کیں لیکن منہ کی کھائی۔

''عربی مبین'' میں نازل ہونے والی اس کتاب کے بالمقابل قادیانی گنوار نے وحی والہام کا جس طرح ڈھونگ رچایا اور اسے قرآن سے برتر وبالا قرار دیا اور جابجا فخریہ اس کا اظہار کیا وہ ایسی ناروا جسارت ہے جس پر آسمان ٹوٹ پڑے اور زمین پھٹ جائے تو عجب نہیں۔

قرآن کے بالمقابل خرافاتی الہام کے لیے مرزا کی تحریرات دیکھیں اور سوچیں کہ آیا یہ شخص صحیح الدماغ تھا یا اس کا ذہنی توازن خراب تھا؟

➜ ''آنچہ من بشنوم ز وحی خدا
بخدا پاک دانمش ز خطاء
ہچوں قرآن منزاش دانم
از خطاہا ہمیںست ایمانم
بخدا ہست ایں کلام مجید
از دہان خدائے پاک وحید''

ترجمہ: ''جو کچھ میں اللہ کی وحی سے سنتا ہوں' خدا کی قسم اسے ہر قسم کی خطا سے پاک سمجھتا ہوں۔ قرآن کی طرح میری وحی خطاؤں سے پاک ہے۔ یہ میرا ایمان ہے۔ خدا کی قسم یہ کلام مجید ہے' خدائے پاک وحدہ کے منہ سے۔''
(نزول المسیح ص ۹۹' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۷۷' ج ۱۸)

مرزا نے اپنا الہام لکھا کہ:

➜ ''ما انا الا کا القرآن۔''

ترجمہ: ''قرآن خدا کی کتاب اور میرے (مرزا کی) منہ کی باتیں ہیں۔''

(تذکرہ ص ۶۷۴ طبع چہارم)

➜ ''میرے اس دعویٰ کی حدیث بنیاد نہیں بلکہ قرآن اور وہ وحی ہے جو میرے پر نازل ہوئی۔ ہاں تائیدی طور پر ہم وہ حدیثیں بھی پیش کرتے ہیں جو قرآن شریف کے مطابق ہیں اور میری وحی کے معارض نہیں اور دوسری حدیثوں کو ہم ردی کی طرح پھینک دیتے ہیں۔''

(اعجاز احمدی ص ۳۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۴۰' ج ۱۹)

➜ ''پھر اقرار کرنا پڑے گا کہ قرآن شریف میں گندی گالیاں بھری ہیں اور قرآن عظیم سخت زبانی کے طریق کو استعمال کر رہا ہے۔'' (مفہوم)

(ازالہ اوہام ص ۸ حاشیہ' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۰۹' ج ۳)

➜ ''میں قرآن کی غلطیاں نکالنے آیا ہوں جو تفسیروں کی وجہ سے واقع ہو گئی ہیں۔'' (مفہوم)

(ازالہ اوہام ص ۲۸۸۔ مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۸۲ ج ۳)

➜ ''قرآن زمین پر سے اٹھ گیا تھا میں قرآن کو آسمان پر سے لایا ہوں۔'' (مفہوم)

(ازالہ اوہام ص ۲۹۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۵۵۔۴۵۶' ج ۳)

← ''میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں ان الہامات پر اسی طرح ایمان لاتا ہوں جیسا کہ قرآن شریف پر اور خدا کی دوسری کتابوں پر اور جس طرح میں قرآن شریف کو یقینی اور قطعی طور پر خدا کا کلام جانتا ہوں اسی طرح اس کلام کو بھی جو میرے پر نازل ہوتا ہے خدا کا کلام یقین کرتا ہوں۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۲۱۱' مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۲۰' ج ۲۲)

یہی وجہ ہے کہ مرزا پر خود ساختہ نازل ہونے والی وحی کے مجموعہ کا نام ''تذکرہ'' رکھا حالانکہ قرآن مجید کا ایک نام ''تذکرہ'' بھی ہے۔ کلا انھا تذکرۃ۔

← ''یہ بھی مدت سے الہام ہو چکا ہے کہ انا انزلنا قریبا من القادیان میں نے اپنے دل میں کہا کہ ہاں واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے۔''

(ازالہ اوہام ص ۷۵' مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۱۴۰' ج ۳)

## حرمین شریفین زادھما اللہ شرفا وتعظیما

امت مسلمہ اس حقیقت کو بدل و جان تسلیم کرتی ہے کہ حرمین شریفین ( مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ ) زادھما اللہ شرفا وتعظیما کائنات ارضی کے سب سے محترم' مبارک اور مقدس قطعات ہیں۔

رب العزت کی تجلیات کا مرکز ارض حرم ہے تو اس کی رحمتوں کے نزول کی جگہ ارض مدینہ' جہاں کائنات کا سب سے عظیم انسان محو استراحت ہے۔

حج بیت اللہ' اسلام کے ارکان خمسہ میں سے ایک ہے جو عشق و جنون کا سفر ہے اور جس میں حضرت حق کے بندے اپنی نیازمندی کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہیں۔

محمد عربی علیہ الصلوۃ والسلام کے سچے امتیوں کے لیے ارض مدینہ کی زیارت بھی گویا اس مبارک سفر کا ایک حصہ ہے۔

لیکن دیکھیں کہ مرزا جیسے شاطر' فریبی اور دولتِ انگلشیہ کے ایجنٹ نے کس طرح ان پاک شہروں کی توہین کی۔ اپنی جنم بھومی قادیان کا ان سے کس طرح جوڑ جوڑا بلکہ اسے قرآن میں مندرجہ قرار دے کر اسے مکہ و مدینہ سے بھی بہتر و افضل قرار دیا اور قادیان ہی کی زیارت کو حج سے تعبیر کر کے بیت اللہ اور مناسک حج کی توہین کی۔

آسماں را حق بود گر خوں بارد بر زمیں

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا) نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے کہ جو بار بار یہاں نہ آئے گا مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے جو قادیان سے تعلق نہیں رکھے گا وہ کاٹا جائے گا۔ تم ڈرو کہ تم سے نہ کوئی کاٹا جائے پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہے گا۔ آخر ماؤں کا دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے۔ کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں؟''

(مرزا محمود' مندرجہ حقیقت الرؤیا' ص ۴۶)

"زمینِ قادیاں اب محترم ہے
ہجومِ خلق سے ارضِ حرم ہے"

(درثمین اردو کلام مرزا ص ۵۲)

"مقام قادیان وہ مقام ہے جس کو خدا تعالیٰ نے تمام دنیا کے لیے ناف کے طور پر فرمایا (حالانکہ یہ مکہ مکرمہ بیت اللہ شریف کے لیے ہے۔ ناقل) اور اس کو تمام جہانوں کے لیے ام قرار دیا ہے۔"

(خطبہ مرزا محمود الفضل قادیان مورخہ ۳ جنوری ۱۹۲۵ء)

"تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن شریف میں درج کیا گیا ہے۔ مکہ اور مدینہ اور قادیان۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۴ مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۴۰ ج ۳ حاشیہ)

"ہم مدینہ کی عزت کر کے خانہ کعبہ کی ہتک کرنے والے نہیں ہو جاتے۔ اسی طرح قادیان کی عزت کر کے مکہ معظمہ یا مدینہ منورہ کی توہین کرنے والے نہیں ہو سکتے۔ خدا تعالیٰ نے ان تینوں مقامات (مکہ مکرمہ مدینہ منورہ، قادیان) کو مقدس کیا اور ان تینوں مقامات کو اپنی تجلیات کے لیے چن لیا۔"

(تقریر مرزا محمود الفضل قادیان مورخہ ۳ ستمبر ۱۹۳۵ء)

"قادیان کیا ہے؟ خدا کے جلال اور اس کی قدرت کا چمکتا ہوا نشان ہے۔ قادیان خدا کے مسیح (مرزا) کا مولد و مسکن اور مدفن ہے۔"

(الفضل مورخہ ۱۳ دسمبر ۱۹۲۹ء)

"میں تمہیں سچ سچ کہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بتا دیا ہے کہ قادیان کی زمین بابرکت ہے یہاں مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ والی برکات نازل ہوتی ہیں۔"

(مرزا محمود الفضل، ۱۱ دسمبر ۱۹۳۲ء)

"حضرت مسیح موعود (مرزا) نے فرمایا کہ جو لوگ قادیان نہیں آتے مجھے ان کے ایمان کا خطرہ رہتا ہے۔"

(انوار خلافت ص ۱۱۷)

"عرب نازاں گر ارضِ حرم پر ہے
تو ارضِ قادیان فخر عجم ہے"

(الفضل، ۲۵ دسمبر ۱۹۳۲ء)

"و من دخله كان امنا۔"

ترجمہ: "قادیان کی مسجد جائے امن ہے۔"

(تبلیغ رسالت ص ۱۵۲۔۱۵۳، جلد ششم مجموعہ اشتہارات)

"سبحن الذى اسرى بعبده ليلا من المسجد الحرام الى المسجد الاقصىٰ۔"

ترجمہ: "مسجد اقصیٰ سے مراد مسیح موعود (مرزا) کی مسجد ہے جو قادیان میں واقع ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۲۱، مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۱، ج ۱۶)

← ''ہمارا جلسہ بھی حج کی طرح ہے۔ جیسا کہ حج میں رفث فسوق اور جدال منع ہے۔''
(خطبہ مرزا محمود مندرجہ برکات خلافت' مجموعہ تقاریر مرزا محمود جلسہ سالانہ ۱۹۱۴ء)

← ''جیسے احمدیت کے بغیر (یعنی مرزا کو چھوڑ کر) جو اسلام باقی رہ جاتا ہے وہ خشک اسلام ہے۔ اسی طرح اس ظلی حج (جلسہ قادیان) کو چھوڑ کر مکہ والا حج بھی خشک رہ جاتا ہے۔''
(پیغام صلح' ۱۹۔اپریل ۱۹۳۳ء)

← ''لوگ معمولی اور نفلی طور پر حج کرنے کو بھی جاتے ہیں۔ مگر اس جگہ (قادیان میں) نفلی حج سے ثواب زیادہ ہے اور غافل رہنے میں نقصان اور خطر کیونکہ سلسلہ آسمانی ہے اور حکم ربانی۔''
(آئینہ کمالات ص ۳۵۲' مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۵۲' ج ۵)

## علماء واولیاء امت

حضرات علماء کرام اور اولیاء عظام' اللہ تعالیٰ کی انسانی مخلوق کا نہایت بیش قیمت حصہ ہے۔ ایسا حصہ جسے اللہ رب العزت نے خود اپنا دوست قرار دیا۔ انہیں ایمان وتقویٰ کا علمبردار بتلایا اور واضح فرمایا کہ دنیا و آخرت میں ہر قسم کی بشارتیں ان کے لیے ہیں۔ اہل علم کے لیے قرآن وسنت میں جابجا تعریف آمیز کلمات ہیں اور کیوں نہ ہو کہ علم نور ہے۔ اللہ تعالیٰ کی صفت ہے۔ اس سے کسی کو حصہ ملنا بڑی ہی سعادت ہے۔
علماء کی توہین وتذلیل کو حضور نبی کریم ﷺ نے بدترین جرم قرار دیا اور ایسے لوگوں کے متعلق واضح کیا کہ ان لوگوں کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں۔
لیکن صد ہزار حیف اس قادیانی مردود پر کہ اس نے قریب العہد اور قریب العصر نامور علماء وصلحاء کا نام لے لے کر انہیں مغلظات سنائیں اور برا بھلا کہا۔ بھلا ایسا آدمی اس قابل ہے کہ اسے کوئی منہ لگائے۔
حیرت ہے ان لوگوں پر جو اس ذات شریف کو نبی بنا کر بیٹھے ہیں ۔

کار شیطان می کند نامش ''نبی''
گر ''نبی'' ایں است لعنت بر ''نبی''

حضرت سید پیر مہر علی شاہ گولڑوی کے متعلق لکھا:

← ''مجھے (مرزا کو) ایک کتاب کذاب کی طرف سے پہنچی ہے وہ خبیث کتاب اور بچھو کی طرح نیش زن ہے۔ پس میں نے کہا کہ اے گولڑہ کی زمین تجھ پر لعنت' تو ملعون (پیر صاحب) کے سبب سے ملعون ہوگئی۔ پس تو قیامت کو ہلاکت میں پڑے گی۔''
(اعجاز احمدی ص ۷۵' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۸۸' ج ۱۹)

← ''لومڑی کی طرح بھاگتا پھرتا ہے...... جاہل بے حیا۔''
(نزول المسیح ص ۶۳' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۴۱' ج ۱۸)

اہل حدیث رہنما مولانا محمد حسین بٹالوی کے متعلق لکھا کہ:

← ''کذاب' متکبر' سربراہِ گمراہان' جاہل' شیخ احمقان' عقل کا دشمن' بدبخت' طالع' منحوس' لاف زن'

شیطان، گمراہ شیخ مفتری۔"

(انجام آتھم ص ۲۴۱_۲۴۲، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۴۱_۲۴۳، ج ۱۱)

مولانا نذیر حسین دہلوی کے متعلق لکھا کہ:

← "وہ گمراہ اور کذاب ہے۔"

(انجام آتھم ص ۲۵۱، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۵۱، ج ۱۱)

مولانا عبدالحق دہلوی کے متعلق لکھا کہ:

← "وہ لاف زنوں کا رئیس ہے۔ اسی طرح مولانا عبداللہ ٹونکی، مولانا احمد علی محدث سہارنپوری کو بھی۔"

(انجام آتھم ص ۲۵۱، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۵۱، ج ۱۱)

مولانا علی حائری شیعہ رہنما کے متعلق کہا کہ:

← "سب سے جاہل تر ہے۔"

(اعجاز احمدی، ص ۷۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۸۶، ج ۱۹)

مولانا ثناء اللہ امرتسری کو:

← "عورتوں کی عار کہا۔"

(اعجاز احمدی ص ۸۳، مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۹۶، ج ۱۹)

مولانا رشید احمد گنگوہی کے متعلق لکھا کہ:

← "اندھا شیطان، گمراہ دیو، شقی، ملعون۔"

(انجام آتھم ص ۲۵۲، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۵۲، ج ۱۱)

← "ہمارے مخالف سخت شرمندہ اور لاجواب ہو کر آخر کو یہ عذر پیش کر دیتے ہیں کہ ہمارے بزرگ ایسا ہی کہتے چلے آئے ہیں۔ نہیں سوچتے کہ وہ بزرگ معصوم نہ تھے بلکہ جیسا کہ یہودیوں کے بزرگوں نے پیشگوئیوں کے سمجھنے میں ٹھوکر کھائی، ان بزرگوں نے بھی ٹھوکر کھالی۔"

(ضمیمہ براہین پنجم ص ۱۲۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۹۰، ج ۲۱)

← "میں خاتم الاولیاء ہوں۔ میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو مجھ سے ہوگا۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۳۵، مندرجہ روحانی خزائن ص ۷۰، ج ۱۶)

← "جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء اور ابدال اور اقطاب اس امت میں سے گزر چکے ہیں، میں ان سب سے افضل ہوں۔" (مفہوم)

(حقیقۃ الوحی ص ۳۹۱، مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۰۶، ج ۲۲)

← "حضرت مرزا صاحب جمیع اہل بیت طیبین، طاہرین کہ اس میں دیگر اولیاء اللہ و مجددین امت بھی شامل ہیں، ان سب سے بڑھ گئے۔ جو کچھ ان میں متفرق تھا وہ آپ میں مجموعی طور پر آگیا۔"

(الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۰۷ مورخہ ۱۸۔ اپریل ۱۹۷۶ء)

← "سو یہ عاجز (مرزا) بیان کرتا ہے نہ فخر کے طریق پر بلکہ واقعی طور پر شکر انعمۃ اللہ کہ اس عاجز کو خدا

تعالیٰ نے ان ہستیوں پر فضیلت بخشی کہ جو حضرت مجدد صاحب (الف ثانیؒ) سے بھی بہتر ہیں۔"

(حیات احمد ج ۲ نمبر ۲، ص ۹۷، مولفہ یعقوب قادیانی)

## جملہ مخالفین کے خلاف

انبیاء علیہم السلام دنیا میں اللہ تعالیٰ کے نمائندے ہوتے ہیں وہ اپنے حلقہ نبوت کی دنیا کو حق کی طرف بلاتے اور دعوت دیتے ہیں۔ کچھ ان کی مان کر حلقہ اسلام میں آجاتے ہیں تو کچھ نامرادی کا طوق گلے میں باندھ لیتے ہیں۔

انبیاءؑ کے اخلاق اتنے عظیم اور بلند ہوتے ہیں کہ اپنے بدترین مخالفین کے خلاف بھی کبھی بدزبانی نہیں کرتے۔ یہ بات نبوت کے مقام سے بہت فروتر ہے لیکن غلام ہندوستان میں غیروں کی ضروریات کی تکمیل کے لیے نبوت کا ڈھونگ رچانے والا مرزا غلام احمد نے اپنے مخالفین کے خلاف جو زبان استعمال کی وہ اس کا سب سے بڑا ثبوت ہے کہ مرزا قادیانی کا مقام انسانیت سے بھی کوئی تعلق نہیں۔

اسی طرح مرزا غلام احمد قادیانی نے یہ اعلان بھی کیا کہ:

← "اب دیکھو خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانوں کے لیے اس کو مدار نجات ٹھہرایا۔"

(اربعین نمبر ۴، از مرزا غلام احمد قادیانی حاشیہ ص ۷، مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۳۵، ج ۱۷)

## تمام مسلمانوں کے لیے فتویٰ کفر

← "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا) کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔"

(آئینہ صداقت ص ۳۵ مصنفہ مرزا محمود احمد)

← "ایسا شخص جو موسیٰ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمد (ﷺ) کو نہیں مانتا یا محمد (ﷺ) کو مانتا ہے پر مسیح موعود (مرزا) کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۱۰، مرزا بشیر احمد بن مرزا غلام احمد قادیانی، مندرجہ ریویو جلد ۱۴، مارچ / اپریل ۱۹۱۵ء)

← "جو میرے مخالف تھے ان کا نام عیسائی اور یہودی اور مشرک رکھا گیا۔"

(نزول المسیح ص ۴، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۸۲، ج ۱۸ حاشیہ)

← "اور ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں۔"

(انوار الاسلام ص ۳۰، مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۱، ج ۹)

← "دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہو گئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئی ہیں۔"

(نجم الہدیٰ ص ۵۳، مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۳، ج ۱۴)

← ''تحریک احمدیت اسلام کے ساتھ وہی رشتہ رکھتی ہے جو عیسائیت کا یہودیت کے ساتھ تھا۔''
(منقول از مباحثہ راولپنڈی' ص ۲۴۰)

← ''کفر دو قسم پر ہے۔ ایک کفر یہ کہ ایک شخص اسلام سے ہی انکار کرتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول نہیں مانتا۔ دوسرے یہ کفر کہ مثلاً وہ مسیح موعود (مرزا) کو نہیں مانتا اور اس کو باوجود اتمام حجت کے جھوٹا جانتا ہے جس کے ماننے اور سچا جاننے کے بارے میں خدا اور رسول نے تاکید کی ہے۔ اور پہلے نبیوں کی کتابوں میں بھی تاکید پائی جاتی ہے پس اس لیے کہ وہ خدا اور رسول کے فرمان کا منکر ہے کافر ہے اور اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ دونوں قسم کے کفر ایک ہی قسم میں داخل ہیں۔''
(حقیقۃ الوحی ص ۱۷۹' مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۸۵' ج ۲۲)

← ''میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور اس کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کرتا ہے۔ اور اسے قبول کرتا ہے مگر رنڈیوں (بدکار عورتوں) کی اولاد نے میری تصدیق نہیں کی۔'' (ترجمہ)

(آئینہ کمالات اسلام ص ۵۴۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۴۷۔ ۵۴۸' ج ۵)

اصل عبارت عربی میں ہے اس کا ترجمہ ہم نے لکھا ہے۔ مرزا کے الفاظ یہ ہیں الا ذریۃ البغایا۔ عربی کا لفظ البغایا جمع کا صیغہ ہے۔ واحد اس کا بغیۃ ہے جس کا معنی بدکار' فاحشہ' زانیہ ہے۔ خود مرزا نے خطبہ الہامیہ ص ۱۷ میں لفظ بغایا کا ترجمہ بازاری عورتیں کیا ہے اور ایسے ہی انجام آتھم کے ص ۲۸۲' نور الحق حصہ اول ص ۱۲۳ میں لفظ بغایا کا ترجمہ نسل بدکاران' زنا کار' زن بدکار وغیرہ کیا ہے۔

← ''خدا تعالیٰ نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا وہ مسلمان نہیں ہے۔''

(تذکرہ ص ۶۰۰' الہام مارچ ۱۹۰۶ء)

## مسلمانوں سے معاشرتی بائیکاٹ

مرزائیوں کا عجیب معاملہ ہے کہ وہ ایک طرف تو مسلمانوں سے یہ تقاضا کرتے ہیں کہ انہیں اپنا حصہ سمجھا جائے' انہیں برابر کے حقوق ملیں اور مسلمان معاشرتی زندگی میں ان سے مل جل کر رہیں۔ اس کو آپ حقیقت کا نام دیں گے یا منافقت کا کہ ان کی یہ جملہ خواہشیں اور جملہ تقاضے ان کے گرو اور ان کے پسماندگان کی تعلیمات کے خلاف ہے۔

مرزائی دنیا کی تحریرات میں شادی بیاہ سے لے کر جنازہ اور تدفین تک جملہ معاملات میں بائیکاٹ اور انقطاع کی تعلیم ہے اور اس پر بھرپور زور دیا گیا ہے کہ مسلمانوں سے کسی قسم کا معاملہ نہ رکھیں حتیٰ کہ ان کے معصوم بچوں کا جنازہ تک نہ پڑھیں۔

سوال یہ ہے کہ جب مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے ''خلفاء'' کی تعلیمات یہ ہیں تو پھر وہ مسلمانوں سے براہِ راست روابط کا کیوں مطالبہ اور تقاضا کرتے ہیں۔

ان دو غلے اور منافقانہ رول کا اندازہ کرنے کے لیے درج ذیل تحریرات سب سے بڑا ثبوت ہیں:

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا) نے اس احمدی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے جو اپنی لڑکی غیر احمدی کو دے۔ آپ کو ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا لیکن آپ نے یہی فرمایا کہ لڑکی کو بٹھائے رکھو لیکن غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں کو لڑکی دے دی تو حضرت خلیفہ اول حکیم نورالدین نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا اور جماعت سے خارج کر دیا اور اپنی خلافت کے چھ سالوں میں اس کی توبہ قبول نہ کی۔ باوجود کہ وہ بار بار توبہ کرتا رہا۔''

(انوار خلافت ص ۹۳۔۹۴ مصنفہ مرزا محمود)

← ''حضرت مسیح موعود کا حکم اور زبردست حکم ہے کہ کوئی احمدی غیر احمدی کو اپنی لڑکی نہ دے۔ اس کی تعمیل کرنا بھی ہر احمدی کا فرض ہے۔''

(برکات خلافت مجموعہ تقاریر محمود' ص ۲۵)

← ''پانچویں بات جو کہ اس زمانہ میں ہماری جماعت کے لیے نہایت ضروری ہے وہ غیر احمدی کو رشتہ دینا ہے' جو شخص غیر احمدی کو رشتہ دیتا ہے وہ یقینا حضرت مسیح موعود کو نہیں سمجھتا اور نہ یہ جانتا ہے کہ احمدیت کیا چیز ہے؟ کیا کوئی غیر احمدیوں میں ایسا بے دین ہے جو کسی ہندو یا عیسائی کو اپنی لڑکی دے دے۔ ان لوگوں کو تم کافر سمجھتے ہو مگر اس معاملہ میں وہ تم سے اچھے رہے کہ کافر ہو کر بھی کسی کافر کو لڑکی نہیں دیتے مگر احمدی کہلا کر کافر کو دے دیتے ہو۔''

(ملائکتہ اللہ ص ۴۶ مصنفہ مرزا محمود)

← ''ہم تو دیکھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا) نے غیر احمدیوں کے ساتھ صرف وہی سلوک جائز رکھا ہے جو نبی کریمؐ نے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔ غیر احمدیوں سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں۔ ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا۔ ان کے جنازے پڑھنے سے روکا گیا۔ دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلق کا بھاری ذریعہ رشتہ وناطہ ہے۔ سو یہ دونوں ہمارے لیے حرام قرار دیئے گئے۔ اگر کہو کہ ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے تو میں کہتا ہوں کہ نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی بھی اجازت ہے۔''

(کلمتہ الفصل ج ۱۴ ص ۱۶۹' مصنفہ مرزا بشیر احمد پسر مرزا قادیانی)

← ''صبر کرو اور اپنی جماعت کے غیر پیچھے نماز مت پڑھو۔''

(قول مرزا غلام احمد مندرجہ اخبار ''الحکم'' قادیان' ۱۰۔ اگست ۱۹۰۱ء' مندرجہ ملفوظات ص ۳۲۱' ج ۲)

← ''پس یاد رکھو کہ جیسا خدا نے مجھے اطلاع دی ہے' تمہارے پر حرام ہے اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر اور مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو بلکہ چاہیے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تم میں سے ہو۔''

(اربعین نمبر ۳ ص ۳۴ حاشیہ' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۱۷' ت ۱۷)

← ''ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور نہ ان کے پیچھے نماز پڑھیں کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔''

(انوار خلافت ص ۹۰' از مرزا محمود)

← ''غیر احمدی مسلمانوں کا جنازہ پڑھنا جائز نہیں حتیٰ کہ غیر احمدی معصوم بچے کا بھی جائز نہیں۔''
(انوار خلافت ص ۹۳' از مرزا محمود نیز الفضل مورخہ ۲۱۔ اگست ۱۹۱۷ء' الفضل ۳۰۔ جولائی ۱۹۳۱ء)

نیز معلوم عام بات ہے کہ چودھری ظفر اللہ خان وزیر خارجہ پاکستان' قائد اعظم محمد علی جناح کی نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوا اور الگ بیٹھا رہا۔ جب اسلامی اخبارات اور مسلمان اس چیز کو منظر عام پر لائے تو جماعت احمدیہ کی طرف سے جواب دیا گیا کہ:

← ''جناب چودھری ظفر اللہ خان صاحب پر ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ آپ نے قائد اعظم کا جنازہ نہیں پڑھا۔ تمام دنیا جانتی ہے کہ قائد اعظمؒ احمدی نہ تھے۔ لہذا جماعت احمدیہ کے کسی فرد کا ان کا جنازہ نہ پڑھنا کوئی قابل اعتراض بات نہیں ہے۔''
(ٹریکٹ ۲۲ عنوان احراری علماء کی راست گوئی کا نمونہ' الناشر مہتمم نشر و اشاعت نظارت دعوت تبلیغ' صدر انجمن احمدیہ ربوہ' ضلع جھنگ)

جب قادیانی امت پر مسلمانوں کی جانب سے اعتراض کیا گیا کہ قائد اعظم مسلمانوں کے محسن تھے اور تمام ملت اسلامیہ نے ان کا جنازہ پڑھا ہے تو جماعت احمدیہ نے جواب دیا کہ:

← ''کیا یہ حقیقت نہیں کہ ابو طالب بھی قائد اعظم کی طرح مسلمانوں کے بہت بڑے محسن تھے مگر نہ مسلمانوں نے آپ کا جنازہ پڑھا اور نہ رسولِ خدا نے۔''

(الفضل ۲۸۔ اکتوبر ۱۹۵۲ء)

## الگ دین' الگ اُمت

مرزا غلام احمد قادیانی کے سلسلہ کے تمام لوازم اور مناسبت کو دیکھتے ہوئے اس امر کا فیصلہ کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوگی کہ وہ اپنے پیروؤں کو تمام مسلمانوں سے ایک الگ امت بنانے میں کس درجہ ساعی و کوشاں ہیں۔ حسب ذیل تصریحات ملاحظہ فرمائیں:

← ''حضرت مسیح موعود (مرزا) کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا ہے کہ یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفات مسیح اور چند مسائل میں ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی ذات' رسول کریم ﷺ' قرآن' نماز' روزہ' حج' زکوٰۃ غرض یہ کہ آپ نے تفصیل سے بتایا کہ ایک ایک چیز میں ان سے اختلاف ہے۔''

(خطبہ مرزا محمود' الفضل جلد ۱۹ نمبر ۱۳)

← ''کیا مسیح ناصری نے اپنے پیروؤں کو یہودیوں سے الگ نہیں کیا؟ کیا وہ انبیاء جن کے سوانح کا علم ہم تک پہنچا ہے اور ہمیں ان کے ساتھ جماعتیں بھی نظر آتی ہیں' انہوں نے اپنی جماعتوں کو غیروں سے الگ نہیں کیا؟ ہر شخص کو ماننا پڑے گا کہ بے شک کیا ہے۔ پس اگر حضرت مرزا صاحب نے بھی جو کہ نبی اور رسول ہیں اپنی جماعت کو منہاج نبوت کے مطابق غیروں سے علیحدہ کر دیا تو نئی اور انوکھی بات کون سی بات ہے۔''
(الفضل ج ۵ شمارہ ۶۹' ۷۰)

← ''مگر جس دن سے کہ تم احمدی ہوئے' تمہاری قوم تو احمدیت ہوگئی' شناخت اور امتیاز کے لیے اگر کوئی پوچھے تو اپنی ذات یا قوم بتا سکتے ہو ورنہ اب تو تمہاری گوت' تمہاری ذات احمدی ہی ہے۔ پھر احمدیوں کو چھوڑ کر غیر احمدیوں میں کیوں قوم تلاش کرتے ہو؟''

(ملائکۃ اللہ ص ۴۶۔۴۷' از مرزا محمود)

← ''میں نے اپنے نمائندہ کی معرفت ایک بڑے ذمہ دار انگریز افسر کو کہلوا بھیجا کہ پارسیوں اور عیسائیوں کی طرح ہمارے حقوق بھی تسلیم کیے جائیں۔ جس پر اس افسر نے کہا کہ وہ تو اقلیت ہیں اور تم ایک مذہبی فرقہ ہو۔ اس پر میں نے کہا کہ پارسی اور عیسائی بھی تو مذہبی فرقہ ہیں جس طرح ان کے حقوق علیحدہ تسلیم کیے گئے ہیں اس طرح ہمارے بھی کیے جائیں' تم ایک پارسی پیش کر دو اس کے مقابلہ میں دو دو احمدی پیش کرتا جاؤں گا۔''

(مرزا بشیر الدین محمود کا بیان مندرجہ الفضل' ۱۳۔ نومبر ۱۹۴۶ء)

## مرزائیوں کے قبرستان میں مسلمانوں کا بچہ بھی دفن نہیں ہو سکتا

← ''کیونکہ غیر احمدی جب بلا استثناء کافر ہیں تو ان کے چھ ماہ کے بچے بھی کافر ہوئے اور جب وہ کافر ہوئے تو احمدی قبرستان میں ان کو کیسے دفن کیا جا سکتا ہے۔''

(اخبار پیغام صلح ج ۲۴ نمبر ۴۹' ۳۔ اگست ۱۹۳۶ء)

← ''کیا کوئی شیعہ راضی ہو سکتا ہے کہ اس کی پاک دامن ماں ایک زانیہ کنجری کے ساتھ دفن کر دی جائے اور کافر تو زناکار سے بدتر ہے (مسلمان چونکہ مرزائیوں کے نزدیک کافر ہیں اس لیے وہ مرزائیوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہو سکتے۔ ناقل)

(نزول المسیح ص ۴۷' مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۲۵' ج ۱۸)



# قادیانی گالیاں

## حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی ؒ کی توہین

❑ ''مجھے ایک کتاب کذّاب (حضرت پیر مہر علی شاہ) کی طرف سے پہنچی ہے۔ وہ خبیث کتاب اور بچھو کی طرح نیش زن۔ پس میں نے کہا کہ ''اے گولڑہ کی زمین تجھ پر لعنت۔ تُو ملعون کے سبب سے ملعون ہوگئی۔ پس تو قیامت کو ہلاکت میں پڑے گی۔''

(اعجاز احمدی ص 75 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 188 از مرزا قادیانی)

## دیگر اولیاء و علماء کی توہین

❑ مولانا ثناء اللہ امرتسری ؒ کو ''عورتوں کی عار کہا۔''

(اعجاز احمدی ص 92 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 196 از مرزا قادیانی)

❑ اہل حدیث راہنما مولانا محمد حسین بٹالوی کے متعلق لکھا کہ ''کذاب، متکبر، سربراہِ گمراہان، جاہل، شیخِ احمقاں، عقل کا دشمن، بدبخت، طالع منحوس، لاف زن، شیطان، گمراہ شیخ مفتری''۔

(انجام آتھم ص 242,241 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 243,242,241 از مرزا قادیانی)

❑ مولانا نذیر حسین دہلوی کے متعلق لکھا کہ

''وہ گمراہ اور کذاب ہے۔''

(انجام آتھم ص 251 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 151 از مرزا قادیانی)

❑ مولانا رشید احمد گنگوہی کے متعلق لکھا کہ

''اندھا شیطان، گمراہ دیو، شقی، ملعون''۔

(انجام آتھم ص 252 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 252 از مرزا قادیانی)

❑ مولانا علی حائری شیعہ راہنما کے متعلق کہا کہ

''سب سے جاہل تر ہے۔''

(اعجاز احمدی ص 76 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 186 از مرزا غلام احمد قادیانی)

❑ مولانا سعد اللہ کے بارے میں لکھا

''اور لئیموں میں سے ایک فاسق آدمی کو دیکھتا ہوں کہ ایک شیطان ملعون ہے۔ سفیہوں کا نطفہ، بدگو ہے اور خبیث اور مفسد اور جھوٹ کو ملمع کر کے دکھانے والا، منحوس ہے جس کا نام جاہلوں نے

سعد اللہ رکھا ہے۔"

(حقیقت الوحی تتمہ ص 445 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 445 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## آلہ تناسل کاٹ دیتا

❑ "حضرت مسیح موعود کے قریباً ہم عمر مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی بھی تھے۔ ان کے والد کا جس وقت نکاح ہوا، اگر ان کو حضرت اقدس مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی حیثیت معلوم ہوتی اور وہ جانتے کہ میرا ہونے والا بیٹا محمد رسول اللہ کے ظل اور بروز کے مقابلہ میں وہی کام کرے گا جو آنحضرت ﷺ کے مقابلہ میں ابو جہل نے کیا تھا تو وہ اپنے آلہ تناسل کو کاٹ دیتا اور اپنی بیوی کے پاس نہ جاتا۔"

(مرزا بشیر الدین محمود کا خطبہ نکاح۔ روزنامہ الفضل قادیان مورخہ 2 نومبر 1922ء جلد 10 شمارہ 35)

## رحم پر مُہر

❑ "خدا تعالیٰ نے اس (عبدالحق غزنوی) کی بیوی کے رحم پر مُہر لگا دی"

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص 444 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 444 از مرزا قادیانی)

## وہیں داخل ہو جاتے ہیں

❑ "جھوٹے آدمی کی یہ نشانی ہے کہ جاہلوں کے روبرو تو بہت گزاف مارتے ہیں مگر جب کوئی دامن پکڑ کر پوچھے کہ ذرا ثبوت دے کر جاؤ تو جہاں سے نکلے تھے، وہیں داخل ہو جاتے ہیں۔"

(حیات احمد، حضرت مسیح موعود کے سوانح حیات جلد دوئم نمبر اول ص 25 از یعقوب علی عرفانی ایڈیٹر الحکم قادیان)

## عورت کے پیٹ میں چوہا

❑ "اب عبدالحق کو ضرور پوچھنا چاہیے کہ اس کا وہ مباہلہ کی برکت کا لڑکا کہاں گیا۔ کیا اندر ہی اندر پیٹ میں تحلیل پا گیا یا پھر رجعت قہقری کر کے نطفہ بن گیا........ اور اب تک اس کی عورت کے پیٹ میں ایک چوہا بھی پیدا نہ ہوا"

(انجام آتھم ص 317,311، مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 317,311 از مرزا قادیانی)

## ولد الحرام

❑ "اور جو ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا تو صاف سمجھا جاوے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور وہ حلال زادہ نہیں۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 168 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

## جہنمی

❏ ''اور مجھے بشارت دی ہے کہ جس نے تجھے شناخت کرنے کے بعد تیری دشمنی اور تیری مخالفت اختیار کی، وہ جہنمی ہے۔''

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 168 طبع دوم ازمرزا غلام احمد قادیانی)

## حرامی اور بدکار

❏ ''بعض احمق اور نادان سوال کرتے ہیں کہ اس گورنمنٹ سے جہاد کرنا درست ہے، یا نہیں؟ سو یاد رہے کہ یہ سوال ان کا نہایت حماقت کا ہے کیونکہ جس کے احسانات کا شکر کرنا عین فرض اور واجب ہے، اس سے جہاد کیسا۔ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ محسن کی بدخواہی کرنا ایک حرامی اور بدکار آدمی کا کام ہے۔''

(شہادت القرآن ص 84 مندرجہ روحانی خزائن جلد 6 ص 380 ازمرزا قادیانی)

## مرد خنزیر، عورتیں کتیاں

❏ دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہو گئے۔ اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئی ہیں۔''

(نجم الہدیٰ ص 53 مندرجہ روحانی خزائن جلد 14 ص 53 ازمرزا غلام احمد قادیانی)

## بدکار عورتوں کی اولاد

❏ "تلك كتب ينظر اليها كل مسلم بعين المحبة و المودة و ينتفع من معار فها و يقلبني و يصدق دعوتي۔ الا ذرية البغايا"

(ترجمہ) ''میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور اس کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کرتا ہے اور اسے قبول کرتا ہے مگر رنڈیوں (بدکار عورتوں) کی اولاد نے میری تصدیق نہیں کی۔''

(آئینہ کمالات اسلام ص 548,547 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 ص 548,547 ازمرزا قادیانی)

## عیسائی، یہودی، مشرک

❏ ''جو میرے مخالف تھے، ان کا نام عیسائی اور یہودی اور مشرک رکھا گیا۔''

(نزول المسیح (حاشیہ) ص 4 مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 382 ازمرزا غلام احمد قادیانی)

## لعنت کی گردان

❑ مرزا قادیانی کی ذہنی کیفیت کا اندازہ اس بات سے لگائیں کہ انہوں نے کسی پر لعنت ڈالی تو یہ کہنے کی بجائے کہ تجھ پر ہزار لعنت ہو یا تحریری طور پر اسے اس طرح لکھ دیتے مگر انہوں نے باقاعدہ لعنت نمبر 1، لعنت نمبر 2، لعنت نمبر 3.........لعنت نمبر 1000 تک لکھ دیا۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ قادیانی ذریۃ البغایا انہیں سلطان القلم کہتی ہے۔

(نور الحق ص 118 تا 122 مندرجہ روحانی خزائن جلد 8 ص 158 تا 162 از مرزا غلام احمد قادیانی)

قارئین کرام! آپ نے مرزا قادیانی کی مندرجہ بالا مغلظات و ہفوات پڑھ لی ہیں۔ اس کے باوجود اس کا دعویٰ ہے کہ

## مومن لعان نہیں ہوتا

❑ ''لعنت بازی صدیقوں کا کام نہیں۔ مومن لعان نہیں ہوتا۔''

(ازالہ اوہام حصہ دوم ص 356 مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 456 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## گالیاں دینا سفلوں اور کمینوں کا کام ہے

❑ ''ناحق گالیاں دینا سفلوں اور کمینوں کا کام ہے۔''

(ست بچن ص 21 مندرجہ روحانی خزائن جلد 10 ص 133 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## بدزبان بدتر ہے

❑ ''بدتر ہر ایک بد سے وہ ہے جو بدزبان ہے
جس دل میں یہ نجاست ہے بیت الخلاء یہی ہے''

(قادیان کے آریہ اور ہم ص 42 مندرجہ روحانی خزائن جلد 20 ص 458 از مرزا غلام احمد قادیانی)

# قادیانیت ایک دہشت گرد تنظیم

مرزائیوں کا سب سے بڑا شاطر دہشت گرد قادیانی جماعت کا بانی آنجہانی مرزا قادیانی خود تھا، جس نے نبوت کا دعویٰ کر کے ساری اسلامی دنیا سے دشمنی کی بنیاد رکھی۔ اور تمام اسلامی حکومتوں کی جاسوسی اور مخبری کر کے دشمنی مول لی۔ اس کے بعد دوسرا بڑا دہشت گرد مرزا بشیر الدین محمود تھا، جس نے قادیانی جماعت کو عملی طور پر تشدد انگیزی اور تخریب کاری کے لیے تیار کیا۔ جماعت کو دہشت گردی اور تسلط کے طریقہ ہائے کار منصوبوں پر بڑی ہوشیاری سے کاربند کیا۔ قادیانی جماعت کو ایک سیاسی جماعت بنانے میں قادیانی خلیفہ مرزا بشیر الدین کا بہت ہاتھ ہے۔ جو دشمنوں کو یوں للکارنے کے انداز میں دھمکی دیتا نظر آتا ہے:

''بلکہ ہمیں خوش ہونا چاہیے کہ دشمن (بالخصوص مسلمان) یہ محسوس کرتا ہے کہ اگر ہم میں کوئی نئی حرکت پیدا ہوئی تو ہم اس کے مذہب (نظریات) کو کھا جائیں گے۔''

تقریباً انہی الفاظ میں دوسری دھمکی مرزائیوں کے تیسرے بڑے دہشت گرد مرزا ناصر احمد خلیفہ ربوہ کے الفاظ میں یہ ہے۔

''احمدی فرقہ کو خدا کی خوشنودی اور حمایت حاصل ہے۔ دنیا کی کوئی طاقت یا تمام طاقتیں مل کر بھی ہماری تحریک ختم نہیں کر سکتیں۔''

**(روزنامہ مساوات 27 دسمبر 1970ء)**

مرزائیوں میں ملکی اور بین الاقوامی سطح پر بڑا دہشت گرد اور مکار قادیانی سر ظفر اللہ خان تھا جس نے مسلم لیگ کی وکالت کے پردے میں احمدیہ جماعت کا میمورنڈم برطانوی حکومت کے تقسیم کار کارندوں کے درمیان پیش کر کے مسلمانانِ ہند کو حیران و پریشان کر دیا۔ قیام پاکستان کے بعد یہ پاکستان کا وزیر خارجہ مقرر ہوا۔ بیرونی دنیا میں حکومت پاکستان کے اثر و رسوخ کے استحکام کے بجائے جماعت احمدیہ اور خلیفہ ربوہ کے اثر و رسوخ اور سیاسی استحکام کے لیے کوشاں رہا۔ سفارت خانوں کو مرزائیت کی تبلیغ کے اڈے بنایا، غیر سفارتی انداز و اطوار اختیار کیے اور پاکستان کے لیے مستقل طور پر روس وغیرہ کو دشمن بنا کر ہمیشہ کے لیے دہشت گردی کا رستا زخم لگا گیا۔ کہا جاتا ہے کہ:

سر ظفر اللہ کی کوششوں سے تقریباً چالیس ممالک میں قادیانیوں کے 136 مشن کام کر رہے ہیں جن میں سے ایک اسرائیل مشن بھی ہے۔ اس کے علاوہ مختلف ممالک سے ان (قادیانیوں) کے بائیس اخبارات و رسائل بھی نکلتے ہیں۔ اور ستاون کے قریب مدارس کام کر رہے ہیں۔ قادیانی پاکستانی

سفارت خانوں کو قادیانیت کی تبلیغ کے لیے استعمال کر رہے ہیں سر ظفر اللہ جہاں بھی جاتا ہے احمدیہ جماعت اور مرزا قادیانی (بانی احمدیہ جماعت) کا تعارف ضرور کرواتا ہے۔ مثال کے طور پر اس کی تبلیغ کے لیے اس نے اقوام متحدہ میں پاکستان کے مستقل مندوب کی حیثیت سے جزائر غرب الہند کا دورہ کیا اور اس دورہ میں ٹرینڈاڈ میں مرزا قادیانی کا تعارف نبی آخر الزمان کی حیثیت سے کروایا۔

قادیانیوں نے تبلیغ مرزائیت کے منصوبہ کے لیے اندرون و بیرون پاکستان تبلیغ کے لیے دو خصوصی شعبے قائم کیے ہوئے ہیں۔ ان کو تحریک جدید اور وقف جدید کا نام دیا ہوا ہے۔ یہ دونوں شعبے پاکستان میں ارتداد پھیلا رہے ہیں۔ قادیانیوں کے ہاں دہشت گردی، غنڈہ گردی، سیاسی ریشہ دوانیاں، جوڑ توڑ، ساز باز، جاسوسی، مخبری، تخریب کاری اور برطانوی مفادات کی نگرانی کا نہ کوئی شعبہ ہے نہ اس کے لیے کوئی فنڈ اور نہ ہی اس مقصد کے لیے قادیانیوں کے ہاں کوئی افرادی قوت ہے۔ قادیانی صرف اور صرف تبلیغ کے بھیس میں ''مار آستیں'' والا کردار ادا کرتے ہیں۔ تبلیغ کے پردے میں جاسوسی اور سازشی مقاصد کو پورا کرتے ہیں۔ تبلیغ کی آڑ میں ہی عالمی سیاسی اتار چڑھاؤ پر اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں۔ تبلیغ ہی کے پردے میں دہشت، خوف، پریشانی پھیلاتے ہیں۔ اور تبلیغی امور میں رکاوٹ بننے والوں کو عملی لڑائی کی دھمکی دیتے ہیں مثلاً امیر جماعت احمدیہ کی دھمکی ہے:

''اگر تبلیغ کی راہ میں کسی قسم کی رکاوٹ پیدا کی جائے گی تو ہم ایسی حکومت سے لڑیں گے۔''

(روزنامہ الفضل ربوہ 13 نومبر 1953ء)

تحریک جدید:

یہ تحریک 1934ء میں شروع کی گئی۔ اس کے 35 مقاصد بیان کیے گئے ہیں بحیثیت مجموعی اس کے قیام کا مقصد قادیانی گروہ کی عددی حیثیت کو ترقی دینا ہے۔ اس کا ایک بڑا طریقہ تو تبلیغ ہی ہے۔ اس کے علاوہ پیشہ ورانہ، مالی، اخلاقی اور قانونی امداد و تعاون کے ذریعے بھی قادیانیوں کی تعداد میں اضافہ کیا جاسکتا ہے۔ اس تحریک کا 67-1966ء کا بجٹ 38,13,380 روپے تھا۔ اس کے ماتحت مبلغین، کارکنان دفتر اور ڈاکٹروں کی مجموعی تعداد 312 تھی۔ اس شعبہ تبلیغ میں چندہ دینے والوں کی تعداد تقریباً 20 یا 22 ہزار قادیانی افراد پر مشتمل تھی۔ 87-1986ء میں تحریک جدید کا بجٹ 20 کروڑ 18 لاکھ روپے ہے۔ (قادیانیت کا سیاسی تجزیہ از صاحبزادہ طارق محمود ص 49)

وقف جدید:

تبلیغ کا یہ قادیانی محکمہ 1958ء میں قائم کیا گیا۔ اس کے قیام کی غرض و غایت یہ بیان کی گئی ہے کہ یہ وقف ایسے افراد تیار کرے گا جو مختلف حصوں میں مستقلاً بیٹھ جائیں اور قادیانی تبلیغ کا کام کریں۔ 1965ء میں اس کے مبلغین کی تعداد 65 بیان کی گئی تھی۔ 67-1966ء میں اس کا بجٹ 1,70,000 روپے تھا جبکہ 87-1986ء میں یہ بجٹ بڑھ کر 25 لاکھ روپے ہو گیا تھا۔ اس سکیم کے

بارے میں مرزا محمود نے کہا تھا کہ:

''اگر یہ سکیم کامیاب ہوگئی تو تم دیکھو گے کہ دو تین کروڑ لوگ تمہارے اندر داخل ہو جائیں گے اور جب دو کروڑ لوگ تمہارے اندر شامل ہو جائیں گے تو آمدنی کی کمی خود بخود دور ہو جائے گی۔ دو کروڑ آدمی اگر چھ روپے سالانہ (چندہ) دیں تو کل 12 کروڑ روپیہ بن جاتا ہے اگر (چندہ) ایک روپیہ ماہوار ہو تو دو ہزار مبلغ رکھے جاسکتے ہیں جو چوبیس لاکھ مربع میل میں پھیل سکتے ہیں۔ اور اتنا رقبہ تو ہمارے سامنے پاکستان کا بھی نہیں۔''

وقف جدید کے ذریعے 1965ء میں تین ہزار آٹھ سو ستائیس افراد کو قادیانی بنایا گیا۔ اور 1966ء میں چار ہزار افراد مزید اس گروہ میں شامل ہوئے۔ اس وقف کو قادیانیوں نے سات سو ایکڑ اراضی دی ہے جو قادیانی اپنی زندگیوں کو تبلیغ کے لیے وقف کرتے ہیں، انہیں 60 یا 70 روپے ماہانہ الاؤنس دیا جاتا ہے۔ (یہ 1970ء سے پہلے کی بات ہے جب عام لوگوں کی تنخواہ سو ڈیڑھ سو روپیہ ماہوار ہوا کرتی تھی) اس وقف کے تحت پانچ ہزار سے زائد جز وقتی مبلغین کام کر رہے ہیں۔

چونکہ قادیانیت ایک سیاسی اور دہشت گرد تنظیم ہے۔ یہ دینِ اسلام کو منتشر کرنے کے لیے اور مسلمانوں کی توجہ انگریزوں کی حکومت کی دہشت گردیوں، ظلم و ستم، برائی اور غارت گری سے ہٹانے کے لیے ایک نئے عقیدے، نئے دین، نئی ملت اور نئی تنظیم کی صورت میں سامنے آئی۔ تاکہ لوگ اس تنظیم کو ایک علیحدہ، منتخب اور مخصوص حیثیت رکھنے والی تنظیم یا جماعت کی حیثیت سے پہچانیں اور یہ ایک دین کے طور پر کام کرتی رہے۔ بعد ازاں یہ ایک قوم اور امت کا وجود اختیار کر کے ایک علیحدہ سلطنت کی خواہش کرے۔ بعد میں مرزا محمود کے عہد میں قادیانیت کا ''موٹو'' یہی بن گیا تھا۔ کہ

''ہم احمدی حکومت قائم کرنا چاہتے ہیں۔''

(روزنامہ الفضل 14 فروری 1924ء)

اس مقصد یعنی قیام حکومت کو حاصل کرنے کے لیے قادیانیوں نے دو معروف طریقے اختیار کیے۔ جو عموماً دہشت گرد تنظیموں کا اپنے وجود کو باقی رکھنے کے لیے اختیار کرتی ہیں۔

اوّل: سرمایہ کی فراہمی تا کہ یہ کام کسی جگہ نہ رکے۔

دوم: افراد کی فراہمی تا کہ افراد کی کمی تنظیمی امور کی ناکامی کا شکار نہ ہو سکے۔

مقصد اول کو حاصل کرنے کے لیے ''چندہ'' کا طریقہ اختیار کیا گیا۔ یہ چندہ پیدائش سے لے کر موت تک ہر قادیانی کا پیچھا کرتا ہے یعنی قادیان یا ربوہ کے بہشتی حصے میں دفن ہونے کے لیے بھی وراثت میں جماعت احمدیہ کے لیے وصیت کرنا ضروری ہے۔ مرزا قادیانی چندہ کی غرض و غایت بیان کرتے ہوئے کہتا ہے:

''قوم کو چاہیے کہ ہر طرح سے اس سلسلہ (احمدیہ) کی خدمت بجا لائے۔ مالی طور پر بھی خدمت کی بجا آوری میں کوتاہی نہیں ہونی چاہیے۔ دیکھو دنیا میں کوئی سلسلہ چندہ کے بغیر نہیں چلتا۔

رسول کریم ﷺ، حضرت موسیٰ، حضرت عیسیٰ سب رسولوں کے وقت چندے جمع کیے گئے۔ پس ہماری جماعت کے لوگوں کو بھی اس امر کا خیال ضروری ہے۔ اگر یہ لوگ التزام سے ایک پیسہ بھی سال بھر میں دیں تو بھی بہت کچھ ہو سکتا ہے ہاں؛ اگر کوئی ایک پیسہ بھی نہیں دیتا تو اُسے جماعت میں رہنے کی کیا ضرورت ہے۔"

مقصد دوم کو حاصل کرنے کے لیے قادیانی خلافت میں کسی طبقے کو بھی معاف نہیں کیا گیا۔ چنانچہ بچے سے لے کر بوڑھے تک تمام قادیانیوں کے گروپ اس طرح بنا دیئے گئے۔

(1) خدام الاحمدیہ: نوجوانوں کی تنظیم۔

(2) انصار اللہ: چالیس برس سے زیادہ عمر کے قادیانیوں کی تنظیم۔

(3) لجنہ اماء اللہ: قادیانی عورتوں کی تنظیم۔

(4) اطفال الاحمدیہ: بچوں کی تنظیم۔

ان قادیانی جماعتوں میں خدام الاحمدیہ یا احمدیہ کور، لڑنے بھڑنے والے اور لٹھ بند نوجوانوں کی تنظیم ہے، جو کہ قادیان اور ربوہ میں خلافتی نظام کی کامیابی کے لیے طاقت کے استعمال سے کام لیتی ہے۔ اس تنظیم کے ارکین لٹھ بند یا تلوار بند ہوتے ہیں (آج کے دور میں مسلح کہہ لیجئے)، ہر روز صبح باقاعدگی سے فوجی انداز میں پریڈ کر کے اپنے آپ کو چاق وچوبند رکھتے ہیں، کوڈ ورڈز (CODE WORDS) میں اپنے خفیہ پیغامات ایک دوسرے کو منتقل کرتے ہیں، ہر قادیانی نوجوان کا اس تنظیم میں شامل ہونا ضروری ہے، جو نوجوان شامل نہ ہو اسے جرمانہ کیا جاتا ہے، اس تنظیم میں شامل نوجوانوں کو لاٹھی، فائٹنگ، غلیل، نشانہ بازی، اور تشدد کے گر سکھائے جاتے ہیں۔ خدام الاحمدیہ دراصل فرقان بٹالین (قادیانی فوجیوں کی ایک جداگانہ تنظیم جسے بعد میں توڑ دیا گیا) کو توڑنے کے بعد قائم کی گئی اور بٹالین کے تمام فوجی خدام الاحمدیہ میں آ گئے۔

درج بالا تمام شواہد، دلائل اور منطقی تبصروں کے بعد یہ کہنا مشکل مرحلہ نہیں ہے کہ "قادیانیت ایک عالمی دہشت گرد تنظیم ہے۔"

## عملی دہشت گردیاں

اس عنوان کے تحت دورِ محمودی کی ایسی عملی دہشت گردانہ کارروائیاں، تخریب کارانہ واقعات، قاتلانہ حملے، قتل و مار کٹائی، سازشیں اور ریشہ دوانیاں، جاسوسی اور غداری، سیاہ کاری اور فن کاری، بد اخلاقی اور بدعنوانی، بے راہروی اور بدتہذیبی، مکر وفریب اور ریاکاری، دوغلاپن اور بے دینی، بے حیائی اور بدکاری، بے بسی اور حرام زدگی، استحصال اور مکاری، دغابازی اور غنڈہ گردی، بے عملی اور فساد انگیزی کے منتخب اور متفرق واقعات پیش کیے جا رہے ہیں۔ واقعات کو بغیر کسی عنوان اور ترتیب سے پیش کیا گیا ہے۔ یہ سب قادیانی دہشت گردوں کی مکروہ کارروائیاں ہیں۔ ان میں قادیانی جماعت کا دوسرا خلیفہ مرزا

محمود بالواسطہ یا بلاواسطہ ملوث رہا۔ اس لیے کہ جماعت کا خلیفہ اور مصلح موعود تھا۔ یہ واقعات مرزائی امت کی تقریباً پچاس سالہ دہشت گرد تاریخ کے ثبوت ہیں (1914ء تا 1965ء) آیئے دیکھئے تاریخ کیا کہتی ہے۔

(1) فروری 1914ء میں قادیانی جماعت کے پہلے سربراہ حکیم نورالدین کے مرنے کے بعد مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر الدین پچیس سال کی عمر میں جماعت قادیان کا سربراہ بن گیا۔ اس نے طویل وقت تک بڑی چابکدستی سے زیرزمین سازش قائم کر رکھی تھی۔ جونہی سربراہ اوّل بہت لمبی بیماری کے بعد مَرا تو انتخاب کے وقت مرزا محمود کے طوفانی دستے (STORM TROOPERS) مصروف کار ہو گئے۔ ان کے سامنے قادیان کے بڑے بڑے لوگوں کی، جن کے ہاتھ میں زمام کار تھی، پیش نہ گئی۔ ان کے اعصاب پر اس نے یہ کہہ کر چھاپہ مارا کہ اس کا باپ نبی تھا اور اس کے نہ ماننے والے معاذ اللہ کافر ہیں۔ یہ تدبیر کام کر گئی اور قادیانی اس کے حق میں ہموار ہو گئے۔

(2) ابتداء ہی میں مرزا محمود پر لیڈری کا بھوت سوار تھا۔ اس نے جماعت سے اندھی عقیدت کے جذبے سے فائدہ اٹھا کر ذہنی غسل (BRAIN WASHING) کا عمل حکیم نورالدین کے دور خلافت میں ہی شروع کر دیا تھا۔ اس نے چالیس آدمیوں کے دستخطوں سے صدر انجمن کے خلاف ایک بیان جاری کیا تھا اور اپنے لیے زمین ہموار کرنی شروع کر دی، اب اپنے دور میں معمولی اختلاف کو بھی گوارا نہ کرتا تھا۔ اپنے پیشرو کی وفات تک اس نے اپنی زیرزمین سازش کی سرنگیں دور دور تک جماعت میں بچھا دی تھیں۔ اس کے حریف اگرچہ بے خبر نہ تھے لیکن بے مہر ضرور ثابت ہوئے کیونکہ انہوں نے مرزا محمود کی سازشوں کا نہ کوئی تدارک کیا اور نہ ہی کسی بصیرت کا مظاہرہ کیا۔

(3) مرزا محمود نے قادیان کو احمدی ریاست بنایا۔ اور وہاں دفتر امور عامہ کے ماتحت یہ عدالتیں اور دفاتر قائم کیے۔

(ا) نظارت امور خارجہ

(ب) نظارت امور داخلہ

(ج) نظارت امور اعلیٰ

(د) نظارت امور عامہ

(ہ) محکمہ قضا و قدر

(و) نظارت دعوت و تبلیغ

(ز) بیت المال

(ح) احمدیہ ٹریڈنگ کمپنی

جبکہ ربوہ میں مرزا محمود کے خلافتی نظام کا نقشہ کچھ یوں تھا۔

(ا) ناظر اعلیٰ: وہ ناظر جس کے سپرد تمام محکمہ جات کے کاموں کی عمومی نگرانی ہوتی اور وہ خلیفہ

اور صدر انجمن احمدیہ یعنی کابینہ کے درمیان واسطہ ہوگا۔

(ب) ناظر امور عامہ: وزیر داخلہ وصحت (فوجداری مقدمات، سزاؤں پر عملدر آمد نیز پولیس اور حکومت سے روابط قائم کرنا اس محکمہ کا کام ہے)

(ج) ناظر امور خارجہ: وزیر خارجہ: اپنی ریاست ربوہ سے باہر اندرون ملک و بیرون ملک خلیفہ ربوہ کی زیر نگرانی تبلیغی، سیاسی اور جوڑ توڑ کی کارروائیاں اور خصوصی مقاصد کے تحت معاملات طے کرنا۔

(د) ناظر اصلاح وارشاد: وزیر پروپیگنڈا و مواصلات

(ہ) ناظر بیت المال: وزیر خزانہ۔

(و) ناظر تعلیم: وزیر تعلیم

(ز) ناظر قانون: وزیر قانون

(ح) ناظر صنعت: وزیر صنعت

(ط) ناظر زراعت: وزیر زراعت

(ی) ناظر ضیافت: وزیر خوراک

(ک) ناظر تجارت: وزیر تجارت

(ل) ناظر حفاظت مرکز: وزیر دفاع (پولیس وفوج کا کنٹرول اور ربوہ وقادیان (بھارت) کی حفاظت کا بندوبست۔)

یاد رہے کہ ناظران کے اختیارات وفرائض وقتاً فوقتاً خلیفہ محمود احمد کی طرف سے مقرر کیے جاتے ہیں اور ناظروں کے تقرر وتنزل کا آخری اختیار بھی خلیفہ کے ہاتھ میں ہوتا ہے۔ خلیفہ عدلیہ کے شعبہ میں خود آخری عدالت ہے۔ ربوہ کے عسکری نظام کا سربراہ ہے۔

(4) مرزا محمود نے قادیان میں ''مجلس حزب اللہ'' تشکیل دی جس میں پچاس سال کی عمر سے زائد قادیانی افراد کو شامل کیا گیا، اس کے تحت آل انڈیا مرکزی نیشنل لیگ قائم کی گئی۔ جس کے صدر سر ظفر اللہ خاں قادیانی کے بھائی اسد اللہ خان تھے۔ یہ جماعت کانگریس سے ساز باز کرتی اور مختلف پوسٹر، ٹریکٹ اپنے مخالفوں کے شائع کرتی، پریس ان کے گھر کے تھے۔ ضیاء الاسلام پریس، اللہ بخش سٹیم پریس، الحکم پریس۔ آنجہانی قادیانی شیخ بشیر احمد ایڈووکیٹ سیکرٹری تھا۔ جس نے لاہور میں پنڈت جواہر لال نہرو صدر کانگریس کا مسلم لیگ کی مخالفت میں جلوس نکالا اور مسز لاڈورانی زتشی صدر پنجاب کانگریس کو قادیان بلا کر فتح محمد عرف فتو سیال ناظر اعلیٰ سلسلہ احمدیہ قادیانی کی صدارت میں مسلم لیگ کے خلاف اور قائد اعظم کے خلاف ''مسلم ماس کنٹیکٹ'' ''MUSLIM MASS CONTACT'' کے موضوع پر تقریر کروائی۔ اور مسلم لیگ اور قائد اعظم پر الزامات اور بہتان تراشی کروائی اور مرزا غلام احمد قادیانی کی سنت پر عمل کرتے ہوئے خوب دریدہ دہنی اور بدترین ہرزہ سرائی سے کام لیا۔

(5) مرزا محمود نے عملی دہشت گردی کے محاذ پر کام کرنے کے لیے احمدیہ کور (خدام الاحمدیہ) تشکیل دی۔ یہ انجمن لٹھ بند اور دہشت گرد تنظیم تھی۔ جو ہر روز صبح پریڈ کرتی، اس کا سالار محمد حیات سرمہ فروش تھا۔ اس کور کے خاص الفاظ کوڈ ورڈز میں تھے جنہیں عام لوگ یا مخالفین نہیں سمجھ سکتے تھے۔ اس تنظیم میں جو نوجوان شامل نہ ہوتا، اس کو جرمانہ کیا جاتا۔ اس میں شامل ہونے والے نوجوانوں کو لاٹھی، فائٹنگ، غلیل، نشانہ بازی سکھائی جاتی۔ اور ان کو تشدد کے گر سکھائے جاتے۔

احمدیہ سٹوڈنٹس فیڈریشن بھی مجلس حزب اللہ کے ماتحت کام کرنے والی آل انڈیا مرکزی نیشنل لیگ کی طرح پروپیگنڈا اور اشتہار بازی سے مخالفوں کی رسوائی کا سامان کرتی ہے۔ یہ کالج اور ہائی سکولوں کے طلباء کی مرزائی انجمن تھی۔ جو مخالفوں کے خلاف فرضی انجمن بنا کر اشتہارات شائع کرتی اور مخالفوں پر گندے الزامات عائد کر کے ان کی کردار کشی کرتی۔

(6) قادیان کی آبادی مرزا قادیانی کے دور میں پچیس سو یا تین ہزار کے قریب تھی۔ مرزا محمود کے دور میں 1931ء میں تقریباً سات ہزار ہو گئی تھی۔ یہ کوئی آبادی نہ تھی۔ مگر گورنمنٹ برطانوی ہند نے مرزائیوں کو اپنے ارتدادی عقائد، مکروہ عزائم اور فساد انگیز مواد کی اشاعت کے لیے متعدد اخبارات اور رسائل کے ڈیکلریشن دے رکھے تھے۔ مثلاً اخبار البدر، اخبار الحکم، اخبار فاروق، عورتوں کا اخبار ہفت روزہ مصباح، ریویو آف ریلیجنز (انگریزی) پھر ریویو آف ریلیجنز کا اردو ایڈیشن، فرقان، البشر، تحریک جدید، الفضل، تشحیذ الاذہان ہفت روزہ لاہور اور لاہوری قادیانی فرقہ کا پیغام صلح، وغیرہ وغیرہ۔ ان اخبارات اور رسائل نے مجموعی طور پر بہت زیادہ دہشت گردانہ کردار ادا کیا۔ اگر مرزا محمود کے پاس اخبارات اور پریس کی طاقت نہ ہوتی تو اس کی آواز کی طاقت قادیان سے کبھی باہر نہ نکل سکتی۔ اخبارات کا کردار قادیانی تحریک کے سلسلے میں مجموعی طور پر کچھ اس طرح رہا کہ:

(ا) قادیانی اپنے اخبارات کے ذریعے اشتعال انگیز تحریریں اور نفرت سے بھرپور بیانات چھاپتے اور عوام الناس کو اپنے مقابلے پر آنے پر مجبور کرتے۔

(ب) اخبارات کے ذریعے قادیانی اپنے ارتدادی عقائد، تخریب کارانہ عزائم اور دہشت گردانہ واقعات کی اشاعت کرتے اور لوگوں کو اپنے خلاف ابھارتے۔

(ج) اخبارات میں قادیانی خلافت اپنے مخالفین کو گالیاں دیتی، بددعائیں دیتی، دھمکیاں دیتی، خطرناک انجام کی خبریں سناتی، اس طرح لوگوں میں ایک عمومی ڈر اور دہشت کی فضا چھا جاتی۔

(د) اخبارات کے ذریعے قادیانی اندرون ملک و بیرون ملک اپنی تبلیغی کامیابیاں اور سیاسی فتوحات کا تذکرہ کرتے، جو اکثر مبالغہ آمیز ہوتا جس سے عام لوگوں کے دلوں میں ان کے بارے میں ایک ہیبت بیٹھ جاتی اور وہ ان کے طنطنے سے متاثر ہو جاتے۔

(ہ) اخبارات نے قادیان کے اندر مرزائی ریاست کی دہشت انگیز خبروں اور ظالمانہ واقعات کو دوسری دنیا تک پہنچایا جس سے دوسرے قادیانی حضرات کا حوصلہ بڑھتا اور مسلمانوں کا حوصلہ

کمزور پڑتا رہا۔آج تک بڑے بڑے جغادری مسلمان ان کے سامنے آنے سے کتراتے ہیں۔

(د) اخبارات کے ذریعے مرزائیوں کی بے کار تاویلات، بے بنیاد دلائل اور شیطانی منطق، سطحی ذہن کے لوگ پڑھتے تو وہ ذہنی طور پر مرزائیوں کے حق میں ہموار ہو جاتے۔اس پر قادیانی مبلغوں کے جال بہت پر اثر ہوتے اور وہ مرزائیوں کے بندہ بے دام بن جاتے۔

(7) انجمن اسلامیہ قادیان نے دوسرا اسلامی جلسہ 1929ء میں کیا جس میں مولانا ثناء اللہ امرتسری اور دیگر علماء امرتسر، بٹالہ اور لاہور نے متفقہ طور پر اشاعت اسلام کی تبلیغ کی۔رات کو قادیانی کور اور خدام الاحمدیہ نے مرزا ناصر کی سرکردگی میں جلسہ کے سائبانوں کی قناتیں کاٹ دیں۔رسے کھول دیئے، گیس لیمپ توڑ ڈالے اور جلسہ کے مہمانوں میر ابراہیم بٹالوی اور دیگر علماء پر حملہ کر دیا۔علماء کرام اور شرکاء جلسہ زخمی ہوئے، پولیس نے بے حیثیت قادیانی والنٹیر ز کا چالان کیا اور موٹے موٹے حملہ آوروں کو چھوڑ دیا۔چند ایک غیر متعلقہ مرزائیوں کو بلوہ کرنے پر نہایت معمولی سزائیں دی گئیں۔

(8) اوّل تو کوئی مرزائی قادیان میں رہتے ہوئے مرزائی جماعت سے الگ ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ کیونکہ اس کو سوشل بائیکاٹ، مقاطعہ اور اخراج کا خطرہ رہتا تھا۔اور سب سے بڑی بات مرزائی غنڈوں کی طرف سے حملوں کا شدید اندیشہ رہتا۔یہ سزائیں خلیفہ قادیان مرزا محمود کے حکم پر دی جاتیں۔ان سزاؤں سے توبہ کرنے والے مرزائی کی دنیا تباہ کر دی جاتی۔مثلاً ابتداً محفوظ الحق علمی مرزائی ایڈیٹر اخبار الفضل قادیان، نائب ایڈیٹر مہر محمد شہاب، ماسٹر اللہ دتہ مبلغ کے تائب ہونے پر ان کا اخراج کیا گیا، یعنی وہ قادیان میں نہیں رہ سکتے۔پھر بائیکاٹ اور مقاطعہ ہو یعنی اقتصادی بائیکاٹ۔اس کی نوعیت کچھ اس طرح کی ہوتی کہ خلیفہ قادیان مرزا محمود کی طرف سے قادیان میں اعلان عام کر دیا جاتا کہ:

"کوئی مرزائی نہ ان سے بول چال کرے نہ سودا دیوے نہ کوئی ان سے کام کروائے نہ سودا لیوے ہر قسم کی قطع کلامی کرے حتیٰ کہ اس کے بیوی بچے بھی اس سے تعلقات نہیں رکھ سکتے۔ان کو مرتد کے لفظ سے یاد کیا جاتا۔مرزائی عبادت گاہوں کے علاوہ احمدیہ بازار میں بورڈوں پر چاک سے لکھ دیا جاتا۔اور مرزائی اخباروں میں اس سزا کا اعلان کیا جاتا۔" اس طرح تائبین کا جینا دوبھر کر دیا جاتا۔جس سے دوسرے مرزائی نصیحت پکڑتے اور ان کو ہر وقت مرزائی خلافت کی طرف سے سزا کا ڈر رہتا۔

(9) 1930ء میں مستری عبدالکریم، مستری فضل کریم، محمد زاہد جب مرزائیت سے تائب ہوئے۔ان کا مکان بہشتی مقبرہ کے پاس پل کے قریب تھا تو راتوں رات ان کا مکان جلا دیا گیا۔خلیفہ محمود احمد کے اس فیصلہ (مکان کو جلانا) کی اطلاع ان کو ایک برقعہ پوش خاتون نے دے دی تھی (شبہ ہے کہ یہ مرزا حکیم نورالدین کی بیوی تھی) (دیکھئے مشاہدات قادیان ص 135) جو خلیفہ کے اس حکم کو ظلم عظیم سمجھتی تھی۔اطلاع ملنے پر یہ صاحبان نماز عشاء سے پہلے ہی مکان چھوڑ کر نکل آئے اور رات کو سکھوں کے بورڈنگ کے ایک کمرہ میں پناہ لی۔

علی الصبح فجر سے پہلے یہ تائب حضرات برقعہ پہن کر سکھوں کی موٹر میں بیٹھ کر بٹالہ اور بٹالہ

سے امرتسر پہنچ گئے۔ قادیان میں ان کا مکان رات کے تقریباً بارہ بجے جلا کر راکھ کر دیا گیا۔ صبح اخبار الفضل نے خبر شائع کی کہ "مستری مرتدین نے خود اپنے مکان کو آگ لگائی ہے۔ امرتسر سے عبدالکریم نے "مباہلہ" نامی اخبار شائع کیا جس میں اپنی بے بسی اور بے کسی کی روداد اور مرزائیوں کے ظلم و جبر کی داستان بیان کی۔

(10) مرزائی قادیانی جماعت اور مرزا محمود کو اس بات کا سخت رنج اور غصہ تھا کہ مستری عبدالکریم قادیان سے بچ کر نکل گیا ہے اور اب ان کے خلاف دریدہ ذہنی سے کام لے کر خلافت اور خلیفہ کے اندرونی راز فاش کر رہا ہے۔ مستری عبدالکریم اپنے مقدمہ میں حاضری کے لیے امرتسر سے گورداسپور آیا کرتا تھا۔ ایک مرزائی نے اسے قتل کرنے کی ٹھانی۔ مگر امرتسر میں اسے قتل کرنا ممکن نہ تھا، اس لیے محمد امین دہشت گرد مبلغ بخارا سے فتح محمد سیال عرف فتو (ناظر اعلیٰ) کے ذریعے ایک کرائے کا قاتل فراہم کرنے کا سودا ہوا۔ معقول رقم دینے کے وعدے پر آدھی رقم پیشگی ادا کر دی گئی، قاضی محمد علی نوشہروی کو عبدالکریم کو قتل کرنے کے لیے چنا گیا۔ طے یہ پایا کہ عبدالکریم کو گورداسپور سے واپسی پر امرتسر کی طرف جاتے ہوئے لاری میں قتل کر دیا جائے۔ چنانچہ امرتسر لاری اڈہ پر خدام الاحمدیہ کے والنٹیر موجود تھے جنہوں نے قاتل کو عبدالکریم کا چہرہ دکھایا اور خود غائب ہو گئے۔ قاضی محمد علی نوشہروی اشارہ پا کر لاری میں سوار ہو گیا۔ مستری عبدالکریم مباہلہ کے ہمراہ حاجی محمد حسین بٹالوی مالک زمیندار فونڈری بٹالہ (مستری عبدالکریم کا ضامن) بھی سوار تھا۔ والنٹیر تو قاضی محمد علی کو عبدالکریم کی نشاندہی کر کے بٹالہ اڈہ پر اتر گیا۔ اب جب لاری بٹالہ سے چلی تو قاتل اپنی سیٹ سے اٹھا اور چلتی لاری میں مباہلہ پر خنجر سے وار کیا۔ مگر وار خالی گیا اور خنجر مباہلہ کو لگنے کے بجائے ضامن محمد حسین کو لگ گیا۔ دراصل قاتل جلدی میں عبدالکریم مباہلہ اور حاجی محمد حسین ضامن میں امتیاز نہ کر سکا۔ اور محمد حسین کو شہید کر دیا۔ لاری رک گئی اور مسافروں نے ہمت کر کے قاضی نوشہری کو پکڑ لیا۔ پولیس نے اسے گرفتار کر لیا اور زیر دفعہ 302 مقدمہ قائم کیا گیا۔ جس میں اسے سزا دی گئی۔

(11) مرزا محمود کے ایماء پر قاضی محمد علی نوشہروی (قاتل حاجی محمد حسین بٹالوی) کو بچانے کے لیے پوری کوشش کی گئی۔ احمدیہ ڈیفنس کونسل قادیانی وکلاء کی کونسل تھی۔ جو سر ظفر اللہ خاں، بیرسٹر ظفر چوہدری، اس کا چھوٹا بھائی اسد اللہ خاں (جو کسی زمانے میں اسسٹنٹ ایڈووکیٹ پنجاب بھی رہا) مرزا عبدالحق ایڈووکیٹ گورداسپور، محمود احمد وکیل کپورتھلہ اور مولوی فضل الدین قادیانی، شیخ ارشد علی ایڈووکیٹ بٹالہ وغیرہ مرزائی وکلاء پر مشتمل تھی۔ قاتل کو پھانسی کی سزا کا حکم سنایا گیا۔ پنجاب ہائی کورٹ نے اپیل خارج کر دی اور پریوی کونسل لندن نے بھی اپیل خارج کر دی بالآخر محمد علی نوشہروی کو تختہ دار لٹکا دیا گیا۔

(12) محمد امین مجاہد بخارا (قادیانی مبلغ و دہشت گرد) جس نے عبدالکریم مباہلہ کے لیے کرائے کا قاتل قاضی محمد علی نوشہروی مہیا کیا تھا۔ اس کی کچھ رقم محمد امین کو فتح محمد سیال ناظر اعلیٰ سلسلہ احمدیہ قادیان نے عبدالکریم مباہلہ کو قتل کروانے کے لیے پیشگی دی تھی۔ اور کچھ رقم بقایا تھی۔ محمد امین خاں نے بقایا رقم کا

فتح محمد سیال ایم اے ناظر اعلیٰ سے مطالبہ کیا اور اس کی کوٹھی پر رقم لینے گیا۔ جو موضع بھینی کے نزدیک تھی۔ فتح محمد سیال ناظر اعلیٰ نے کہا کہ میری کوٹھی پر نہ آیا کرو بلکہ دفتر میں آ جاؤ۔ محمد امین نے کہا دفتر میں عوام آتے جاتے ہیں۔ یہ راز فاش ہو گیا تو سلسلہ کی بدنامی ہوگی اور سلسلہ قاتلوں کی حوصلہ افزائی کرنے والا گنا جائے گا۔ لہذا حساب کتاب یہاں تنہائی میں ٹھیک ہوگا۔

فتح محمد نے جواب دیا کہ رقم میری ذاتی نہیں ہے بلکہ دفتر سے چیک دے کر نکلوانی ہوتی ہے کیونکہ سلسلہ کا محاذ ہے۔ محمد امین خاں مبلغ نے کہا کہ میں دفتر میں نہیں جاؤں گا۔ کوٹھی پر رقم لوں گا فتح محمد نے جواب دیا کہ میں کوٹھی پر رقم نہیں دے سکتا۔ رقم کی ادائیگی میں لیت ولعل اس وجہ سے تھا کہ جس کو قتل کروانا تھا یعنی عبدالکریم مباہلہ وہ تو بچ گیا اور اس کے ضامن حاجی محمد حسین کو قتل کر دیا گیا ہے، اس سے جماعت کا مقصد تو پورا نہیں ہوا۔ بہر حال: فتح محمد سیال اور محمد امین میں اس موضوع پر سخت تلخ کلامی ہوگئی۔ فتح محمد سیال نے اپنی کوٹھی پر آنے سے منع کیا۔ محمد امین بار بار آتا رہا اور رقم کا تقاضا کرتا رہا۔

ایک دن فتح محمد سیال نے محمد امین کو ٹرخانے کی بہت کوشش کی مگر وہ اس کی کوٹھی پر دھرنا مار کر بیٹھ گیا۔ معاملہ حد سے بڑھ گیا تھا۔ فتح محمد سیال نے اپنے گھریلو نوکروں اور افراد خانہ کو بلایا اور ان کی مدد سے اسے اپنی کوٹھی سے بزور نکالنا چاہا تو محمد امین مشتعل ہو گیا۔ اور اس نے نوکروں اور گھر والوں کے سامنے فتح محمد کو وہ کچھ کہہ دیا جس کی عام طور پر حفاظت کی جاتی تھی۔ فتح محمد نے اپنے نوکروں کو اشارہ کیا۔ اور وہ اس پر حملہ آور ہو گئے فتح محمد سیال نے گرے ہوئے محمد امین پر کلہاڑی کے وار کرنے شروع کر دیئے۔ محمد امین پانی مانگتا رہا۔ فتح محمد ضربات لگاتا رہا۔ محمد امین موقع پر ہلاک ہو گیا۔

فتح محمد نے لاش اٹھا کر شارع عام پر گرا دی۔ ایک سکھ پرتاب سنگھ نے لاش دیکھی تو پولیس کو اطلاع کی۔ پولیس موقع پر پہنچی۔ لاش کو اٹھوایا محمد علی نمبردار موضع بھینی کو بلوایا گیا جس نے تھانے دار کو صرف اتنا بتایا کہ قتل کا محرک (MOTIVE) تو مجھے معلوم نہیں اور نہ ہی اس کے قاتلوں کی کچھ خبر ہے۔ مگر یہ ہے کہ میں نے کئی دنوں سے محمد امین کو فتح محمد سیال کی کوٹھی پر آتے دیکھا ہے۔ فتح محمد نے ساری صورت حال مرزا محمود کے گوش گزار کی اور قادیانی خلافت فتح محمد کی حمایت پر اتر آئی۔

مرزائیوں نے قادیان پولیس کو رام کر لیا جس کے نتیجہ میں لاش لاوارث قرار دے دفن کر دی گئی۔ نہ کوئی چالان ہوا۔ نہ مقدمہ کی مثل بنی۔ نہ کسی نے گواہی دی اور نہ ہی تفتیش کی گئی۔ دہشت گردی اور قتل کا یہ اتنا بڑا اقدام تھا کہ تمام مرزائی وغیر مرزائی دہل کر رہ گئے کہ جب کٹر مرزائیوں اور جماعت کے خدمتگاروں کی بچت نہیں تو ایک عام آدمی کی غلطی جماعت احمدیہ قادیان کہاں معاف کر سکتی ہے۔ اس کیس کا ذکر سیشن جج گورداسپور مسٹر جی ڈی کھوسلہ نے اپنے فیصلہ میں کیا ہے۔

(13) فخر الدین ملتانی قادیانی کی دکان چوک قادیان مرزائیوں کے خلیفہ مرزا محمود کے محل کو جانے والے راستہ پر مسجد مبارک کے عین نیچے واقع تھی۔ اس دوکان کا نام احمدیہ کتاب گھر تھا جو مرزائیوں کی تبلیغی کتب شائع کرتا تھا۔ اس کے تعلقات شیخ عبدالرحمن بی اے ہیڈ ماسٹر احمدیہ سکول سے تھے۔ شیخ

عبدالرحمٰن قادیانی کو مصر میں برائے تحصیل تعلیم اور مبلغ مرزائیت بھیجا گیا جہاں سے واپسی کے بعد اسے (منسٹر) ناظر تعلیم و تربیت قادیان لگایا گیا (خلیفہ محمود کے سفر لندن، فرانس، اٹلی وغیرہ یورپی ممالک کے اسفار کے دوران اسے قائم مقام خلیفہ قادیان بھی بنایا گیا تھا۔) حکیم عبدالعزیز بھی سلسلہ احمدیہ کا مبلغ تھا۔ ان تینوں کے باہمی مراسم تھے۔ بعض معاملات میں شیخ عبدالرحمٰن مصری کے خلیفہ محمود سے اختلافات ہو گئے۔ (تفصیلات مصری کا خط مرزا محمود کے نام دیکھئے) شیخ مصری نے مرزا محمود کے بعض اندرونی اور اخلاقی کردار کی وضاحت چاہی اور مختلف اوقات میں خطوط لکھ کر اپنی شکایات کا اظہار کیا۔ مرزا محمود نے ان خطوط کا کوئی جواب نہ دیا۔ چنانچہ فخر الدین ملتانی اور حکیم عبدالعزیز نے مرزا محمود کے نام عبدالرحمٰن مصری کی چٹھیاں پڑھ کر شیخ عبدالرحمٰن کا ساتھ دیا۔ اور قادیانی خلافت سے بدظن ہو گئے۔

خلیفہ محمود کے حکم سے عبدالرحمٰن مصری، فخر الدین ملتانی اور حکیم عبدالعزیز کا بائیکاٹ ''مقاطعہ'' کر دیا گیا۔ ان کے خلاف قادیانی عبادت گاہوں میں اعلان کر دیئے گئے اور اخبار الفضل میں ان کے خلاف اشتعال انگیز مضامین چھاپے گئے۔ ان کے خلاف توہین خلافت جیسے الزامات شروع ہو گئے مگر وہ لوگ بھی اپنے مؤقف پر ڈٹے رہے۔ بالآخر قصر خلافت میں ان کے خلاف قتل کا منصوبہ تیار ہوا۔ جس کے مطابق قادیانی غنڈوں کی خدمات حاصل کی گئیں کہ راتوں رات ان تینوں ''باغیوں'' کو قتل کر دیا جائے۔ یہ راز فاش ہو گیا۔ صبح اپنی حفاظت کے لیے فخر الدین ملتانی اور حکیم عبدالعزیز تھانہ چوکی قادیان کو اطلاع دینے بازار سے گزر رہے تھے کہ قادیانی غنڈوں نے انہیں گھیر لیا۔ عزیز قلعی گر قادیانی سیالکوٹی دہشت گرد قاتل نے فخر الدین ملتانی کو خنجر جھونک دیا اور حکیم عبدالعزیز کی گردن پر خنجر مارا جو اتفاق سے اس کے کندھے پر لگا۔ ہر دو قادیانی باغی لہولہان ہو گئے۔ چونکہ اس بازار میں دو تین سکھوں اور کچھ مسلمانوں کی دوکانیں تھیں جنہوں نے شور مچا دیا اور تمام لوگ بھاگ کر مضروبین کو اٹھا لے گئے۔ (ڈاکٹر گوربخش سنگھ کے پاس) فخر الدین اس دوران مر چکا تھا لیکن حکیم عبدالعزیز کی ڈاکٹر مذکور نے پٹی کر دی۔ مرزائیوں نے قاتل عبدالعزیز قلعی سیالکوٹی گر کو چھپا لیا۔ دوسرے روز قادیانیوں کے سرکاری اخبار الفضل نے یہ خبر شائع کی کہ ''مرتدین کا احمدیوں پر حملہ''، یہ خبر پڑھ کر لوگ حیران و ساکت رہ گئے۔

**(14) 1937ء/1938ء** کا واقعہ ہے کہ قادیان میں مسلمانوں کے قبرستان سے ملحق عید گاہ تھی جس میں شروع سے مسلمان عید کی نماز ادا کرتے چلے آرہے تھے۔ مسلمانوں کی آمد و رفت سے مرزائیوں کی دہشت اور دباؤ کم ہونا شروع ہو گیا۔ یہ بات خلیفہ قادیان مرزا محمود اور اس کی جماعت کو ناگوار گزرنے لگی، چنانچہ انہوں نے عید گاہ پر قبضہ کرنے اور مسلمانوں کو وہاں سے بیدخل کرنے کی ناپاک سازش تیار کی۔

عید کے روز علی الصبح خدام الاحمدیہ کے لٹھ باز والنٹیر ز مرزا ناصر کی سرکردگی میں، ججی بھامڑی (عبدالعزیز بھانبڑیا) کی سپہ سالاری میں، عبدالرحمٰن جٹ قادیانی جنرل پریذیڈنٹ انجمن احمدیہ قادیان کی رہنمائی میں مرزائی غنڈوں کا گروہ عید گاہ پہنچ گیا۔ اور مسلمانوں کی عید گاہ میں مسلمانوں کو نماز پڑھنے

سے روک دیا۔ مسلمان خالی ہاتھ تھے۔ وہ عید کی نماز پڑھنے آئے تھے۔ انہیں مرزائیوں کی طرف سے اچانک حملہ کا وہم وگمان بھی نہ تھا۔ لیکن مرزائی غنڈوں نے حملہ کر کے غریب اور نہتے مسلمانوں کو شدید ضربات پہنچائیں۔ جس پر دفعات 148، 149، 324، 325، کے مطابق مرزائیوں پر مقدمہ چلا۔ عبدالرحمٰن جٹ جنرل پریذیڈنٹ اور اس کے کچھ حواریوں کو سزائے قید ہوئی۔ ایک بوڑھا مسلمان شیخ چراغدین ضربات کی تاب نہ لا کر فوت ہو گیا۔

مسلمانوں نے شیخ چراغدین کے جنازے کو قادیان میں مسلمانوں کے قبرستان میں دفنانا چاہا۔ مگر مرزائیوں نے اس کی بھی اجازت نہ دی۔ اور جنازہ کے ساتھ آئے مسلمانوں سے ہاتھاپائی کی۔ مسلمانوں نے جنازے کو اٹھایا اور بارہ میل کے فاصلے پر بٹالہ لے گئے، وہاں مسٹر کشن ماتھر کی کچہری میں رکھ دیا اور فریاد کی کہ ”قادیان کے مرزائیوں نے ان کی عیدگاہ اور قبرستان پر قبضہ کر لیا ہے اور مردوں کو دفنانے نہیں دیتے۔“ مسٹر کشن ماتھر نے پولیس گارڈ ساتھ بھیجی۔ اس طرح پولیس کی حفاظت میں مسلمانوں نے قادیان کے مسلم قبرستان میں چراغدین کو دفن کیا۔

**(15)** مرزا محمود خلیفہ قادیان عیش وعشرت کا دلدادہ تھا۔ وہ گرمیوں میں اپنے پورے خاندان کو تبدیلی آب وہوا کے لیے ڈلہوزی (مشہور تفریحی وصحت افزا مقام) لے جاتا۔ 1942ء میں جب کہ خلافت فیملی ڈلہوزی میں تھی۔ پولیس کو کسی تفتیش کے سلسلے میں ڈلہوزی جانا پڑا۔ انہوں نے مرزا ناصر احمد صدر خدام الاحمدیہ (لٹھ بردار رضا کاروں کے انچارج) سے کوئی بات دریافت کرنا تھی۔ کیونکہ اس سے پہلے وہ جماعتی اشاروں پر مختلف جلسوں پر اپنے خدام کے ذریعے حملہ کروا چکا تھا۔ مرزا ناصر احمد نے پولیس کے ساتھ تعاون کرنے کی بجائے انہیں دھمکیاں دینا شروع کر دیں اور اپنے کمرہ کی تلاشی نہ لینے دی۔ پولیس بحکم افسران اعلیٰ حکام قادیانی جماعت کے ریکارڈ واسلحہ کی دریافت کے چکر میں تھی۔ مرزا ناصر کی بدتمیزی پر پولیس نے اس کو گرفتار کرنا چاہا تو مرزا ناصر نے اندر سے آتشیں اسلحہ نکال کر پولیس کے مقابلہ پر پوزیشن لے لی۔ اس کے حواری بھی اسلحہ سے لیس ہو کر مقابلہ کے لیے تیار ہو گئے۔ آخر پولیس نے مرزا ناصر کو حراست میں لے لیا۔ اور شیخ نور محمد سابق ڈپٹی کمشنر کی ضمانت پر مرزا ناصر احمد کو رہائی ملی۔ اس واقعہ کو مسلم پریس نے خوب اچھالا۔

**(16)** محمد فاضل قصاب ایک نوجوان مسلمان بدوملہی ضلع سیالکوٹ کا رہنے والا تھا۔ اس کا بہنوئی مولا بخش قصاب مرزائی ہو کر قادیان میں چلا گیا اور وہاں گوشت فروشی کی دکان کھول لی۔ محمد فاضل بھی چند دن کے لیے بطور مہمان اپنے بہنوئی کے گھر گیا اور ہاتھ بٹانے کے لیے اس کے ساتھ دوکان پر بیٹھنے لگا۔ مولا بخش بکرے خریدنے قادیان سے باہر جاتا۔ تو محمد فاضل اس کی دکان پر بیٹھ کر گوشت فروخت کیا کرتا، کیونکہ ان دنوں قادیان کے مرزائیوں نے مسلمانوں کا اقتصادی بائیکاٹ کر رکھا تھا۔ اس وجہ سے وہ دوکانوں وغیرہ پر مسلمان دوکانداروں کی ٹوہ میں لگے رہتے تھے، تاکہ مسلمانوں سے مرزائیوں کو سودا سلف خریدنے سے روکا جائے۔ مرزائیوں کو محمد فاضل کے احمدی ہونے پر شک ہو گیا۔ اس طرح کہ:

(ا) محمد فاضل مرزائیوں کی مسجد اقصیٰ میں نماز پڑھنے جاتا تھا۔
(ب) وہ مرزائیوں کے چھوٹے بڑے افراد کو جانتا پہچانتا تھا۔

باتوں باتوں میں مرزائی جماعت کے لوگوں نے محمد فاضل سے معلوم کرلیا کہ وہ ''احمدی'' نہیں ہے۔ مرزائیوں کے کارخاص (سی آئی ڈی) نے ناظر امور عامہ میں اس امر کی رپورٹ دے دی کہ محمد فاضل غیر احمدی ہے اور احمدی اس سے دھوکہ کھا جاتے ہیں اور اس سے سودا خرید لیتے ہیں۔

قادیانی عبادت گاہ اقصیٰ کی ملحقہ بلڈنگ میں مرزائی جماعت قادیان کی اسٹیٹ کے دفاتر تھے۔ یہ بلڈنگ دو منزلہ تھی۔ نیچے جنرل پریذیڈنٹ کا دفتر اور دیگر دفاتر مثلاً محکمہ خزانہ محاسب کا دفتر، تبلیغ کا دفتر، دفتر اشاعت ٹریکٹ و پوسٹر مخالفین وغیرہ وغیرہ، دفتر امور عامہ بلڈنگ کے اوپر والے حصے میں تھا۔ محمد فاضل کو پوچھ گچھ کے لیے دفتر امور عامہ میں بلایا گیا۔ اور اس کو ڈرا دھمکا کر اور بعد ازاں لالچ کے ساتھ مرزائی بنانے کی کوشش کی گئی۔ مگر اس نے اس سے انکار کر دیا۔ کارخاص کے رضا کاروں نے اس پر ہنٹر برسائے اور اس کو گلے سے پکڑ کر ولی اللہ شاہ ناظر امور عامہ کے حکم سے زدوکوب کیا گیا، گلا گھونٹا گیا، تو اس نے شور مچا دیا، اس پر مرزائیوں نے اس کا سختی سے گلا گھونٹ دیا جس سے اس کی آواز دب گئی اور وہ موقع پر مر گیا۔ اس جرم قتل سے بچنے کے لیے مرزائیوں نے اس کو دوسری منزل سے نیچے پختہ فرش دفاتر کے راستہ پر پھینک دیا۔ اور شور مچا دیا کہ ''محمد فاضل نے خودکشی کر لی ہے'' لاش کو باہر اپنے دفتر کے سامنے رکھ دیا۔ مولا بخش کے ذریعے لاش کو دفنانے کا انتظام کرنے لگے کہ یہ راز فاش ہو گیا کہ محمد فاضل کو گلا گھونٹ کر قتل کر دیا گیا ہے۔ مسلمانوں نے پولیس کو اطلاع دے دی۔ انہوں نے دفتروں کا موقع دیکھا۔ تفتیش میں سارے راز طشت از بام ہو گئے مگر مرزا محمود کی پخت وپز سے یہ تفتیش بند کر دی گئی کہ موقع پر گلا گھونٹنے اور دوسری منزل سے گرانے کا کوئی گواہ نہیں ہے جب کہ خودکشی کے کئی مرزائی ملازمین رضا کارانہ طور پر گواہ بن گئے تھے۔ اس طرح محمد فاضل قصاب کا قتل بھی چھپ گیا اور مرزائی پہلے کی طرح قادیان کی گلیوں اور بازاروں میں دندناتے رہے اور دہشت و بربریت کا بازار گرم کرتے رہے۔

**(17)** مرزا محمود خلیفہ قادیان کے اخلاقی عیوب کو دیکھ کر شیخ عبدالرحمٰن مصری، فخر الدین ملتانی اور حکیم عبدالعزیز اور کچھ دوسرے لوگوں نے مرزائیت سے علیحدگی کا اعلان کر کے انجمن انصار احمدیہ قادیان کے قیام کا اعلان کیا۔ اس کے قیام کا مقصد یہ تھا کہ خلیفہ محمود کو خلافت سے الگ کرایا جائے۔ ان کی باہمی پوش بازی ہوئی۔ نمونہ یہ ہے۔ ''موجودہ خلیفہ (بشیر الدین محمود) جماعت احمدیہ سخت بدچلن ہے یہ تقدس کے پردہ میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔ اس کام کے لیے اس نے بعض مردوں اور عورتوں کو ایجنٹ رکھا ہوا ہے۔ اس کے ذریعے یہ معصوم لڑکیوں اور لڑکوں کو قابو رکھتا ہے۔ اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے جس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں۔ اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔'' اس پر خلیفہ محمود نے جواب دیا کہ ''تمہارے خاندان فحش کا مرکز ہیں'' اور بہت کچھ ہرزہ سرائی کی۔ اس کے جواب میں انجمن انصار احمدیہ

قادیان نے یہ پوسٹر شائع کیا۔

''چار گواہ! حالانکہ میں نے اپنے خط میں لکھا ہے کہ لوگوں کو تمنا ہے کہ جناب چار گواہوں کا ذکر کرتے ہیں۔ اگرچہ ہم سے آپ نے ذکر نہ فرمایا۔ تاہم اگر یہ بات درست ہے تو پھر تیاری کر لیں ہم صرف چار گواہ ہی نہیں بلکہ بہت سی شہادتیں لڑکیوں اور لڑکوں کو جناب والا کی خدمت میں پیش کریں گے۔ اگر ہم ثبوت نہ پیش کر سکے تو آپ کی بریت ہو جائے گی اور ہم ہمیشہ کے لیے ذلیل ہونے کے علاوہ ہر قسم کی سزا بھگتنے کے لیے تیار ہیں''

حکیم عبدالعزیز سیکرٹری انجمن انصار احمدیہ قادیان کا ٹریکٹ شائع ہوا۔ ان حالات میں انجمن انصار احمدیہ قادیان کی مرزائی خلافت کی طرف سے نگرانی کا عمل شروع کر دیا گیا۔ بعد ازاں بائیکاٹ اور مقاطعہ کا حربہ اختیار کیا گیا۔ جاسوسی اور مخبری کے ذریعے ان کی سرگرمیوں کی سن گن لی جانے لگی۔ مجلس خدام الاحمدیہ قادیان (جس کا سربراہ مرزا محمود کا بیٹا مرزا ناصر احمد تھا) اور اس کے ممبر و حواری کی کوششوں سے اس مخالفت کو ختم کروانے کا فریضہ سونپا گیا۔ اس ٹیم میں عبدالعزیز عرف جج بھانبڑی انچارج کار خاص، محمد حیات سرمہ فروش، شیر و لوہار، لال دین موچی، عزیز قلعی گر، نذیر مولوی فاضل، مولوی نذر محمد وغیرہ قادیانی شامل تھے۔ انجمن انصار احمدیہ قادیان بھی مرزائیوں کی سازشوں اور سفاکانہ سکیموں سے باخبر تھی۔ چنانچہ شیخ عبدالرحمٰن مصری کی درخواست پر اس کی کوٹھی پر مولوی عنایت اللہ چشتی امیر مجلس احرار قادیان نے بارہ احرار والنٹیر زکا رات پہرہ لگوا دیا۔ اور ٹارچیں اور کلہاڑیاں پہرہ داروں کے پاس تھیں تاکہ رات کو مرزائی شیخ مصری پر حملہ آور نہ ہو سکیں۔ جب بھانبڑی اپنے غنڈوں کو ساتھ لے کر رات بارہ بجے موقع واردات پر گیا تو پہرہ داروں کو دیکھ کر خاموشی سے واپس لوٹ آیا۔ اس طرح شیخ مصری اور ان کا خاندان مرزائیوں کے قاتلانہ حملوں سے بچ گیا۔ صبح کو یہ لوگ قادیان سے نقل مکانی کر گئے اور قادیان کے مرزائی، مخالفین کے بچ جانے پر کف افسوس ملتے رہ گئے۔

**(18)** قادیان میں غنڈہ گردی، بدمعاشی اور لاقانونیت کا یہ حال تھا کہ جب تک معاہدہ تجارت کا ناظر امور عامہ اور احمدیہ پریذیڈنٹ قادیان میں کاروبار کرنے کے لیے لائسنس فروختگی جاری نہ کرے، کوئی قادیانی اس سے سودا سلف نہ خریدتا تھا۔ قادیانی اسٹیٹ میں محکمہ کار خاص (سی آئی ڈی) سفید کپڑوں میں بھرے شہر کی رپورٹیں محکمہ امور عامہ کے ناظر سید ولی اللہ شاہ زین العابدین کو دیتا تھا۔ جو خلیفہ قادیان مرزا محمود کا سالا اور محکمہ امور عامہ کا انچارج تھا۔ پھر وہ ان رپورٹوں پر جنرل پریذیڈنٹ قادیان کو حکم لکھتا تھا کہ ''فلاں کا بائیکاٹ، فلاں کا مقاطعہ، فلاں کا اخراج از جماعت، اور فلاں کا اخراج از قادیان کر دیا جائے''۔ قتل کی سکیمیں اور اس کے فیصلے قصر خلافت میں مرزا محمود خود کیا کرتا تھا۔

**(19)** جب مرزا بشیر الدین محمود احمد اور قادیانیوں کی امت کو اس بات کا احساس ہو گیا کہ اب سید عطاء اللہ شاہ بخاری کا وجود قطعی طور پر ناقابل برداشت ہو چکا ہے تو مرزا بشیر الدین نے شاہ صاحب کی زندگی کے خاتمہ کے لیے جدوجہد شروع کر دی۔ اس مقصد کے لیے مرزا محمود نے ایک سکھ نوجوان

راجندر سنگھ آتش سے معاملات طے کیے اور دس ہزار روپے میں شاہ جی کی زندگی کا سودا طے پایا۔ پانچ ہزار روپیہ پیشگی دیا گیا۔ اور پانچ ہزار روپیہ کام ہونے کے بعد دیئے جانے کا معاہدہ ہوا۔ راجندر سنگھ آتش پیشگی رقم لے کر اپنے مشن پر روانہ ہو گیا۔

شاہ صاحب ایک جلسہ میں تقریر کر رہے تھے۔ آپ کے زور خطابت اور شیریں خطابت نے اس سکھ نوجوان پر گہرا اثر چھوڑا چنانچہ اس نے جلسہ میں شاہ صاحب پر حملہ نہ کیا۔ بلکہ اس نے مرزا محمود کا یہ کام کرنے سے انکار کر دیا۔ جس سے مرزا محمود کو پریشانی لاحق ہو گئی اور اس نے راز فاش ہونے کے خطرہ کے پیش نظر راجندر سنگھ کو کلکتہ میں گرفتار کرا دیا۔ گرفتاری اس طرح ہوئی کہ مرزا محمود نے سی آئی ڈی سے معاملہ کر کے راجندر سنگھ پر انقلابی پارٹی کا ممبر ہونے کا الزام لگوایا اور اسے جیل بھجوا دیا۔

شاہ صاحب کسی تقریر کی پاداش میں غاصب انگریزوں کی حکومت کے حکم کے تحت مقید ہوئے تو راجندر سنگھ ابھی جیل میں تھا۔ اس نے عدالت میں شاہ صاحب کو یہ سارا قصہ سنایا۔ اور ارادہ ظاہر کیا کہ وہ عدالتی بیان میں شاہ جی کے قتل کی پوری تفصیلات عدالت کے گوش گزار کر دے گا۔ یہ اطلاع مرزا محمود تک پہنچ گئی چنانچہ رسوائی سے بچنے کی خاطر مرزا محمود نے ایک دفعہ پھر سرکاری حکام سے ساز باز کی اور راجندر سنگھ آتش کو کسی عدالت میں پیش نہ ہونے دیا اور اسے جیل سے رہا کروا دیا۔

(20) راجندر سنگھ آتش کے سلسلے میں ناکامی کے بعد قادیان کی مرزائی حکومت اور قادیانی امت ایک دفعہ پھر شاہ جی کے قتل کی منصوبہ بندی پر اتری۔ چنانچہ شاہ جی کو مرزائی افسران کی ملی بھگت سے بغاوت کے ایک ایسے مقدمے میں پھنسا دیا گیا جس کی سزا، موت یا حبس دوام بعبور دریائے شور (کالا پانی کی سزا) تھی۔ اس مقصد کے لیے جو منصوبہ بندی کی گئی وہ کچھ اس طرح تھی کہ شاہ صاحب پر قتل عمد اور ملک معظم کی رعایا میں بغاوت پھیلانے کا جرم ثابت کر کے آپ کو سزائے موت دلوائی جا سکے۔ اسی طرح کا ایک مقدمہ شاہ جی کی ایک راولپنڈی کی تقریر کے سلسلے میں بھی قائم کروا دیا گیا اور دونوں جگہوں پر مقدمات کی بیک وقت سماعت شروع کرا دی گئی۔

لالہ موسیٰ (گجرات) کے مقدمہ میں سرکاری رپورٹر (لدھا رام) جس نے شاہ صاحب کی تقریر کی رپورٹنگ میں خالی جگہ چھوڑی تھی۔ ضمیر کے ہاتھوں مجبور ہو گیا اور اس نے عدالت میں انکشاف کر دیا کہ وہ پنجاب حکومت کی ہدایت کے تحت خالی جگہیں چھوڑتا رہا ہے۔ جن میں بعد ازاں پبلک پراسیکیوٹر (سرکاری وکیل) کی ہدایت پر ایسے فقرے لکھے گئے جو زیر دفعہ 302 کی زد میں آسکیں۔ اور ملکِ معظم کی حکومت کے خلاف بغاوت پھیلانے کا جرم بھی جن سے ثابت ہو سکے۔ اس طرح مرزائیوں کا یہ حربہ بھی ناکام ہو گیا۔

لدھا رام (سرکاری رپورٹر) اس عدالتی بیان سے اپنی ملازمت تو کھو بیٹھا لیکن اس کے بیان نے مرزائی سازشوں کو طشت از بام کرنے کے علاوہ حکومت پنجاب کو بھی ہلا کر رکھ دیا۔ چونکہ مقدمہ میں وزیر اعلیٰ پنجاب سردار سکندر حیات خاں کی ذات براہ راست ملوث ہو گئی تھی۔ اس لیے مقدمہ لاہور ہائی

کورٹ میں چلایا گیا۔ اور وہاں چیف جسٹس سرڈگلس ینگ اور جسٹس راہلال پر مشتمل ڈویژن بینچ نے طویل سماعتوں کے بعد سید عطاءاللہ شاہ بخاری کو اس مقدمے سے باعزت طور پر بری کر دیا۔

(21) شیخ عبدالرحمٰن مصری جسے ولی اللہ نے قاہرہ میں چھوڑا تھا، وہ برطانوی انٹیلی جنس اور قادیان کے درمیان رابطہ افسر کے فرائض انجام دیتا رہا۔ اس شیخ عبدالرحمٰن مصری نے 1937ء میں مرزا محمود احمد کے متعلق انکشاف کیا تھا کہ ''قادیان میں ایک سپر سیکس مارکیٹ ہے جہاں مرزا محمود تقدس کے پردے میں عورتوں، نوخیز کلیوں اور خوبرو لڑکوں کو ہوس کا نشانہ بناتا ہے اور زانیوں نے ایک خفیہ سوسائٹی بنا رکھی ہے جس کا سربراہ مرزا محمود خود ہے۔''

(22) پھر اس شیخ عبدالرحمٰن مصری قادیانی کے بیٹے حافظ بشیر احمد مصری نے بھی قادیانیت کے متعلق ایک مشاہداتی اور انکشافاتی مضمون میں لکھا کہ:

میں ایک اٹھارہ برس کا نوجوان تھا۔ جب خلیفہ قادیان نے مجھے بلایا اور رغبت دلائی کہ میں ایک مخصوص ''حلقہ داخلی'' میں شامل ہو جاؤں۔ پھر پتا چلا کہ اس نیم دیوتا نے زناکاری کا ایک خفیہ اڈہ کھول رکھا ہے جس میں منکوحہ، غیر منکوحہ حتیٰ کہ محرمات کے ساتھ کھلے بندوں زناکاریاں ہوتی ہیں۔ اس جنسی عیاشی کے لیے اس نے دلالوں اور کٹنیوں کی ایک منڈی منظم کر رکھی ہے۔ جو پاکباز عورتوں اور معصوم دوشیزاؤں کو بہلا پھسلا کر (اس اڈے میں لاتی ہے اور شکاریوں کو شکار) مہیا کرتی ہے۔ جو بھی کوئی ایسا شخص نکلا جس نے سرکشی کی تو اس کا منہ بند کرانے کے لیے جماعت سے خارج کر دیا جاتا۔ اس کا مقاطعہ کر دیا جاتا، شہر بدری کا حکم صادر ہوتا اور اس کے خلاف منظم طریق پر طنز و استہزاء کی مہم شروع کر دی جاتی تاکہ اس کی بات پر کوئی بھروسہ نہ کرے جن لوگوں نے ذرہ بھر بھی صدائے احتجاج بلند کی وہ یا تو اس طرح مار دیئے گئے کہ ظاہراً کسی حادثہ سے مرے ہوں اور یا پھر ایسے لاپتہ ہو گئے کہ ان کا نام و نشان بھی نہ رہا۔'' (مرزا بشیرالدین محمود کی ہولناک بدمعاشیاں از حافظ بشیر احمد مصری)

(23) محمد یوسف ناز ایک عینی شاہد کا بیان ہے کہ مرزا محمود احمد خلیفہ قادیان بعد ازاں خلیفہ ربوہ اپنی خلافت کے دوران اس درجہ بے حیا ہو چکا تھا کہ ''وہ اپنی مخدرات کو میدان معصیت میں پیش کرتا اور اس کے تربیت یافتگان ان سے حظ اندوز ہوتے اور (خلیفہ) خود اس روح فرسا منظر کا تماشہ کر کے ابلیسی لذت محسوس کرتا تھا۔

(24) مولانا محمد اسمٰعیل غزنوی حکیم نورالدین کے نواسے تھے، ممتاز اہلحدیث تھے۔ نانا اگرچہ مرزائی ہو گیا تھا لیکن انہیں نانا سے جذباتی لگاؤ تھا۔ جب مرزا محمود نے حکیم نورالدین کے بیٹوں کو جماعت سے نکال باہر کیا اور ان کے خلاف کھل کر معاندانہ پروپیگنڈہ کیا اور فورطیش میں حکیم نوالدین کو بھی نہ بخشا تو مولانا غزنوی بھی مرزا محمود کے بالمقابل صف آرا ہو گئے۔ چونکہ وہ مرزا محمود کی کرتوتوں کو بچپن سے جانتے تھے۔ اس لیے انہوں نے اسی تیرہ باطنی کو خوب ہوا دی۔ انہوں نے مرزا محمود کی بدکرداری کا ایک واقعہ سنایا کہ ''ان کو مرزا محمود نے اپنے عشرت کدہ پھیروچچی دریائے بیاس کے کنارے

بلایا، وہاں انہوں دیکھا کہ مرزا محمود کے سامنے جوان لڑکیاں لباس شفاف میں قطار باندھے کھڑی ہیں، مولانا نے ہوش ربا منظر دیکھ کر آنکھیں بند کر لیں جب محمود نے پوچھا یہ کیوں تو مولانا نے کہا کہ حیا غالب آگئی ہے۔"

(25) مرزا محمود کی بدکاریوں، سیاہ کاریوں، زناکاریوں، فحاشی، عیاشی، نفس پرستی، امرد پرستی، حسن پرستی، بے حیائی کے واقعات اتنے زیادہ ہیں کہ بیان سے باہر ہیں۔ مختصراً چند ایک کا حال اشارۃً درج کیا جاتا ہے۔

(ا) سسل ہوٹل لاہور کی اطالوی منتظمہ یکم مارچ 1934ء کو مرزا محمود نے اغوا کر لی جسے بعدازاں (کام پورا ہونے کے بعد) مرزا محمود نے پانچ ہزار روپے دے کر رہا کر دیا۔ مذکورہ حسینہ نے مرزا محمود پر مقدمہ درج کرانے کا ارادہ کیا اور وکیل (جسٹس منیر جو بعد میں جج ہو کر ریٹائر ہوئے) سے مشورہ کرتے ہوئے بتایا کہ مجھے جس بات سے صدمہ ہوا ہے وہ خلوت سیئہ نہ تھی۔ بلکہ اس جنسی ملاپ کے وقت خلیفہ کا اپنی بیٹی کو پاس بٹھالینا مجھ پر شاق گزرا (فتنہ انکار ختم نبوت ص 178 تا 281)۔

(ب) فرانس کے ناچ گھر میں ظفر اللہ قادیانی مرتد کے ہمراہ ننگا ڈانس دیکھا (الفضل قادیان 28 جنوری 1924ء)۔

(ج) قادیان کے ایک جوہڑ سے کچے بچے کی لاش برآمد ہوئی جو تفتیش کے بعد مرزا محمود کی کنواری بیٹی کا ثابت ہوا۔ (مشاہدات قادیان ص 130)

(د) مرزا محمود نے اپنی نابالغ بیٹی (امۃ الرشید) کو بلوغت تک پہنچنے سے پہلے ہی اپنی ہوس کا نشانہ بنایا تو وہ بے ہوش ہوگئی (شہر سدوم ص 108)

(ہ) ایک عورت مسماۃ عزیزہ بیگم سے مرزا محمود کے جنسی تعلقات دیر تک قائم رہے۔ (تاریخ محمودیت)۔

(و) عبدالرحمٰن مصری کے بیٹے حافظ بشیر احمد مصری سے لواطت کرتا رہا جس کا بعد میں راز فاش ہوگیا۔ (فتنہ انکار ختم نبوت)۔

(ز) مرید (عبدالرب) کی بیوی کو چھاتیوں سے پکڑ لیا تو اس نے مرزا محمود کے تھپڑ مارے (شہر سدوم ص 146)۔

(26) جن جن عورتوں کے ساتھ مرزا محمود کے جنسی رابطے رہے، ان کی تفصیل مقبول اختر صاحبہ نے مظہر علی اظہر کے نام ایک خط میں دی ہے۔ محترمہ سات سال تک مرزا محمود کے گھر میں رہی ہیں۔ (ا) مرزا محمود اپنی لڑکیوں ناصرہ، امتہ قیوم، رشیدہ، امتہ العزیز کو بھی اپنے ساتھ شامل گناہ کرتے رہے ہیں۔ (ب) اپنی بیوی مریم کو بھی شامل گناہ کرتے ہیں۔ (ج) ڈاکٹر فضل الدین قادیانی کی لڑکی سلیمہ۔ (د) مفتی فضل الرحمٰن قادیانی کی لڑکی۔ (ہ) احمد دین زرگر کی لڑکی۔ (و) سید منصوری والے کی بہو۔ (ز) استانی میمونہ۔ (ح) چودھری فتح محمد سیال کی بیوی رقیہ۔ (ط) سید ولی اللہ شاہ کی بیوی۔ (ی) فتح محمد کی

لڑکی آمنہ۔(ک) سید عبدالجلیل کی بیوی رضیہ۔(ل) نور جہاں۔(م) مرزا محمود کی بیگم جو عرب سے ہے۔(ن) محمد بی بی۔(ف) بلوچ کی بیوی۔(س) سیدہ منیرہ۔ ولی اللہ شاہ کے ماموں کی لڑکی۔ (ص) سلیمہ بنت ڈاکٹر فضل الرحمٰن کی لڑکی۔

قادیان میں کوئی خوبصورت عورت یا لڑکی نہیں جسے خلیفہ نے چھوڑا ہو۔(بحوالہ شہر سدوم ص 39،38،37)

(27) قادیان سے ایک رسالہ المبشر ایک مشہور قادیانی صحافی نے جاری کیا۔ لیکن ریاست محمودیہ نے اسے بعض نقائص کی بناء پر شائع کرنے پر پابندی لگا دی۔(الفضل 28 اگست 1937ء) کتاب بیان المجاہد مؤلفہ مولوی غلام احمد سابق پروفیسر جامعہ احمدیہ تعلیم الاسلام کالج کی خرید پر پابندی لگا دی اس لیے کہ یہ نظارت دعوت و تبلیغ کی اجازت سے فروخت نہ کی جارہی تھی (الفضل 10 ستمبر 1933ء) ایک ٹریکٹ کو ضبط کیا گیا۔ جن اصحاب کے پاس تھا انہیں اسے تلف کرنے کا حکم دیا گیا اور پبلشر سے اس کی تمام کاپیاں طلب کرنے کے ساتھ جواب بھی طلب کیا گیا ہے (الفضل 7 دسمبر 1933ء) خود خلیفہ محمود کا بیان موجود ہے کہ ''اب تک تین رسالوں کو میں اس جرم میں ضبط کر چکا ہوں۔'' (الفضل 4 مارچ 1936) روزنامہ نوائے پاکستان کو ناپسندیدہ روزنامہ ہونے کی بناء پر ربوہ میں لانے، اسے پڑھنے، اپنے پاس رکھنے سے منع کر دیا۔(الفضل 17 اپریل 1957ء)

(28) 1953ء کی تحریک ختم نبوت اور پھر مارشل لاء کے اختتام پر جب گورنمنٹ نے یہ فیصلہ کیا کہ ربوہ کے فوجی اور ربوی پولیس کے دفاتر اور قصرِ خلافت پر چھاپہ مارا جائے تو یہ خبر دو دن قبل ربوہ پہنچ گئی۔ خفیہ اور ضروری کاغذات جن پر خلیفہ صاحب کے دستخط تھے۔ ان کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا۔ ایک حصہ قادیانی سٹیٹس میں رہا اور دوسرا حصہ چناب ایکسپریس پر سندھ روانہ کر دیا گیا جب پولیس ربوہ میں مرزائیوں کے دفتروں کی تلاشی لے رہی تھی۔ خفیہ کاغذات قادیانی سٹیٹس میں چھپائے جا رہے تھے۔

(29) مرزا محمود اتنا زیادہ متعصب اور کینہ پرور شخص تھا کہ اپنے مقابلے میں کسی کی شہرت اور عزت کو ہمیشہ حسد سے دیکھتا تھا۔ چنانچہ قائداعظم کی وفات پر اپنے مریدوں کو حکماً نماز جنازہ میں شرکت سے روک دیا۔ مرکزی حکومت نے اپنی ناقابل فہم مصلحت کی بناء پر مرزا محمود کی اس سنگین کارروائی پر پردہ ڈال دیا۔ مسلمانوں کے دلوں میں آگ سلگتی رہی، اس سکوت سے شہ پا کر خلیفہ صاحب نے ایک لیکچر میں ری یونین (اکھنڈ بھارت) کا کھلے بندوں ذکر کر دیا۔ اس پر صوبائی حکومت نے مرزائی محمود کو تنبیہ کی اور خلیفہ صاحب نے معافی مانگ کر جان چھڑائی۔

(30) مرزا محمود واقعتاً اپنے آپ کو ایک مذہبی جماعت کا امام یا خلیفہ، ایک سیاسی جماعت کا سیاسی لیڈر، ایک مخصوص مملکت کا بادشاہ یا سربراہ اور ایک منظم جماعت کا روح رواں سمجھتا تھا اور اکثر اس کا مظاہرہ کرتا رہتا تھا۔ چنانچہ:

(ا) پہلی جنگ عظیم کے بعد جب شہزادہ ویلز ہندوستان کی سیاحت کے لیے لاہور آیا تو خلیفہ محمود کورنش بجالانے کے لیے قادیان سے لاہور آیا۔ اس وقت ان کی موٹر کے جھنڈے پر عزت مآب (HIS HOLINESS) لکھا ہوا تھا۔ جس سے یہ ظاہر کرنا مقصود تھا کہ میں ایک مذہبی جماعت کا پیشوا ہوں۔

(ب) مارچ 1953ء میں سید عطاء اللہ شاہ بخاری پر انگریزی عدالت میں ایک مقدمہ کی سماعت ہوئی۔ جس میں مرزا محمود کو بطور گواہ طلب کیا گیا۔ یہاں پر بھی مرزا محمود نے اپنی پیشوائی کے ہوائی گھوڑے کو تسکین دی۔ اس طرح کہ پہلے اس کا وکیل ظفر اللہ خاں مرزائی گورداسپور پہنچا، پھر صبح دس بجے مرزا بشیر الدین کی کار پہنچی جس کے آگے پیچھے دو سو سائیکل سواروں کے تین گروہ تھے۔ اور ان کے آگے پیچھے موٹریں تھیں جن میں مرزا صاحب کے باڈی گارڈ وغیرہ سوار تھے۔

(31) سیکرٹری انجمن انوار احمدیہ نے قادیانیوں کی غنڈہ گردی اور مجرمانہ حرکات کا ذکر کرتے ہوئے اور مرزا محمود کو مخاطب کرتے ہوئے یہ بیان دیا کہ:

جناب خلیفہ صاحب! محمد امین (جسے ایک قادیانی فتح محمد سیال نے کلہاڑی سے قتل کر دیا تھا۔ اور مرزا محمود کی کوششوں سے قتل کا معاملہ اندر ہی اندر دب گیا تھا) کی روح قادیان کے گرد چکر لگا رہی ہے۔ ذرا سوچیں کہ خلیفہ نور الدین کے فرزند عبدالحیٔ اور ان کی بیٹی (آپ کی زوجہ) امۃ الحیٔ کی روحیں کیا نصیحت کر رہی ہیں؟ (کہا جاتا ہے کہ انہیں زہر دے کر مروایا گیا تھا) عبدالعزیز کی روح کیا پکار رہی ہے؟ لاپتہ فتح محمد کیا آواز دے رہا ہے؟ محمد علی بٹالوی کیا کہہ رہا ہے؟ اور بھی بے شمار ارواح آپ کو کیا کیا آوازیں دے رہی ہیں؟ سوچیں! خوب سوچیں۔

(32) ربوہ میں مرزا محمود کی خانہ ساز پولیس نے وہاں کے عوام کا جینا دوبھر کر رکھا ہے۔ چنانچہ نعمت اللہ خاں ولد محمد عبداللہ خاں جلد ساز کو جبکہ وہ اڑھائی بجے رات کی گاڑی سے ربوہ ریلوے سٹیشن پر اترا تو ربوہ کی خانہ ساز پولیس نے اسے اتنا مارا کہ اس بے چارے غریب کی پنڈلیاں توڑ دی گئیں اور اسے تمام زندگی کے لیے ناکارہ کر دیا۔ بعد ازاں مقامی پولیس میں اس کے خلاف چوری کا پرچہ دے دیا (خلیفہ قادیان ربوہ کے ناپاک سیاسی منصوبے از غلام رسول چیمہ ص 48)

(33) چوہدری صدرالدین صاحب آف گجرات کے ساتھ ایک المناک واقعہ گزرا۔ چوہدری صاحب موصوف کے بیان کے مطابق ان کو عبدالعزیز بھانبڑی بمعہ اپنی خانہ ساز پولیس کے دفتر بہشتی مقبرہ میں لے گئے، وہاں ان کی چھاتی پر پستول رکھ کر ان سے بعض تحریریں لکھوائیں۔ یہ کیس تا دم تحریر جھنگ پولیس کے پاس زیر تفتیش ہے۔ (خلیفہ قادیان ربوہ کے ناپاک سیاسی منصوبے از غلام رسول چیمہ ص 49)

(34) ملک اللہ یار بلوچ کو ربوہ کی خانہ ساز پولیس نے اس شک وشبہے میں پکڑ لیا کہ وہ خلیفہ ربوہ کے واضح اور غیر مبہم حکم کے مطابق سوشل بائیکاٹ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مولوی عبدالمنان عمر ایم

اے خلف مولوی نورالدین خلیفہ اوّل کے گھر اشیائے خوردنی پہنچاتا ہے۔ ان کو اس قدر زدوکوب کیا گیا کہ ابتدائی ڈاکٹری رپورٹ کے مطابق ان کی پسلیاں ٹوٹی ہوئی ملیں۔ ان کا کیس بھی عدالت میں پیش ہے۔ دکھ والی بات یہ ہے کہ اللہ یار بلوچ کو دن دہاڑے مارا گیا لیکن الفضل میں حلفیہ شہادتیں درج ہوئیں کہ یہاں کوئی واقعہ رونما ہی نہیں ہوا۔ (خلیفہ قادیان ربوہ کے ناپاک سیاسی منصوبے از غلام رسول چیمہ ص 49)

(35) مولوی محمد دین قادیان میں جماعت کے ایک سرکردہ کارکن تھے۔ اور تعلیم الاسلام ہائی سکول قادیان کے ہیڈ ماسٹر تھے۔ مولوی محمد دین کو قادیان کی سمال ٹاؤن کمیٹی کا چیئرمین مرزا محمود نے مقرر کیا۔ کیونکہ بندہ قانونی تھا۔ لہذا مرزا محمود کی خواہشات اور ناجائز دباؤ کے سامنے نہ جھکا۔ یہ اپنی جماعت میں ضدی مشہور تھا اور سفارشوں کو رد کرنے میں سخت بدنام تھا۔ اور سکول کا ہیڈ ماسٹر ہونے کی وجہ سے تعلیم الاسلام ہائی سکول قادیان کے اقتدار اور خلیفہ کے اختیارات کو متوازن رکھنے کی کوشش کرتا رہتا تھا۔ سچی اور کھری بات کہتا تھا۔ ایک دفعہ مرزا محمود نے مولوی محمد دین کے بارے میں کہا کہ

''مولوی محمد دین کی ہیڈ ماسٹری میں تعلیم الاسلام ہائی سکول میں قادیانیت کے خلاف بم تیار ہو رہے ہیں۔''

مولوی محمد دین کو معتوب کرنے کی خاطر مرزا محمود نے عبدالرحیم درد (ایک قانون شکن اور معمولی استاد) کو اپنی حکومت میں وزیر تعلیم مقرر کر دیا۔ اور اس کے ذریعے مرزا محمود مولوی محمد دین کے خلاف انتقامی کارروائیاں کرتے رہے اور مولوی محمد دین کو مخالفِ مرزائیت ثابت کرنے کی خاطر مرزا محمود نے ایک انکوائری کمیشن قائم کیا، جس کے سربراہ مرزا محمود خود تھے۔ کمشن کے ارکان میں مرزا بشیر احمد خلیفہ کا منجھلا بھائی (ایم ایم احمد کا باپ)، چوہدری فتح محمد سیال، مولوی شیر علی اور مفتی محمد صادق تھے۔ کارروائی قلمبند کرنے کے لیے دو زودنویس رکھے گئے۔ ایک الفضل کا ایڈیٹر غلام نبی تھا اور دوسرا فخر الدین جو کچھ عرصے بعد خلیفہ کی سیکورٹی فورس کے ہاتھوں قتل کیا گیا۔ اور طویل مقدمہ کے بعد اس کا قاتل پھانسی لگا۔ ہائی کورٹ کے چیف جسٹس سر ڈگلس ینگ نے اس قتل کے مقدمہ کا فیصلہ لکھا۔ غرضیکہ مولوی محمد دین ایک لمبے عرصے تک مرزا محمود کے عتاب کا شکار رہا۔

(36) قادیانی جیسا کہ ثقہ تاریخ سے معلوم ہے، تقسیم ہند اور قیام پاکستان کے مخالف تھے، پھر خوش قسمتی سے ہندوستان تقسیم ہو گیا۔ اور پاکستان کا دنیا کے نقشے پر ایک نوید اثر اضافہ ہوا۔ لیکن قادیانیوں کا حال وہی رہا کہ بقول جسٹس منیر احمد 1945ء سے لے کر 1947ء کے آغاز تک کی احمدیوں کی بعض تحریروں سے منکشف ہوتا ہے کہ وہ برطانیہ کا جانشین بننے کا خواب دیکھ رہے تھے۔ وہ نہ تو ایک ہندو سیکولر حکومت کو پسند کرتے تھے اور نہ یہ پاکستان کی اسلامی حکومت کو پسند کرتے تھے۔

(انکوائری رپورٹ ص 194)

ربوہ کے آباد ہو جانے پر اس قادیانی سٹیٹ میں باقاعدہ عدالتیں قائم ہوئیں اور ہر قسم کے

مقدمات کی سماعت خود ربوہ میں قادیانی خلیفہ کرتا۔ قادیانی عدالت کے ہر فیصلے کو ربوہ میں رہنے والا ہر قادیانی بالخصوص اور ربوہ کے علاوہ دوسری جگہوں پر رہنے والے قادیانی ماننے پر مجبور ہیں۔ چیف جسٹس کے اختیارات خلیفہ ربوہ کے پاس ہیں۔ گویا مرزائیوں نے حکومت کے اندر حکومت قائم کر رکھی ہے جیسا کہ مرزا محمود نے اس کا خود اعتراف کیا۔

حیرت تو یہ ہے کہ ربوہ کی ساری زمین قادیانی انجمن کی ملکیت ہے لیکن وہاں رہائش پذیر قادیانیوں کو حق نہیں کہ وہ اپنے مکان کو بیچ سکیں۔ اگر کوئی قادیانی (ربوہ کا رہنے والا) مسلمان ہو جاتا ہے تو اسے ربوہ سے نکال دیا جاتا ہے گویا ربوہ میں ایک مستقل حکومت قائم ہے (جہاں سے اخراج وغیرہ کی سزا بھی دی جاتی ہے) وہاں سیکرٹریٹ کے مقابلے میں ایوان محمود ہے، وزارت کے مقابلہ میں نظارت ہے، الفرقان بٹالین جو قیام پاکستان کے وقت جنرل گریسی نے (سامراجی مقاصد کے حصول کی خاطر) بنائی تھی، اگرچہ بعد میں توڑ دی گئی لیکن اس کا نام بدل کر خدام الاحمدیہ رکھ دیا گیا۔ اور الفرقان بٹالین کو حکومت کی طرف سے دیا گیا اسلحہ حکومت کو آج تک واپس نہیں دیا گیا اور اب تک قادیانیوں کے پاس ہے (روزنامہ نوائے لاہور 2 جولائی 1974ء) کہا جاتا ہے کہ جنرل گریسی فرقان فورس کے ذریعے بعض خفیہ راز 1948ء کی جنگ کے دوران ہندوستان کے کمانڈر انچیف جنرل سر آکن تک پہنچاتے رہے یہی وجہ ہے کہ کشمیر میں پٹھان مجاہدین کے قبضے کو بھارتی افواج نے کامیابی کے نزدیک پہنچتے پہنچتے یکدم بیکار کرنا شروع کر دیا۔ (دیکھئے شہاب نامہ از قدرت اللہ شہاب) الفرقان فورس کی 1948ء کی جنگ میں خدمات اور کارناموں کو آزاد کشمیر کی مسلم کانفرنس کے راہنما اللہ دتہ ساغر نے طشت از بام کرنا شروع کر دیا تو قادیانی جماعت کے محسن جنرل گریسی نے فوری طور پر اور پُر اسرار طریقے سے توڑ دیا اور قادیانی جماعت کا بھرم رکھنے کے لیے اور فرقان بٹالین کا اعزاز قائم کرنے کے لیے ایک تقریب میں مرزائی سپاہیوں کو سندات دیں۔

(قادیانیت کا سیاسی تجزیہ ص 22)

(37) ربوہ آباد ہو گیا، قادیانیوں کی چیرہ دستیاں بڑھتی گئیں اور ان کے خلافتی نظام کی آڑ میں ربوہ کے بے بس قادیانی با اثر قادیانیوں کے ظلم کا شکار ہوتے رہے۔ حتیٰ کہ 1974ء کو ربوہ ریلوے سٹیشن پر قادیانیوں کی طرف سے طالب علموں پر پٹائی کا سانحہ وقوع پذیر ہوا۔ ملک کے گوشے گوشے سے قادیانیوں کے خلاف صدائیں بلند ہوئیں۔ احتجاج اور جلسے جلوسوں کا سلسلہ دراز ہوتا چلا گیا۔ حتیٰ کہ حکومت عام مسلمانوں کے مطالبہ پر سانحہ ربوہ کی تحقیقات کرانے پر رضامند ہو گئی۔ جسٹس صمدانی نے ایک طویل تحقیق و تفتیش کرنے، ربوہ کا دورہ کرنے اور موقع کے حالات دیکھنے کے بعد ایک رپورٹ مرتب کر کے انکوائری کمیشن کے سامنے پیش کی۔ ربوہ کے واقعہ کی چھان بین کرنے والے ٹریبونل کے واحد ممبر (جسٹس صمدانی) 20 جولائی 1974ء کو ربوہ گئے تاکہ جائے وقوعہ کا معائنہ کر سکیں۔ اور گواہوں کے بیانات اور موقع پر ملنے والی شہادتوں کی روشنی میں دوسری معلومات حاصل کر لیں۔ جسٹس صمدانی ربوہ

میں پانچ گھنٹے تک ٹھہرے جب کہ ان کے ساتھ ایڈووکیٹ جنرل وکلاء اور صحافی بھی تھے۔اس قیام کے دوران جو خاص باتیں دیکھنے میں آئیں وہ یہ ہیں:

''جسٹس صمدانی کی آمد پر پاک فضائیہ کے دو طیارے بڑی گھن گرج کے ساتھ نمودار ہوئے۔انہوں نے انتہائی نیچی پرواز کی اور قلابازیاں کھاتے ہوئے نظروں سے اوجھل ہو گئے........ تمام سرکاری اور قادیانی دفاتر میں مرزا غلام احمد قادیانی کی تصاویر آویزاں تھیں۔البتہ بابائے قوم اور شاعر مشرق علامہ اقبال کی تصویر نظر نہ آئی نیز ربوہ میں کہیں بھی پاکستانی قومی پرچم نظر نہ آیا۔البتہ قصر خلافت پر قادیانی جماعت کا مخصوص جھنڈا لہرا رہا تھا........ 1956ء میں ربوہ بدر کیے جانے والے صالح نور نامی قادیانی پر ایک عجیب قسم کا خوف طاری تھا۔اس کے رشتہ داروں نے جھروکوں سے دیکھ کر محض آنسو بہائے لیکن قادیانی آئین میں ''قانونی جرم'' کے تحت اس سے بات کرنے کی جرأت نہ کی........ناظم امور عامہ کے دفتر کا جب معائنہ کیا گیا اور فائلیں دیکھیں تو بتلایا گیا کہ اختلافات وغیرہ کی صورت میں آخری فیصلہ خلیفہ ربوہ کا ہوتا ہے........ٹربیونل نے پولیس چوکی کا معائنہ کیا تو معلوم ہوا کہ کسی جرم کی رپورٹ نہیں۔اس موقع پر تھانہ لالیاں کے ایس ایچ او نے اعتراف کیا کہ ہمارا نظام محکمہ ربوہ کا مرہون منت ہے۔ہم بوجوہ اپنے طور پر کچھ نہیں کر سکتے۔ربوہ کی بعض عمارات پر قادیانی پرچم ''لوائے احمدیت'' لہراتے دیکھا گیا۔

7 ستمبر 1974ء سے پہلے اس بستی (ربوہ) میں کسی مسلمان کو داخل ہونے کی اجازت نہیں تھی۔اگر کوئی بھولا بھٹکا مسلمان یہاں داخل ہو جاتا تو اس کو کئی دن حبس بے جا میں رکھا جاتا تھا۔یہاں کا نام نہاد سیکورٹی افسر اسے دردناک اذیتیں پہنچا کر انٹیروگیٹ (INTERROGATE) کرتا۔یہاں تک کہ کئی نوجوان قتل کر دیئے گئے۔مثال کے طور پر مولوی غلام رسول جنڈیالوی ایڈیٹر روزنامہ ''ایام'' کا چودہ سالہ لڑکا اور اس کا ایک نوجوان ساتھی ربوہ دیکھنے کے شوق میں ربوہ میں اتر گئے۔ان (مرزائیوں) کے دفاتر، ان کی نام نہاد مساجد، نام نہاد قصر خلافت اور دوسرے بازاروں میں چند گھنٹے تک پھرتے رہے جب وہ وہاں سے سرگودھا کو جانے کے لیے بس کے اڈہ کی طرف روانہ ہوئے تو ان کے پیچھے مرزائیوں کی سی آئی ڈی لگی ہوئی تھی جس نے انہیں پکڑ لیا اور پکڑنے کے بعد پہلے انہیں اذیتیں پہنچاتے رہے، پھر ان کے باری باری ہاتھ پاؤں کاٹ کر انہیں موت کے گھاٹ اتار دیا۔آج تک کوئی رپٹ، پرچہ، گرفتاری اور کوئی کارروائی نہ ہو سکی۔بالآخر حکومت نے ربوہ میں ایک پولیس چوکی قائم کی وہاں پولیس کی نفری اور انچارج بٹھائے گئے تین سال بعد جسٹس صمدانی جب 29 مئی 1974ء کے واقعہ کی انکوائری کے لیے ربوہ آئے تو انہوں نے چوکی پولیس کے انچارج سے دریافت کیا کہ پچھلے تین سال میں یہاں کتنے مقدمے درج ہوئے ہیں۔چوکی پولیس انچارج نے اپنے کورے رجسٹر جسٹس صاحب کو دکھاتے ہوئے نفی میں جواب دیا اور کہا کہ تین سال میں یہاں جتنے واقعات اور وقوعے ہوئے، ان کی کوئی رپورٹ درج نہیں کرائی گئی بلکہ ان (مرزائیوں) کا اپنا ایک نظام ہے جو واقعات کی

رپورٹیں اوران پر کارروائیاں کرتا ہے۔ جسٹس صمدانی نے جو چیزیں دیکھیں، ان میں یہ بات بھی شامل تھی کہ مرزائیوں کا اپنا ایک مرکزی سکریٹریٹ تھا، جس میں مختلف محکموں کی وزارتیں قائم تھیں البتہ وہ وزارت کے لیے نظارت کا لفظ اور وزیر کے لیے ناظر کا لفظ استعمال کرتے تھے۔ ہیڈ آف دی جماعت جس کو (مرزائی) خلیفہ کہتے ہیں اس کے دفتر پر پاکستان کے پرچم کے بجائے مرزائی جماعت کا اپنا جھنڈا لہرا رہا تھا، جس کو وہ لوائے احمدیہ کہتے تھے۔ جسٹس صمدانی نے ان تمام چیزوں کے فوٹو لیے۔ افسوس کہ ان کی آج تک کسی حکومت نے رپورٹ شائع نہ کی۔ جسٹس صمدانی مرزا محمود کی قبر پر گئے اور وہ کتبہ پڑھا جس پر یہ لکھا ہوا تھا کہ جب موزوں وقت آئے تو میری اور میرے خاندان کی قبروں کو اکھاڑ کر ہماری میتیں قادیان کے بہشتی مقبرے میں لے جا کر دفن کی جائیں۔

ہم نے جسٹس صمدانی صاحب سے عرض کیا کہ مرزائی مرزا محمود کی وفات کے وقت بھی ان کی میت قادیان لے جا سکتے تھے۔ بھارت اور پاکستان کی دونوں حکومتیں اجازت دے دیتیں لیکن یہ میتوں کا موزوں وقت پر قادیان لے جانا، اس ''موزوں وقت'' سے کیا مراد ہو سکتی ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ اس کی بنیاد مرزا محمود کا وہ خط ہے جو الفضل میں شائع شدہ موجود ہے اور جو تحریک پاکستان کے آخری سال میں انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کی پیشگوئیوں کی روشنی میں دیا تھا کہ یہ تقسیم (تقسیم ہند) نہیں ہونی چاہیے کیونکہ ہندوستان جیسے وسیع ملک کو اللہ تعالیٰ نے مرزا صاحب کی نبوت کے لیے ایک وسیع بنیاد کے طور پر لیا ہے اور وہ بالآخر ہندوستان کی تمام قوموں کی گردن میں احمدیت کا جوا ڈالنے والا ہے، اس لیے یہ تقسیم مشیت ایزدی کے خلاف ہے (لہذا) اگر یہ تقسیم ہوئی تو یہ عارضی ہوگی اور ہم یہ کوشش کریں گے کہ پھر کسی نہ کسی طرح اکھنڈ بھارت بن جائے۔''

(38) 25 جون 1984ء کو لالیاں سے واپس آتے ہوئے ربوہ کے قریب مرزائیوں نے مولانا اللہ یار ارشد کو اغواء کر لیا۔ شور مچانے پر ان کے منہ پر کپڑا دے دیا۔ ان کی داڑھی نوچی گئی بلکہ ان کی داڑھی پر گستاخ مرزائیوں نے پیشاب بھی کیا۔ مولانا کو ایک فرلانگ تک سڑکوں اور گلیوں میں گھسیٹا گیا۔ ان کے پاؤں میں سوئے مارے گئے اور ان کے جسم پر مرزائی غنڈے چھلانگیں مارتے رہے۔ مولانا سے جماعت احمدیہ کے فارم پر زبردستی دستخط کروانے کی کوشش کی گئی مگر انہوں نے اس نازک وقت میں بھی فارم پر دستخط نہ کیے بلکہ اس فارم پر تھوکا، اس پر مرزائیوں نے مولانا پر بے پناہ تشدد کیا جس سے وہ بے ہوش ہو گئے۔ مولانا کو ٹوکے سے ٹکڑے ٹکڑے کر کے قتل کرنے کا منصوبہ بنایا جا رہا تھا کہ مسلمانوں کو خبر ہو گئی اور انہوں نے مرزائیوں کے پورے محلے کا محاصرہ کر لیا۔ ایس ایچ او تھانہ ربوہ ذوالفقار اور محرر اسلم مرزائیوں کے پالتو ایجنٹ تھے۔ انہوں نے مولانا کو بے ہوشی اور شدید زخمی حالت میں برآمد کرنے کے باوجود مرزائیوں پر کوئی پرچہ درج کرنے سے انکار کر دیا لیکن مسلمانوں کے احتجاج پر ضلعی انتظامیہ موقع پر پہنچی تو مقدمہ درج ہوا، مرزائی بھیڑیئے گرفتار ہوئے مگر جلد رہا ہو گئے اور آج تک ان مجرموں کو کوئی سزا نہیں دی گئی ہے۔

# قتل، تشدّد، توڑ پھوڑ، فائرنگ، دھمکیاں، غنڈہ گردیاں

❑ فیصل آباد (بیورو رپورٹ) فیصل آباد پولیس نے ڈاکٹر شمس الحق طیب قادیانی کے بین الاقوامی شہرت حاصل کرنے والے اندھے قتل کے پانچ ملزموں کو 4 ماہ کی تگ ودو کے بعد گرفتار کرلیا۔ قتل کیس کا مرکزی ملزم محمود احمد مرزائی ہے، جو ڈاکٹر شمس الحق کے گھر ڈش اینٹینا ٹھیک کرنے جایا کرتا تھا۔ یہ تفصیلات ایس ایس پی آفتاب احمد چیمہ نے گذشتہ روز ایک پریس کانفرنس کے دوران بیان کیں۔ انہوں نے بتایا کہ ملزم محمود احمد اور بابر رشید نے اپنے سالوں ندیم، عمران اور دوست واجد عرف بھولا کے ساتھ مل کر ڈاکٹر شمس الحق سے کار چھیننے اور بھاری تاوان کے لیے اغواء کا پروگرام بنایا، اور محمود نے ساحل ہسپتال میں ڈاکٹر کو والدہ کے علاج کے لے گھر چلنے کو کہا۔ ڈاکٹر شمس الحق جیسے ہی کار میں بیٹھے تو ملزموں نے اس کے ہاتھ پاؤں باندھے اور شیخوپورہ روڈ پر جارہے تھے کہ گٹ والا کے قریب ان کی کار سڑک کے کنارے کھڑے ٹرک سے ٹکرا گئی۔ اس موقع پر پکڑے جانے کے خوف سے انہوں نے ڈاکٹر شمس الحق کو گولی مار کر ہلاک کردیا اور فرار ہوگئے۔ ملزموں میں سے محمود احمد (مرزائی) بابر رشید اور واجد علی عرف بھولا کا تعلق منصور آباد سے اور عمران اور محمد ندیم کا تعلق محلہ سلطان پورہ ضلع شیخوپورہ سے ہے۔ پریس کانفرنس کے دوران پانچوں ملزموں کو صحافیوں کے سامنے پیش کیا گیا۔ جہاں محمود نے قتل کا اعتراف کیا کہ اس نے یہ واردات اپنے ساتھیوں کے ساتھ مل کر تاوان اور کار کے لالچ میں کی تھی۔

(روزنامہ انصاف لاہور 16 مئی 2000ء)

❑ مشہور صحافی کمال نظامی (نوائے وقت) نے ربوہ شہر میں قادیانیوں کی پیدا کردہ عملی من مانی، دھونس دھاندلی، دہشت گردی اور خوف و ہراس کے بارے میں اپنے تاثرات کا اظہار یوں کیا ہے ''جب میں ربوہ پہنچا تو وہاں سماں ہی کچھ اور تھا۔ نہ وہاں وہ رونقیں تھیں نہ زندگی میں وہ تازگی۔ جب ہماری گاڑی قادیانیوں کی سب سے بڑی عبادت گاہ (مسجد اقصیٰ) کے سامنے پہنچی تو ہم نے ایک دکان سے ایک مسلمان کا پتہ پوچھا۔ ہم سے سوال کیے گئے کہ آپ کون ہیں، کہاں سے آئے ہیں، کیوں ملنا ہے۔ جب ان سوالوں کے جواب دیئے گئے تب بھی پتہ نہ بتایا گیا۔ میں نے فوٹوگرافر سے کہا کہ وہ قادیانیوں کی بڑی عبادت گاہ (مسجد اقصیٰ) کی ایک تصویر بنا لے لیکن جب وہ تصویر بنانے کے لیے گاڑی سے اترا تو دیکھتے ہی دیکھتے ایک شخص جو سیاہ وردی میں ملبوس تھا، اس نے زوردار آواز سے ہاتھ میں اسٹین گن بلند کرتے ہوئے کہا کہ ''انہیں پکڑلو، جانے نہ پائیں'' فوٹوگرافر خوف کے مارے گاڑی کی طرف لپکا اور پلک جھپکنے میں اردگرد کی جھاڑیوں سے قادیانیوں کی مسلح تنظیم خدام

الاحمدیہ اور الفرقان بٹالین کے رضا کار برآمد ہوئے لیکن ہم نے حالات کی نزاکت کو دیکھتے ہوئے اپنی گاڑی کو وہاں سے بھگایا۔ ریلوے پھاٹک پر ہاکیوں سے مسلح تین قادیانی طلباء نے ہماری گاڑی روک لی جب انہیں بتایا گیا کہ ہم (صحافی ہیں اور یہاں) رپورٹنگ کے لیے آئے ہیں تو ہمیں جانے کی اجازت دی گئی۔ ربوہ جسے حکومت نے کھلا شہر قرار دے رکھا ہے، عملی طور پر کھلا شہر نہیں ہے کیونکہ وہاں گھومتے پھرتے آدمی یہ محسوس کرتا ہے کہ جیسے اسے قید کر لیا گیا ہو، یا وہ بغیر ویزا کسی ملک میں چھپتے چھپاتے وقت گزار رہا ہے لہذا ربوہ کو عملی لحاظ سے کھلا شہر بنانا حکومت کی ذمہ داری ہے، تاکہ وہاں پر بسنے والے مسلمان سکھ چین کی زندگی بسر کر سکیں۔ جہاں سے بھی ہمارا گزر ہوا، اس طرح تیز نگاہوں سے دیکھا گیا جیسے ہمارا گھومنا پھرنا انہیں گوارا نہ ہو۔

(ڈائری کمال نظامی نوائے وقت لاہور 6 مئی 1984ء)

❏ پرنسپل جامعہ عثمانیہ ختم نبوت مولانا شبیر احمد عثمانی کے مکان پر اتوار کی رات مسلح افراد نے حملہ کر دیا۔ تاہم مولانا کے بھائی کی جوابی فائرنگ پر ملزمان فرار ہو گئے۔ بتایا گیا ہے کہ چار مسلح قادیانی رات دو بجے مولانا کے گھر کی دیوار پھاند کر اندر داخل ہو گئے۔ اسی اثناء میں مولانا کے بھائی مولانا عبدالہادی بیدار ہو گئے اور انہوں نے ملزمان کو للکارا تو ملزمان نے فائرنگ شروع کر دی۔ تاہم عبدالہادی کی جوابی فائرنگ پر ملزمان کچھ فاصلے پر کھڑی ہوئی کار میں سوار ہو کر فرار ہو گئے۔ عینی شاہدوں کے مطابق مولانا کے گھر ملزمان کا یہ تیسرا چکر تھا۔ پولیس تھانہ ربوہ اطلاع ملتے ہی موقع پر پہنچ گئی اور مولانا کے گھر پولیس گارڈ تعینات کر دیا۔ فائرنگ کے نتیجہ میں کسی قسم کا جانی نقصان نہیں ہوا۔ یہ امر قابل ذکر ہے کہ مولانا بہت سے قادیانیوں کے خلاف برسر پیکار ہیں۔ گزشتہ دنوں جھنگ میں قتل ہونے والے پانچ علماء میں سے ایک مولانا عبدالرشید مدنی مولانا عثمانی کے بہنوئی تھے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 10 اکتوبر 1991ء)

❏ قادیانی نوجوانوں کی مسلمانوں پر آتشیں اسلحہ سے اندھا دھند فائرنگ سے دو نمازی شدید زخمی ہو گئے۔ مسلمانوں نے قادیانی ظفر اقبال سے پستول چھین لیا، علاقہ میں تشویش، پولیس نے زیر دفعہ 324-54 پرچہ درج کر کے ملزموں کی گرفتاری کے لیے تلاش شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق نواحی چک ایل پلاٹ فوجیاں والا میں نماز جمعہ کے بعد مسلمان نماز ادا کر کے نکل رہے تھے کہ قادیانی نوجوان سلیم موٹر سائیکل پر گزرتے ہوئے ان پر آوازیں کسنے لگا۔ اس پر ایک مسلمان نے اس کی سرزنش کی جس پر تو تکار ہو گئی۔ سلیم نے فوراً اپنے ساتھیوں کو گھر سے بلوا لیا اور قادیانی مبشر، ظفر اقبال، سلیم آتشیں اسلحہ سے مسلح ہو کر آ گئے اور مسلمان نعیم اختر کی کنپٹی پر پستول رکھ کر فائر کر دیا جو کہ معجزاتی طور پر بچ گیا جب کہ فرزند علی اور مراد علی قادیانیوں کی فائرنگ سے شدید زخمی ہو گئے، ان کی گردن، کاندھے اور بازوؤں پر فائر لگے۔ اہل دیہہ نے فوراً حالات پر قابو پا لیا، قادیانی فرار ہو گئے اور مضروب مسلمانوں کو فوری ہسپتال رینالہ خورد پہنچا دیا گیا، جہاں سے انہیں ڈسٹرکٹ ہیڈ کوارٹر ہسپتال ریفر کر دیا گیا۔ پولیس نے زیر دفعہ 54-324 ت پ مقدمہ درج کر کے ملزمان کی تلاش شروع کر دی۔

(روزنامہ انصاف لاہور 25 جون 2000ء)

❑ چناب نگر میں قادیانیوں نے محکمہ ٹیلی فون کے دفتر پر ڈنڈوں سے حملہ کر دیا شیشے توڑ دیئے اور سپر وائزر اور کلرک کو زدوکوب کیا۔ ابھی ملزموں کا ایکشن جاری تھا کہ پولیس پہنچ گئی جس کو دیکھ کر کچھ ملزم بھاگ گئے اور کچھ کو زیر دفعہ 186-427 ٹیلی فون اور ٹیلی گراف ایکٹ گرفتار کر لیا گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 17 اگست 2000ء)

❑ گذشتہ دنوں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت آصف بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے صدر اور سرگرم کارکن ملک فیاض احمد کو قادیانیوں نے ختم نبوت کانفرنس منعقد کروانے پر دھمکیاں دیں۔ اور متعلقہ تھانہ وحدت کالونی کے عملہ سے ساز باز کر کے ایک خوفناک سازش تیار کی۔ گزشتہ روز دوپہر تین پولیس والے تنویر احمد سب انسپکٹر، افتخار احمد حوالدار اور رمضان سب انسپکٹر آئے اور ملک فیاض سے کہا کہ آپ ہمارے ساتھ تھانہ چلیں، قادیانیت کے بارے میں ایک ضروری میٹنگ کرنی ہے۔ ملک فیاض اسے معمول کی میٹنگ سمجھ کر گاڑی میں سوار ہو گئے۔ تھانہ پہنچے تو وہاں قادیانی جماعت کے سرکردہ افراد موجود تھے، جن میں صدیق احمد صدیقی پیش پیش تھا۔ اس نے کہا کہ یہی وہ آدمی ہے جس نے ہماری نیندیں حرام کی ہوئی ہیں اور ہمیں تبلیغ کرنے سے روکتا ہے۔ متعلقہ ایس ایچ او قاسم نیازی نے پولیس والوں کو حکم دیا کہ ملک فیاض احمد کو الٹا لٹکا کر ایسا سبق سکھاؤ تاکہ آئندہ یہ ختم نبوت کا نام بھول جائے۔ لہذا حماد اختر اے ایس آئی، رمضان سب انسپکٹر، افتخار احمد حوالدار اور کوثر نامی کانسٹیبل وغیرہ نے لاٹھیوں، مکوں اور تھپڑوں سے بے تحاشا تشدد کیا۔ بوٹوں کے ساتھ ککیں ماریں جس کی وجہ سے فیاض ملک کے منہ اور سر سے خون بہنے لگا۔ سینے کی ہڈی کو سخت نقصان پہنچا اور وہ بے ہوش ہو گیا۔ رات تین بجے ہوش آیا تو پولیس والوں نے کسی قسم کی کوئی دوائی یا کھانا وغیرہ نہ دیا جس کی وجہ سے اس کی حالت کافی نازک ہو گئی۔ اس دوران پولیس والوں نے ملک فیاض پر ناجائز اسلحہ رکھنے کا کیس بنا دیا۔ صبح سخت نازک حالت میں عدالت میں پیش کیا گیا تو عدالت نے ملزم کی حالت کے پیش نظر ضمانت منظور کر لی۔ اس واقع پر پورے علاقہ میں کہرام مچ گیا۔ قادیانیوں اور پولیس کے خلاف عوام کے رنج وغصہ کی لہر دوڑ گئی۔ معززین علاقہ نے ایس پی سٹی سے رابطہ کیا اور انہیں ساری صورتحال سے آگاہ کیا۔ انہوں نے فوری طور پر حماد اختر اے ایس آئی کو معطل کر دیا اور انکوائری کا حکم دے دیا۔ ملک فیاض آج کل ہسپتال میں زیر علاج ہیں، جہاں حالت خطرے سے باہر بیان کی جاتی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 15 ستمبر 1991ء)

❑ ربوہ میں مسلمانوں کی جامع مسجد کے خطیب اور مجلس تحفظِ ختم نبوت ربوہ کے دفاتر کے انچارج مولانا اللہ وسایا کو قادیانیوں کی طرف سے بذریعہ ڈاک لاہوز سے ایک خط موصول ہوا ہے جس پر 75 افراد کے دستخط ہیں۔ خط میں دھمکی دی گئی ہے کہ اگر انہوں نے قادیانیت قبول نہ کی تو پھر ان کا حشر بہت بُرا ہوگا۔ انہیں کہا گیا ہے کہ خط کے ساتھ جو فارم بھیجا جا رہا ہے اسے پُر کر کے ہمیں بھیج دو۔ وگرنہ نتائج کے لیے تیار رہو۔ مولانا اللہ وسایا کی رپورٹ پر ربوہ پولیس نے مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 30 مئی 1984ء)

❑ قادیانی غنڈوں نے گزشتہ روز جامع مسجد نور الاسلام ربوہ کے خطیب قاری شبیر احمد عثمانی اور نمازیوں پر حملہ کرنے کی کوشش کی لیکن کامیاب نہ ہوسکے۔ واقعات کے مطابق قاری شبیر احمد عثمانی نماز جمعہ کے اجتماع سے خطاب کر رہے تھے کہ ایک سوزوکی کار کیری ڈبہ نمبر 6213 مسجد کے قریب آکر رکی تو اس میں سے چند قادیانیوں نے مسجد کی طرف بڑھتے ہوئے للکارا کہ آج مولوی اور نمازیوں کو اسلام کی تبلیغ کا مزہ چکھاتے ہیں جس پر مسلمان نمازی بھی اس دوران مزاحمت کے لیے کھڑے ہوگئے۔ لیکن قاری شبیر احمد عثمانی نے انہیں ایسا کرنے سے روک دیا جس پر حملہ آور خطیب اور نمازیوں کو قتل کی دھمکیاں دیتے ہوئے فرار ہوگئے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 30 اگست 1997ء)

❑ سیالکوٹ نواحی موضع بھڈال میں چند قادیانی افراد نے مبینہ طور پر ختم نبوت یوتھ فورس بھڈال کے صدر شیخ مقبول کوان کی دکان پر پتھروں اور بوتلوں سے حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا اور اسے دو گھنٹے تک جس بے جا میں رکھ کر زدوکوب کرتے رہے۔ تفصیلات کے مطابق ملزم رشید قادیانی کی والدہ سات آٹھ ماہ قبل فوت ہوگئی تھی۔ شیخ مقبول نے اسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ ہونے دیا۔ ملزم اس وقت بیرون ملک ملازمت کرتا تھا، جب واپس آیا تو اسی رنجش کی بناء پر اس نے شیخ مقبول احمد پر چند ساتھیوں کے ہمراہ حملہ کر کے اسے شدید زخمی کر دیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 جولائی 1984ء)

❑ سرگودھا کے نواحی قصبے تخت ہزارہ میں قادیانیوں نے یوم القدس کے جلوس پر حملہ کر کے پانچ مسلمانوں کو شدید زخمی کر دیا۔ مسلمانوں نے یوم القدس کے موقع پر جلوس کا اہتمام کر رکھا تھا۔ جلوس جب قادیانیوں کی عبادت گاہ کے قریب پہنچا تو قادیانیوں نے اینٹوں اور ڈنڈوں سے جلوس پر حملہ کر دیا جس سے ختم نبوت کے رہنما اطہر شاہ سمیت پانچ مسلمان شدید زخمی ہوگئے۔

تفصیلات کے مطابق چند روز قبل ایک مسلمان لڑکے اسد ولد محمد اشرف کا بازو چارہ کاٹنے والی مشین میں آکر کٹ گیا تو قادیانیوں نے برملا سپیکر پر کہا کہ تم ہمارے مذہب کی مخالفت کرتے ہو اس لیے تم پر یہ عذاب آیا ہے۔ مزید برآں قادیانیوں نے مسجد کی زمین پر ناجائز قبضہ کر کے اِسے اپنی عبادت گاہ بنالیا تھا جس کی بناء پر بھی اہل علاقہ میں بے حد اشتعال پایا جاتا تھا۔ گزشتہ دنوں یوم القدس کے موقع پر مقامی مدرسہ کے طلباء پر مشتمل جلوس گزر رہا تھا کہ بعض شر پسند قادیانی مولانا اطہر شاہ کو زبردستی گھسیٹ کر اپنی عبادت گاہ میں لے گئے جہاں انہوں نے مولانا پر جوتوں اور مکوں سے زبردست اور وحشیانہ تشدد کیا۔ ایک قادیانی صفدر ولد اکبر نے کلہاڑی کا وار کر کے ان کا سر پھاڑ دیا جس سے وہ بے ہوش ہوگئے۔ ایک قادیانی مبارک ولد جمال نے تیز دھار خنجر سے مولانا اطہر شاہ کے کان اور ناک کاٹ دی۔ اس اثناء میں مولانا کے قتل کی خبر پھیل گئی جس پر مسلمانوں کا ایک ہجوم قادیانی عبادت گاہ میں داخل ہوگیا اور مولانا کو قادیانیوں کے نرغے سے بچایا۔ مولانا کو فوری طور پر الائیڈ ہسپتال فیصل آباد میں داخل کروایا گیا جہاں ان کے سر کا آپریشن کیا گیا لیکن اس کے باوجود ان کی حالت نازک ہے۔ تخت ہزارہ میں کرفیو کی سی پوزیشن ہے۔ پولیس اور مقامی انتظامیہ نے حالات کو کنٹرول کر لیا ہے۔ گورنر پنجاب

محمد صفدر نے اس واقعہ کی تحقیقات کا حکم دے دیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت، انصاف، اوصاف اسلام آباد 11، 12 نومبر 2000ء)

❏ تھانہ صدر سانگلہ ہل کے چک 18 بھوڑو میں قادیانیوں نے مسلمانوں پر زندگی تنگ کر دی اور قادیانیت کا سرعام پرچار کر رہے ہیں۔ چند ماہ قبل مسلمانوں پر حملہ کر کے 11 افراد کو زخمی کر دیا جس کے بعد خود ہی 80 سالہ قادیانی عبداللطیف کو قتل کر کے اس کا جھوٹا مقدمہ 22 بے گناہ افراد کے خلاف درج کروا دیا۔ قادیانیوں کے ظلم وستم اور پولیس کی طرف سے انصاف نہ ملنے پر گاؤں کے متعدد لوگوں نے روزنامہ خبریں سے مدد کی اپیل کی، جس پر خبریں ٹیم علاقے میں پہنچ گئی۔ سابق ممبر یونین کونسل غلام حیدر، بشیر احمد، محمد صدیق، سید فقیر حسین امام مسجد، عبدالمجید، ولی اللہ شاہ امام مسجد، محمد حسین، محمد شفیع نمبردار، محمد حنیف، محمد علی، رحمت علی، رفیق علی، اسحاق اور قاری منیر احمد نے حلف اٹھا کر بتایا کہ چند ماہ قبل قادیانی نوجوان شعیب نے مسلمانوں اور اسلام کے خلاف نعرے بازی شروع کر دی۔ معززین نے اسے سمجھایا تو مشتعل ہو گیا اور اپنے ساتھیوں سے مل کر محمد عمر سمیت دو افراد پر تشدد کیا۔ ایک کا بازو توڑ دیا۔ بعد ازاں تقریباً 90 کے قریب مسلح قادیانیوں نے مسلمانوں کے گھروں پر حملہ کر دیا اور اندھا دھند فائرنگ کر کے 11 افراد بشیراں بی بی، شمیم اختر، خوشی محمد، مبارک علی، اسحاق، سراج دین، فاروق، عاشق علی اور عمران کو شدید زخمی کر دیا جس میں سے مبارک علی کی ہلاکت کی افواہ سن کر انہوں نے ایک قادیانی عبداللطیف کو فائرنگ کر کے قتل کر دیا جبکہ ملزموں کی اپنی فائرنگ سے ان کے چار افراد خالد، منصور، قمر دین اور مبارک زخمی ہو گئے۔ ملزم پانچ گھنٹے تک گاؤں میں فائرنگ کرتے رہے۔ گاؤں میں واقع پولیس چوکی کے ملازمین بھی اپنی جانیں بچانے کے لیے چھپ گئے۔ تھانہ صدر سانگلہ ہل کے ایس ایچ او نذیر عاصی نے ملزموں کے خلاف مقدمات درج کرنے کے بجائے مسلمانوں کے 22 افراد کے خلاف قتل کا مقدمہ درج کر کے انہیں گرفتار کر لیا جن کو بعد ازاں جیل بھیج دیا گیا۔ تاہم اعلیٰ حکام کی مداخلت پر قادیانی فرقہ کے 40 افراد کے خلاف مقدمہ درج کر لیا مگر ان میں سے اکثر افراد کو ابھی تک گرفتار نہیں کیا۔ جن افراد کو گرفتار کیا، ان سے اسلحہ برآمد کیا۔ ملزم ضمانتوں پر رہا ہو کر باہر آ گئے ہیں جو ہمیں پھر جان سے مار دینے کی دھمکیاں دیتے ہیں۔

(روزنامہ خبریں 28 اکتوبر 1999ء)

❏ تھانہ سرگودھا روڈ سے ملحقہ مصطفیٰ آباد میں مسلح قادیانی، سُنّی نوجوان سید امتیاز شاہ کو اٹھا کر لے گئے اور خنجروں کے وار کر کے شدید زخمی کر دیا۔ اہل محلہ کے جمع ہونے پر قادیانی بھاگ گئے۔ ملزمان جو کہ قادیانیوں کی اعلیٰ شخصیات بتائی جاتی ہیں کو شدید رنج تھا کہ امتیاز شاہ نے تحریک ختم نبوت میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا تھا۔ واقعہ کی اطلاع کے بعد سنی تحریک کے کارکنان اور اہل محلہ کا شدید احتجاجی مظاہرہ ہوا اور تمام علاقہ احتجاجاً بند رہا۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 6 دسمبر 2000ء)

❏ بچیانہ کے نواحی گاؤں چک نمبر 563 گ ب میں ایک بار پھر مسلمانوں پر قادیانیوں کی دہشت گردی کی وجہ سے اشتعال پھیل گیا۔ ہے مذکورہ گاؤں کے قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف ایک مقدمہ میں ماخوذ ایک قادیانی کے ضمانت پر رہا ہونے پر اس کا شاندار استقبال کیا اور اسلحہ کی خوب نمائش کی اور مسلمانوں کو

مبینہ طور پر دھمکیاں دیں بعد ازاں ایک گھر سے فائرنگ کر کے دو مسلمانوں غلام رسول اور عباس کو زخمی کر دیا جنہیں جڑانوالہ اور جنرل ہسپتال لاہور پہنچا دیا گیا جہاں وہ زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے جان بحق ہو گیا۔ ایک سب انسپکٹر پولیس چوکی بچیانہ بمعہ چار سپاہیوں کے اس واقعہ کی صورت حال کا معائنہ کرنے آیا جس پر قادیانیوں نے پولیس پر پتھراؤ کیا جس کی زد میں آ کر تین کانسٹیبل بھی زخمی ہو گئے۔ پولیس نے حالات پر قابو پا لیا ہے مگر صورتحال بدستور کشیدہ ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 جولائی 1989ء)

❏ گزشتہ سال احاطہ گلاب سنگھ تھانہ فیکٹری ایریا فیصل آباد کے علاقہ میں مرزائیوں کی ایک اسلحہ ساز فیکٹری پکڑی گئی تھی جس میں عمر دین نامی ایک مسلمان اہم اور موقع کا گواہ تھا۔ اس نے استغاثہ کے طور پر عدالت میں مرزائیوں کے خلاف گواہی دی تھی اور فیکٹری کی نشاندہی کرنے اور اس میں ملوث قادیانی عناصر کی شناخت کرنے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔ اس کا بدلہ لینے کے لیے قادیانیوں نے پولیس کی ملی بھگت سے عمر دین کے نوجوان بیٹے غلام نبی کو CIA پولیس کے ذریعے غیر انسانی تشدد کا نشانہ بنایا۔ بتایا گیا ہے کہ مذکورہ نوجوان کو CIA پولیس پیپلز کالونی (جو مرزائیوں کا گڑھ ہے) نے برہنہ کر کے چھت کے ساتھ الٹا لٹکا کر اس پر تشدد کیا اور مختلف قسم کی وحشیانہ سزائیں دیں۔ اس وقوعہ میں ایک حوالدار اور چار سپاہی بطور خاص ملوث ہیں۔ پولیس کے اس غیر قانونی اقدام سے علاقہ کے عوام میں اشتعال اور تشویش کی لہر دوڑ گئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 فروری 1986ء)

❏ چنیوٹ (تحصیل رپورٹر) ایک اعلیٰ افسر کے حکم پر حکم امتناعی کی دھجیاں اڑاتے ہوئے مسلمانوں سے زبردستی رقبہ چھین کر قادیانیوں کے حوالے کر دیا گیا، غریب مزارعوں کی کھڑی فصلوں پر ٹریکٹر چلا دیئے۔ ڈی ایس پی چنیوٹ نے اس واقعہ کی تحقیقات کا حکم دے دیا۔ تفصیلات کے مطابق موضع سانگرہ تھانہ چناب نگر میں 5 مربعہ اراضی کے قبضہ پر مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان تنازع عدالت میں چل رہا تھا۔ ایک اعلیٰ افسر نے قادیانیوں کی حمایت کر کے چناب نگر کے محکمہ مال اور پولیس کی مدد سے عدالت عالیہ کے حکم امتناعی کے باوجود اراضی پر قبضہ کرا دیا اور متاثرین مزارعین کی فصلوں پر ٹریکٹر چلا کر لاکھوں روپے کی فصلیں تباہ کر دیں اور قادیانیوں نے قبضہ برقرار رکھنے کے لیے علاقہ کے بدنام ترین خطرناک کرائے کے قاتلوں اور اشتہاری مجرمان کو قبضہ برقرار رکھنے کے لیے انہیں بٹھا دیا، ڈی ایس پی چنیوٹ نے تھانہ چناب نگر کو ہدایت کی ہے کہ وہ ان واقعات کا سختی سے نوٹس لیتے ہوئے قانونی کارروائی کریں۔

(روزنامہ انصاف لاہور 26 جولائی 2000ء)

❏ اوکاڑہ (نمائندہ انصاف) سات قادیانی نوجوانوں نے مسجد سے نماز کی ادائیگی کے بعد باہر آنے والے دو نوجوان نمازیوں کو اندھا دھند فائرنگ کر کے شدید زخمی کر ڈالا۔ تفصیلات کے مطابق اوکاڑہ کے موضع ایل بلاٹ فوجیاں والا میں سات قادیانی نوجوانوں سلیم، مبشر، ظفر وغیرہ نے مسجد سے نماز ادا کر کے باہر آنے والے دو نمازی نوجوانوں فرزند اور مراد کو اندھا دھند فائرنگ کر کے شدید زخمی کر ڈالا جن میں سے فرزند ولد محمد

یوسف کی حالت نازک ہونے کے باعث اسے ڈسٹرکٹ ہسپتال میں داخل کرادیا گیا ہے، جبکہ مراد کو رینالہ ہسپتال میں طبی امداد دی جارہی ہے۔

(روزنامہ انصاف لاہور 27 جون 2000ء)

❑ سانگلہ ہل (ایم ایل آئی) نواحی گاؤں چک 18 بہوڑو میں مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان لڑائی کے واقعہ میں ایک قادیانی عبداللطیف کی ہلاکت کے کیس کی تفتیش کا رخ گزشتہ روز ڈرامائی انداز میں تبدیل ہوگیا۔ اس کیس کے اصل حقائق سامنے آنے پر قاتل خود قادیانی نکلے، جبکہ اس قتل کیس میں ملوث 22 ملزمان بے گناہ پائے گئے۔ ایس ایس پی شیخوپورہ سعود عزیز کے حکم پر تھانہ صدر سانگلہ ہل نے 35 قادیانیوں طاہر امین، عطاء، علیم وغیرہ کے خلاف مقدمہ درج کرلیا ہے۔ قادیانیوں نے ایک سازش کے تحت مسلمانوں کو ملوث کرنے کے لیے عبداللطیف کو قتل کردیا تھا۔

(روزنامہ آواز لاہور 4 جولائی 2000ء)

❑ چنیوٹ (نمائندہ اوصاف) چناب نگر میں قادیانیوں نے محکمہ ٹیلی فون کے دفتر پر ڈنڈوں سے حملہ کردیا، شیشے توڑ دیئے اور سپروائزر راشد اور کلرک ذوالفقار علی کو زدوکوب کیا، ابھی ملزموں کا ایکشن جاری تھا کہ پولیس پہنچ گئی جس کو دیکھ کر کچھ ملزم بھاگ گئے اور کچھ کو زیر دفعہ 186-427-25 ٹیلی فون اینڈ ٹیلی گراف ایکٹ گرفتار کرلیا گیا۔ واقعہ کی اطلاع پاتے ہی چنیوٹ لالیاں' بھوانہ اور چناب نگر کے عملہ نے ہڑتال کردی۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 21 جون 2000ء)

❑ سرائے سدھو (نامہ نگار) توہین رسالت کیس کے مدعی کے قاتل قادیانی نکلے۔ آلہ قتل اور خون آلود کپڑے برآمد کرلیے گئے۔ تفصیلات کے مطابق سرائے سدھو کے توہین رسالتؐ کے مشہور مقدمہ کے مدعی بلال احمد عرف بگو کو تین روز قبل رات کے وقت نامعلوم افراد نے قتل کردیا تھا، جس کی تفتیش کے دوران اے ایس پی کبیر والہ ڈاکٹر مسعود سلیم نے بعض شواہد ملنے پر توہین رسالت کیس میں گرفتار بشیر احمد قادیانی کے پچیس سالہ بیٹے اشفاق کو شامل تفتیش کیا تو اس نے تھوڑی مزاحمت کے بعد بلال احمد عرف بگو کو قتل کرنے کا اعتراف کرلیا اور اپنے گھر میں چھپائی ہوئی کلہاڑی اور وقوعہ کے وقت پہنے ہوئے اپنے خون آلود کپڑے بھی برآمد کروادیئے۔ اے ایس پی نے بتایا کہ ملزم نے اپنے ابتدائی بیان میں اقرار کیا ہے کہ چونکہ مقتول بلال احمد نے اس کے والد بشیر احمد اور ماموں سمیع اللہ کے خلاف مقدمہ درج کروا کر انہیں گرفتار کروادیا تھا، اس رنج کی بناء پر ملزم نے اسے رات کے وقت سوتے ہوئے کلہاڑی کے وار کرکے قتل کردیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 16 ستمبر 2000ء)

❑ رینالہ خورد (تحصیل رپورٹر) قادیانی نوجوانوں کی مسلمانوں پر آتشیں اسلحہ سے اندھادھند فائرنگ سے دو نمازی شدید زخمی ہوگئے۔ مسلمانوں نے قادیانی ظفر اقبال سے پستول چھین لیا۔ علاقہ میں تشویش پولیس نے زیر دفعہ 324-54 پرچہ درج کرکے ملزموں کی گرفتاری کے لیے تلاش شروع کردی۔ تفصیلات کے مطابق نواحی چک ایل پلاٹ فوجیاں والا میں نماز جمعہ کے بعد مسلمان نماز ادا کرکے نکل رہے تھے کہ قادیانی نوجوان

سلیم موٹر سائیکل پر گزرتے ہوئے ان پر آوازیں کسنے لگا جس پر ایک مسلمان نعیم اختر نے اس کی سرزنش کی جس پر تو تکار ہوگئی۔ سلیم نے فوراً اپنے ساتھیوں کو گھر سے بلوالیا اور قادیانی مبشر' ظفر اقبال' سلیم آتشیں اسلحہ سے مسلح ہو کر آ گئے اور مسلمانوں پر اندھا دھند فائرنگ شروع کر دی۔ ظفر اقبال نے مسلمان نعیم اختر کی کنپٹی پر پستول رکھ کر فائر کر دیا جو معجزاتی طور پر بچ گیا جبکہ فرزند علی اور مراد علی قادیانیوں کی فائرنگ سے شدید زخمی ہو گئے۔ ان کی گردن' کاندھے اور بازوؤں پر فائر لگے۔ اہل دیہہ نے فوری حالات پر قابو پا لیا، قادیانی فرار ہو گئے اور مضروب مسلمانوں کو فوری ہسپتال رینالہ خورد پہنچا دیا گیا جہاں سے انہیں ڈسٹرکٹ ہیڈ کوارٹر ہسپتال ریفر کر دیا گیا۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے ملزمان کی تلاش شروع کر دی۔

**(روزنامہ انصاف لاہور 25 جون 2000ء)**

❑ سیالکوٹ (بیورو رپورٹ) پسرور کے علاقہ کلاسوالا میں قادیانیت کے پرچار سے منع کرنے پر مرزائیوں نے مسلمان بیوہ خاتون کو پیٹ ڈالا۔ تفصیل کے مطابق گذشتہ روز صبح آٹھ بجے کے قریب کلاسوالا کی قادیانی فیملی کی ثمینہ دختر امتیاز احمد اور اس کی خالہ بانو بی بی' ایک مسلمان گھرانے کی عورت مقبول بی بی بیوہ عبدالرحمان کے گھر گئیں اور مرزائیت پر مبنی لٹریچر اسے تھماتے ہوئے تاکید کی کہ آج جمعہ کا خطبہ ہمارے گھر آ کر سنیں۔ اس دوران انہوں نے زبانی طور پر بھی مرزائیت کا پرچار کیا۔ مقبول بی بی کے انکار پر ان کی آپس میں بحث ہوئی' تکرار کے بعد ہاتھا پائی ہوگئی اور ثمینہ وغیرہ نے مرزائیت والا لٹریچر چھیننے کی کوشش کی۔ اسی دوران ثمینہ کا والد امتیاز اور بھائی اشفاق آ گئے جنہوں نے مقبول بی بی کو نہ صرف گالیاں دیں' تھپڑ مارے بلکہ آنحضرت ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کرتے ہوئے مرزا قادیانی ملعون کو افضل قرار دیا۔ اطلاع ملنے پر پولیس موقع پر پہنچ گئی علاقہ میں مذہبی صورتحال کشیدہ ہوگئی ہے اور پولیس کے مسلح دستے گلی کوچوں میں گشت کر رہے ہیں۔

**(روزنامہ خبریں 29 جنوری 2000ء)**

❑ لاہور (نامہ نگار خصوصی) علامہ اقبال ٹاؤن نشتر بلاک کے رہائشی سابق ایم این اے بشیر الدین قادیانی کے ڈکیت گینگ کا انکشاف ہوگیا ہے۔ یہ انکشاف لٹنے والے ٹرانسپورٹر حاجی گل محمد نے کیا۔ ''ایم این اے ڈکیت گینگ'' نے حاجی گل محمد کو قتل کی دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں۔ گینگ ڈکیتی میں چھینی گئی دس ٹن تار پی گیا۔ حاجی گل محمد نے ''خبریں'' کے آفس آ کر بتایا کہ وہ جی ایم برادرز گڈز ٹرانسپورٹ کے مالک ہیں اور مختلف کمپنیوں کا مال کراچی سے لاتے ہیں۔ 18 مئی کو ٹرک نمبر جی ایل ٹی 8259 پر گجرات کی پنکھا ساز کمپنی کی تانبے کی ساڑھے 25 ٹن تار لوڈ کر کے لا رہے تھے کہ چنیوٹ مین روڈ پر ایک ٹرک آ کر رکا جس میں سوار دس بارہ مسلح افراد نے ہمارا ٹرک روک کر ڈرائیور حبیب اللہ اور کلینر کو رسیوں سے باندھا اور کھیتوں میں پھینک دیا اور ٹرک لے کر غائب ہو گئے۔ چند روز بعد ہمیں علم ہوگیا کہ تار چھیننے والے گینگ کا سرغنہ بشیر الدین ہے اور اس وقت تار ان کے گھر سے دوسرے ٹرک میں لوڈ کی جا رہی ہے۔ میں نے پولیس کو اطلاع دی۔ پولیس نے ساڑھے بیس ٹن تار برآمد کر لی جبکہ پانچ ٹن تار غائب ہے۔ اس واقعہ کی ''خبریں'' میں اشاعت کے بعد بشیر الدین کے بھائی سابق ایم پی اے قسیم الدین قادیانی نے ہم سے رابطہ کیا اور بتایا کہ آپ کی تار میں سے

1720 کلو مال فروخت کر دیا ہے' آپ اس کے پیسے لے لیں اور ڈکیتی کے مقدمے میں صلح لکھ دیں۔ بصورت دیگر آپ کو جان سے ہاتھ دھونا پڑیں گے۔ حاجی گل محمد نے بتایا کہ ہم ٹرانسپورٹروں نے ڈکیتوں کا سراغ لگایا تو معلوم ہوا کو تحصیل کھرڑیانوالہ فیصل آباد کے ٹرانسپورٹر حاجی نذیر نے بشیر الدین سے مل کر پورے پنجاب میں ہائی وے پر ڈکیتیاں کرنے والا گینگ بنا رکھا ہے۔ گینگ کے ارکان حاجی نذیر کے ٹرکوں میں ہائی وے پر پھرتے ہیں اور جیسے ہی کوئی مال سے لدا ٹرک گزرتا ہے تو موبائل فون پر اپنے ساتھیوں کو بتا دیتے ہیں۔ موبائل فون کال کے بعد ایک ٹرک آتا ہے۔ مال والے ٹرک کے آگے ٹرک کھڑا کر کے روکتے ہیں اور اسلحہ دکھا کر مال اور ٹرک چھین لیا جاتا ہے۔ مال لوٹنے کے بعد بشیر الدین یا حاجی نذیر کے ڈیروں پر پہنچ جاتا ہے اور وہاں سے مال فروخت کر دیا جاتا ہے۔ بعد ازاں دونوں بڑے حصے بانٹ لیتے ہیں۔ ہمارا ٹرک بھی حاجی نذیر کے ٹرک نے روکا تھا۔ گل محمد نے مزید بتایا کہ بشیر الدین نے اپنے دو ڈکیت بیٹے اور بھائی کو تھانہ چنیوٹ کی حوالات سے نکلوا کر ان کی جگہ مزدور بند کرا دیئے ہیں جبکہ چھوڑے گئے ملزم تھانے کے باہر کھڑے رہتے ہیں۔ جونہی ہم لوگ تھانے جاتے ہیں یہ لوگ موبائل ٹیلیفون پر بشیر الدین اور اس کے بھائی قسیم الدین کو خبر کر دیتے ہیں اور قسیم الدین سمیت اس کے ساتھی ہمیں کیس کی پیروی کرنے پر جان سے مار دینے کی دھمکیاں دیتے ہیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور 3 جون 2000ء)

❏ سرائے عالمگیر سے چالیس کلومیٹر دور موضع چک سکندر نمبر 30 میں قادیانیوں نے مسلمانوں پر فائرنگ کی، جس کے نتیجہ میں ایک مسلمان جاں بحق اور متعدد زخمی ہو گئے۔ واقعات کے مطابق مسلمانوں کے مقامی رہنما مولانا محمد امیر اور ان کے ساتھی قربانی کی کھالوں سے حاصل شدہ رقم غرباء میں تقسیم کرنے کے بعد اپنے ساتھیوں کے ہمراہ واپس گھروں کو جا رہے تھے کہ ایک گلی میں سے گزرتے ہوئے عبداللہ نامی قادیانی نے اپنے مکان کی چھت سے ان پر فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں احمد خاں موقع پر جاں بحق اور ان کے ساتھی شدید زخمی ہو گئے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 17 جنوری 1989ء)

❏ بھاگٹانوالہ میں شعائر اسلام کے استعمال سے منع کرنے پر درجنوں قادیانیوں نے مسجد میں داخل ہو کر معصوم مسلمانوں کو تشدد کا نشانہ بنایا، اور مسجد میں توڑ پھوڑ اور بے حرمتی کی۔ تفصیلات کے مطابق بھاگٹانوالہ کے قصبہ بلال پور اور حماں کے علاقے میں قادیانیوں کی سرگرمیوں میں دو سال سے اضافہ ہو گیا تھا۔ اور قادیانی اس علاقے میں اکثریت میں ہونے کی وجہ سے اپنی عبادت گاہوں میں لاؤڈ سپیکر پر اذانیں دے کر اور خطبات میں قادیانیت کا پرچار کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر کے' مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کر کے قانون شکنی کے مرتکب ہو رہے تھے، جس پر چند مقامی مسلمانوں نے احتجاج کیا۔ اس کے ردعمل کے طور پر درجنوں قادیانیوں نے مشتعل ہو کر حملہ کر دیا، اور مسلمانوں کو شدید تشدد کا نشانہ بنایا، اور مسجد میں توڑ پھوڑ کی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 مارچ 1996ء، روزنامہ خبریں لاہور 18 مارچ 1996ء)

❏ پشاور میں قادیانیوں نے مسلمان علماء کو قتل کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق

پشاور کے علمائے دین کو جن میں ڈاکٹر فدا حسین، قاری فیاض الرحمٰن علوی، مولانا نور الحق نور کو آج مختلف اوقات میں قادیانیوں کی طرف سے ٹیلی فون پر قتل کی دھمکیاں ملی ہیں۔ اور مذکورہ علماء کو خبردار کرتے ہوئے کہا کہ اگر ہم سکھر اور ساہیوال میں تمہارے آدمیوں کو ٹھکانے لگا سکتے ہیں، اور انہیں قتل کر سکتے ہیں، تو پشاور میں ہم تمہیں اور تمہارے ساتھیوں کو بھی مرزائیت کی مخالفت کرنے پر بموں اور گولیوں سے اڑا سکتے ہیں۔

(روزنامہ الوحدت 29 مئی 1985ء)

❑ خطیب جامع مسجد احرار ربوہ مولانا اللہ یار ارشد کو منظم سازش کے تحت گذشتہ شب چھ سرکردہ قادیانیوں نے اغواء کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق خطیب جامع مسجد احرار ربوہ مولانا اللہ یار ارشد گذشتہ شب اپنے مبلغین کے ہمراہ دورے سے فارغ ہو کر لالیاں (سرگودھا) سے مسجد احرار ربوہ جا رہے تھے کہ راستے میں چھپے ہوئے چھ قادیانیوں نے مولانا اللہ یار ارشد کو پکڑ کر زدوکوب کیا اور انہیں ایک کوٹھی میں لے گئے۔ اس واقعہ کے بعد مسلمانوں کی قریبی مسجد میں مولانا اللہ یار ارشد کے اغواء کا اعلان کیا گیا تو مسلمانوں نے کوٹھی کو گھیرے میں لے لیا، اور پولیس نے موقع پر پہنچ کر مولانا کو قادیانیوں کے شکنجے سے رہائی دلوائی، اور مولانا کو شدید زخمی حالت میں چنیوٹ کے ہسپتال میں داخل کروایا۔ ڈاکٹری رپورٹ کے مطابق قادیانیوں نے مولانا کے پاؤں میں سوئے مارے اور انہیں شدید زدوکوب کیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 مئی 1984ء)

❑ قنبر علی خاں میں لاٹھیوں، کلہاڑیوں اور بندوقوں سے مسلح قادیانیوں کے گروہ نے مسلمانوں پر مسجد میں حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے لیے روزنامہ پاکستان کی خبر ملاحظہ فرمائیں:

قنبر علی خاں (نامہ نگار) قنبر علی خاں کے قریب قادیانیوں کے ایک گروہ نے گذشتہ شب مسجد پر حملہ کر کے پانچ نمازیوں کو زخمی کر دیا۔ بتایا جاتا ہے کہ گوٹھ جام خان چانڈیو کی جامع مسجد میں قادیانیوں کے ایک مسلح گروہ نے اس وقت حملہ کر دیا جب نمازی عشاء کی نماز پڑھنے کی تیاری کر رہے تھے۔ حملہ آور بندوقوں، کلہاڑیوں اور لاٹھیوں سے مسلح تھے۔ ان کے حملے کے سبب حملہ آوروں نے لاٹھیوں کا آزادانہ استعمال کیا جس کے سبب نظیر چانڈیو، عبدالجبار، حفیظ چانڈیو، علی انور، جمعہ چانڈیو زخمی ہو گئے جن کو طبی امداد کے لیے قنبر علی خاں لایا گیا۔ قنبر علی خاں پولیس سٹیشن پر 19 احمدیوں انور، سلطان، جاوید، نظیر احمد، فاروق، نادر حسین اور مقصود ولد عبدالرحمان، انیس چانڈیو اور حیدر چانڈیو وغیرہ کے خلاف مقدمہ درج کر لیا جن میں پانچ افراد کو حراست میں لیا گیا ہے۔ احمدیوں کی طرف سے مسجد پر کیے گئے حملہ کی سخت مذمت کرتے ہوئے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ مذکورہ واقعے کا سختی سے نوٹس لیا جائے۔

(روزنامہ پاکستان 9 فروری 1994ء)

❑ ربوہ میں مسلمانوں کی مسجد محمدیہ پر ریلوے سٹیشن کے امام مسجد حافظ محمد یوسف پر خنجروں سے مسلح قادیانیوں نے حملہ کر دیا، اور گرفتاری کے بعد قادیانی نوجوان پولیس کے سامنے علماء کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے رہے۔ اطلاعات کے مطابق صدیق آباد (ربوہ) کی مسجد محمدیہ ریلوے سٹیشن کے امام مسجد حافظ محمد یوسف پر

نصیر احمد قادیانی سکنہ منڈی ڈھاباں سنگھ نے خنجروں سے حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں حافظ محمد یوسف شدید زخمی ہو گئے۔ پولیس جب ملزم نصیر احمد قادیانی کو گرفتار کر کے پولیس سٹیشن لائی تو ملزم پولیس کے سامنے علماء کو دھمکیاں دیتا رہا۔ پولیس نے اس کے ساتھی لطیف قادیانی کو بھی گرفتار کر لیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد مختلف سماجی اور مذہبی رہنماؤں نے پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ حافظ محمد یوسف پر قاتلانہ حملہ کے مقدمہ کی تفتیش کرائمز برانچ لاہور کے سپرد کر کے حکیم خورشید احمد، ظہور احمد باجوہ، شفیع اشرف، عزیز بھانوڑی اور دیگر سرکردہ قادیانیوں کو شاملِ تفتیش کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 8 نومبر 1987ء)

❏ ربوہ میں مسلمان طلبہ جو حکومت کی طرف سے قادیانیوں کو احمدی مسلمان قرار دینے پر پُر امن احتجاجی مظاہرہ کر رہے تھے، ان پر قادیانیوں نے حملہ کر دیا اور زدوکوب کیا۔ اطلاعات کے مطابق گذشتہ روز گورنمنٹ ٹی آئی کالج ربوہ کے مسلمان طلباء نے دوسری مسلمان تنظیموں کے اشتراک سے زبردست احتجاجی جلوس نکالا۔ پاکستان کی وزارت داخلہ نے قادیانیوں کو مسلمانوں کے زمرہ میں شامل کرنے کے لیے ''قادیانی'' کی بجائے ''احمدی مسلمان'' لکھنے کا جو حکم جاری کیا ہے، یہ طلباء اس کے خلاف احتجاج کر رہے تھے، جس میں ٹی آئی کالج کے مسلمان طلباء کے علاوہ دینی، سماجی اور دیگر سیاسی تنظیموں کے طلباء بھی شامل تھے۔ مسلمان طلباء کا یہ جلوس جب کالج روڈ اور اقصیٰ روڈ سے ہوتا ہوا ریلوے پھاٹک کے قریب پہنچا تو قادیانیوں کے ایک گروہ نے اچانک مسلمان طلباء پر حملہ کر دیا۔ قادیانیوں نے اس موقع پر فائرنگ بھی کی۔ حملہ آوروں نے کالج کے رہنما عقیل احمد ذاکر کو پکڑ کر زبردست زدوکوب کیا جس کے باعث ان کے کانوں اور ناک سے خون بہہ نکلا، اور ان کی حالت نازک بیان کی جاتی ہے۔ مسلمان طلباء پُر امن مظاہرے میں یہ کہہ رہے تھے، کہ قادیانی غیر مسلم ہیں، اور آئین میں یہ فیصلہ بھی ہو چکا ہے، اور اس فیصلے سے انحراف آئین کی کھلی خلاف ورزی ہے۔ لیکن قادیانیوں نے اس کے جواب میں قاتلانہ حملہ کر دیا جس کے نتیجہ میں شہر میں زبردست اشتعال پھیل گیا ہے، اور علمائے کرام نے اس کی شدید مذمت کرتے ہوئے حملہ آوروں کی فوری گرفتاری کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 13 جنوری 1997ء)

❏ معتبر ذرائع کے مطابق مولانا ایثار القاسمی کے قتل کا ایک ملزم قادیانی ہے۔ تفصیلات کے مطابق مولانا ایثار القاسمی کے قاتلوں میں محمد اسلم نامی قاتل قادیانی ہے، اور وہ سانگلہ ہل کا رہنے والا ہے۔ اسے پولیس نے موقع واردات سے گرفتار کیا تھا۔

(روزنامہ پاکستان یکم فروری 1991ء)

❏ قادیانیوں نے علی پور چٹھہ میں مسلمانوں کی مسجد پر قبضہ کر لیا، جس پر مختلف دینی اور سماجی تنظیموں کے عہدیداروں نے شدید احتجاج کیا۔

(روزنامہ پاکستان 29 جون 1991ء)

❏ لائل پور (موجودہ فیصل آباد) میں قادیانیوں کی مسلمانوں پر اندھا دھند فائرنگ کے نتیجہ میں بیالیس

افراد کو گرفتار کر لیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ روز مسلمانوں پر قادیانیوں کی فائرنگ سے پیدا ہونے والی صورتِ حال کے نتیجہ میں آج پولیس نے بیالیس افراد کو گرفتار کر لیا ہے، گذشتہ روز لائل پور کی نواحی بستی آبادی ڈی ٹائپ کالونی میں مرزائیوں کی فائرنگ سے دو افراد شدید زخمی ہو گئے۔ زخمیوں میں چوکی پولیس ڈی ٹائپ کالونی کے اے، ایس، آئی رانا خورشید عالم اور ایک شخص محمد شریف ٹھیکیدار کا بیٹا شامل ہیں۔ واقعات کے مطابق ڈی ٹائپ کالونی میں رہائش پذیر ایک مرزائی خاندان کا نوعمر لڑکا پھل خریدنے کے لیے کالونی کے چوک میں گیا۔ پھل خریدتے وقت کسی بات پر اس کا دوکاندار سے معمولی جھگڑا ہو گیا۔ مرزائی لڑکے نے جھگڑے کے متعلق اپنے والد الٰہی بخش کو گھر جا کر بتایا۔ الٰہی بخش مرزائی چند غنڈوں سمیت چوک میں آیا، اور وہاں موجود معصوم مسلمان پھل فروش اور دوسرے مسلمانوں کو گالیاں دیں اور بدتمیزی کی، جس پر مسلمان مشتعل ہو گئے۔ الٰہی بخش مرزائی نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ مل کر فائرنگ شروع کر دی، جس کے نتیجہ میں مقامی چوکی کے اے، ایس آئی خورشید عالم اور شریف نامی ٹھیکیدار کا بیٹا زخمی ہو گئے اور اے، ایس آئی خورشید عالم کی حالت نازک بتائی جاتی ہے۔ اس ساری صورت حال پر قابو پانے کے لیے فیڈرل سیکورٹی فورس اور پولیس کی بھاری جمعیت وہاں پہنچ گئی اور حالات پر قابو پایا۔

(روزنامہ امروز 23 جون 1974ء)

❑ چکوال کے نواحی گاؤں دوالمیال میں مسلح افراد نے گذشتہ رات گاؤں کی قدیمی عیدگاہ پر حملہ کر کے اسے مسمار کر دیا۔ اطلاعات کے مطابق لاٹھیوں، کلہاڑیوں سے مسلح افراد عیدگاہ کی دیواریں اور گیٹ مسمار کرنے کے بعد رات بھر فائرنگ کرتے رہے۔ مقامی مسلمانوں کے مطابق اس کارروائی میں ملوث تمام افراد کا تعلق قادیانی مذہب سے ہے۔ اور انہوں نے اس کارروائی پر زبردست احتجاج کیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان 25 فروری 1996ء)

❑ منڈی احمد آباد میں ایک مبینہ قادیانی جو اپنے مذہب کی تبلیغ کر کے قانون کی خلاف ورزی کا مرتکب ہو رہا تھا، جب اسے مقامی مسجد کے خطیب مولانا جمیل نوری نے ایسا کرنے سے منع کیا، تو اس نے نہ صرف صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی جاری رکھی، بلکہ خطیب کو زدوکوب کر کے سنگین نتائج کی دھمکیاں بھی دیں، جس پر علاقے میں کشیدگی پھیل گئی۔ انتظامیہ نے فوری طور پر ملزم کو گرفتار کر کے مظاہرین کو منتشر کر دیا۔

(روزنامہ پاکستان 26 فروری 1996ء)

❑ فیصل آباد میں آج طلباء نے گذشتہ دنوں ربوہ میں مسلمان طلباء پر مرزائی عناصر کے تشدد کے خلاف بھرپور احتجاج کیا۔ پنجاب میڈیکل کالج فیصل آباد کے طلبہ نے احتجاجاً دو دن کلاسوں کا بائیکاٹ کیا اور تعلیم اسلام کالج ربوہ کے طلبہ نے بھی احتجاجاً جلوس نکالا اور جلسہ کیا۔ گورنمنٹ کالج چنیوٹ کے طالب علموں نے بھی کلاسوں کا بائیکاٹ کیا۔ آج جامع مسجد کچہری بازار فیصل آباد میں مختلف دینی جماعتوں کے رہنماؤں نے خطاب کرتے ہوئے کہا ہے کہ مرزائیوں کے موجودہ خلیفہ نے دھمکی دی ہے کہ وہ مسلمانوں سے نمٹ لیں گے۔ گذشتہ دنوں مسجدِ احرار ربوہ کے امام مولانا غلام یٰسین پر بھی مرزائی عناصر نے تشدد کیا ہے اور محمدیہ مسجد کے امام مولانا

شبیر احمد کی بھی تذلیل کی ہے۔ مقررین نے کہا کہ مرزائیوں نے اس سال 12 ارب کی کثیر رقم اپنی تبلیغ کے لیے مخصوص کرتے ہوئے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کا ارتکاب کیا ہے اور اسلام اور پاکستان کے خلاف اگر ان کی سازشیں کامیاب ہو گئیں تو پھر یہاں افغانستان سے بھی زیادہ بدترین حالات ہو جائیں گے۔ انہوں نے مطالبہ کیا کہ ربوہ کالج میں اسلامیات کے شعبہ کے قادیانی سربراہ سلطان اکبر کو فوری طور پر اسلامیات اور عربی کی تدریس سے روک کر صدارتی آرڈیننس کی نافرمانی سے روکا جائے۔ انہوں نے کہا کہ ربوہ کے مرزائیوں نے مسلمان طلبہ کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دی ہیں۔ کالج کے ناظم اسماعیل ملی کو بھی خطرناک نتائج کی دھمکیاں دی ہیں اور ربوہ میں مرزائیوں کی کھلی غنڈہ گردی اور دہشت گردی کی مذمت کی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 4 فروری 1986ء)

❑ ربوہ میں قادیانیوں نے مسلمان مزدوروں کے مکان گرا دیئے ہیں۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کے مرزائی، انتظامیہ کے ساتھ ساز باز کر کے مقامی کسانوں اور مزدوروں کو پریشان کر رہے ہیں اور مرزائیوں نے مسلمان مزدوروں کے گھروں کو گرا دیا ہے، جو کہ وہاں پر بیس پچیس سال سے رہائش پذیر ہیں، اور پہاڑیوں پر محنت مزدوری کر کے روزی کماتے ہیں۔ مسلم کالونی ربوہ میں آج عالمی مجلس تحفظِ ختم نبوت کے ہنگامی اجلاس میں صدر پاکستان، گورنر پنجاب اور ڈی سی جھنگ سے مطالبہ کیا گیا ہے، کہ آر، ایم ربوہ کو تبدیل کیا جائے اور مسلمان مزدوروں اور کسانوں کی جان و مال کا تحفظ کیا جائے اور جن مزدوروں کے مکانات گرائے گئے ہیں، انہیں معاوضہ ادا کیا جائے۔ پہاڑی پر کام کرنے والے مزدوروں کی تعداد سات ہزار کے لگ بھگ ہے۔ یہ امر قابل ذکر ہے کہ مرزا طاہر کے سربراہ منتخب ہونے کے بعد قادیانی دیدہ دلیری سے ملکی فضا کو خراب کرنے کے لیے اشتعال انگیزیاں کر رہے ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت 26 جنوری 1992ء)

❑ گوجرہ میں اسلام قبول کرنے والے خاندان پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا اور خواتین کے کپڑے پھاڑنے کے علاوہ مردوں کو اغواء کر لیا۔ تفصیلات کے لیے روزنامہ خبریں کی یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

گوجرہ (تحصیل رپورٹر) مرزائیت سے تائب ہونے والے خاندان کے گھر پر مسلح افراد نے ہلہ بول دیا۔ حملہ آور قادیانیوں نے گھر میں داخل ہو کر تین خواتین کے کپڑے پھاڑ کر انہیں برہنہ کر دیا اور خواتین کو بالوں سے پکڑ کر گھسیٹتے اور تشدد کرتے ہوئے گھر سے باہر لے آئے اور مزاحمت کرنے پر مظلوم خاندان کے دو افراد کو اغوا اور ایک شخص کو شدید زخمی کر دیا۔ حملہ آور ہوائی فائرنگ کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔ معلوم ہوا ہے کہ نواحی چک نمبر 312 ج ب کھتووالی کے متاثرہ خاندان کے احسان احمد، عبدالجبار اور عبدالحمید وغیرہ نے مبینہ طور پر مرزائیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لیا تھا جس کا گاؤں کے فرزند علی اور نذیر احمد وغیرہ کو شدید رنج تھا، جس کی وجہ سے فریقین میں تین روز قبل بھی جھگڑا ہوا تھا مگر مخالفین نے بدلہ لینے کے لیے گذشتہ روز اپنے ساتھیوں ظفر اقبال، محمد احمد، مبارک احمد، مظفر احمد، محمد اقبال، سعید احمد، فرزند علی، شاہد احمد، محمد الیاس، اختر علی، نذیر احمد، محمد اشرف اور پانچ افراد کے ہمراہ مسلح ہو کر صبح پانچ بجے گاؤں کے عبدالجبار اور عبدالحمید کے گھر پر دھاوا بول دیا اور

گھر میں موجود نوجوان منور احمد کو فائرنگ کر کے زخمی کر دیا اور خواتین خالدہ، محمودہ، مبارک بیگم اور امتہ الحفیظ نے جب منور احمد کو بچانے کی کوشش کی تو حملہ آوروں نے خواتین کے کپڑے پھاڑ دیئے اور انہیں تشدد کا نشانہ بناتے ہوئے نیم برہنہ حالت میں گھسیٹتے ہوئے باہر لے آئے۔ ملزمان نے عبدالجبار اور داؤد کی مشکیں کسنے کے بعد انہیں اغوا کر لیا اور ہوائی فائرنگ کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔ صدر پولیس گوجرہ نے مبینہ طور پر مقدمہ کے اندراج میں رکاوٹ ڈالی لیکن معززین علاقہ اور علماء کی مداخلت پر ایس پی ٹوبہ کے حکم پر مقدمہ درج کر لیا گیا ہے۔ علاقہ میں اس واقعہ سے انتہائی کشیدگی پائی جاتی ہے۔

(روزنامہ خبریں 17 فروری 1997ء)

❑ فیصل آباد کے علاقہ ٹھیکری والا کے چک نمبر 79 ج ب میں آبیانہ طلب کرنے پر قادیانی نے پٹواری کو خنجر گھونپ دیا۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

فیصل آباد (نمائندہ جنگ) ٹھیکری والا کے چک 79 ج ب میں آبیانہ طلب کرنے پر ایک پٹواری محمد اسلم کو خنجر مار کر زخمی کر دیا گیا اور سرکاری ریکارڈ چھین لیا گیا۔ پولیس نے ایک شخص منور احمد کے خلاف مقدمہ درج کر لیا۔ پولیس کو اسلم پٹواری نے بتایا کہ منور احمد قادیانی سے جب اس نے آبیانہ طلب کیا تو وہ مشتعل ہو گیا۔ علاوہ ازیں تاندلیانوالہ کے چک 411 گ ب میں ایک تحصیل دار خالد محمود پر تین افراد اسحاق' الیاس اور حمیداں بی بی نے حملہ کر کے اسے بھاگنے پر مجبور کر دیا۔ خالد محمود تجاوزات مسمار کرنے گئے تھے کہ ملزموں نے کارروائی کے دوران مزاحمت کی اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے ہوئے انہیں بھاگ جانے پر مجبور کر دیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 18 ستمبر 1995ء)

❑ ننکانہ صاحب کے قریب بچیانہ روڈ پر ایک شخص فاروق اور دو قادیانیوں میں تنازعہ پر قادیانیوں نے مسلمان شخص کو زدوکوب کیا۔ تفصیلات کے مطابق ننکانہ صاحب سے دو میل دُور بچیانہ روڈ پر ایک شخص فاروق احمد خان اور دو قادیانیوں کے درمیان قادیانی تبلیغ پر تنازعہ ہو گیا۔ فاروق خان ظفروال سے تانگہ پر ننکانہ آ رہا تھا۔ پیچھے سے موٹر سائیکل پر سوار دو قادیانی طارق رفیق اور ڈاکٹر بشیر آ رہے تھے، جنہوں نے اسلام کا تمسخر اڑاتے ہوئے قادیانیت کا پرچار کیا۔ جس پر فاروق خان نے یہ کہہ کر انہیں منع کیا کہ تم قادیانی ہو، اور تم شعائر اسلام کو استعمال کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے مرتکب ہو رہے ہو۔ جس پر دونوں قادیانیوں نے فاروق خان کو تانگہ سے نیچے اتارا اور زدوکوب کیا اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں۔ ننکانہ صاحب صدر پولیس نے زیر دفعہ 298 سی۔ 242۔ 506 کے مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 اگست 1992ء)

❑ احمد پور شرقیہ کے ایک قادیانی نے قادیانی خاتون کو مسلمان کرنے پر دو افراد پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

احمد پور شرقیہ 14 فروری (نامہ نگار) احمد پور شرقیہ کی شادی شدہ نوجوان قادیانی خاتون نصرت انجم کے اسلام قبول کرنے پر اس کے مرزائی خاوند مبشر احمد نے اشتعال میں آ کر نصرت انجم کو مسلمان کرنے والے دو

افراد محمد اکبر اور فاروق مغل پر پستول سے فائرنگ کر کے جان سے مار ڈالنا چاہا، مگر وہ دونوں معجزانہ طور پر بچ گئے۔ فائرنگ کی آواز سن کر علاقہ میں خوف و ہراس پھیل گیا۔ دو کانسٹیبلوں دلاور اور خلیل نے ملزم کا تعاقب کر کے اسے گرفتار کر لیا۔ اس کے قبضہ سے برآمد ہونے والا پستول لائسنس کے بغیر تھا۔ بتایا گیا ہے کہ ملزم مبشر احمد ربوہ سے یہاں دونوں مسلمانوں کو قتل کرنے آیا تھا مگر اپنی کوشش میں ناکام ہو گیا اور پولیس کے ہاتھوں پکڑا گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت ملتان 15 فروری 1990ء)

❑ مولانا اللہ یار ارشد کو قتل کی دھمکیاں دینے والے قادیانی کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق جامع مسجد احرار اسلام ربوہ کے خطیب مولانا اللہ یار ارشد کو ٹیلی فون پر متعدد بار قتل کی دھمکیاں دینے والا اور آر ایم ربوہ اکرم چودھری کو مولانا کے قتل ہو جانے کی اطلاع دینے والا دار الغربی ربوہ کے قادیانی پروفیسر کا قادیانی بیٹا مرزا طارق گرفتار کر لیا گیا ہے۔ پولیس کی حراست میں آنے کے بعد اس نے ایسی حرکات شروع کر دی ہیں، جس کا مقصد پولیس کو باور کرانا ہے کہ وہ پاگل ہے، جبکہ مولانا کو اور آر ایم کو فون کرنے کے دوران اس کے فقرات اس کی موجودہ پوزیشن کی نفی کرتے ہیں۔ چنیوٹ اور ربوہ کے مسلمان مکاتب فکر کے لوگوں اور مختلف دینی جماعتوں کے رہنماؤں نے مطالبہ کیا ہے کہ ملزم کا کسی صحیح العقیدہ مسلمان اعلیٰ ڈاکٹر سے معائنہ کرایا جائے، کیونکہ ملزم کی یہ حرکات محض رہائی کے لیے ایک ڈھونگ ہے۔ مزید برآں اس کی انکوائری بھی اعلیٰ سطحی مسلمان تفتیشی بورڈ کے سپرد کی جائیں کہ معاملہ کے حقائق تک پہنچا جا سکے اور مجرم کو اصل سزا دی جا سکے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 جولائی 1991ء)

❑ عمر کوٹ کے موضع ٹاہلی میں قادیانیوں نے مسلمانوں پر قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں 8 فراد زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں کا ایک گروہ کپڑے کے تاجر حاجی اختر پٹھان کی دکان پر پہنچا۔ اور وہاں قادیانی نظریات کا پرچار کرنے کے علاوہ حضور اکرمؐ اور حضرت عیسیٰؑ کی شان میں گستاخی کی۔ اور صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی کے مرتکب ہوئے۔ مسلمان تاجر کے روکنے پر قادیانیوں کا اس سے جھگڑا ہو گیا۔ بعد ازاں قادیانیوں نے اپنے مزید مسلح افراد کو بلا کر وہاں موجود مسلمانوں پر حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں آٹھ افراد شدید زخمی ہو گئے جبکہ علاقے میں دوکانیں بند ہو گئیں۔ زخمی ہونے والے مسلمان، پولیس کے پاس ایف۔ آئی۔ آر۔ درج کروانے گئے، لیکن پولیس نے ایف۔ آئی۔ آر۔ درج کرنے سے انکار کر دیا۔ مقامی مسلمانوں کے مطابق ان کے ایک ستر سالہ بزرگ کو قید کر دیا گیا ہے، جبکہ قادیانیوں کے خلاف کوئی کارروائی عمل میں نہیں لائی گئی۔ اس واقعے کے بعد علاقے میں زبردست کشیدگی پھیل گئی ہے۔

(روزنامہ خبریں 26 مئی 1996ء)

❑ شیخوپورہ کی جامع مسجد محمودیہ کے امام مسجد عبدالہادی پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق امام مسجد عبدالہادی مین بازار میں کپڑے کی دوکان پر بیٹھے تھے، جہاں ملزم خالد شہزاد قادیانی کسی کام سے آیا، اور مولانا کو السلام علیکم کہا، مولانا نے اس کے سلام کا جواب نہ دیا، تو اس نے سلام کا جواب نہ دینے کی وجہ پوچھی، جس پر مولانا نے اسے بتایا کہ تم کافر ہو، اور میں کافروں کے سلام کا جواب نہیں دیتا، اور تم شعائر اسلام کو

استعمال کر کے صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی کر رہے ہو، جس پر ملزم مشتعل ہو گیا۔ اور کچھ دیر کے بعد اپنے بھائی کے ساتھ آہنی سریا کے ساتھ مسلح ہو کر آیا۔ اور مولانا کو گالی گلوچ اور سنگین دھمکیوں کے ساتھ ان پر حملہ کر دیا، جس سے مولانا شدید زخمی ہو گئے۔

(روزنامہ جنگ 9 فروری 1983ء)

❑ ہڑپہ میں تحریک ختم نبوت کے صدر پر ایک قادیانی نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

ساہیوال (ایم ایل آئی) ہڑپہ پولیس نے تحفظِ ختم نبوت کے صدر صوفی محمد مصطفیٰ پر قاتلانہ حملے کے ایک قادیانی ملزم عیسیٰ کو گرفتار کر لیا ہے۔ بتایا گیا ہے کہ ملزم نے چار قادیانیوں کے ایما پر دن دیہاڑے پلاٹ کے تنازعہ پر چار روز قبل فائرنگ کر کے صوفی مصطفیٰ کو گولیوں سے شدید زخمی کر دیا تھا، جن کی ابھی تک حالت نازک ہے۔ پولیس ہڑپہ نے اقدامِ قتل کا مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 7 اگست 1994ء)

❑ ربوہ کے مسلم طالب علموں کے جلوس پر فائرنگ اور نہتے طالب علموں کو زدوکوب کرنے کے مرتکب ملزمان کو گرفتار نہ کرنے پر ربوہ میں زبردست احتجاج کیا گیا، اور وارننگ دی گئی کہ ملزمان کی فوری گرفتاری عمل میں نہ آئی تو زبردست احتجاجی مظاہرہ کریں گے۔ ان خیالات کا اظہار انٹرنیشنل ختم نبوت کے مرکزی رہنما مولانا اللہ یار ارشد نے گذشتہ روز احتجاجی جلسہ عام سے خطاب کرتے ہوئے کیا۔ انہوں نے کہا کہ مرزائیوں کو قادیانی کی بجائے احمدی لکھا جائے، یہ حکومتی فرمان آئینِ پاکستان سے غداری اور اسلام سے دشمنی ہے۔ انہوں نے کہا کہ یہ حکومت کی قادیانی نوازی کا نتیجہ ہے کہ مسلم طلباء کے پُرامن جلوس پر فائرنگ کی گئی اور نہتے طالب علموں کو بری طرح زدوکوب کیا گیا اور پرچہ درج ہونے کے باوجود ملزم دندناتے پھر رہے ہیں اور وقوعہ کے روز بھی انتظامیہ کی عدم دلچسپی اس بات کی عکاسی کر رہی ہے کہ وہ بھی قادیانیوں کے ہاتھوں بک چکی ہے۔ انہوں نے کہا کہ ربوہ کے معروف منشیات فروش اور رسہ گیر بشیر بلا کے عقوبت خانے سے شاہد علی نامی مسلمان لڑکے کو رہائی نہ دلائی گئی تو مسلمان راست اقدام کرنے پر مجبور ہوں گے۔ مولانا نے کہا کہ مقدمہ درج ہونے کے باوجود ملزمان کو گرفتار نہ کرنا اور قادیانی منشیات فروش بشیر بلا کے اڈے سے چشم پوشی کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ حکومتی انتظامیہ نے قادیانیوں سے ملی بھگت کر رکھی ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 16 جنوری 1997ء)

❑ ربوہ میں تین قادیانی نوجوانوں نے انٹرنیشنل ختم نبوت موومنٹ کے رہنما پر پھر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ روز انٹرنیشنل ختم نبوت کے رہنما مولانا اللہ یار ارشد جن پر پہلے بھی قادیانی کئی بار قاتلانہ حملہ کر چکے ہیں، ربوہ ریلوے سٹیشن کے قریب سے گزر رہے تھے کہ تین قادیانی غنڈوں نے پہلے گالی گلوچ کی اور پھر ڈنڈوں اور سوٹوں سے انہیں زدوکوب کیا جس سے وہ شدید زخمی ہو گئے۔ زدوکوب کے دوران مولانا کے چند ساتھیوں نے انہیں دیکھ کر قادیانیوں کے چنگل سے چھڑایا، جبکہ مولانا کے ساتھی ذوالقرنین واگھا

کو بھی معمولی چوٹیں آئیں۔ اطلاع ملتے ہی مقامی پولیس وہاں پہنچ گئی اور ملزمان کو گرفتار کرلیا۔ اور پتہ چلا ہے کہ یہ تمام وارداتیں اور قاتلانہ حملے قادیانی جماعت کے صدرِعمومی کرنل ایاز محمود کے ایما پر ہو رہے ہیں۔ پولیس چوکی ربوہ نے کرنل (ر) ایاز محمود اور دیگر تین افراد کے خلاف پرچہ درج کرلیا ہے۔ مذکورہ قاتلانہ حملہ کے مقدمہ کے گواہ محمد افضل ولد محمد اقبال کو گذشتہ روز قادیانیوں نے اپنے گماشتوں کے ذریعے اغوا کرلیا اور ایک اشٹام پر زبردستی دستخط کروالیے۔

(روزنامہ نوائے وقت 3 مئی 1996ء)

❑ ربوہ میں قادیانیت قبول نہ کرنے پر مالک مکان نے کرائے دار مسلمان کا سامان لوٹ لیا۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

ربوہ (پ ر) قادیانیوں کے ہاتھوں لٹنے والے میاں بیوی محمد اعجاز اور توقیر فاطمہ نے الزام لگایا ہے کہ ہمارے گھر کا سارا سامان قادیانیوں نے دن دیہاڑے لوٹ لیا جبکہ پولیس بھی ملزموں کا ساتھ دے رہی ہے۔ انہوں نے ایک پریس کانفرنس میں کہا کہ ہم مسلمان ہیں اور قادیانیوں کو کافر سمجھتے ہیں۔ کرائے کے مکان میں چند ماہ سے رہ رہے تھے جس کا مالک قادیانی ہے۔ اس نے ہمیں قادیانی مذہب قبول کرنے کو کہا جس پر ہمارا جھگڑا ہوگیا۔ وہ ہمیں غیر قانونی طور پر مکان سے بے دخل کرنا چاہتا تھا۔ ہم نے چنیوٹ عدالت سے حکم امتناعی حاصل کیا تو مقامی ایس ایچ او کی ملی بھگت سے مالک مکان کو ہماری فریج کا مدعی بنا کر ہمارے خلاف چوری کا پرچہ درج کردیا گیا۔ اس کی فریاد چنیوٹ میں ایس ایس پی کی کھلی کچہری میں کرنے گئے۔ شام کو واپس لوٹے تو ہمارا اثاثہ غائب ہو چکا تھا۔ تھانہ ربوہ میں گئے تو کوئی شنوائی نہ ہوئی۔ ہم میاں بیوی ایس ایس پی جھنگ کے ہاں گئے تو انہوں نے ڈی ایس پی چنیوٹ کو ٹیلی فون پر کارروائی کا حکم دیا اور خود موقع پر پہنچنے کی ہدایت کی لیکن تاحال کوئی کارروائی نہیں ہوئی۔ انہوں نے کہا کہ ہم قادیانیت پر لعنت بھیجتے ہیں۔ ہمیں صرف اور صرف مسلمان ہونے کی سزا دی جا رہی ہے۔ کیونکہ مالک مکان نے جو کہ قادیانی مربی ہے، طرح طرح کے لالچ دے کر قادیانی ہونے کی دعوت دی لیکن ہم نے یہ دعوت ٹھکرا دی۔ انہوں نے وزیر اعلیٰ پنجاب، آئی جی، ڈی آئی جی فیصل آباد اور ایس ایس پی جھنگ سے اپیل کی کہ ملزمان کے خلاف پرچہ درج کر کے ہمارا لوٹا ہوا سامان برآمد کیا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 11 اگست 1997ء)

❑ ربوہ میں مسلمان طلباء پر تین قادیانیوں نے فائرنگ کردی جس کے نتیجہ میں کئی طلبہ شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق گورنمنٹ ٹی آئی کالج ربوہ کے طلبہ نگران حکومت کے قادیانیوں کو احمدی لکھنے کے فیصلہ کے خلاف احتجاج کر رہے تھے کہ اچانک قادیانی غنڈوں نے ان پر فائرنگ اور تشدد کرنا شروع کر دیا، جس کے نتیجہ میں کئی طلبہ شدید زخمی ہو گئے۔ پولیس نے چھاپہ مار کر سید اقبال شاہ، فضل اکبر گڈو، اور سردار کپڑے والے کو گرفتار کرلیا ہے۔

(روزنامہ خبریں 15 جنوری 1997ء)

❑ بھاگٹانوالہ میں شبان ختم نبوت کے مرکزی سینئر نائب صدر امجد پرویز ہرڑ قاتلانہ حملے میں شدید زخمی ہو گئے۔تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

بھاگٹانوالہ (نامہ نگار) شبانِ ختمِ نبوتؑ کے مرکزی سینئر نائب صدر امجد پرویز ہرڑ قاتلانہ حملے میں شدید زخمی ہو گئے۔تفصیلات کے مطابق چک نمبر 98 شمالی میں چار مسلح افراد ایک کار پر امجد کے گھر آئے اور اسے گھر سے اغوا کر کے گاؤں سے کچھ دور لے گئے۔امجد پر بندوقوں کے بٹوں سے حملہ کر دیا اور ہوائی فائرنگ کی۔ملزم امجد پرویز ہرڑ کو مردہ سمجھ کر فرار ہو گئے۔مضروب کی ڈسٹرکٹ ہیڈکوارٹر ہسپتال میں حالت نازک ہے۔مضروب کے ورثا کے مطابق یہ حملہ ارشاد احمد بھلی کے ایما پر کیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 6 مارچ 1995ء)

❑ سرگودھا میں قادیانی رہنما کے بیٹے نے نوعمر لڑکے کو گھائل کر دیا۔تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

سرگودھا (نامہ نگار) قادیانی جماعت کے رہنما کے بیٹے نے آٹھ مسلح ساتھیوں کے ہمراہ حملہ کر کے نوعمر لڑکے کو گھائل کر دیا۔بتایا جاتا ہے کہ علی مرتضیٰ جو کہ سرکٹ ہاؤس سرگودھا کے قریب کھڑا تھا کہ اچانک قادیانی جماعت کے رہنما عبدالسمیع اور ان کے بیٹے سفیان نے اپنے ساتھیوں رفاقت، عبدالرؤف اور شکیل وغیرہ جو کہ آتشیں اسلحہ اور خنجروں سے مسلح تھے، حملہ کر کے علی مرتضیٰ کو زخمی کر دیا۔مضروب کے حامیوں کی رپورٹ پر کینٹ پولیس نے مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 11 اگست 1997ء)

❑ سیالکوٹ کی تحصیل پسرور کے قصبہ داتا زید میں قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرنے والے خاندان پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

سیالکوٹ 16 جون (نمائندہ جسارت) تحصیل پسرور کے قصبہ داتا زید میں قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرنے والے خاندان کو قادیانیوں نے حملہ کر کے سخت زدوکوب کیا اور زخمی کر دیا۔واقعات کے مطابق فضل احمد ولد امام دین اور اس کے اہل خاندان نے اسلام قبول کر لیا، جس پر مشتعل ہو کر مقامی قادیانیوں نے ان کے مکان پر ہلہ بول دیا جس کے نتیجہ میں فضل احمد، اس کی بیوی حلیمہ بی بی، بیٹا شمشاد علی اور بیٹی نجمہ زخمی ہو گئے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 17 جون 1986ء)

❑ گوجرہ کے نواحی گاؤں کھتووالی کے ایک نومسلم خاندان پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا اور ان پر تشدد کے علاوہ ان کی خواتین کی تذلیل کرتے ہوئے انتہائی گھٹیا سلوک کا مظاہرہ کیا۔تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

گوجرہ (نامہ نگار) گوجرہ کے نواحی چک نمبر 312 ج ب کھتووالی میں 79 مرد و خواتین نے اپنے بچوں سمیت مرزائیت سے تائب ہوتے ہوئے اسلام قبول کر لیا ہے۔یاد رہے کہ چند روز پیشتر مذکورہ گاؤں کے

قادیانیوں نے نومسلم ہونے والے، قادیانیت سے ناطہ توڑنے والے ایک خاندان پر مسلح ہو کر ہلہ بول دیا تھا اور ان کی خواتین کی تذلیل کرتے ہوئے انتہائی گھٹیا سلوک کا مظاہرہ کیا تھا۔ نومسلم مرد و خواتین کو فائرنگ سے زخمی کرنے کے علاوہ دو نوجوانوں کو اغوا کر لیا گیا تھا، جس پر نفرت کا اظہار کرتے ہوئے چک ہڈا کے مزید 79 مرد و خواتین نے اسلام قبول کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 22 فروری 1997ء)

❑ ربوہ میں ریلوے سٹیشن پر ہنگامے کے دوران قادیانی حملہ آوروں کو اکسانے والے ڈپٹی کمشنر اور اے ایس پی کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق آج ربوہ کی ریاست کے ڈپٹی کمشنر اور ایس پی کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ گرفتار شدگان میں ایک بشیر احمد عمومی ہے، جو ربوہ کی عمومی نظامت انتظامیہ کا صدر ہے۔ اور اس کے ذمہ وہی کام ہے جو ضلع کے ڈپٹی کمشنر کے ذمہ ہوتا ہے۔ اور دوسرا شخص عبدالعزیز بھابھڑی ہے۔ اس کے ذمہ ضلع کی سپرینٹنڈنٹ پولیس ہے۔ پولیس کے مطابق ان دونوں نے 29 مئی کو ربوہ ریلوے سٹیشن پر ہنگامے کے دوران قادیانی حملہ آوروں کو اکسایا تھا، اور ان کی رہنمائی کی تھی۔ کرائمز برانچ نے قادیانیوں کے اخبار ''الفضل'' کے ایڈیٹر مسعود احمد دہلوی سے بھی پوچھ گچھ کی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 11 جون 1974ء)

❑ شیخوپورہ میں موٹر وے پراجیکٹ انجینئر نے مزدوروں کو قادیانی مذہب اختیار کرنے پر مجبور کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق شعائر اسلام کے خلاف نامناسب زبان استعمال کر کے اور قادیانی تبلیغ کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے موٹر وے پراجیکٹ انجینئر نے مزدوروں کو قادیانی بننے پر مجبور کیا ہوا ہے۔ انجینئر سیف اللہ کے مجبور کرنے کے باوجود مزدوروں نے اس کا حکم ماننے سے انکار کر دیا۔ انکار کرنے پر انجینئر نے پانچ مزدوروں کو نکال دیا ہے۔ دریں اثناء متعدد مذہبی تنظیموں کے رہنماؤں نے قادیانی افسر کے خلاف کارروائی کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور یکم اگست 1996ء)

❑ سرگودھا میں قادیانیوں کی اشتعال انگیز سرگرمیاں بڑھتی جا رہی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق سرگودھا کے قریبی قصبہ ادھریمہ کوٹ مومن میں قادیانیوں نے لاؤڈ سپیکر پر مرزائیت کی ترغیب اور مساجد کی بے حرمتی کرنی شروع کر دی ہے۔ اور صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی کر رہے ہیں۔ مجلس تحفظِ ختم نبوت کے راہنماؤں نے پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ قصبہ ادھریمہ میں قادیانیوں کی کھلے عام قانون کی خلاف ورزیاں مسلمانوں کے جذبات مشتعل کر رہی ہیں۔ قادیانی سپیکر پر مرزا قادیانی کی متنازع کتابیں پڑھتے ہیں۔ اور توہین آمیز الفاظ استعمال کرتے ہیں، جبکہ انتظامیہ بے حسی کا مظاہرہ کر رہی ہے۔

(روزنامہ خبریں 9 مارچ 1998ء)

❑ چنیوٹ میں قادیانی لڑکے نے نامعلوم وجوہات کی بناء پر مسلمان لڑکی کے چہرے پر زہریلی دوا پھینک دی۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

چنیوٹ (ایم ایل آئی) ایک قادیانی لڑکے نے مسلمان لڑکی پر زہریلی دوا پھینک کر اس کا چہرہ مسخ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی اشرف نے ایک لڑکی (ش) پر نامعلوم وجوہات پر دوا پھینک دی۔ اسے فوری طور پر ابتدائی طبی امداد کے لیے قریبی ہسپتال پہنچا دیا گیا، جہاں اس کی حالت خطرے سے باہر بتائی جاتی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 9 مارچ 1998ء)

❑ تحریک ختم نبوت ضلع قصور کے امیر کو چھ (6) قادیانیوں نے حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

سرائے مغل (نامہ نگار) تحریک ختم نبوت ضلع قصور کے امیر کو 6 قادیانیوں نے حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ دفتر میں توڑ پھوڑ کی اور فائرنگ کر کے خوف و ہراس پھیلا دیا۔ تفصیلات کے مطابق تحریک ختم نبوت کے امیر راجہ رستم ظہیر نے پرانی منڈی پتوکی میں تحریک ختم نبوت کا دفتر قائم کر رکھا ہے، اور قادیانیوں کے خلاف کئی مقدمات کے مدعی ہیں، جس کا قادیانیوں کو رنج تھا۔ وہ مسلسل انہیں مقدمات کی پیروی سے باز رکھنے کے لیے سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے رہتے تھے۔ ملزموں ناصر احمد، اشفاق احمد، سہیل احمد، کاشف راشد اور ایک نامعلوم نوجوان نے ان کے دفتر پر حملہ کر دیا اور انہیں اغواء کرنے کی کوشش کی اور مزاحمت پر بٹ مار مار کر شدید زخمی کر دیا جنہیں نازک حالت کے پیش نظر مقامی ہسپتال لے جایا گیا جہاں انہیں طبی امداد دی گئی۔ اس واقعہ کی اطلاع ملتے ہی سینکڑوں مسلمان اکٹھے ہو گئے اور احتجاجی مظاہرہ کیا۔ مشتعل مظاہرین جلوس کی شکل میں تھانہ پہنچ گئے اور دھرنا دیا اور مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر کے سخت کارروائی کی جائے، ورنہ شہر میں ہڑتال کی جائے گی۔ مقامی پولیس نے قاتلانہ حملہ میں ملوث پانچ ملزموں کو گرفتار کر لیا جبکہ چھٹا ملزم اسلحہ سمیت فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 28 مئی 1998ء)

❑ سانگلہ ہل میں مسلح قادیانیوں نے جامع صدیقیہ فاروقیہ مسجد میں جمعۃ المبارک کے خطبہ کو روک دیا، اور ہوائی فائرنگ کی۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے جمعۃ المبارک کو جامع صدیقیہ فاروقیہ مسجد میں امام کو خطبہ پڑھنے سے روک دیا، اور ہوائی فائرنگ شروع کر دی۔ دینی اور سماجی جماعتوں کے رہنماؤں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی ہے، اور بتایا کہ ربوہ سے آئے ہوئے تربیت یافتہ مسلح قادیانی نوجوان دن رات گشت کرتے ہیں۔ اور اپنے مذہب کی تبلیغ کر کے قانون کی خلاف ورزی کے مرتکب ہوتے ہیں۔ اور منع کرنے پر سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے ہیں، جس پر کسی وقت بھی مذہبی فسادات کی آگ بھڑک سکتی ہے۔

(روزنامہ وفاق + روزنامہ پاکستان لاہور 14 ستمبر 1996ء)

❑ چونڈہ میں مسلح قادیانیوں نے اندھا دھند فائرنگ کر کے دو مسلمانوں کو شدید زخمی کر دیا۔ اور مسجد پر پتھراؤ کر کے مینار شہید کر دیئے۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

پسرور (نامہ نگار) چونڈہ میں مسلمان اور مرزائیوں کے درمیان تصادم کے واقعہ میں دو افراد شدید

زخمی ہو گئے۔ واقعات کے مطابق قادیانیوں کے سو سالہ جشن کے وقت دو مسلمانوں راشد اور اعجاز کی مرزائیوں سے چپقلش چلی آ رہی تھی۔ گذشتہ روز شاہد بٹ، ناصر الیاس مبشر وغیرہ نو افراد نے مسلح ہو کر چوک شہیداں میں راشد اور اعجاز پر حملہ کر کے انہیں زخمی کر دیا۔ اس موقع پر ملزموں نے اندھا دھند فائرنگ کی اور قرآن پاک کے ایک نسخے کی بھی مبینہ طور پر توہین کرتے ہوئے للکارا کہ ہے کوئی جو ہمارے مقابلے میں آ سکے۔ علاوہ ازیں ملزموں نے مسجد انجمن محمدیہ کے میناروں پر پتھراؤ کیا جس سے مسجد کے مینار شہید ہو گئے۔ پولیس نے موقع پر پہنچ کر ملک محمد یونس نامی شخص کو گرفتار کر کے مقدمہ درج کر لیا اور دیگر ملزموں کی گرفتاری کے لیے کوشش جاری ہے۔ اس واقعہ کے بعد چونڈہ میں شدید کشیدگی پائی جاتی ہے۔ قصبہ بھر میں آج دوسرے روز بھی کاروباری مراکز بند رہے۔ زخمیوں کو چونڈہ ہسپتال میں داخل کر دیا گیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 17 اگست 1992ء)

❏ ایبٹ آباد میں قادیانیوں نے ختم نبوت یوتھ فورس کے نوجوانوں پر اسلحے اور چھریوں سے حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں وہ شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق اتوار کی صبح گذشتہ روز گرفتار ہونے والے قادیانی مبلغ کی پیشی کے موقع پر ختم نبوت کے کارکنان ضلع کچہری جا رہے تھے کہ سامنے سے سجاد، رشید، ناصر احمد، اظہر رحیم، نذیر شاہ اور محبوب شاہ قادیانیوں نے ان پر حملہ کر دیا، اور محبوب شاہ اور نذیر شاہ نے فائرنگ شروع کر دی جس سے آصف خان اور اس کا ایک ساتھی شدید زخمی ہو گئے۔ اس پر پورے شہر میں کشیدگی پھیل گئی۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 2 اگست 1993ء)

❏ جڑانوالہ کے نواح میں تاجدارِ ختم نبوت زندہ باد کی چاکنگ کرنے والے مسلمانوں پر مسلح قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں دو مسلمان نوجوان شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

جڑانوالہ (نمائندہ آفتاب) جڑانوالہ کے نواح میں تاجدارِ ختم نبوت زندہ باد کی وال چاکنگ کرنے والے مسلمانوں پر مسلح مرزائیوں نے حملہ کر دیا جس کے نتیجے میں دو مسلمان نوجوان شدید زخمی ہو گئے۔ زخمیوں کو تحصیل ہیڈ کوارٹر ہسپتال میں داخل کروا دیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق چک نمبر 654 گ ب میں مسلمانوں نے گاؤں کی دیواروں پر تاجدارِ ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لکھے ہوئے تھے، جنہیں رات کو کسی شرپسند نے مٹا دیا۔ دوسرے روز مسلمان نوجوان مٹائے جانے والے نعرے دوبارہ لکھ رہے تھے کہ چار مسلح مرزائی سرور، منصور احمد، رمضان اور عاشق وہاں آئے اور نعرے لکھنے والوں کو غلیظ گالیاں دینا شروع کر دیں اور کہا کہ یہ مسلمانوں کے مامے، ہیں انھیں پکڑ لو۔ مسلح افراد نے جو نواحی گاؤں گنگاپور کے رہائشی بتائے جاتے ہیں، خادم حسین اور سعید پر حملہ کر دیا اور انہیں لاٹھیاں اور ریوالوروں کے دستے مار مار کر شدید زخمی کر دیا۔ اہل دیہہ کے اکٹھے ہو جانے پر ملزمان ہوائی فائرنگ کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔

(روزنامہ خبریں 4 فروری 1994ء)

❏ سرگودھا میں دینی درسگاہ پر قبضے کے لیے 50 قادیانیوں نے کئی گھنٹوں تک فائرنگ کی، جس کے

نتیجہ میں تین (3) مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق سرگودھا کے نواحی چک 87 میں پچاس کے قریب مسلح قادیانیوں نے مسلمانوں اشفاق احمد، نسیم احمد اور صاحب خان کو شدید زخمی کر دیا۔ قادیانی درس گاہ پر قبضہ کرنا چاہتے تھے۔ قادیانی ڈیڑھ گھنٹہ تک فائرنگ کرتے رہے۔ وقوعہ کے دو گھنٹہ بعد پولیس موقع پر پہنچی اور قادیانیوں کے مسلح افراد کو حراست میں لے لیا ہے۔ واقعات کے مطابق چک 87 شمالی میں چودھری صادق اور چودھری ریاست علی باجوہ نے قرآن کی تعلیم دینے کے لیے ایک درس گاہ بنا دی، تاکہ مسلمانوں کے بچے قرآنی تعلیم سے آراستہ ہو سکیں۔ چنانچہ چک نمبر 87 شمالی کے نمبردار رشید وغیرہ قادیانی نے درس گاہ پر قبضہ کرنے کے لیے ربوہ اور دیگر چکوک کے پچاس کے قریب مسلح قادیانیوں کی مدد سے درس گاہ پر قبضہ کرنے کے لیے فائرنگ شروع کر دی۔ فائرنگ سے تین مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ فائرنگ سے علاقہ بھر میں بھگدڑ مچ گئی۔ اطلاع ملتے ہی پولیس نے موقع پر پہنچ کر قادیانیوں کے سات مسلح افراد کو حراست میں لے لیا۔

(روزنامہ خبریں 14 مئی 1994ء)

❑ راہوالی میں قادیانیوں نے مسلمانوں کی قبریں گرا دیں، اور فائرنگ کر کے دو مسلمانوں کو شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

راہوالی (نامہ نگار) تھانہ کینٹ کے علاقے میں قادیانیوں نے مسلمانوں کی قبریں شہید کر دیں، منع کرنے پر فائرنگ کر کے دو مسلمانوں کو زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق کھکیے میں گذشتہ روز پانچ قادیانیوں شکر دین، اعجاز، اکرم، افضال احمد اور داؤد نے مسلمانوں کے قبرستان کی قبریں شہید کر کے قبرستان پر قبضہ کرنا شروع کر دیا اور مستری مزدور لگا کر قبرستان کی جگہ پر دیوار بنا کر قبضہ کر رہے تھے کہ علاقے کا ایک نوجوان محمد ارشد اپنے چچا محمد طفیل اور بھائیوں امتیاز، امجد فاروق وغیرہ کے ہمراہ آ رہا تھا جس نے قبریں مسمار کرتے دیکھ کر شکر دین وغیرہ کو منع کرتے ہوئے کہا کہ مسلمانوں کی قبریں شہید نہ کرو جس پر شکر دین وغیرہ قبضہ گروپ نے للکارے مارتے ہوئے اپنا اسلحہ نکال لیا اور ارشد وغیرہ پر حملہ کر کے محمد طفیل اور امتیاز کو شدید زخمی کر دیا۔ جب قبریں گرانے کی اطلاع گاؤں میں پہنچی اور اہل گاؤں جلوس کی شکل میں موقع پر پہنچ گئے اور ملزموں کے چنگل میں پھنسے ہوئے ارشد وغیرہ کو چھڑا کر قبضہ ختم کرانے کی کوشش کی جس پر ملزمان اندھا دھند فائرنگ کر کے بھاگنے لگے کہ اہل محلہ نے جرأت کر کے ملزموں سے ایک رائفل ٹریل ٹو، ایک رائفل بارہ بور چھین لی، تاہم ملزم فائرنگ کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔ کینٹ پولیس کے انسپکٹر ارسلان خان اطلاع ملتے ہی بھاری پولیس فورس کے ہمراہ موقع پر پہنچ گئے اور حالات کو مزید خراب ہونے سے بچا لیا تاہم علاقے میں قادیانیوں کے خلاف شہریوں میں اشتعال پیدا ہو گیا۔ کینٹ پولیس نے مقدمہ درج کر لیا ہے اور پولیس تعینات کر دی ہے۔

(روزنامہ خبریں 25 مئی 1994ء)

❑ چنیوٹ کے علاقہ موضع ٹھٹھہ چندو کلاں میں گذشتہ روز قادیانیوں نے مسلمان نمازیوں پر اندھا دھند فائرنگ کر دی۔ تفصیلات کے مطابق موضع ٹھٹھہ چندو کلاں میں گذشتہ روز محمد نواز اور اس کے ساتھی نماز سے فارغ ہو کر مسجد سے نکل رہے تھے کہ قادیانیوں کے ایک گروپ نے اندھا دھند فائرنگ شروع کر دی۔ خوش قسمتی سے محمد

نواز اور اس کے ساتھی دیوار پھلانگ کر دوسرے گھر میں داخل ہو گئے، اور بال بال بچ گئے۔ فائرنگ کے بعد علاقے میں شدید کشیدگی پائی جاتی ہے۔ مقامی دینی تنظیموں کے رہنماؤں کے مطابق قادیانیوں کو لالیاں پولیس کی پشت پناہی حاصل ہے۔ اور قادیانی کھلے عام دہشت گردی کر رہے ہیں۔ علاقے کا امن تباہ ہو رہا ہے۔ مگر پولیس کوئی کارروائی کرنے سے گریز کر رہی ہے۔ انہوں نے کہا کہ قادیانیوں کی ملک دشمن سرگرمیوں کا سختی سے نوٹس لیا جائے، اور نمازیوں کو تحفظ فراہم کیا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 12 اکتوبر 1996ء)

❑ قادیانیوں نے 5 سو علماء کو قتل کرنے کا منصوبہ تیار کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق چند دینی جماعتوں کے رہنماؤں نے انکشاف کیا ہے کہ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد کی خصوصی ہدایت پر مرزا غلام احمد قادیانی کے خاندان کے تمام افراد ربوہ سے خفیہ طور پر لندن جانا شروع ہو گئے ہیں اور مزید قادیانیوں کو بھی لندن بلایا ہے۔ مرزا طاہر احمد لندن سے نائجیریا روانہ ہو گئے ہیں، جہاں سے وہ اسرائیل جائیں گے۔ اسرائیل کے صدر سے ملاقات کریں گے۔ انہوں نے بتایا کہ قادیانیوں کا تبلیغی لٹریچر روزانہ ڈاک خانہ کے ذریعے باہر کے ملکوں کو پارسل کیا جاتا ہے جو کہ آئین کی کھلی خلاف ورزی ہے۔ انہوں نے مزید انکشاف کیا کہ قادیانیوں نے 500 علماء کو قتل کرنے کا جامع منصوبہ بنایا ہے۔ اس سلسلہ میں دینی جماعتوں کے رہنماؤں نے قادیانی ترجمان مرزا محمد شفیع اشرف کے خلاف رپٹ درج کرادی ہے، جس میں انہوں نے الزام لگایا ہے کہ قادیانی انہیں اغواء اور قتل کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ انہوں نے حکومت کی توجہ روزنامہ الفضل کی مسلسل اشتعال انگیزی اور قادیانی عقائد کی کھلے عام اشاعت کی طرف مبذول کروائی ہے۔ انہوں نے لندن میں بی بی سی پر مرزا طاہر احمد کے انٹرویو کو امتناع قادیانی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی قرار دیتے ہوئے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ مرزا طاہر احمد کو پاکستان بلایا جائے اور ان کے خلاف کارروائی کی جائے۔ تمام قادیانیوں کے پاسپورٹ ضبط کر کے ان کی نقل و حرکت پر پابندی کے ساتھ ساتھ ان کے پاسپورٹوں پر غیر مسلم کے الفاظ استعمال کیے جائیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور 3 نومبر 1992ء)

❑ لاہور میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے سیکرٹری کے گھر قادیانیوں نے فائرنگ کر دی۔ تفصیلات کے مطابق مسلم ٹاؤن میں جامع مسجد عائشہ، حسین سٹریٹ سے متصل سیکرٹری عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان محمد اسماعیل شجاع آبادی کی رہائش گاہ پر گزشتہ رات پانچ مسلح قادیانی فائرنگ کر کے فرار ہو گئے۔ مولانا محمد اسماعیل شجاع آبادی نے متذکرہ واقعہ کے بارے میں پولیس کو اطلاع دی۔ مولانا کے مطابق گزشتہ کئی روز سے انہیں اپنے گھر کے ٹیلی فون پر نامعلوم قادیانیوں کی طرف سے دھمکی آمیز اور گالی گلوچ سے بھرپور گفتگو کی کالیں آ رہی تھیں۔ 8 اور 9 فروری کی درمیانی شب ایک کار آ کر ان کے دروازے کے سامنے رکی جس میں سے پانچ مسلح قادیانی باہر نکلے، اور فائرنگ کر کے علاقے میں دہشت پھیلا دی۔

(روزنامہ خبریں 10 فروری 1994ء)

❑ سیالکوٹ میں قادیانیوں نے دو مسلمان بھائیوں کو قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق گزشتہ روز

سیالکوٹ کے محلہ شہاب الدین پارک میں گلی میں کرکٹ کھیلنے کے تنازعہ پر ایک قادیانی نوجوان مبشر احمد طاہر نے اپنی والدہ بشریٰ کی مدد سے اپنے ہمسایہ محمد یونس میر کے دو بیٹوں محمد عظیم میر اور محمد سلیم میر کو چھری کے پے در پے وار کر کے ہلاک اور ان کی والدہ رضیہ بیگم اور بھائی علیم کو شدید زخمی کر دیا، جنھیں طبی امداد کے لیے مقامی علامہ اقبال میموریل ہسپتال میں داخل کروا دیا گیا ہے۔ رضیہ بیگم کی حالت نازک بیان کی جاتی ہے۔ محمد عظیم میر کی شادی ایک سال قبل ہوئی تھی اور وہ 21 روزہ بچی کا باپ تھا۔ پولیس نے ملزمان کو آلہ کار سمیت گرفتار کرلیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 11 نومبر 1987ء)

❏ عالمی مجلسِ تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے سیکرٹری اطلاعات مولوی فقیر محمد کو قادیانیوں نے قتل کی دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق مولوی فقیر محمد کو گذشتہ روز قادیانیوں کی طرف سے ایک خط موصول ہوا جس میں انہیں خبردار کیا گیا کہ بھٹو کے بعد ضیا الحق اور اب تمھارا انجام بھی قریب ہے اور اپنی حرکتوں سے باز آ جاؤ۔ خط میں کہا گیا ہے کہ یاد رکھو کہ اگر تمھاری لاش بھی مل گئی تو ہم پر لعنت ہے، تمھاری لاش نالی کے گندے کیڑوں کے سپرد کریں گے۔ خط میں غلیظ زبان استعمال کرتے ہوئے مزید کئی دھمکیاں دی گئی ہیں۔

(روزنامہ جنگ 25 اکتوبر 1988ء)

❏ چکوال کے نواحی گاؤں میں قادیانیوں نے قدیمی عیدگاہ کو مسمار کر دیا ہے۔ قادیانی رات بھر فائرنگ کرتے رہے۔ تفصیلات کے مطابق چکوال کے نواحی گاؤں دوالمیال میں مسلح قادیانیوں نے گذشتہ رات گاؤں کی قدیمی عیدگاہ پر حملہ کر کے اسے مسمار کر دیا۔ لاٹھیوں، کلہاڑیوں اور بندوقوں سے مسلح قادیانی مسلمانوں کی عید گاہ کی دیواریں، گیٹ کو مسمار کرنے کے بعد رات بھر فائرنگ کرتے رہے۔ جب مسلمانوں کو قدیمی عیدگاہ مسمار کرنے کا پتہ چلا تو انہوں نے زبردست احتجاج کیا۔ مسلمانوں کے مقامی سرکردہ افراد حاجی محمود احمد، ملک بشیر احمد، حاجی منصب اور حاجی آزاد کا کہنا ہے کہ ایک عرصہ سے قادیانیوں کی سرگرمیوں نے مسلمانوں کا جینا دوبھر کر رکھا ہے۔ مقامی مسلمانوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ واقعہ کے ذمہ دار افراد کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 26 فروری 1996ء)

❏ ٹبی قیصرانی میں مولانا اللہ وسایا کے جلسہ پر مسلح افراد نے حملہ کر دیا جس کے نتیجہ میں متعدد افراد زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق مجلس تحفظ ختم نبوت ڈیرہ غازی خاں کے رہنما مولانا اللہ وسایا پر گزشتہ روز مبینہ حملہ میں متعدد افراد زخمی ہو گئے، جبکہ مولانا اللہ وسایا بال بال بچ گئے۔ بتایا گیا ہے کہ مولانا ٹبی قیصرانی میں جلسہ سے خطاب کر رہے تھے کہ قادیانیوں نے زبردست پتھراؤ شروع کر دیا، جس سے مولانا بال بال بچ گئے، جبکہ متعدد افراد زخمی ہو گئے۔ تھانہ ریتڑا کی پولیس نے مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔ مولانا اللہ وسایا نے پریس کانفرنس میں بتایا ہے کہ قادیانی سرداروں نے مجھے قتل کرنے کی کوشش کی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 1 دسمبر 1990ء)

❏ سکھر میں بھی قادیانیوں نے دہشت گردی شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق آج صبح سکھر کے

تاریخی مسجد منزل گاہ میں بم پھٹنے سے دو افراد شہید اور بارہ شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق ساٹھ نمازی صبح کی نماز ادا کر رہے تھے کہ ایک راہگیر نے جو کہ قادیانی تھا' مسجد میں دو دستی بم پھینکے جن کے پھٹنے سے پچاس سالہ نور محمد اور بارہ سالہ منظور آبرو جو قرآن مجید سنانے کے لیے چند دن سے گھوٹکی سے سکھر میں آیا ہوا تھا، شہید ہو گیا۔ اس سلسلے میں دو قادیانیوں مرزا نصیر احمد اور مرزا رفیع احمد کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ پولیس کی معلومات کے مطابق پچاس سال قبل آج ہی کے دن اس مسجد پر حملہ ہوا تھا، جس میں بے شمار لوگ شہید ہو گئے تھے۔

(روزنامہ نوائے وقت راولپنڈی 24 مئی 1985ء)

❏ اقلیتی رکن صوبائی اسمبلی ملک نعیم الدین خالد قادیانی نے لوگوں کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق اقلیتی رکن صوبائی اسمبلی پر ملک نعیم الدین خالد قادیانی نے دھلے فلیٹس ماڈل ٹاؤن کیو بلاک کے چلڈرن پارک ایل، ڈی، اے کی بنائی ہوئی سڑک پر قبضہ کیا ہوا ہے۔ ایل، ڈی، اے کے اعلیٰ حکام نے قبضے کو ختم کرنے کے احکامات جاری کرنا تو درکنار اس ایشو پر بات کرنا بھی گوارا نہیں کیا۔ بعض لوگوں نے بتایا کہ ملک نعیم الدین خالد قادیانی نے اپنے غنڈوں کے ذریعے لوگوں کو ڈرانا دھمکانا شروع کر دیا ہے کہ انہوں نے روزنامہ ''خبریں'' والوں کو اطلاع کیوں دی۔

(روزنامہ خبریں لاہور 18 اگست 1996ء)

❏ انجمن تحفظ ختم نبوت کھاریاں کے رہنما قادیانیوں کے قاتلانہ حملے میں بال بال بچ گئے۔ تفصیلات کے مطابق مرکزی انجمن ختم نبوت کے سرپرست اعلیٰ مولانا محمد امیر گل پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا، جس میں وہ بال بال بچ گئے۔ وہ گذشتہ روز اپنی دکان بند کر کے اپنے گاؤں واپس جا رہے تھے کہ موٹر سائیکل سوار چار قادیانیوں نے ان پر فائرنگ کر دی۔ ملزموں کی فائرنگ سے اہل محلہ جمع ہو گئے، جنہیں دیکھ کر مسلح افراد فرار ہو گئے۔ پولیس مصروفِ تفتیش ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 اکتوبر 1994ء)

❏ قادیانیوں نے گذشتہ شام عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ربوہ کے مبلغ پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ربوہ کے مبلغ مولانا غلام مصطفیٰ تھانہ جا رہے تھے کہ چار قادیانیوں خواجہ عبدالمجید، اکبر، کلیم اور گوگی نے مبینہ طور پر ان پر حملہ کر دیا۔ انہیں زدوکوب کیا اور اسلحہ ہوا میں لہرا کر ہراساں کرتے رہے۔ مولانا نے اس ضمن میں اے۔ سی چنیوٹ محسن مشتاق چاندنا کو درخواست دی، جنہوں نے آر ایم ربوہ عبیداللہ کو انکوائری کا حکم دیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 17 جنوری 1994ء)

❏ مولانا اللہ یار ارشد پر نامعلوم قادیانیوں نے گھر میں داخل ہو کر فائرنگ کر دی۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

چنیوٹ (نامہ نگار) مجلس علمائے ختم نبوت کے مرکزی جنرل سیکرٹری مولانا اللہ یار ارشد کے گھر رات کے وقت نامعلوم قادیانی دیوار پھلانگ کر داخل ہو گئے۔ حملہ آوروں کے پاؤں ٹین سے ٹکرا گئے جس پر

مولانا اور ان کے ساتھی بیدار ہو گئے اور انہوں نے حملہ آوروں کو للکارا جس پر انہوں نے فائرنگ کر دی تاہم جوابی فائرنگ سے حملہ آور فرار ہو گئے۔ گشتی پولیس بھی موقع پر پہنچ گئی مگر ملزم اس دوران فرار ہو چکے تھے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 جولائی 1995ء)

❑ قادیانیوں نے پتوکی کے دفتر ختم نبوت میں فائرنگ کر دی اور امیر جماعت پر تشدد کیا، جس کے نتیجہ میں امیر جماعت شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

پتوکی (نمائندہ خبریں) تحریک ختم نبوت ضلع قصور کے امیر پر چھ قادیانیوں نے آتشیں اسلحہ سے حملہ کر دیا' دفتر میں توڑ پھوڑ کی اور فائرنگ کر کے خوف و ہراس پھیلا دیا اور بٹ مار مار کر شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق تحریک ختم نبوت کے امیر راجہ رستم ظہیر نے دفتر واقع پرانی منڈی پتوکی میں چھ مسلح قادیانی جن میں ناصر احمد' اشفاق احمد' سہیل احمد' کاشف' راشد اور ایک نامعلوم نوجوان شامل تھے' گھس آئے اور انہیں اغوا کرنے کی کوشش کی اور مزاحمت پر بٹ مار مار کر شدید زخمی کر دیا۔ واقعہ کی اطلاع ملتے ہی سینکڑوں مسلمان اکٹھے ہو گئے اور زبردست احتجاجی مظاہرہ کیا اور تھانے کے سامنے احتجاجی دھرنا دیا اور مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر کے سخت کارروائی کی جائے ورنہ پورے شہر میں ہڑتال کی جائے گی۔ مقامی پولیس نے قاتلانہ حملہ میں ملوث چھ قادیانیوں میں سے پانچ کو گرفتار کر لیا ہے، جبکہ چھٹا ملزم اسلحہ سمیت فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔

(روزنامہ خبریں 9 مارچ 1998ء)

❑ ربوہ میں قادیانیوں نے مسلمان نمازیوں پر حملہ کر دیا، جس سے کئی مسلمان نمازی زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کی دینی اور سماجی تنظیموں کے عہدیداروں نے کہا ہے کہ ربوہ میں قادیانی غنڈوں کو حکومتی سرپرستی حاصل ہے، اور نگران حکومت نگرانی کی آڑ میں قادیانیوں کی حوصلہ افزائی کر رہی ہے۔ گذشتہ روز مسجد بخاری کے قریب قادیانی قبرستان سے 100 کے قریب قادیانیوں نے نمازیوں پر حملہ کرنے کی کوشش کی، جس سے اجتماع مشتعل ہو گیا اور تصادم ہونے سے بال بال بچ گیا۔ مختلف علاقوں کی دینی اور سماجی تنظیموں نے اس واقعہ پر شدید مذمت کی ہے اور ذمہ دار افراد کو کیفر کردار تک پہنچانے کی حکومت سے اپیل کی ہے۔

(روزنامہ خبریں 18 جنوری 1997ء)

❑ ساہیوال میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے جنرل سیکرٹری پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق ڈسٹرکٹ بار ایسوسی ایشن کے سابق سیکرٹری اور مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کے جنرل سیکرٹری عبدالمتین چودھری ایڈووکیٹ پر گذشتہ روز چند قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ عبدالمتین چودھری اپنے ملازم کے ہمراہ گاؤں جا رہے تھے کہ راستہ میں بلا نمبر پلیٹ کار اور موٹر سائیکلوں پر سوار آٹھ قادیانیوں نے ان پر حملہ کر دیا۔ عبدالمتین چودھری کے مطابق ان تمام افراد کا تعلق قادیانی فرقہ سے تھا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 فروری 1989ء)

❑ ربوہ: سکول میں مسلمان استاد پر قادیانیوں نے حملہ کر دیا۔ مختلف دینی و سماجی جماعتوں نے احتجاج

شروع کر دیا۔ مختلف جماعتوں کے عہدیداروں نے طلبہ کے پُر امن احتجاج پر پولیس کے لاٹھی چارج، تشدد اور ڈائریکٹر سکولز فیصل آباد ڈویژن کے رویہ کی شدید مذمت بھی کی۔ احتجاج میں کہا گیا ہے کہ ربوہ میں مسلمان استاد پر قاتلانہ حملہ کرنے والے قادیانیوں کو سزا دی جائے، سکول میں مرزا غلام احمد قادیانی کی تعریف میں نظم پڑھوانے والے اساتذہ کو برطرف کیا جائے اور سکول کے امن کو بحال رکھنے کے لیے قادیانی اساتذہ کو سکول سے برطرف کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 نومبر 1984ء)

❏ مسلح قادیانیوں نے مسلمانوں کو مسجد میں جمعہ کا خطبہ دینے سے روک دیا اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق نواحی چک نمبر 45 مرڑ میں مسلح قادیانیوں نے گذشتہ جمعہ کے روز مسجد صدیقیہ فاروقیہ میں خطبہ دینے سے روک دیا اور مسلمانوں اور خطیب کو کہا کہ اگر آپ نے خطبہ دیا تو جان سے مار دیں گے، جس پر اہل دیہات سراپا احتجاج بن گئے۔ ادھر قادیانی نوجوان اپنی دہشت پھیلانے کے لیے مسلح ہو کر روزانہ رات اور دن گاؤں میں گشت کرتے ہیں، اپنی مسجد میں سپیکر پر اذان اور درس دیتے ہیں۔ اجتماع بھی کرتے ہیں اور اپنے مذہب کی کھلے عام تبلیغ کر کے آئین کی خلاف ورزی کے مرتکب ہوتے ہیں اور منع کرنے پر مسلمانوں کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے ہیں۔ مقامی مذہبی جماعتوں سمیت تمام اہل دیہات نے چیف سیکریٹری پنجاب و دیگر حکام بالا کو دی گئی درخواست میں بتایا کہ قادیانی جو علاقہ میں مذہبی فسادات کی آگ بھڑکا کر امن و امان تباہ کرنا چاہتے ہیں، کو ربوہ سے آنے والی ایک ٹیم نے پرانے قبرستان میں اسلحہ چلانے کی تربیت دی تھی اور متعدد نوجوان پہلے ہی ربوہ سے تربیت حاصل کر چکے ہیں۔ اہل دیہات نے مقامی پولیس کو بھی درخواست دی، لیکن پولیس نے کوئی کارروائی نہیں کی۔

(روزنامہ خبریں 8 ستمبر 1996ء)

❏ شیخوپورہ کے قصبہ باہومان میں مسلح قادیانیوں نے جامع مسجد اہلسنت کے خطیب مولانا کلیم اللہ معاویہ پر حملہ کر دیا اور ان کو زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

شیخوپورہ (ڈسٹرکٹ رپورٹر) قصبہ باہومان میں مسلح قادیانیوں نے جامع مسجد اہلسنت کے خطیب مولانا کلیم اللہ معاویہ پر حملہ کر دیا اور ان کو زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ بتایا گیا ہے کہ نماز مغرب کے بعد ملزمان تنویر، فلک شیر، ذکاء اللہ، عدالت علی، عبدالواحد، علی شیر وغیرہ نے مسجد کا تقدس پامال کرتے ہوئے جوتوں سمیت مسجد میں داخل ہو کر آتشیں اسلحہ سے اندھا دھند فائرنگ شروع کر دی اور مولانا کلیم اللہ معاویہ اور ان کے ساتھیوں کو زبردست تشدد کا نشانہ بنایا اور داڑھیاں نوچ ڈالیں۔ واقعہ کی اطلاع ملتے ہی ڈپٹی کمشنر شیخوپورہ، ایس ایس پی شیخوپورہ موقع پر پہنچ گئے۔ بتایا گیا ہے کہ قادیانیوں کی طرف سے یہ دوسرا واقعہ ہے۔

(روزنامہ صحافت 22 مئی 1998ء)

❏ لاہور میں وفاقی شرعی عدالت میں مسلمانوں کے وکیل ڈاکٹر سید ریاض الحسن گیلانی پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق وفاقی شرعی عدالت میں قادیانیوں کے متعلق صدارتی آرڈیننس کے

خلاف درخواست میں مسلمانوں کی طرف سے وکیل سید ریاض گیلانی پر آج رات تقریباً ساڑھے دس بجے قاتلانہ حملہ ہوا، جب کہ وہ مقدمہ کی بحث کے سلسلے میں تیاری کر کے جامعہ اشرفیہ سے اپنے دفتر واپس لوٹ رہے تھے۔ ان کے پیچھے سکوٹر پر سوار دو افراد نے جو کہ سید ریاض گیلانی کے مطابق قادیانی تھے، ان کا تعاقب کیا اور ان پر فائر کیے۔ سید ریاض الحسن گیلانی قاتلانہ حملہ میں بال بال بچ گئے۔

(روز نامہ جنگ لاہور 15 ستمبر 1984ء)

❏ کراچی میں قادیانیوں نے مسلمانوں کو مسجد میں جانے سے روک دیا۔ تفصیلات کے مطابق تھانہ اورنگی ٹاؤن میں ایک مسلمان محمد افسر نے رپورٹ درج کرائی ہے کہ اس کو اور اس کے ساتھیوں کو قادیانیوں کے گروہ نے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسجد میں جانے سے روک دیا اور زدوکوب کیا ہے۔ پولیس نے اس کی رپورٹ پر چھ قادیانیوں کو گرفتار کر لیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد علاقے میں شدید کشیدگی پھیل گئی ہے۔

(روز نامہ جنگ لاہور 5 اگست 1990ء)

❏ قادیانیوں نے اپنے مذہب کی تبلیغ کرتے ہوئے قانون کی خلاف ورزی کی، جس کے نتیجہ میں پولیس کے گرفتار کرنے پر قادیانیوں نے پولیس پارٹی پر حملہ کر کے ساتھیوں کو رہا کروالیا۔ تفصیلات کے مطابق علی پور چٹھہ کے مین بازار میں قادیانیت کی تبلیغ اور خلاف اسلام پمفلٹ تقسیم کرنے والے قادیانی منیر احمد کو رنگے ہاتھوں پکڑ کر لے جانے والے پولیس اہلکاروں پر اس کے ساتھیوں وسیم اور شبیر نے حملہ کر دیا اور اسسٹنٹ سب انسپکٹر محمد صدیق سمیت پولیس پارٹی کو زدوکوب کر کے ملزم کو بھگا دیا۔ علی پور چٹھہ پولیس نے ملزم کو فرار میں مدد دینے اور پولیس پر حملہ کرنے والے دونوں ملزموں وسیم اور شبیر کو گرفتار کر لیا ہے اور اس ملزم کے خلاف بھی 16 ایم پی او اور دفعہ 298 ت پ کے تحت مقدمہ درج کر کے اس کی تلاش شروع کر دی ہے۔ بتایا گیا ہے کہ مفرور قادیانی مین بازار علی پور چٹھہ میں کھلے عام پمفلٹ تقسیم کر رہا تھا، جس کی اطلاع پولیس کو دی گئی۔ پولیس کے پہنچنے پر وہ ایک دوکاندار ملک عبدالستار کو پمفلٹ دے رہا تھا۔ اس دوران پولیس نے موقع پر پہنچ کر اسے گرفتار کر لیا، جس کے بعد اس کے دو ساتھیوں نے پولیس پر حملہ کر کے اسے رہا کروا دیا اور پولیس کو زدوکوب کیا، اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دی ہیں۔

(روز نامہ جنگ لاہور 4 اگست 1988ء)

❏ ننکانہ صاحب میں گذشتہ دنوں الطاف الرحمن قادیانی اور محمد اشرف قادیانی نے ننکانہ میں لاری اڈہ کے پاس غفور شاہ ولد راجے شاہ کی بیوی صغراں بی بی کے ساتھ ظالمانہ طریقے سے دہشت گردی کی۔ اس کے شور مچانے پر اسے شدید زخمی کر دیا اور موقع واردات سے فرار ہو گئے۔ اہل محلہ نے مضروبہ کو ابتدائی طبی امداد فراہم کی۔

(ہفت روزہ ختم نبوت سیالکوٹ 13 اکتوبر 1990ء)

❏ سیالکوٹ کے نواحی موضع بھڈال میں قادیانیوں نے مبینہ طور پر ختم نبوت یوتھ فورس بھڈال کے صدر شیخ شکیل کو ان کی دوکان پر پتھروں اور بوتلوں سے حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا اور انہیں اغواء کر کے شدید زدوکوب

کیا۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ دنوں ملزموں کے سرغنہ رشید قادیانی کی والدہ مرگئی تو شیخ مقبول احمد نے اسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ ہونے دیا، کیونکہ مسلمانوں کے قبرستان میں غیر مسلم کو دفن نہیں کیا جاسکتا۔ اس کا قادیانیوں کو شدید رنج تھا، جس پر انہوں نے شیخ مقبول سے بدلہ لیا ہے۔ بتایا جاتا ہے کہ حملہ آور ملزموں کی تعداد 8 تھی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 جولائی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے مسلمان طلباء پر قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں طلباء شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ دنوں تعلیم الاسلام کالج ربوہ میں حافظ محمد یوسف لیکچرار اسلامیات نے ختم نبوت پر لیکچر کا آغاز کیا تو مرزائی طلباء نے شور مچا دیا کہ یہ متنازعہ مسئلہ ہے، آپ اس کو بیان نہ کریں۔ اس پر استاد صاحب نے کہا، کیونکہ یہ ہمارے نصاب میں شامل ہے، اور یہ نصاب کا ضروری حصہ ہے، لہٰذا اسے پڑھانا میری ذمہ داری ہے۔ مسلمان طلبا نور خان اور افتخار احمد نے اپنے استاد کا بھرپور ساتھ دیا اور کہا کہ ہم ختمِ نبوتؐ اور قادیانیت کے بارے میں جاننا چاہتے ہیں جس کو اعتراض ہے وہ کلاس سے باہر چلا جائے۔ اس واقعہ کا مرزائیوں کو بہت رنج تھا۔ اس سے اگلے دن دونوں مسلمان طلباء نور خان اور افتخار احمد کالج اوقات کے بعد بذریعہ بس اپنے گھروں کو روانہ ہوئے، تو مرزائیوں نے بغیر نمبر پلیٹ گاڑی میں ان کا تعاقب کیا اور ربوہ کے بس سٹاپ پر ان کو زدوکوب کیا اور دھمکیاں دیں کہ ہم تمھیں قتل کر کے تمھاری لاشیں دریائے چناب میں بہا دیں گے۔ اس تشدد آمیز کارروائی اور لاقانونیت پر فیصل آباد کے طلباء اور دوسری مذہبی اور معاشرتی تنظیموں نے شدید احتجاج کیا ہے اور حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ ملزموں کے خلاف کارروائی کر کے ان کو کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 15 ستمبر 1984ء)

❑ تحصیل ڈسکہ کے علاقہ میں قادیانیوں نے عیدالفطر کے روز مسلمانوں کی عیدگاہ میں مسلمانوں پر قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں کئی مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ تفصیلات کے مطابق تحصیل ڈسکہ میں موسٰی والا گاؤں کے قریب ایک موضع دیہہ میں ایک لمبے عرصے سے مسلمان اور قادیانی ایک ہی مسجد میں نماز پڑھتے آ رہے تھے۔ تقسیم ہند کے بعد مسلمانانِ دیہہ نے قادیانیوں کو ان کے شرعی اور قانونی طور پر غیر مسلم ہونے کی وجہ سے اپنی مسجد میں آنے سے منع کیا، تو قادیانیوں نے گاؤں میں موجود دوسری مسجد پر قبضہ کر کے اسے اپنے مذموم تبلیغی مقاصد کے لیے استعمال میں لانے کی کوشش کی، مگر مسلمانوں نے انہیں اس مقصد میں کامیاب نہ ہونے دیا۔ مسلمانوں نے سول عدالت ڈسکہ میں قادیانیوں کو قانونی طور پر مسجد میں روکنے کے لیے مقدمہ دائر کر دیا، تو قادیانی لڑائی جھگڑے پر اُتر آئے اور 26 ستمبر 1996ء کو عیدالفطر کے دن مرزائیوں نے اپنے بڑوں سے مشورے کے بعد مسلمانوں پر عیدگاہ میں نماز عید کے وقت قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں کئی مسلمان شدید زخمی ہو گئے اور مسلمانوں کا خوشی کا تہوار غم و غصے میں بدل گیا۔ مقامی دینی تنظیموں اور مسلمانوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ واقعہ میں ملوث تمام قادیانیوں کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 28 ستمبر 1996ء)

❏ کیمبلپور میں ایک مسلمان سجاد صدیقی کو قادیانیوں نے قتل کر دیا۔ مقامی عدالت نے قادیانیوں کی درخواست ضمانت مسترد کر دی۔ تفصیلات کے مطابق کچھ عرصہ پہلے قادیانیوں نے سجاد صدیقی کو دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے شہید کر دیا تھا۔ آج مقامی عدالت نے سجاد صدیقی کے قاتل مرزائیوں کی درخواست ضمانت مسترد کر دی۔ اس سے قبل لاہور ہائی کورٹ سے مسٹر جسٹس اسلم ریاض حسین نے بھی ان قادیانیوں کی درخواست مسترد کر دی تھی۔ سجاد شہید کے تینوں قادیانی قاتل ڈسٹرکٹ جیل کیمبلپور میں قید ہیں۔

(ہفت روزہ لولاک لائلپور 28 اپریل 1975ء)

❏ کراچی میں قادیانیوں نے اپنے مذہب کی تبلیغ کر کے آئین کی خلاف ورزی کے مرتکب ہونے سے روکنے والے ایک مسلمان نوجوان سرور شاہ کو قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق اورنگی ٹاؤن کراچی تھانہ مومن آباد کے علاقہ میں مسلح قادیانیوں نے ایک مسلمان پٹھان پر حملہ کر کے اسے ہلاک کر دیا۔ قادیانی جو ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت اپنے باطل عقائد کے جراثیم مسلمان طبقے میں پھیلا کر آئین کی کھلی خلاف ورزی کر رہے تھے، جس پر نوجوان مسلمان نے قادیانیوں کو اس مکروہ ارادے کو ترک کرنے کے لیے کہا اور قادیانیوں کو ان کی خرمستیوں سے روکا اور مسلمانوں کو قادیانیوں کی اصل شکل دکھائی، جس پر قادیانیوں کے ایک گروہ نے نوجوان مسلمان پر حملہ کر کے اسے قتل کر دیا۔ پولیس نے چھ قادیانی موقع پر گرفتار کر لیے۔

(ہفت روزہ ختم نبوتؐ کراچی 23 اگست 1990ء)

❏ قادیانیوں نے ایک نومسلم ماسٹر محمد بشیر دھاریوال کی جائیداد حاصل کرنے کے لیے اسے قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی غنڈہ عناصر نے ایک نومسلم ماسٹر محمد بشیر دھاریوال کو محض اس لیے قتل کر دیا کہ اس کی جائیداد پر قبضہ جمایا جا سکے۔ مقامی علماء اور مسلمانوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ اس واقعہ کی جلد از جلد تحقیقات کر کے ملزموں کو کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 26 جولائی 1988ء)

❏ قادیانیوں نے ربوہ کے امام مسجد پر قاتلانہ حملہ کر کے ان کو شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے ربوہ کی بخاری مسجد کے امام اور خطیب مولانا اللہ دتہ پر قاتلانہ حملہ کر دیا اور انہیں شدید زدوکوب کیا، جس کے نتیجہ میں ان کے جسم کے تمام حصوں سے خون نکلنا شروع ہو گیا، لیکن وہ بال بال بچ گئے۔ ملزم حملہ کے بعد موقع سے فرار ہو گئے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 1 اگست 1988ء)

❏ قادیانیوں نے دہشت گردی اور غنڈہ گردی کا مظاہرہ کر کے مولانا حبیب اللہ کو شہید کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق مولانا سندھ کے ایک بڑے عالم دین اور خطیب تھے، جنہوں نے اپنی ساری زندگی اسلام کی تبلیغ کے لیے وقف کر رکھی تھی۔ مختلف دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ پر شدید احتجاج کیا ہے اور حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ وہ ملزموں کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچائے۔

(روزنامہ جنگ 24 جولائی 1988ء)

❏ راولپنڈی میں مجلس تحفظ ختم نبوت کے معروف مبلغ مولانا احسان دانش پر قاتلانہ حملہ کروایا گیا۔ پولیس کے ذرائع کے مطابق مبلغ مولانا احسان دانش پر قتل کے اس حملے میں پنڈورہ کا ایک قادیانی ملوث ہے اور اس کی گرفتاری کے لیے کوشش کی جارہی ہے۔

(روزنامہ جنگ راولپنڈی 3 نومبر 1988ء)

❏ ملتان میں ختم نبوت تنظیم سے وابستہ دو کارکنوں پر قادیانیوں نے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق دسمبر 1989ء میں ملتان کے ایک کالج میں ختم نبوت تنظیم سے وابستہ دو کارکن طالبعلموں عابد صدیقی اور ندیم اقبال پر تین نقاب پوش مرزائیوں نے دن دیہاڑے لودھی کالونی کے قریب قاتلانہ حملہ کر دیا، جس میں وہ بال بال بچ گئے۔ قادیانی انہیں سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے ہوئے فرار ہو گئے۔ دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ پر شدید احتجاج کیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت ملتان 7 اپریل 1989ء)

❏ سندھ کے قادیانی زمیندار نے اپنے کاشتکار (مزارع) کی بیوی اور بچوں کو اغوا کر لیا اور کاشتکار کو شدید زدوکوب کیا۔ تفصیلات کے مطابق کنری (سندھ) کے قریب قادیانی اسٹیٹ محمود آباد کے قادیانی زمیندار عبدالرحمٰن ولد فضل کریم نے اپنے کاشتکار (مزارع) محمد مالک ولد طالب حسین کو قادیانیت قبول نہ کرنے پر اس کی بیوی بچوں کو اغواء کر لیا۔ جب محمد مالک نے مختلف ذریعوں سے اپنے بچوں کی واپسی کا مطالبہ کیا تو جمعہ کو قادیانیوں کے ایک گروہ نے لاٹھیوں اور کلہاڑیوں سے مسلح ہو کر محمد مالک اور اس کے لڑکے کو شدید زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے تحقیقات شروع کر دیں ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 7 اگست 1990ء)

❏ تھانہ قادر آباد ضلع جھنگ کی نواحی بستی میں 3 قادیانیوں نے مبینہ طور پر فائرنگ کر کے دو مسلمانوں کو موقع پر قتل کر دیا اور دو مسلمان زخمیوں کو شدید زخمی حالت میں ڈسٹرکٹ ہسپتال جھنگ میں داخل کروا دیا ہے، جہاں ان کی حالت نازک بتائی جاتی ہے۔ مختلف دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانی مجرموں کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 28 جون 1983ء)

❏ گذشتہ ہفتے ربوہ کے ایک سبزی فروش دوکاندار کو انتہائی سفاکی سے پُراسرار طور پر قتل کر دیا گیا ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ بدنصیب مقتول کو قتل کرنے سے پہلے چھ گھنٹے تک شدید اذیتیں دی گئیں اور بالآخر اسے قتل کر دیا گیا۔ بعدازاں اس کے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے گئے۔ مقامی مسلمانوں کے مطابق مقتول کو مرزائی دہشت گردوں نے کسی نافرمانی پر قتل کیا ہے۔

(لولاک فیصل آباد 17 مئی 1973ء)

❏ مولانا غلام رسول جنڈیالوی ایڈیٹر روزنامہ ''ایام'' فیصل آباد کے نوجوان بیٹے کو قادیانیوں نے قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق مولانا غلام رسول جنڈیالوی ایڈیٹر روزنامہ ''ایام'' فیصل آباد کے نوجوان فرزند کو ربوہ

میں انتہائی بے دردی سے قتل کر دیا۔ مجرموں نے سب سے پہلے مقتول کی ٹانگیں توڑی پھر اس کے بازو توڑے اور بالآخر اسے جان سے مار دیا گیا۔ مولانا غلام رسول جنڈیالوی کے مطابق قادیانیوں نے میرے بیٹے کو اس لیے قتل کیا ہے کہ میں نے اخبار میں ان کا اصلی چہرہ مسلمانوں کو دکھایا ہے۔

(روزنامہ امروز 17 مئی 1974ء)

❑ چیچہ وطنی کی قادیانی جماعت کے امیر نے ایک معصوم مٹھائی فروش کو بے دردی سے قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق چیچہ وطنی کے ایک مٹھائی فروش غلام رسول کو وہاں کی قادیانی جماعت کے امیر نذیر احمد باجوہ نے مبینہ طور پر مغرب کے بعد اپنے مکان میں دھوکہ سے بلوایا اور بڑی بے دردی سے قتل کر دیا۔ بعدازاں مقتول کی لاش کو غیر معروف مقام پر پھینک دیا۔ پولیس نے لاش قبضے میں لے کر اور شہادتیں اکٹھی کر کے مرزائیوں کے خلاف تفتیش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ مشرق 3 مارچ 1971ء)

❑ فیصل آباد میں پیپلز کالونی نمبر 1 رحمانی مسجد کے نزدیک مسلمان ریٹائرڈ فوجی بشیر احمد کی دکان میں دو قادیانی غنڈوں نے پستول سے مسلح ہو کر اس پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ بشیر احمد نے بھاگ کر اپنی جان بچائی۔ اس واقعہ کی تحریری اطلاع تھانہ پیپلز کالونی میں دی گئی، مگر پولیس نے ابھی تک مقدمہ درج نہیں کیا ہے۔ مختلف دینی اور سماجی رہنماؤں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانی غنڈوں کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت 13 اپریل 1988ء)

❑ (فیصل آباد) جمیل چوک شیخوپورہ روڈ پر قادیانی نوجوانوں نے پستولوں سے مسلح ہو کر دو مسلمانوں پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ پہلے ان مسلمانوں پر تشدد کیا، پھر پستول سے فائر کیے، جس سے دونوں مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ تھانہ سرگودھا روڈ کی پولیس نے مقدمہ درج کر کے دونوں قادیانیوں کو گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 5 اگست 1990ء)

❑ ربوہ میں قادیانیوں نے ایک معصوم طالب علم کو قتل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق گورنمنٹ تعلیم الاسلام ہائی سکول ربوہ میں قادیانی اساتذہ نے تمام جماعت سے مرزا قادیانی کے قصیدے پڑھوائے۔ فضیلتِ مرزا قادیانی اور حقانیتِ احمدیت پر لیکچر دیئے، جس پر ربوہ کے مسلمانوں میں اشتعال پھیل گیا۔ اور مسلمانوں نے قادیانیوں کی اس غنڈہ گردی پر ایک پُرامن جلوس نکالا، جس پر قادیانی غنڈوں نے بے دردی سے فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں ایک معصوم طالب علم عبدالرشید موقع پر ہی ہلاک ہو گیا اور اس کا ساتھی واحد عباس شدید زخمی ہو گیا، جسے فوری طور پر ہسپتال پہنچایا گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت 6 اگست 1976ء)

❑ قادیانیوں نے ٹوبہ ٹیک سنگھ میں غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسلمانوں کے پُرامن مذہبی اجتماع پر اندھا دھند فائرنگ کر دی۔ مختلف ذرائع کے مطابق 18 مئی 1970ء کو ٹوبہ ٹیک سنگھ کے نواحی قصبہ چک نمبر 295 بیریاں والا میں قادیانیوں نے زبردست دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسلمانوں کے پُر

امن مذہبی اجتماع پر اندھادھند فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں تین مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ مختلف دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ اس واقعہ میں شامل قادیانیوں کو گرفتار کر کے کیفرِ کردار تک پہنچایا جائے۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 22 مئی 1970ء)

❑ جہلم کی ایک فیکٹری کی قادیانی انتظامیہ نے معصوم مسلمان مزدوروں پر ہتھیاروں سے مسلح ہو کر حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق 11 فروری 1971 کی صبح چپ بورڈ فیکٹری جہلم کی انتظامیہ نے جو کہ قادیانیوں پر مشتمل ہے، فیکٹری کے باہر پُرامن ہڑتالی مسلمان مزدوروں پر اچانک بندوقوں اور پستولوں سے اندھادھند فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں دس مسلمان مزدور شدید زخمی ہو گئے۔ معصوم زخمی مسلمانوں کو سول ہسپتال جہلم میں داخل کروا دیا گیا ہے۔ اس واقعہ کے بعد شہر میں شدید کشیدگی پھیل گئی اور مقامی مسلمانوں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 26 فروری 1971ء)

❑ راولپنڈی آرمی میڈیکل کالج میں قادیانی پرنسپل نے مسلمان طالب علموں کے ساتھ زیادتیاں کرنا شروع کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق 5 جون 1991ء کو آرمی میڈیکل کالج راولپنڈی میں تعینات قادیانی پرنسپل لیفٹیننٹ جنرل محمود احمد اختر کے حکم سے ایوب کمپنی میں چھ مسلمان کیڈٹوں کو کالج سے نکال دیا۔ نکالے جانے والے طلباء میں کیڈٹ بشارت اور منیر کو قادیانی طلباء نے زدوکوب کرنے کے بعد چار ساتھیوں کے ہمراہ قادیانی پرنسپل سے مل کر کالج سے نکلوا دیا۔ سینئر کیڈٹ فسٹ ائیر کے زبیر علی خاں کو صدر بازار راولپنڈی میں گکھڑ پلازہ کے قریب مرزائی طلباء نے زدوکوب کیا۔ اس کارروائی میں شامل تمام قادیانی طلباء کے نام کالج کے پرنسپل کو بتائے گئے۔ ان طالب علموں کا سرغنہ عامر اقبال قادیانی تھا، مگر پرنسپل مذکورہ نے قادیانی طلباء کا محاسبہ کرنے کی بجائے الٹا مسلمان طالب علموں کے خلاف ایکشن لیا ہے۔

(ہفت روزہ ختمِ نبوتؐ سیالکوٹ 5 تا 11 جولائی 1991ء)

❑ ربوہ میں قادیانی غنڈوں نے ایک مسلمان استاد کو زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق 1972ء کے بعد دوسرے پرائیویٹ سکولوں کی طرح تعلیم الاسلام ہائی سکول ربوہ بھی سرکاری ملکیت میں آ گیا۔ اس سکول میں 27 ٹیچرز 2 کلرک اور 10 درجہ چہارم کے ملازمین قادیانی ہیں، جبکہ یہاں صرف 13 اساتذہ مسلمان ہیں جو ہمیشہ مرزائیوں کی چیرہ دستیوں کا شکار رہے ہیں، حالانکہ مذکورہ سکول میں نصف یا کچھ کم تعداد مسلمان طلباء کی ہے۔ ایک قادیانی ٹیچر نے اپنی جماعت میں مسلمان طالب علموں سے مرزا قادیانی کی شان میں ایک نظم پڑھوائی اور مرزا قادیانی کے فضائل اور مرزائیت کی صداقت پر لیکچر بھی کلاس میں دیا۔ مسلمان طالب علموں نے قادیانی اساتذہ کی اس کھلی دہشت گردی کا اپنے والدین کے سامنے ذکر کیا، تو والدین نے تحریری اور زبانی طور پر اس واقعہ کا ذکر ہیڈ ماسٹر اور مسلمان اساتذہ سے کیا اور بتایا کہ قادیانی ٹیچرز کلاسوں میں قادیانیت کی تبلیغ کر کے آئین کی کھلی خلاف ورزی کر رہے ہیں۔ یہ سارا واقعہ محمد نواز نامی شخص اور مسلمان ٹیچرز

نے ہیڈ ماسٹر تک پہنچایا، جس پر قادیانی غنڈوں نے محمد نواز پر قاتلانہ حملہ کر دیا اور اسے شدید زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ بعدازاں دوسرے مسلمانوں نے آ کر محمد نواز کو قادیانی غنڈوں کے قبضے سے چھڑایا۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے ملزمان کی گرفتاری کے لیے تلاش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 3 جولائی 1984ء)

❏ قادیانیوں نے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک مسلمان محمد نواز کے گھر پر حملہ کر دیا اور عورتوں کی بے حرمتی کی۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے ایک مسلمان محمد نواز کے گھر پر حملہ کر کے اسے شدید زخمی کر دیا۔ اس کے گھر زبردست توڑ پھوڑ کرنے کے بعد گھر کا تمام سامان ہمسایوں کی چھتوں پر پھینک دیا۔ زبردست توڑ پھوڑ کے نتیجہ میں گھر کا سارا سامان تباہ ہو گیا۔ اس واقعہ کا دردناک پہلو یہ ہے کہ قادیانیوں نے گھر کی عورتوں کو پکڑ پکڑ کر گھسیٹا اور بے حرمتی کی۔ مختلف دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی اور حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانی غنڈوں کو گرفتار کر کے سخت سے سخت سزا دی جائے۔

(ہفت روزہ لولاک 15 اکتوبر 1972ء)

❏ قادیانیوں نے بڑی بے دردی سے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے سیلاب کے دوران لگائے گئے امدادی کیمپ کو تباہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق چند روز قبل ربوہ میں دریائے چناب میں شدید سیلاب آ گیا، تو ربوہ کے ملحقہ علاقے اور بستیاں پانی میں ڈوب گئیں۔ سردار محمد علی شاہ چنیوٹ کے ممتاز زمیندار پانی میں پھنسے ہوئے لوگوں کی فوری امداد کے لیے ربوہ پہنچے اور ایک بلند مقام پر کیمپ لگوایا اور لوگوں کو ذاتی اور سرکاری امداد مہیا کرنی شروع کر دی، لیکن ربوہ سرکار کے قائم مقام امیر مرزا منصور احمد نے اپنی طاقت کا استعمال کرتے ہوئے انتہائی سنگدلی اور غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اس کیمپ کو تباہ کر دیا اور رضاکاروں کو زبردستی وہاں سے اٹھوا دیا۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 4 ستمبر 1976ء)

❏ قادیانیوں نے مس ناہید جہاں لودھی لیکچرر گورنمنٹ کالج برائے خواتین گجرات کا اسلام کی تبلیغ کرنے اور رد قادیانیت پر کام کرنے پر تعاقب شروع کر دیا۔ مس ناہید جہاں لودھی کے مطابق ادھر میری ڈاک غائب ہونا شروع ہو گئی ہے اور قادیانیوں نے میرا تعاقب کرنا شروع کر دیا ہے، تاکہ مجھے خوف زدہ کر کے رد قادیانیت کے کام سے روکا جا سکے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 30 نومبر 1983ء)

❏ کنری سندھ میں قادیانی ڈاکٹر رشید احمد نے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک طالب علم محمد سلیم کو فائرنگ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق کنری سندھ میں قادیانی ڈاکٹر رشید احمد کے قرآن سوزی کے واقعہ کے نتیجہ میں نکلنے والے مسلمان طلباء کے جلوس پر باقاعدہ منصوبہ بندی کے ذریعہ قادیانیوں نے فائرنگ کر دی۔ ڈاکٹر رشید احمد نے بطور خاص محمد سلیم ولد محمد فضل کریم کو اپنی گولیوں کا نشانہ بنایا اور اس پر مسلسل تین فائر کیے۔ پہلے دو فائروں سے کئی دوسرے طلباء شدید زخمی ہو گئے، جبکہ تیسرا فائر محمد سلیم کے بازو پر ہوا اور وہ

چکرا کر گر پڑا۔ ڈاکٹر رشید احمد نے بطور خاص معصوم طالب علم محمد سلیم کو قاتلانہ حملے کا نشانہ بنایا، کیونکہ وہ اسلامی جمعیت طلبہ کا سرگرم رکن ہونے کے علاوہ تحریکِ ختمِ نبوت 1974ء کے دوران اس نے عام لوگوں کو مرزائیت کے اصل چہرے سے روشناس کروایا تھا، جس کا قادیانیوں کو بہت رنج تھا۔ محمد سلیم نے کئی مواقع پر قادیانیوں کو اپنے مذہب کی تبلیغ کر کے آئین کی کھلی خلاف ورزی کرنے سے بھی روکا تھا، جس کی وجہ سے ڈاکٹر رشید احمد قادیانی اور اس کے ساتھیوں نے اس کو خاص نشانہ بنا کر جلوس کے دوران اس پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ مقامی دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی ہے۔

(ہفت روزہ ایشیا لاہور 27 اکتوبر 1974ء)

❑ خوشاب میں سنی متحدہ محاذ کے جنرل سیکرٹری اور مجلس تحفظ ختم نبوت کے ناظم اطلاعات مولانا قاری سعید احمد پر حج اور عید کی درمیانی شب نامعلوم افراد نے قاتلانہ حملہ کر دیا اور اندھا دھند فائرنگ کر دی۔ جوابی فائرنگ سے ملزمان فرار ہو گئے۔ مولانا قاری سعید احمد کے مطابق حملہ آور قادیانی تھے، کیونکہ اگلی صبح ایک دھمکی آمیز فون موصول ہوا، جس میں انہیں کہا گیا تھا کہ قادیانیوں کے خلاف بیان دینا بند کر دو ورنہ عید کی شب انہیں قتل کر دیا جائے گا۔ پولیس نے قادیانیوں کے تین افراد کو شاملِ تفتیش کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ 10 اکتوبر 1988ء)

❑ سرگودھا کے نواحی گاؤں چک نمبر 98 شمالی میں قادیانیوں نے ضلع کونسل کے ممبر چوہدری امانت علی باجوہ اور ان کے ساتھیوں پر قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں چوہدری امانت علی اور ان کے تین ساتھی شدید زخمی ہو گئے۔ انہیں سرگودھا کے ہسپتال میں داخل کروا دیا گیا، جہاں ان کی حالت نازک بتائی جاتی ہے۔ پولیس تھانہ صدر نے چک نمبر 98 شمالی میں مسلمانوں پر قاتلانہ حملہ کرنے کے جرم میں ایف، آئی، آر کے قادیانی ایس پی طاہر عارف سمیت نو قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 17 اگست 1989ء)

❑ بورے والا میں قادیانیوں نے گورنمنٹ ڈگری کالج کے ایک مسلمان معصوم طالب علم محمد ارشد پر قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں معصوم طالب علم شدید زخمی ہو گیا۔ اس واقعہ سے ننکانہ صاحب میں عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوت کا ایک ہنگامی اجلاس محمد متین خالد صدر مجلس کے زیر صدارت منعقد ہوا، جس میں اس واقعہ کی شدید مذمت کی گئی اور حکومت سے مطالبہ کیا گیا کہ قادیانی غنڈوں کو گرفتار کر کے کیفرِ کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 8 دسمبر 1986ء)

❑ سیالکوٹ میں ایک قادیانی ڈاکٹر تنویر احمد نے مذہبی رنجش کی وجہ سے محلہ امام صاحب کے نوجوان طارق سمیع کو زائد المیعاد ٹیکہ لگا دیا، جس سے وہ موقع پر ہی ہلاک ہو گیا۔ بتایا گیا ہے کہ قادیانی ڈاکٹر کو رنج تھا کہ طالب علم طارق سمیع ردِ قادیانیت کے لیے کام کیوں کرتا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 25 مئی 1984ء)

❑ ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ محمد اسمٰعیل قریشی کی ہدایت پر پولیس نے عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوت کے مقامی

رہنماء ملک منظور الٰہی کو قتل کرنے اور ان کے گھر کو آگ لگانے کا منصوبہ تیار کرنے والے قادیانی کمانڈو صفدر رانا کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔ مذکورہ کمانڈو کئی دنوں سے ملک منظور الٰہی اعوان کے گھر کے ارد گرد چکر لگا کر حالات کا جائزہ لے رہا تھا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 مئی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک مسلمان نوجوان کو زدوکوب کر دیا، جس کے نتیجہ میں وہ شدید زخمی ہو گیا۔ تفصیلات کے مطابق ایک مسلمان نوجوان لیاقت علی نے ربوہ کی رہنے والی ایک لڑکی راشدہ جو کہ پہلے قادیانی تھی، مسلمان ہونے پر اس سے شادی کر لی۔ ایک ماہ راشدہ اپنے خاوند کے ساتھ رہی۔ ایک دن ادریس، لیاقت اور محمد طفیل قادیانی راشدہ کو اس کے والدین سے ملانے ربوہ لے گئے، جب لیاقت علی اپنی بیوی کو لینے ربوہ گیا، تو اسے کہا گیا کہ قادیانی ہو جاؤ یا پھر لڑکی کو طلاق دے دو، اور لیاقت علی کے خلاف سول کورٹ میں مقدمہ دائر کروا دیا۔ لیاقت علی نے قادیانی ہونے سے انکار کر دیا، لیکن جب ایک دن وہ مقدمہ کی تاریخ کے سلسلہ میں عدالت میں آیا تو وہاں پر ادریس وغیرہ تین قادیانیوں نے اسے پکڑ کر زدوکوب کیا اور فرار ہو گئے۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 نومبر 1989ء)

❑ جھنگ میں انجمن سپاہ صحابہ کے سربراہ اور پنجاب اسمبلی کے ایک معزز رکن مولانا ایثار الحق قاسمی کو قادیانیوں نے اندھا دھند فائرنگ کر کے قتل کر دیا۔ پولیس نے تحقیقات شروع کر دی ہیں۔ تحقیقات کے دوران معتبر ذرائع سے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ مولانا ایثار الحق قاسمی کے قاتلوں میں ایک قاتل سانگلہ ہل کا رہنے والا محمد اسلم قادیانی ہے۔ پولیس نے اسے موقع واردات سے گرفتار کیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 8 فروری 1991ء)

❑ کوٹری میں قادیانیوں نے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک مسلمان کے گھر پر حملہ کر کے عورتوں کو زدوکوب کیا۔ تفصیلات کے مطابق کوٹری میں قادیانی مظفر احمد، محبوب احمد اور دیگر نامعلوم افراد نے گذشتہ روز رانا محمد حنیف کے گھر گھس کر خواتین کو زدوکوب کیا اور بے حرمتی کی۔ بعد ازاں محمد حنیف پر قاتلانہ حملہ کر کے اسے شدید زخمی کر دیا ہے۔ مختلف مذہبی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی ہے۔

(روزنامہ خبریں 8 اگست 1996ء)

❑ ربوہ میں ایک مسلمان لڑکا قادیانی غنڈوں کے ہاتھوں قتل ہونے سے بال بال بچ گیا۔ تفصیلات کے مطابق ایک مسلمان لڑکا اس وقت کمرۂ عدالت میں بھاگ کر آ گیا جب قادیانی غنڈے اسے قتل کرنے کی غرض سے اس کے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ غلام محمد کانسٹیبل نے لڑکے کو عدالت میں بٹھایا اور خود احاطہ کچہری میں قادیانی غنڈوں سے معاملہ دریافت کرنے چلا گیا۔ قادیانی غنڈے نشہ اور جارحانہ حالت میں تھے۔ لہٰذا غلام محمد کانسٹیبل نے انہیں کچہری کے احاطہ سے نکلوا دیا۔ قادیانی غنڈے مشتعل ہو کر اسے قتل کی دھمکیاں دینے لگے۔

عدالت کا وقت ختم ہونے کے بعد قادیانی غنڈے چار بجے شام دوبارہ عدالت میں آئے اور وہاں مسعود الحسن سے غلام محمد نائب کورٹ کا پتہ پوچھنے لگے۔ مسعود الحسن کے پتہ نہ بتانے پر قادیانی غنڈوں احسان الٰہی عرف گاگا' سلطان عرف سلطانا اور قصائی محمد نعیم نے اسے سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں۔ 20 نومبر کو عدالت کے آر۔ایم صاحب چنیوٹ گئے ہوئے تھے اور غلام محمد نائب کورٹ چھٹی پر تھا کہ قادیانی غنڈے عدالت میں آ گئے اور مسعود الحسن کے یہ بتانے پر کہ غلام محمد نائب کورٹ چھٹی پر ہے قادیانی مشتعل ہو گئے۔ احسان الٰہی نامی قادیانی نے چھری نکالی اور مسعود الحسن پر قاتلانہ حملہ کر دیا، مگر عدالت میں موجود لوگوں نے قادیانی غنڈوں کو دھکے دے کر عدالت سے نکال دیا۔ 23 نومبر کو ملزمان پھر خنجروں اور پستولوں سے مسلح ہو کر تحصیل چوک میں مسعود الحسن کو قتل کرنے کا اعلان کر کے سہ پہر اڑھائی بجے عدالت میں آ گئے۔ اور مسعود الحسن کو دھمکیاں دینے لگے۔ اسی دوران ملزم احسان الٰہی قادیانی مسعود الحسن پر خنجر سے حملہ آور ہو اہی تھا کہ پولیس نے اسے رنگے ہاتھوں گرفتار کر لیا۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 30 نومبر 1983ء)

❑ قادیانیوں نے اپنے تیسرے خلیفہ مرزا ناصر احمد کے ڈرائیور رشید خالد پر قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرنے پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں کے تیسرے خلیفہ مرزا ناصر احمد کے ڈرائیور رشید خالد قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر چکے ہیں، جس پر قادیانیوں نے انہیں سزا دینے کا پروگرام بنایا، چنانچہ رشید خالد ایک دن ربوہ کے بازار سے گزر رہے تھے کہ چند قادیانی غنڈوں نے ان پر قاتلانہ حملہ کر دیا اور شدید زدوکوب کیا۔

(روزنامہ مشرق لاہور 19 مئی 1975ء)

❑ چونڈہ میں 25 جنوری 1974ء کو مولانا خان محمد ایک مسجد میں قرآن مجید کا درس دے رہے تھے کہ قادیانی غنڈے جوتوں سمیت مسجد میں گھس آئے اور مولانا پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ چند قادیانیوں نے گستاخی، غنڈہ گردی اور گمراہی کا وہ مظاہرہ کیا جو کوئی بھی مسلمان برداشت نہیں کر سکتا۔ قادیانیوں نے قرآن مجید کو پاؤں سے ٹھوکر ماری جس کو دیکھ کر مسلمان اشتعال میں آ گئے، مگر مسلمانوں نے لڑائی جھگڑے سے بچنے کے لیے قانون کا سہارا لیا اور سب لوگ تھانے کی طرف روانہ ہوئے، تو قادیانی غنڈوں نے بندوقوں، پستولوں اور خنجروں سے مسلمانوں پر حملہ کر دیا اور اندھا دھند فائرنگ کی۔ خنجروں سے قادیانی غنڈوں نے خاص طور پر مولانا محمد صدیق، رفیق اور باجوہ پر قاتلانہ حملہ کر کے انہیں شدید زخمی کر دیا، یاد رہے کہ رفیق اور باجوہ پر قادیانی پہلے بھی ربوہ میں قاتلانہ حملہ کر چکے ہیں اور اس حملے میں دونوں بال بال بچ گئے تھے اور رفیق اور باجوہ اس حملے کے بعد ربوہ چھوڑ کر چونڈہ آ گئے تھے۔ اس واقعہ کے بعد علاقے میں شدید کشیدگی پھیل گئی ہے۔

(ہفت روزہ لولاک 5 فروری 1974ء)

❑ سرگودھا میں قادیانی غنڈوں نے ایک مذہبی جماعت کے رہنما پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق سرگودھا میں مجلس تحفظ ختم نبوت کے راؤ عبدالمنان گذشتہ رات 11 بجے اپنی دکان بند کر کے گھر واپس

جا رہے تھے کہ ان کے سکوٹر کا ایک سکوٹر اور کار نے تعاقب شروع کر دیا۔ تعاقب کرنے والوں نے انہیں روکنے کی کوشش کی مگر خطرہ بھانپ کر انہوں نے رکنے سے انکار کر دیا اور رفتار بڑھا دی، لیکن تعاقب کرنے والے قادیانی اپنی رفتار بڑھا کر راؤ صاحب کے برابر آ گئے اور راؤ عبدالمنان پر خنجروں سے حملہ کر دیا۔ اس کے بعد کار میں سوار قادیانیوں نے راؤ صاحب پر اندھا دھند فائرنگ کر دی اور گولی ان کے سر اور کمر پر لگی جس کے نتیجہ میں راؤ عبدالمنان شدید زخمی ہو گئے۔ اس کے بعد حملہ آور قادیانی فرار ہو گئے۔

(ہفت روزہ لولاک 14 اکتوبر 1974ء)

❑ کراچی کے علاقہ اورنگی ٹاؤن میں قادیانیوں نے مسلمانوں کو مسجد میں عبادت کے لیے جانے سے روک دیا۔ تفصیلات کے مطابق چند روز قبل قادیانیوں نے مسلمانوں کو مسجد میں جانے سے روک دیا اور شدید زدوکوب کیا، جس کے نتیجہ میں کئی مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ پولیس نے چھ قادیانیوں کے خلاف رپورٹ درج کر کے گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 6 جنوری 1992ء)

❑ ربوہ میں قادیانیوں نے چند مسلمان نوجوانوں کو زدوکوب کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق چند مسلمان نوجوان ربوہ کے بازار سے کچھ اشیاء خریدنے گئے۔ جب وہ قادیانیوں کی عبادت گاہ کے قریب سے گزر رہے تھے تو جہاں پر قادیانیوں نے قرآنی آیات اور کلمہ طیبہ لکھ کر قانون کی کھلی خلاف ورزی کی تھی، وہاں پر چند قادیانی گھات لگا کر بیٹھے تھے۔ انہوں نے مسلمان نوجوانوں پر اینٹوں اور پتھروں سے حملہ کر دیا۔ بعدازاں قادیانی ذخیرہ شدہ اسلحہ بھی لے آئے اور مسلمان نوجوانوں پر اندھا دھند فائرنگ کی، جس کے نتیجہ میں مسلمان نوجوان شدید زخمی ہو گئے۔ پولیس نے فائرنگ اور پتھراؤ کرنے والے قادیانیوں کے خلاف زیر دفعہ 114,148,307 مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 9 اکتوبر 1985ء)

❑ فیصل آباد کے قادیانی نے ایک مسلمان کو قادیانیت کی تبلیغ سے روکنے پر زدوکوب کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق دو سو میگا واٹ گیس ٹربائن پاور سٹیشن واپڈا نشاط آباد فیصل آباد کے قادیانی مشین اٹنڈنٹ نے دس فروری کو ڈیوٹی کے دوران مسلمان ملازمین ساتھیوں کو قادیانیت کی تبلیغ کی، جس پر ایک باہمت مسلمان اللہ دتہ نے اس قادیانی کے سوالات کا جواب دے کر اسے جھوٹا ثابت کر دیا، جس پر قادیانی مشتعل ہو گیا اور اس نے اللہ دتہ کو زدوکوب کیا، جس پر شہر کے مسلمانوں میں قادیانیوں کے خلاف سخت اشتعال انگیز صورت حال پیدا ہو گئی۔

(روزنامہ نوائے وقت 12 فروری 1986ء)

❑ لاہور میں انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور کے مسلمان طلباء نے لائبریری چوک میں جہاد کشمیر کے سلسلہ میں ایک جلسہ منعقد کیا اور جہاد کی فرضیت اور فضیلت پر پُر اثر اور پُر مغز مقالات پڑھے۔ قادیانی طلباء جن کا دینی عقیدہ ہی تنسیخ جہاد ہے، یہ سب چیزیں برداشت نہ کر سکے اور کلاشنکوف اور دیگر آتش گیر اسلحہ سے لیس قادیانی کمانڈوز نے مسلمان طلباء پر ہلہ بول دیا اور ڈنڈوں اور لاٹھیوں سے مسلمان طلباء کی پٹائی کی، بینر پھاڑ دیئے، سٹیج

درہم برہم کر دیا گیا اور فائرنگ کا آزادانہ استعمال کر کے یونیورسٹی کے کئی مسلمان طالب علموں کو شدید زخمی کر دیا۔ زخمیوں میں تین طلباء محمد افضل، شاہد جمیل اور عطاالرحمٰن کی حالت نازک بتائی جاتی ہے۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے تحقیقات شروع کر دی ہیں۔

(اخبار ختمِ نبوتؐ سیالکوٹ 17 تا 24 جون 1989ء)

❏ سندھ کے علاقہ ٹنڈو غلام علی کی ظفر شاہ جامع مسجد میں گذشتہ روز سیرت النبیؐ کے موضوع پر ایک جلسہ منعقد ہوا، جس پر تین قادیانی غنڈوں جمیل احمد، منور احمد اور مبارک احمد قادیانی نے ریوالوروں اور ڈنڈوں سے مسلح ہو کر محمد عمران، محمد یوسف، محمد ادریس اور عطاء محمد کو اغواء کرنے کی کوشش کی لیکن شرکائے جلسہ نے ان کی یہ کوشش ناکام بنادی۔ قادیانی غنڈوں نے کوشش ناکام ہونے پر دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے معصوم مسلمانوں پر اندھا دھند فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں کئی مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔ بعد میں قادیانی موقع واردات سے فرار ہو گئے۔ قادیانیوں کی اس کھلی دہشت گردی پر مختلف مذہبی، سماجی تنظیموں نے زبردست احتجاج کیا ہے۔

(ہفت روزہ ختمِ نبوتؐ کراچی 24 تا 30 مارچ 1987ء)

❏ سیالکوٹ کے علاقہ بدوملہی میں قادیانیوں نے پولیس پر قاتلانہ حملہ کیا اور اپنی عبادت گاہ پر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ لکھ دیا۔ تفصیلات کے مطابق بدوملہی میں گذشتہ شب قادیانیوں نے ریذیڈینٹ مجسٹریٹ نارووال مہر محمد اکرم اور پولیس پارٹی پر مبینہ طور پر مسلح ہو کر قاتلانہ حملہ کر دیا اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں۔ آر۔ ایم نارووال گذشتہ روز پولیس پارٹی کے ہمراہ قادیانیوں کی عبادت گاہ کے بیرونی دروازے سے کلمہ طیبہ ہٹانے گئے، تو قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مزاحمت شروع کر دی اور پولیس کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں، تاہم پولیس نے حالات پر کنٹرول پا کر کلمہ طیبہ ہٹا دیا۔ آر۔ ایم کی رپورٹ پر پولیس تھانہ رعیہ نے پانچ قادیانیوں مبشر احمد، ڈاکٹر لطیف احمد، نصیر احمد، محمد یعقوب اور بنیامین کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے، لیکن ابھی تک کسی ملزم کی گرفتاری نہیں ہو سکی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 جون 1986ء)

❏ ربوہ میں قادیانیوں نے کھلی دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مولانا اللہ یار ارشد کو قتل کی دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں۔ مولانا نے ربوہ میں مرزا طاہر احمد، مرزا منصور احمد، حکیم خورشید، عبدالعزیز بھانبڑی اور قادیانی ترجمان مرزا محمد شفیع قادیانی کے خلاف رپورٹ درج کروائی ہے۔

(روزنامہ مشرق کوئٹہ 6 مئی 1984ء)

❏ ننکانہ صاحب کی مقامی پولیس نے دو قادیانیوں نعیم احمد اور طاہر احمد پر صدارتی آرڈیننس 1984ء کی خلاف ورزی کرنے پر مقدمہ درج کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ان قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے ایک کارکن کو بھرے بازار میں پکڑ کر تھپڑ مارے اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر کے بازار سے گزر گئے۔ مذکورہ ملزموں میں سے طاہر

احمد نے قبل از گرفتاری ضمانت کرالی ہے اور نعیم احمد قادیانی کو پولیس نے گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 جولائی 1989ء)

❏ ننکانہ صاحب میں قادیانیوں نے صحافت کے ضابطۂ اخلاق کی دھجیاں بکھیرتے ہوئے نوعمر صحافی حبیب احمد عابد کو قادیانیوں کی اصلیت یعنی اصلی شکل اخبار کے ذریعے دکھانے پر قاتلانہ دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں۔ یہ دھمکیاں ٹیلی فون، زبانی اور تحریری خطوط کے ذریعے دی جا رہی ہیں۔ گزشتہ دنوں پھر ایک قادیانی نوجوان کا دھمکی آمیز خط حبیب احمد عابد کو ملا، جس میں سنگین نتائج کا سامنا کرنے کی دھمکیاں دی گئی تھیں۔

(روزنامہ ڈیلی رپورٹ فیصل آباد 5 جولائی 1989ء)

❏ قادیانیوں نے شہری حقوق کمیٹی ربوہ کے صدر سید مسعود احمد شاہ کو قتل کرنے کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ سید مسعود احمد شاہ نے پولیس کو رپورٹ درج کرواتے وقت بتایا کہ قادیانی اس وقت مجھے صرف اس لیے قتل کرنے کی سازشیں کر رہے ہیں کہ میں ایسی تنظیم کا صدر کیوں ہوں جو ربوہ میں کھلے عام شہریوں کو ان کے شہری حقوق دلانے کی خاطر کوششیں کرتے ہیں۔ ان قادیانیوں میں قادیانی جماعت کے سرکردہ افراد حکیم خورشید احمد، محمد شفیع اشرف اور محمد اکبر خاں قادیانی شامل ہیں۔

(روزنامہ جنگ 18 جنوری 1985ء)

❏ جماعت اسلامی کے اسسٹنٹ سیکرٹری محمد اسلم سلیمی کے مطابق میاں طفیل محمد کو قادیانیوں کی جانب سے جو خط موصول ہوا ہے، وہ کسی عبداللہ احمدی نے لکھا ہے اور اس خط میں پاکستان کی تقسیم کا قادیانی منصوبہ تیار کیا گیا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ میاں طفیل محمد کو "ناموس رسالت" کا کام کرنے سے روکا گیا ہے اور کہا گیا ہے کہ اگر وہ اس سے باز نہ آیا تو اسے قتل کر دیا جائے گا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 ستمبر 1991ء)

❏ سیالکوٹ میں قادیانیوں نے سجاد احمد شیروانی "ایڈیٹر ختم نبوت سیالکوٹ" پر دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے گذشتہ روز 6 نومبر 1990ء ساڑھے چار بجے شام بمقام چوک علامہ اقبال میں قاتلانہ حملہ کر دیا اور سجاد احمد شیروانی کو دھمکی دی کہ اگر اس نے "اخبار ختمِ نبوتؐ" بند نہ کیا تو اسے موت کے گھاٹ اتار دیا جائے گا۔ مختلف ذرائع کے مطابق ان قادیانی دہشت گردوں کی پشت پناہی خواجہ سرفراز ایڈووکیٹ قادیانی کر رہا ہے۔

(ہفت روزہ ختمِ نبوتؐ سیالکوٹ 24 نومبر 1990ء)

❏ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے توہین رسالتؐ اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی سے روکنے والے مولانا شکر اللہ کو شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق بدوملہی کے نواحی قصبہ خانہ میانوالی میں مرزائیوں نے ایک دینی جماعت کے امیر مولانا شکر اللہ کو لہولہان کر دیا۔ واقعات کے مطابق خانہ میانوالی میں قادیانیوں نے مبینہ طور پر اعلانیہ تبلیغ کی اور دیواروں پر چاکنگ کرتے ہوئے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے ساتھ ساتھ توہینِ رسالتؐ کے مرتکب ہوئے اور دیواروں پر چاکنگ کرتے ہوئے لکھا کہ

''مرزائی مذہب ہی سچا ہے'' جس پر ایک مذہبی جماعت کے امیر مولانا شکر اللہ نے انہیں روکا تو انہوں نے مولانا پر لاٹھیوں اور پتھروں سے حملہ کر دیا، جس کی وجہ سے وہ شدید زخمی ہو گئے۔ اس واقعہ کے بعد علاقہ میں سخت کشیدگی پائی جاتی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 نومبر 1998ء)

❑ جامع مسجد ایبٹ آباد کے خطیب مولانا حبیب الرحمٰن پر چار قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قاتلانہ حملہ کر دیا۔ مولانا پو قادیانیوں کی طرف سے قاتلانہ حملے کی وجہ مولانا کا ''ناموس رسالت'' کی خاطر کام کرنا تھا۔ قادیانیوں نے فرار ہوتے وقت مولانا کو دھمکی دی کہ اگر تم ''ناموس رسالت'' کی خاطر کام کرتے رہے تو تمہیں قتل کر دیا جائے گا۔ قادیانیوں کے اس قاتلانہ حملے کے نتیجہ میں مولانا حبیب الرحمٰن شدید زخمی ہو گئے۔ قادیانیوں کے اس قاتلانہ حملے پر دینی اور سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے شدید مذمت کی ہے۔

(روزنامہ مستقبل ایبٹ آباد 16 مئی 1989ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ممتاز عالم دین مولانا عبید اللہ انور کو اغواء کرنے کی کوشش میں ان پر قاتلانہ حملہ کر دیا۔ بعد ازاں ملزم قادیانیوں کو گرفتار کر لیا گیا۔ ممتاز عالم دین مولانا عبید اللہ انور پر قاتلانہ حملے کے ملزم قادیانیوں سے پوچھ گچھ اور تفتیش کا سلسلہ جاری ہے۔ ملزمان عبد المجید اور شفقت مجید نے جمعرات کی شام پرانی نمائش کے قریب مولانا عبید اللہ انور کو اغواء کرنے کی کوشش میں ان پر قاتلانہ حملہ کیا تھا۔ مولانا عبید اللہ انور کی نشاندہی پر سولجر بازار پولیس نے 26 گھنٹوں کی جدوجہد کے بعد دونوں ملزموں کو گرفتار کر لیا تھا۔ پولیس کے مطابق ملزموں سے ان کے دوسرے پانچ ساتھیوں کے بارے میں معلومات کی جا رہی ہیں۔ سولجر بازار پولیس تفتیشی کارروائی کو صیغۂ راز میں رکھ رہی ہے، تاکہ مقدمہ کی کارروائی اور مزید ملزموں کی گرفتاری متاثر نہ ہو۔ دریں اثناء ممتاز علمائے دین نے مولانا عبید اللہ انور پر قاتلانہ حملے اور ان کے اغواء کی کوشش پر سخت غم و غصہ کا اظہار کیا اور مذمت کرتے ہوئے کہا ہے کہ اس قسم کے اوچھے ہتھکنڈوں سے مسلمانوں کو مرعوب نہیں کیا جا سکتا۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 20 مئی 1984ء، مشرق پیشل 20 مئی 1984ء)

❑ بھڈال میں آٹھ مسلح قادیانیوں نے ایک دینی جماعت کی یوتھ فورس کے رہنماء پر قاتلانہ حملہ کر کے انہیں شدید زخمی کر دیا۔ دینی جماعت کے ہنگامی اجلاس میں ختم نبوت یوتھ فورس موضع بھڈال کے صدر شیخ مقبول احمد پر آٹھ قادیانیوں کے قاتلانہ حملے پر شدید غم و غصے کا اظہار کیا گیا اور اس واقعہ کو اس حکمت عملی کی ایک کڑی قرار دیا ہے، جس کے مطابق قادیانی ملک میں بے چینی پیدا کر رہے ہیں۔ اجلاس میں حکام سے مطالبہ کیا گیا کہ حملہ آوروں کو فوری طور پر گرفتار کر کے قرار واقعی سزا دی جائے۔ واقعات کے مطابق شیخ مقبول احمد نے چار پانچ ماہ قبل ایک قادیانی عورت مہراں بی بی کی میت کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہونے دیا تھا۔ حال ہی میں متوفیہ کا لڑکا عبد الرشید بیرون ملک سے واپس آیا اور دیگر قادیانیوں سے مل کر وہ پچھلے چار پانچ روز سے شیخ مقبول احمد کو خوفزدہ کر رہا تھا۔ آج عبد الرشید نے مبینہ طور پر آٹھ قادیانیوں کے ہمراہ شیخ مقبول کی دکان پر جا کر اس پر

حملہ کیا۔ شیخ مقبول نے حملہ آوروں سے چھری چھین لی جواب پولیس کی تحویل میں ہے۔ شیخ مقبول زخمی ہوگیا۔ مجلس عمل کے ہنگامی اجلاس میں پروفیسر امین جاوید' پیر بشیر احمد' حافظ محمد صادق' نعیم عاصی' ملک منظور الٰہی' مولانا انذر قاسمی' مولانا سید مہدی حسن' سالار بشیر احمد' حافظ محمد صدیق اور شجاعت علی مجاہد نے شرکت کی۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 13 جولائی 1984ء)

❑ ۔ کنری میں مسلح قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسلمانوں میں خوف و ہراس پیدا کرنے کے لیے شاہراہوں پر گشت کیا اور مسجد پر حملے کی کوشش کی۔ عیدالاضحیٰ کے دن شام چھ بجے قادیانی گروپ کے تقریباً پانچ سو افراد نے جو کہ لاٹھیوں اور کلہاڑیوں سے مسلح تھے کنری کی اہم شاہراہوں پر گشت کیا، اور علمائے کرام کی شان میں نازیبا کلمات اور مسلمانوں کے خلاف دل آزار نعرے لگائے بعدازاں جلوس کے شرکاء نے عالمی مجلس تحفظِ ختم نبوت کی مرکزی جامع بخاری مسجد کا گھیراؤ کر کے مسجد پر حملہ کرنے کی کوشش کی جس سے موقع پر موجود مسلمانوں کے دینی جذبات بھڑک اٹھے اور وہ سخت اشتعال میں آگئے اور خون ریز مسلح تصادم کا خطرہ لاحق ہوگیا تاہم مسلمان بزرگوں اور ضلعی انتظامیہ کی بروقت مداخلت سے تصادم کا خطرہ ٹل گیا۔ تاہم کنری کے مسلمانوں میں قادیانیوں کے اس ناپاک اقدام پر سخت اشتعال پایا جاتا ہے۔ اور شہر میں شدید کشیدگی پائی جاتی ہے۔ شہر کی اہم شاہراہوں پر مختار کار عمر کوٹ اور مختار کار سامارو کی معیت میں پولیس کی بھاری نفری گشت کر رہی ہے۔ بعدازاں ختمِ نبوت یوتھ فورس کنری کے صدر محمد صفدر' سرپرست اعلیٰ عبدالغفار مغل نے یوتھ فورس کے نوجوانوں کے ہمراہ ایک مشترکہ ہنگامی پریس کانفرنس میں صحافیوں کو بتایا کہ آج کا واقعہ مقامی انتظامیہ اور قادیانیوں کی ملی بھگت کا نتیجہ تھا، جس میں ہزاروں جانیں تلف ہوجانے کا اندیشہ تھا۔ تاہم مسلمان بزرگوں کی دوراندیشی اور ضلعی انتظامیہ کی بروقت مداخلت سے خونریز تصادم کا خطرہ ٹل گیا۔ بعدازاں' عالمی تحفظِ ختم نبوت کنری کے صدر ماسٹر عبدالواحد' جنرل سیکرٹری قیصر سلطان' بزرگ رہنماء لالہ پیر خان اور کونسلر محمد شفیع نے یوتھ فورس کنری کے صدر محمد صفدر' سرپرست اعلیٰ عبدالغفار مغل' ایم کیو ایم کے ڈپٹی آرگنائزر قمر تبسم کے ہمراہ ڈی ایس پی عمر کوٹ' مختار کار سامارو' مختار کار عمر کوٹ چیئرمین ٹاؤن کمیٹی کنری اور ایس ایچ او کنری کی موجودگی میں اسسٹنٹ کمشنر نارا ویلی عمر کوٹ عبدالغفار ابڑو سے ٹاؤن کمیٹی کے دفتر میں ملاقات کی اور انہیں قادیانیوں کے جلوس کی شکل میں بخاری مسجد کنری میں حملے کی تفصیل بتاتے ہوئے وزیر اعلیٰ سندھ' آئی جی سندھ' ایس پی تھرپارکر' ڈی ایس پی عمر کوٹ اور اے سی عمر کوٹ سے مطالبہ کیا ہے کہ مذہبی تہوار کے موقع پر مسلمانوں کے دینی جذبات مجروح کرنے والے قادیانی افراد کو گرفتار کیا جائے اور دکانوں' مکانوں اور خود ساختہ مسجدوں پر کلمہ طیبہ اور قرآنی آیات کے طغرے اتار کر ان کی بے حرمتی سے بچایا جائے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 19 جولائی 1989ء)

❑ سیالکوٹ میں مبشر احمد قادیانی نے معصوم دو بھائیوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا، جبکہ جسٹس قربان صادق اکرام پر مشتمل فوری انصاف کی خصوصی عدالت نے دوہرے قتل کے ملزم مبشر احمد طاہر کو عمر قید اور 50 ہزار روپے جرمانہ کی سزا کا حکم سنایا ہے۔ عدم ادائیگی جرمانہ ملزم کو مزید 4 سال قید سخت بھگتنا ہوگی۔ ملزم کو علیم اور

مسمات رضیہ بی بی کوزخمی کرنے کے الزام میں بھی 7 سال قید سخت اور 10 ہزار روپے جرمانہ کی سزا کا حکم سنایا گیا ہے۔ استغاثہ کے مطابق 9 نومبر 1987ء کو دو بھائی علیم اور وسیم اپنے ہمسائے کے ہمراہ شہاب الدین پارک سیالکوٹ میں اپنے گھر کے سامنے گلی میں کرکٹ کھیل رہے تھے۔ ملزم مبشر احمد طاہر نے انہیں کرکٹ کھیلنے سے منع کیا اور زور زور سے گالیاں دینا شروع کر دیں۔ محمد یونس اور اس کی بیوی مسمات رضیہ بی بی اور بیٹوں عظیم اور سلیم نے ملزم کو ایسا کرنے سے منع کیا، جس نے جھگڑے کی صورت اختیار کر لی۔ ملزم مبشر احمد طاہر نے چھری سے حملہ کر کے تین بھائیوں سلیم، عظیم، علیم اور ان کی والدہ رضیہ بی بی کو زخمی کر دیا۔ دونوں بھائی عظیم اور سلیم طبی امداد ملنے سے قبل ہی دم توڑ گئے تھے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 24 دسمبر 1987ء)

❑ قادیانی استاد نے مسلمان استاد پر سکول میں اپنے مذہب کی تبلیغ سے منع کرنے پر (جو کہ صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی ہے) قاتلانہ حملہ کر دیا، جس کے نتیجہ میں وہ بال بال بچ گئے اور گورنمنٹ ہائی سکول ربوہ کے ایک استاد محمد نواز پر قاتلانہ حملہ کے خلاف احتجاج کرنے کے لیے گورنمنٹ ڈگری کالج، گورنمنٹ ہائی سکول، اصلاح ہائی سکول اور اسلامیہ ہائی سکول کے طلباء نے ایک احتجاجی جلوس نکالا۔ جلوس اسلامی جمعیت طلباء چنیوٹ کے زیر اہتمام نکالا گیا۔ مختلف مقامات پر جلوس کے شرکاء سے خطاب کرتے ہوئے طلبہ نے بتایا کہ گورنمنٹ ہائی سکول ربوہ میں قادیانی اساتذہ کی تعداد 35 ہے، جبکہ مسلمان اساتذہ کی تعداد بہت ہی کم ہے۔ قادیانی اپنی اکثریت کے بل بوتے پر اس قومی ادارہ میں اپنے نظریات کی تبلیغ کرتے رہتے ہیں۔ گذشتہ شام مسلمان استاد سے کہا گیا کہ وہ تحریر لکھ دے کہ سکول میں کوئی قابل اعتراض نظم نہیں پڑھی گئی۔ انکار کرنے پر قادیانی استادوں عبدالرشید، شبیر احمد، رشید احمد اور اسلم ناصر نے ماسٹر محمد نواز کو فحش گالیاں دیں اور قادیانی لوگوں کو اسے جان سے مار دینے پر اکسایا، جس پر مسلمان استاد محمد نواز نے بھاگ کر اپنی جان بچائی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 نومبر 1982ء)

❑ قادیانیوں نے ایک دینی رہنماء مولانا اللہ یار ارشد پر قاتلانہ حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ بعد از اں گرفتاری کے بعد عدالت نے قادیانیوں کی درخواست ضمانت مسترد کر دی۔ ذرائع کے مطابق ڈسٹرکٹ اور سیشن جج جھنگ نفیس احمد باجوہ نے ربوہ کیس میں ملوث قادیانیوں حکیم خورشید، ظہور احمد باجوہ، ماجد احمد، مبارک نسیم اور وسیم احمد کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔ استغاثہ کی جانب سے ڈسٹرکٹ اٹارنی رب نواز، چوہدری محمد ادریس سلیمی ایڈووکیٹ اور دیگر وکلاء نے بحث میں حصہ لیا جبکہ قادیانی ملزمان کی جانب سے ملک محمد ماجد اور مجید احمد نے حصہ لیا۔ درخواست ضمانت کی سماعت کے موقع پر کسی ناخوشگوار واقعہ کے پیش نظر پولیس کا سخت پہرہ تھا۔ یاد رہے کہ ان ملزموں نے ربوہ میں مسلمانوں کی مسجدِ احرار کے خطیب مولانا اللہ یار ارشد کو گذشتہ دنوں اس وقت تشدد کا نشانہ بنایا جب وہ لالیاں سے ربوہ میں بس سے اتر کر مسجد کی طرف جا رہے تھے۔ اس دوران قادیانیوں کے آدمیوں نے مولانا اللہ یار ارشد کو سڑک پر پڑی ہوئی بجری پر گھسیٹا، پاؤں میں سوئے مارے اور ان کے منہ پر پیشاب کرتے رہے۔ دریں اثناء ایس ایس پی جھنگ حاجی علی اصغر نے گذشتہ روز مجلسِ عمل

تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے ایک وفد کو بتایا کہ اس کیس میں ملوث ملزموں کے خلاف خصوصی فوجی عدالت میں مقدمہ چلایا جائے گا۔

(روزنامہ نوائے وقت 12 جولائی 1984ء)

❏ سیالکوٹ میں قادیانیوں نے دو طلبہ پر قاتلانہ حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق ختم نبوت کانفرنس حاجی پورہ سے واپسی پر گورنمنٹ ٹیکنیکل انسٹیٹیوٹ کے طلبہ پر محلہ دارا ارائیاں کے قریب مبینہ طور پر بعض قادیانیوں نے لاٹھیوں اور چھریوں سے حملہ کر کے دو طالب علموں طارق محمود ڈوگر اور زاہد محمود کو زخمی کر دیا۔ جب کالج کے طلبہ کو اطلاع ہوئی تو وہ ہسپتال پہنچے جن کو دیکھتے ہی پولیس نے ملزموں کو فرار کا موقع دیا، جس سے طلبہ مشتعل ہو گئے اور احتجاجی مظاہرہ کیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 16 مارچ 1986ء، روزنامہ جنگ کراچی 17 مارچ 1986ء)

❏ قادیانی سپرینٹنڈنٹ نے قادیانیت قبول نہ کرنے پر پوسٹ آفس کے کلرک پر مار پیٹ کا جھوٹا مقدمہ درج کروا دیا۔ یاد رہے کہ پاکستان میں قادیانیت کی تبلیغ کرنا صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی اور سنگین جرم ہے۔ تفصیلات کے مطابق ایڈیشنل ڈسٹرکٹ و سیشن جج جناب ساجد حسین نے مرکزی پوسٹ آفس کے کلرک مشرف علی کو 5 ہزار روپے کی ضمانت پر رہا کرنے کا حکم دے دیا۔ ملزم پر الزام ہے کہ اس نے پوسٹ آفس سپرنٹنڈنٹ عبدالرشید انیس کو زدوکوب کیا تھا۔ درخواست ضمانت میں عدالت کو بتایا گیا کہ سپرنٹنڈنٹ قادیانی ہے، وہ اسے ایک عرصہ سے مرتد کرنے کے لیے حربہ استعمال کر رہا ہے۔ اس نے قادیانیت قبول کرنے سے انکار کر دیا تو سپرنٹنڈنٹ نے اس کے خلاف مار پیٹ کے الزام میں جھوٹا مقدمہ درج کرا دیا۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 12 جون 1984ء)

❏ قادیانیوں نے عالم دین کو زدوکوب کر کے اغواء کرنے کی کوشش کی، مگر ناکامی پر فرار ہو گئے۔ تین (3) ملزمان کو گرفتار کر لیا گیا ہے اور بقیہ کی تلاش جاری ہے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں کے ایک گروہ نے ایک مسلمان عالم دین عبیداللہ پر حملہ کر کے انہیں اغواء کرنے کی کوشش میں ناکامی کے بعد کار میں بیٹھ کر راہ فرار اختیار کر لی۔ پولیس نے 3 افراد عبدالرحیم یونس، عبدالمجید اور شفیق مجید کو تعزیرات پاکستان کی دفعہ 506,323,147 کے تحت گرفتار کر لیا، جب کہ اسی گروہ کے 4 افراد کی تلاش جاری ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 20 مئی 1984ء)

❏ قادیانیوں نے کھاریاں کے قریب گاؤں چک سکندر اور جڑانوالہ کے قریب چک نمبر 562 میں گذشتہ روز دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک مسلمان کو گولیاں مار کر شہید اور کئی مسلمانوں کو شدید زخمی کر دیا، جس کی وجہ سے عوام میں شدید احتجاج کی صورت حال پیدا ہو گئی ہے۔ مختلف جماعتوں سے تعلق رکھنے والے علماء نے حکومت سے اس واقعہ کی شدید مذمت کی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 جولائی 1989ء)

❏ قادیانیوں نے خوشاب کے دینی رہنما قاری سعید احمد پر قاتلانہ حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ حملہ سے

پہلے قادیانیوں نے قاری سعید احمد کو دھمکی آمیز خط بھی لکھے، جس میں کہا کہ وہ قادیانیوں کو تبلیغ کرنے دیں اور ان کی راہ میں رکاوٹ نہ بنیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 اگست 1986ء)

❑ ربوہ میں طالب علم پر مبینہ تشدد کے سلسلے میں تین قادیانیوں کو گرفتار کرلیا گیا ہے۔ باوثوق ذرائع کے مطابق تعلیم الاسلام کالج ربوہ میں مبینہ طور پر مسلمان طالب علم پر تشدد کے خلاف آج آٹھویں روز بھی احتجاج جاری رہا۔ آج تمام مسلمان طلبہ کلاسوں کا بائیکاٹ کرتے ہوئے کالج کی مسجد میں جمع ہو گئے، جہاں طلبہ سے طالب علم لیڈر شمشاد محمد' شاہد عبدالقدوس' محمد شہزاد' محمد اسماعیل مکی' محمد اعظم راجہ' نور احمد' غلام عباس' محمد صفدر' محمد افضل صدر' صفدر علی نے خطاب کیا۔ مقررین نے مطالبہ کیا کہ روزنامہ الفضل کا ڈیکلریشن منسوخ کیا جائے اور علماء اور طلبہ کے خلاف مبینہ طور پر من گھڑت خبریں شائع کرنے پر ایڈیٹر اور پرنٹر پبلشرز کے خلاف کارروائی کی جائے۔ ڈی پی آئی پنجاب اور صدر شعبہ عربی تعلیم الاسلام کالج ربوہ کو برطرف کیا جائے۔ اس کے بعد تمام طلبہ منتشر ہو گئے۔ اس سلسلے میں سٹوڈنٹس یونین کے نمائندوں کا ایک ہنگامی اجلاس بھی آج ہوا جس میں روزنامہ الفضل کی مبینہ غلط بیانی کی مذمت کی گئی۔ دریں اثناء ڈی ایس پی چنیوٹ خان رئیس احمد خان نے بتایا ہے کہ تعلیم الاسلام کالج ربوہ کے طالب علم نور خان پر مبینہ طور پر تشدد کے سلسلے میں تین قادیانیوں کو گرفتار کرلیا گیا ہے، جبکہ اس کے اغواء کی کوشش میں استعمال ہونے والی کار کا پتہ بھی چل گیا ہے۔ انہوں نے امید ظاہر کی ہے کہ جلد ہی دیگر ملزموں کو بھی گرفتار کرلیا جائے گا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 فروری 1984ء)

❑ سرگودھا کے قریب قادیانیوں کی فائرنگ سے علاقے میں خوف وہراس پھیل گیا۔ سرگودھا سے چند کلومیٹر دور چک نمبر 98 شمالی میں ایک قادیانی عبدالحمید پٹواری اور مسلمان کا آپس میں معمولی بات پر جھگڑا ہو گیا، جس پر قادیانیوں نے مسلح ہو کر مسلمانوں پر حملہ کر دیا۔ بعد ازاں پولیس کی مداخلت پر سات قادیانیوں کو گرفتار کرلیا گیا اور ان کے قبضے سے 33 بندوقیں، بھاری مقدار میں کارتوس اور پانچ پستول بھی برآمد کر لیے گئے۔

(روزنامہ امروز ملتان 24 اگست 1989ء)

❑ سرگودھا کے نواحی چک نمبر 99 شمالی میں دو قادیانیوں نے سرگودھا کے ایک مسلمان محمد افضال کو زخمی کر دیا۔ واقعات کے مطابق چک نمبر 99 شمالی کے مبشر احمد' طارق احمد نے کسّی سے حملہ کر کے محمد اقبال کو زخمی کر دیا۔ ملزم موقع سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے۔ پولیس تھانہ صدر نے ملزمان کے خلاف دفعہ 324 ت پ کے تحت مقدمہ درج کر کے تحقیقات شروع کر دیں۔

(روزنامہ تجارت سرگودھا 30 نومبر 1989ء)

❑ قادیانیوں نے طاقت کے زور پر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مختلف علاقوں میں تبلیغ شروع کر دی ہے۔ اس کا انکشاف جڑانوالہ کے چک نمبر 644 گ ب کے حکیم غلام سرور نے

صدر پاکستان' وزیر اعظم پاکستان' گورنر پنجاب' وزیر اعلیٰ پنجاب، ڈپٹی کمشنر فیصل آباد، ایس ایس پی فیصل آباد، اے سی وعلاقہ مجسٹریٹ جڑانوالہ کو تحریری درخواستوں کے ذریعہ اطلاع دی ہے کہ چک نمبر 644 گ ب کی شریفاں بی بی نامی عورت کھلے عام مرزائیت کا پرچار کرتی ہے اور نبی کریمؐ اور مسلمانوں کی شان میں گستاخانہ کلمات کہتی ہے۔ غلام سرور نے کہا کہ شریفاں بی بی کی اس حرکت کا مجھے بے حد رنج تھا۔ گزشتہ روز شریفاں بی بی میرے پاس انجکشن لگوانے آئی تو میں نے اس گستاخ رسول کو ٹیکہ لگانے سے انکار کر دیا۔ اس کے بعد نماز عشاء کے بعد کچھ قادیانی نصیر احمد' محمد رفیق' مزمل حسین' محمد رمضان' فخر الاسلام میری دکان پر آئے اور مجھے گالیاں دیں اور زدوکوب کیا اس واقعہ کے بعد حکیم غلام سرور نے کہا کہ میں گاؤں کے معززین کے ساتھ منڈیانوالہ تھانہ کے ایس ایچ او رانا مسرور کے پاس گیا اور انہیں درخواست دی کہ ملزموں کے خلاف کارروائی کی جائے، مگر وہ ٹال مٹول سے کام لیتے رہے۔ اسی اثناء میں ایک دن مرزائی تھانہ انچارج کے پاس گئے اور صلح کرنے کو کہا۔ تھانہ انچارج نے مجھے بلا کر صلح کرنے کو کہا۔ میرے انکار پر مجھے مارنے کی دھمکی دے کر ایک سادہ کاغذ پر دستخط کروا لیے اور کہا کہ اگر آئندہ تم نے مرزائیوں کے خلاف کوئی بات کی تو تھانہ میں بند کر دیا جائے گا۔ حکیم غلام سرور نے درخواست میں استدعا کی ہے کہ توہین رسالتؐ اور اسے زدوکوب کرنے کی پاداش میں ملزمان کے خلاف کارروائی کی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 جولائی 1989ء)

☐ بوریوالہ کے نواحی گاؤں میں تین قادیانیوں نے مبینہ طور پر گورنمنٹ ڈگری کالج بوریوالہ میں سال اول کے طالب علم اور انجمن طلبہ اسلام کے کارکن محمد ارشد کو قاتلانہ حملہ کر کے شدید زخمی کر دیا۔ اس واقعہ کے خلاف انجمن کی درخواست پر طلبہ نے کلاسوں کا بائیکاٹ کر کے شہر میں احتجاجی جلوس نکالا، ٹائروں کو آگ لگائی اور قادیانی سربراہ مرزا طاہر احمد کا پتلا جلایا۔ انجمن کی پریس ریلیز کے مطابق چک نمبر 543 ای بی چھٹیاں والا میں تین قادیانیوں زمان رانجھا' سرور اور رمضان کا طالب علم محمد ارشد کے ساتھ گزشتہ روز عقائد کی بنیاد پر بحث مباحثہ ہوا، جس میں نوبت تلخ کلامی تک پہنچ گئی، لیکن موقع پر موجود لوگوں نے صورتِ حال کو خراب ہونے سے بچا لیا۔ واقعات کے مطابق گذشتہ شام کو مذکورہ قادیانیوں نے زخمی طالب علم کے چھوٹے بھائی امجد کو اور بعد ازاں ارشد پر کلہاڑیوں اور چاقوؤں سے حملہ کر کے انہیں زخمی کر دیا، جنھیں سول ہسپتال بوریوالہ میں داخل کرا دیا گیا ہے۔ تھانہ صدر پولیس نے تینوں قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر لیا، تاہم کوئی گرفتاری عمل میں نہیں آئی۔ اس واقعہ کے خلاف شہر بھر میں طلبہ نے ایک احتجاجی جلوس نکالا جس کی قیادت انجمن طلبہ اسلام کے مقامی رہنماء کر رہے تھے انہوں نے حکومت سے مطالبہ کیا کہ تمام ملزمان کو گرفتار کر کے فوری سزا دی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 5 نومبر 1986ء)

☐ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے، آزادیٔ صحافت کی دھجیاں بکھیرتے ہوئے صدارتی آرڈیننس شائع کرنے پر روزنامہ جنگ کے دفاتر کو دھمکی آمیز خطوط لکھنا شروع کر دیئے۔ آج رات ایک بجے کے بعد روزنامہ "جنگ" کے دفتر میں ایک خط موصول ہوا جس میں روزنامہ "جنگ" ملک کے اعلیٰ

حکام اور علماء کو قادیانیوں کے خلاف آرڈیننس کے اجراء اور اسے شائع کرنے پر سنگین نتائج کی دھمکیاں دی گئی ہیں۔ خط کے نیچے لاہور کے معروف قادیانی رہنماؤں کے نام لکھے ہوئے ہیں۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 29 اپریل 1984ء)**

❑ قادیانیوں نے راولپنڈی کے ایک دینی رہنماء مولانا احسان احمد دانش کو مسلح ہو کر اتوار کی صبح چاقوؤں کے وار کر کے زخمی کر دیا۔ انہیں سول ہسپتال میں داخل کروا دیا گیا ہے، جہاں پر ان کی حالت خطرے سے باہر بتائی جاتی ہے۔ مولانا کے مطابق قادیانیوں نے ان پر یہ حملہ محمد انور قادیانی کے ایماء پر کیا ہے۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔ مختلف مذہبی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس حملہ کی شدید مذمت کی ہے۔

**(روزنامہ جنگ راولپنڈی 14 مئی 1990ء)**

❑ پنجاب پولیس قادیانی رکن سرحد اسمبلی کو اقدام قتل کے مقدمہ میں گرفتار کرنے میں ناکام ہو گئی ہے۔ تفصیلات کے مطابق سرحد اسمبلی میں قادیانی رکن اسمبلی ملک قاسم الدین کو گرفتار کرنے کے لیے پنجاب پولیس پشاور پہنچ گئی، تاہم مبینہ ملزم نے گرفتاری سے بچنے کے لیے ایڈیشنل سیشن جج عالم زیب خان کی عدالت سے عبوری قبل از گرفتاری ضمانت کرالی ہے۔ فاضل عدالت نے ملزم کو 28 دسمبر کو سیشن جج لاہور کی عدالت میں پیش ہونے کا حکم دیا ہے۔ پولیس رپورٹ کے مطابق تھانہ علامہ اقبال ٹاؤن پولیس میں قادیانی رکن اسمبلی ملک قاسم الدین کے خلاف اقدام قتل کا مقدمہ درج ہوا، جس پر پولیس اسے گرفتار کرنے اتوار کی صبح اچانک ایم پی اے ریسٹ ہاؤس پہنچ گئی تاہم علم ہونے پر مذکورہ ایم پی اے نے عبوری قبل از گرفتاری ضمانت کرالی۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 23 دسمبر 1991ء)**

❑ قادیانیوں نے ایک دینی جماعت کے جاں فروشوں کے قتل کا منصوبہ تیار کر لیا ہے۔ اس کا انکشاف دینی جماعت کے ایڈیشنل سیکرٹری جنرل ضیاء القاسمی نے آج یہاں پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے کیا کہ مرزا طاہر احمد نے ربوہ کے سرکردہ قادیانیوں کو ہدایت کی ہے کہ تحفظِ ختم نبوت کے جاں فروشوں کو قتل کرنے کے لیے غنڈہ عناصر اور اجرتی قاتلوں کی خدمات حاصل کرنے کے لیے تجوریوں کے منہ کھول دیں۔ انہوں نے کہا کہ قادیانی محرم الحرام میں فرقہ وارانہ فسادات پھیلانے کے لیے بھی سازش کرنا چاہتے ہیں فرضی تنظیموں کے نام سے فرقہ وارانہ اشتعال انگیز لٹریچر کی اشاعت اس کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ جبکہ مجلسِ عمل نے تمام مکاتب فکر سے رابطہ کر کے فیصلہ کر لیا ہے کہ وہ محرم الحرام حسب سابق عقیدت واحترام سے منائیں گے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 20 ستمبر 1984ء)**

❑ قادیانیوں نے ملک میں فرقہ وارانہ فسادات اور دہشت گردی کا منصوبہ تیار کر لیا ہے۔ جامع مسجد احرار ربوہ کے خطیب مولانا اللہ یار ارشد نے انکشاف کیا ہے کہ مرزا طاہر احمد کی خصوصی ہدایت پر مرزا غلام احمد قادیانی کے خاندان کے تمام افراد ربوہ سے خفیہ طور پر لندن منتقل ہونا شروع ہو گئے ہیں اور دیگر قادیانیوں کو بھی لندن بلایا گیا ہے جب کہ مرزا طاہر احمد لندن سے نائیجیریا روانہ ہوئے، جہاں سے وہ اسرائیل گئے اور اسرائیل

کے صدر سے ملاقات کی۔ مولانا اللہ یار ارشد نے بتایا کہ قادیانیوں کا اشتعال انگیز لٹریچر روزانہ ربوہ ڈاک خانہ کے ذریعہ بیرونی ممالک کو ارسال کیا جا رہا ہے۔ انہوں نے مزید انکشاف کیا کہ قادیانیوں نے مقامی علماء کے قتل کا ایک جامع منصوبہ تیار کیا ہے۔ اس سلسلے میں مولانا اللہ یار ارشد نے ربوہ تھانہ میں مرزا طاہر احمد' مرزا منصور احمد' حکیم خورشید' عبدالعزیز بھانبھڑی قادیانی اور ترجمان مرزا محمد شفیع اشرف کے خلاف رپورٹ درج کرادی ہے۔ اس رپورٹ میں انہوں نے الزام لگایا ہے کہ قادیانی انہیں اغواء کر کے قتل کرنے کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ مولانا اللہ یار ارشد نے حکومت کی توجہ قادیانیوں کے اخبار الفضل کی اشتعال انگیزی اور کھلم کھلا قادیانی عقائد کی اشاعت کی طرف مبذول کرائی ہے اور روزنامہ الفضل کے خلاف بھی رپورٹ درج کرادی ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 28 مئی 1984ء)

❏ تحفظِ ختمِ نبوتؑ یوتھ فورس کے زیر اہتمام داتہ ضلع مانسہرہ میں مرزائیت کے خلاف مظاہرہ ہوا۔ تفصیلات کے مطابق مرزائیوں نے داتہ کے ممتاز عالم دین مولانا خلیل الرحمان کو مرزائیت کی تبلیغ سے روکنے پر دھمکی آمیز خطوط لکھے اور کہا کہ آپ مرزا قادیانی کی شان میں گستاخی کے مرتکب ہو رہے ہیں، جس کی آپ کو عبرت ناک سزا دی جائے گی۔ مزید کہا کہ آپ کی معافی کی ایک ہی صورت ہے کہ آپ اپنے سابقہ رویے سے توبہ کر کے مرزائیت قبول کرلیں۔

مرزائیت کی اس اشتعال انگیزی پر موضع داتہ میں خصوصاً اور ہزارہ ڈویژن کے مسلمانوں میں سخت اشتعال پھیل گیا۔

(ہفت روزہ ختمِ نبوت 13 تا 19 مئی 1994ء)

❏ باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ روسی سفارتکار گورنکوف کا مبینہ قاتل ظفر احمد قادیانی 14 ستمبر کی رات سوا دس بجے میسے گیٹ راولپنڈی میں واقع ہوٹل لالہ زار پہنچا تھا اور اس نے جعلی شناختی کارڈ کے ذریعہ جعلی نام پر ہوٹل میں کمرہ لیا تھا۔ اس وقت وہ پتلون قمیض پہنے ہوئے تھا۔ کمرہ لیتے ہوئے ہوٹل کے رجسٹر میں اس نے جو کوائف لکھوائے تھے وہ درج ذیل ہیں تاریخ 14 ستمبر آمد کا وقت 14:20 نام محمود انور ولد مسعود انور عمر 31 سال پتہ نیو گارڈن ٹاؤن لاہور۔ شناختی کارڈ نمبر 270-86-426294 ظفر احمد نے ہوٹل والوں کو اپنا شناختی کارڈ بھی دکھایا، جس پر اس کا نام محمود انور تھا۔ اس نے رجسٹر پر روانی سے دستخط کیے اور ہوٹل والوں نے اسے 12 نمبر کمرہ دیا۔ بعد ازاں پولیس نے اس کے کمرے سے دیگر سامان اپنے قبضے میں لے لیا۔

(روزنامہ جنگ کراچی 19 ستمبر 1986ء)

❏ چونڈہ۔ مرزائیت سے تائب اور متحدہ انجمن طلباء کے صدر اور امیر جماعت خدام الاسلام چونڈہ چوہدری رفیق احمد گذشتہ دنوں مسجد جٹاں محلہ مہندوال میں مرزائیوں کے قاتلانہ حملہ سے بال بال بچ گئے۔

رفیق احمد باجوہ کے والد چوہدری بشیر احمد باجوہ نے زندگی وقف کی ہوئی ہے اور ان کے دادا چوہدری رحمت خاں جنہوں نے مرزا غلام احمد کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ 21 سال سے ربوہ میں مقیم تھے اور خاندانی

ماحول اور عقائد کے باعث کٹر مرزائی تھے، لیکن کچھ عرصہ پہلے اسلام کے گہرے مطالعہ اور ختم نبوت کے مسئلہ کی اہمیت کو سمجھنے اور مرزائیوں کی اسلام اور ملک دشمن سرگرمیوں سے باخبر ہونے کے بعد مرزائیت سے توبہ کر کے حلقہ بگوش اسلام ہو گئے تھے۔ بعد ازاں انہوں نے نومبر 1972ء میں ربوہ میں تعلیم الاسلام کالج میں انجمن احمدیہ کے عمل دخل اور طلبہ پر ظلم و تشدد کے خلاف طلبہ کی ایک تنظیم متحدہ انجمن طلباء کے نام سے قائم کی اور مرزائیت کی تاریخ میں پہلی بار مرزائیت کے قلعہ میں خلیفہ ربوہ کے خلاف علم بغاوت بلند کیا۔ تعلیم الاسلام کالج میں ہڑتال کروائی اور مرزائیوں کے کالے قوانین کو چیلنج کیا، جس کی پاداش میں مرزائیوں نے رفیق باجوہ کو اپنے ظلم کا نشانہ بنایا۔ ان پر قاتلانہ حملے کیے اور انہیں شدید زخمی کر دیا۔ آخر کار رفیق باجوہ مجبور ہو کر ربوہ سے نکل آئے۔ ربوہ بدر ہونے کے بعد رفیق باجوہ اپنے آبائی گاؤں میں چلے گئے اور انہوں نے اسلام کی تبلیغ شروع کر دی۔ گھر کے بھیدی نے جب راز سے پردہ اٹھایا تو چونڈہ کے مرزائی بوکھلا اٹھے اور انہوں نے رفیق باجوہ کو طرح طرح سے پریشان کرنا شروع کر دیا اور چند روز قبل جب وہ چونڈہ کی ایک مسجد میں مسلمان بچوں کو قرآن پاک کا درس دے رہے تھے تو مرزائیوں نے ان پر ہلہ بول دیا۔ حملہ آوروں نے قرآن مجید کی سخت بے حرمتی کی۔ چونڈہ کے مسلمانوں اور علمائے دین نے مرزائیوں کی اس اشتعال انگیز کارروائی اور رفیق باجوہ پر حملہ کی سخت الفاظ میں مذمت کرتے ہوئے مطالبہ کیا ہے کہ ملزموں کے خلاف سخت ترین قانونی کارروائی کی جائے۔ جناب رفیق باجوہ پر اس قاتلانہ حملہ کے خلاف پولیس نے حسب عادت معاملہ گول کر دیا۔ اس سے مرزائیوں کے حوصلے بلند ہوئے۔ انہوں نے 25 جنوری 1974ء کو جناب رفیق باجوہ اور مولانا محمد خان مبلغ عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ سیالکوٹ پر چونڈہ میں ایک اور قاتلانہ حملہ کیا۔

(ہفت روزہ لولاک 5 فروری 1974ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے دو طالب علموں مسٹر احمد نواز (ایف اے) اور مسٹر حسین شاہ (بی اے) کو مبینہ طور پر ربوہ میں پکڑ کر حبس بے جا میں رکھ کر شدید زدوکوب کیا۔ طلباء پر بہیمانہ تشدد کے ساتھ ساتھ اسی اسی کوڑے بھی مارے، جس سے دونوں طالب علم بے ہوش اور ادھ موئے ہو گئے۔ بعد ازاں انہیں ایک عام راستے پر چھوڑ دیا جہاں سے چند راہگیروں نے انہیں ہسپتال پہنچایا۔

(لولاک 3 مارچ 1967ء)

# فرقہ ورانہ فسادات کی سازش، دہشت گردی، تخریب کاری

❑ کہانی کا آغاز اس وقت سے ہوتا ہے جب مارشل لاء کے ایک ضابطہ کے ذریعے قادیانیوں پر اسلامی شعائر اور نام استعمال کرنے پر پابندی عائد کر دی گئی اور قادیانی گروہ کے سرغنہ مرزا طاہر احمد ملک سے فرار ہوئے۔ مرزا طاہر نے ملک سے باہر جانے کے بعد سے اب تک ربوہ سے مسلسل رابطہ رکھا جس کا ذریعہ قادیانیوں کے مرکزی سیکرٹریٹ میں دو لائینوں کا ایکس چینج ہے۔ مرزا طاہر روزانہ صبح ساڑھے سات بجے اور رات آٹھ بجے اپنے قائم مقام سے بین الاقوامی رابطہ کے ٹیلی فون پر رپورٹ لیتے ہیں اور مزید ہدایات دیتے ہیں۔ اسی رابطہ کے ذریعہ ایک خوفناک سازش کے تانے بانے بُنے گئے۔ سازش کی کڑیاں اندرا گاندھی سے ہونے والی قادیانی لیڈروں کے ایک وفد کی اس ملاقات سے بھی ملتی ہیں جس میں انہوں نے مسز اندرا گاندھی سے صدر ضیاء پر دباؤ ڈال کر قادیانیوں کے خلاف نافذ ہونے والے ضابطہ کو واپس کرانے کی کوشش کرنے کی درخواست کی تھی۔ اسی ملاقات میں اندرا گاندھی نے قادیانیوں کو کچھ لائینیں دی تھیں جن کی روشنی میں یہ سازش تیار کی گئی۔

سازش کے دو بنیادی ہدف ہیں۔ پہلا محرم الحرام میں شیعہ سنی فسادات برپا کرنا ہے اور دوسرا فسادات کی آگ بھڑکا کر حالات کو مسلسل خراب کر کے بیرونی مداخلت کی راہ ہموار کرنا ہے۔ اس سازش میں قادیانیوں کے علاوہ کمیونسٹ بھی مرکزی کردار ادا کریں گے۔

تفصیلات کے مطابق ابتدائی ہدف پر عمل درآمد کرانے کے لیے قادیانیوں نے 1 ارب 70 کروڑ 96 لاکھ 68 ہزار روپے کے سالانہ بجٹ 85-1984 میں سے ایک خطیر رقم شیعہ سنی فسادات کے لیے مختص کی ہے۔ حکمتِ عملی یہ طے کی گئی ہے کہ پہلے مرحلہ میں ذاکرین کرام اور خطیب حضرات کو ٹارگٹ بنا کر ان پر کام کیا جائے گا اور ان کی کمزوریاں تلاش کی جائیں گی۔ اگر کوئی ٹارگٹ دوستانہ ماحول میں ہی ''راہِ راست'' پر آ گیا تو درست ورنہ انہیں بلیک میل کر کے ان سے اپنے مذموم مقاصد کی تکمیل کرائی جائے گی۔ اس ضمن میں تقریباً 36 لاکھ روپے کی رقوم کی تقسیم کی تفصیلات مل سکی ہیں جن کے مطابق ضلع فیصل آباد میں 2 لاکھ 18 ہزار روپے، ضلع سرگودھا میں 1 لاکھ 67 ہزار روپے بذریعہ ظفر بک ڈپو اردو بازار، لاہور میں 6 لاکھ 31 ہزار روپے بذریعہ کاردو اقساط میں مسٹر حمید نصر اللہ کو ارسال کیے گئے جبکہ اسلام آباد میں 1 لاکھ 60 ہزار روپے، ضلع راولپنڈی میں 2 لاکھ روپے، کراچی میں 17 لاکھ 22 ہزار روپے، حیدر آباد کو 3 لاکھ 32 ہزار روپے اور ساہیوال کو 45 ہزار روپے

ارسال کیے گئے ہیں۔ بقیہ رقوم کی تفصیلات معلوم نہیں ہو سکیں۔

معلوم ہوا ہے کہ اس مقصد کے لیے علماء اور ذاکرین کو استعمال کرنے کے علاوہ بڑے پیمانے پر نشرو اشاعت بھی کی جائے گی جس سے رائے عامہ میں اشتعال پیدا کرنے کے لیے مدد لی جائے گی۔ اس خوفناک سازش کا ایک اہم نکتہ یہ بھی ہے کہ عزاداروں کے جلوسوں اور دیگر مسلمانوں کا باہم تصادم کرانے کی ہر ممکن کوشش کی جائے۔ اس موقع پر کشت وخون کرنے اور قتل وغارت کرنے کا پروگرام بھی بنایا گیا ہے۔ انتہائی قریبی ذرائع کے مطابق اگر ہزار دو ہزار زندگیاں ختم کرنے کی ضرورت پڑی تو اس سے بھی گریز نہیں کیا جائے گا۔ اس مقصد کے لیے قادیانی تخریب کاروں کو خصوصی تربیت دی گئی ہے۔

سازش کے دوسرے مرحلہ میں کمیونسٹوں کی مدد سے ملک میں مزید گڑبڑ پیدا کی جائے گی اور امن عامہ کو مکمل طور پر تباہ کرنے کی کوشش کی جائے گی تاکہ بیرونی مداخلت کی راہ ہموار ہو سکے۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 5 تا 11 اکتوبر 1984ء)

❑ جدہ (6 نومبر) ریڈیو جدہ نے اسلام آباد کے باخبر ذریعوں کے حوالہ سے بتایا ہے کہ پاکستان کی پولیس نے متعدد تخریب کاروں کو گرفتار کر لیا ہے۔ یہ گرفتاریاں کل اسلام آباد میں دو تخریب کاروں کی گرفتاری کے بعد عمل میں آئیں جو ملک دشمن پمفلٹ تقسیم کر رہے تھے۔ ان دونوں افراد سے پوچھ گچھ کے بعد متعدد افراد کو گرفتار کیا گیا جن میں کچھ نوجوان عورتیں بھی شامل ہیں۔ کل جن تخریب کاروں کو حراست میں لیا گیا تھا، ان کا تعلق قادیانیوں سے بتایا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 7 نومبر 1981ء)

❑ ایک قادیانی نے انٹرنیشنل ختم نبوت موومنٹ کے سیکرٹری اطلاعات قاری شبیر احمد عثمانی کے بھائی کے گھر کو شام ہوتے ہی نذر آتش کر دیا۔ وہ ملتان عید کرنے گئے ہوئے تھے کہ ان کی عدم موجودگی میں یہ سانحہ ہوا۔ مدرسہ ختم نبوت احمد نگر کے مہتمم قاری عبدالہادی جو قاری شبیر احمد عثمانی کے بھائی ہیں کے مکان کو مسلم کالونی ربوہ نامعلوم شخص نے آگ لگا دی۔ عیدالاضحیٰ کے بعد شام عشاء کی نماز کے قریب قاری شبیر احمد نے اپنے بھائی عبدالہادی کے گھر سے دھواں اٹھتا دیکھا تو وہ دیوار پھلانگ کر اندر گئے اور جس کمرے سے دھواں اٹھ رہا تھا اس کی دیوار کو توڑ دیا، اندر آگ کے شعلے بھڑک رہے تھے جن سے قیمتی سلے ان سلے زنانہ ملبوسات بستر اور چارپائیاں جل کر راکھ ہو گئیں، جب کہ ایک صندوق توڑ کر اس میں پڑے 30 ہزار روپے نکال لیے گئے تھے جس سے یہ بھی اندازہ لگایا جا رہا ہے کہ نامعلوم شخص چور تھا جس نے نقدی اٹھانے کے بعد سامان کو آگ لگا دی یا اندھیرے کی وجہ سے دیا سلائی جلا کر نقدی ڈھونڈنے کے دوران اتفاقیہ طور پر دیا سلائی یا سگریٹ سے آگ لگ گئی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 مئی 1996ء)

❑ گزشتہ دنوں سندھ میں دو مسلح دہشت گرد پکڑے گئے، ان کا تعلق ربوہ سے تھا جو صوبہ پنجاب میں قادیانیوں کا مرکز ہے۔ کراچی میں ماڈل کالونی ایک ایسی جگہ ہے جسے ربوہ ثانی قرار دیا جا رہا ہے۔ حیدرآباد سے

پہلے ماڈل کالونی میں خوفناک خونریزی کروائی گئی۔ ماڈل کالونی کے رہنے والے ایک محب وطن شہری عبدالطیف ملک نے روزنامہ نوائے وقت کراچی 23 مئی 1990ء کی اشاعت میں ایک بیان دیا ہے۔ انہوں نے ماڈل کالونی کراچی میں قادیانیوں کی تخریبی سرگرمیوں کی مذمت کرتے ہوئے کہا کہ علاقہ کے مسلمانوں کو چاہیے کہ اپنے اختلافات بھلا کر دشمنِ خدا، دشمنِ ختم نبوت اور دشمنانِ ازواجِ مطہرات واصحاب رسولؐ کے خلاف سرگرم ہو جائیں۔ انہوں نے کہا کہ ماڈل کالونی کراچی قادیانیوں کا ربوہ بنتی جارہی ہے۔ ماڈل کالونی میں قادیانی قتل و غارت گری کا بازار گرم کرتے ہیں۔ یہاں کے رہائشیوں سے غنڈہ ٹیکس وصول کرتے ہیں بلکہ انہوں نے اپنے مذموم عزائم کے تحت ماڈل کالونی کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے۔

ایک خط کا بطور خاص تذکرہ کیا گیا ہے جو تحریکِ انسداد قادیانیت کے لیٹر پیڈ پر لکھا گیا ہے اور نیچے الپ ارسلان مجددی کا نام درج ہے۔ خط کا خلاصہ ملاحظہ ہو۔ لکھتے ہیں کہ ہنگامی نوعیت کی ضرورت کے پیش نظر تحریک کی طرف سے یہ مراسلہ آپ کی توجہ کے لیے بھیجا جارہا ہے۔ عرض یہ ہے کہ جنگِ آزادی کشمیر کے سلسلہ میں جب کراچی سے لے کر شمالی علاقہ جات تک حکومت اور حزب اختلاف سمیت تمام مسلمان سیسہ پلائی ہوئی دیوار کی طرح متحد ہو چکے ہیں، کراچی، حیدر آباد اور نواب شاہ سمیت پورے سندھ میں جو قتل و غارت گری کا بازار گرم کر دیا گیا ہے اس سلسلے میں دراصل ظاہری طور پر جو کچھ نظر آرہا ہے حقیقتاً ایسا نہیں ہے تحریک انسداد قادیانیت کے خفیہ کارکنان کی اطلاع کے مطابق پیپلز پارٹی اور اپوزیشن کے تنازعہ کا فائدہ اٹھا کر کراچی اور سندھ کے دوسرے شہروں میں قادیانی مسلح افراد نے ایسے مسلمان نوجوان اور پڑھے لکھے افراد کو اغوا کر لیا ہے اور انہیں افغانیوں کے روپ میں قادیانی کمانڈوز کی بستیوں میں رکھا گیا ہے اور کئی گاڑیاں اور موٹر سائیکل بھی چھینے گئے ہیں تاکہ ان لوگوں پر تشدد کر کے ہاتھ پاؤں توڑ کر یا زندہ جلا کر گاڑیوں کے ذریعے شاہراہوں پر ڈالا جائے اور اسطرح مہاجر پٹھانوں اور دیگر لوگوں میں فساد کرایا جاسکے اس دوران شہر کے مختلف علاقوں میں قادیانی گزشتہ پانچ سالوں میں کثرت سے آباد ہو گئے ہیں۔ انہوں نے فاد اور را کے ایجنٹ طلب کر لیے ہیں تاکہ مسئلہ کشمیر پر فوج کو انتشار کا شکار کر کے سندھو دیش کے قیام کی راہ نکالی جاسکے اور احمدیوں (قادیانیوں) کے اس عقیدے کو برقرار رکھا جائے کہ "کشمیر مرزا قادیانی کی امت برسر اقتدار آکر ختم کرے گی" احمدیوں (قادیانیوں) کے مراکز میں ہماری اطلاعات کے مطابق اس وقت مجموعی طور پر 163 افراد قید ہیں۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 6 نومبر 1992ء)

❏ کالجوں اور یونیورسٹیوں میں بدامنی پھیلانے کے ذمہ دار بھی قادیانی ہیں انہوں نے اس مقصد کے لیے مختلف کالجوں میں مختلف ناموں سے تنظیمیں بنائی ہوئی ہیں جس کی واضح مثالیں انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور میں کیو ایس ایف (QSF)، نشتر کالج میں دی لبرل (THE LIBERAL) قائداعظم میڈیکل کالج میں دی ایگل (THE EAGLE)، پنجاب میڈیکل کالج میں دی ریلینٹ (THE RELIENT) موجود ہیں ان تنظیموں کے یہ مقاصد ہیں (1) انتظامیہ خصوصاً اساتذہ میں موجود قادیانی لابی کی مدد کرنا۔ (2) مختلف طلبہ تنظیموں میں موجود مسلمان طلباء کو آپس میں لڑانا اور قتل و غارت گری کروا کر قادیانی مشن کو فائدہ

پہنچانا۔ یہی وجہ ہے کہ بالخصوص انجینئرنگ یونیورسٹی میں ہونے والی تمام لڑائیوں میں قادیانی طلبہ پیش پیش رہے ہیں۔ 1980ء میں قادیانی جماعت کا سربراہ اور QSF کا صدر انس احمد قادیانی قتل ہوا، جو ربوہ میں دفن ہے اور اس کے نام سے ربوہ میں انس مارکیٹ بنائی گئی ہے۔ 1990ء میں قادیانی جماعت انجینئرنگ یونیورسٹی کا نائب خلیفہ اور QSF کا سرگرم رکن ناصر الدین محمود احمد قادیانی قتل ہوا ہے جس کو واہ کینٹ کے مرکز احمدیہ میں دفن کیا گیا ہے۔ ناصر الدین (اور انس احمد) قادیانی غنڈہ گردی کے نتیجے میں مخالف جماعتوں کے حملے میں قتل ہوئے ہیں۔

**(روزنامہ نوائے وقت فیچر 3 مارچ 1992ء)**

❏ ملک میں تخریب کاری اور ببرک کارمل کی حمایت میں سوشلسٹ نظریات پر مشتمل ملک دشمن لٹریچر تقسیم کرتے ہوئے دو قادیانی افراد کو رنگے ہاتھوں گرفتار کر لیا گیا ہے۔ یہ گرفتاری اسلام آباد میں عمل میں آئی ہے، گرفتار ہونے والوں میں جمیل احمد قادیانی اور سلیم احمد قادیانی دو لیکچرار ہیں۔ جمیل احمد قائداعظم یونیورسٹی میں لیکچرار ہے اور مرزا نور الدین (خلیفہ اول) کا پوتا ہے۔ جمیل احمد کو تخریب کاری کے جرم میں 7 سال قید بامشقت اور 5 ہزار روپے جرمانہ اور عدم ادائیگی کی صورت میں مزید سزائے قید دی گئی ہے۔

**(روزنامہ نوائے وقت 8 نومبر 1983ء)**

❏ سرحد کا ایک پٹھان سکندر مومن افغانستان پر روسی جارحیت کے دوران سرحد سے فرار ہو کر کابل چلا گیا تھا۔ اب یہ خبر معلوم ہوئی ہے کہ قلندر مومن کابل میں پاکستان کے خلاف تخریب کاروں کے جتھے تیار کرتا ہے اور انہیں پاکستان عملی دہشت گردی کے لیے بھیجتا ہے۔ اس دشمنِ ملک وملت کا تعلق قادیانی مذہب سے بتایا جاتا ہے۔

**(اردو ڈائجسٹ لاہور اکتوبر 1982ء)**

❏ وزیر آباد کے مشہور قادیانی لیڈر باگورا کے ہاتھ میں بم پھٹ گیا اور وہ شدید زخمی ہو گیا۔ جس وقت بم پھٹا اس وقت باگورا کے گھر کے قریب وزیر آباد کے ممتاز عالم دین مولانا محمد رمضان کا جنازہ ان کے گھر سے باہر لایا جا رہا تھا اور ایک بہت بڑا ہجوم جنازے کے ہمراہ تھا۔ اندازہ ہے کہ باگورا مذکورہ بم ہجوم کے اوپر پھینکنا چاہتا تھا لیکن خدا کی قدرت کہ وہ خود اس سے زخمی ہو گیا۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 10 اکتوبر 1974ء)**

❏ گزشتہ دنوں قادیانیوں نے ایک بہت بڑے فرقہ وارانہ فساد کا منصوبہ بنایا اور ایک گمراہ کن اور شرانگیز پمفلٹ ''بریلوی کافر ہیں'' کے عنوان سے چھاپ کر تقسیم کیا۔ اس سے قادیانی یہ تاثر دینا چاہتے ہیں کہ یہ پمفلٹ دیوبندیوں نے لکھا اور شائع کیا ہے تاکہ دیوبندیوں اور بریلویوں میں فساد ہو جائے۔ اس طرح یہ دونوں متحد فرقے ختم نبوت کے محاذ سے الگ الگ ہو جائیں

**(نوائے وقت لاہور 24 جولائی 1984ء)**

❏ لاہور میں وارداتیں کرنے والے دو سپاہی کراچی میں گرفتار کر لیے گئے ہیں اور ان سے اسلحہ بھی

برآمد ہوا ہے۔ اسلحہ میں رائفلیں' ریوالور اور پستول اور ایک سو کارتوس شامل ہیں۔ ان میں۔ سے ایک کا نام عبدالرزاق اور دوسرے کا نام عزیز احمد بتایا گیا ہے۔ عزیز احمد ٹاہلی کا رہنے والا قادیانی ہے، اس کے والد کا نام رشید احمد اور دادا کا نام خیر دین ہے یہ پورا خاندان قادیانی ہے۔ ان ملزموں سے ممنوعہ بور کا اسلحہ برآمد ہوا ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ قادیانی اپنے خلیفہ مرزا طاہر احمد کے حکم سے پورے زور و شور سے تخریب کاری' دہشت گردی اور قتل و غارت گری میں ملوث ہیں تاکہ ملک میں انتشار و انارکی پھیل سکے۔

(ہفت روزہ لولاک جلد نمبر 19 شمارہ نمبر 32 دسمبر 1982ء)

❏ پچھلے سال 1989ء میں سکھر سے بیس کلومیٹر دور سانگھی نام کے ایک چھوٹے سے ریلوے سٹیشن پر ملتان سے کراچی جانے والی زکریا ایکسپریس ایک مال گاڑی سے ٹکرا کر خوفناک حادثے کا شکار ہوگئی ہے جس میں سینکڑوں افراد جاں بحق' ہزاروں زخمی اور بے حد مالی نقصان ہوا ہے۔ اس اندوہناک حادثہ پر پورا ملک سوگوار ہوگیا۔ ریلوے کے وفاقی وزیر اور وزیر اعظم پاکستان نے اس حادثہ کو تخریب کاری کا نتیجہ قرار دیا ہے۔ ہمارا ابھی سو فیصد گمان یہ ہے کہ یہ تخریب کاری کا نتیجہ ہے۔ رات کے وقت ڈیوٹی پر موجود عملہ فرار ہوگیا۔ عملے کے افراد میں کچھ افراد جئے سندھ تحریک سے وابستہ اور ایک ظہور احمد قادیانی بہت زیادہ مشکوک سمجھے جارہے ہیں۔ زکریا ایکسپریس کے ڈرائیور کے مطابق رات کا وقت تھا، لائن کلیئر تھی، سگنل ڈاؤن تھا مگر کانٹا نہیں بدلا گیا تھا۔ اس کا احساس اسے اس وقت ہوا جب مال گاڑی کا انجن ریل گاڑی کے انجن سے صرف دو سو گز کے فاصلے پر رہ گیا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ ظہور احمد کی کانٹا بدلنے کی ڈیوٹی تھی۔

(روزنامہ جنگ 13 مارچ 1990ء)

❏ انکشاف کیا گیا ہے کہ قادیانیوں نے محرم الحرام میں وسیع پیمانے پر شیعہ سنی فساد کا خطرناک منصوبہ تیار کیا ہے اور اس فساد کے لیے صوبہ پنجاب کو منتخب کیا گیا ہے 25 لاکھ روپے اس سازش کے لیے مختص کیے گئے ہیں۔ اس سازشی منصوبہ کی تفصیل کچھ اس طرح ہے کہ سندھ' بلوچستان اور صوبہ سرحد سے خدام احمدیہ سے تعلق رکھنے والے قادیانی نوجوانوں کو پنجاب کے مختلف شہروں میں 2 اگست سے پہلے پہنچنے کی ہدایت کی گئی ہے۔ یہ قادیانی نوجوان سرگودھا، لاہور، سیالکوٹ، گوجرانوالہ، ملتان، فیصل آباد اور دوسرے شہروں میں پہنچ کر وہاں کے مقامی قادیانی امیروں کو رپورٹ کریں گے۔۔۔۔۔۔ اس سازش میں حکمت عملی اس طرح تیار کی گئی ہے کہ کسی شہر میں مقامی قادیانی اس سازش میں شریک نہ ہوں گے قادیانی نوجوانوں کو لوہے کی بڑی بڑی زنجیریں اور آتش گیر اسلحہ اور خنجر دیئے جائیں گے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 جولائی 1989ء)

❏ تخت ہزارہ میں قادیانیوں نے مسلمانوں کے قبرستان کو تیل چھڑک کر آگ لگادی۔ قادیانیوں کی اس دہشت گردی کا مقصد مسلمانوں کے جذبات مجروح کرنا تھا۔ باخبر ذرائع کے مطابق عدالت عظمیٰ کے حالیہ فیصلے پر جس میں قادیانیوں کی دائر کردہ رٹ درخواستیں خارج کردی گئی ہیں، قادیانیوں نے مشتعل ہوکر قصبہ تخت ہزارہ میں مسلمانوں کے قبرستان میں مٹی کا تیل چھڑک کر آگ لگادی اور دھمکی دی کہ ''ہم کسی عدالت کے حکم اور

قانون کونہیں مانتے، جاؤ ہمارا جو بگاڑ سکتے ہو بگاڑ لو"۔

(روزنامہ پاکستان 27 جولائی 1993ء)

❑ چنیوٹ میں قادیانیوں نے قرآن مجید نذر آتش کروانے شروع کر دیئے۔ تفصیلات کے مطابق جامعہ مسجد صدیق اکبر میں قرآن پاک نذر آتش کرنے کی سازش پکڑی گئی اور ملزم کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ ہفتہ کو ملزم فرخ جمیل نے ظہر کے وقت مسجد کا دروازہ بند کر کے آتش گیر مادہ قرآن پاک کی الماریوں میں رکھا پھر فرار ہو کر گھر پہنچ گیا۔ اس دوران مسجد میں آگ لگ گئی اور قرآن مجید کے کئی نسخے شہید ہو گئے۔ معلوم ہوا ہے کہ ملزم جب مسجد میں داخل ہوا تو اس کے ہاتھ میں ایک تھیلا تھا جس میں آتش گیر مادہ یا بارود تھا ملزم نے وہ مسجد کی الماری میں رکھ دیا۔ ملزم ربوہ میں لائن مین ہے اور قادیانیوں کی طرف سے شہر میں شیعہ سنی فساد کرانے کے لیے یہ سازش تیار کی گئی تھی' یہ اپنی نوعیت کا اس قسم کا چنیوٹ میں پانچواں واقعہ ہے۔ پولیس نے امام مسجد اور نمازیوں کی نشاندہی پر ملزم کو گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت ملتان 30 اگست 1992ء)

❑ قادیانیوں نے یوم عاشورہ کے موقع پر پنجاب میں گڑبڑ پھیلانے کا خوفناک منصوبہ تیار کر لیا۔ باخبر ذرائع نے ماہ محرم الحرام بالخصوص عاشورہ کے موقع پر لاہور میں گڑبڑ پھیلانے کے ایک قادیانی منصوبے کا انکشاف کیا ہے۔ ذرائع کے مطابق قادیانیوں نے اس مقصد کی خاطر لاہور میں راکٹ لانچر اور دیگر جدید اسلحہ اور ہتھیار تقسیم کر دیئے ہیں اور قادیانی دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ملک کا امن وامان تباہ کرنے کے لیے بے روزگار اہل سنت اور اہل شیعہ نوجوانوں میں اسلحہ اور رقم تقسیم کرتے ہیں تاکہ یہ نوجوان باہمی اختلافات سے ہر ایک دوسرے کا خون کر سکیں۔ ان ذرائع کے مطابق بھارت قادیانیوں کو پنجاب میں فساد پیدا کرنے کے لیے آلہ کار کے طور پر استعمال کر رہا ہے۔

(روزنامہ جرات لاہور 28 جون 1992ء)

❑ قادیانیوں نے ملک بھر میں تخریب کاری کے ساتھ ساتھ اشتعال انگیز پمفلٹ بھی تقسیم کرنا شروع کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق پولیس نے فیصل آباد میں چار قادیانی نوجوان تخریب کاروں سہیل احمد' ہارون عدیل' رضوان عدیل اور عامر رشید کو زیر دفعہ 298 سی اور 16 ایم پی او کے تحت اشتعال انگیز پمفلٹ تقسیم کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں گرفتار کر لیا ہے۔ اگر یہ پمفلٹ مکمل طور پر تقسیم ہو جاتے تو ایک بڑا فرقہ وارانہ فساد ہو جانے کا خطرہ تھا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 3 فروری 1990ء)

❑ قادیانیوں نے محرم الحرام میں پنجاب میں فسادات کرانے کا خطرناک منصوبہ تیار کر لیا ہے۔ اس سلسلہ میں ربوہ میں خصوصی اجلاس میں 25 لاکھ روپے اس سازش کے لیے مخصوص کیے گئے ہیں۔ شیعہ' سنی فسادات کی آڑ میں قادیانیوں نے ملک میں امن وامان تباہ کرنے کا خطرناک منصوبہ تیار کر لیا ہے اور ان فسادات کے لیے پنجاب کو منتخب کیا گیا ہے۔ سندھ' بلوچستان اور سرحد سے خدام احمدیہ سے تعلق رکھنے والے قادیانی

نوجوانوں کو پنجاب کے مختلف شہروں میں دو اگست سے پہلے پہنچنے کی ہدایت کی گئی ہے۔ یہ قادیانی نوجوان سرگودھا' لاہور' سیالکوٹ' گوجرانوالہ' ملتان' فیصل آباد اور دوسرے شہروں میں پہنچ کر وہاں کے مقامی قادیانی رہنماؤں کو رپورٹ کریں گے۔ علمائے کرام نے کہا ہے کہ اس سازش میں حکمت عملی تیار کر لی گئی ہے کہ کسی سازش میں مقامی قادیانی شریک نہیں ہوں گے۔ قادیانی نوجوانوں کو لوہے کی بڑی زنجیریں اور آتش گیر اسلحہ اور خنجر دیئے جائیں گے۔ علمائے کرام نے وفاقی حکومت سے اپیل کی ہے کہ اس سازش کو ناکام بنانے کے لیے قادیانیوں پر کڑی نظر رکھی جائے اور ان غداران وطن کو سخت سزا دی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 30 جولائی 1989ء)

❑ قتل و غارتگری کی حالیہ وارداتوں میں قادیانی پیش پیش رہے اور ان میں قادیانیوں کا بڑا ہاتھ ہے۔ نائیجیریا کے مشہور سکالر اور ماڈرن مسلم ہسٹری کے پروفیسر ڈاکٹر ابراہیم طوقا بلیوا نے ایک خصوصی انٹرویو میں اس امر کا انکشاف کیا ہے کہ پاکستان میں قتل و غارت گری اور مار دھاڑ کا جو سلسلہ چلا ہے اس میں قادیانیوں کی زیر زمین تنظیم کا بھی ہاتھ ہے۔ وہ جنوبی افریقہ کے یہودی جج کے اس فیصلے پر تبصرہ کر رہے تھے جس نے قادیانیوں کے حق میں فیصلہ کیا تھا اور جسے جنوبی افریقہ اور اسرائیل نے نشر کیا۔ اسرائیلی اخبارات نے اس فیصلے کو اہم خبر کے طور پر شائع کیا تھا۔ پروفیسر ڈاکٹر ابراہیم نے مزید بتایا کہ قادیانیوں نے پاکستان کے خلاف اپنی مہم تیز کر دی ہے۔ اور ہر اس بین الاقوامی اور اقلیتی طاقت سے تعاون کر رہے ہیں جو پاکستان کو (خدانخواستہ) تہہ و بالا کرے۔ انہوں نے مزید وضاحت کرتے ہوئے یہ بھی بتایا کہ نائیجیریا اور برطانیہ کے بعض نو مسلم حضرات نے انہیں قادیانیوں کے تازہ ترین فیصلوں سے باخبر کیا ہے، جس سے یہ بھی مترشح ہوتا ہے کہ قادیانی آرمینی تحریک کی طرز پر دہشت پسندی کو اپنا رہے ہیں۔ چنانچہ نائیجیریا میں حال ہی میں ایک نو مسلم نے قادیانیت سے توبہ کر کے اسلام قبول کیا تو اسے قتل کر دیا گیا، کیونکہ اسے قادیانیوں کے اندرون خانہ کا بہت کچھ علم تھا۔ انہوں نے اس طرف اشارہ کیا کہ پاکستان میں بے اطمنانی پھیلانے اور لاقانونیت پیدا کرنے کے لیے قادیانیوں نے جرائم پیشہ افراد کو خرید لیا ہے تا کہ ملک میں زیادہ سے زیادہ بدامنی پھیل سکے۔

انہوں نے بتایا کہ نائیجیریا میں اسرائیل کے کارکنوں اور یہودی گماشتوں کے ساتھ مل کر قادیانیوں نے سخت فتنہ انگیزیاں پھیلائی تھیں اور نائیجیریا میں مسلمانوں کا جتنا خون بہا اس میں قادیانیوں اور یہودیوں کا برابر کا ہاتھ ہے۔ انہوں نے کہا کہ قادیانیوں کی تحریک حسن بن صباح کے نمونے پر کام کرتی ہے۔ انہوں نے اس کا انکشاف بھی کیا کہ لندن میں ان کو اس کا ثبوت مل گیا ہے کہ برطانیہ میں دیوبندیوں' بریلویوں اور اہل حدیث کو آپس میں ٹکرانے کا کام بھی انہی قادیانیوں نے کیا تھا، تا کہ فرقہ واریت کی فضا پیدا کر کے قادیانیوں کو جو غیر مسلم قرار دیا گیا ہے اس کے بے جواز ہونے کا جواز پیدا کیا جا سکے۔ ڈاکٹر ابراہیم نے مزید روشنی ڈالتے ہوئے اس کا بھی ذکر کیا کہ پاکستان میں پنجابیت کا فتنہ دراصل نقاب پوش قادیانیوں کا کھڑا کیا ہوا ہے۔ چنانچہ ہالینڈ کے شہر ایمسٹرڈم میں پنجابی کانفرنس کا جوانٹرنیشنل سیکرٹریٹ قائم کیا گیا ہے اس پر قادیانی' ہندی اور روسی عناصر کا کنٹرول ہے اور اس کا مقصد پنجاب کو پاکستان اور اس کے نظریے سے الگ کر کے خالص روسی' ہندی اور قادیانی فریم

ورک کے دائرے میں فٹ کر کے علاقائی، نسلی اور لسانی بنیادوں پر ابھارنا ہے، تاکہ آگے چل کر نظریہ پاکستان کی بیخ کنی کر کے سابق مشرقی پاکستان کی طرز پر تحریک چلائی جاسکے۔ ڈاکٹر ابراہیم جنھوں نے کیمبرج یونیورسٹی سے جنوب مشرقی ایشیا کے مسلمانوں کی آزادی کی تحریکات پر ڈاکٹریٹ کیا ہے بڑے درد اور سخت تشویش کے ساتھ قادیانیوں کی اینٹی پاکستان مہم کا ذکر کر رہے تھے۔ انہوں نے پاکستان کے علمائے کرام اور سربرآوردہ لوگوں کو سخت انتباہ کیا ہے کہ فوری طور پر ان سرگرمیوں کا سنجیدگی سے جائزہ لیں۔

(روزنامہ نوائے وقت 18 دسمبر 1975ء)

❏ ممتاز مذہبی شخصیتوں کے قتل میں قادیانیوں کا ہاتھ ہے اور قادیانی بدامنی پھیلانے کا خوفناک منصوبہ تیار کر رہے ہیں۔ اعلیٰ عہدوں پر تقرری کی وجہ سے قادیانی حکام اپنے ایجنٹوں کی سرپرستی اور خویش پروری میں مصروف ہیں۔ پاکستان میں بدامنی پھیلانے کے لیے قادیانیوں کے ایک خفیہ تخریبی منصوبے کے انکشاف کے بعد پنجاب میں سول انتظامیہ اور پولیس کے متعلقہ شعبوں کو قادیانی فرقہ کے پروگرام اور ان پر نظر رکھنے کی ہدایات جاری کر دی گئی ہیں۔ باخبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں کے ہیڈ کوارٹر واقع لندن کی جانب سے پاکستان میں قادیانی فرقہ کے مخصوص کارندوں کو ہدایات بھیجی گئی ہیں۔

(ہفت روزہ سیاسی لوگ لاہور 11 مئی 1990ء)

❏ مختلف دینی جماعتوں کے علماء نے انکشاف کیا ہے کہ قادیانیوں نے محرم الحرام میں وسیع پیمانے پر شیعہ سنی فساد کا خطرناک منصوبہ تیار کیا ہے۔ انہوں نے ایک بیان میں دعویٰ کیا ہے کہ اس سلسلہ میں ربوہ میں خصوصی اجلاس میں 25 لاکھ روپے اس سازش کے لیے مخصوص کیے گئے ہیں۔ شیعہ سنی فسادات کے لیے صوبہ پنجاب کو منتخب کیا گیا ہے۔ سندھ بلوچستان اور صوبہ سرحد سے خدام احمدیہ سے تعلق رکھنے والے قادیانی نوجوانوں کو پنجاب کے مختلف شہروں میں 2 اگست سے پہلے پہنچنے کی ہدایت کی ہے۔ یہ قادیانی نوجوان سرگودھا' لاہور' سیالکوٹ' گوجرانوالہ' ملتان' فیصل آباد اور دوسرے شہروں میں پہنچ کر وہاں کے مقامی قادیانی جماعت کے امیروں کو رپورٹ کریں گے۔ علمائے کرام نے کہا ہے کہ اس سازش میں حکمت عملی تیار کی گئی ہے کہ کسی شہر میں مقامی قادیانی اس سازش میں شریک نہ ہوں گے۔ قادیانی نوجوانوں کو لوہے کی بڑی بڑی زنجیریں اور آتش گیر اسلحہ اور خنجر دیئے جائیں گے۔ علمائے کرام نے وفاقی حکومت سے اپیل کی ہے کہ اس سازش کو ناکام بنانے کے لیے قادیانیوں پر کڑی نگاہ رکھے۔ دوسرے صوبوں سے پنجاب آنے والے قادیانیوں پر بھی نظر رکھی جائے۔ مولانا اللہ وسایا اور مولانا نذیر احمد بلوچ نے مسلمانوں سے اپیل کی ہے کہ وہ اس سازش کو ناکام بنانے کے لیے اتحاد بین المسلمین کا ثبوت دیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 30 جولائی 1989ء)

❏ قادیانیوں نے سکھر کے بعد جھنگ میں فسادات پھیلا کر امن وامان کو تباہ کرنا شروع کر دیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق جھنگ کا امن وامان تہہ وبالا کرنے والا اصل قادیانی ملزم بشیر الدین اپنے ساتھیوں سمیت ڈرامائی انداز میں پکڑا گیا ہے۔ یاد رہے کہ برصغیر کی تقسیم کے وقت کمبل بنانے والے خاندان جھنگ اور سکھر میں

آباد ہو گئے تھے۔ حال ہی میں جب قادیانیوں نے سکھر کے حالات خراب کر دیئے تو وہاں سے کئی لوگ اپنے رشتہ داروں کے پاس جھنگ آ گئے اور انہوں نے جھنگ میں بھی سکھر جیسے حالات پیدا کر دیئے۔ واضح رہے کہ اس قادیانی کا تعلق سکھر سے ہے۔ دو ماہ سے جھنگ میں متواتر آتشزدگی، فائرنگ اور قتل و غارت کا سلسلہ جاری ہے۔ گذشتہ ماہ جب لوٹ مار کا سلسلہ انتہا کو پہنچ گیا تو اس قادیانی اور اس کے ساتھیوں نے نہ صرف لوٹ کا مال سکھر پہنچایا بلکہ وہاں جا کر اسے فروخت کر کے بھاری رقم بھی وصول کر لی۔ یہ قادیانی اپنے ساتھیوں کے ساتھ درپردہ تخریبی کارروائیوں میں پیش پیش ہے۔ کچھ عرصہ قبل شہر میں امن کمیٹیاں تشکیل دی گئی تھیں اور سب نے مل بیٹھ کر ان سرگرمیوں کا سدباب کیا اور کل نماز جمعہ کے بعد ایک ویگن کو آگ لگاتے ہوئے اس قادیانی تخریب کار اور اس کے ساتھیوں کو مسجد کے باہر سے پکڑ لیا۔ پولیس کی رات گئے تک تفتیش کے بعد اس قادیانی اور اس کے ساتھیوں نے اپنے جرائم کا اعتراف کر لیا ہے۔،

**(ڈیلی بزنس رپورٹ فیصل آباد 17 جون 1990ء)**

❑ قادیانیوں نے صحافت کے ضابطہ اخلاق کی دھجیاں بکھیرتے ہوئے ''روزنامہ جنگ، ملک کے اعلیٰ حکام اور علماء کو قادیانیوں کے خلاف آرڈیننس کے اجراء اور اسے شائع کرنے پر سنگین نتائج کی دھمکیاں دی ہیں۔ یہ دھمکی آمیز خط ''روزنامہ جنگ'' کے دفتر کو رات ایک بجے کے بعد موصول ہوا ہے۔ اس خط کے نیچے لاہور کے معروف قادیانیوں کے نام لکھے ہوئے ہیں۔ روزنامہ جنگ کا سٹاف رات گئے تک ان قادیانی رہنماؤں سے رابطے کی کوشش کرتا رہا ہے، لیکن کسی بھی قادیانی رہنماء سے رابطہ نہیں ہو سکا ہے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 24 اپریل 1984ء)**

❑ قادیانی جماعت نے فرقہ وارانہ فسادات کے لیے 24 کروڑ روپے کی رقم مختص کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی جماعت نے شیعہ، سنی، دیو بندی، بریلوی فسادات میں شدت کی لہر پیدا کرنے کے لیے اپنے سالانہ بجٹ میں 24 کروڑ روپے کی رقم مختص کر رکھی ہے اور وہ امن و امان کو تباہ کرنے میں مرکزی کردار ادا کر رہے ہیں۔ مختلف جماعتوں کے رہنماؤں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانی جماعت کی تخریبی سرگرمیوں کی تحقیقات کے لیے فوری ٹربیونل قائم کیا جائے اور قادیانیوں کی دہشت پسندانہ سرگرمیوں کے خاتمہ کے لیے قادیانی جماعت کو خلاف قانون قرار دیا جائے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 2 مئی 1984ء)**

❑ قادیانیوں نے ملک میں امن و امان کو تباہ کرنا شروع کر دیا ہے، جس کی زندہ مثال یہ ہے کہ گذشتہ روز عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوت کانفرنس کے اجلاس کے دوران ایک قادیانی تخریب کار طارق محمود کو گرفتار کر لیا گیا۔ بتایا گیا ہے کہ طارق محمود قادیانیوں کے موجودہ خلیفہ مرزا طاہر احمد کا باڈی گارڈ ہے اور حال ہی میں لندن سے ربوہ ملک میں امن و امان کو تباہ کرنے کے سلسلہ میں خصوصی ہدایات لے کر پہنچا ہے۔ پولیس ابھی تفتیش کر رہی ہے، جس کے بعد کافی انکشافات کی توقع ہے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 19 اکتوبر 1991ء)**

❑ قادیانیوں نے ملک کے امن و امان کو تباہ کرنے کے لیے بم دھماکے کرنے شروع کر دیئے۔ تفصیلات کے مطابق پنجاب کے وزیر اعلیٰ حنیف رامے نے بھی انکشاف ظاہر کیا ہے کہ قادیانی ملک کے امن و امان کو تباہ کرنے کے لیے بم دھماکے کروا رہے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ واپڈا ہاؤس میں بم دھماکے کی تحقیقات مختلف پہلوؤں کو سامنے رکھتے ہوئے کی جا رہی ہیں اور اس دھماکے میں قادیانی بھی ملوث ہیں اور جلد تحقیقات مکمل کرنے کے بعد قادیانی ملزموں کو گرفتار کر لیا جائے گا۔ انہوں نے مزید کہا کہ قادیانی ملک میں اقلیت قرار پانے کے خوف سے ملک میں افراتفری اور انتشار پیدا کرنا چاہتے ہیں۔

(روزنامہ امروز 6 ستمبر 1974ء)

❑ اسلام آباد میں دو قادیانی تخریب کاروں کو تخریب کاری کرتے ہوئے گذشتہ روز گرفتار کر لیا گیا۔ ریڈیو جدہ نے اسلام آباد کے باخبر ذرائع کے حوالے سے بتایا ہے کہ پاکستان کی پولیس نے متعدد قادیانی تخریب کاروں کو گرفتار کر لیا ہے۔ یہ تخریب کاریاں کل اسلام آباد میں دو تخریب کاروں کی گرفتاری کے بعد عمل میں آئیں، جب وہ ملک دشمن پمفلٹ تقسیم کر رہے تھے۔ ان قادیانی تخریب کاروں سے پوچھ گچھ کے بعد متعدد افراد کو گرفتار کر لیا گیا ہے، جن میں کچھ عورتیں بھی شامل ہیں۔

(روزنامہ جنگ کراچی 7 نومبر 1981ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں فرقہ وارانہ فسادات پیدا کرنے کا منصوبہ تیار کر لیا ہے اور وہ ملک کے امن و امان کو تباہ کرنے کی ہر ممکن کوشش کر رہے ہیں۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ روز قادیانیوں نے چنیوٹ میں ایک گمراہ کن اور شر انگیز پمفلٹ ''بریلوی کافر ہیں'' کے عنوان سے چھاپ کر تقسیم کیا۔ اس سے قادیانی یہ تاثر دینا چاہتے ہیں یہ کہ پمفلٹ دیوبندیوں نے شائع کیے ہیں، تاکہ دیوبندیوں اور بریلویوں میں فسادات کی جنگ چھڑ سکے اور اس طرح یہ دونوں متحد مسلمان فرقے ختم نبوتؐ کے محاذ سے الگ الگ ہو جائیں گے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 24 جولائی 1984ء)

❑ وزیر آباد کے مشہور قادیانی لیڈر پاگورا کی بم چلانے کی کوشش ناکام ہو گئی۔ بم اس کے اپنے ہاتھ میں ہی چل گیا، جس کے نتیجہ میں وہ شدید زخمی ہو گیا۔ تفصیلات کے مطابق وزیر آباد کے مشہور قادیانی لیڈر پاگورا کے گھر کے قریب وزیر آباد کے ممتاز عالم دین مولانا محمد رمضان کا جنازہ ان کے گھر سے باہر لایا جا رہا تھا اور بہت ہی بڑا ہجوم جنازے کے ہمراہ تھا۔ پاگورا قادیانی یہ بم ہجوم کے اوپر پھینکنا چاہتا تھا، لیکن خدا کی قدرت وہ اس سے خود ہی زخمی ہو گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 10 اکتوبر 1974ء)

❑ قادیانیوں نے کراچی اور حیدر آباد میں بدامنی پھیلانے کے بعد اب پورے سندھ میں امن و امان کو تباہ کرنا شروع کر دیا ہے۔ پہلے قادیانی سندھ کے علاقہ کراچی اور حیدر آباد میں بدامنی پھیلا رہے تھے، مگر کنور ادریس قادیانی کے وزیر بننے کے بعد قادیانیوں نے سندھ کے دوسرے علاقوں میں بھی بدامنی پھیلانی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق نواب شاہ، لاڑکانہ، میر پور خاص اور پڈعیدان میں جو واقعات ہو رہے

ہیں، وہ حکمرانوں کی آنکھیں کھولنے کے لیے کافی ہیں۔ پڈعیدن میں عید کے روز مشہور عالم دین' ممتاز سیاسی رہنماء اور ایک ہفتہ وار رسالہ کے ایڈیٹر مولانا تاج الدین سمبل کی شہادت کا واقعہ کنور ادریس ہی کے دور کا ہے اوراس کا ذمہ دار کنور ادریس ہی ہے۔ اس بات میں بھی کوئی شک نہیں ہے کہ اندرون سندھ جن علاقوں میں فسادات ہو رہے ہیں، وہاں قادیانی کثیر تعداد میں آباد ہیں اور ان قادیانیوں کی تخریب کاری سے خصوصاً نواب شاہ' کنری اور میر پور خاص کا علاقہ زیادہ متاثر ہو رہا ہے اور ان علاقوں میں کثیر تعداد میں آباد قادیانی ریلوے لائن اکھاڑنے' ریلوے سٹیشن جلانے' لوٹ مار اور قتل و غارت کے واقعات کر رہے ہیں۔

(ہفت روزہ ختم نبوّت کراچی 20 تا 26 اپریل 1990ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے 4 اگست 1974ء کو کیمبل پور میں مجلس عمل کے رہنماء شیخ الحدیث عابد حسین صدیقی کے گھر رات کے وقت بم پھینکا، جس کے نتیجہ میں ان کا بھائی شہید ہو گیا۔ عابد حسین صدیقی اس حادثہ میں بچ گئے۔ مختلف دینی و سماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے اس واقعہ کی شدید مذمت کی ہے اوراس واقعہ کے ذمہ دار قادیانیوں کو گرفتار کرنے کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 اکتوبر 1990ء)

❑ سال 1996ء میں قادیانیوں نے انسانی حقوق کی پامالی ماضی کی طرح جاری رکھی اور اپنے گھناؤنے جرائم کو بڑھایا ہے۔ انسانی حقوق کمیشن کی سالانہ رپورٹ کے مطابق سال 1996ء میں قادیانیوں کے خلاف مقدمات کا سلسلہ جاری رہا، جو قادیانیوں کی دہشت گردی کا زندہ ثبوت ہے۔ تیس مقامات پر ان کے خلاف 658 مقدمات میں 2467 افراد ملوث رہے۔ توہین رسالت قانون کے تحت 144 قادیانیوں کے خلاف مقدمات جاری ہوئے۔ اس ضمن میں 1996ء میں تیرہ نئے مقدمات بنے جن میں صرف دس مقدمات قادیانیوں پر بنے۔ انسانی حقوق کمیشن آف پاکستان کی اس رپورٹ سے واضح پتہ چلتا ہے کہ قادیانی سارا سال ملک دشمن سرگرمیوں کے مرتکب ہو کر ملک کا امن و امان تباہ کرتے رہتے ہیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور یکم اپریل 1997ء)

❑ مولانا اللہ یار ارشد کو قادیانیوں کی قتل کرنے کی سازش ناکام ہو گئی۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی جو ملک بھر میں تخریب کارانہ سرگرمیوں میں مصروف رہتے ہیں، گذشتہ روز مسجد احرار ربوہ سے نکلنے والا جلوس دارالنصر کے قریب پہنچا تو مولانا قاری شبیر احمد عثمانی کی نشاندہی پر پولیس تھانہ ربوہ نے محمد احمد قادیانی کو پکڑ لیا، جو کہ مولانا اللہ یار ارشد کے پیچھے چل رہا تھا۔ محمد احمد قادیانی کی جب تلاشی لی گئی تو اس کی ران کے ساتھ خنجر بندھا ہوا تھا۔ پولیس تھانہ ربوہ نے گرفتار کر کے پرچہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 27 اکتوبر 1988ء)

❑ ممتاز کشمیری رہنماؤں کے قتل کے لیے قادیانی تنظیم انصار اللہ کو بھارت نے بیس کروڑ کی ادائیگی کر دی۔ بھارت نے پاکستان میں کشمیر کی آزادی کے ضمن میں فعال قیادت کو ٹھکانے لگانے کا منصوبہ بنایا ہے۔ اس سلسلہ میں ''را'' اور ''موساد'' کے ماہرین نے مختلف افراد کی ذمہ داریاں بعض یورپی ممالک اور پاکستان

میں لگائی ہیں۔

باخبر ذرائع کی اطلاع کے مطابق پاکستان میں بعض افراد کے قتل کی ذمہ داری جماعت احمدیہ کو سونپی گئی ہے۔ علاوہ ازیں بھارت نے قادیانیوں سے اعلیٰ سطح پر مذاکرات کے بعد مقبوضہ کشمیر میں آزادی کشمیر کے سرگرم رہنماؤں کو قتل کرنے کا منصوبہ تیار کیا گیا۔ اس کے علاوہ حزب المجاہدین کے اڈوں کی نشاندہی' ان کے رہنماؤں اور مجاہدین کی گرفتاری اور ان کے مکمل خاتمے میں تعاون کی خاطر قادیانیوں کے انصاراللہ ونگ کی خدمات حاصل کی ہیں۔ بھارتی خفیہ ایجنسی را نے اس ضمن میں بیس کروڑ روپے پہلی قسط کی ادائیگی کے طور پر لندن بھجوائے ہیں، جو ایک قادیانی کشمیری رانا رحیم اللہ لاہوری نے وصول کیے ہیں، جو انصاراللہ ونگ کا سرگرم کارکن ہے۔ قادیانیوں کی ان تمام سرگرمیوں سے ملک دشمنی واضح ہوتی ہے۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 16 دسمبر 1993ء)

❑ قادیانیوں نے سپاہ محمد اور سپاہ صحابہ کی آڑ میں ملک بھر میں دہشت گردی شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ چند ماہ کے دوران وسطی پنجاب کے مختلف شہروں میں ہونے والے مذہبی دہشت گردی کے واقعات میں قادیانی ملوث تھے۔ اس بات کا انکشاف وفاقی حکومت کو ایک خفیہ ادارے کی طرف سے بھیجی گئی ایک رپورٹ میں کیا گیا ہے، جس میں یہ دعویٰ بھی شامل ہے کہ بھارتی پنجاب کے قصبے قادیان میں بھارتی حکومت خفیہ ادارے را کی زیر نگرانی چلنے والے کیمپ میں پاکستان سے خاص طور پر تیار کیے گئے قادیانی اور بعض حالتوں میں عیسائی نوجوانوں کو دہشت گردی کی تربیت دی جاتی ہے۔ ان نوجوانوں کی بڑی تعداد کا تعلق سیالکوٹ' لاہور اور اوکاڑہ کے علاوہ شکر گڑھ کے سرحدی علاقے سے ہوتا ہے۔ واضح رہے کہ شکر گڑھ سے قادیان کا فاصلہ تقریباً 22 میل ہے۔ رپورٹ کے پس منظر میں وسطی پنجاب کے شہروں لاہور' فیصل آباد' شیخوپورہ اور دیگر حصوں میں ہونے والی دہشت گردی کی وارداتوں میں ہلاک ہونے والے شیعہ اور سنی مسلمانوں کا حوالہ دیا گیا ہے، نیز یہ انکشاف کیا گیا ہے کہ ان وارداتوں میں سپاہ صحابہ اور سپاہ محمد دونوں کا کوئی تعلق نہیں تھا۔ خفیہ ادارے کی رپورٹ میں حکومت کو تجویز کیا گیا ہے کہ سیالکوٹ' شکر گڑھ اور دیگر ملحقہ سرحدی علاقوں میں قادیانیوں اور عیسائیوں کی سرگرمیوں کو مانیٹر کیا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 21 دسمبر 1997ء روزنامہ خبریں لاہور 21 دسمبر 1997ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں بدامنی پھیلانے کے لیے تخریب کارانہ سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ وفاقی وزارت داخلہ کے مطابق اہم پوسٹوں پر تعینات قادیانی افسران اور دیگر مرزائی شخصیات کی کڑی نگرانی کی جا رہی ہے۔ یہ احکامات مرزا طاہر کے لندن کے خطاب اور خفیہ ایجنسیوں کی رپورٹس کے بعد جاری کیے گئے ہیں، جن میں بتایا گیا ہے کہ ملک میں بدامنی کے واقعات شیعہ' سنی جھگڑے' تفرقہ بازی اور دہشت گردی کے پیچھے قادیانیوں کا ہاتھ ہے اور اس کا مقصد ملک میں بدامنی پھیلانا ہے تاکہ ملک میں بھائی چارہ اور سرمایہ کاری کے لیے سازگار فضا قائم نہ رہ سکے اور ملک معاشی طور پر کمزور ہو جائے۔ مصدقہ کی اطلاع کے مطابق ملک میں تفرقہ بازی، بدامنی پیدا کرنے میں قادیانی پیسہ ہی استعمال ہو رہا ہے اور یہ پیسہ نہ صرف اندرون ملک سے اکٹھا کیا

جا رہا ہے بلکہ بیرون ملک قادیانی اس ''جہاد'' کے لیے فنڈ فراہم کر رہے ہیں۔ اطلاعات کے مطابق دہشت گردی کی وارداتوں میں قادیانیوں کے ایجنٹ ملوث ہیں۔ حکومت نے ان تمام کی کڑی نگرانی کے احکامات جاری کر دیئے ہیں اور کلیدی عہدوں پر فائز قادیانی افراد کی سرگرمیوں پر خصوصی چیک لگا دیا گیا ہے۔ حکومت کے علم میں یہ بات بھی آئی ہے کہ بیوروکریسی میں قادیانی ایجنٹ حکومت کے لیے مشکلات پیدا کرتے رہے ہیں۔ آئندہ چند روز میں رپورٹس مکمل ہونے پر حکومت حساس جگہوں سے قادیانی ملازمین کو تبدیل کر دے گی۔ حکومتی فیصلے کی اطلاع ملتے ہی سرگرم قادیانی احتیاطاً زیر زمین چلے گئے ہیں۔ قادیانی رہنماؤں کی طرف سے یہ حکم بھی دیا گیا ہے کہ وہ فی الحال اپنی سرگرمیاں معطل کر دیں یا احتیاط کریں۔ اس دوران حالات سازگار کر لیے جائیں گے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 11 دسمبر 1997ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں دہشت گردی اور قتل وغارت شروع کر دی۔ باخبر ذرائع کے مطابق مختلف دینی رہنماؤں نے ملی یکجہتی کونسل کے اجلاس میں انکشاف کیا ہے کہ دہشت گردی اور قتل وغارت کی پشت پر قادیانیوں کا ہیڈ کوارٹر ہے، جو کہ ملک میں مسلسل امن وامان تباہ کرنے کی کوشش میں سرگرم ہے۔ انہوں نے شدید احتجاج کرتے ہوئے کہا کہ قادیانیوں کا بار بار دہشت گردی میں مرتکب ہونے کے باوجود ملک کی اعلیٰ عدالتوں میں قادیانیوں کی تقرریوں کو روکا نہیں جا رہا ہے۔

(روزنامہ ''دن'' 13 نومبر 1997ء)

❑ گورنمنٹ کالج برائے خواتین بھکر کی قادیانی پرنسپل نصرت سیال نے کالج میں قادیانی عقائد کا پرچار شروع کر دیا ہے، جس کی وجہ سے کالج کا ماحول مسلسل خراب ہو رہا ہے۔ کالج کی پندرہ لیکچرار اور پچیس افراد پر مشتمل نان ٹیچنگ سٹاف نے پرنسپل کے خلاف مذکورہ بالا الزامات کے بارے میں ڈپٹی ڈائریکٹر کالجز اور دیگر معززین کے سامنے بیان ریکارڈ کراتے ہوئے کہا کہ پرنسپل نصرت سیال قادیانی اپنے مذہب کا پرچار کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کی مرتکب ہونے کے ساتھ ساتھ کالج کا ماحول خراب کر رہی ہے۔ ڈپٹی ڈائریکٹر کالجز نے مذکورہ قادیانی پرنسپل کے خلاف تحقیقات کا حکم دے دیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 29 دسمبر 1997ء)

❑ قادیانیوں نے افغانستان میں بھی پاکستان کے خلاف تخریب کاری شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق سرحد کا ایک قادیانی پٹھان قلندر مومن افغانستان پر روسی جارحیت کے دوران سرحد سے فرار ہو کر کابل چلا گیا تھا۔ اب قلندر مومن قادیانی کابل میں پاکستان کے خلاف تخریب کاری کر رہا ہے اور انہیں پاکستان عملی دہشت گردی کے لیے بھیجتا ہے۔ اس کا تعلق ایک قادیانی سرگرم مذہب سے ہے۔

(اردو ڈائجسٹ لاہور اکتوبر 1982ء)

❑ قادیانیوں نے اپنے خلیفہ مرزا طاہر کے حکم سے پورے ملک میں زور و شور سے تخریب کاری، دہشت گردی اور قتل وغارت شروع کر رکھی ہے، تاکہ ملک میں انتشار پھیل سکے۔ اس کی مثال لاہور میں وارداتیں

کرنے والے دو سپاہی کراچی میں گرفتار کیے گئے ہیں، جن سے اسلحہ میں رائفلیں' ریوالور' پستول اور ایک سو کارتوس برآمد ہوئے ہیں۔ ان میں سے ایک کا نام عبدالرزاق اور دوسرے کا نام عزیز احمد بتایا جاتا ہے۔ عزیز احمد ٹاہلی کا رہنے والا قادیانی ہے اور اس کے والد کا نام رشید احمد، دادا کا نام خیر دین ہے۔ یہ پورا خاندان قادیانی ہے۔

(ہفت روزہ لولاک جلد نمبر 19 شمارہ نمبر 832 دسمبر 1982ء)

❏ قادیانیوں نے ملک میں تخریب کاری کے ساتھ ساتھ اب پارلیمنٹ اور نامزد صدر کے خلاف انتہائی ہتک آمیز زبان استعمال کرنی شروع کر دی ہے، جو ان کی کھلی دہشت گردی کا ثبوت ہے۔ تفصیلات کے مطابق گذشتہ روز قومی اسمبلی کے اجلاس کے دوران مسلم لیگ کے رکن قومی اسمبلی ابراہیم پراچہ نے نکتۂ اعتراض پر کہا کہ گذشتہ دو دنوں کے دوران قادیانیوں اور مرزائیوں کی طرف سے پارلیمنٹ اور نامزد صدر کے خلاف ہتک آمیز زبان استعمال کی جا رہی ہے اور ان کے چینل سے بھی بار بار یہ بات دہرائی جا رہی ہے۔ لہذا حکومت کو چاہیے کہ اس کا نوٹس لے۔ اس پر وفاقی وزیر پارلیمانی امور میاں یٰسین وٹو نے کہا کہ ابراہیم پراچہ کا نکتہ نوٹ کر لیا گیا ہے اور اس پر سختی سے نوٹس لیا جائے گا۔ پارلیمنٹ کے خلاف ہتک آمیز زبان کا مطلب پوری قوم کے خلاف ہتک آمیز زبان کا استعمال ہے، کیونکہ پارلیمنٹ کو پوری قوم چنتی ہے اور قادیانی اقلیت قرار پانے کی وجہ سے ملک میں تخریب کاری' دہشت گردی اور پارلیمنٹ کے خلاف ہتک آمیز زبان کا استعمال کر رہے ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 15 جنوری 1990ء)

❏ قادیانیوں نے ملک کے دوسرے اداروں میں تخریب کاری کے بعد اب ریلوے میں بھی تخریب کاری شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق سال 1989ء میں سکھر سے 20 کلومیٹر دور سانگھی نام کے ایک چھوٹے سے ریلوے سٹیشن پر ملتان سے کراچی جانے والی زکریا ایکسپریس ایک مال گاڑی سے ٹکرا کر خوفناک حادثے کا شکار ہوگئی، جس سے سینکڑوں افراد جاں بحق ہو گئے، ہزاروں زخمی اور بے حد مالی نقصان ہوا۔ اس خوفناک حادثے پر پورا ملک سوگوار ہوگیا۔ ریلوے کے وفاقی وزیر اور وزیر اعظم پاکستان نے اس حادثہ کو تخریب کاری کا نتیجہ قرار دیا ہے، کیونکہ رات کے وقت ڈیوٹی پر موجود عملہ فرار ہو گیا اور فرار شدہ عملہ تخریب کاری میں شامل ہے۔ عملے کے افراد میں سے کچھ افراد جئے سندھ کی تحریک سے وابستہ ہیں اور ایک ظہور احمد قادیانی شامل ہے۔ زکریا ایکسپریس کے ڈرائیور کے مطابق رات کا وقت تھا، لائن کلیئر تھی، سگنل ڈاؤن تھا مگر کانٹا نہیں بدلا تھا۔ اس کا احساس اسے اس وقت ہوا جب مال گاڑی کے انجن اور ریل گاڑی کے انجن میں صرف دو گز کا فاصلہ رہ گیا تھا۔ اس واقعہ کا صحیح ذمہ دار ظہور احمد قادیانی ہے، جس کی ڈیوٹی کانٹا بدلنے کی تھی مگر اس نے تخریب کاری کا مظاہرہ کیا اور ڈیوٹی سے فرار ہو گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 جون 1996ء)

❏ قادیانیوں نے لندن میں ایک تنظیم قائم کر دی ہے، جس کا مقصد ملک و ملت کی سالمیت کو نقصان پہنچانا ہے، خصوصاً پنجاب اور سندھ کے تعلقات کو بگاڑنا ہے۔ پاکستان میں اس تنظیم کی سرپرستی

ریٹائرڈ ائیر مارشل ظفر چوہدری قادیانی کر رہا ہے اور لندن میں سامراجی' صیہونی انعام یافتہ قادیانی عبدالسلام اس کا سرپرست ہے۔ اس تنظیم کے مقاصد جواب تک سامنے آئے ہیں، ان میں پنجاب کی علاقائی' نسلی بنیادوں پر تقسیم' مسلمانوں کا قتل عام' لوٹ مار' ڈکیتی' ظلم و زیادتی' جبر و استبداد' عوامی حقوق پر ڈاکہ اور فتنہ پروری ہیں۔ افسوس اس بات کا ہے کہ حکومت پاکستان نے اس تنظیم کی روک تھام کے لیے ابھی تک کوئی قدم نہیں اٹھایا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 15 ستمبر 1992ء)

❑ قادیانیوں نے کراچی میں ماڈل کالونی میں خوفناک خونریزی کروانی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

ماڈل کالونی کے رہنے والے ایک محب وطن شہری عبداللطیف نے ماڈل کالونی کراچی میں قادیانیوں کی تخریبی سرگرمیوں کی مذمت کرتے ہوئے کہا کہ علاقے کے مسلمانوں کو چاہیے کہ اپنے اختلافات بھلا کر اسلام دشمن عناصر کے خلاف سرگرم ہو جائیں۔ انہوں نے کہا کہ ماڈل کالونی کراچی قادیانیوں کا ربوہ بنتی جا رہی ہے۔ ماڈل کالونی میں قادیانی قتل و غارت گری کا بازار گرم کرتے ہیں۔ یہاں کے رہائشیوں سے غنڈہ ٹیکس وصول کرتے ہیں بلکہ انہوں نے اپنے مذموم عزائم کے تحت ماڈل کالونی کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے۔

ایک خط کا بطور خاص تذکرہ کیا گیا ہے جو تحریک انسداد قادیانیت کے لیٹر پیڈ پر لکھا گیا ہے اور نیچے الپ ارسلان مجددی کا نام درج ہے۔ خط کا خلاصہ ملاحظہ ہو۔ لکھتے ہیں کہ ہنگامی نوعیت کی ضرورت کے پیش نظر تحریک کا یہ مراسلہ آپ کی توجہ کے لیے بھیجا جا رہا ہے۔ عرض یہ ہے کہ جنگ آزادی کشمیر کے سلسلہ میں جب کراچی سے لے کر شمالی علاقہ جات تک حکومت و حزب اختلاف سمیت تمام مسلمان سیسہ پلائی دیوار کی طرح متحد ہو چکے ہیں، کراچی' حیدر آباد اور نواب شاہ سمیت پورے سندھ میں جو قتل و غارت گری کا بازار گرم کر دیا گیا ہے اس سلسلے میں دراصل جو کچھ نظر آ رہا ہے ظاہری طور پر حقیقتاً ایسا نہیں ہے۔ تحریک انسداد قادیانیت کے خفیہ کارکنان کی اطلاع کے مطابق پیپلز پارٹی اور اپوزیشن کے تنازعہ کا فائدہ اٹھا کر کراچی اور سندھ کے دوسرے شہروں میں قادیانی مسلح افراد نے ایسے مسلمان نوجوان اور پڑھے لکھے افراد کو اغواء کر لیا ہے اور انہیں افغانیوں کے روپ میں قادیانی کمانڈو کی بستیوں میں رکھا گیا ہے اور کئی گاڑیاں اور موٹر سائیکل بھی چھینے گئے ہیں تاکہ لوگوں پر تشدد کر کے ہاتھ پاؤں توڑ کر یا زندہ جلا کر گاڑیوں کے ذریعے شاہراہوں پر ڈالا جائے اور اس طرح مہاجر پٹھانوں اور دیگر لوگوں میں فساد کرایا جا سکے۔ اس دوران شہر کے مختلف علاقوں میں قادیانی گذشتہ پانچ سالوں میں کثرت سے آباد ہو گئے ہیں۔ انہوں نے خاد اور را کے ایجنٹ طلب کر لیے ہیں تاکہ مسئلہ کشمیر پر فوج کو انتشار کا شکار کر کے سندھو دیش کے قیام کی راہ نکالی جا سکے اور احمدیوں (قادیانیوں) کے اس عقیدے کو برقرار رکھا جائے کہ ''کشمیر مرزا قادیانی کی امت برسراقتدار آ کر ختم کرے گی'' احمدیوں (قادیانیوں) کے مراکز میں ہماری اطلاعات کے مطابق اس وقت مجموعی طور پر 163 افراد قید ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 23 مئی 1990ء)

❑ قتل و غارت کی وارداتوں میں قادیانیوں کی خفیہ تنظیم کا ہاتھ ہے اور وہ آرمینی تحریک کی طرح دہشت گردی کو اپنا رہے ہیں۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

(لوس نائیجیریا) 16 دسمبر (خصوصی رپورٹ) نائیجیریا کے مشہور سکالر اور جدید مسلم ہسٹری کے پروفیسر ڈاکٹر ابراہیم تقادابلیوا نے ایک خصوصی انٹرویو میں اس امر کا انکشاف کیا ہے کہ پاکستان میں قتل و غارت اور مار دھاڑ کا جو سلسلہ چلا ہے اس میں قادیانیوں کی بین الاقوامی زیر زمین تنظیم کا بھی ہاتھ ہے۔ وہ جنوبی افریقہ کے یہودی جج کے اس فیصلے پر تبصرہ کر رہے تھے، جس میں قادیانیوں کے حق میں فیصلہ کیا تھا جسے جنوبی افریقہ اور اسرائیل نے نشر کیا اور اسرائیلی اخبارات نے اس فیصلے کو اہم خبر کے طور پر شائع کیا۔ ڈاکٹر ابراہیم تقادابلیوا نے مزید بتایا کہ قادیانیوں نے پاکستان کے خلاف اپنی مہم تیز تر کر دی ہے اور ہر اس بین الاقوامی اقلیتی طاقت سے تعاون کر رہے ہیں جو پاکستان کو تہہ و بالا کرے۔ انہوں نے مزید وضاحت کرتے ہوئے یہ بھی بتایا کہ نائیجیریا اور برطانیہ کے بعض مسلم حضرات نے انہیں قادیانیوں کے تازہ ترین فیصلوں سے باخبر کیا ہے، جس سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ قادیانی آرمینی تحریک کی طرز پر دہشت پسندی کو اپنا رہے ہیں، چنانچہ نائیجیریا میں حال ہی میں ایک نومسلم نے قادیانیت سے توبہ کر کے اسلام قبول کیا تو اسے قتل کر دیا گیا، کیونکہ اسے قادیانیوں کے اندرون خانہ کا بہت کچھ علم تھا۔ اس طرح پاکستان میں بے اطمینانی و لاقانونیت پھیلانے کے لیے قادیانیوں نے جرائم پیشہ افراد کو خرید لیا ہے، تاکہ ملک میں زیادہ سے زیادہ بدامنی پھیلائی جا سکے۔ انہوں نے بتایا کہ نائیجیریا میں اسرائیل کے خرکاروں اور یہودی گماشتوں کے ساتھ مل کر قادیانیوں نے سخت فتنہ انگیزیاں پھیلائی تھیں اور نائیجیریا میں مسلمانوں کا جتنا خون بہایا گیا اس میں قادیانیوں اور یہودیوں کا بڑا ہاتھ ہے۔ انہوں نے کہا کہ قادیانیوں کی تنظیم حسن بن صباح کے نمونے پر کام کرتی ہے۔ انہوں نے اس امر کا بھی انکشاف کیا کہ لندن میں اس کے ثبوت مل گئے ہیں کہ برطانیہ میں بریلویوں اور دیوبندیوں اور اہلحدیثوں کو آپس میں لڑانے کا کام انہی قادیانیوں نے سرانجام دیا تھا، تاکہ فرقہ واریت کی فضا پیدا کر کے قادیانیوں کو جو غیر مسلم قرار دیا گیا ہے اس کے بے جواز ہونے کا جواز پیدا کیا جا سکے۔ ڈاکٹر ابراہیم نے کہا کہ پاکستان میں پنجابیت کا فتنہ دراصل قادیانیوں کا کھڑا کیا ہوا ہے، چنانچہ ہالینڈ کے شہر ایمسٹرڈم میں پنجابی کانفرنس کا جو انٹرنیشنل سیکرٹریٹ قائم کیا گیا ہے اس پر قادیانی اور ہندو سمیت عناصر کا کنٹرول ہے اور اس کا مقصد پنجاب کو پاکستان اور اس کے نظریے سے الگ کر کے خالص انڈو سویت اور قادیانی فریم ورک کے دائرے میں فٹ کر کے علاقائیت' لسانیت اور نسل کی بنیادوں پر اُبھر رہا ہے تاکہ آگے چل کر نظریہ پاکستان کی بیخ کنی کر کے سابقہ مشرقی پاکستان کی طرز پر تحریک چلائی جا سکے۔ انہوں نے پاکستان کے علماء و زعماء پر زور دیا کہ وہ قادیانیوں کی سرگرمیوں کا سنجیدگی سے جائزہ لیں۔

(روزنامہ نوائے وقت 17 دسمبر 1985ء)

❑ بھارت نے سندھ میں دہشت گردی کے لیے قادیانیوں پر مشتمل ''ایس او ایس'' قائم کر دی۔ نئی تنظیم ''ایس او ایس'' ایک ریٹائرڈ فوجی جنرل کی قیادت میں کام کرے گی،، جس کا ہیڈ کوارٹر دہلی میں ہوگا۔

''را'' نے دہشت گردی کے لیے پاکستان میں قادیانیوں کو استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے، اور اس

سلسلہ میں اس تنظیم کو 20 کروڑ روپے فراہم کر دیئے گئے ہیں۔ بتایا جاتا ہے کہ بین الاقوامی سطح پر ''را'' کا نام بدنام ہو جانے اور پاکستان میں خفیہ ایجنسیوں کو سندھ میں ''را'' کے کام کے طریقہ کار اور اس کے ایجنٹوں کی نظروں میں آ جانے کے بعد بھارت نے سندھ میں ''را'' کی سرگرمیاں ختم کر دی ہیں اور اس مقصد کے لیے اب بھارت قادیانیوں کو استعمال کرے گا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 جنوری 1994ء)

❏ قادیانیوں نے ملک میں انارکی پھیلانے کے لیے عیسائیوں کی تنظیموں کو استعمال کرنا شروع کر دیا ہے اور اس مقصد کے لیے عیسائیوں میں 11 کروڑ روپے تقسیم کیے ہیں۔ قادیانی خود پس پردہ رہ کر ملک کے امن و امان کو تباہ کرنے کی پوری کوشش کر رہے ہیں۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

ایک باخبر ذریعے نے انکشاف کیا ہے کہ قادیانیوں نے شناختی کارڈ میں مذہب کے خانے کے خلاف احتجاج کرنے اور پاکستان کی اہم تنصیبات کو تباہ کرنے کے لیے عیسائی تنظیموں میں 11 کروڑ روپے تقسیم کیے ہیں اور ملک کی ہر عیسائی تنظیم کو 50 ہزار سے ایک لاکھ روپے تک نقد دینے کے علاوہ سفر کے لیے گاڑیاں اور رہائش کے لیے اعلیٰ درجے کے ہوٹلوں میں کمرے فراہم کرنے کی سہولیات دی گئی ہیں۔ اس ذریعہ کا کہنا ہے کہ قادیانیوں کے پیشوا مرزا طاہر احمد نے لندن میں ایک خصوصی سیل قائم کیا ہے، جس میں لندن کے بڑے بڑے قادیانیوں کے علاوہ پاکستان کے ایک وزیر کو بھی شامل کیا گیا ہے۔ اس وزیر کو مبینہ طور پر بھاری رقم بھی فراہم کی گئی ہے۔ حکومت پاکستان کے مذکورہ وزیر کو یہ ذمہ داری سونپی ہے کہ سرکاری سطح پر جہاں بھی عیسائیوں کو مدد کی ضرورت پیش آئے، انہیں مکمل مدد اور تحفظ فراہم کیا جائے۔

لندن میں قائم کردہ خصوصی سیل کا مقصد یہ ہے کہ پاکستان کے قومی شناختی کارڈ میں مذہب کے خانے سے قادیانیوں کو پہنچنے والے نقصان سے بچنے اور اس خانے کے خلاف تحریک چلانے کے لیے عیسائی تنظیموں کو استعمال کیا جائے۔ اس مرحلے پر قادیانی اپنے آپ کو پس پردہ رکھیں گے اور عیسائی تنظیموں کو ہر قسم کی مدد و مراعات بہم پہنچائیں گے۔ مرزا طاہر احمد کے اس سیل نے پاکستان کے قادیانیوں کو ہدایت جاری کی ہے کہ وہ عیسائیوں کے مظاہروں اور جلسے جلوسوں میں مکمل طور پر شرکت کریں اور مذہبی وابستگی ظاہر نہ کریں تاکہ حکومت یہ سمجھے کو یہ سارا ہنگامہ عیسائی برادری کا کھڑا کیا ہوا ہے۔

گذشتہ دنوں عیسائیوں کے ایک مذہبی رہنماء پیٹر جان سہوترا نے حکومت کو جو دھمکی دی ہے وہ حکمرانوں اور مسلم عوام کی آنکھیں کھول دینے کے لیے کافی ہے۔ اس وقت عیسائیوں کی تنظیموں کے پاس سرمائے کی ایسی ریل پیل ہے کہ تیسرے درجے کے وہ مسیحی لیڈر جو کسی اچھے ہوٹل میں چائے پینے سے بھی قاصر تھے ان دنوں فورسٹار اور فائیوسٹار ہوٹلوں میں پریس کانفرنس کر رہے ہیں اور لمبی لمبی گاڑیوں میں گھوم رہے ہیں۔ یہ خبر بھی سنی گئی ہے کہ عیسائی تنظیموں کے بعض اہم لیڈروں نے قادیانیوں سے مزید سرمایہ طلب کیا ہے، جس کے جواب میں قادیانی مذکورہ تنظیموں کے لیے مزید فنڈ کا بندوبست کر رہے ہیں۔

موجودہ ہنگامہ آرائی کی پشت پناہی درحقیقت قادیانی کر رہے ہیں، کیونکہ قومی شناختی کارڈ میں

مذہب کے خانے سے قادیانیوں کا خانہ خراب ہوا ہے اور وہ اس موقع پر خود منظر پر آنے کی بجائے عیسائیوں کے ذریعے اس خانے کو ختم کرانے کی مہم چلا رہے ہیں۔

(ہفت روزہ خاور بہاولنگر 14 تا 21 اپریل 1993ء)

❏ کراچی کے ہنگاموں میں احمدیہ فرقہ کا ہاتھ ہے۔ اس کا انکشاف کونسلر ہاشم زیدی نے اپنے ایک بیان میں الزام عائد کیا ہے کہ شہر کے امن و امان کو تباہ کرنے میں احمدی فرقے کے افراد کا ہاتھ ہے۔ اپنے اس الزام کی تائید میں انہوں نے ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے کہا کہ جمعہ کی رات کو تقریباً 4 بجے بلاک نمبر 20 فیڈرل بی ایریا میں ایک جیپ پر سوار 6 افراد نے آ کر فائرنگ کی اور علاقے کے لوگوں نے اس کے جواب میں جب پتھراؤ کیا تو وہ گھبرا کر جیپ میں سوار ہو کر فرار ہو گئے۔ ان میں ایک فرد ٹھوکر لگنے سے گر گیا اور اس کی ڈائری زمین پر گر پڑی جس میں شناختی کارڈ کا فارم ''ب'' تھا۔ ڈائری تو اس نے اٹھالی لیکن فارم ''ب'' سڑک پر پڑا رہ گیا، جس میں مذہب کے خانے میں ''احمدی'' درج ہے۔ مسٹر ہاشم زیدی نے اپنے بیان کے ہمراہ وہ فارم ''ب'' بھی اخبارات کو جاری کیا۔

(روز نامہ جنگ کراچی 8 فروری 1987ء)

❏ تخریب کاری میں قادیانی ملوث ہیں اس بات کا انکشاف پاکستان کے وفاقی وزیر داخلہ نے کیا ہے:

وفاقی وزیر داخلہ ملک نسیم احمد آہیر نے کہا ہے کہ ملک میں فرقہ وارانہ فسادات اور تخریب کاری کے واقعات میں ملوث افراد کو کبھی معاف نہیں کیا جائے گا اور ملک میں امن و امان بحال کرنے اور حالات پر قابو پانے کے لیے متعدد اقدامات کیے جا رہے ہیں۔ وہ گذشتہ روز اپنی رہائش گاہ میں تحفظِ ختمِ نبوت ضلع خوشاب کے صدر مولانا قاری سعید احمد اسعد سے ملاقات کے دوران بات چیت کر رہے تھے۔ ایک سوال کے جواب میں وزیر داخلہ نے کہا کہ قادیانی بھی تخریب کاری میں ملوث ہو سکتے ہیں۔

(روز نامہ جنگ لاہور 11 ستمبر 1987ء)

❏ عدالت عظمیٰ پاکستان نے تخریب کاری میں ملوث شفیق احمد راٹھور قادیانی کے بلا ضمانت وارنٹ جاری کر دیئے ہیں۔ تفصیلات کے مطابق معلوم ہوا ہے کہ ملک بھر کے ایئر پورٹ پر قانون نافذ کرنے والی ایجنسیوں کو ایسے جرائم پیشہ اور تخریب کار افراد کے بارے میں خبردار کر دیا گیا ہے جو حکومت کو سنگین قسم کے مقدمات میں مطلوب ہیں۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ ان افراد میں بعض کا تعلق صوبہ سندھ، پنجاب اور سرحد کے علاوہ آزاد کشمیر سے ہے۔ وزارت داخلہ نے پولیس کے تمام ضلعی ہیڈ کوارٹروں کو بھی ہدایت کر دی ہے کہ یہ جرائم پیشہ افراد جہاں نظر آئیں انہیں فوری گرفتار کر لیا جائے۔ ذرائع نے مزید بتایا کہ آزاد کشمیر کوٹلی کے ایک رہائشی شفیق احمد راٹھور ولد غازی محمد صدیق کے خلاف اے پی سی 298/ سی 147/146 'اے پی ایل 149/307 مقدمات درج ہو چکے ہیں۔ اس کے علاوہ دفعہ 512 بھی دی گئی ہے۔ ان ملزمان کے بلا ضمانت وارنٹ جاری کر دیئے گئے ہیں۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ان میں سے ایک ملزم شفیق احمد راٹھور کے خلاف تحریک احمدیہ کے دوران تخریب کاری کے مقدمات بھی درج ہیں اور یہ کافی عرصے سے روپوش ہیں۔ ادھر ایئر پورٹ پر

موجود ایجنسیوں نے متوقع تخریب کاری کے پیش نظر سیکیورٹی اور نگرانی سخت کر دی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت راولپنڈی 18 اپریل 1993ء)

❑ ربوہ میں قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے قادیانی لڑکی کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے ربوہ کے قبرستان چھنی میں ایک قادیانی لڑکی کو دفن کر دیا جس پر علاقے کے لوگوں میں اشتعال پھیل گیا۔ اسسٹنٹ کمشنر نے ریذیڈنٹ مجسٹریٹ ملک ظہور احمد کو واقعہ کی فوری تحقیقات کر کے رپورٹ پیش کرنے کی ہدایت کی ہے۔

(روزنامہ جنگ 4 فروری 1986ء)

❑ وزارت مذہبی امور نے محرم کے دوران قادیانیوں کی تخریب کارانہ سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھنے کا حکم جاری کر دیا ہے۔

معلوم ہوا ہے کہ وفاقی وزارت مذہبی امور کی جانب سے وفاقی وزارت داخلہ اور پنجاب حکومت کو قادیانیوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھنے کے سلسلہ میں ٹیلکس بھیجے گئے ہیں۔ یہ بات وفاقی وزیر مذہبی امور کے نام مولوی فقیر محمد کی جانب سے لکھے گئے ایک خط کے جواب میں بتائی گئی۔ وفاقی وزارت مذہبی امور کی جانب سے کہا گیا ہے کہ محرم الحرام کے دوران قادیانیوں کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 جولائی 1989ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اہم ریکارڈ قبرستان خاص میں دفن کر دیا۔ اس واقعہ کا انکشاف ایک دینی رہنماء نے کیا ہے کہ قادیانیوں نے اپنا اہم ریکارڈ اور کتب صندوقوں میں بند کر کے اپنے قبرستان خاص کی پختہ قبروں میں حکومت کے چھاپہ کے خطرہ کے پیش نظر حفاظتی طور پر دفن کر دیا ہے اور قبرستان کی حفاظت کے لیے ٹیلیفون اور بجلی کے کنکشن لگا دیئے ہیں۔ بجلی کی لوڈ شیڈنگ کی صورت میں جنریٹر کا بھی بندوبست قبرستان میں کر دیا گیا ہے تاکہ رات کو ہر وقت روشنی رہے اور اس پر پہرہ دینے کے لیے ملک کے مختلف حصوں سے ایک ہزار قادیانیوں کو جو کہ دیہاتی لباس میں ملبوس ہیں، ربوہ میں بلا لیا گیا ہے۔ نوجوان خاص طور پر مقامات قصر احمدیہ، بیت الاقصیٰ اور بہشتی مقبرہ پر پہرہ دیں گے اور کچھ نوجوان ہر وقت مسلح ایوان محمود میں موجود رہیں گے۔ قادیانیوں نے اپنے قبرستان خاص بہشتی مقبرہ کی تختی اتار دی ہے اور اس پر پرائیوٹ احاطہ کی تختی لگا دی گئی ہے۔ یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ قبرستان کا وہ بورڈ بھی اکھاڑ دیا گیا ہے جس پر مرزا بشیر الدین کی وصیت تحریر تھی کہ مردے امانتاً دفن کیے جائیں اور جب بھی لوگوں کو موقع ملے ربوہ سے مردوں کو قادیان منتقل کیا جائے۔ مولانا اللہ یار ارشد نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ لندن سے آنے والے کیسٹ اور خط میں مرزا طاہر احمد نے خصوصی ہدایات دی ہیں اور قادیانیوں نے اسے پورے ملک میں قادیانیوں تک پہنچایا ہے، اسے فوری طور پر ضبط کیا جائے۔ ربوہ میں قادیانیوں کی تبلیغی عمارات اور اسلامی اصطلاحات کا استعمال فوری طور پر ختم کرایا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 مئی 1984ء)

❑ قائداعظم یونیورسٹی کے دو قادیانی لیکچراروں کو تخریب کاری کے الزام میں گرفتار کر لیا گیا ہے۔
تفصیلات کے مطابق ملک میں تخریب کاری اور ببرک کارمل کی حمایت میں لٹریچر تقسیم کرنے والے ایک گروہ کا سراغ لگا کر اس کے دو مبینہ ارکان کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ بتایا گیا ہے کہ ان میں سے ایک ملزم کو رنگے ہاتھوں اسلام آباد سے رات کے ساڑھے بارہ بجے حراست میں لیا گیا، جبکہ اس کی نشاندہی پر اس کے دوسرے ساتھی کو گرفتار کر کے اس کے قبضہ سے لٹریچر برآمد کر لیا گیا۔ علاوہ ازیں متعدد افراد کو شامل تفتیش کیا گیا۔ عنقریب سنسنی خیز انکشافات کی توقع ہے۔ گرفتار شدہ دونوں افراد قائداعظم یونیورسٹی کے لیکچرار بتائے گئے ہیں۔ تخریب کاری کی روک تھام کے لیے اس کامیاب کارروائی کی اطلاع جب صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق کو ملی تو انہوں نے متعلقہ حکام کو طلب کیا اور ملزم گرفتار کرنے والے سرکاری ملازمین اور دوسرے افراد کو چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر سیکرٹریٹ بلایا۔ صدر مملکت نے ملزم پر قابو پائے جانے کی تفصیلات ان متعلقہ افراد سے سنیں۔ ان تینوں افراد سے مصافحہ کیا، ان کو شاباش دی، ملک دشمن لٹریچر تقسیم کرنے والے عناصر کے خلاف ان کی کامیاب کارروائی کو سراہا اور تینوں کو نقد انعامات دیئے۔ ان میں آب پارہ تھانے کا ایک پولیس کانسٹیبل امیر شاہ تھا جسے صدر مملکت نے ہیڈ کانسٹیبل بنانے کا حکم دیا، چنانچہ انسپکٹر جنرل پولیس اسلام آباد ملک نواز نے امیر شاہ کانسٹیبل کو فی الفور ہیڈ کانسٹیبل بنا دیا، جبکہ ملزم کی گرفتاری کے لیے امیر شاہ کانسٹیبل کی مدد کرنے والے دو چوکیداروں علی محمد سکنہ گجر خاں اور محمد خطیب گل خاں سکنہ موضع شیخ بابا قبائلی علاقہ نزد پشاور کو نقد انعامات دیئے گئے۔ صدر مملکت نے ان دو سول افراد کے ملی جذبہ کو سراہا۔ اس موقع پر وفاقی وزیر داخلہ محمود ہارون، انسپکٹر جنرل پولیس ملک نواز اور دوسرے حکام موجود تھے۔ پولیس کے مطابق دونوں ملزمان قائداعظم یونیورسٹی کے لیکچرار ہیں۔ پہلے جو ملزم پولیس کانسٹیبل اور چوکیداروں نے پکڑا ہے اس کا نام جمیل ہے جو غیر شادی شدہ ہے۔ اس کی عمر 29 سال ہے وہ 1975ء میں قائداعظم یونیورسٹی آیا اور اس نے کمپیوٹر سائنس میں ڈپلومہ کورس کیا اور 1976ء میں اسے اسی یونیورسٹی میں بطور لیکچرار ملازمت دی گئی۔ لیکچرار جمیل احمدیوں کے پیشوا مرزا غلام احمد کے خلیفہ حکیم نورالدین کا پوتا ہے۔ اس کی نشاندہی پر اس کا جو ساتھی پکڑا گیا ہے اس کا نام سلیم ہے جو کیمسٹری کا لیکچرار ہے۔ اس کے کمرے سے کمیونسٹ لٹریچر نکلا ہے۔ وہ ایف 6/1 سیکٹر کے مکان نمبر 21 گلی نمبر 35 کا رہنے والا ہے۔ قبل ازیں وہ حسن آباد تھانہ غازی میں رہتا تھا۔ آج صدر مملکت کی طرف سے شاباش اور نقد انعامات پانے والے تینوں افراد سے جب باری باری تفصیلات معلوم کی گئیں تو آب پارہ تھانہ کے سابق کانسٹیبل موجودہ ہیڈ کانسٹیبل امیر شاہ جو باریش تھے اور تہجد گزار ہیں نے بتایا کہ میں سفید کپڑوں میں رات کے وقت ڈیوٹی پر تھا۔ 2 اور 3 نومبر کی درمیانی شب رات ساڑھے بارہ بجے میں گول مارکیٹ کے پاس درختوں کے سائے میں کھڑا تھا کہ میں نے دیکھا کہ ایک نوجوان سوزوکی موٹر سائیکل پر آیا، مجھے اس کے مارکیٹ کی طرف آنے پر شک گزرا کیونکہ آگے راستہ بند تھا۔ اس نوجوان نے موٹر سائیکل کھڑی کی اِدھر اُدھر دیکھا، پھر ایک بیگ میں سے تخریبی لٹریچر نکال کر اولڈ بک شاپ کے دروازے میں ڈالنے کی کوشش کی جو کچھ اندر اور کچھ باہر رہ گئے۔ یہ دیکھتے ہی میں موٹر سائیکل کی طرف بڑھا تو نوجوان موٹر سائیکل کے پاس آیا اور اسے سٹارٹ کر کے جانے کی کوشش کرنے

لگا، اسی دوران میں نے پوچھا کہ وہ کون ہے اس نوجوان نے مجھے دھکا دے کر گرانے کی کوشش کی مگر میں نے اسے دونوں ہاتھوں سے پکڑتے ہوئے شور مچا دیا جس پر دو چوکیدار خطیب گل اور علی محمد آ گئے۔ تینوں نے اسے قابو کر لیا اور تھانہ آب پارہ میں ایس ایچ او محمد نواز کے پاس لے گئے۔ چوکیدار علی محمد نے بتایا کہ وہ طارق چیمبرز کے اندر چوکیداری کرتا ہے اور سابق فوجی ہے۔ چوکیداری کرتے ہوئے اسے چھ سال ہو گئے ہیں۔ اس نے رات کو شور سنا، اور کانسٹیبل کی مدد کی۔ گول مارکیٹ کے دوسرے چوکیدار محمد خطیب گل نے بتایا کہ وہ دو ماہ قبل یہاں چوکیدار کی حیثیت میں آیا تھا۔ اس نے شور سنا امیر شاہ کی آواز سن کر میں ڈنڈا لے کر آیا ملزم کو پکڑنے میں مدد دی۔ ملزم کے ہاتھ میں چار لفافے تھے۔ یہ چوکیدار تقریباً ان پڑھ ہے اس نے کہا کہ بیگ میں دو لفافے تھے۔ جب اس سے پوچھا گیا کہ دو تین ماہ قبل بھی یہاں تخریبی لٹریچر شیشہ توڑ کر پھینکا گیا تھا، کیا آپ نے پہلے ایسے افراد دیکھے تھے تو اس نے کہا کہ میں اس وقت چوکیدار نہیں تھا۔ ہماری موجودگی میں ایسا آدمی نہیں آیا۔ آب پارہ تھانے کے انچارج نے بتایا کہ جب یہ لوگ ملزم کو پکڑ کر لائے تو اس کے پاس سے 37 اشتہار برآمد ہوئے۔ 34 اشتہاروں پر 20 اکتوبر تاریخ اجراء اور 3 پر 21 ستمبر تاریخ اجراء درج تھی۔ ان میں سے 3 اشتہار جمہوریہ پاکستان کے نام سے شائع شدہ ہیں اور باقی پر شائع کرنے والی تنظیم کا نام نہیں ہے۔ ایس ایچ او نے بتایا کہ کچھ عرصہ سے شکایت مل رہی تھی کہ دیواروں پر ملک دشمن نعرے لکھے جا رہے ہیں اور قابل اعتراض مواد تقسیم ہو رہا ہے، چنانچہ ہیڈ کانسٹیبل محبوب حسین کی نگرانی میں خصوصی دستہ بنایا جس میں امیر شاہ کے علاوہ ہدایت اللہ، شبیر اور ذوالفقار کانسٹیبل ہیں۔ اسی دستے کے رکن نے لوگ پکڑے ہیں۔ یہ اشتہار سائیکلو اسٹائل مشین کے تھے۔ 25 اکتوبر کا اشتہار 4 صفحات اور 21 ستمبر کا اشتہار 6 صفحات پر مشتمل ہے۔ ملزم جمیل کے کہنے پر پروفیسر سلیم پکڑا گیا ہے، جس کے پاس اسلام دشمن کمیونسٹ لٹریچر اور اشتہارات نکلے ہیں۔ پولیس نے مارشل لاء کے آرڈر 13/33 کے تحت مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے اور ملزمان کے دوسرے ساتھیوں کی تلاش جاری ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 6 نومبر 1981ء)

❏ سانگھڑ (آن لائن) قادیانیوں کے خلیفہ مرزا طاہر احمد نے پاکستان کے تمام اضلاع کے امراء کو سختی سے ہدایات جاری کی ہیں کہ جماعت احمدیہ کے خلاف کام کرنے والے خفیہ اداروں اور دینی جماعتوں کی گفتگو ریکارڈ کر کے فوری طور پر لندن ارسال کی جائیں۔ ذرائع کے مطابق مرزا طاہر نے جماعت احمدیہ کے ضلعی صدور کو ہدایت کی ہے کہ وہ اپنے اطلاعاتی نظام کو بہتر بنائیں، تاکہ وہ جماعت احمدیہ کے خلاف رپورٹوں سے آگاہ ہو سکیں۔ مرزا طاہر نے یہ بھی کہا ہے کہ پاکستان کے اندر جماعت احمدیہ کے خلاف شائع ہونیوالا کوئی اشتہار، خبر یا لٹریچر فوری طور پر لندن روانہ کیا جائے اور علاقے کے ہر سیاسی شخص پر کڑی نظر رکھی جائے۔ ذرائع کے مطابق مرزا طاہر نے مسلح افراد کی مدد سے قادیانی عبادت گاہوں پر پہرا لگانے کی ہدایت کی ہے اور کہا ہے کہ پاکستان کے تمام سکولوں، کالجوں میں جماعت احمدیہ سے تعلق رکھنے والے طلبہ کے متعلق رپورٹ ارسال کی جائے۔ ذرائع کے مطابق کفریہ قادیانی لابی نے مرتد بنائے جانے والے افراد کا نام پھل تجویز کیا ہے اور انہیں

کوڈ ورڈ میں پھل ہی پکارا جائے گا۔ متعلقہ کفر یہ لابی کو حکم دیا گیا ہے کہ گذشتہ تین ماہ میں نئے پھلوں کی تلاش میں ناکامی کی وجوہات بھی بیان کی جائیں۔

(روزنامہ خبریں یکم اپریل 2000ء)

❑ اٹک (ابراھیم نیازی) دشمنوں کی تمام سازشوں سے محفوظ رہنے اور اقتصادی خوشحالی کے لیے فرقہ وارانہ ہم آہنگی' جہاد پر اتفاق رائے' انگریزوں کی طرف سے غداروں کو دی ہوئی جاگیروں کی واپسی اور شناختی کارڈ میں مذہب کا خانہ ضروری ہیں۔ میں مسلمانوں کے تمام مکاتب فکر سے اپیل کرتا ہوں کہ ان چار نکات پر متحد ہو جائیں۔ ان خیالات کا اظہار روزنامہ اوصاف کے ایڈیٹر حامد میر نے جامع مسجد اٹک میں عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس سے خطاب کے دوران کیا۔ انہوں نے کہا کہ سری نگر اور اس کے گردونواح میں 80 ہزار قادیانی آباد کیے جا چکے ہیں، اور ایک بین الاقوامی سازش کے تحت کشمیر کی مستقل تقسیم کے منصوبے پر عمل ہو رہا ہے اور خدانخواستہ اس منصوبے کی تکمیل پر مقبوضہ کشمیر میں سیاہ وسفید کا مالک قادیانیوں کو بنا دیا جائے گا۔ یہودی مکمل طور پر قادیانیوں کی پشت پر ہیں، جو پاکستان اور عالم اسلام کے خلاف سازشوں میں مصروف ہیں اسرائیل کے شہر حیفہ میں قادیانیوں کا ایک بہت بڑا مرکز ہے، جو گذشتہ 45 سال سے کام کر رہا ہے، اور وہاں سے پوری دنیا کے ساتھ رابطہ اور رقوم کی فراہمی کا کام ہوتا ہے۔ اسرائیل میں ایک ایسا مرکز بھی ہے جہاں پاکستان' بھارت' بنگلہ دیش' نائجیریا اور کینیا وغیرہ سے قادیانی نوجوانوں کو بلا کر فوجی تربیت دی جاتی ہے۔ بعض حساس اداروں کی مصدقہ رپورٹوں کے مطابق پاکستان میں شیعہ سنی فسادات کے پیچھے بھی قادیانیوں کا ہاتھ ہے، اور بعض مقامات پر رات کے اندھیرے میں دیواروں پر شیعوں اور سنیوں کے خلاف لگائے جانے والے پوسٹروں کے ذمہ دار جب پکڑے گئے تو وہ قادیانی نکلے۔ مرزا غلام احمد قادیانی کو صرف جذبہ جہاد ختم کرنے کے لیے انگریزوں نے کھڑا کیا کیونکہ 1857ء میں انگریز جہاد سے خوفزدہ ہو گیا تھا۔ اسی جہاد کے دوران غداری کرنے والوں کو بھی جاگیروں سے نوازا گیا، اور ربوہ میں بھی قادیانیوں کو وسیع زمین دی گئی۔ ربوہ میں 1947ء میں ہجرت کر کے آنے والے غریب مسلمانوں کو مکان کے لیے جگہ دے کر ان کی بے بسی سے فائدہ اٹھا کر قادیانیوں نے انہیں مذہب تبدیل کرنے پر مجبور کیا۔ حامد میر نے کہا کہ اسلام آباد کے تمام محکموں میں قادیانی اہم عہدوں پر تعینات ہیں اور ہمہ وقت اپنے مشن پر گامزن ہیں۔ انہوں نے مسلمانوں جیسے شناختی کارڈ بنوا کر اپنے آپ کو چھپایا ہوا ہے لہٰذا مذہب کا خانہ رکھنے سے وہ اپنا عقیدہ ظاہر کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ میں علماء سے اپیل کرتا ہوں کہ وہ تعلیمی نصاب میں ختمِ نبوت کے مضمون کو شامل کروائیں تاکہ ہماری نسلوں کو قادیانیوں کی سازشوں سے آگاہی ہو سکے۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 4 اکتوبر 1999ء)

❑ شیخوپورہ (بیورو رپورٹ) شیخوپورہ میں چار مسلح دہشت گردوں کی عائشہ صدیقہ مسجد پر فائرنگ، فائرنگ سے اہل علاقہ میں خوف وہراس پھیل گیا۔ اہل محلّہ اور ضلعی انتظامیہ کے بروقت پہنچ جانے پر ملزمان فائرنگ کرتے ہوئے موقع سے فرار ہو گئے۔ بتایا جاتا ہے کہ گذشتہ شب دس بجے کے قریب نامعلوم ملزمان مسلح

ہو کر آئے اور کہا کہ وہ احمدی ہیں اور تمہیں احمدیت کے خلاف تقریر کرنے کا مزہ چکھانے آئے ہیں۔اس وقت امام مسجد قاری محمد الیاس و دیگر تین قاری مسجد میں موجود تھے جنہوں نے ڈر اور خوف کی وجہ سے دروازہ نہ کھولا۔ قاری محمد الیاس نے مسجد سے اس واقعہ کا سپیکر میں اعلان کر دیا جس پر اہل محلہ و ضلع انتظامیہ کی طرف سے پولیس کی بھاری نفری موقع پر پہنچ گئی۔ ملزمان نے ہوائی فائرنگ کی۔ ان کی فائرنگ سے مسجد کی بیرونی ٹیوب ٹوٹ گئی۔ ملزمان فائرنگ کرتے ہوئے موقعہ سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے۔اہل علاقہ کے لوگ اس واقعہ کے بعد دہشت گردی کے خوف سے اپنے گھروں میں سہم کر رہ گئے۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 14 اکتوبر 1999ء)

❑ سرگودھا (بیورو رپورٹ) نواحی قصبہ تخت ہزارہ میں قادیانیوں نے سرکاری رقبے پر قبضہ کر کے عبادت گاہ تعمیر کر لی۔ ڈپٹی کمشنر نے رقبہ واگزار کرانے کا حکم جاری کیا تو قادیانیوں نے عبادت گاہ سے ملحقہ سرکاری رقبے پر بھی قبضہ کر کے عبادت گاہ کی حفاظت کے لیے مورچے نما مکان کی تعمیر شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق صوبائی حکومت کے رقبہ پر جس کی مالیت تقریباً ڈھائی کروڑ روپے ہے، پر قبضہ کر کے قادیانیوں نے عبادت گاہ اور مارکیٹ تعمیر کر لی۔ اہالیان تخت ہزارہ کے زبردست احتجاج پر ڈی سی نے یہ رقبہ واگزار کر کے نیلام کرنے کا حکم دیا تو قادیانیوں نے ملحقہ رقبے پر بھی قبضہ کر کے مورچے نما مکانات تعمیر کرنا شروع کر دیئے، جس پر علاقے کے مسلمانوں میں زبردست تشویش پائی جا رہی ہے جبکہ اطلاع ملنے پر ڈی سی سرگودھا نے اور اے ایس پی بھلوال نے موقع پر پہنچ کر قادیانیوں کو مزید تعمیر سے روک دیا۔ آر ایم بھلوال نے مسلمانوں کے حق میں حکم امتناعی جاری کر دیا ہے، مگر اس کے باوجود قادیانیوں نے تعمیر کا سلسلہ جاری کر رکھا ہے۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 14 اکتوبر 1999ء)

# ملک دشمنی، غداری، ملک کے خلاف سازشیں

❏ ملتان (ایم اے شمشاد سے) قادیانی علماء عدلیہ اور پارلیمینٹ کی جانب سے خود کو غیر مسلم قرار دیئے جانے کے باوجود نہ صرف اب تک خود کو مسلمان کہنے پر اصرار کر رہے ہیں، بلکہ اب انہوں نے پاکستان کے وجود کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ تحریک احمدیہ نے اپنی ویب سائٹ www.alislam.org میں شامل نقشے میں پنجاب کے شہروں سرگودھا، ٹدھ رانجھا، پنڈی بھٹیاں، لالیاں، سلانوالی، ربوہ اور چنیوٹ کو ہندوستان کا حصہ لکھا ہے۔ نقشے میں واضح طور پر ''ہندوستان'' کا لفظ لکھا گیا ہے۔ رپورٹ میں قادیانیوں نے کلمہ طیبہ بھی تحریر کیا ہے۔ قادیانیوں نے اپنی اس رپورٹ میں مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود کہا ہے، اور اپنی عبادت گاہوں کو مساجد لکھا ہے۔ رپورٹ میں دعویٰ کیا گیا ہے کہ افریقہ، امریکہ، ایشیا، آسٹریلیا اور یورپ کے 154 ممالک میں تحریک احمدیہ کی شاخیں قائم ہو چکی ہیں اور تحریک کی کوششوں سے اس کے ارکان کی تعداد ایک کروڑ سے بڑھ گئی ہے۔ اگست 1996ء سے جولائی 1997ء کے دوران 30 لاکھ افراد کو قادیانی بنایا گیا۔ تحریک نے 22 شہروں میں ایک لاکھ ڈالر کے خرچ سے ''مساجد'' تعمیر کرائی ہیں جبکہ پانچ شہروں میں 25 لاکھ ڈالر کے خرچ سے تعمیر جاری ہے اور 50 زبانوں میں قرآن کے تراجم کرائے ہیں۔ واضح رہے کہ صوبائی اسمبلی کی منظوری کے بعد پنجاب حکومت نے ربوہ کا نام تبدیل کر کے چناب نگر رکھ دیا ہے، لیکن اس کے باوجود اس ویب سائٹ میں چناب نگر کو ربوہ ہی لکھا گیا ہے۔ امتناع آرڈیننس کی رو سے قادیانیوں کے لیے ایسی اصطلاحات استعمال کرنا ممنوع ہے جن سے ان کی مسلمانوں سے مماثلت کا شبہ پڑتا ہو۔ اس آرڈیننس کے بعد قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہوں کو دارالذکر کہنے کا سلسلہ شروع کیا تھا، تاہم اس ویب سائٹ میں یہ تکلف روا رکھنا ضروری نہیں سمجھا گیا۔

(روزنامہ خبریں 3 مئی 2000ء)

❏ ملتان سے ''خبریں'' کی ایک خصوصی رپورٹ میں بتایا گیا ہے کہ قادیانیوں نے ویب سائٹ پر ایک نقشے میں پنجاب کو بھارت کا حصہ دکھایا ہے، جبکہ وہ خود کو مسلمان کہنے پر اصرار کرتے ہیں۔ انہوں نے خانہ کعبہ کی تصویر، کلمہ طیبہ اور مسجد کی تصویر بھی جاری کی ہے۔ قادیانیوں اور بھارتی لابی میں بہت قریبی رابطے ہیں اور اسی لیے پاکستان کے معروف علاقوں سرگودھا، چنیوٹ، چناب نگر، پنڈی بھٹیاں، لالیاں، سلانوالی اور ٹدرانجھا کو بھی بھارت کا حصہ دکھایا گیا ہے۔ قادیانی اپنا انتہائی قابل اعتراض لٹریچر خفیہ طریقوں سے پاکستان اور دوسرے ملکوں میں پہنچاتے رہتے ہیں۔ گذشتہ دنوں بھی ایک کنٹینر پکڑا گیا تھا جس میں قادیانیوں کا لٹریچر موجود تھا۔ یہ لٹریچر بلا اجازت لایا گیا تھا۔

حکومت کو چاہئے کہ قادیانیوں کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھے اور حقوق انسانی کے حوالے سے قادیانیوں کی طرف سے جو بے بنیاد پراپیگنڈا کیا جاتا ہے' اس کا بھی مؤثر جواب دیا جائے کیونکہ قادیانی جھوٹی اور غلط باتوں کا سہارا لے کر غیر ممالک میں خود کو مظلوم اقلیت قرار دیتے رہتے ہیں۔ اس کا معقول بندوبست کیا جائے۔

(اداریہ روزنامہ خبریں 4 مئی 2000ء)

☐ ملتان (خصوصی رپورٹ) صدر انجمن احمدیہ ربوہ کی جانب سے جاری کردہ پریس ریلیز خود اپنے موقف کی تردید کر رہی ہے۔ پریس ریلیز کی دوسری سرخی میں (مائیکروسوفٹ کے نقشہ کو جماعت احمدیہ کی طرف منسوب کرنا جھوٹ اور تعصب کی بدترین مثال ہے) سے نقشے کی موجودگی کی تسلیم کر لی گئی ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مائیکروسوفٹ جیسے بڑے ملٹی نیشنل ادارے کو کیا ضرورت تھی کہ پاکستان کے خلاف قادیانیوں کی تحریک میں شریک ہو اور خاص طور پر سرگودھا' چنیوٹ اور چناب نگر جیسے علاقوں کو جن کی قادیانیوں کے نزدیک خصوصی اہمیت ہے ہندوستان کے نقشے میں ظاہر کرے۔ آخر یہ نقشہ قادیانی مشن کی تبلیغی سرگرمیوں کے ساتھ انٹرنیٹ پر کیوں جاری ہوا؟ قادیانیوں کی پریس ریلیز کو درست ثابت کرنے کے لیے بعد میں ویب سائٹ سے نقشہ غائب کر دیا گیا ہے۔ یہ قادیانیوں کی بدنیتی کا کھلا ثبوت ہے۔ انٹرنیٹ استعمال کرنے والے تمام افراد یہ بخوبی جانتے ہیں کہ جب ویب سائٹ Hotmail یا Yahoo سے پرائیوٹ ای میل سروس حاصل کرنے کے لیے مذکورہ ویب سائٹ استعمال کی جاتی ہے تو انٹرنیٹ استعمال کرنے والے ہر فرد سے اس کا' اس کے ملک کا اور اس کے شہر کا نام اور پوسٹ کوڈ دریافت کیا جاتا ہے' تب کہیں جا کر پرائیویٹ ای میل سروس کا اکاؤنٹ جاری ہوتا ہے، کیونکہ Hotmail یا Yahoo جیسے معروف پرائیویٹ ای میل سروس مائیکروسوفٹ کے بنائے ہوئے ہیں اور انہیں ان شہروں کے پاکستان میں واقع ہونے کا بخوبی علم ہے۔ اب قادیانیوں کی ویب سائٹ www.alislam.com پر مسلم ٹی وی احمدیہ کا لوگو تو موجود ہے لیکن مائیکروسوفٹ والوں سے احمدیوں کا بنوایا ہوا نقشہ ''خبریں'' میں خبر شائع ہونے کے بعد غائب کر دیا گیا ہے جو ان کے جھوٹا ہونے کا ثبوت ہے۔ قادیانیوں نے اپنی ویب سائٹ مائیکروسوفٹ والوں ہی سے بنوائی ہے، جس کا ثبوت یہ ہے کہ ان کی ویب سائٹ اوپن ہوتے ہی کمپیوٹر کے Status-Bar پر MTA-Microsoft کا نام سامنے آتا ہے، جو ان کی واردات کی دلیل ہے۔ چور کتنا ہی چالاک کیوں نہ ہو' اپنی واردات کا بہر حال کوئی نہ کوئی نشان ضرور چھوڑ جاتا ہے۔ جماعت احمدیہ نے نقشہ غائب کرتے ہوئے اپنے نشانات واضح طور پر چھوڑ دیئے ہیں، اس لیے قادیانی اس نقشے سے اپنی لاتعلقی کا اعلان نہیں کر سکتے۔ یہاں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ترجمان جماعت احمدیہ کی جانب سے جاری کی جانے والی پریس ریلیز میں پنجاب اسمبلی اور پنجاب حکومت کی جانب سے ربوہ کو چناب نگر کا نام دیئے جانے کے باوجود ربوہ ہی لکھا گیا ہے۔ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ 4 مئی کو شائع ہونے والی خبر کی تردید فوراً جاری کرنے کے بجائے دو روز بعد کیوں جاری کی گئی۔

(روزنامہ خبریں لاہور ہفتہ 6 مئی 2000ء)

❑ چناب نگر (تحصیل رپورٹر) قادیانی جماعت نے خود مختار قادیانی ریاست کا اعلان کر دیا مرزا طاہر احمد نے نورکنی کمیٹی تشکیل دے دی۔ مرزا محمود اس مجوزہ کمیٹی کے سربراہ ہوں گے۔ تفصیلات کے مطابق پاکستان میں خود مختار قادیانی ریاست کے منصوبے کا انکشاف ہوا ہے جس کے لیے مرزا طاہر نے نورکنی کمیٹی تشکیل دے دی ہے۔ مجوزہ ریاست پاکستان کے سرحدی علاقوں شکر گڑھ اور سیالکوٹ کے علاوہ بھارتی شہر قادیان اور اس سے ملحقہ علاقوں کے ساتھ ساتھ کشمیر پر مشتمل ہوگی۔ مرزا طاہر نے قادیانیوں کے لیے علیحدہ ریاست کے قیام کے لیے کمیٹی کو تین سال کا ٹارگٹ دیا ہے جبکہ کمیٹی کے سربراہ مرزا محمود احمد ہوں گے جو برطانیہ میں علیحدہ ملک کی مکمل منصوبہ بندی کرنے کے بعد خفیہ طور پر کمیٹی کے ہمراہ پاکستان پہنچیں گے۔ یاد رہے کہ اس وقت پاکستان میں تقریباً 25 لاکھ قادیانی موجود ہیں۔ باخبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ رواں مالی سال کے اختتام پر سندھ سے دو لاکھ افراد کو قادیانی بنانے کا ٹارگٹ مقرر کیا گیا ہے جبکہ ملک بھر کے قادیانیوں کو کنٹرول کرنے کے لیے کراچی سپر ہائی وے پر مرکزی عبادت گاہ قائم کی جارہی ہے جہاں سے علماء کے خلاف دہشت گردی کے منصوبے اور قادیانیوں کی مکمل نگرانی کی جائے گی۔ اس مجوزہ ریاست کا نام ''احمد ستان'' ہوگا جس کا پیپر ورک مکمل ہو گیا ہے۔

**(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 4 دسمبر 2000ء)**

❑ جالندھر (نیوز ڈیسک) بھارتی قادیانیوں کی جانب سے کارگل کی لڑائی میں مارے جانے والے بھارتی فوجیوں کے لواحقین اور بھارتی دفاعی فنڈ کے لیے چار لاکھ روپے دیئے گئے ہیں۔ بھارتی قادیانیوں نے مرنے والے فوجیوں کے لواحقین کے لیے ایک لاکھ روپے دیئے، جبکہ قادیانی لیڈروں نے وزیراعظم واجپائی سے بھی ملاقات کر کے دفاعی فنڈ کے لیے انہیں تین لاکھ روپے دیئے۔ اخبار ''ہند سماچار'' کے مطابق قادیانی لیڈروں سعادت احمد جاوید' گیانی تنویر احمد اور کرشن احمد نے کارگل میں ہلاک ہونے والے بھارتی فوجیوں کے لواحقین کی امداد کے لیے ایک لاکھ روپے کی رقم چیف ایڈیٹر وجے کمار چوپڑا سے ملاقات کے دوران دی۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 4 اگست 1999ء)**

❑ نئی دہلی (جنگ نیوز) بھارت کا انٹیلی جنس ادارہ ''را'' پاکستان اور دیگر ہمسایہ ممالک کے خلاف ڈس انفارمیشن کی مہم، جاسوسی اور تخریب کاری کی سرگرمیوں میں ملوث ہے۔ یہ بات فیڈریشن آف امریکن سائنٹسٹس کی ایک رپورٹ میں بتائی گی ہے جس کا ہیڈ کوارٹر واشنگٹن ڈی سی میں ہے اور سپانسروں کے بورڈ میں سے آدھے امریکہ کے نوبل لارئیٹس ہیں۔ رپورٹ کے مطابق یہ ادارہ براہِ راست بھارتی وزیراعظم کے ماتحت کام کرتا ہے۔ اس کے ڈھانچے، عہدوں، تنخواہوں، اخراجات وغیرہ کو بھارتی پارلیمنٹ سے خفیہ رکھا گیا ہے۔ صرف بیرونی ممالک میں مختلف تنظیموں اور افراد میں اثر و رسوخ کے لیے یہ بھارتی وزارت خارجہ کی مدد سے 25 کروڑ روپے سالانہ خرچ کرتا ہے۔ رپورٹ کے مرتب جان پانک نے ''دکن ہیرالڈ'' کو ایک انٹرویو دیتے ہوئے بتایا کہ ان کے پاس یہ دعویٰ ثابت کرنے کے لیے خاصی تفصیلات ہیں کہ ''را'' پاکستان میں تخریبی سرگرمیوں میں ملوث ہے۔ بھارت کے مختلف شہروں میں دہشت گردی کے 40 کیمپ کام کر رہے ہیں جبکہ قادیان میں ایک تربیتی کیمپ قائم کیا گیا ہے جس میں پاکستان کے غیر مسلموں کو تربیت دی جاتی ہے۔ جان

پائمز نے کہا ہے کہ روس غالباً براہ راست ملوث ہوئے بغیر را کو تربیت اور تعاون فراہم کر رہا ہے، رپورٹ کے مطابق ''را'' نے مختلف ممالک میں سکھوں اور کشمیری حریت پسندوں کی مخالف تنظیموں میں سرمایہ تقسیم کیا۔ پاکستان میں حکومت کے مخالف عناصر اور مذہبی اور لسانی گروپوں میں اپنے ایجنٹ داخل کیے اور افغان جنگ کے دوران پاکستان کو روسیوں کے خلاف افغانوں کی حمایت سے باز رکھنے کے لیے کے جی بی کے تعاون سے مسلسل دہشت گردی کا سلسلہ جاری رکھا۔ رپورٹ کے مطابق 1983ء سے 1993ء تک پاکستان میں را کے 35 ہزار ایجنٹ داخل ہوئے جن میں سے 12 ہزار سندھ میں، 10 ہزار پنجاب میں، 8 ہزار صوبہ سرحد میں اور 5 ہزار بلوچستان میں کام کر رہے ہیں۔

(روزنامہ جنگ لندن 30 جنوری 2000ء)

❏ قادیانیوں نے ملک دشمنی کے تمام ریکارڈ توڑ دیئے اور بھارت کے لیے جاسوسی شروع کر دی۔ گزشتہ روز بھارتی جاسوس کو ربوہ سے گرفتار کر لیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق سپیشل برانچ پولیس ربوہ کے ملک احمد حسن، اے ایس آئی اور سپاہی ملک احمد بخش نے مخبری پر ایک قادیانی جاسوس کو گزشتہ روز گرفتار کر لیا ہے۔ مذکورہ شخص اپنا نام فیصل ولد حبیب کراچی کا شہری بتاتا ہے، جبکہ اس کا اصل نام بشارت احمد ولد نذیر قوم راجپوت قادیانی سکنہ قادیان تحصیل بٹالہ ضلع گورداس پور ہندوستان ہے، جو جون 1990ء میں تین ماہ کے ویزے پر پاکستان آیا تھا اور پھر واپس نہ گیا اور غیر قانونی طور پر پاکستان میں رہنے لگا۔ سپیشل برانچ نے اسے گزشتہ روز پاکستان دشمن سرگرمیوں کے جرم میں، پاکستان میں غیر قانونی طور پر رہنے کے الزام میں گرفتار کر کے اس کے خلاف جاسوسی ایکٹ دفعہ 4 انٹری پاکستان کے تحت مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 11 اگست 1991ء، روزنامہ پاکستان 11 اگست 1991ء)

❏ پاکستان کے سب سے بڑے دشمن بھارت کی دہشت گرد ایجنسی ''را'' کے ایجنٹ کو قادیانی کے گھر سے گرفتار کر لیا ہے، جو قادیانیوں کی پاکستان کے ساتھ غداری کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ مختلف مذہبی جماعتوں کے رہنماؤں نے اپنے مشترکہ بیان میں مریدکے سے عمر حیات قادیانی کے گھر سے ''را'' کے ایجنٹ کلدیپ سنگھ کی گرفتاری پر شدید احتجاج کرتے ہوئے کہا ہے کہ قادیانی ملک وملت کے دشمن و غدار ہیں اور کلدیپ سنگھ کی قادیانی کے گھر سے گرفتاری نے ثابت کر دیا ہے کہ قادیانی ملک وملت دشمن سرگرمیوں میں ملوث ہیں اور غدار وطن ہیں اور ''را'' کے ایجنٹ کی گرفتاری اس بات کا منہ بولتا ثبوت ہے کہ قادیانیوں کے ''را'' کے ایجنٹوں سے خفیہ رابطے ہیں اور ان رابطوں سے وہ ملک کی غداری کے مرتکب ہو کر ملک کو نقصان پہنچا رہے ہیں۔ ان رہنماؤں نے کہا ہے کہ ان قادیانیوں کو جلد از جلد گرفتار کر کے پوچھ گچھ کی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 فروری 1992ء)

❏ سابق قادیانی وزیر خارجہ نے بھارت کے خفیہ دورے شروع کر دیئے، جو کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان کے ساتھ کھلی غداری کا واضح ثبوت ہے۔ تفصیلات کے مطابق نئی دہلی 7 فروری کے ہفت روزہ ''ریڈینس'' نے 27 جنوری کے شمارے میں دو کالمی جلی سرخیوں کے ساتھ سر ظفر اللہ خان کے بھارت کے خفیہ دورے کی خبر شائع

کی ہے۔ اخبار کے مطابق سر ظفر اللہ خان دو روزہ خفیہ دورے پر جنوری کے دوسرے ہفتے میں دہلی پہنچے۔ چودھری ظفر اللہ خان نے جو قادیانی فرقے کے رہنماء ہیں نے ایک ہفتہ قادیان میں گزارا جو ضلع گورداس پور میں واقع ہے اور جو قادیانیوں کے نزدیک بڑا مقدس شہر ہے، چونکہ پاکستان اور بھارت کے درمیان سفر اور مقامات مقدسہ کی زیارت کے لیے ویزا کا کوئی نظام رائج نہیں اس لیے چودھری ظفر اللہ خان کے لیے خاص طور پر استثناء کا حکم جاری کرنا پڑا۔

(روز نامہ نوائے وقت لاہور 8 فروری 1974ء)

❏ بھارت کے انگریزی جریدے مسلم انڈیا کے مطابق مرزا طاہر احمد قادیانی نے اس خواہش کا اظہار کیا ہے کہ پاکستان اور بھارت کو متحد ہو جانا چاہئے، کیونکہ ہندوستان کی یہ تقسیم ایک سنگین جغرافیائی غلطی ہے، جبکہ ہندو، سکھ، عیسائی، بدھ، مسلمان، احمدی اور کشمیری جغرافیائی لحاظ سے ایک ہیں اور بالآخر ایک ہی ہو جائیں گے۔ یہ تمام بیانات کیا پاکستان کے ساتھ غداری کے مترادف نہیں ہیں۔ صوبائی اسمبلی کے رکن جناب مولانا منظور احمد چنیوٹی نے بھی اپنے ایک بیان میں کہا کہ شہر قادیان' قادیانیوں کے جھوٹے نبی کا مولدان کا روحانی مرکز اور ان کے نزدیک اس طرح مقدس ہے، جس طرح مسلمانوں کے نزدیک مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ ہیں۔ تقسیم ہند کے بعد ان کی عقیدت کا وہ روحانی مرکز ہندوستان میں رہ گیا۔ قادیان کے ہندوستان کے حصہ میں آجانے کے بعد اگرچہ مرزا قادیانی کا بڑا بیٹا مرزا بشیر الدین محمود جو اس وقت جماعت قادیانیہ کا سربراہ بھی تھا اپنے اہل وعیال اور والدہ کو لے کر پاکستان آگیا اور دریائے چناب کے کنارے ایک وسیع قطعہ اراضی حاصل کر کے وہاں اپنا مستقل شہر ربوہ کے نام سے آباد کیا جو پاکستان میں قادیان کے قائم مقام قرار پایا اور وہاں بہشتی مقبرہ کے نام سے ایک قبرستان بنایا، جس میں اب وہ دفن ہے، لیکن مرنے سے پہلے اس نے ایک وصیت نامہ تحریر کرایا تھا کہ جب بھی موقع ملے ہماری لاشوں کو قادیان کے بہشتی مقبرہ میں منتقل کر دیا جائے۔ مولانا چنیوٹی نے کہا مرزا بشیر الدین محمود نے اپنے جھوٹے خوابوں اور کشف کے پردوں میں اکھنڈ بھارت کی تحریک جاری رکھی اور واضح الفاظ میں کہا کہ ملک کی یہ تقسیم عارضی تقسیم ہے۔ تھوڑے ہی عرصہ بعد پاک وہند کے اکٹھے ہونے سے اکھنڈ بھارت بن جائے گا۔ مولانا چنیوٹی نے اپنا بیان جاری رکھتے ہوئے کہا کہ اس پس منظر میں قادیانیوں کے موجودہ سربراہ مرزا طاہر احمد کا جو انٹرویو بھارت سے انگریزی رسالے مسلم انڈیا میں شائع ہوا ہے، پاکستان کی سلامتی کے لیے زبردست خطرہ کا الارم ہے۔ اس جماعت کے افراد پاکستان کے کلیدی عہدوں پر فائز ہیں اور کہوٹہ جیسے ایٹمی حساس اداروں میں موجود ہیں وہ اپنے روحانی پیشواؤں کی خواہشات کی تکمیل اور ان کی پیش گوئیوں کی تصدیق کی خاطر کیا کچھ نہیں کر پائیں گے خصوصاً جبکہ اس جماعت کے تعلقات پاکستان دشمن ممالک انڈیا' اسرائیل وغیرہ سے ہیں۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں کہ یہ لوگ پاکستان دشمن طاقتوں کے آلہ کار ہیں اور تمام کی خواہش ہے کہ پاکستان کا نام صفحہ ہستی سے مٹ جائے۔ مولانا چنیوٹی نے کہا کو حکومت کو بروقت آگاہ کرنا ہم اپنا ملکی فریضہ سمجھتے ہیں اور حکومت پاکستان کو خبردار کرتے ہوئے مطالبہ کرتے ہیں کہ اس ملک دشمن اور باغی جماعت کو فی الفور خلاف قانون قرار دیا جائے اور ملائیشیا کی طرح ان کی پاکستانی شہرت ختم کر کے انکی املاک بحق سرکار ضبط کی

جائیں۔ واضح رہے کہ مولانا نے اپنے اس بیان کے ساتھ مرزا طاہر کے اس بیان کی فوٹو کاپیاں بھی پریس کو مہیا کردی ہیں جو ہندوستان سے شائع ہونے والے رسالہ ''مسلم انڈیا'' میں چھپا ہے۔

## مرزا طاہر احمد کے انٹرویو کے اقتباسات

''پاکستانی انڈین ہیں اس طرح بنگلہ دیش کے لوگ انڈین ہیں۔ یہ ایک تاریخی' جغرافیائی اور ثقافتی حقیقت ہے، تاہم آج کے دور کی سیاسی حقیقت نہیں ........ یہ صرف ایک سیاسی تقسیم ہے ....... 1947ء میں انڈیا ...... انڈیا اور پاکستان بن گیا اور ربع صدی میں انڈیا ........ پاکستان اور بنگلہ دیش بن گیا۔ دونوں تقسیمیں (پاکستان کا بننا اور پھر بنگلہ دیش کا بننا) بدقسمتی کی بات تھی، کیونکہ دونوں مرتبہ غریب...... بے گناہ انڈینز......کونقصان اٹھانا پڑا......... سیاسی غلطی کو درست کیا جاسکتا ہے اور جتنی جلد ممکن ہو اسے درست کرلیا جانا چاہیے...... انڈیا کا پھر متحد ہوجانا برصغیر کے ان مسائل کا قدرتی حل ہوگا جو طاعون بنا ہوا ہے....... متحد ہوجانے کے بعد انڈیا میں فرقہ وارانہ کشیدگی ختم ہوکر ہم آہنگی بن جائے گی اور ہندو' مسلم' سکھ' عیسائی اور دیگر مذہب کے لوگ احترام کے ساتھ ایک دوسرے کے ساتھ مل جل کر رہ سکیں گے''۔

(روزنامہ نوائے وقت 12 جون 1991ء)

❑ قادیانیوں کے تیسرے خلیفہ مرزا طاہر احمد نے قادیانیوں کے تین روزہ اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان میں لاقانونیت کی وجہ سے آج پورا پاکستان ایک پاگل خانہ بن چکا ہے، جو اس بات کی دلیل ہے کہ ظالموں پر خدا کا عذاب نازل ہو رہا ہے۔ مرزا طاہر احمد کے ایسے بیانات سے اس کی غداری کا پتا چلایا جاسکتا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 31 جولائی 1990ء)

❑ قادیانیوں نے یورپی ممالک میں سیاسی پناہ حاصل کرنے کے لیے پاکستان کے خلاف غیر اخلاقی اور بے بنیاد بیان دینے شروع کردیئے۔ ان بیانات سے ان کی غداری واضح ہوگئی ہے۔

باخبر سفارتی ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ حال ہی میں قادیانیوں کی بہت بڑی تعداد بیرون ملک پہنچ گئی ہے، جنھوں نے بعض قابل ذکر یورپی ممالک میں سیاسی پناہ کی درخواستیں دے رکھی ہیں۔ بتایا گیا ہے کہ اسلام آباد میں واقع یورپی ممالک نے عام پاکستانیوں کے لیے ویزا کی کڑی شرائط عائد کر رکھی ہیں اور عموماً یہ شرائط پوری کرنے کے باوجود انکار کردیا جاتا ہے، لیکن اگر یہ ثابت ہوجائے کہ درخواست گزار کا تعلق قادیانیت سے ہے تو اسے کوئی الفور ویزا فراہم کردیا جاتا ہے۔ اس مقصد کے لیے قادیانیت سے تعلق کے کاغذات درخواست کے ہمراہ منسلک کیے جاتے ہیں جن پر کسی ''معتبر'' شخصیت کی طرف سے سفارش کی گئی ہوتی ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ یہ قادیانی بیرون ملک خصوصاً فرانس' جرمنی اور انگلینڈ جا کر فی الفور سیاسی پناہ کی درخواست دیتے ہیں، جس میں یہ تحریر کیا جاتا ہے کہ پاکستان میں ان پر عرصۂ حیات مکمل طور پر تنگ کردیا گیا ہے، اگرچہ ان یورپی ممالک میں ایشیا خصوصاً پاکستان کے لیے سیاسی پناہ کی ''سہولت'' مکمل طور پر ختم کرنے کا منصوبہ ہے اور یہ

درخواست دینے والوں کا کیس محض چند ہفتوں میں نمٹا دیا جاتا ہے، لیکن قادیانیوں کے لیے خاص سہولت مہیا کی گئی ہے اور نہ صرف وہ طویل عرصہ کے قیام کا اجازت نامہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں، بلکہ مقامی ذرائع ابلاغ ان کے ''خیالات'' کو نمایاں کر کے شائع کرتے اور پاکستان کو بدنام کرنے کے لیے انہیں استعمال کر رہے ہیں۔ معلوم ہوا ہے کہ حال ہی میں جرمنی میں منعقد ہونے والے ایک ''بین الاقوامی میلے'' میں پاکستان سے جانے والے سینکڑوں قادیانیوں نے سیاسی پناہ حاصل کر لی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 11 فروری 1993ء)

❑ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے مسلسل پاکستان کے خلاف نازیبا الفاظ کا استعمال کر کے غداری کا مرتکب ہونا شروع کر دیا ہے۔ سینیٹر مولانا سمیع الحق نے انکشاف کیا ہے کہ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے اپنی جماعت کو پاکستان کے جلد ختم ہو جانے کی خوشخبری دی ہے۔ انہوں نے مرزا طاہر احمد کی تقریر کا ذکر کیا جو مرزا طاہر احمد نے قادیانیوں کے اجتماع لندن میں کی تھی۔ اس تقریر میں مرزا طاہر احمد نے ''اللہ تعالیٰ اس ملک پاکستان کو ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا' اللہ تعالیٰ اس ملک کو تباہ کر دے گا، آپ بےفکر رہیں۔ چند دنوں میں آپ خوشخبری سنیں گے کہ یہ ملک صفحہ ہستی سے نیست و نابود ہو جائے گا۔'' مولانا سمیع الحق نے کہا تقریر کی کیسٹ ان کے پاس محفوظ ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 ستمبر 1986ء)

❑ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے اپنے ایک بیان میں کہا ہے کہ ہمیں توقع ہے کہ پاکستانی آئین جمعے تک ختم ہو جائے گا، لیکن خدا نے تاخیر کر دی۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے کہا ہے کہ اگر احمدیوں کو غیر مسلم قرار دینے والا آئین نہ ٹوٹا تو ملک ٹوٹ جائے گا۔ جمعہ کے روز ڈش پر لندن سے براہ راست اپنے خطاب میں انہوں نے کہا کہ مظلوم قادیانیوں کو توقع تھی کہ آئندہ جمعہ تک اہل دانش کو ہوش آ جائے گا اور ظلم و تعدی پر مبنی موجودہ آئین سے چھٹکارا حاصل کر لیں گے مگر خدا کی طرف سے تاخیر ہو گی۔ انہوں نے کہا کہ بحران ابھی ٹلا نہیں بلکہ جاری ہے، کیونکہ بہت سی بلائیں ابھی باقی ہیں۔ جو سپریم کورٹ کو بھی لے ڈوبے گا۔ وہ آئین بھی جس نے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دے رکھا ہے یقیناً اس سیلاب کی نظر ہو جائے گا۔ اس آئین کا توڑا جانا ملکی سلامتی' بقاء' تعمیر و ترقی اور خوشحالی کے لیے ضروری ہے۔ بصورت دیگر ملک ٹوٹ جائے گا۔ انہوں کہا کہ موجودہ آئین نہ تو قائداعظم محمد علی جناحؒ کے فرمودات' نظریات اور ترجیحات کے مطابق ہے اور نہ ہی پاکستان کی تعمیر و ترقی و خوشحالی' سلامتی و بقاء کا ضامن ہے۔ اس آئین کو ہر حالت میں ٹوٹنا ہے۔ یہ آئین ردی کاغذ کا ایک پرزہ ہے۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان کے اربابِ حل و عقد کو چاہیے کہ ایسا آئین بنائیں جو تمام شہریوں کے لیے حق و انصاف پر مبنی ہو۔ مرزا طاہر احمد نے کہا کہ میں یہ بات یقین سے کہتا ہوں کہ اگر یہ آئین و قانون اسی طرح ہمارے حقوق کو چاٹتا رہا تو یہ آئین ملک کو اسی طرح چاٹ جائے گا، جس طرح قادیانیوں کے حقوق چاٹے گئے ہیں۔ احمدیوں نے یہ توقع کر لی تھی کہ آئندہ جمعہ تک پاکستان کے اہل دانش کو ہوش آ جائے گا اور وہ اس آئین کی قباحتوں کا خلوص دل سے مطالعہ کرتے ہوئے اس

سے چھٹکارا حاصل کرلیں گے، لیکن یہ ان کی بدقسمتی کہا جائے یا خدا تعالیٰ کی مشیّت سے کہ اس معاملہ میں کچھ تاخیر ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 7 دسمبر 1997ء)

❏ ملک بھر سے علماء اور سیاسی رہنماؤں نے مرزا طاہر احمد کے اس بیان پر جس میں مرزا طاہر احمد نے کہا کہ توقع تھی کہ آئین جمعہ تک ختم ہو جائے گا، لیکن خدا نے تاخیر کر دی' پر زبردست ردعمل کا مظاہرہ کیا ہے۔ جماعت اسلامی پنجاب کے امیر حافظ محمد ادریس نے کہا ہے کہ مرزا طاہر احمد قادیانی نے دستور پاکستان کے خلاف جو ہرزہ سرائی کی ہے' اس سے قادیانی گروہ کے مذموم عزائم و مقاصد ایک بار پھر کھل کر سامنے آ گئے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان میں جو فساد پھیلا ہوا ہے اس کا مرکزی کردار پاکستان میں بھارتی ایجنٹ اور قادیانی فرقۂ باطل کے لوگ ادا کر رہے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ ملک کے اندر جو عناصر موجودہ دستور پاکستان کا حلیہ بگاڑ رہے ہیں بالواسطہ بھی قادیانیوں کے عزائم کی تائید کر رہے ہیں۔ مرزا طاہر کے بیان سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ 1973ء میں موجودہ اسلامی دفعات کے خاتمہ کے لیے پورے آئین کو تہس نہس کرنے کی سازشیں عروج پر ہیں، لیکن ایسی سازشوں اور کوششوں کا جے یو آئی ڈٹ کر مقابلہ کرے گی۔ یہ باتیں جے یو آئی اے کے رہنماء مولانا محمد اجمل خان نے جامعہ محمدیہ تعلیم القرآن ماڈل ٹاؤن میں دستار بندی کی تقریب اور اخبار نویسوں سے گفتگو کرتے ہوئے کہیں۔ پاکستان پر کوئی مشکل وقت آئے' حالات دگرگوں ہوں، پوری پاکستانی قوم بحران میں مبتلا ہو، قادیانی جماعت ایسے موقعوں کی تلاش پر ہوتی ہے۔ اس پر خوشیاں منانا' اسے اپنی کامیابی قرار دینا یہ قادیانیوں کا پرانا وطیرہ ہے۔ حالیہ بحران میں مرزا طاہر نے آئین پاکستان کی منسوخی کی نہ صرف توقع لگا رکھی تھی بلکہ اس موقع پر قادیانی لابی نے حالات کو بگاڑنے کے لیے کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے سیکرٹری جنرل مولانا عزیز الرحمان جالندھری نے مرزا طاہر کے حالیہ بیان پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ قادیانی آئینِ پاکستان سے بغاوت کر کے ملک میں نہ صرف انارکی پھیلا رہے ہیں بلکہ آئین کو منسوخ کرنے کے لیے کوشاں ہیں۔ انٹرنیشنل ختمِ نبوتؐ موومنٹ کے جنرل سیکرٹری مولانا منظور احمد چنیوٹی ممبر پنجاب اسمبلی نے قادیانی سربراہ مرزا طاہر کے حالیہ بیان پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ خود بلی تھیلے سے باہر آ گئی۔ مرزا طاہر کے اس بیان سے ہفت روزہ ''تکبیر'' مورخہ 4 دسمبر کے بیان کی تصدیق ہوگئی کہ اس موجودہ بحران میں قادیانی شریک ہیں۔ مولانا چنیوٹی نے پُر زور الفاظ میں کہا کہ انشاءاللہ پاکستان بھی ہمیشہ باقی رہے گا اور آئین جس میں قادیانیوں کو کافر قرار دیا گیا ہے' یہ بھی باقی رہے گا۔ انٹرنیشنل ختمِ نبوتؐ موومنٹ نے قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر بیگ کی طرف سے لندن میں دیئے گئے ایک خطبۂ جمعہ کے دوران پاکستان اور آئینِ پاکستان کے بارے میں توہین آمیز ریمارکس پر شدید تشویش کا اظہار کرتے ہوئے مرزا طاہر کے خلاف فوری طور پر غداری کا مقدمہ درج کرنے اور اسے وطن واپس لا کر سرعام پھانسی دینے کا مطالبہ کیا ہے، جبکہ موومنٹ کے مرکزی صدر مولانا منظور احمد چنیوٹی ایم پی اے کی سربراہی میں ایک ہنگامی اجلاس بھی فوری طور طلب کر لیا گیا ہے۔ ممبر پنجاب بار کونسل خادم ختمِ نبوتؐ ملک رب نواز ایڈووکیٹ نے قادیانی گروہ کے سربراہ مرزا طاہر کے بیان پر تبصرہ

کرتے ہوئے کہا ہے کہ بلی تھیلے سے باہر آ گئی ہے۔ انہوں نے کہا کہ حالیہ بحران پر میں نے پہلے ہی تبصرہ کیا تھا کہ عدلیہ' پارلیمنٹ اور صدر کو آپس میں پوائنٹ آف نو ریٹرن پر ایک سازش کے تحت لے جایا گیا تا کہ آئین کو توڑا جا سکے۔ انہوں نے کہا کہ نیو ورلڈ آرڈر پاکستان میں نافذ کرنے اور سابقہ قادیانیوں کی حیثیت بحال کروانے کے لیے اسٹیبلشمنٹ میں موجودہ قادیانی افسران کے ساتھ مل کر آئین کو منسوخ کروانے کی سازش کی جا رہی ہے۔ جب تک یہ آئین موجود ہے' پاکستان موجود ہے۔ انہوں نے نواز شریف سے مطالبہ کیا کہ مرزا طاہر کے خلاف آئین کو منسوخ کروانے کی سازش کا مقدمہ درج کروائیں، کیونکہ اس نے خود اعتراف جرم کر لیا ہے۔ مختلف دینی وسیاسی جماعتوں کے رہنماؤں نے قادیانیوں کے رہنماء مرزا طاہر کے بیان کہ یہی آئین رہا تو یہ ملک کو دیمک کی طرح چاٹ جائے گا پر سخت غصے کا اظہار کیا ہے۔ جمعیت علمائے اسلام (ف) کے سربراہ مولانا فضل الرحمان نے کہا کہ مرزا طاہر کا یہ بیان اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ اس آئین کو ختم کر کے اپنی مرضی کے اقدامات کرنا چاہتے ہیں، اور یہ ضیاء دور کی باقیات ہیں' جو اس آئین کو ختم کرنے کے در پے ہیں اور اس کے بعد آنے والی تمام حکومتوں میں ان قادیانیوں کی سرگرمیاں عروج پر رہی ہیں۔ مرزا طاہر کو اس بات کو اپنے ذہن سے نکال دینا چاہئے کہ وہ اس آئین کو معطل کر کے اپنی مرضی کے اقدامات کروا سکتے ہیں۔ عوامی قیادت پارٹی کے سربراہ جنرل (ر) اسلم بیگ نے مرزا طاہر کے بیان کی شدید مذمت کی اور کہا کہ پاکستان کا آئین ہر لحاظ سے مکمل ہے اور اس پر عملدرآمد کرنے کی ضرورت ہے۔ مختلف مذہبی رہنماؤں نے اپنے مشترکہ بیان میں مرزا طاہر کے آئین پاکستان کے خلاف ہرزہ سرائی اور اسے ردی کا غذ کا ٹکڑا قرار دینے کی شدید مذمت کرتے ہوئے کہا کہ یہ آئین پاکستان سے غداری ہے اور قادیانی ایک عرصے سے اس کوشش میں ہیں کہ پاکستان کے متفقہ اور مقدس آئین کو منسوخ کر دیا جائے تا کہ قادیانیوں کو آئینی طور پر دوبارہ مسلمانوں کی لسٹ میں شامل ہونے کا موقع مل سکے۔ انہوں نے کہا کہ اگر حکمرانوں نے اس قسم کی کوئی حرکت کی تو اس کی پُر زور مزاحمت کی جائے گی۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 ستمبر 1997ء)**

❏ قومی اسمبلی کے سابقہ ممبر اور سابقہ وفاقی وزیر محمد خان عباسی نے یہ انکشاف کیا ہے کہ چوہدری ظفر قادیانی چیف آف ائیر سٹاف پاکستان کو وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو نے اس وجہ سے ریٹائر نہ کیا تھا کہ ائیر فورس کے طیاروں نے ظفر چوہدری کے حکم پر ائیر فورس کے قانون اور ڈسپلن کی پابندی سے تجاوز کرتے ہوئے مرزا ناصر احمد کو ربوہ کے سالانہ جلسہ میں سلامی دی تھی بلکہ اس وجہ سے ریٹائر کیا تھا کہ وہ وزیر اعظم بھٹو کے خلاف ایک سازش میں ملوث تھے۔

**(روزنامہ جنگ کراچی 15 ستمبر 1988ء)**

❏ سندھ میں ہندوؤں اور قادیانیوں نے بھارت سے روابط تیز کر دیئے۔ بھارت کے لیے جاسوسی کا کام زور پکڑ گیا۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ افراد بھارت منتقل ہو رہے ہیں۔ باخبر ذرائع کے مطابق ٹنڈو آدم سندھ کے سرحدی علاقوں میں رہنے والے سندھی وڈیروں کے ہندو مشیر و منتظم' سندھی اور غیر سندھی قومیتوں میں نفرت کا زہر گھول رہے ہیں۔ سرحدی اضلاع میں رہنے والے ہندوؤں کی ایک بڑی تعداد نے اپنے کاروبار کو دوام

بخشنے کے لیے مسلمان وڈیروں کو اپنا پارٹنر بنا کر سہارا لیا ہوا ہے۔ ادویات کے کاروبار اور ہسپتالوں بالخصوص تھرپار کر' شکار پور اور جیکب آباد اضلاع کے دیہی ہسپتالوں میں قادیانیوں کی اجارہ داری قائم ہے، جبکہ سندھ کے سرحدی علاقوں کندھ کوٹ' گھوٹکی' کشمور' کنری، میرپور ماتھیلو، مٹھی، عمر کوٹ (تھرپارکر)، سچاول گھارو اور تھانہ بولا خان کا معاشی کنٹرول مکمل طور پر ہندوؤں کے ہاتھ میں ہے، اور ان قادیانیوں کو مقامی وڈیروں کی بھرپور سرپرستی و تائید حاصل ہے۔ بتایا جاتا ہے کہ تھرپارکر کے ہندوؤں کے براہ راست قادیانیوں اور بھارتی سفارت کاروں سے خصوصی تعلقات ہیں اور بھارتی سفارت کاروں کو اکثر اوقات تھرپارکر میں ہندوؤں سے ملاقات کرتے ہوئے دیکھا گیا ہے۔ پی پی اے کے ذرائع کے مطابق سندھی ہندو اپنی سیاسی اور معاشی حیثیت کو علیحدگی پسند اور لادینی تحریکوں کو مالی اور اخلاقی امداد کے لیے استعمال کر رہے ہیں اور ہندو پنچایت فنڈز سے ہر سال لاکھوں روپے لسانی تحریکوں کو بطور چندہ دے رہے ہیں، جبکہ ایک کمیونسٹ طلبہ تنظیم کی قیادت گزشتہ کئی سالوں سے ایک ہندو کے ہاتھ میں مالی و اخلاقی امداد دینے والے ہندوؤں کی خوشنودی کے لیے دی ہوئی ہے۔ عمر کوٹ اور مٹھی کے قادیانیوں کے بارے میں معلوم ہوا ہے کہ وہاں کی ایک بڑی تعداد پڑوسی ملک بھارت کے لیے جاسوسی کرنے میں پیش پیش ہے، نیز اندرون سندھ سے بھارت منتقل ہونے والے قادیانی بھارت کو اہم راز فراہم کر رہے ہیں، بلکہ وہاں لٹریچر اور بھاری رقوم کے ذریعہ سے علاقائیت پرستوں کی مدد بھی کر رہے ہیں۔
ایک اور اطلاع کے مطابق بھارت میں مقیم سندھی ہندو اہل قلم جو لٹریچر اندرون سندھ بھیج رہے ہیں ان میں روزانہ ہندوستان بمبئی کا روزنامہ نگر نیوز اور روزنامہ اسٹیٹ مین دہلی شامل ہے۔ یہ اخبارات کھلے عام سندھی ہندو ازم اور قادیانیت کا پرچار کر رہے ہیں۔ زہریلے لٹریچر سندھ بالخصوص اندرون سندھ منتقل کر کے سندھی نوجوانوں کے ذہنوں کو مسموم کر رہے ہیں۔ اہم ذرائع کے مطابق باڑمیر راجستھان میں پاکستان میں چھپنے والے اردو اور سندھی اخبارات و رسائل کا بغور جائزہ لیا جاتا ہے کہ یہاں کے حالات کے صحیح رخ کا تعین کیا جاسکے۔ علاوہ ازیں دیزے پر جانے والے ہندوؤں اور مسلمانوں سے دوران گفتگو انتہائی اہم معلومات حاصل کی جاتی ہیں۔ ایک اور مصدقہ ذریعہ کے مطابق بھارتی حکومت کو سندھ کی علیحدگی پسند تنظیم کی جاگیردارانہ قیادت اور سوچ پر اعتماد نہیں ہے، لیکن وہ اسے پھر بھی مایوس کرنا نہیں چاہتی۔ سندھ میں مقیم سندھی ہندو اپنی جننگ فیکٹریوں' زمینداروں اور تجارت کی تمام تر کمائی مسلسل ہندوستان منتقل کر رہے ہیں، جبکہ سندھ کی یونیورسٹیوں سے فارغ التحصیل ہونے والے ڈاکٹرز اور انجنیئرز بھی بھارت منتقل ہو رہے ہیں۔ یہاں کے زیر تعلیم ہندو ڈاکٹرز اور انجنیئرز بھارتی حکومت کے لیے سندھ میں رابطہ کا ذریعہ بنے ہوئے ہیں۔ سندھ میں تخریب کاری کے لیے بھارتی خفیہ ایجنسی ''را'' نے راجستھان میں متعدد تربیتی کیمپ قائم کیے ہوئے ہیں، جہاں پاکستان بالخصوص سندھ دشمن تنظیموں کے قادیانی کارکنوں کو تخریب کاری کی تربیت دی جاتی ہے۔ بعض حلقوں کے مطابق سندھ میں گزشتہ کئی سال سے امن و امان کی جو صورت حال پیدا ہوئی ہے وہ دراصل بھارت کے حملے کے لیے راہ ہموار کرنے کے منصوبے کا ایک حصہ ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 فروری 1992ء)

❑ قادیانیوں نے بھارت کے ساتھ یک جہتی مضبوط بنانے پر زور دینا شروع کر دیا۔ باخبر ذرائع کے مطابق بھارتی پنجاب کے شہر قادیان میں قادیانیوں کے تین روزہ اجتماع کے موقع پر قادیانیوں نے بھارت کے ساتھ مکمل یک جہتی کو قائم کرنے کا پروگرام بنایا، کیونکہ بھارت پاکستان کا دشمن ملک ہے اور اس کے ساتھ مکمل یک جہتی پاکستان کے ساتھ غداری کے مترادف ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 27 دسمبر 1990ء)

❑ قادیانیوں نے مختلف پروپیگنڈوں کے ذریعے پاکستان کو بیرونی ملکوں میں بدنام کرنا شروع کر دیا، جو کہ کھلی غداری کے مترادف ہے۔

باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں کی غیر قانونی سرگرمیوں پر قدغن لگانے کے حالیہ آرڈیننس کے اجراء کے بعد غیر ممالک میں حکومت پاکستان کو بدنام کرنے کے لیے قادیانیوں کی جانب سے مختلف ہتھکنڈے استعمال کیے جاتے ہیں، جن میں پاکستان میں قادیانیوں پر فرضی مظالم اور ناروا پابندیوں کا ڈھونگ رچا کر بعض مغربی ممالک میں سیاسی پناہ حاصل کرنا سرفہرست ہے۔ ان ذرائع کے مطابق بیرون ملک مقیم بعض قادیانی عناصر باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت پاکستان سے قادیانیوں کو بلواتے ہیں، ان سے مختلف قسم کے رٹے رٹائے بیان دلواتے ہیں اور عالمی پریس میں ان کے بے بنیاد گمراہ کن اور جھوٹے بیان چھپوا کر پاکستان کی بدنامی اور اپنی مظلومیت کا بے پناہ اظہار کرتے ہیں، تاکہ حکومت پاکستان کے خلاف زیادہ سے زیادہ پروپیگنڈہ کر کے پاکستان میں اسلامی نظام کے نفاذ کی کوششوں میں رکاوٹ ڈالی جاسکے۔ بتایا گیا ہے کہ اس سلسلہ میں مغربی جرمنی کا ایک قادیانی وکیل خصوصی طور پر سرگرم عمل ہے، جو پاکستان سے آنے والی پروازوں کے اوقات میں فرینکفرٹ (جرمنی) کے ائیر پورٹ پر موجود ہوتا ہے۔ جب پاکستان سے آنے والی پرواز یہاں پہنچتی ہے تو اس میں سوار قادیانی جو طے شدہ پروگرام کے مطابق مسلم ناموں (مذہب اسلام اور قومیت پاکستانی) کے ساتھ پاسپورٹ بنا کر لندن یا کسی اور مقام کا ٹکٹ لے کر سفر کر رہے ہوتے ہیں۔ پاکستان کے خلاف نعرے لگانا اور چیخنا چلانا شروع کر دیتے ہیں، جس پر متذکرہ قادیانی وکیل ائیر پورٹ کے ویٹنگ روم سے ان کی مدد کو پہنچتا ہے اور انہیں پولیس کے سامنے پیش کر کے ان کی جانب سے سیاسی پناہ کی درخواست دائر کر دیتا ہے۔ اس طرح ان قادیانیوں کو مغربی جرمنی میں عارضی قیام کی اجازت مل جاتی ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ یہ قادیانی وکیل جس کا نام شوکت احمد بتایا جاتا ہے، مختلف ناموں سے پاکستان سے بیرون ملک جانے کے خواہشمند قادیانیوں کو خط لکھتا ہے، جس میں انہیں ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ PIA کے بجائے کسی غیر ملکی فضائی کمپنی کے ذریعے سفر کریں، جس کی پرواز کم از کم نصف گھنٹہ کے لیے فرینکفرٹ ائیر پورٹ پر ٹھہرتی ہو (تاکہ وہ اس آدھ گھنٹہ میں پاکستان کی بدنامی کا کام مکمل کر سکے اور رسوائیوں کا باعث بن سکے)۔

(روزنامہ مشرق لاہور 11 ستمبر 1984ء)

❑ قادیانیوں نے نام بدل کر بیرون ملک ملازمتیں حاصل کرنا شروع کر دیں۔ پاکستانی قادیانیوں کا اس طرح بیرون ملک سازشیں کرنا غداری کے مترادف ہے۔ اس بات کا انکشاف، ایک دینی رہنماء نے اپنے

ایک بیان میں کیا ہے کہ قادیانی نام بدل کر اور خود کو مسلمان ظاہر کر کے سعودی عرب میں ملازمتیں حاصل کر رہے ہیں۔ اس طرح اب تک وہاں 150 جگہوں پر پاکستانی قادیانی قابض ہو چکے ہیں۔ میں نے قادیانیوں کے کوائف اور ملازمتوں کی تفصیل سعودی حکومت کو مہیا کر دی ہے۔ وہ آج فریضۂ حج کی ادائیگی کے بعد وطن واپسی پر پریس کانفرنس سے خطاب کر رہے تھے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 17 اکتوبر 1984ء)

❑ قادیانیوں نے پاکستان کے دشمن ملک بھارت میں خطوط کے ذریعے پاکستان کو بدنام کرنا شروع کر دیا، جس کی وجہ سے پاکستان کی اقتصادی، مذہبی اور دیگر حیثیت کو خطرہ ہے۔ اس کا ثبوت روزنامہ نوائے وقت کی یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

دہلی بھارت: ضلع گورداس پور میں قصبہ قادیان میں قادیانی فرقہ کے بانی مرزا قادیانی کے پوتے مرزا وسیم احمد نے (بھارتی وزیر اعظم) راجیو گاندھی کو ایک خط لکھا ہے، جس میں الزام لگایا گیا ہے کہ پاکستان میں قادیانیوں پر ظلم کیا جا رہا ہے۔ انہوں نے اپنے خط میں تحریر کیا ہے کہ عفو عام کی تنظیم نے بھی پاکستان کی مدد کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ اس کی وجہ پاکستان کی طرح عرب ممالک میں بھی قادیانیوں کو نفرت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ راجیو گاندھی نے خط کے جواب میں کہا ہے کہ یہ پاکستان کا اندرونی معاملہ ہے، تاہم وہ اپنے طریقے سے قادیانیوں کی مدد کرنے کی کوشش کریں گے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 جون 1985ء)

❑ قادیانیوں نے صدر ضیاء الحق کی وفات پر جشن منایا۔ صدر صاحب کی موت کی خبر جب چک نمبر 6 ایل تحصیل چیچہ وطنی میں مرزائیوں کے پاس پہنچی تو قادیانیوں نے اس پر جشن منایا اور شہر میں مٹھائی تقسیم کی۔

(روزنامہ مشرق منگل 23 اگست 1988ء)

❑ قادیانیوں نے دشمن ملک بھارت کی وزیر اعظم اندرا گاندھی سے اپیل کی ہے کہ وہ غیر جانبدار ممالک کی موجودہ صدر ہونے کی حیثیت سے حکومت پاکستان کے اس آرڈیننس کو ختم کروائیں، جس کی رو سے پاکستان میں مرزائیوں (لاہوری و قادیانی) کے بنیادی حقوق سلب کر لیے گئے ہیں۔ قادیانیوں نے اپیل میں اس آرڈیننس کو ظلم آرڈیننس قرار دیا ہے۔ مرزائیوں نے کہا کہ اندرا گاندھی کو چاہیے کہ وہ عالمی حقوق انسانی کمیشن تک اس اہم مسئلہ کو لے کر جائیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 10 جولائی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے مملکت پاکستان کو بدنام کرنے کی کوششیں تیز کر دیں۔ بھارتی خبر رساں ایجنسی یو این آئی کے مطابق گزشتہ روز صدر انجمن احمدیہ قادیان کے 5 اراکین کے ایک وفد نے بھارتی دارالحکومت میں راجیو گاندھی سے ملاقات کی اور انہیں ایک میمورنڈم پیش کیا گیا، جس میں الزام عائد کیا گیا ہے کہ پاکستان کے قادیانی فرقہ کو بنیادی حقوق سے محروم کر دیا گیا۔ وفد جس کی سرکردگی حامد عاجز قادیانی کر رہے تھے، حکومت پاکستان کے قادیانی مخالف آرڈیننس کے خلاف انسانی حقوق کمیشن میں سوال اٹھانے کے لیے بھارت کی

مرکزی حکومت سے مدد کرنے کی درخواست کی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 26 فروری 1986ء)

❑ قادیانیوں نے وسط ایشیا کی ایک ریاست کو ''قادیانی سٹیٹ'' بنانے کا منصوبہ تیار کرلیا:

اسلام آباد (خبر نگار خصوصی) ذمہ دار ذرائع کے مطابق قادیانیوں کی عالمی تنظیم نے وسطی ایشیا کی ایک مسلمان ریاست کو قادیانی سٹیٹ میں تبدیل کرنے کے منصوبے پر عمل درآمد شروع کردیا ہے۔ دنیا کے کئی ممالک سے قادیانیت کی تبلیغ کے لیے بڑی تعداد میں مبلغ ازبکستان' آذربائی جان' تاجکستان' کرغزستان' قازقستان اور ترکمانستان پہنچ گئے ہیں۔ ایشیائی اور افریقی ممالک میں مرزائیوں کی تنظیموں نے وسطی ایشیا میں تبلیغ مرزائیت کے لیے بھاری رقوم مختص کی ہیں۔ اس بات کی تصدیق پنجاب کے وزیراعلی غلام حیدر وائیں نے روزنامہ پاکستان 26 اگست 1992ء میں بھی کی ہے۔ ذرائع نے بتایا کہ مرزائیوں کے ایک نیٹ ورک نے تنظیمی سطح پر وسطی ایشیا کی بعض ریاستوں کے صدور سے رابطے قائم کرتے ہوئے انہیں اقتصادی مسائل حل کرنے کے لیے اپنی تنظیموں کی طرف سے تعاون کی پیشکش کی ہے اور قادیانیت کے سینکڑوں کُل وقتی مبلغ ان ریاستوں میں ہسپتالوں' سکولوں اور دیگر فلاحی منصوبوں کے ذریعہ اسلام کے لیے جذباتی سطح پر احترام کا اظہار کرنے والی مقامی آبادی کو یہ باور کرانے کی کوشش کرر ہے ہیں کہ وہ مسلمان ہیں اور انہیں پاکستان میں سیاسی وجوہات کی بناء پر اقلیت قرار دیا ہے۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ قادیانیوں کی بڑی تعداد میں وسط ایشیا کے ممالک کو روانگی اس طویل المدتی عالمی سازش کا حصہ ہے، جس کے تحت وسط ایشیا کی ایک ریاست کو بالآخر قادیانی سٹیٹ میں تبدیل کرکے علاقائی سیاست میں پاکستان دشمن قوتوں کے مقاصد حاصل کرنے کے عمل کا آغاز کیا جائے۔ منصوبے کو ''را'' اور ''موساد'' کی پشت پناہی حاصل ہے۔

❑ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے جماعت احمدیہ کے 25 ویں سالانہ اجتماع کے موقع پر ٹلفورڈ (سرے) کے مقام پر پاکستان کے حالات پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ اللہ تعالیٰ پاکستان سے ناراض ہوگئے ہیں۔ پاکستان میں ظلم وزیادتی کی وجہ سے قوم ایسے مقام پر پہنچ چکی ہے، جہاں سے واپسی ممکن نہیں اور پاکستان پر انسانی حقوق کی خلاف ورزی کا الزام لگایا، جو کہ قادیانی جماعت کی طرف سے کھلی غداری کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 28 جولائی 1990ء)

❑ سینٹ کی دس جولائی کی سیکرٹریٹ کی رپورٹ کے مطابق سینٹر مولانا سمیع الحق نے انکشاف کیا ہے کہ مرزا طاہر احمد قادیانی نے اپنی جماعت کو پاکستان کے جلد ختم ہوجانے کی خوشخبری دی ہے۔ انہوں نے مرزا طاہر کی اس تقریر کا حوالہ دیا، جس میں مرزا طاہر نے کہا کہ اللہ تعالیٰ اس ملک پاکستان کے ٹکڑے ٹکڑے کردے گا اور یہ ملک نیست ونابود ہو جائے گا۔ انہوں نے کہا کہ قادیانیوں نے پاکستان کے متعلق زہریلا لٹریچر بھی شائع کیا ہے، جس میں کہا ہے کہ پاکستان میں وزیر انصاف تو موجود ہیں لیکن انصاف کہیں بھی نظر نہیں آتا ہے۔ انہوں نے حکومت پاکستان سے مطالبہ کیا کہ ملک سے باہر تبلیغی دوروں پر جانے والے قادیانی وفود کی نقل وحرکت پر

کڑی نظر رکھی جائے اور بیرون ملک سازشیں تیار کرنے والوں کو رعائتیں نہ دی جائیں بلکہ ان کی سازشوں کا قلع قمع کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 ستمبر 1986ء، روزنامہ نوائے وقت لاہور 26 ستمبر 1986ء)

❑ روزنامہ جنگ لاہور کے ایک مشہور کالم نگار نے "قلم کی آواز" نامی کالم میں لکھتے ہوئے کہا ہے کہ ملک میں حالیہ بحران کے بعد ارض وطن سے ایسی عجیب وغریب آوازیں ابھری ہیں جیسے شدید زلزلہ کے بعد گڑگڑاہٹ کا شور بلند ہو۔ انہوں نے کہا کہ اسی دوران انہی دنوں ذوالفقار علی بھٹو کے ایک دوست ملک شبیر کا مجھے فون آیا کہ قادیانیوں کے ایک ذمہ دار شخص سے ان کی ملاقات ہوئی ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ موجودہ حکومت زیادہ دیر تک نہیں رہ سکتی۔ چند ایسے لوگ بڑے متحرک وسرگرم دیکھے گئے جن کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے کہ ان کا قادیانیوں سے بڑا تعلق ہے۔ ان میں ایک ایسے بھی تھے جنہیں "ٹیکنوکریٹس حکومت" قائم ہونے کا بڑا یقین تھا، جب ملک میں مارشل لاء لگنے کی افواہ پھیلی تو میری مولانا شاہ احمد نورانی سے بات ہوئی، انہوں نے "دوسرے رخ" کے لیے بیان دیا۔ وہ یہی تھا کہ قادیانی اور یہودی پاکستان کے خلاف سازش میں مصروف ہیں اور قادیانیوں کی کوشش ہے کہ ملک کا آئین ٹوٹ جائے جس میں انہیں کافر اور اقلیت قرار دیا گیا ہے۔ مولانا نورانی کے بارے میں یہ بات پکی ہے کہ وہ بڑے "باخبر" مذہبی وسیاسی رہنماء ہیں، لیکن ملک جس اندوہناک بحران سے دوچار تھا کسی نے اس جانب توجہ نہیں دی کہ عوام ایک آگ میں جل رہے تھے ایسا اندھیارا تھا کہ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہیں دے رہا تھا، لیکن چند روز قبل مرزا طاہر احمد کی ڈش پر تقریر نے سب کی آنکھیں کھول دی ہیں کہ مرزا طاہر نے "قادیانی سازش" کا نہ صرف اعتراف کر لیا ہے بلکہ ملک کے آئین کی توہین کی ہے اور فتنہ وفساد برپا کرنے کے لیے اشتعال انگیز باتیں کی ہیں۔ ایسا لگتا ہے کہ آرچ بشپ نے ابتداء کی تھی جس کی مرزا طاہر احمد نے انتہا کر دی ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ اگر موجودہ آئین نہ ٹوٹا تو ملک ٹوٹ جائے گا۔ ان کی "آواز" میں آئین کے بارے میں قابل اعتراض اور توہین آمیز الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔ ایک صدا یہ ہے کہ یہ آئین ردی کا ٹکڑا ہے۔ دوسری آواز یہ آئی کہ موجودہ آئین ختم نہ ہوا تو ملک کو چاٹ جائے گا۔ مرزا طاہر احمد نے اس کی وجہ یہ بتائی کہ اس آئین نے قادیانیوں کو کافر قرار دیا اور یہ آوازیں اس بات کی نشاندہی کرتی ہیں کہ یہ سب کچھ عوام میں اشتعال پیدا کر کے فتنہ وفساد ہی نہیں ملک میں انارکی پیدا کرنا چاہتے ہیں لیکن مرزا طاہر مطمئن رہیں وہ دن کبھی نہیں آئے گا، جب ملک کا آئین ٹوٹے۔ عوام متحد ہیں، وہ کسی ایسی سازش کو کامیاب نہین ہونے دیں گے۔ یہ سارا فساد مرزا طاہر اور آرچ بشپ نے کھڑا کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 11 دسمبر 1997ء)

❑ امریکی قونصل جنرل نے ربوہ میں قادیانی رہنماؤں سے ملاقاتیں کیں۔ تفصیلات کے مطابق لاہور میں تعینات امریکی قونصل جنرل مسٹر رابوٹ نے صدیق آباد (ربوہ) کا دورہ کیا۔ وہ کئی گھنٹے تک قادیانی ریسٹ ہاؤس میں قیام پذیر رہے اور اس دوران قادیانی لیڈروں سے خفیہ بات چیت کی۔ جو کہ ملک غداری کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ بعدازاں انہوں نے تین بڑے اٹیچی کیس قادیانی لیڈروں کے حوالے کیے۔ یاد رہے کہ امریکی

قونصل جنرل نے بھی گزشتہ ماہ کی بائیس تاریخ کو قادیانی لیڈروں سے ربوہ پہنچ کر ملاقاتیں کی تھیں۔

(روزنامہ جنگ 28 اپریل 1988ء)

❑ قادیانیوں نے پاکستان کو نقصان پہنچانے کے لیے یہودیوں سے مدد طلب کر لی ہے۔ مزید برآں فلسطین میں الخلیل کے شہر کے بعض سربرآوردہ مسلمانوں نے اس بات کا انکشاف کیا ہے کہ اسرائیل کے فوجی اداروں میں 500 قادیانی کام کر رہے ہیں۔ ابھی حال ہی میں کچھ قادیانی زائر، کوسٹاریکا اور اٹلی کے پاسپورٹ پر اسرائیل پہنچے ہیں۔ یاد رہے کہ لندن، روم، نیویارک، لکمبرگ، کوپن ہیگن میں اسرائیلی سفارت خانوں اور قادیانی مراکز کے درمیان باہم رابطہ ہے۔ یہاں الخلیل شہر کے بعض سربرآوردہ حضرات نے اس خدشہ کا اظہار کیا ہے کہ اب یہ قادیانی انتقامی کارروائی کے لیے زیر زمین مدد یہودیوں سے لیں گے، جبکہ ان کی زیر زمین کارروائیاں کچھ عرصہ سے تیز ہوگئی ہیں۔ پاکستان کے لیے آئندہ دس بارہ ماہ سخت آزمائش کے ہوں گے، جس میں یہ فرقہ ہر اس تخریبی عمل کے ساتھ متحرک تعاون کرے گا جو پاکستان میں بدامنی افراتفری اور انتشار کو فروغ دے۔ اسرائیلی پارلیمنٹ میں اسرائیل کے دوستوں کی تصاویر لگی ہوئیں ہیں، جن میں قادیانیوں اور اس کے فرقوں کے سربراہوں کی تصاویر بھی شامل ہیں۔ اسرائیل میں قادیانی مشن اور قادیان (ہندوستان) میں براہ راست ربط موجود ہے اور وفد آتے جاتے رہتے ہیں، جو کہ پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ کرتے ہیں۔

مقبوضہ فلسطین کے مسلمانوں نے پاکستان کے مسلمانوں سے مطالبہ کیا ہے کہ وہ پورے ہوش کے ساتھ آپس میں یگانگت واتحاد قائم کریں اور تفرقہ، افرتفری سے اجتناب کریں۔ پاکستان اور اسلام کے دشمنوں کا مقابلہ قومی وحدت اور مکمل اتحاد سے ہی کیا جاسکتا ہے۔

(روزنامہ جنگ 25 مئی 1984ء)

❑ حال ہی میں اعلیٰ قادیانی قیادت نے پاکستان میں اپنی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ ان دنوں پاکستان میں قرآن مجید اور خود حضرت محمدؐ کی شان میں گستاخی کے کئی واقعات منظر عام پر آئے ہیں، جن میں یا تو براہ راست کوئی قادیانی ملوث تھا یا پس پردہ قادیانی تھے۔ بعض سنگین واقعات ایسے بھی ہیں جو کوشش کے باوجود پولیس میں درج نہیں ہو سکے۔ اب قادیانیوں کو اپنے مکانوں پر ڈش انٹینا لگانے اور لندن سے نشر ہونے والے مرزا طاہر احمد کے خطابات باقاعدگی سے سننے کی ہدایات جاری کی گئی ہیں اور اپنی شناخت عام کرنے کے علاوہ اپنی اولاد کو قادیانیت کے لیے وقف کرنے' خود مختار کشمیر کے حق میں دلائل فراہم کرنے اور پاکستان میں امریکی لابی کے حق میں اپنا وزن ڈالنے کی تاکید کی گئی ہے۔ دیکھا جائے تو یہ سبھی باتیں ایسی ہیں جو حالیہ عالمی صیہونی حکمت عملی کے ساتھ مطابقت رکھتی ہیں۔

پاکستان میں بدقسمتی سے قادیانیوں کی اسلام اور پاکستان دشمن سرگرمیوں کا کبھی بھی سنجیدگی سے جائزہ نہیں لیا گیا۔ قیام پاکستان کے ساتھ ہی ایک سازش کے تحت قادیانیوں کو کلیدی عہدوں پر بٹھا دیا گیا تھا۔ ان میں جی احمد' چوہدری ظفر اللہ' ایم ایم احمد اور عزیز احمد نے کن کن طریقوں سے اپنے غیر ملکی آقاؤں کی فرمانبرداری میں پاکستان کو نقصان پہنچایا' یہ حقائق کبھی پوری طرح سامنے نہیں لائے گئے۔ حال ہی میں دو سیاسی

شخصیات کے جھگڑے میں بھی کہا جاتا ہے کہ ایم ایم احمد اور ان کے معاون رفیع رضا کا ہاتھ تھا۔

قادیانیوں کے آئندہ عزائم کے بارے میں ٹھیک سے کوئی اندازہ قائم کرنا مشکل ہوگا لیکن ایک بات یقینی ہے اور وہ یہ کہ ان کی کوشش ہوگی کہ اگلی پاک بھارت جنگ جلد برپا ہو۔ اس کے لیے 1965ء اور 1971ء کی جنگوں کی طرح قادیانیوں نے ابھی سے کلیدی عہدوں میں گھسنا شروع کر دیا ہے۔ ظاہر ہے گزشتہ جنگوں کی طرح اس جنگ کا نقشہ بھی پہلے سے تیار کرلیا جائے گا لہٰذا ہمیں ابھی سے ایسا لائحہ عمل طے کرنا چاہئے کہ دشمن کی چالوں میں آ کر نقصان اٹھانے سے زیادہ سے زیادہ بچ سکیں۔ اس ضمن میں قادیانیوں پر کڑی نظر رکھنے کی ضرورت ہے

(ہفت روزہ ندائے خلافت لاہور 11 اپریل 1994ء)

❏ قادیانیوں نے بھارت کے لیے جاسوسی کرنے کے لیے بھارت سے رابطہ کرلیا۔ اس مقصد کے لیے اعلیٰ تعلیم یافتہ افراد بھارت منتقل ہو رہے ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 فروری 1992ء)

❏ مرزا طاہر احمد نے اسلامی مملکت پاکستان کے ساتھ غداری کرتے ہوئے کھلی جنگ کا اعلان کر دیا۔ اس بات کا انکشاف ایک اخبار کے کالم ''گرفت'' میں کالم نگار نے کیا ہے۔ جس کے مطابق:

''قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے کے لیے برصغیر پاک و ہند میں جو تحریک چلی، اس سے ہر کوئی آگاہ ہے۔ تحریک ختم نبوتؐ اس وقت تک عروج پر رہی جب تک بھٹو دور میں قادیانیوں کو غیر مسلم قرار نہیں دے دیا گیا۔ انہیں غیر مسلم قرار دینے کے بعد تمام اسلامی ممالک کو ایک سرکلر جاری کر دیا گیا کہ قادیانی دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ جب ذوالفقار علی بھٹو نے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا تب میرے ایک مہربان جو غیر سیاسی ہیں، نے بتایا کہ وہ گورنر ہاؤس میں تھے۔ شام کے وقت شورش کاشمیری مرحوم وہاں آئے۔ انہوں نے دونوں ہاتھ اوپر اٹھائے ہوئے تھے، وہ وجد کے عالم میں خوشی سے جھوم رہے تھے۔ اس بارے اپنی قربانیوں سے ہٹ کر وہ بھٹو مرحوم کا شکریہ ادا کر رہے تھے، جبکہ اس سے پہلے وہ ذوالفقار علی بھٹو کے بار بار بلانے کے باوجود ان سے ملاقات کے لیے نہیں گئے تھے۔ ان کے ساتھ اس تحریک میں شامل ہر شخص کا یہی حال تھا، پھر قادیانی اچانک خاموش ہو گئے۔ مرزا طاہر احمد کی کوئی آواز نہ آئی اور کچھ عرصہ پاکستان میں رہنے کے بعد وہ ملک چھوڑ کر چلے گئے، لیکن قادیانیوں نے زیر زمین سرگرمیاں جاری رکھیں اور ایک اطلاع کے مطابق بہت سے اہم عہدوں پر قادیانی آ گئے۔ جب ان کا انڈر گراؤنڈ ہوم ورک مکمل ہو گیا تب ڈش کے ذریعے مرزا طاہر احمد کا خطاب شروع ہو گیا۔ ایک ہفتہ قبل انہوں نے ملک میں ہونے والے سیاسی بحران کا جس انداز میں ذکر کیا اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وہ اس میں کس حد تک ملوث تھے۔ ہفتے کو پھر انہوں نے اپنے ایک خطاب میں اگرچہ پہلے وضاحت کی کہ ان کا موجودہ آئینی بحران سے کوئی تعلق نہیں ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی انہوں نے کہا کہ ''قوم کو خبردار کرنا چاہتا ہوں کہ اب بھی وقت ہے ہوش کے ناخن لو، عقل کرو اور راہ راست پر آ جاؤ کیونکہ خدا تعالیٰ کی تائید ہمیشہ جماعت کے ساتھ ہے اور اگر قوم نے سرزمین پاکستان کو بچانا ہے تو پھر امور مملکت سے ملاؤں کو دور رکھا جائے۔ حکومت

سے ملاؤں کا عمل دخل ختم ہو جائے تو پھر میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ پاکستان دنیا کا عظیم ترین ملک بن جائے گا۔‘‘

جب پہلے مرزا طاہر احمد نے ملکی بحران کے بارے میں بیان دیا تب بھی میں نے اس بارے میں اپنا کالم لکھا اور یہ کہا کہ اب سب کو خصوصاً حکومت کو چاہیے کہ وہ اس بات کی وضاحت کرے کہ مرزا طاہر احمد کے یہاں ملک میں مراسم نہیں ہیں کیونکہ مرزا طاہر احمد نے اپنے سابقہ بیان میں یہی تاثر چھوڑا تھا جیسا کہ ان کے سب کے ساتھ مراسم ہوں، لیکن کسی طرف سے اس کا جواب نہ آیا لیکن ہفتے کو پھر مرزا طاہر احمد کا ایک اور بیان آ گیا جو ایک طرح سے اعلان جنگ کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس سے اس ملک میں ایک مرتبہ پھر ایک بڑی تحریک جنم لے سکتی ہے۔ میں نے پہلے کالم میں تحریر کیا تھا کہ دینی جماعتیں قادیانیوں کے مسئلہ پر ایک ہیں اور اب یہ خطاب کر کے انہوں نے الٹا دینی جماعتوں کو للکارا ہے۔ اگر اب بھی اس فتنہ کو نہ روکا گیا تو ملک کے اندر پھر بڑا فساد ہو سکتا ہے۔ مرزا طاہر احمد نے اپنے خطاب میں ایک تاثر یہ چھوڑ دیا ہے کہ ملک کے اندر موجود اہم عہدوں پر فائز قادیانیوں نے انہیں اس حد تک یقین دہانی کرادی ہے کہ وہ ہر قسم کی جنگ لڑنے کے لیے تیار ہیں۔ مرزا طاہر احمد نے ماضی میں ملک کے آئین و قانون کی بات کی تھی اور اب وہ جس تیزی سے آگے بڑھ رہے ہیں یقیناً وہ کسی یقین دہانی کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ میری حکومت سے پھر درخواست ہے کہ وہ اس بارے فوری وفاقی بیان جاری کریں کیونکہ یہ ملک مزید کسی خونریزی کا متحمل نہیں ہو سکتا۔‘‘

(روزنامہ پاکستان لاہور 14 دسمبر 1997ء)

❑ قادیانیوں نے اسلامی مملکت پاکستان میں پیدا شدہ عدلیہ، انتظامیہ اور صدر کے درمیان تنازعہ کو مزید بگاڑ کر اپنے مذموم مقاصد حاصل کرنے کی کوششیں تیز کر دیں۔ اس بات کا انکشاف روزنامہ ’’امت‘‘ کراچی کے ایک کالم نگار نے اپنے کالم ’’دائروں کے درمیان‘‘ میں کیا کہ مرزا طاہر احمد نے موجودہ عدلیہ، انتظامیہ اور صدر کے تنازعے میں قادیانیت کے اس مذموم مقصد کو حاصل کرنے کی کوشش کی کہ کسی طرح یہ بحران شدید ہو اور آئین معطل ہو جائے اور قادیانیوں کو کھل کھیلنے کا موقع مل جائے۔ ان مقاصد کا حصول ایک گھناؤنی سازش اور ملک کے ساتھ کھلی غداری ہے۔ مگر خدا نے انہیں ننگا کر کے ان کے مقاصد ناکام بنا دیئے ہیں۔ مشہور قادیانی سائنس دان عبدالسلام نے بھی پاکستان دشمنی میں پاکستان کے ایٹمی پلانٹ کے راز حکومت امریکہ کو پہنچائے، جس کو جنرل ضیاء الحق نے کہا کہ ’’اس کتیا کے بچے کو کبھی میرے سامنے نہ لانا۔ یہ امریکہ، برطانیہ اور یہودیوں کا گماشتہ ہے اور اسی لیے اسے نوبل انعام دیا گیا ہے‘‘۔ ہماری اسلامی مملکت پاکستان کی حکومت سے درخواست ہے کہ وہ اس فرقہ کے ہر فرد پر نگرانی رکھے، تاکہ اسلامی مملکت پاکستان مزید کسی بحران کا شکار نہ ہو سکے۔

❑ قادیانیوں نے اسلامی مملکت پاکستان کے خلاف اپنی گھناؤنی سازشیں تیز کر دی ہیں۔ اس کی زندہ مثال 1993ء میں معروف قادیانی ایم ایم احمد نے ایوان صدر میں بیٹھ کر اس وقت کی حکومت کا تختہ الٹنے کی سازش کی تھی اور اس مرتبہ بھی قادیانی پوری منصوبہ بندی کے ساتھ قومی حکومت، قومی اسمبلی، جمہوری نظام اور ملکی

آئین کوسبوتاژ کرنے کے لیے کام کر رہے ہیں۔ دیگر بڑے سیاسی رہنماؤں کے ساتھ ان کے رابطے ہیں۔ مرزا طاہر احمد کا حالیہ بحران بھی اس بات کی تصدیق کرتا ہے کہ یہ سب کچھ نذر آتش کرنے کی مکروہ سازش تھی۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 25 دسمبر 1997ء)

❑ واضح رہے کہ سانحہ مشرقی پاکستان کے بعد جماعت احمدیہ اور اس کے سیاسی ونگ کے بارے میں حساس اداروں نے جو معلومات جمع کی تھیں ان سے یہ بات پھر منکشف ہوئی تھی کہ یہ عنصر قادیان یا کسی اور مناسب نام سے ایک ریاست بنانا چاہتا ہے، جس کی ہیئت ترکیبی ویٹی کن سٹی کی طرز پر ہوگی۔ یہ بات بھی سامنے آئی تھی کہ اس مقصد کے لیے بھارت نے ہمیشہ ان کی سرپرستی کی ہے اور بھارت کی طرف سے انہیں یقین دلایا گیا ہے اور اگر یہ اپنی جدوجہد اور حکمت عملی سے سیالکوٹ اور شکر گڑھ پر مشتمل سرحدی علاقہ حاصل کرنے کی پوزیشن میں آجائیں تو قادیان اور ملحقہ علاقوں سمیت کشمیر ان کو دے دیا جائے گا، جہاں ان کی مرضی کی خودمختار حکومت بلکہ ریاست قائم ہوگی۔

(ہفت روزہ تکبیر لاہور 25 دسمبر 1997ء)

❑ قادیانیوں نے بیرون ممالک میں اپنی سرگرمیاں تیز کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی لابی پاکستان کو دی جانے والی امداد کے ساتھ انسانی حقوق اور پاکستان میں جمہوریت کے بے بنیاد مسئلہ کو منسلک کرنے کے لیے نہایت سرگرم ہے، چنانچہ اس سلسلہ میں دنیا بھر کے معروف قادیانیوں کا ایک اعلیٰ سطحی وفد ان دنوں واشنگٹن میں موجود ہے، جبکہ پاکستان کی ایک بڑی سیاسی جماعت کے صدر بھی وہاں پہنچ گئے ہیں۔ انہوں نے واشنگٹن میں متعدد ارکان سے ملاقاتیں کر کے انہیں پاکستان میں کی جانے والی انسانی حقوق کی خلاف ورزیوں جیسے پروپیگنڈے سے آگاہ کیا۔ قادیانی وفد کی مدد سینٹ کے امور خارجہ کی کمیٹی کے سربراہ مکبر پیٹر مکبر تھ کر رہے ہیں۔ واضح رہے کہ پیٹر بھارت میں امریکہ کے سابق صدر جان کنتھ جگرتھ کے صاحبزادے ہیں اور ان کے بھارت کے حکمران گاندھی خاندان کے ساتھ گہرے مراسم ہیں، جو کہ قادیانیوں کی ملک غداری کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور یکم مارچ 1987ء)

❑ قادیانی قیادت بھارت میں اجتماع کر رہی ہے۔ اس سلسلہ میں بھارتی حکومت قادیانیوں کی مدد کر رہی ہے۔ تحریک آزادی کشمیر کے مجاہدین کے مطابق لندن میں قائم قادیانیوں کے ہیڈ کوارٹر کو بھارتی ہائی کمشنر کے ذریعے بھارتی حکومت نے پیشکش کی تھی کہ بھارت کے کسی بھی شہر میں اجتماع کیا جائے، جسے قادیانیوں کی اعلیٰ قیادت نے منظور کر لیا۔ بھارتی حکومت نے پاکستان میں اپنے ہائی کمیشن کو بھی ہدایت کر دی ہے کہ ایسے تمام قادیانیوں سے تعاون کیا جائے جو بھارت میں مجوزہ اجتماع میں شرکت کے خواہش مند ہوں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 نومبر 1991ء)

❑ قادیانی اسلامی مملکت پاکستان کے سب سے بڑے غدار ہیں، جس کا منہ بولتا ثبوت منیر دڑائچ قادیانی کا اعتراف جرم ہے کہ وہ جون کی ایک گرم رات تھی جب دو افراد ٹہلتے ہوئے اسلام آباد کے سیکٹر

6/1 میں واقع فاروقیہ مارکیٹ کی طرف جا رہے تھے۔ ان میں سے ایک پاکستانی اور دوسرا مشرقی یورپ کے کسی ملک کا باشندہ تھا۔ وہ شاپنگ کے لیے نکلے تھے، لیکن یہ شاپنگ فاروقیہ مارکیٹ میں نہیں ہونی تھی۔ مشرقی یورپ کا یہ باشندہ معاہدہ وارسا میں شامل ایک ملک کا سفارتکار تھا جو پاکستان کے سرکاری راز خرید رہا تھا۔ دوسرا شخص جو پاکستان کا باشندہ اور محکمہ خارجہ کا ایک افسر تھا۔ نقد رقم اور عیش و آرام اور وہسکی (شراب) کے عوض یہ راز فروخت کر رہا تھا۔ اگرچہ یہ کسی تحیر خیز جاسوسی ناول کا کوئی حصہ معلوم ہوتا ہے لیکن یہ سب کچھ اسی طرح جون 1974ء میں اسلام آباد میں ہوا اور یہ سابق لیفٹیننٹ کمانڈر 35 سالہ منیر احمد وڑائچ کا کمیونسٹ ملک کے اس سفارتکار سے پہلا رابطہ تھا۔ اس کے بعد 7 سے 30 دن کے وقفوں سے ان کے درمیان 15 ملاقاتیں ہوئیں، جن کے دوران منیر وڑائچ مشرقی یورپ کے اس ملک کو پاکستان کی خفیہ اطلاعات، اہم دستاویزات کی نقلیں، دفتر خارجہ کی رپورٹیں اور دوسرے اہم خفیہ کاغذات برابر پہنچاتا رہا۔ جب مارچ 1981 میں منیر وڑائچ کو گرفتار کیا گیا تو اس نے اپنے جرم کا اعتراف کرتے ہوئے حکام کو جاسوسی کے منظم جال سے آگاہ کر دیا۔ اس نے اس بات کا بھی اعتراف کیا کہ جاسوسی کے لیے اس کی خدمات اسلام آباد میں مشرقی یورپ کے ایک ملک کے سفارتخانے نے حاصل کی ہوئی تھیں۔ اس نے اپنی بے حد مہنگی عیاشی اور شراب نوشی کی لت کے سبب ملک دشمن سرگرمیوں اور جاسوسی کے گھناؤنے پیشے کو اختیار کیا۔ جب پی آئی اے کا بوئنگ طیارہ اغواء کرنے والے فضائی قزاقوں نے منیر وڑائچ کی رہائی کا مطالبہ کیا تو اس وقت وہ 14 سال قید کی سزا بھگت رہا تھا، لیکن وہ رہا ہو کر دمشق (شام) جانے کو تیار نہیں تھا۔ اس کے اس پس و پیش سے یہ سوال پیدا ہوتا ہے، اس نے جیل سے باہر آنے میں جو تامل ظاہر کیا اس کی وجہ کیا یہ خوف تو نہیں تھا کہ اس نے پاکستانی حکام کے سامنے جاسوسی کے جال کا جو راز فاش کیا ہے، اسے ملک سے باہر اس کی سزا اور نتائج بھگتنے پڑیں گے۔ پھر یہ امر بھی قابل غور ہے کہ وہ کوئی سیاسی کارکن نہیں تھا، بلکہ ذاتی مفادات کے لیے مملکت کے راز فرخت کیا کرتا تھا۔ پھر آخر سیاسی مقاصد کے لیے طیارہ اغواء کرنے والے قزاقوں نے اس کی رہائی کا مطالبہ کیوں کیا۔ قیاس یہ ہے کہ انہوں نے از خود اس کی رہائی کا مطالبہ نہیں کیا۔ منیر وڑائچ میں دلچسپی رکھنے والی کسی غیر ملکی طاقت نے ان سے اس کی رہائی کا مطالبہ کرنے کو کہا کیونکہ منیر وڑائچ نے پاکستان میں اس طاقت کے جاسوسی کے جال کا راز افشا کر دیا تھا اور شاید وہ اسے اس جرم کی سزا دینا چاہتی تھی۔ برطانیہ کے اخبار ڈیلی ٹیلی گراف کو اس کی رہائی میں روس کا ہاتھ نظر آتا ہے۔ شاید منیر وڑائچ اس حقیقت سے باخبر تھا۔ اس نے دمشق جانے کے بجائے پاکستان کی جیل میں زندہ رہنے کو بہتر سمجھا تھا۔ منیر احمد وڑائچ جو 7 اپریل 1946ء کو قادیان میں پیدا ہوا تھا اگر آج زندہ ہے تو کسی غیر ملکی سرزمین پر خوف و دہشت کے سایوں میں کل اپنی سالگرہ منائے گا۔

منیر وڑائچ نے کانوینٹ آف جیسس اینڈ میری لاہور، سینٹ ڈینس ہائی سکول (لاہور) اور سینٹ پیٹرکس ہائی سکول (کراچی) میں تعلیم حاصل کی۔ وہ 1963ء میں پاک بحریہ میں بطور کیڈٹ بھرتی ہوا اسے 1967ء میں کمیشن ملا۔ 1968ء میں اس کی شادی ہوئی۔ بحریہ میں ملازمت کے دوران ہی اس کے کردار کی خامیاں واضح ہونے لگیں۔ 1974ء میں وہ براہ راست بھرتی کے ذریعہ محکمہ خارجہ سے منسلک ہوا۔ 1978ء

میں اسے محکمہ خارجہ سے فارغ کر دیا گیا، جس کے بعد اسے خلیج کی ایک ریاست میں 18 ہزار روپے ماہانہ کی نوکری مل گئی۔ 1979ء میں وہ چھٹی پر وطن آیا، جس کے بعد اسے واپس جانے دیا گیا۔ اس تمام عرصے کے دوران وہ انٹیلی جنس کی نگاہوں میں رہا۔ بالآخر اسے جب گرفتار کیا گیا تو اس نے سب کچھ قبول کر لیا اور کمیونسٹ ملک کی جاسوسی کے جال پر سے پورا پردہ اٹھا دیا۔ اسے 14 سال کی سزا دی گئی۔ جب فضائی قزاقوں نے اس کی رہائی کا مطالبہ کیا، اس وقت اسے جیل میں بمشکل ایک ہفتہ ہوا تھا۔

❑ ملتان 7 مئی (سٹاف رپورٹر) ربوہ سے شائع ہونے والے احمدیوں کے روزنامہ ''الفضل'' نے اپنے خطبہ مرزا ناصر احمد کے اس خطبہ کو شائع کیا ہے جو انہوں نے مسجد اقصیٰ ربوہ میں چار مئی کو دیا تھا۔ خلیفہ میں آزاد کشمیر اسمبلی میں پاس کی گئی اس قرارداد پر تنقید کی گئی ہے، جس میں مرزائیوں کو کافر قرار دینے کی اپیل کی گئی تھی۔ خطبہ میں یہ ہدایت کی گئی ہے کہ اگر احمدیوں کو غیر مسلم قرار دے کر انہیں اقلیت کے طور پر نام رجسٹر کرانے کے لیے کہا جائے تو کوئی احمدی اپنا نام رجسٹر نہ کرائے۔ وہ خود کو غیر مسلم نہیں سمجھتے۔ الفضل کے مطابق خطبہ میں کہا گیا ہے:

''اگر کسی وقت ملک دشمن عناصر نے اس حلف نامہ کو وجہ فساد بنا کر ملک میں فساد پیدا کرنے کی کوشش کی تو اس وقت دنیا کو پتہ لگ جائے گا کہ حقیقت کیا ہے اور غلط کیا ہے۔ اس دن تمہارے بڑے اور تمہارے چھوٹے، تمہارے مرد بھی اور تمہاری عورتیں بھی یہ مشاہدہ کریں گے کہ تمہارے دل میں اس دنیا کی زندگی اور عیش وآرام سے جو محبت ہے اس سے کہیں زیادہ ہمیں خدا کی راہ میں جان دینے سے محبت ہے''۔

مرزا ناصر نے اپنے خطبہ میں احمدیت کے خلاف تحریک چلانے والے افراد سے مخاطب ہو کر کہا ہے۔ ''تم لومڑی کا لبادہ اوڑھ کر اور گیدڑ کا لباس پہن کر باہر نکلتے ہو اور چیختے اور چنگھاڑتے ہو اور سمجھتے ہو کہ ہم تم سے مرعوب ہو جائیں گے۔ ہمیں تو خدا تعالیٰ نے شیر کی جرأت عطا کی ہے ہمیں تو اللہ تعالیٰ نے شیر کے رعب سے زیادہ رعب عطا فرمایا ہے۔ شیر کی دھاڑ سے میلوں تک بزدل جانور کانپ اٹھتے ہیں ہم بھلا تم سے ڈریں گے۔ ہم تو ساری دنیا سے نہیں ڈرتے'' جب انگریز سمجھتا تھا کہ اس کی دولت مشترکہ پر سورج غروب نہیں ہوتا اس وقت اس نے احرار کے ساتھ گٹھ جوڑ کیا اس وقت بھی ہم نہیں ڈرے، نہ ہمیں کوئی نقصان پہنچا۔

جماعت احمدیہ کی تعداد کے بارے میں انہوں نے بتایا۔ الیکشن کے دنوں میں ہمارے مخالفین کا اپنا اندازہ یہ تھا کہ ایک لاکھ احمدی نوجوان پیپلز پارٹی کی خدمت کرتے رہے۔ اگرچہ یہ مبالغہ ہے، تاہم ایک لاکھ بالغ احمدی نہیں اور نوجوان تو اس سے بھی کم ہیں اور ان میں سے بھی وہ جنہیں رضا کارانہ طور پر کام کرنے کی فرصت ملی اور پیپلز پارٹی کے حق میں کام کرنے کا موقع ملا۔

(روزنامہ نوائے وقت 17 مئی 1973ء)

❑ ستمبر 1965ء کی جنگ کے ہیرو ائیر کموڈور محمد محمود عالم (ایم ایم عالم) تھے۔ ستمبر 1965ء کی جنگ میں قادیانیوں کے بڑھ چڑھ کر حصہ لینے کے بارے میں ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے انہوں نے کہا کہ اس کا سبب یہ تھا کہ قادیانیوں کو قادیان واپس ملنے کی توقع تھی۔ وہ اسلام اور پاکستان کی بجائے اپنے مخصوص مذہبی

نقطۂ نظر سے لڑے۔ وہ اختر حسین ملک کو اپنی اسی حکمت عملی کے تحت آگے بڑھا رہے تھے اور انہیں آئندہ کا کمانڈر انچیف بنوانا چاہتے تھے، مگر ایوب خان نے اختر حسین ملک کی جگہ یحیٰ خان کو بھیج کر درست فیصلہ کیا تھا۔

(روزنامہ مشرق کراچی 6 ستمبر 1984ء)

❑ ایک اطلاع کے مطابق چاروں صوبوں کی حکومتوں نے اسلام و ملک دشمن غیر قانونی سرگرمیوں میں ملوث قادیانی ملازمین کی تنزلی یا برطرفی کا فیصلہ کیا ہے۔ باخبر ذرائع کے حوالہ سے بتایا گیا ہے کہ صوبہ سندھ میں ایسے ڈیڑھ سو سے زائد ملازمین کے خلاف تحقیقات کے بعد صوبائی حکومت نے ان کی فوری برطرفی یا تنزلی کے احکامات جاری کر دیئے ہیں، تاہم پچھلے کئی سال سے غیر قانونی سرگرمیوں میں ملوث ان قادیانی ملازمین کو یہ رعایت دی گئی ہے کہ اگر وہ حلف نامہ اور معافی نامہ داخل کر دیں تو ان کی برطرفی کے احکامات واپس لیے جاسکتے ہیں، تاہم تنزلی کے احکام پر فوری طور پر عمل ہوگا۔ ان ذرائع کے مطابق دیگر تین صوبوں میں بھی اعلیٰ عہدوں پر فائز ایسے قادیانیوں کو بھی برطرف کیا جارہا ہے یا ان کی تنزلی کی جارہی ہے، جبکہ وفاقی محکموں میں اعلیٰ عہدوں پر فائز قادیانی ملازمین کے خلاف کارروائی کی جارہی ہے، تاہم نچلے درجہ کے قادیانی ملازمین کی ملازمت بدستور جاری رہے گی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 25 مئی 1984ء)

❑ ''سعودی گزٹ'' نے اطلاع دی ہے کہ قادیانیوں کے خیال میں جنرل ضیاء الحق کی موت ان کے حق میں ایک خدائی نشان ہے۔ اخبار نے لکھا ہے کہ حادثہ بہاولپور کے تیسرے ہی دن قادیانیوں کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے اپنی تقریر میں کہا تھا کہ دشمن کی موت پر خوش نہیں ہونا چاہیے، لیکن کچھ اموات ایسی بھی ہوتی ہیں جن کے پیچھے ''خدائی ہاتھ'' ہوتا ہے اس لیے وہ اس بات سے انکار نہیں کر سکتے کہ دنیا بھر میں قادیانیوں کو جنرل ضیاء الحق کی موت کی خوشی ہوئی ہے۔

مرزا طاہر احمد کو صدر ضیاء الحق کی موت پر خوش ہونے کا پورا پورا حق ہے اور ہم ان کے اس حق سے انکار نہیں کرتے لیکن ہمیں ان کا یہ دعویٰ معقول نظر نہیں آتا کہ صدر ضیاء کی موت قادیانی جماعت کے حق میں ایک خدائی نشان ہے، کیونکہ اس طرح تو ضیاء الحق کا ہر مخالف اسے اپنے حق میں خدائی نشان قرار دے سکتا ہے۔ سب سے پہلے تو راجیو گاندھی کہے گا کہ ہمارا موقف مبنی برحق تھا اسی لیے بھگوان نے صدر ''جیا'' کو اٹھا لیا۔ پھر ڈاکٹر نجیب اللہ بغلیں بجائے گا کہ دیکھو اللہ نے کس طرح میری تائید کی ہے حتیٰ کہ خدا کے وجود کا منکر روس بھی کہے گا کہ ضیا کی موت ہمارے حق میں تائیدی نشان ہے۔ مرنا سب نے ہوتا ہے اس لیے کسی کی موت کو اپنے مبنی برحق ہونے کا نشان سمجھنا زیادتی ہے۔ اس طرح تو مسلمان بھی کہہ سکتے ہیں کہ مرزا طاہر احمد کے دادا مرزا ''غلام احمد'' کی موت جن حالات میں واقع ہوئی وہ ان کے دعویٰ نبوت کے بطلان پر دلالت کرتی ہے اور مسلمانوں کے حق میں خدائی نشان ہے!

مرزا طاہر احمد نے یہ بھی کہا کہ صدر ضیا کی موت کے پیچھے ''خدائی ہاتھ'' کام کر رہا تھا۔ ہم مسلمانوں

کا عقیدہ تو یہ ہے کہ ہر شخص کی موت کے پیچھے خدائی ہاتھ ہی کارفرما ہوتا ہے اور اللہ جب اور جس طرح چاہتا ہے کسی شخص کی جان لے لیتا ہے۔ لیکن قادیانی عقیدہ شاید یہ ہے بعض لوگوں کی موت کے پیچھے خدائی ہاتھ ہوتا ہے اور بعض ویسے ہی مر جاتے ہیں یا ان کی موت کے پیچھے شیطانی ہاتھ ہوتا ہے۔ اگر صدر ضیا طیارے کے حادثے میں جاں بحق ہوئے تو دنیا میں ہزاروں لوگ فضائی حادثوں میں ہلاک ہوتے رہتے ہیں، کیا ان سب کی موت کے پیچھے خدائی ہاتھ نہیں ہوتا؟ البتہ یہ بات درست ہے کہ چونکہ صدر ضیا قادیانیوں کو اچھا نہیں لگتا تھا اس لیے اس کی موت سے فطری طور پر انہیں خوشی ہوئی ہے اور وہ اسے اپنے حق میں خدائی نشان سمجھ کر خوشیاں منا رہے ہیں۔ اگر کل کو مرزا طاہر احمد بھی غیر فطری موت سے ہمکنار ہو گئے تو کیا قادیانی اسے بھی اپنے حق میں خدائی نشان قرار دینے کی جرات کریں گے؟؟

(اداریہ روزنامہ نوائے وقت ملتان 7 جولائی 1989ء)

❏ ضلع گورداسپور کے قصبہ قادیان میں قادیانی رہنماء مرزا وسیم احمد نے جو مرزا غلام احمد قادیانی کے پوتے ہیں، وزیر اعظم راجیو گاندھی کو ایک خط لکھا جس میں الزام لگایا گیا کہ پاکستان میں احمدیوں پر ظلم کیا جا رہا ہے۔ انہوں نے اپنے خط میں یہ تحریر کیا ہے کہ عفو عام کی تنظیم نے بھی پاکستانی احمدیوں کی مدد کرنے سے انکار کر دیا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ پاکستان کی طرح عرب ممالک میں بھی احمدیوں کو نفرت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور چونکہ یہ تنظیم تیل کی دولت سے مالا مال عرب ممالک کے زیر اثر ہے اس لیے اس نے احمدیوں کی مدد کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ مرزا وسیم احمد نے کہا ہے کہ راجیو گاندھی نے ان کے خط کے جواب میں کہا ہے کہ یہ معاملہ پاکستان کا اندرونی معاملہ ہے، تاہم وہ اپنے طریقے سے احمدیوں کی مدد کرنے کی پوری کوشش کریں گے۔

(ماہنامہ اخبار وطن لندن 5 جولائی 1985ء)

❏ پروفیسر نسیم عثمانی صدر شعبہ (معارف) اسلامیہ کالج نے کہا ہے کہ جب سے صدر ضیاء الحق نے عوامی مطالبہ پر قادیانیوں کے خلاف اقدامات کا اعلان کیا ہے، قادیانی بیرونی ممالک میں بہت سرگرم ہوئے ہیں اور وہ اس کوشش میں ہیں کہ پاکستان کو کسی نہ کسی طرح نقصان پہنچایا جائے، کیونکہ اب ان کی پاکستان کے ساتھ دلچسپیاں ختم ہو گئی ہیں۔ وہ اس مقصد کے لیے اپنے نوجوانوں کے گروپوں کو ایک منظم منصوبے کے تحت بیرون ملک بھیج رہے ہیں، جو وہاں جا کر پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ مہم منظم کرتے ہیں۔ انہوں نے بتایا کہ جب وہ اور ڈاکٹر بشارت میونخ جا رہے تھے تو ان کے ساتھ ہی گجرات اور گوجرانوالہ کے قادیانی نوجوانوں کا ایک گروپ بھی سفر کر رہا تھا، جس سے ان کی دمشق کے ایک ہوٹل میں تفصیلی ملاقات اور بات چیت ہوئی اور ان کی بات چیت ہی سے ان کے مذموم ارادوں کا علم ہوا۔ انہوں نے بتایا کہ اس گروپ سے بات چیت سے انہیں احساس ہوا کہ قادیانی اپنی تحریک کا دوسرا بڑا مرکز اور ہیڈ کوارٹر روم کو بنانا چاہتے ہیں، جو ایک کھلا اور آزاد شہر ہے اور یہاں انہیں زیادہ سے زیادہ سہولتیں مل سکتی ہیں۔

(روزنامہ جنگ کراچی 5 جون 1984ء)

❑ جنرل سیکرٹری جماعت اسلامی سندھ ورکن صوبائی اسمبلی ڈاکٹر محمد اطہر قریشی نے حلقہ شاداب فیڈرل بی ایریا کے زیر اہتمام افطار پارٹی سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ ہندوؤں اور قادیانیوں نے کراچی' حیدرآباد میں لسانی تحریک کی آڑ میں اپنی ازلی دشمنی کا مہاجروں سے بدلہ لیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ سندھ کے ہندو مہاجروں سے اس لیے ناخوش رہے تھے کہ مہاجرین کو ہجرت کے بعد کلیم میں ہندوؤں کی چھوڑی ہوئی املاک ملیں۔ اسی طرح قادیانی اس لیے ناخوش رہے ہیں کہ ان کے خلاف تحریک چلانے میں کراچی وحیدرآباد کے شہری ہراول دستے کے طور پر کام کرتے رہے۔ انہوں نے کہا کہ بیوروکریسی میں موجو ایک خاص عنصر، جس کے رابطے ہندوؤں اور قادیانیوں سے بہت گہرے ہیں، نے اس لسانی تحریک میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ ہندوؤں اور قادیانیوں کے پیش نظر مہاجروں کو اقلیت قرار دے کر بچے کھچے مہاجروں کو بھی نوکریوں سے نکلوانا ہے، جبکہ خود ہندو اور قادیانی زبانوں کی بنیاد پر سندھی اور پنجابی اکثریت میں اپنے آپ کو ضم کر چکے ہیں اور اس انضمام سے ان دونوں مسلم دشمن طاقتوں کو بڑے فوائد حاصل ہیں۔ آج سندھ میں ہندوؤں کے وفادار بہت ہیں۔ اور اس طرح پنجاب میں قادیانیوں نے بھی لسانی بنیاد پر اپنے ہمدرد پیدا کرنا شروع کر دیئے ہیں۔ سرکاری ملازمتوں میں ہندوؤں اور قادیانیوں کو کسی طرح کی دشواری نہیں ہے، لیکن مسلمانوں کو مہاجر' پنجابی' بلوچ کی بنیاد پر ہر مرحلے پر حقوق کے نام پر ایک دوسرے کے مقابلے میں کھڑا کر دیا گیا ہے اور اصل استحصال کرنے والے ہندو اور قادیانی محفوظ ہیں۔

**(روزنامہ مشرق کراچی 4 مئی 1988ء)(روزنامہ جسارت کراچی 3 مئی 1988ء)**

❑ بمبئی سے شائع ہونے والے ایک جریدے نے لکھا ہے کہ قادیانی اس تجویز پر بھی غور کر رہے ہیں کہ اگر بھارت قادیانیوں کی مدد کرے تو وہ اپنے لیے علیحدہ وطن قادیانستان کا مطالبہ کرنے کے لیے تیار ہیں۔ جریدے کے مطابق دنیا بھر میں ڈیڑھ کروڑ قادیانی ہیں جبکہ پاکستان میں یہ تعداد 45 لاکھ ہے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 12 اگست 1986ء)**

❑ قادیانی ملک دشمن اور غدار وطن ہیں۔ اس کا اندازہ ملک کے معروف صحافی نذیر ناجی کے ایک کالم ''سنجیدگی سے کچھ باتیں'' سے لگایا جاسکتا ہے۔

''بہت کم لوگوں کو معلوم ہوگا کہ میں نے ختم نبوت کی پہلی تحریک میں حصہ لیا اور قید کاٹی تھی۔ اس وقت تک میں نے خود مرزائی نہیں دیکھے تھے۔ استاد گرامی مولانا محمد حسن مرحوم سے سنا کرتا تھا کہ ایک گروہ ایسا ہے، جس نے اپنا ایک نبی بنا رکھا ہے اور اس کے باوجود خود کو مسلمان کہلوانے پر بضد ہے۔ اس وقت ہمارا سیدھا سادھا مطالبہ یہ تھا کہ ان لوگوں کو اقلیت قرار دیا جائے۔ یہ جنگ طویل عرصے تک لڑی گئی اور جناب ذوالفقار علی بھٹو مرحوم کو یہ سعادت نصیب ہوئی کہ ان کے دور میں اس گروہ کو غیر مسلم قرار دے دیا گیا۔ سچی بات یہ ہے کہ اس سے زیادہ مرزائیوں کے خلاف جو کچھ بھی کہا جاتا تھا' مجھے اچھا نہیں لگتا تھا۔ میں یہ سمجھتا تھا کہ علمائے کرام زیادتی کرتے ہیں، جوان لوگوں کی علیحدہ سماجی پہچان اور کلیدی آسامیوں سے علیحدگی کے مطالبے کرتے ہیں۔ میرا خیال تھا کہ یہ باتیں بنیادی انسانی حقوق کا حصہ ہیں اور یہ حقوق ان لوگوں کو ملنا چاہئیں، لیکن گزشتہ روز ''نوائے

وقت'' نے ایک تصویر شائع کر کے مجھے حیرت زدہ کر دیا۔ یہ تصویر ''یروشلم پوسٹ'' کے 22 نومبر کے شمارے سے لی گئی ہے۔ اس میں اسرائیل کے صدر کے سامنے دو افراد مودب بیٹھے ہیں۔ ایک کا نام شیخ شریف احمد امینی اور دوسرے کا شیخ محمد حمید کا پر ہے۔ شیخ امینی اسرائیل میں اپنے گروہ کے نئے سربراہ شیخ حمید کا اسرائیل کے صدر سے تعارف کرا رہے ہیں اور مرزائیوں کو اسرائیل میں جو آزادیاں حاصل ہیں' ان پر اسرائیلی حکومت کا شکریہ ادا کر رہے ہیں۔ یہ بڑی معنی خیز تصویر ہے۔

جن لوگوں کو اسرائیل کی اصلیت معلوم ہے، اس کا اندازہ صرف وہی لگا سکتے ہیں کہ ایک ایسے گروہ کے ساتھ وہاں کی حکومت کے اتنے قریبی اور گہرے تعلقات کا مطلب کیا ہو سکتا ہے جن میں رخصت ہونے والے سربراہ کو اسرائیل کا صدر ذاتی طور پر الوداع کہے اور آنے والے کا خیر مقدم کرے۔ اسرائیلی حکومت دنیا کا سب سے بڑا مافیا ہے۔ اس کا ہدف دنیا بھر کے مسلمان ہیں۔ یہ محض ایک ریاست نہیں' ایک مرکز ہے۔ صیہونیت کا مرکز' عالمی سرمایہ دارانہ تنظیموں کا مرکز' افریقہ اور ایشیا کی غریب اور کمزور قوموں کے خلاف سازشوں کا مرکز' امریکہ اور مغربی یورپ کے ترقی یافتہ ملکوں کے حکمران طبقوں کو اپنے زیر اثر رکھنے کے لیے منصوبہ بندی کا مرکز اور بدترین عالمی دہشت گردی کا اڈہ۔ یہ محض الزام تراشی نہیں، وہ حقائق ہیں جنہیں امریکہ اور یورپ کے اہل دانش بھی تسلیم کرتے ہیں۔

ترقی یافتہ دنیا ابلاغ کی دنیا ہے۔ آپ کی رائے' خیالات' نظریات اور سوچیں سب کا انحصار اطلاعات پر ہوتا ہے۔ حکومتوں اور اداروں کی پالیسیاں مالیاتی نظام کے تابع ہوتی ہیں۔ یہودیوں نے انہی دو شعبوں پر قبضہ جما رکھا ہے اور جس طرح چاہتے ہیں' ان طاقتور حکومتوں کو استعمال کرتے ہیں' ان سے تمام فوائد اٹھانے کے باوجود یہ ان کے بھی دوست نہیں۔ آپ کو یاد ہوگا کہ چند ہفتے قبل امریکہ میں اسرائیل کے لیے جاسوسی کرنے والے چند افراد پکڑے گئے تھے۔ یہ اپنے سرپرست امریکہ کے دفاعی راز حاصل کر رہے تھے۔ یہ اتنا بڑا واقعہ تھا کہ امریکی پریس آزاد ہوتا تو وہاں ہلچل مچ جاتی۔ لیکن یہودی پریس نے تیسرے دن اسے خبروں سے غائب کر دیا۔ آپ شاید امریکی پریس کے ''آزاد'' نہ ہونے کی بات پڑھ کر چونکے ہوں۔ وضاحت میں صرف اتنا عرض کروں گا کہ امریکہ کے ذرائع کا غالب حصہ ہی یہودیوں کی ملکیت نہیں' پیشہ ور صحافیوں میں بھی انہی کی اکثریت ہے اور یہ لوگ اخبارات و جرائد اور دیگر میڈیا میں کلیدی آسامیوں پر قابض ہیں۔ اس کے بعد تقسیم و ترسیل کا سارا نظام یہودیوں کے قبضے میں ہے۔ یہ جب چاہیں بڑے سے بڑے اخبار کو اٹھانے سے انکار کر کے مارکیٹ سے غائب کر دیں۔ اپنی اس طاقت کا وہ خوب استعمال کرتے ہیں۔ کسی اشاعتی ادارے میں یہ جرأت نہیں کہ اسرائیل کے مظالم کے بارے میں سچی رپورٹ شائع کر سکے۔ صابرہ اور شتیلہ کے قتل عام انسانی تاریخ کے بدترین سفاکانہ واقعات تھے۔ ابتدائی چند روزہ خبروں کے بعد انہیں دبا دیا گیا لیکن یورپ کے دو شہروں میں چند افراد کا قتل دنیا کو جنگ کے کنارے لے آیا۔ اور کچھ بعید نہیں کہ یہ وارداتیں بھی خود یہودیوں نے کی ہوں، تاکہ لیبیا پر دباؤ بڑھایا جائے جو افریقہ اور عرب دنیا میں مظلوم لوگوں کی مدد کرتا ہے۔ خود پاکستان کے پرامن ایٹمی پروگرام کو دنیا بھر میں متنازعہ بنانے والے یہودی ہیں۔ یہ کمال کی بات نہیں کہ ہم جو بھی تحقیق

کے مراحل میں ہیں دنیا بھر کے سامنے صفائیاں دینے پر مجبور ہیں اور اسرائیل جو بارہ ایٹمی بموں کا ذخیرہ رکھتا ہے اور اس کا جارحیت کا ریکارڈ بھی بدترین ہے' اس کا نام تک نہیں لیا جاتا۔

ایک ایسے ملک کی حکومت کے ساتھ اتنے قریبی' خوشگوار اور دوستانہ تعلقات رکھنے والا گروہ مسلمانوں کا دوست ہو ہی نہیں سکتا۔ یہ نہیں کہ میں مرزائیوں پر شک کرتا ہوں' میں تو اسرائیلیوں پر یقین رکھتا ہوں کہ وہ اپنے مفاد کے سوا کسی پر مہربان نہیں ہوتا۔ یہ سوچنا مسلمانوں کا کام ہے کہ ان لوگوں سے اسرائیل کیا مفادات حاصل کر رہا ہوگا؟ قارئین یقیناً اس بات سے باخبر ہوں گے کہ اسرائیل پاکستان کو اپنے بنیادی دشمنوں کی صف میں شمار کرتا ہے۔ اسرائیل کے فوجی ماہرین نے اس موضوع پر بہت کام کیا ہے کہ پاکستان سے اسے کیا کیا خطرات پیش آسکتے ہیں اور ان خطرات کو کم کرنے کے لیے اسرائیل کو کیا کرنا چاہیے؟ دنیا بھر کے یہودی ادارے پاکستان میں عدم استحکام کے لیے کام کرتے ہیں۔ ان لوگوں کی حکومت جب کسی گروہ کی پذیرائی کرتی ہے، اسے اپنے ہاں کام کرنے کی آزادی فراہم کرتی ہے تو کیا اس کے عوض وہ کچھ حاصل نہیں کر رہی ہوگی؟ یہ امر شک وشبہ کی گنجائش سے بالا ہے کہ یہودی گھاٹے کا سودا نہیں کرتا۔

علمائے کرام تو مرزائیوں کو کلیدی عہدوں سے الگ کرنے کے مطالبات عقائد کے حوالے سے کرتے ہیں لیکن پاکستان کے دفاع کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ان لوگوں سے چوکس رہا جائے۔ یہ کچھ بھی نہ کرتے ہوں تو بھی ان سے محتاط رہنے کی یہی وجہ کافی ہے کہ ان پر اسرائیلی اور بھارت کی حکومتیں مہربان ہیں۔ پاکستان میں ان کی تنظیم کا طریقہ پُراسرار ہے۔ یہ لوگ جس ملک میں بھی ہوں ایک مرکز کے تابع ہیں۔ اور اس کی ہدایات کو ہر چیز پر ترجیح دیتے ہیں۔ آپ کو میرے قلم سے یہ باتیں کچھ عجیب لگیں گی لیکن یاد کریں کہ اگر اس صدی کے اوائل میں فلسطین کے مسلمانوں نے اس طرح سوچ لیا ہوتا جس طرح میں آج مرزائیوں کے بارے میں لکھ رہا ہوں تو شاید وہ اس طرح جلاوطن نہ ہوتے۔ وہ اکثریت میں تھے اور غافل تھے۔ یہودیوں نے آہستہ آہستہ معاشرے کے ہر شعبے میں اپنی جڑیں پھیلائیں اور پھر اقلیت میں ہونے کے باوجود ایک پوری قوم کا قتل عام کر دیا۔ شروع میں کوئی خدشہ ظاہر کرتا تو وہ اتنا ہی معمولی نظر آتا جتنا آج آپ کو میری بات نظر آئے گی۔

ہمارے روشن خیال اور ترقی پسند لوگ اس قسم کی باتوں کو فیشن کے خلاف سمجھتے ہیں۔ فلسطین کے دانشوروں نے بھی یہی سمجھا ہوگا۔ ان کی قوم کا انجام سامنے ہے۔ جو گروہ اسرائیل کا دوست ہو اسے معمولی اور کمزور تصور نہیں کرنا چاہیے۔ اس کا مطلب ہے کہ دنیا کی سب سے منظم مالی، فوجی اور ذرائع ابلاغ پر قابض قوتیں ان کے ساتھ ہیں۔ یہ قوتیں پاکستانی عوام کی دشمن ہیں۔ جب وہ اس ملک کے ایک گروہ کی سرپرستی کر رہی ہوں تو یہ جاننے کے لیے زیادہ عقل کی ضرورت نہیں کہ وہ گروہ کیا خدمات انجام دے رہا ہوگا؟

(روزنامہ نوائے وقت 16 جنوری 1986ء)

❑ قادیانی اسلامی مملکت پاکستان کے سب سے بڑے غدار ہیں۔ اس کا اندازہ سر ظفر اللہ خان قادیانی کے ان بیانات سے لگایا جاسکتا ہے۔ سر ظفر اللہ قادیانی نے اپنے ایک طویل نوٹ میں حکومت برطانیہ کو 1940ء میں صاف طور پر لکھا تھا کہ پاکستان کی سکیم ناقابل عمل ہے اور اس کے پیش کرنے والے اگر خود بھی

اس پر غور کریں تو اس کی ناعملی ان پر ظاہر ہو جائے گی۔ انہوں نے مزید کہا کہ ان کو پورا یقین ہے کہ اس سکیم کے نتیجہ میں سوائے مصیبت اور تکلیف کے اور کچھ نہیں ہوگا۔ اس لیے یہ ہندوستان کے مسائل کے حل میں کوئی کردار ادا نہیں کر سکتی۔ اس نوٹ کی کاپی جو کہ تقریباً 32 صفحات پر مشتمل ہے مسٹر گلبرٹ لیتھ ویٹ نے وائسرائے ہاؤس دہلی سے مارچ 1940ء میں برطانیہ کے سیکرٹری آف سٹیٹ برائے انڈیا کے ذاتی سیکرٹری کو بھیجی تھی۔ اس طویل نوٹ کا مکمل متن روزنامہ جنگ لاہور نے اپنے خصوصی نمائندے کے ذریعہ انڈیا آفس لائبریری سے حاصل کیا ہے تا کہ آج کل ایک غلط فہمی جو خان ولی خان کے حالیہ بیان کی وجہ سے پیدا ہوئی ہے۔ دور ہو اور صحیح حقائق منظر عام پر آئیں۔ سر ظفر اللہ قادیانی نے اپنے نوٹ میں لکھا ہے ''مشکل اور نا امیدی کی حالت میں (مسلم لیڈروں نے) کئی ترکیبیں سوچی ہیں اور ان میں سے کچھ کو اس انتہائی پیچیدہ اور مشکل صورتحال کے حل کے لیے پیش بھی کیا ہے، جس سے کہ وہ دو چار ہیں۔ مثال کے طور پر پاکستان کی سکیم ہے جو کہ مختصراً ہندوستان کو مسلم اور غیر مسلم حصوں میں تقسیم کرنا چاہتی ہے اور مسلم حصہ کا نام پاکستان بتایا گیا ہے۔ اس سکیم کی لازمی خصوصیت آبادی کی ایک بڑی تعداد کا تبادلہ ہے۔ اس سکیم کو فوری طور پر مسترد کرنے کے لیے یہ سوچنا ہی کافی ہے کہ اس کوشش کے نتیجہ میں جو کہ ہندوستان کے لیے ضروری ہوگی کس قدر مصارف ہوں گے' کس قدر تکلیف و مصیبت کا سامنا کرنا ہوگا اور کس قدر خوف و ہراس کا عالم ہوگا۔ ہمیں ان لوگوں پر مکمل اعتماد ہے جو اس سکیم کو پیش کرنے کے ذمہ دار ہیں لیکن ہم پورے احترام کے ساتھ کہیں گے کہ ہمیں یقین ہے کہ یہ سکیم قطعی طور پر نا قابل عمل ہے، جس کا نتیجہ سوائے مصیبت اور تکلیف کے کچھ نہیں ہوگا۔ اس لیے یہ سکیم (غیر منقسم) ہندوستان کے مسائل کے حل میں کوئی کردار ادا نہیں کر سکتی، جن افراد نے اس سکیم کی حمایت کی ہے انہوں نے تصویر کا صرف ایک رخ دیکھا ہے اور وہ اس خواہش سے متاثر ہوئے ہیں کہ صرف ان چیزوں کا تحفظ ہو جائے جو کہ مسلمانوں کو عزیز ہیں۔ انہوں نے اس بات کی طرف توجہ نہیں دی ہے کہ یہ سکیم قابل عمل اور معقول بھی ہے یا نہیں۔ اس سکیم پر ایک دوسرا سنگین اعتراض یہ ہے کہ اس سکیم کا مقصد مسلم عقیدہ اور تمدن کو ہندوستان کی چند جغرافیائی حدود میں محدود کر دینا ہے، جس سے زیادہ اسلام کو اور کوئی نقصان نہیں ہو سکتا ہے۔''

پاکستان کی سکیم کو اس طرح مسترد کرنے کے بعد سر ظفر اللہ قادیانی اپنے نوٹ میں پھر اپنی سکیم کا ذکر کرتے ہیں اور اس کی مسلمانوں میں مقبولیت بھی ظاہر کرتے ہوئے کہتے ہیں، ''جس سکیم کے حق میں حال ہی میں مسلمانوں کی بڑے پیمانہ پر حمایت حاصل ہوئی ہے اس کو ''علیحدگی کی سکیم'' نہ کہ ''پاکستان کی سکیم'' کہا جا سکتا ہے۔ ان دونوں سکیموں کے درمیان خاص فرق یہ ہے کہ ''پاکستان سکیم'' کا خاص جزو آبادی کا تبادلہ ہے اور یہ کہ ''علیحدگی کی سکیم'' میں اس قسم کی ناممکن اور نا قابل عمل کوئی بات نہیں ہے۔ مختصر طور پر علیحدگی کی سکیم یہ ہے کہ ایک شمالی مشرقی فیڈریشن (وفاق) ہو، جس میں موجودہ بنگال اور آسام کے صوبے شامل ہوں، ایک شمال مغربی فیڈریشن ہو جس میں پنجاب' سندھ' شمال مغربی سرحدی صوبہ' بلوچستان' اور سرحدی قبائلی علاقے شامل ہوں۔ باقی ہندوستان میں ایک یا ایک سے زائد وفاق ہو سکتے ہیں، جیسا بھی مناسب سمجھا جائے۔ شمال مشرقی اور شمال مغربی وفاق تاج برطانیہ کے ساتھ براہ راست تعلق رکھیں گے، اسی طرح باقی ماندہ ہندوستان کا ایک یا ایک سے

زائد وفاق (فیڈریشن) بھی تاج برطانیہ سے براہ راست تعلق رکھیں گے۔'' اس سکیم کے تحت مختلف مشترکہ معاملوں کے لیے سر ظفر اللہ نے تمام فیڈر ریٹنگ (وفاق تشکیل دینے والے) حصوں میں بہت سے معاہدوں کی تجویز کی ہے، مثلاً کسٹم اور مواصلات کے معاملات کے لیے آپس میں کنونشن طے ہوں، دفاع کا مسئلہ ایک اور معاہدے کے تحت ہو، اسی طرح پوسٹ، ٹیلیگراف، نشریات اور شہری ہوابازی کے معاملات کنونشنوں کے تحت ہوں۔

(روزنامہ جنگ کراچی 13 جنوری 1982ء)

# ارتدادی قادیانی تبلیغ، صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی اور قانون شکنی

❏ مانگا پولیس (ضلع لاہور) نے سکارلس میٹرورکس لمیٹڈ کے کے ڈائریکٹر مطاہر احمد قادیانی کے خلاف قادیانی ہونے پر اور اپنے مذہب کو سچا ثابت کرنے کی خاطر قوت کے استعمال اور مزدوروں میں بے چینی پھیلانے کے الزام میں زیر دفعہ اے 295 مقدمہ درج کرلیا ہے جس میں کہا گیا ہے کہ ڈائریکٹر مطاہر احمد قادیانی ہے، ہر وقت اپنے مذہب کو بڑھانے کی خاطر مزدوروں میں بے چینی پھیلاتا رہتا ہے اور کہتا ہے کہ اس کا مذہب (مرزائیت) سچا ہے اور فیکٹری کے (مسلمان) مزدوروں کا کوئی مذہب نہیں۔ خود کو مسلمان کہتا ہے اور دوسروں کو غیر مسلم قرار دیتا ہے۔ ان حالات میں مزدوروں میں اس کے خلاف شدید اشتعال پایا جاتا ہے۔ مزدور یونین کے صدر محمد یوسف نے ان مذہبی منافرت انگیز سرگرمیوں کی اطلاع بذریعہ درخواست صدر پاکستان صوبائی حکومت اور دوسرے متعلقہ محکموں کو بھی دی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 ستمبر 1989ء)

❏ گوجرانوالہ ڈویژن میں قادیانیوں کی انڈر گراؤنڈ سرگرمیوں میں تشویشناک اضافہ ہوگیا۔ سادہ لوح مسلمانوں کو مرتد بنانے کی تحریک زور پکڑ گئی۔ ذرائع کے مطابق گجرات، کھاریاں، پسرور، چونڈہ، گھرپہ، لکھو بھٹی، بھلور، پنڈی بھاگو، قادر آباد، بھڑوہ منڈی، کوٹلی جوش، چاہ جٹاں، نارووال، شکر گڑھ، جلالہ شریف، کنجروڑ، رامیٹرہ، کلہ اور بستان میں قادیانی فتنہ زہر کی طرح پھیل رہا ہے۔ پسرور کے گاؤں کوٹلی جوش چاہ جٹیاں میں مرزائی اپنی عبادت گاہ میں کھلم کھلا ''عبادت'' کرتے ہیں جبکہ شکر گڑھ کے قصبے جلالہ شریف میں قادیانی ''بیت الذکر'' سے اذانیں دیتے ہیں جس کی وجہ سے وہاں کشیدگی پائی جاتی ہے۔ قادیانی قلعہ کالروالہ اور سرگودھا کے واقعات عالمی سطح پر تشہیر کر کے اپنے مقاصد کے لیے استعمال کر رہے ہیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور 20 نومبر 2000ء)

❏ نوکوٹ (آن لائن) قادیانیوں نے صحرائے تھر کے سرحدی علاقوں سے منظم تبلیغی سرگرمیوں کا جال پھیلا دیا۔ نوکوٹ اور ضلع تھرپارکر کے گوٹھوں، قصبوں، دیہاتوں اور خصوصی سرحدی علاقوں کے گوٹھوں میں قادیانیوں کی تبلیغی سرگرمیاں غیر معمولی حد تک پہنچ چکی ہیں۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ گزشتہ کئی سالوں سے جاری صحرائے تھر میں خشک سالی اور قحط سالی کے باعث تھر کے باشندے بھوک وافلاس اور دیگر موذی بیماریوں میں مبتلا ہیں اور قادیانی ان کی مجبوریوں کا فائدہ اٹھا کر انہیں مرتد بنا رہے ہیں۔ طبی امداد اور لاکھوں روپے چندہ دے

کرانہیں قادیانی بننے کی ترغیب دیتے ہیں۔ قادیانی مذہب اختیار کرنے والوں میں ایک بڑی تعداد ہندو، کوھلی، میگھواڑ اور بھیل ذات کے افراد کی ہے۔ گزشتہ دنوں صحرائے تھر کے ایک گوٹھ بھاڈور کے اوٹا برادری کے مسلمانوں کو قادیانی جماعت میر پور خاص ڈویژن اور تھر پارکر کے صدر محمود قادیانی نے بارہ لاکھ روپے کی خطیر رقم تقسیم کی اور قادیانی پرچار اور تبلیغی لٹریچر بھی تقسیم کیا گیا۔ ان تمام تبلیغی سرگرمیوں کی سربراہی المہدی ہسپتال کے انچارج ڈاکٹر قدیر کرتے ہیں۔ نوکوٹ میں قادیانی جماعت اور نصرت آباد اسٹیٹ کے انچارج تنویر قادیانی ہر ماہ لاکھوں روپے چندہ جمع کر کے چناب نگر (ربوہ) بھجواتے ہیں۔ گزشتہ چند دن قبل 4 دسمبر 2000ء کو ناظر بیت المال نوکوٹ کے صدر غلام مصطفیٰ قادیانی نے مسلم کمرشل بینک نوکوٹ سے ناظم بیت المال چناب نگر کے نام پر ایک لاکھ دو ہزار روپے کا ڈرافٹ نمبر 514348 (ربوہ) بھجوایا ہے۔

(روزنامہ انصاف لاہور 10 دسمبر 2000ء)

❑ ایڈیشنل سیشن عدالت بھلوال نے فرقہ وارانہ سرگرمیوں میں ملوث اور مسلمانوں کو لالچ دے کر مرتد کرنے والے سکول ٹیچر منظور قادر خان امیر قادیانی جماعت بھیرہ اور مربی ادریس کی ضمانت منسوخ کر کے انہیں جیل بھیج دیا گیا۔ منظور قادر خان انتہائی منظم اور خفیہ طریقہ سے مسلمانوں کو رقم کا لالچ دے کر مرتد کرنے کی مذموم کوششوں میں مصروف تھا۔ اس نے گزشتہ دنوں بھیرہ میں ایک ریٹائرڈ فوجی محمد سلیمان کو رقم کا لالچ دے کر مرتد کر دیا تھا۔

(روزنامہ انصاف لاہور 3 نومبر 2000ء)

❑ شہر کراچی کے پسماندہ علاقوں بالخصوص سچل گوٹھ، صفورہ گوٹھ، الیاس گوٹھ، انگارہ گوٹھ، ایوب گوٹھ، کھوسہ گوٹھ، اورنگی ٹاؤن، ملیر، لانڈھی اور کورنگی سے ملحقہ پسماندہ علاقوں میں قادیانی فلاحی سرگرمیوں کی آڑ میں قادیانیت کا پرچار کر رہے ہیں۔ ذرائع کے مطابق ان علاقوں میں صفائی ستھرائی، پانی کی قلت، تعلیم اور صحت کے مسائل بہت زیادہ بڑھ چکے ہیں۔ قادیانی ان علاقوں میں مختلف بیٹھک سکول قائم کر رہے ہیں جن میں بچوں اور بڑوں کے لیے تعلیم کا انتظام کیا گیا ہے اور ساتھ ہی ساتھ ملعون مرزا غلام احمد قادیانی کی کتابوں کے اقتباس مختلف پمفلٹوں کی صورت میں پڑھائے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ ان گوٹھوں میں مفت طبّی کیمپوں کا انعقاد بھی کیا جاتا ہے اور انہیں ادویات وغیرہ مفت فراہم کی جاتی ہیں۔ پانی کی قلت کے خاتمے کے لیے نلوں، ہینڈ پمپوں کا انتظام کر دیا جاتا ہے اور کنویں بھی کھدوائے جاتے ہیں۔ ذرائع کے مطابق قادیانیوں کو ان فلاحی منصوبوں کے لیے کروڑوں روپے کی غیر ملکی امداد حاصل ہوتی ہے جو ان کی مشنری سرگرمیوں میں بہت زیادہ مدد معاون ثابت ہوتی ہے۔ ذرائع کے مطابق گوٹھوں کے بے روزگار نوجوانوں کے لیے بھی قادیانی پرائیویٹ سیکٹر میں ملازمتوں کا انتظام کرتے ہیں اور بعض صورتوں میں انہیں کاروبار بھی کرایا جاتا ہے۔

الیکشن کمیشن کی 87-1986ء کی فہرست میں ضلع غربی میں جن قادیانیوں کے ناموں کا اندراج ہے وہ درج ذیل ہیں۔ منشی عبدالجلیل ولد ولی محمد، پیشہ تجارت، 5 ڈی نیو کراچی 85/18، چوہدری شریف احمد وڑائچ ولد چوہدری دوھادر خان، کاروبار، 16/152-148 بی روڈ لیاقت آباد، ناصر احمد وڑائچ ولد چوہدری

شریف احمد وڑائچ، کاروبار، 148-152/16 بی روڈ لیاقت آباد، وحید احمد ولد عبدالحفیظ 148-152/16 بی روڈ لیاقت آباد (فلیٹ نمبر 2)، شیخ محمد شفیق ولد شیخ محمد صدیق، کاروبار، فلیٹ نمبر 3 ایضاً، حمید احمد شاہد ولد محمود احمد، کاروبار، فلیٹ نمبر 4 ایضاً، چوہدری محمد احمد ولد غلام محمد، کاروبار، 1 جی 4/31 لیاقت آباد، نصرہ انور شریف زوجہ شریف احمد وڑائچ (خانہ داری) 148-152/16 فلیٹ نمبر 1 بی روڈ کمرشل ایریا لیاقت آباد، امت الرفیق زوجہ ناصر احمد وڑائچ (خانہ داری) پتہ ایضاً، متین وحید زوجہ وحید احمد (خانہ داری) فلیٹ نمبر 2 ایضاً، نسرین شفیق زوجہ شیخ محمد شفیق (خانہ داری) فلیٹ نمبر 3 ایضاً، متین حمید، زوجہ حمید احمد شاہ (خانہ داری) فلیٹ نمبر 4 ایضاً، بشریٰ زوجہ چوہدری محمد احمد (خانہ داری) 1 بی 4/31 لیاقت آباد، خورشید احمد ولد محمد حسین (ملازمت) 8/526 لیاقت آباد، سلمٰی خورشید زوجہ خورشید احمد (خانہ داری) 8/526 لیاقت آباد، ایس اے رشید ولد شیخ عبدالرحمٰن (انجینئر) 28 سی بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، مسعود احمد خان (ملازمت) 67 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، جنید احمد خان ولد مسعود احمد خان (طالب علم) 67 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، عبدالقدیر شاہد ولد مولا بخش (تجارت) 581 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، عبدالرشید انور ولد عبدالقدیر شاہد (تجارت) 581 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، عبدالحمید ناصر ولد عبدالقدیر شاہد (ملازمت) 581 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، بیگم ایس اے رشید زوجہ ایس اے رشید (خانہ داری) 28 سی ایل بلاک نارتھ ناظم آباد، رضیہ مسعود زوجہ مسعود احمد خان (خانہ داری) 67 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، مبشرہ خاتون بنت مسعود احمد خان (خانہ داری) 67 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، رشیدہ شاہد زوجہ عبدالقدیر شاہد 581 اے بلاک ایل نارتھ ناظم آباد، خالدہ پروین زوجہ منشی عبدالجلیل (خانہ داری) 5 ڈی نیو کراچی 85/18، ناظم الدین ولد حبیب الدین (بزنس) 18/4 سی ایریا لیاقت آباد، امیر جان ولد حبیب الدین (خانہ داری) 18/4 سی ایریا لیاقت آباد شامل ہیں۔

(ہفت روزہ غازی کراچی یکم اکتوبر 2000ء)

❏ مردان کے موضع بگٹ گنج میں عید کے روز قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس 1984ء کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اپنی عبادت گاہ میں اذان دی۔ بعد ازاں عبادت گاہ میں موجود دیگر قادیانیوں کو نماز عید کے لیے بلانے لگے۔ اس موقع پر قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف سخت اہانت آمیز زبان استعمال کی اور مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کرنے کی کوشش کی۔

(روزنامہ جنگ راولپنڈی 6 نومبر 1990ء)

❏ قادیانی جماعت نے سال 1993ء کو ''فروغ ڈش انٹینا'' کے طور پر منایا ہے۔ وطن عزیز کے ہر شہر میں قادیانی جماعت نے ''ڈش پوائنٹ'' قائم کیے ہیں، جہاں ہر جمعرات اور جمعہ کو بوقت شام قادیانی رہنماء ایک ''اکٹھ'' کا اہتمام کرتے ہیں، جس میں مرزائیوں' غیر مرزائیوں' مسلمانوں' ہندوؤں' سکھوں' عیسائیوں اور دیگر اقلیتوں سے تعلق رکھنے والوں کو مدعو کیا جاتا ہے۔ بعض مقامات پر قادیانی افسران واہل کاران اپنے عہدوں کے اثر ورسوخ کی بناء پر بھی اپنے ماتحت ملازموں کو مجبور کرتے ہیں کہ وہ ڈش پر ہر ہفتے باقاعدگی سے آکر مرزا طاہر ملعون کا خطاب سنیں۔ خلاف ورزی اور عدم تعاون یا عدم تعمیل فرمائش کی صورت میں مذکورہ ماتحت ملازموں

کا ناطقہ بند کر دیا جاتا ہے۔ان کے خلاف محکمانہ شکایتیں کی جاتی ہیں۔ان کو پریشان کرنے کے حربے اختیار کیے جاتے ہیں۔قادیانی بلا امتیاز مقام وحیثیت ہر مسلمان کو ڈش انٹینا پر مرزا طاہر کا پروگرام دیکھنے کی دعوت دیتے ہیں جو کہ صریحاً امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی ہے۔

حال ہی میں سینئیر صحافیوں کی ایک ٹیم نے مٹھی نگر پار کر اور کئی ایک دوسرے علاقوں کا دورہ کیا اور قادیانیوں کے خلاف سراپا احتجاج بن جانے کی وجوہات اور کوائف جمع کرنے کے لیے سب سے پہلے مٹھی شہر اور مالہار کے معززین نے سخت الفاظ میں شکایات کیں کہ ہیڈ ماسٹر مٹھی سکول غلام محمد مرزائی نوزائیدہ قادیانی ہے، جو کہ ماتحت عملہ کو ہر طرح سے بلیک میل کر کے قادیانیت کی راہ پر چلانے کی ناپاک کوشش کر رہا ہے اور جو بھی ٹیچر ہیڈ ماسٹر کی حکم عدولی کرے اس کی مختلف ذرائع سے شکایت کی جاتی ہے اور اس کا سروس ریکارڈ ڈاکومینٹس خراب کیے جاتے ہیں، جس کی تفصیل کچھ یوں ہے۔

سماجی شخصیت ڈاکٹر مصری خان بجیر نے اخباری نمائندوں کو بتایا کہ میرا قریبی رشتہ دار ماسٹر نور محمد بجیر جو کہ ہائی سکول مٹھی میں تعینات ہے کو ہیڈ ماسٹر غلام محمد مرزائی نے حکم دیا کہ شام 4 سے 5 بجے تک میری ذاتی رہائش گاہ پر حاضری دیا کرو۔جب ماسٹر نور محمد اور ان کے بقیہ تین ٹیچروں نے ہیڈ ماسٹر کی جگہ پر حاضری دی تو اس وقت ڈش انٹینا پر مرزا طاہر احمد ملعون کا خطاب چل رہا تھا اور ہمیں حکم دیا گیا کہ بس صرف یہ پروگرام پابندی سے دیکھا کرو، میں کسی قسم کی سختی نہیں کروں گا۔یاد رہے کہ اس رہائش گاہ پر تقریباً پندرہ بیس ہندو ٹیچر بھی پابندی سے ڈش انٹینا دیکھتے ہیں مگر حقیقت کو بھانپ کر جب نور محمد بجیر نے یہ پروگرام دیکھنے سے انکار کیا تو ہیڈ ماسٹر نے مختلف ذرائع سے ان لوگوں کو تنگ کرنا شروع کر دیا۔

اس سلسلہ میں علاقے کے معززین نے ایم پی اے ارباب عطاءاللہ سول جج مٹھی، وفاقی ایجنسیوں اور ڈسٹرکٹ ایجوکیشن آفیسر کو بھی آگاہ کیا مگر ملزم دین کے خلاف ابھی تک کوئی کارروائی نہیں ہو سکی۔یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ارباب عطاءاللہ ایم پی اے تھر نے اس سلسلے میں وزیر اعلیٰ سندھ کو بھی تحریری شکایت کی ہے۔مگر تا حال کوئی نتیجہ سامنے نہیں آیا۔

دوسری طرف پُراسرار غیر مذہبی اشخاص تھر کے مختلف شہروں میں دن بدن مضبوطی سے پنجے گاڑ رہے ہیں۔تازہ ترین اطلاعات کے مطابق پندرہ ایکڑ زمین مٹھی شہر میں ڈپٹی کمشنر کے دفتر کے ساتھ کسی شدت پسند قادیانی نے زمین خرید کر اس پر المہدی ہسپتال کا بورڈ لگا دیا ہے۔المہدی ہسپتال کے نام پر اراضی خریدنے والوں نے حساس علاقہ ننگر ہار کر جو کہ عین پاک ہند سرحد پر واقع ہے اور میر پور خاص سے تقریباً 300 کلو میٹر سے بھی زیادہ دور ہے، تقریباً تین ایکڑ اراضی خریدی ہے، جس کے متعلق خفیہ ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ اس مقام پر قادیانی عبادت گاہ قائم کی جائے گی۔باخبر ذرائع سے یہ بھی اطلاعات ملی ہیں کہ اس عبادت گاہ کی آڑ میں اسلام دشمن ملک ہندوستان کے ساتھ بھی سرگرمیاں شروع کی جائیں گی، تاہم ملک کے حساس ادارے تمام معلومات رکھتے ہوئے ان مخصوص جگہوں پر کڑی نگرانی رکھے ہوئے ہیں۔اس سلسلہ میں اسی ماہ کے اوائل میں تمام قومی روزنامہ او رہفت روزہ تکبیر ہر طرح سے نشاندہی کر چکا ہے اور ضلع تھر میں اس کینسر کے بارے میں واضح

نشاندہی اور عوام میں تشویش کی لہر کا ذکر کر چکا ہے۔ مستقبل قریب میں اگر ہمارے حکمرانوں نے کوئی واضح ٹھوس اقدامات نہ کیے تو ہمارے حکمرانوں کو تاریخ کبھی معاف نہیں کرے گی۔

(روز نامہ جسارت کراچی 22 دسمبر 1993ء)

❑ لاہور (وقائع نگار خصوصی) کھر ڑیانوالہ کے ایک قادیانی باپ محمد سلیم کی مسلمان بیٹی رخسانہ سلیم نے لاہور ہائیکورٹ کے مسٹر جسٹس میاں نذیر اختر کو ایک دردناک مراسلہ بھجوایا ہے، جس میں اس بچی نے اپنے والد پر الزام لگایا ہے کہ وہ جماعت احمدیہ کے ایماء پر اسے بھی زبردستی قادیانی بنانا چاہتا ہے، اور اسے زبردستی ربوہ لے جا کر کسی قادیانی سے اس کی شادی کرنا چاہتا ہے، جبکہ اس کے ماموں بھی جرمنی جانے کے لالچ میں قادیانی ہو گئے ہیں۔ مراسلہ میں بتایا گیا کہ وہ 8 ویں جماعت کی طالبہ ہے اور قادیانی بننے کا تصور بھی نہیں کر سکتی، جبکہ اس کا والد اس مقصد کے لیے اسے تشدد کا نشانہ بناتا ہے۔ خط میں کہا گیا ہے، اگر ایک بچی کی فریاد پر محمد بن قاسم آ گیا تھا تو آپ بطور جج ہائیکورٹ میری فریاد پر میری مدد کیوں نہیں کر سکتے؟ خط میں کہا گیا ہے کہ اگر فاضل جج کی جانب سے میری دادرسی نہ کی گئی تو میں قیامت کے روز حضرت نبی کریمؐ کے پاس پیش ہو کر شکایت کروں گی۔ فاضل جج نے یہ مراسلہ ہائیکورٹ کے چیف جسٹس مسٹر جسٹس راشد عزیز خاں کو بھجوا دیا اور فاضل چیف جسٹس نے مسٹر جسٹس میاں نذیر اختر کو ہدایت کی ہے کہ وہ اس مراسلہ کو حبس بے جا کی درخواست میں تبدیل کر کے اس پر کارروائی عمل میں لائیں۔ چنانچہ فاضل عدالت نے رخسانہ سلیم کی برآمدگی کے لیے ہائیکورٹ کا بیلف مقرر کیا۔ بیلف نے بچی کو اس کے والدین سے برآمد کر کے منگل کے روز فاضل عدالت میں پیش کیا۔ دوران سماعت بچی کا والد سلیم، دو چچا غلام یٰسین و ابن محمد اور اس کے ماموں بھی فاضل عدالت میں پیش ہوئے۔ بچی نے فاضل عدالت کے روبرو اپنے بیان میں اپنے ساتھ پیش آنے والے واقعات کا اعادہ کیا۔ بچی کے ماموں نے اس امر کا اعتراف کیا کہ وہ جرمنی گیا تھا اور اسے جماعت احمدیہ نے وہاں بھجوایا تھا۔ اس موقع پر نذیر احمد غازی، چودھری ظفر اور جاوید اعوان نے جو پہلے ہی کمرہ عدالت میں موجود تھے، بچی کی جانب سے رضا کارانہ طور پر پیروی کی۔ بچی کے دونوں چچاؤں نے جو مسلمان ہیں فاضل عدالت کو یقین دلایا کہ، اگر بچی ان کے حوالے کر دی جائے تو وہ اس بچی کی مرضی کے مطابق کسی مسلمان سے شادی کر دیں گے اور اسے اس کی مرضی کی زندگی بسر کرنے دیں گے۔ اس پر بچی نے فاضل عدالت کے روبرو بیان دیا کہ اگر اس کے چچا قرآن مجید پر حلف اٹھا کر یہ وعدہ کریں تو میں ان کے ساتھ جانے کو تیار ہوں۔ اس پر فاضل عدالت نے بچی کے چچاؤں کو ہدایت کی کہ وہ باوضو ہو کر آئیں اور قرآن مجید پر عدالت کے روبرو حلف اٹھائیں۔ ان کے باوضو ہو کر حلف اٹھانے کے بعد فاضل عدالت نے بچی کو ان کے ساتھ جانے کی اجازت دے دی، اور قرار دیا کہ بچی کو چھ ماہ کے لیے اس کے چچاؤں کے ساتھ بھیجا جا رہا ہے۔ اس دوران جاوید اعوان ایڈووکیٹ ہر پندرہ روز بعد خود بچی کی خیریت معلوم کیا کریں گے اور اس سے عدالت کو آگاہ رکھیں گے۔

(روز نامہ نوائے وقت لاہور 15 دسمبر 1999ء)

❑ لاہور (سٹاف رپورٹر سے) عید الاضحیٰ سے قبل بھوپال والہ کے نواحی گاؤں نشتر آباد سے مسلمان

لڑکے کو اغواء کرنے والے قادیانیوں نے لڑکی سے شادی اور بیرون ملک بھجوانے کا جھانسہ دے کر اسے قادیانی بنا دیا۔ تفصیلات کے مطابق بھوپال والہ کے نواحی گاؤں میں قادیانی خاندان ایک عرصے سے لٹریچر اور ڈش پروگراموں کے ذریعے قادیانیت کی تبلیغ کررہے تھے اور عید الاضحیٰ سے چند روز قبل انہوں نے گاؤں کے رہائشی چوبیس سالہ نوجوان خالد جاوید کو بیرون ملک بھجوانے اور لڑکی سے شادی کرانے کا جھانسہ دے کر اغواء کر لیا اور اس کی شادی عبدالغفور کی لڑکی صائمہ سے کر دی۔ خالد جاوید کے بھائیوں نے واقعہ کے بعد مقامی تھانے میں اغواء کا مقدمہ درج کرا دیا۔ گاؤں کے قادیانی خاندانوں نے اغواء سے انکار کیا مگر گذشتہ روز انہوں نے لڑکے کو کئی ہفتے اپنی تحویل میں رکھنے کے بعد لاہور ہائیکورٹ میں پیش کر دیا، جس نے اپنے بیان میں عدالت کو بتایا کو وہ قادیانی بن گیا ہے اور اس نے صائمہ سے شادی کر لی ہے۔ بعد ازاں قادیانی لڑکے کو اپنے ساتھ ہی واپس لے گئے جبکہ پولیس نے اغواء میں ملوث غفور احمد، لیاقت احمد اور شہباز احمد کی گرفتاری ڈالے بغیر انہیں حراست میں رکھنے کے بعد پیسے لے کر چھوڑ دیا۔ گاؤں کے لوگوں نے بتایا کہ قادیانی لٹریچر اور ڈش پروگراموں کے ذریعے لوگوں کو قادیانی بنانے میں مصروف ہیں جبکہ ان کی سرپرستی محکمہ زراعت کا ڈپٹی ڈائریکٹر جماعت احمدیہ سیالکوٹ کا صدر رانا طاہر محمود اور اس کی سکول ٹیچر اہلیہ ثمینہ طاہر کر رہے ہیں، جبکہ رانا طاہر سرکاری گاڑی بھی قادیانیت کی تبلیغ کے لیے استعمال کرتا ہے۔ خالد جاوید کے بھائیوں، والدہ اور گاؤں کے بیسیوں لوگوں نے گذشتہ روز ''انصاف'' کے دفاتر کے باہر احتجاجی مظاہرہ کیا اور مطالبہ کیا کہ حکومت اس واقعہ کے ذمہ دار افراد کے خلاف سخت کارروائی کرے اور خالد جاوید کو برآمد کیا جائے کیونکہ وہ قادیانیوں کے دباؤ میں آکر یہ سب کچھ کہہ رہا ہے۔

**(روزنامہ انصاف لاہور یکم اپریل 2000ء)**

❑ ڈسکہ (آن لائن) تھانہ صدر ڈسکہ پولیس نے موضع بھرو کے کلاں میں سرعام قادیانیت کا پرچار کرنے پر 6 قادیانیوں کے خلاف زیر دفعہ اے 295 سی 298 ت پ مقدمہ درج کر لیا۔ ڈی ایس پی ڈسکہ خادم حسین نیازی نے بتایا کہ موضع بھرو کے کلاں میں چھ قادیانی غلام مصطفیٰ' حامد' نواب مقصود' میاں فاضل' عبدالحمید اور عبدالجبار سرعام قادیانیت کا پرچار اور اسلام کے خلاف ہرزہ سرائی کر رہے تھے کہ لوگوں نے پولیس کو اطلاع دے دی۔ پولیس نے ایک قادیانی عبدالجبار کو گرفتار کر لیا ہے جبکہ تفتیش جاری ہے۔

**(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 31 جولائی 2000ء)**

❑ بھیرہ (نمائندہ انصاف) بھیرہ میں ایک مسلمان کو بھاری رقم کا لالچ دے کر اسے دائرہ اسلام سے خارج کر کے مرزائی مرتد بنانے کے واقعہ پر بھیرہ اور گردونواح کے مسلمانوں میں سخت اشتعال پیدا ہو گیا۔ بھیرہ کا رہائشی محمد سلیمان جو آرمی ویلفیئر آفیسر ہے، گذشتہ دنوں آرمی کی جانب سے ریٹائرڈ قادیانی ملازمین کی بہبود کے ضمن میں کوائف جمع کرنے کے لیے قادیانی جماعت کے صدر منظور قادر سے رابطہ کیا۔ منظور قادر نے اس کی غربت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے بھاری رقم کا لالچ دیا اور پچاس ہزار روپے نقد دے کر قادیانیت قبول کرنے کے فارم پر دستخط کرا کر اس کی بیعت لی۔ اس عمل میں مرزائی جماعت کے مربی محمد ادریس وغیرہ بھی شامل رہے۔ مرزائیوں کے سلیمان کے گھر آنے جانے اور روپیہ پیسہ کی فراوانی پر لواحقین اور اہل محلہ نے باز

پرس کی جس پر سلیمان نے راز فاش کر دیا۔ اہل محلہ اور اپنے عزیز و اقارب کے سمجھانے پر وہ تائب ہو کر جامع مسجد بگویہ گیا اور اس نے مولانا غلام مرتضیٰ کے ہاتھ پر دوبارہ اسلام قبول کر لیا۔ مولانا نے محمد سلیمان کا اس کی اہلیہ سے دوبارہ نکاح پڑھوایا۔ اس واقعہ پر شہر بھر میں سخت اشتعال پھیل گیا۔ مسلم لیگ علماء مشائخ ونگ کے صدر صاحبزادہ محمد امین الحسنات شاہ مفتی شہر' صاحبزادہ ابرار احمد بگوی امیر' حزب الانصار مولانا عبدالرشید انصاری' مولانا محمد یامین انصاری' قاری اکرم عثمانی' حافظ عبدالرشید انصاری' مولانا احسان الٰہی ازہر نے محمد سلمان کو مرتد کرنے اور مرزائیت کی تبلیغ کی شدید مذمت کرتے ہوئے مطالبہ کیا ہے کہ اس واقعہ کی اعلیٰ سطحی تحقیقات کرا کر مجرموں کو سرعام سخت سزا دلوائیں۔

(روزنامہ انصاف لاہور 10 اگست 2000ء)

❏ سندھ کے دور دراز سرحدی علاقوں تھرپارکر' نگر اور دوسرے علاقوں میں مرزائی بلا روک ٹوک اپنے مذموم تبلیغی مشن میں مصروف عمل ہیں اور وہاں کے سادہ لوح دیہاتیوں کو قادیانی بنانے کے لیے مختلف ہتھکنڈے استعمال کر رہے ہیں۔ عبادت گاہوں، سکول، ہاسٹل، احمدیہ مشن ہاؤسز اور دوسرے ذرائع سے لوگوں کو مرتد بنانے کی سرگرمیاں عروج پر ہیں۔ مرزائیوں نے چناب نگر کے بعد ان دور افتادہ علاقوں میں بڑا نیٹ ورک قائم کیا ہے جو تحصیل کنری' ضلع عمرکوٹ کے بودر فارم سے لے کر فضل بھمبھر وتک کے چالیس کلومیٹر طویل علاقے میں پھیلا ہوا ہے۔ مرزائیوں نے ان علاقوں میں مختلف تبلیغی مراکز قائم کیے ہیں جن میں ہسپتال، سکول، ہاسٹل اور مرزائی عبادت خانے شامل ہیں۔ قادیانیوں نے یہاں کے نچلی ذات سے تعلق رکھنے والے ہندوؤں کو خصوصی طور پر اپنا ہدف بنایا ہوا ہے۔ صرف ایک مرزائی سکول میں پچاس ہندو بچوں کو تعلیم کے ساتھ رہائشی سہولیات بھی فراہم کی جاتی ہیں۔ ان مراکز کی بدولت مرزائیت کا تعفن پاک بھارت سرحد پر واقع نگر پارکر کے دیہاتوں تک پھیل چکا ہے۔ ان دیہاتوں میں سات تبلیغی مراکز قائم کیے گئے ہیں جن میں پچاس مرزائی مبلغ ہمہ وقت مرزائیت کا پرچار کرتے ہیں۔ ان مراکز میں گاؤں ڈانو دھاندھل کا احمدیہ مشن ہاؤس اور پھولپورہ نگر پارکر کا مرکز خصوصی اہمیت کے حامل ہیں۔ مرزائیوں نے ان علاقوں میں واقع عبادت خانوں (جس کو وہ ابھی تک مسجد تک کہتے ہیں) کے صحن میں ڈش انٹینا نصب کیے ہیں جس پر لندن میں واقع قادیانی مرکزی ٹیلیویژن سنٹر سے براہ راست تبلیغی پروگرام سناتے ہیں جبکہ خصوصی طور پر جمعہ کے روز مرزا طاہر کے گمراہ کن بیانات سنائے جاتے ہیں۔ واضح رہے کہ برطانوی حکمرانوں نے اپنے دور حکومت میں ان علاقوں کی زرخیز زمینیں قادیانیوں کو الاٹ کی تھیں جہاں آج ناصر آباد' احمد آباد' محمود آباد' نصرت آباد اور نواز آباد نامی زرعی ماڈل فارموں اور دیہاتوں میں سو فیصد آبادی قادیانیوں پر مشتمل ہے۔

(ہفت روزہ ضرب مومن 10 ستمبر 2000ء)

❏ چیچہ وطنی (نامہ نگار) ڈسٹرکٹ اینڈ سیشن جج ظفر اقبال چوہدری نے 298 سی کے مقدمہ میں ملوث دو قادیانیوں منظور اور الیاس کی عبوری ضمانتیں منسوخ کر دیں جس پر پولیس نے دونوا ملزمان کو عدالت سے گرفتار کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق نواحی چک نمبر 37-12 ایل میں امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی

کے مرتکب تین قادیانیوں غفار احمد' منظور اور الیاس کے خلاف مجلس عمل تحفظِ ختمِ نبوّت کی تحریری درخواست پر تھانہ صدر میں 298۔سی ت پ کے تحت پرچہ درج کروادیا گیا تھا جس پر پولیس نے غفار احمد کو گرفتار کرلیا، جبکہ منظور اور الیاس نے مذکورہ عدالت سے عبوری ضمانت کروائی تھی جس پر گذشتہ روز عدالت نے فریقین کے وکلاء کے دلائل سننے کے بعد قادیانی ملزمان کی ضمانت منسوخ کردی۔ مسلمانوں کی طرف سے ریاض احمد طاہر ایڈووکیٹ، چوہدری خادم حسین وڑائچ ایڈووکیٹ، چوہدری محمد اکرم جلال ایڈووکیٹ، ناصر جاوید ایڈووکیٹ اور منشاء رضوان ایڈووکیٹ نے پیروی کی جبکہ سرکاری وکیل اصغر حمید چوہدری ایڈووکیٹ نے عدالت کی معاونت کی قادیانی ملزمان کی طرف سے ناصر سراء ایڈووکیٹ نے پیروی کی۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 27 ستمبر 2000ء)

❑ قادیانیوں نے ایک غریب کسان اور اس کے گھرانے کو مرتد بنادیا۔تفصیلات کے مطابق مئی 94ء میں قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک غریب کسان گھرانے کے افراد عبدالحق' عرفان اور سلیمہ نامی ایک نوعمر مسلم خاتون کو زبردستی مرتد بنادیا۔اس گھرانے نے 1985ء میں قادیانیت سے تائب ہو کر انجمن دعوت اسلام حیدرآباد کے توسط سے اسلام قبول کرلیا تھا۔ یہ لوگ رانی باغ حیدرآباد میں کام کرتے تھے۔اسلام قبول کرنے کے بعد ان کے ہاں تین بچے پیدا ہوئے، جن کے نام یہ ہیں جاوید میاں' کامران میاں اور بختاور بی بی۔ شفیع گودگیج قادیانی مقامی وحشی وڈیرہ ہے، جس کے سامنے انتظامیہ بھی بے بس ہے۔ شفیع گودگیج قادیانی نے غریب کسان گھرانے کو دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اغواء کرلیا اور انہیں ان کا سابقہ قرض دکھایا اور پھر ان مظلوموں کو دوبارہ مرتد بنالیا گیا، جو کہ ایک اسلامی ملک میں کھلی دہشت گردی کے مترادف ہے اور مقامی انتظامیہ نے اس مکروہ کارروائی میں گودگیج وڈیرے کا پورا پورا ساتھ دیا۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 29 جولائی 1994ء)

❑ ضلع تھرپارکر کے علاقہ کنری میں قادیانیوں نے اپنی سرگرمیاں تیز کردی ہیں۔اس بات کا اندازہ ایک روزنامے کی اس رپورٹ سے لگایا جاسکتا ہے:

کنری ضلع تھرپارکر میں آبادی اور رقبہ کے لحاظ سے ایک مرکزی حیثیت کا حامل ہے۔اس کو ایشیا کی سب سے بڑی سرخ مرچ کی منڈی ہونے کا اعزاز حاصل ہے۔حالیہ سروے سے پتہ چلا ہے کہ کنری کی ٹاؤن کمیٹی ضلع تھرپارکر کی امیر ترین ٹاؤن کمیٹی ہے اور یہاں کے لوگ ضلع تھرپارکر میں سب سے زیادہ ٹیکس ادا کرتے ہیں۔کنری ضلع تھرپارکر کا وہ واحد علاقہ ہے جہاں پر ہر طبقہ فکر کے لوگ بستے ہیں۔اس علاقہ کو پورے پاکستان میں جو حالیہ شہرت نصیب ہوئی ہے، وہ اس کا ربوہ کے بعد ربوہ ثانی کی حیثیت اختیار کرنا اور مرزائیوں کے لیے صدر کے آرڈیننس کے نفاذ کے باوجود آزادانہ اسلام دشمن سرگرمیاں ہیں۔ یہاں اقلیت کے زمرے میں مرزائی طبقہ کی اکثریت سب سے زیادہ ہے۔قادیانیوں کے خلاف اسلامی شعائر استعمال کرنے پر صدر کے آرڈیننس کی اس طبقہ نے کنری میں سنگین خلاف ورزیاں کی ہیں۔آرڈیننس کے نفاذ کے بعد فوری طور پر اس گروہِ مرتدین نے ایکشن لیا۔صبح فجر کی اذان کے بعد جب مسلمان اپنا فریضہ عظیم یعنی نماز ادا کرنے کے بعد

جامع مسجد (جو کہ شہر کے وسط میں واقعہ ہے اور شہر کی سب سے بڑی جامع مسجد ہونے کے ناطے سے یہاں پر مسلمانوں کی بڑی تعداد عبادت کے لیے آتی ہے) سے باہر آ رہے تھے تو دو قادیانیوں نے اپنی چھتوں پر چڑھ کر مسلمانوں کے جم غفیر پر فائرنگ کی بوچھاڑ شروع کر دی۔ اس سے مسلمانوں میں خوف و ہراس پھیلا، حالات کی سنگینی کو دیکھتے ہوئے مقامی پولیس کے ایس ایچ او نے پولیس کی معیت میں دونوں اسلام دشمن قادیانیوں کو اسلحہ سمیت رنگے ہاتھوں گرفتار کر لیا۔ باز پرس کرنے پر ان سے جو اسلحہ برآمد ہوا وہ بغیر لائسنس کا تھا۔ دونوں قادیانی مجرموں نے اس بات کا اعتراف کیا کہ ان کو یہ بغیر لائسنس کا اسلحہ مرکز کی طرف سے جاری کیا گیا ہے۔ مسلمانوں نے قادیانیوں کی اس دیدہ دلیری پر شدید احتجاج کیا اور اعلیٰ حکام سے مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کو ناجائز اسلحہ کی ترسیل فوراً روکی جائے اور جن سنگین حالات میں یہ افراد سنگین جرم کے مرتکب ہوئے ہیں ان کو اسلامی شرعی حدود کے تحت سزائیں دی جائیں، لیکن بے بس مسلمانوں کے مقابلے میں قادیانیوں کے وسیع ذرائع و وسائل اپنی پوری شدومد اور تندہی سے حرکت میں آ گئے اور کنری کے مسلمانوں کی توقع کے برخلاف ان کے کیس کو معمولی رنگ میں پیش کر کے بالآخر بارہ ڈی اور تیرہ ڈی کے تحت پیش کیا، جس سے مسلمانوں کے جذبات بری طرح مجروح ہوئے۔ اس مذموم ارتکاب کے صرف مختصر وقفہ کے بعد ہی قادیانیوں نے کنری کے علاقہ میں شام سے رات گئے تک مسلح ہو کر جتھوں کی صورت میں گشت کرنا شروع کر دیا، جس سے کنری کے شہریوں میں تشویش کی لہر دوڑ گئی۔ جب اس سلسلہ میں مقامی انتظامیہ سے رجوع کیا گیا تو انہوں نے کہا رات کے وقت گشت کرنا ان کے مرکز کی طرف سے ہے، جس کے وہ پابند ہیں۔ کنری میں قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کا نہ صرف کھلم کھلا مذاق اڑایا ہے بلکہ اس کے لیے توہین آمیز کلمات بھی ادا کیے۔

حال ہی میں کنری میں قادیانی مذہب کا پرچار کرتے ہوئے اور قادیانیوں کی جماعت کا لٹریچر تقسیم کرتے ہوئے ایک قادیانی بشیر احمد کو گرفتار بھی کیا گیا تھا، لیکن وہ دوسرے دن کنری کی سڑکوں پر آزادانہ حالت میں گھوم رہا تھا، جس سے اس جماعت کا مقامی انتظامیہ سے ملی بھگت کا اندازہ ہوتا ہے۔

**(روزنامہ جسارت کراچی 28 جولائی 1984ء)**

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اسلامی شعائر کا استعمال شروع کر دیا ہے اور مسلح ہو کر تبلیغ کرنی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

چنیوٹ 30 اپریل (نامہ نگار) قادیانیوں کے بارے میں حکومت کے حالیہ آرڈیننس کے بعد قادیانی مزید منظم ہو گئے ہیں اور قادیانی نوجوان اپنی عبادت گاہوں اور دیگر تبلیغی مراکز پر مسلح ہو کر پہرہ دے رہے ہیں۔ وہ کسی بھی مشکوک شخص کو اپنی عبادت گاہوں کے سامنے سے گزرنے نہیں دیتے ہیں۔ اگرچہ قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہوں سے مسجد کا لفظ مٹا دیا ہے لیکن قرآنی آیات اب بھی ان پر لکھی ہوئی ہیں اور قادیانیوں کی قبروں پر اسلامی اصطلاحات اور اسلامی شعائر کا بے دریغ استعمال موجود ہے۔ آرڈیننس پر عملدرآمد کرانے میں مقامی انتظامیہ بھی بے بس نظر آ رہی ہے۔ گذشتہ روز ربوہ میں قادیانیوں نے فیصل آباد کے ایک اخبار کے نمائندے کے ساتھ ناروا سلوک کیا اور مسلح لوگوں نے اس کا تعاقب کیا۔ اس واقعہ کے خلاف آج

چنیوٹ کے صحافیوں نے ڈی ایس پی چنیوٹ کو تفصیلات سے آگاہ کیا، جس پر ڈی ایس پی نے اس خبر کی تردید کرتے ہوئے کہا کہ وہاں کوئی شخص کھلے عام مسلح نہیں گھوم رہا ہے، آپ میرے ساتھ چلیں، چنانچہ صحافی جب ڈی ایس پی اور اے سی چنیوٹ کے ہمراہ قادیانیوں کی بڑی عبادت گاہ جو اقصیٰ کے نام سے موسوم ہے، کے قریب پہنچے تو دیکھا کہ عبادت گاہ کو جانے والے راستے کو ایک لمبی زنجیر سے تالا لگا کر روکا گیا تھا۔ جب انتظامیہ کے ان دونوں افسروں نے موقع پر موجود افراد سے کہا کہ تالا کھول دو اور راستہ صاف کرو تو اس پر اچانک ہی کافی تعداد میں ہاکیوں اور اسلحہ سے مسلح نوجوان نکل آئے اور کہا کہ اس تالے کی چابی دفتر امور عامہ کے پاس ہے، جس پر تمام افراد کو مایوس لوٹنا پڑا۔ بعد ازاں صحافیوں نے مقامی انتظامیہ سے مطالبہ کیا کہ انہیں تصویریں بنانا ہیں اور ہمارے ساتھ پولیس بھی جائے، جس پر انتظامیہ نے ان سے کہا کہ وہ اپنی ویگن لے کر چلیں اور اگر قادیانیوں نے کوئی زیادتی کی تو انتظامیہ ان سے نمٹ لے گی۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 30 اپریل 1984ء)

❑ قادیانیوں نے حکومت پاکستان کی پابندی کے باوجود صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے ضبط شدہ دل آزار تفسیر صغیر از مرزا بشیر الدین محمود دوبارہ شائع کر دی۔ اس کی اشاعت پر ردعمل کا مظاہرہ کرتے ہوئے مختلف دینی جماعتوں کے رہنماؤں نے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانیوں کی جماعت انجمن احمدیہ ربوہ کے صدر کے خلاف مقدمہ چلایا جائے اور متعلقہ پریس ضبط کیا جائے۔ انہوں نے کہا کہ حکومت پاکستان نے اس تفسیر پر پابندی عائد کر رکھی ہے، مگر قادیانیوں نے امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے پھر چھاپ لی ہے۔ اس سلسلہ میں گزشتہ سال صوبائی اسمبلی میں وزیر اوقاف پنجاب نے اعلان کیا تھا کہ اگر قادیانیوں نے تفسیر پھر شائع کی تو ان کے خلاف مقدمہ درج کیا جائے گا، جبکہ مرزائیوں نے ضبط شدہ تفسیر کبیر جس کی گیارہ جلدیں ہیں وہ بھی غیر قانونی طور پر چھاپ لی ہے۔ انہوں نے وفاقی حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ اگر صوبائی حکومت کوئی کارروائی نہیں کرتی تو ایف آئی اے کے ذریعے قادیانیوں کی خلاف قانون سرگرمیوں کا محاسبہ کیا جائے۔

(روزنامہ غریب فیصل آباد 5 مارچ 1987ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے قادیانیت کے پرچار کے لیے جدید ترین سیٹلائیٹ نظام بنانے کی تیاریاں شروع کر دی ہیں۔

راولپنڈی (حنیف لودھی، نامہ نگار خصوصی) محلہ راجہ سلطان کے علاقے میں قادیانیوں کی عبادت گاہ کے لیے ڈش انٹینا اور سیٹلائیٹ کا جدید مواصلاتی نظام حاصل کر لیا گیا ہے، جس کے ذریعے قادیانیت کے فروغ کے لیے راولپنڈی اسلام آباد اور نواحی علاقوں کے لیے قادیانی منی ٹی وی سٹیشن قائم کیا جائے گا اور سیٹلائیٹ کے ذریعے دنیا کے 36 ممالک میں امیر جماعت قادیان کے انٹرویو اور تقاریر کی وسیع پیمانے پر ٹیلی کاسٹنگ کا منصوبہ بنایا گیا ہے۔ ان امور کا انکشاف ایک حساس ادارے نے حکومت کو اعلیٰ سطح پر دی جانے والی ایک ابتدائی رپورٹ میں کیا ہے اور بتایا ہے کہ سیٹلائیٹ کے پروگراموں کو وصول کر کے انہیں طاقتور لہروں کے ذریعے

دوبارہ ٹیلی کاسٹ کرنے کی جدید ترین مشینری منگوئی جارہی ہے اور ٹیلی ویژن کی عام نشریات کو جام کر کے ایک نئے ''اسلامی ٹی وی'' کی نشریات شروع کرنے کا منصوبہ تیار کیا گیا ہے، جس کے لیے کروڑوں روپے کی لاگت سے بڑے پیانے پر تیاری شروع کر دی گئی ہے۔

(روزنامہ الاخبار اسلام آباد 16 اگست 1994ء)

❑ ایک قادیانی کو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ کا بیج لگانے پر گرفتار کرلیا گیا۔ صدارتی آرڈیننس کے مطابق قادیانی چونکہ غیر مسلم ہیں، اس لیے وہ شعائر اسلام کا استعمال نہیں کر سکتے۔ اس قادیانی کو کلمہ طیبہ کا بیج استعمال کرنے پر گرفتار کرلیا گیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 6 جون 1986ء)

❑ مردان میں کلمہ طیبہ اور آیات قرآنی کی توہین کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے ساتھ ساتھ مسلمانوں کے جذبات مشتعل کرنے پر دو قادیانیوں کو پانچ پانچ سال قید اور پچیس ہزار جرمانہ کی سزا سنائی گئی ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 5 اکتوبر 1986ء)

❑ سرگودھا میں سٹی مجسٹریٹ سرگودھا نے پولیس کے ہمراہ شہر میں ایک قادیانی کی دکان پر چھاپہ مار کر کلمہ طیبہ کے بینروں کے رکھنے اور ان کی بے حرمتی کرنے پر وہاں پر موجود چار قادیانیوں کو گرفتار کرلیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 28 ستمبر 1986ء)

❑ سمندری میں قادیانیوں کی عبادت گاہ پر ''مسجد احمدیہ'' درج کر کے قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں کے خلاف صدارتی آرڈیننس جاری ہونے کے بعد قادیانی عبادت گاہ کے دروازے پر کلمہ طیبہ اور دیگر قرآنی آیات بھی اسی طرح لکھی ہوئی ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 مئی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے مسلمان طلباء کو گمراہ کرنے کے نئے ارتدادی حربے استعمال کرنے شروع کر دیئے۔ ربوہ (نمائندہ نوائے وقت) قادیانیوں نے ربوہ اور گردونواح کے تعلیمی اداروں کے اندر ناپختہ ذہن مسلمان طلباء کو گمراہ کرنے کے لیے ایک نیا ارتدادی حربہ اختیار کیا ہے۔ قادیانی جماعت کے ایماء پر ایک چین پنسل مختلف تعلیمی اداروں میں مفت تقسیم کی جارہی ہے، جس کے اوپری حصہ پر مرتد اعظم مرزا غلام احمد قادیانی کی جائے تدفین کی تصویر دی گئی ہے اور اس میں ایک سٹکر بھی فٹ ہے جو بٹن دبانے پر مختلف نعرے ظاہر کرتا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 24 جنوری 1997ء)

❑ حکومت پنجاب نے قادیانیوں کے سالانہ جلسہ پر پابندی لگادی۔ یہ جلسہ 28,27,26 دسمبر کو ہونا تھا۔ مگر ملک کی ایک بڑی مذہبی جماعت کے مطالبہ پر حکومت پنجاب نے اس پر پابندی عائد کر دی ہے، کیونکہ

اس جلسہ میں توہین رسالتؐ کے علاوہ شعائر اسلام قادیانی استعمال کرتے ہیں اور اس پر پچھلے چار سال سے پابندی عائد ہے۔ جماعت کے سیکرٹری اطلاعات نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانیوں کے روزنامہ الفضل ربوہ کا ڈیکلریشن بھی منسوخ کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 دسمبر 1988ء)

- ننکانہ صاحب میں پولیس نے ریلوے روڈ کے دو مرزائیوں ڈاکٹر عبدالرحمن اور اس کے بیٹے کلیم احمد کو شعائر اسلام کی توہین کر کے مسلمانوں کے مذہبی جذبات مجروح کرنے پر گرفتار کر لیا ہے۔ یہ کارروائی ایک دکاندار عبدالمجید کی طرف سے درج کرائی جانے والی ایک درخواست پر کی گئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 8 ستمبر 1987ء)

- پانچ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مسلح ہو کر اذانیں دینی شروع کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق تحصیل پسرور کے موضع کھرپا میں گزشتہ روز پانچ قادیانیوں نے مبینہ طور پر آتشیں اسلحہ سے مسلح ہو کر اذانیں دیں، جس پر متعلقہ تھانے نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 17 جنوری 1988ء)

- غیر قانونی طور پر سالانہ اجتماع کرنے پر قادیانیوں کے خلاف مقدمات درج کر لیے گئے۔ تفصیلات کے مطابق ضلعی انتظامیہ کے احکامات کی خلاف ورزی اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر قادیانیوں کے سات سرکردہ افراد کے خلاف مقدمہ درج کر کے چار کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔

تفصیلات کے مطابق ربوہ میں انجمن خدام الاحمدیہ اور لجنہ اماء اللہ کے تحت بیت اقصیٰ اور فٹ بال گراؤنڈ پر سپورٹس کے نام پر اجتماعات کرنے اور سپیکر کے استعمال کرنے پر انتظامیہ نے 298 سی کے تحت سات افراد کے خلاف پرچہ درج کر کے 4 افراد مرزا خورشید احمد ناظم امور عامہ، مرزا غلام احمد، محمد علی اور عبدالغفور کو گرفتار کر لیا جبکہ تین ملزموں عبدالغفور ایڈووکیٹ سرگودھا، حافظ مظفر احمد پرنسپل جامعہ احمدیہ ربوہ اور فدا حسین وڑائچ کی گرفتاری کے لیے پولیس چھاپے مار رہی ہے۔ یاد رہے کہ مرزا خورشید احمد اور مرزا غلام احمد، مرزا طاہر خلیفہ ربوہ کے چچا زاد بھائی ہیں۔ دوسری طرف قادیانیوں نے دوسرے روز بھی 11 بجے تک اجلاس جاری رکھا اور اقصیٰ چوک سے ریلوے پھاٹک تک جلوس نکالا جن میں غلام احمد کی جے اور انجمن خدام الاحمدیہ زندہ باد کے نعرے لگائے گئے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 جنوری 1985ء)

- کوئٹہ ائیر پورٹ کی سیکورٹی فورس نے ائیر پورٹ سے شعائر اسلام کی توہین اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر تین قادیانیوں کو گرفتار کر لیا، جن کے خلاف صدر پولیس نے مقدمہ درج کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق جمعرات کو ائیر پورٹ پر تین قادیانی مبارک احمد، احسان اللہ اور آصف جاوید کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا کر جماعت احمدیہ کا لٹریچر تقسیم کر رہے تھے، جس کی اطلاع چند معززین نے ائیر پورٹ منیجر کو دی، جنہوں نے

ائیر پورٹ سیکورٹی کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر مسٹر ناطق کو کہا کہ وہ ان افراد کے خلاف کارروائی کریں، جو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر رہے ہیں، جس پر ائیر پورٹ سیکورٹی فورس کے اے ایس آئی سید ریاض حسین شاہ نے ان تینوں قادیانیوں مبارک احمد' احسان اللہ اور آصف جاوید کو گرفتار کر لیا اور ملزموں کو صدر پولیس کے حوالے کر دیا، جس نے ان کے خلاف دفعہ 298 سی کے تحت شعائر اسلام کی توہین اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر مقدمہ درج کر لیا، جس کی تفتیش اے ایس آئی محمد جمیل کاکڑ کر رہے ہیں۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 19 فروری 1995ء)

❑ کوئٹہ میں کلمہ طیبہ کی توہین پر ایک قادیانی کو گرفتار کر لیا گیا۔ سٹی پولیس نے کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر سابقہ سزا یافتہ قادیانی عبدالرحمان کو گرفتار کر کے اس کے خلاف دفعہ 298 سی کے تحت مقدمہ درج کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق ایک نوجوان محمد اسحاق نے تھانہ سٹی میں رپورٹ درج کرائی کہ فاطمہ جناح روڈ کے ایک قادیانی دکاندار عبدالرحمان نے اپنی دکان پر کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا رکھا ہے جو شعائر اسلام کی توہین اور امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی ہے۔ اس رپورٹ پر ایڈیشنل ایس ایچ او راجہ محمد ارشاد نے عبدالرحمان کی دکان پر جا کر کلمہ طیبہ کو محفوظ کر لیا، ملزم عبدالرحمان کو گرفتار کر لیا، اس کے خلاف دفعہ 298 سی تعزیرات پاکستان کے تحت مقدمہ درج کر لیا۔ واضح رہے ملزم عبدالرحمان دفعہ 298 سی میں اس سے پہلے بھی سزا پا چکا ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 10 مارچ 1985ء)

❑ فیصل آباد میں چار قادیانیوں کو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر قید اور جرمانے کی سزا سنا دی گئی۔ تفصیلات کے مطابق مقامی مجسٹریٹ چودھری محمد اسمٰعیل نے 4 نوجوان قادیانیوں محمد حنیف' طاہر' شاہد محمود اور خالد محمود کو سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگانے کے جرم میں دو دو سال کی قید اور ایک ایک ہزار روپے جرمانہ کی سزا دی ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 2 اگست 1993ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مردہ قادیانیوں کو مسلمانوں کے قبرستانوں میں دفنانا شروع کر دیا ہے، جس کا منہ بولتا ثبوت یارو قادیانی جس کی وفات تین چار روز پہلے ہوئی تھی، جس کو محلہ چندو علاقہ لالیاں میں مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر دیا گیا، جس سے مسلمانوں میں اشتعال پھیل گیا۔

(روزنامہ پاکستان 7 اگست 1992ء)

❑ قادیانیوں نے ملک بھر میں صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی شروع کر دی ہے۔ قادیانیوں نے ملک بھر میں اپنی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں اور 1984ء کے صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی کرتے ہوئے قادیانی کلمہ طیبہ اور دوسرے اسلامی نشانات غیر مسلم ہونے کے باوجود استعمال کر رہے ہیں۔ یہ بات حکومت کی طرف سے جاری ہونے والی ہدایات میں بتائی گئی ہے، جس میں انہیں قادیانیوں کی اسلام دشمن سرگرمیوں کو سختی سے روکنے اور آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے والے قادیانیوں کو گرفتار کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔

اس سلسلہ میں حکومت نے اسلام کے منافی سرگرمیوں کی سخت نگرانی کی بھی ہدایات جاری کی ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 مارچ 1986ء)

❑ قادیانیوں نے اپنے خلیفہ مرزا طاہر احمد کی ہدایت پر اپنی عبادت گاہوں کی پیشانی پر کلمہ طیبہ لکھنا شروع کر دیا ہے، جو کہ صدارتی آرڈیننس اور آئین کے ساتھ کھلی بغاوت ہے۔ اس بات کا انکشاف مرکزی حکومت سے پیش کردہ چارج شیٹ میں کیا گیا، جس میں بتایا گیا ہے کہ قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ لکھ کر مسلمانوں میں اشتعال پیدا کیا ہے۔ ساہیوال میں مسلمانوں نے اس پر جلوس نکالا اور اس دوران قادیانیوں نے دو مسلمانوں کو شہید بھی کر دیا، جو کہ ان کی کھلی دہشت گردی کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 8 جون 1989ء)

❑ ٹوبہ ٹیک سنگھ میں گزشتہ روز پیر محل میں ایک قادیانی سعید احمد زرگر کی طرف سے امتناع قادیانی آرڈیننس کے بارے میں نازیبا الفاظ کے استعمال سے لوگ مشتعل ہو گئے۔ تاہم مشتعل لوگوں کے ہاتھوں پٹائی کے خوف سے وہ موقع سے فرار ہو گیا۔ بعد ازاں نوجوانوں اور شہریوں نے ایک جلوس کی شکل میں تھانہ پیر محل پہنچ کر اس قادیانی کے خلاف کارروائی کا مطالبہ کیا، جس پر پولیس نے ملزم کے خلاف مقدمہ درج کر کے اسے گرفتار کر لیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 اگست 1989ء)

❑ چنیوٹ: حکومت پنجاب کی جانب سے قادیانیوں کے صد سالہ جشن پر لگائی گئی پابندی پر انتظامیہ نے مکمل عملدرآمد کروایا۔ اس دوران پولیس نے دفعہ 144 کی خلاف ورزی کرنے پر جن میں دیواروں پر اشتعال انگیز نعرے بازی درج تھی، 26 قادیانیوں کے خلاف مقدمات درج کر کے انہیں گرفتار کر لیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 25 مارچ 1989ء)

❑ ڈیرہ غازی خان میں پولیس نے قادیانی جماعت کے امیر مربی خان محمد صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے عبادت گاہوں پر اشتعال انگیز نعرے لکھنے پر گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 مئی 1989ء)

❑ جھنگ کے تھانہ کوتوالی پولیس نے چار مرزائیوں اکمل احمد' افضل احمد' سلیم احمد اور کریم احمد کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا ہے اور ان کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔ پولیس کے مطابق شورکوٹ روڈ جھنگ صدر میں مذکورہ مرزائیوں نے اپنی دکانوں میں مرزا طاہر احمد کی تصویر پر کلمہ طیبہ لکھا ہوا تھا اور اس سے مسلمانوں کے جذبات مجروح ہو رہے تھے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 نومبر 1990ء)

❑ مردان میں قادیانیوں نے عید کے روز اپنی عبادت گاہ میں عید کی اذان دی، جو کہ صدارتی آرڈیننس اور آئین پاکستان کی کھلی خلاف ورزی ہے۔ قادیانیوں نے نماز عید کے لیے قادیانیوں کو بلایا اور اس موقع پر قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف اہانت آمیز زبان استعمال کی، جس کی وجہ سے کافی مسلمان جمع ہو گئے اور ان

میں زبردست اشتعال پھیل گیا۔

(روزنامہ جنگ راولپنڈی 19 اگست 1984ء)

❑ اسلام آباد میں وفاقی وزارت تعلیم نے سیکرٹری تعلیم پنجاب کو ہدایت کی ہے کہ گورنمنٹ ٹی آئی (تبلیغ الاسلام) ہائی سکول ربوہ میں ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی غیر مسلم کے بارے میں پرچہ تیار کرنے اور طلبہ کی طرف سے جعلی نبی کا صحابی اور مسلمان لکھنے اور ایک قادیانی طالب علم کی طرف سے ''پاکستان کا مطلب کیا'' کے بارے میں، کلمہ طیبہ اور پاکستان کی توہین کے متعلق نظم پڑھنے پر سکول کے ہیڈ ماسٹر اور دو اساتذہ (قادیانی) کے خلاف ضروری کارروائی عمل میں لائی جائے اور اس ضمن میں وزارت تعلیم کو مطلع کیا جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 ستمبر 1991ء)

❑ حکومت پاکستان نے قادیانیوں کو مسلمانوں کے قبرستان میں اپنے مردے دفن کرنے سے روکنے کے لیے اقدامات شروع کر دیئے ہیں۔ حکومت نے ڈپٹی کمشنروں کو ہدایت کی ہے کہ قادیانیوں کو اپنے مردے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ کرنے دیئے جائیں اور ایسے انتظامات کیے جائیں کہ قادیانی مردے اپنے قبرستانوں میں دفن ہوں تاکہ کوئی اشتعال انگیزی نہ ہو سکے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 فروری 1988ء)

❑ لاہور کے علامہ اقبال میڈیکل کالج میں فورتھ ائیر کے سٹوڈنٹ امتیاز احمد اپنے چند ساتھیوں کے ساتھ 27 اگست رات ساڑھے آٹھ بجے ہوسٹل نمبر 4 میں کھانا کھانے کے لیے گیا تو وہاں پر موجود قادیانی طلبہ شفقت اللہ اعجاز قریشی اور عاطف کے ساتھ کسی مسئلہ پر بحث چھڑ گئی۔ دوران بحث قادیانی طلبہ نے جان بوجھ کر کسی سکھ کا حوالہ دیتے ہوئے نبی کریم ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کی۔ قادیانی طلبہ نے امتیاز احمد اور دوسرے مسلمان طلبہ کے منع کرنے کے باوجود اپنی زبان سے سرور کائنات ﷺ کو عام انسان قرار دیتے ہوئے ان کے متعلق نازیبا، ناپاک اور گستاخ الفاظ استعمال کیے اور بعد میں احتجاج کرنے والے مسلمان طالب علموں کو کالج کے دوسرے قادیانی طلبہ کی طرف سے سنگین نتائج کی دھمکیاں دیں تو طلبہ میں شدید اشتعال پھیل گیا۔

(ہفت روزہ سیاسی لوگ لاہور 15 تا 21 اگست 1989ء)

(روزنامہ جنگ لاہور 3 ستمبر 1989ء)

❑ اٹک میں ایک قادیانی کو شادی کارڈ پر قرآنی آیات لکھ کر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر گرفتار کر لیا ہے۔ اس قادیانی کا نام مبارک احمد ہے۔

(روزنامہ جنگ راولپنڈی 9 جنوری 1985ء)

❑ فیصل آباد میں عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھنے پر دو قادیانیوں کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ پولیس نے نواحی چک 4 ج ب میں عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھنے پر تین قادیانیوں دوست محمد، علی احمد اور ولی محمد کو گرفتار کیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 17 ستمبر 1984ء)

❏ مختلف ذرائع سے معلومات کے مطابق امتناع قادیانیت آرڈیننس کے نفاذ کے بعد سے اب تک ملک کے مختلف حصوں سے تین سو سے زائد قادیانیوں کو گرفتار کیا گیا ہے۔ان قادیانیوں پر قانون شکنی' مسلمانوں پر فائرنگ اور قتل کے الزامات ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 دسمبر 1985ء)

❏ قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہوں میں اذانیں دینا شروع کر دی ہیں، جو کہ صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی ہے۔گزشتہ دن فیصل آباد کے علاقہ لنڈیانوالہ کی پولیس نے اے سی جڑانوالہ کی ہدایت پر ایک قادیانی الیاس کے خلاف اپنی عبادت گاہ میں اذان دینے پر زیر دفعہ 298 سی صدارتی امتناع قادیانیت آرڈیننس کے تحت مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 27 مارچ 1986ء)

❏ چونیاں میں ایک قادیانی ہیڈ ماسٹر فیض الرسول نے سکول کے طلباء میں قادیانی مذہب پھیلانے کا دھندہ شروع کر رکھا ہے۔اس نے ایک ہونہار طالب علم کو قادیانی بنا کر اسے اپنا داماد بنالیا ہے۔بعدازاں اسی ہیڈ ماسٹر نے ایک لڑکے شفیق کو مرتد کرلیا اور اس کی شادی گوجرہ ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ کے کالج میں تعینات ایک قادیانی لیکچرار رضیہ سے کردی ہے۔یہیں چونیاں کے گرلز ہائی سکول کی ہیڈ مسٹریس مسز جنجوعہ بھی قادیانی ہے، جس نے اپنے کلرک اقبال کو قادیانی کر کے اس کے ساتھ شادی کر لی ہے۔بدعنوانی کے الزام میں جبری ریٹائرمنٹ کے بعد یہ عورت آج کل ربوہ میں مقیم ہے۔اسی دوران (چونیاں) یہاں کی فوج میں کرنل اور اس کی بیگم جو کہ گریژن سکول کی پرنسپل تھی، بھی قادیانی ہے۔اسسٹنٹ کمشنر بشیر احمد اور ایک سول جج بھی مبینہ طور پر قادیانی یہاں تعینات ہوئے ہیں۔جن کی شہہ پر قادیانی کھلے عام تبلیغ کرتے ہیں۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد جلد 25 شمارہ 11/12)

❏ قادیانیوں نے اب قرآنی آیات کو مختلف طریقوں سے استعمال کرنا شروع کر دیا ہے۔سرگودھا کے علاقہ سلانوالی میں سٹی مجسٹریٹ سرگودھا اعجاز خان بلوچ نے امتناع آرڈیننس کے مقدمہ میں ملوث قادیانی مربی عبدالشکور کو قرآنی آیات کنندہ انگوٹھی پہننے پر تین سال قید' پانچ ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی گئی ہے۔ملزم کے خلاف پہلے بھی مختلف علماء کی رپورٹس پر مقدمات درج ہو چکے ہیں۔

(روزنامہ پاکستان 21 جولائی 1991ء)

❏ شیخوپورہ کے نواحی قصبہ شاہکوٹ کی پولیس نے ایک قادیانی نوجوان عبدالوحید زرگر کو اپنے شوکیس میں کلمہ طیبہ لگا کر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 8 مارچ 1986ء)

❏ قادیانیوں نے مسلمانوں کو قادیانی بنانا شروع کر دیا ہے۔تفصیلات کے مطابق صادق آباد پولیس نے دو قادیانیوں کو اپنے ملازم کو زبردستی مرزائی بنانے کے الزام میں گرفتار کر لیا ہے۔پولیس رپورٹ کے مطابق محمود اور نصیر نامی دو قادیانی جو کمانیاں بنانے کا کام کرتے ہیں۔اپنے ملازم خادم حسین کو مرزائیت کی تبلیغ کر رہے

تھے۔اطلاع ملنے پر پولیس نے ملزموں کے خلاف دفعہ 284 فوجداری کے تحت مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور یکم مئی 1984ء)

❑ کوئٹہ سٹی پولیس نے کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر دو قادیانیوں عبدالرحمٰن اور ظہیر الدین کو گرفتار کر لیا ہے۔ مشتعل ہجوم نے قادیانیوں کو تھانہ میں پہنچا دیا ہے۔ سٹی پولیس نے دونوں قادیانیوں کے خلاف دفعہ 298 تعزیرات پاکستان کے تحت مقدمہ درج کر لیا ہے۔ عبدالرحمٰن کو پہلے بھی پولیس نے اپنی دکان پر کلمہ طیبہ کا سٹکر لگانے پر گرفتار کیا تھا۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 28 مارچ 1988ء)

❑ قادیانیوں کے بارے میں آرڈیننس کے نفاذ کے بعد ربوہ میں پہلا مقدمہ درج کر لیا گیا ہے۔ آج جامع مسجد مسلم کالونی ربوہ کے خطیب مولانا اللہ وسایا کے ہاتھ پر قادیانی محمود الحسن اور احمد نگر ربوہ کے قادیانی سہیل قمر نے قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لیا۔ سہیل قمر کو بعد میں چار مرزائیوں نے دوبارہ ارتداد کی تبلیغ کی کوشش کی، جس پر سہیل قمر کی رپورٹ پر ربوہ پولیس نے مقدمہ درج کر لیا۔ تین قادیانیوں کرامت اللہ، عابد، اعجاز احمد اور منور احمد کو گرفتار کر لیا۔ قادیانیوں کے آرڈیننس کے نفاذ کے بعد یہ پہلا مقدمہ ہے جو صدارتی آرڈیننس کے تحت درج ہوا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 مئی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے خود کو مسلمان ظاہر کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق ایک قادیانی شام کے وقت لیاقت بازار میں سے کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گزر رہا تھا جب اس سے دریافت کیا گیا تو اس نے جواب دیا کہ وہ اصلی مسلمان ہے۔ اس پر مسلمانوں نے اسے پکڑ کر تھانہ سٹی پہنچا دیا۔ وہاں تحقیق کرنے پر معلوم ہوا کہ وہ کٹر قادیانی ہے، جو کہ اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرتے ہوئے صدارتی آرڈیننس برائے قادیانیت کی سرعام خلاف ورزی کر رہا تھا مشتعل عوام کی کے اصرار پر اس کے خلاف مقدمہ درج کر لیا گیا۔ اس قادیانی کا نام محمد حیات ہے۔

(روزنامہ زمانہ کوئٹہ 18 مارچ 1986ء)

❑ ضیاء الاسلام پریس ربوہ کی انتظامیہ کے خلاف متنازع کتاب شائع کرنے پر مقدمہ درج کر لیا گیا ہے۔

چنیوٹ (نامہ نگار) تھانہ ربوہ پولیس نے عالمی مجلس احرار الاسلام کے رہنماء مولانا اللہ یار ارشد کی درخواست پر ضیاء الاسلام پریس ربوہ کی انتظامیہ مرزا خورشید احمد، رفیق احمد، لئیق احمد اور لجنہ اماء ربوہ کی صدر کے خلاف دفعہ 298 سی بی کے تحت مقدمہ درج کر لیا ہے۔ ملزمان نے ''راہِ ایمان'' نامی ایک کتاب شائع کی ہے، جس میں قادیانیوں کو مسلمان، قادیانی مذہب کو اہل اسلام کا مذہب اور اسلامی اصطلاحات کا استعمال کیا گیا ہے۔ کتاب میں لکھا گیا ہے کہ قادیانی پاکستان میں مرزا بشیر الدین کی پیش گوئی کے مطابق ہجرت کا دور پورا کر رہے ہیں اور اس عرصہ کے پورا ہونے پر وہ واپس ایک فاتح کی صورت میں ہندوستان جائیں گے اور یہ پیش گوئی

عنقریب پوری ہونے والی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 14 جنوری 1990ء)

❑ مجسٹریٹ درجہ اول ملتان سید زاہد حسین قادری نے قادیانی مذہب کا پرچار کرنے پر دو افراد کو مجموعی طور پر 12 سال قید بامشقت' ساٹھ ہزار روپے جرمانہ' ایک سال قید تنہائی اور جرمانہ ادا نہ کرنے پر 3 سال قید محض مزید کی سزا کا حکم سنایا ہے۔ تفصیلات کے مطابق فروری 1987ء کو گھنٹہ گھر کے قریب تغلق روڈ پر دو بھائیوں محمد حنیف اور محمد احسن ولد خدا بخش نے اپنے ہمسایہ دکاندار محمد اسلم کے ذریعے مدعی مقدمہ محمد حسین اور محمد رفیق دکاندار کو اپنی دکان پر بلا کر قادیانی مذہب کا پرچار شروع کر دیا۔ دونوں بھائیوں نے تینوں دکانداروں کو بتایا کہ وہ قادیانی ہیں اور مرزا غلام احمد پر ایمان رکھتے ہیں۔ محمد حنیف نے تینوں دکانداروں کو اپنا مذہبی لٹریچر پڑھنے کے لیے دیا، اس پر دیگر دکاندار بھی اکٹھے ہو گئے۔ ان تینوں افراد نے انہیں بتایا کہ محمد حنیف اور محمد احسن نے انہیں قادیانی مذہب اختیار کرنے کی دعوت دی ہے، جس پر لوگ مشتعل ہو گئے اور جلوس کی شکل میں تھانہ پرانی کوتوالی پہنچ کر ملزمان کے خلاف مقدمہ درج کرنے کا مطالبہ کیا جس پر ملزمان کے خلاف مقدمہ درج کر کے ان کے قبضہ سے ایک مزید کتاب بھی برآمد کر لی۔ مقدمہ کی سماعت علاقہ مجسٹریٹ سید زاہد حسین قادری مجسٹریٹ درجہ اول ملتان کی عدالت میں ہوئی۔ جرم ثابت ہونے پر ملزمان محمد حنیف اور محمد احسن کو تین تین سال قید بامشقت بشمول تین تین ماہ قید تنہائی اور پندرہ پندرہ ہزار روپے جرمانہ اور ثبوت جرم دفعہ 298 ر سی تعزیرات پاکستان کے تحت تین تین سال قید بامشقت بشمول تین تین ماہ قید تنہائی اور پندرہ پندرہ ہزار روپے جرمانہ اور عدم ادائیگی جرمانہ 9-9 ماہ قید محض مزید کی سزا ہوئی۔

(روزنامہ جنگ کراچی 29 نومبر 1990ء، روزنامہ نوائے وقت ملتان 29 نومبر 1990ء)

❑ قادیانیوں کے بارے میں حکومت کے حالیہ آرڈیننس کے بعد قادیانی مزید منظم ہو گئے ہیں۔ قادیانی نوجوان اپنی عبادت گاہوں اور تبلیغی مراکز پر مسلح پہرہ دے رہے ہیں، ، کیونکہ گزشتہ روز ربوہ میں فیصل آباد کے ایک نمائندہ اخبار کے ساتھ قادیانیوں نے ناروا سلوک کیا اور مسلح لوگوں نے ان کا تعاقب کیا۔ اس واقعہ کے خلاف آج چنیوٹ کے صحافیوں نے ڈی ایس پی چنیوٹ کو تمام حالات سے آگاہ کیا، جس پر ڈی ایس پی نے اس خبر کی تردید کرتے ہوئے کہا کہ وہاں کوئی شخص کھلے عام مسلح نہیں پھر رہا، آپ میرے ساتھ چلیں، چنانچہ اے سی چنیوٹ اور ڈی ایس پی کے ہمراہ جب چنیوٹ کے صحافی ربوہ میں قادیانیوں کی بڑی عبادت گاہ جو اقصیٰ کے نام سے موسوم ہے، کے قریب پہنچے تو عبادت گاہ کو جانے والے راستہ کو ایک لمبی زنجیر سے تالا لگا کر راستہ روکا ہوا تھا جب انتظامیہ کے دونوں افسران نے موقع پر موجود افراد کو کہا کہ تالا کھول دو اور راستہ کو صاف کرو ،جس پر اچانک قریبی جھاڑیوں میں چھپے کافی تعداد میں ہاکیوں سے مسلح نوجوان نکل آئے اور کہا کہ اس تالے کی چابی دفتر امور عامہ کے پاس ہے، اس لیے یہ نہیں کھل سکتا، جس پر تمام افراد کو مایوس ہو کر واپس لوٹنا پڑا۔ بعد ازاں صحافیوں نے مقامی انتظامیہ سے مطالبہ کیا کہ ہم نے تصویریں بنوانی ہیں، ہمارے ساتھ پولیس گارڈ بھجوائی جائے، جس پر انتظامیہ نے کہا کہ خود ویگن لے کر چلے جائیں۔ اگر قادیانیوں نے کوئی زیادتی کی تو انتظامیہ ان

سے نمٹ لے گی۔ تاہم صحافیوں نے اپنے طور پر گھوم پھر کر ربوہ میں حالات کا جائزہ لیا، جس سے معلوم ہوا کہ ربوہ میں جو شخص اڈہ پر اترتا ہے اس کا تعاقب کیا جاتا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 30 اپریل 1984ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے غیر قانونی طور پر صد سالہ جشن منانا شروع کر دیا ہے۔ گزشتہ شام قادیانیوں کی طرف سے صد سالہ جشن منانے پر یہاں ہنگامہ ہو گیا اور سینکڑوں لوگوں نے احتجاجی مظاہرہ کیا۔ تفصیلات کے مطابق پرانی منڈی پتوکی میں قادیانیوں نے مرزا غلام احمد کے صد سالہ جشن کے سلسلہ میں ایک تقریب منعقد کی۔ گلی میں بینر لگائے مقامی علماء اور معززین کے منع کرنے پر بھی وہ باز نہ آئے، جس پر لوگ مشتعل ہو گئے اور سینکڑوں لوگوں نے نماز تراویح کے بعد قادیانیوں کی اس کارروائی کے خلاف جلوس نکالا اور احتجاجی مظاہرہ کیا۔ جلوس کی قیادت قاری امانت علی شاہی، راجہ رستم ظہیر، محمد عمر اور دیگر کر رہے تھے۔ مشتعل افراد نے قابل اعتراض بینرز اتار لیے اور جلوس کی صورت میں تھانہ سٹی پتوکی پہنچے۔ اسی دوران اے سی اور مقامی مجسٹریٹ اور پولیس افسر موقع پر پہنچ گئے، جہاں مرزا بشیر الحق، ڈاکٹر اقبال، امان وغیرہ سات افراد کو گرفتار کر کے ان کے خلاف مقدمہ درج کر لیا گیا، جس پر عوام پرامن طور پر منتشر ہو گئے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 24 فروری 1994ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مسلمانوں کے قبرستان میں قادیانی مردے دفنانے شروع کر دیئے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفنانے اور اسسٹنٹ کمشنر گوجرہ کی جانب سے مقامی علمائے کرام سے مبینہ ناروا سلوک اور بداخلاقی کے خلاف شہری سراپا احتجاج بن گئے۔ شہر میں مکمل اور پرامن ہڑتال رہی، کاروباری اور تعلیمی ادارے احتجاجاً بند ہو گئے۔ چوک ملکاں والا میں شہریوں نے احتجاجی جلسہ کیا اور ہڑتال غیر معینہ عرصے تک کے لیے جاری رکھنے اور مطالبات کے حق میں جلوس نکالنے کا اعلان کیا۔ ممکنہ اندیشہ نقص امن کے تحت انتظامیہ نے ضلع بھر سے پولیس کی بھاری نفری طلب کر لی ہے۔ کوئی ناخوشگوار واقعہ پیش نہیں آیا۔ تفصیلات کے مطابق چند روز قبل نواحی چک نمبر 300 ج ب کا قادیانی لال دین فوت ہو گیا، جسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر دیا گیا۔ اس واقعہ کے خلاف مقامی علماء قاری نور احمد، مولانا محمد اسلم اور سید سرفراز الحسن وغیرہ نے تمام صورتحال سے اسسٹنٹ کمشنر کو آگاہ کیا۔ اسسٹنٹ کمشنر نے مبینہ طور پر علماء سے بداخلاقی کا مظاہرہ کیا۔ علماء نے ان حالات سے کمشنر فیصل آباد کو آگاہ کیا جس وجہ سے اسسٹنٹ کمشنر مذکور مشتعل ہو گیا اور رات گئے علمائے کرام کو ان کے گھروں پر چھاپے مار کر حراست میں لے لیا گیا اور ایک اطلاع کے مطابق تینوں متذکرہ علماء کو 16 ایم پی او کے تحت جیل بھجوا دیا گیا۔ اس واقعہ کا علم ہونے پر ہر شہری سراپا احتجاج بن گیا۔ دریں اثناء انجمن تاجران سمیت متعدد تنظیموں نے جلسے کرنے، جلوس نکالنے کاروباری مراکز اور دکانیں بند رکھنے اور گرفتاریاں پیش کرنے کا اعلان کر دیا ہے۔ شہر میں کشیدگی بدستور جاری ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 فروری 1993ء)

❏ قادیانیوں نے خود کو مسلمان اور مسلمانوں کو غیر مسلم قرار دینا شروع کر دیا، جو کہ آئین پاکستان اور صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی ہے۔ تفصیلات کے مطابق مانگا پولیس نے سکارلس میٹرورکس لمیٹڈ کے ایک مزدور محمد یوسف کی رپورٹ پر فیکٹری کے ڈائریکٹر مطاہر احمد کے خلاف قادیانی ہونے پر اپنے مذہب کو سچا کرنے کی خاطر مزدوروں میں بے چینی پھیلانے کے الزام میں مقدمہ زیر دفعہ اے / 295 درج کیا ہے، جس میں کہا گیا ہے کہ ڈائریکٹر مطاہر احمد قادیانی ہے۔ ہر وقت اپنے مذہب کو بڑھانے کی خاطر مزدوروں میں بے چینی پھیلاتا ہے اور کہتا ہے کہ اس کا مذہب سچا ہے اور فیکٹری کے مزدوروں کا کوئی مذہب نہیں ہے۔ خود کو مسلمان ظاہر کرتا ہے اور مزدوروں کو غیر مسلم قرار دیتا ہے۔ ان حالات میں مزدوروں میں شدید پریشانی پائی جاتی ہے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 3 مئی 1988ء)**

❏ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے ملک میں اپنے مذہب کی تبلیغ شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق حیدرآباد پولیس نے بشیر نامی ایک قادیانی کو اس وقت گرفتار کیا، جب وہ وہاں حافظ ریاض احمد کو قادیانی ہونے کی دعوت دے رہا تھا۔

**(روزنامہ جنگ کوئٹہ 23 مئی 1984ء)**

❏ قادیانیوں نے مسلمانوں کو پھانسنے کے لیے جال بچھا دیا ہے۔ مقامی و گردونواح میں قادیانیوں کی اسلام دشمن سرگرمیاں جاری ہیں اور قادیانی لٹریچر اور الیکٹرانک میڈیا کے ذریعے کھلے عام عقائد کا پرچار کر رہے ہیں۔ رپورٹر کے مطابق نصیرہ کھاریاں اور ڈھل گھڑے علاقہ جات قادیانیوں کی سرگرمیوں کے مراکز بن گئے ہیں۔ قادیانی ہزاروں کی تعداد میں کفریہ لٹریچر چھپوا کر تقسیم کر رہے ہیں اور سادہ مسلمان نوجوانوں کو اپنی عبادت گاہوں اور گھروں میں لے جا کر انہیں ڈش انٹینا پر مرزا طاہر احمد قادیانی کا پروگرام دکھا کر اپنے گھناؤنے منصوبے کو تقویت پہنچا رہے ہیں۔ مسلمانوں کو دولت اور دیگر آسائشوں کا لالچ دے کر مرتد بنانے کی کوششوں میں مصروف عمل ہیں۔ مزید یہ کہ قادیانیوں نے کھاریاں میں پرائیویٹ (رجسٹرڈ) تعلیمی ادارے قائم کر رکھے ہیں۔ ان تعلیمی اداروں میں مختلف ذرائع سے مرزائیت کی تبلیغ و تشہیر کر کے معصوم طلباء و طالبات کو قادیانیت کے جال میں پھنسا لینے کا مذموم عمل جاری ہے۔ واضح رہے کہ آئین پاکستان کی دفعہ (xx) کے تحت مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے پیروکار غیر مسلم قرار دیئے جا چکے ہیں اور اپریل میں نافذ کیے گئے آرڈیننس کی دفعہ 298 سی (ت پ) کی رو سے وہ خود کو بلاواسطہ یا بالواسطہ مسلمان ظاہر کر کے اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر موسوم نہیں کر سکتے اور نہ ہی وہ زبانی یا تحریری طور پر اپنے مذہب کی تبلیغ و تشہیر کر سکتے ہیں۔

**(روزنامہ اخبار لاہور 26 نومبر 1996ء)**

❏ قادیانیوں نے میڈیکل مشن کی آڑ میں تبلیغی سرگرمیاں شروع کر دیں، جو کہ صدارتی آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی ہے۔

مرید کے (اے این این) قادیانیوں نے پسماندہ دیہات میں میڈیکل مشن کی آڑ میں تبلیغ شروع کر دی، نوجوان نسل خصوصی ٹارگٹ ہے۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے مسلمانوں کو قادیانی بنانے کے

لیے پسماندہ دیہات میں میڈیکل مشن بھیج کر غریب دیہاتیوں کو ورغلانا شروع کر دیا ہے۔ نارنگ منڈی کے پسماندہ دیہات نت، سدھانوالی، لاہوریانوالی، غوریاں والی، مغلاں، مقبول پورمیانی، رتہ گجراں، رتہ پیراں، چند کے بریار، منگل وارث، دھگانہ امین شاہ، میرووال، شتاب گڑھ وغیرہ میں قادیانی میڈیکل مشن باقاعدگی سے ہر جمعہ کو آتے ہیں جبکہ میڈیکل مشن کی آڑ میں لٹریچر بھی تقسیم کیا جاتا ہے۔ کئی نوجوان غربت سے تنگ آ کر قادیانیت قبول کرنے پر مجبور ہو چکے ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 14 ستمبر 1997ء)

❑ کلمہ طیبہ کا بیج لگاتے ہوئے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر تھرپارکر میں 48 قادیانی گرفتار کر لیے گئے۔ تفصیلات کے مطابق حال ہی میں لندن میں قادیانیوں کے سالانہ اجتماع میں تھرپارکر کے مقام کنری کے قادیانیوں کی کثیر تعداد نے بھی شرکت کی تھی۔ اجتماع سے واپس آنے کے بعد ان قادیانیوں کی سرگرمیوں میں مبینہ طور اضافہ ہو گیا ہے۔ انہوں نے مسلمانوں کو مشتعل کرنے کے لیے سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگانے شروع کر دیئے اور جگہ جگہ قادیانیت کی تبلیغ کرنے لگے، جس پر کنری کے ایک مسلمان رہنما محمد ابراہیم کی رپورٹ پر پولیس نے قادیانیوں کے ایک میڈیکل سٹور پر سینوں پر کلمہ طیبہ کا بیج لگائے ہوئے چار قادیانیوں کو گرفتار کر لیا۔ ان افراد کی گرفتاری کے بعد قادیانیوں نے سینے پر کلمہ طیبہ کے بیج لگا کر احتجاجاً گرفتاریاں پیش کرنے کا سلسلہ شروع کر دیا ہے۔ اس طرح اب تک 48 قادیانی گرفتار ہو چکے ہیں۔ ان میں کنری قادیانی ٹولے کے امیر مرزا رفیع' اس کالڑکا مرزا عتیق اور ملک غلام محمد شامل ہیں۔ دریں اثناء ضلع تھرپارکر میں قادیانی ٹولہ کے کئی سرکردہ افراد گرفتاریاں شروع ہونے کے بعد روپوش ہو گئے ہیں۔ علاوہ ازیں وہاں قادیانی کھلے عام قادیانیت کی تبلیغ اور لٹریچر تقسیم کر رہے ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 5 مئی 1985ء)

❑ ایک قادیانی بشیر احمد ولد احمد دین نے موضع سید والا میں اپنی عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھا ہوا تھا۔ مقامی پولیس نے اطلاع ملنے پر ملزم کو امتناع قادیانیت آرڈیننس 1984ء کی خلاف ورزی کے جرم میں گرفتار کر لیا ہے۔ علاقہ مجسٹریٹ نے ملزم کی درخواست ضمانت بھی مسترد کر دی ہے۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد جلد 25 شمارہ 11/12)

❑ قادیانیوں نے راجن پور میں قادیانیت کی کھلم کھلا تبلیغ کرنی شروع کر دی ہے۔ غیر مسلم قرار دیئے جانے کے باوجود مملکت کے کلیدی عہدوں پر فائز ہونے والے مرزائیوں نے حکومت کی چشم پوشیوں کے سبب قادیانیت کی تبلیغ اور دیگر سرگرمیوں کے لیے جامع نیٹ ورک قائم کر رکھا ہے جس کا اظہار گزشتہ دنوں مرزا طاہر احمد نے یہ کہہ کر کیا ہے کہ "مبینہ اسلامی انقلاب" قادیانیوں نے ہی منکشف کرایا ہے۔ ملک کے دیگر حصوں کی طرح ضلع راجن پور کو بھی جو پاکستان کا پسماندہ ترین ضلع شمار کیا جاتا ہے' قادیانیوں نے اپنی سرگرمیوں کا ہدف بنایا ہوا ہے۔ آج کل ضلع راجن پور میں قادیانیوں کی سرگرمیاں عروج پر ہیں۔ ہر بڑے شہر میں ان کا تبلیغی مرکز قائم ہے۔ ان مراکز میں ڈش انٹینا فراہم کیے گئے ہیں اور براہ راست مواصلاتی نظام کے ذریعے لندن سے مرزا

طاہر کی تقاریر سنوائی جاتی ہیں' باقاعدہ تنخواہ دار قادیانی مبلغ منگا کر رکھے گئے ہیں جو نہ صرف ان پڑھ اور سادہ لوح مسلمانوں کو اپنے عقیدہ سے ورغلانے کا کام سرانجام دیتے ہیں بلکہ بعض بے روزگار اور حالات کے ستائے ہوئے افراد کو ہدف بنا کر انہیں ربوہ بھی لے جایا جاتا ہے اور مختلف لالچ دے کر قادیانیت کی طرف راغب کیا جاتا ہے۔ اس ایک سال میں تین مقامات پر مقدمات کے اندراج کے ساتھ خفیہ تبلیغی مراکز کا انکشاف ہو چکا ہے۔ گزشتہ دنوں ایک مرزائی کو کھلے عام تبلیغ کرنے پر سپیشل برانچ ڈیرہ غازی خان نے گرفتار کرلیا تھا' مگر کچھ لو اور کچھ دو کے اصول کے تحت اسے چھوڑ دیا گیا۔

(ہفت روزہ تکبیر 28 مارچ 1996ء)

❏ کوئٹہ میں کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا کر گھومنے والے قادیانی عبدالرحمٰن کو دکانداروں نے پکڑ کر پولیس کے حوالے کر دیا۔ پولیس نے مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ جنگ 10 ستمبر 1988ء)

❏ قادیانیوں نے تدریسی پیشے کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ کو بڑھانا شروع کر دیا ہے۔ اس بات کا انکشاف ماہنامہ ''ایجوکیشن ٹائمز'' کے BURNING QUESTION نامی مضمون میں کیا گیا ہے، جس کے مطابق قادیانی جماعت کے بے شمار افراد تدریس کے پیشے سے منسلک ہو چکے ہیں۔ ان میں سے کچھ ایسے ہیں جو کہ چھپے اور ڈھکے ہوئے ہیں۔ یہ بظاہر عام مسلمانوں کی طرح تعلیمی اداروں میں گھسے ہوئے ہیں اور کچھ اساتذہ ایسے بھی ہیں جو کہ اعلانیہ اپنے قادیانی ہونے کا اعتراف کرتے ہیں۔ خاص طور پر خواتین کے کالجوں میں یہ عفریت پوری طرح پنجے گاڑ چکا ہے۔ عموماً خوبصورت قادیانی خواتین اس پیشے سے منسلک ہوتی ہیں، پھر یہ اپنے حسن اخلاق کی وجہ سے جلد ہی محکمہ تعلیم کے اعلیٰ افسران کے دلوں میں گھر کر لیتی ہیں جو انہیں ہر بات میں اہمیت دیتے ہیں، پھر اپنی جائز و ناجائز بات منوانے کا انہیں خاص ڈھنگ بھی آتا ہے۔

یہ معلمات تعلیمی اداروں میں مخصوص طریقہ کار کے مطابق کام کر رہی ہیں۔

1۔ کم عمر اور کچے ذہن کی لڑکیوں کو بھٹکانا۔

2۔ جو ساتھی ٹیچرز ان کی راہ میں رکاوٹ بن جاتی ہیں، انہیں تنگ کر کے متعلقہ تعلیمی ادارے سے نکلوانا، یا پھر وہ ٹیچرز جن کا رجحان اسلام اور وطن کی جانب زیادہ ہوتا ہے ان کی راہ میں کانٹے بچھانا، تاکہ وہ یکسوئی سے اپنے کام کو جاری نہ رکھ سکیں۔

بے شمار ایسے کیس سامنے آئے ہیں کہ جن میں قادیانی ٹیچرز نے ایسے ٹیچرز کا جینا دوبھر کر دیا جو کہ اپنے طالب علموں کے دلوں میں وطن اور دین کی محبت پیدا کر رہے تھے۔ حیران کن بات تو یہ ہے کہ محکمہ تعلیم کے بعض اعلیٰ افسران نے بھی ان تمام معاملات میں قادیانی ٹیچرز کا ساتھ دیا۔ یہ بات لمحہ فکریہ ہے۔ اس بات کی تحقیق ہونی چاہیے کہ کیا محکمہ تعلیم کے اعلیٰ افسران درپردہ چھپے ہوئے قادیانی تو نہیں ہیں جو اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اہل پاکستان کو عظیم تعلیمی نقصان سے دوچار کر رہے ہیں۔

(ماہنامہ ایجوکیشن ٹائمز اپریل 1996ء)

❑ صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ کا بیج لگانے پر فیصل آباد اور اوکاڑہ میں 28 قادیانیوں کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔

اوکاڑہ (نمائندہ جنگ) مقامی پولیس نے دو روز میں 23 قادیانیوں کو سینوں پر کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومتے ہوئے گرفتار کر لیا۔ ان افراد کے خلاف مقدمات درج کر لیے گئے ہیں۔

ادھر فیصل آباد میں گلبرگ اور فیکٹری ایریا پولیس نے کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومنے کے الزام میں پانچ قادیانیوں کو گرفتار کر لیا ہے۔ صدر بازار غلام محمد آباد سے گرفتار ہونے والے قادیانی شاہد احمد سے جب کلمہ طیبہ کا بیج اتارنے کے لیے کہا گیا تو اس نے انکار کرتے ہوئے کہا کہ ہم کلمہ پڑھیں گے۔ چنانچہ اسے کہا گیا کہ مسلمان بن جاؤ اور مسلمانوں کی دل آزاری نہ کرو۔ قادیانی نے کہا کہ ہم اصل مسلمان ہیں، تم نقلی مسلمان ہو۔ جس کے جذبات بھڑکتے ہوں وہ میرا بیج اتار دے، چنانچہ وہاں پر موجود لوگوں نے بیج اتار کر اسے پولیس کے حوالے کر دیا۔ اس طرح ڈچکوٹ روڈ سے چار قادیانیوں حنیف، طاہر، شاہد اور خالد کو گرفتار کیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 فروری 1985ء)

❑ فیصل آباد کے علاقہ میں پولیس نے ایک قادیانی کو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر گرفتار کر لیا ہے۔ کوتوالی پولیس نے کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومنے کے الزام میں ایک قادیانی ضیاء اللہ کو گرفتار کر لیا۔ پولیس رپورٹ کے مطابق ضیاء اللہ کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر پولیس لائنز کے قریب گھوم رہا تھا کہ ایک شخص نے اسے پہچان کر وجہ دریافت کی تو قادیانی نے مبینہ طور پر اسے بتایا کہ ان کے کافی آدمی گرفتار ہو کر جیل میں چلے گئے ہیں اور وہ بھی گرفتاری دینے کے لیے یہاں آیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 فروری 1985ء)

❑ ساہیوال میں 23 قادیانیوں کو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ کا بیج لگانے اور مسلمانوں کے جذبات مجروح کرنے پر گرفتار کر لیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ساہیوال میں 23 قادیانیوں کو کلمہ طیبہ لگانے اور مسلمانوں کے جذبات مجروح کرنے کے الزام میں گرفتار کر کے سینٹرل جیل ساہیوال بھیج دیا گیا۔ ان کے خلاف پولیس اے ڈویژن ساہیوال نے زیر دفعہ 298 سی مقدمات درج کر لیے ہیں۔ ان افراد میں عارف ظہیر، عبدالرزاق، غلام قادر، ضیاء محمود انوار، حامد مبارک، محمود رزاق، عبدالمتین، رانا محمد احمد، شفیق احمد، محمد انور، ملک رشید الدین، سعید اشفاق، رفیق، محمد حنیف، طاہر امین، کرم دین، اعجاز اور صابر شامل ہیں۔ ان کے علاوہ سات قادیانی دو مسلمانوں کو قتل کرنے کے الزام میں اسی جیل میں مقید ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 فروری 1985ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے سندھ میں قادیانیوں کی تبلیغی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق نگر پارکر صحرائے تھر اور جھڈو کے بعد قادیانیت کی تبلیغی سرگرمیوں نے مشرقی سندھ کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔ مشن کے بڑے مراکز کئی تعلیمی اداروں میں قائم کیے جا چکے ہیں، جنہیں انتظامیہ کی مبینہ سرپرستی حاصل ہے۔ تفصیلات کے مطابق گرلز ہائی سیکنڈری سکول نواب شاہ کو ''جماعت

احمدیہ" نے مذہبی تبلیغ کا بڑا مرکز بنا دیا ہے جس کے زیر انتظام نواب شاہ، سانگھڑ، نوشہرہ و فیروز، خیر پور اور دادو اضلاع شامل ہیں۔

مزید تصدیق ہوئی ہے کہ مذکورہ سکول کی حدود میں دو ڈش انٹینا بھی نصب ہیں، جہاں سے معصوم طالبات کو ایم ٹی وی چینل سے ہر ہفتہ لندن سے براہ راست نشر ہونے والے قادیانی سربراہ مرزا طاہر کا خطبہ دکھایا جاتا ہے۔ گرلز ہائی سیکنڈری سکول میں اس قسم کی سرگرمیوں سے ملحقہ اپوالیڈیز کلب گورنمنٹ کالج اپوا ہائی سکول اور ووکیشنل گرلز ٹریننگ انسٹی ٹیوٹ کی طالبات اور اساتذہ بھی ختم نبوتؐ کے عقیدے سے انحراف کر کے قادیانیت کی طرف مائل ہونا شروع ہوگئی ہیں۔ واضح رہے کہ ان تمام اداروں کی دیواریں ایک دوسرے سے ملی ہوئی ہیں اور اندرونی دروازوں کے ذریعے آمدورفت کی سہولت بھی موجود ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 22 اکتوبر 1996ء)

❑ قادیانی ان دنوں اپنے نام نہاد خلیفہ مرزا طاہر بھگوڑے کی ہدایت پر مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو ٹھیس پہنچانے اور انہیں مشتعل کرنے کے لیے شرانگیز حرکتیں کر رہے ہیں۔ پچھلے دنوں ایک قادیانی محمد اشرف ولد محمد شریف ساکن شاد باغ کالونی ننکانہ نے ایک مسافر بس میں اپنے کفریہ وارتدادی عقائد کی تبلیغ و تشہیر کی اور مسافروں میں اپنی مذہبی کتابیں بھی تقسیم کیں، جبکہ صدارتی آرڈیننس مجریہ 1984ء کے تحت کوئی قادیانی اپنے مذہب کی تبلیغ و تشہیر نہیں کرسکتا۔ اطلاع ملنے پر ڈی ایس پی ننکانہ نے اس قادیانی کے خلاف پرچہ درج کرلیا اور محمد سلیم انچارج پولیس چوکی سٹی ننکانہ کو تفتیشی افسر مقرر کیا جس نے مجرم سے بھاری رشوت لے کر اسے ہر ممکن سہولت فراہم کی اور اس نے ضمانت قبل از گرفتاری کروالی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 5 ستمبر 1992ء)

❑ قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی اور حدیث کا غلط ترجمہ کرنا شروع کر دیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق پولیس تھانہ ربوہ نے مجسٹریٹ درجہ اول عبیداللہ سیال کے حکم پر جماعت احمدیہ کے متعدد سرکردہ افراد کے خلاف مقدمہ درج کرلیا۔ علاقہ مجسٹریٹ نے مقدمہ درج کرنے کا حکم ملک رب نواز ایڈووکیٹ کی درخواست پر دیا ہے، جس میں یہ موقف اختیار کیا گیا ہے کہ قادیانی جماعت احمدیہ کے سرکردہ افراد مرزا طاہر احمد، مرزا منصور احمد، میجر شاہد سعدی، قاسم شاہ، ڈاکٹر نذیر احمد، راجہ منیر احمد، اکبر اور ناصر وغیرہ نے ایک حدیث نبویؐ کا ترجمہ اپنے مذموم مقاصد کے لیے غلط طور پر پیش کرتے ہوئے مرزا غلام قادیانی کو امام مہدی قرار دے کر جشن صد سالہ بابت مسئلہ کسوف وخسوف منانے کا اعلان کیا اور یہ اعلان سربراہ غیر مسلم جماعت احمدیہ مرزا طاہر کی ہدایت پر کیا گیا، جس کا خطاب لندن سے سیٹ لائٹ کے ذریعہ دکھایا جاتا ہے۔ مرزا طاہر پاکستان کا شہری ہونے کے باوجود بیرون ملک تعزیرات پاکستان کی خلاف ورزیاں کر رہا ہے، حالانکہ ضابطہ فوجداری میں یہ بات موجود ہے کہ کوئی پاکستانی بیرون ملک تعزیرات پاکستان کی خلاف ورزی کرے گا تو اس کا وہ جرم اس طرح تصور ہوگا جیسے پاکستان کے اندر ہوا۔ رٹ درخواست میں کہا گیا کہ قادیانی جماعت احمدیہ نے ایک منظم سازش کے تحت پورے ملک میں مرزا طاہر کی ہدایت پر صد سالہ جشن منایا جس کی وجہ سے پتوکی، شیخوپورہ اور نور پور تھل میں

فسادات ہوئے، نیز ایک دعوتی کارڈ جاری کیا گیا، جس میں ایک حدیث درج تھی اور اس کا غلط ترجمہ کیا گیا اور پھر اسے روزنامہ ''الفضل'' ربوہ میں شائع کیا گیا، حالانکہ حکومت نے صد سالہ جشن پر پابندی لگا رکھی ہے اور ملک کی کسی عدالت نے بھی اس کی اجازت نہیں دی ہے۔ اس جشن صد سالہ پر اکبر نامی شخص کی قیادت میں بے احتیاطی سے فائرنگ کی گئی جو جان لیوا ثابت ہو سکتی تھی۔ مرزا غلام کی جے کے نعرے لگائے گئے اور مرزا غلام کے دعویٰ مہدویت کو پیش کرنے اور اس کو سچ ثابت کرنے کے لیے حدیث کا لغوی ترجمہ غلط طور پر پیش کیا گیا اور تفسیر بھی غلط کر کے مسلمانوں کے ورثہ شریعت پر ڈاکہ ڈالا گیا اور امن عامہ کا مسئلہ پیدا کیا گیا اور اللہ پاک کے آخری نبی حضرت محمدﷺ کی براہ راست توہین کی گئی اور حدیث کی تحقیر کی گئی۔ اس درخواست پر طویل بحث کے بعد سٹی مجسٹریٹ نے مقدمہ درج کرنے کا حکم دیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 28 فروری 1994ء)

## فیصل آباد

❏ سیکرٹری اطلاعات ونشریات مجلس تحفظِ ختمِ نبوت فیصل آباد مولوی فقیر محمد نے ایک تحریری درخواست کے ذریعے ایس ایس پی فیصل آباد کے نام قادیانیوں کی قانون شکنی اور دہشت گردی پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے کہ مورخہ 85-2-19 کو (بروز جمعہ) قادیانیوں نے پیپلز کالونی نمبر 2 بلاک بی مسلم پارک کوٹھی نمبر 89 میں غیر قانونی سیرت کانفرنس منعقد کی جس میں دن رات قادیانی مذہب کی تشہیر کی گئی اور مرزا طاہر کی لندن کی تقاریر کے کیسٹ بجائے گئے۔ مکان نمبر 613-B پیپلز کالونی نزد رحمانی مسجد میں غیر قانونی اجتماع اور قادیانی مذہب کی تبلیغ کی جاتی ہے اور قادیانی نوجوانوں کو جمع کر کے ٹریننگ دی جاتی ہے، جبکہ یہاں قادیانیوں کے صرف تین چار گھر ہیں۔ سمن آباد کالونی کوئلے والی گراؤنڈ میں قادیانی غیر مسلم سر عام تھڑے پر عبادت کرتے ہیں اور اذان دیتے ہیں۔ قادیانی عبادت گاہ گول امین پور بازار میں قادیانیوں کی طرف سے غیر قانونی اذان دی جاتی ہے۔ میگافون، لاؤڈ سپیکر پر کھلے عام قادیانی مذہب کی تبلیغ کی جاتی ہے اور باہر پختہ سڑک پر قادیانی مذہب کی تشہیر کی جاتی ہے اور عبادت کی جاتی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 23 جنوری 1990ء)

## خوشاب

❏ مقامی پولیس نے قادیانیوں کے ضلعی امیر جہانگیر جوئیہ ایڈووکیٹ کے خلاف قادیانیت کی تبلیغ کرنے کے الزام میں اور امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی پر مقدمہ درج کر لیا ہے

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 27 دسمبر 1985ء)

## فیصل آباد

❏ سو میگا واٹ گیس ٹربائن پاور سٹیشن واپڈا نشاط آباد فیصل آباد کے قادیانی مشین اٹنڈنٹ نے 15 فروری ڈیوٹی کے دوران مسلمان ملازمین ساتھیوں کو قادیانیت کی تبلیغ کی اللہ دتہ مسلمان کے جواب دینے پر یہ قادیانی مشتعل ہو گیا اور اللہ دتا کو زدوکوب کیا، جس پر واپڈا کالونی اور پاور سٹیشن میں مسلمان ملازمین میں

قادیانیوں کے خلاف سخت اشتعال انگیز صورت حال پیدا ہوگئی۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 12 فروری 1986ء)

ننکانہ صاحب (ضلع شیخوپورہ)

❑ مقامی گورنمنٹ گورونانک ہائی سکول ننکانہ صاحب کے 28 اساتذہ نے اپنے ایک مشترکہ بیان میں مرزائیوں کی بذریعہ خط و کتابت مرزائیت کی تبلیغ کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ مرزائیوں نے پُراسرار طور پر ڈاک کے ذریعے تعلیم یافتہ طبقہ کی ہمدردیاں حاصل کرنے اور انہیں مرزائیت کی طرف مائل کرنے کے لیے ایک منظم مہم شروع کی ہے، جس کے ذریعے یہ تاثر دینے کی کوشش کی جارہی ہے کہ مرزائیت کا عقیدہ صحیح اور سچا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 3 جون 1986ء)

فیصل آباد

❑ کوتوالی پولیس نے ایس ایس پی خالد فاروق کی ہدایت پر جمعۃ الوداع کے موقع پر گول امین پور بازار میں سرعام نماز جمعہ ادا کرنے اور قادیانی مذہب کا پرچار کرنے کے الزام میں قادیانی جماعت کے سرکردہ افراد کے خلاف مقدمہ درج کرلیا ہے۔

(روزنامہ عوام فیصل آباد 22 مئی 1988ء)

سرگودھا

❑ فیکٹری ایریا پولیس نے قادیانیوں کا تبلیغی لٹریچر تقسیم کرنے پر قادیانی برکات احمد کو گرفتار کرلیا ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 15 مئی 1985ء)

احمد پور شرقیہ

❑ ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر نے قادیانی وکیل مشتاق احمد ارشد کو قادیانی تبلیغی لٹریچر عوام میں تقسیم کرنے کے جرم میں تین سال قید کی سزا دی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 9 فروری 1987ء)

احمد پور شرقیہ

❑ اسسٹنٹ کمشنر چوہدری محمد ظفر اللہ خان نے چار قادیانیوں منیر احمد، ظفر احمد، منظور احمد اور بلال احمد کی درخواست ضمانت مسترد کردی ہے۔ انہیں مقامی پولیس نے مولانا محمد احمد محمودی کی درخواست (اطلاع) پر قابلِ اعتراض (تبلیغی) لٹریچر تقسیم کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں گرفتار کیا تھا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 9 مئی 1984ء)

ربوہ

❑ جماعت احمدیہ کے مرکز ربوہ سے شائع ہونے والے جرائد روزنامہ ''الفضل'' ماہنامہ مصباح، ماہنامہ خالد اور بچوں اور بچیوں کے رسالہ تشحیذ الاذہان کے ایڈیٹر، پرنٹر اور پبلشر کے خلاف مقدمات درج کیے گئے ہیں کہ ان جرائد میں شامل تحریروں کے ذریعے قادیانیوں نے دفعہ 298 سی کی مخالفت کرتے ہوئے تبلیغ کی ہے

کراپنے آپ کو مسلمان ظاہر کیا ہے۔ یہ مقدمات ڈی سی جھنگ کے حکم پر تھانہ ربوہ نے درج کیے ہیں۔ مزید برآں چوہدری مبارک احمد بسرا قادیانی محلہ دارالشرقی ربوہ کے خلاف بھی اپنے مذہب کی تبلیغ کرنے کے جرم میں زیر دفعہ 298 سی مقدمہ درج کیا گیا ہے

(روزنامہ جنگ لاہور 11 نومبر 1984ء)

ربوہ

❑ آج ساڑھے چھ بجے وہاڑی کا ایک قادیانی عبدالرحمٰن مسلم کالونی ربوہ میں مولانا خدا بخش کے دفتر میں آیا اور انہیں قادیانیت کی تبلیغ کرنے لگ گیا جس پر ربوہ پولیس کے انچارج محمد اسلم لودھی نے اطلاع ملنے پر اسے گرفتار کر کے حوالات بھجوادیا ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 21 مارچ 1989ء)

احمد پور شرقیہ

❑ یہاں پر ایک قادیانی وکیل مشتاق احمد ارشد کی بار کی رکنیت اس وجہ سے خارج کردی گئی ہے کہ وہ بار کا رکن ہونے کی حیثیت سے کئی دنوں سے کیسٹ کے ذریعے جن میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف مرزا طاہر کی تقاریر ریکارڈ ہیں، وکلاء اور ان کے کلرکوں کو اسلام کے خلاف قادیانیت کی تبلیغ کر رہا ہے۔ اس نے ایک پمفلٹ بعنوان ''اک حرف ناصحانہ'' بھی لوگوں میں تقسیم کیا ہے، جس سے لوگوں میں اشتعال پھیل گیا اور امن و امان کی صورت حال کو شدید خطرہ لاحق ہوگیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 13 اپریل 1984ء)

شیخوپورہ

❑ گورنمنٹ کالج شیخوپورہ کے احاطہ سے ایک قادیانی عبدالقدیر کو سینکڑوں (تبلیغی) پمفلٹوں سمیت گرفتار کرلیا گیا ہے۔ عبدالقدیر نامی قادیانی بظاہر کسی کام سے کالج آیا تھا مگر دراصل وہ مرزا طاہر کے دستخطوں والے پمفلٹ طلباء میں تقسیم کرنا چاہتا تھا کہ پولیس نے اسے رنگے ہاتھوں گرفتار کرلیا ہے۔ اس کے پاس پمفلٹوں میں قادیانی جماعت کے نام ایک پیغام بھی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 مئی 1984ء)

شیخوپورہ

❑ نواحی قصبہ ننکانہ صاحب میں اپنی عبادت گاہ اور رہائش گاہوں پر کلمہ طیبہ لکھنے کے جرم میں صدارتی آرڈیننس کے تحت تین قادیانیوں کو گرفتار کرلیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 4 جون 1986ء)

رحیم یار خان

❑ دو قادیانیوں محمود اور نصیر نے جو ایف سی چوک میں کام کرتے ہیں، اپنے نوکر خادم حسین کو اپنا مذہب بدل کر قادیانی ہونے پر مجبور کیا۔ پولیس نے اطلاع ملنے پر فوری کارروائی کی اور خادم حسین کو ان کے قبضے سے

برآمد کیا اور انہیں گرفتار کرلیا اوران کے خلاف حبس بے جا اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے جرم میں مقدمہ درج کرلیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ، روزنامہ مشرق کوئٹہ 1984ء)

**چنیوٹ**

❏ ربوہ پولیس نے ایک قادیانی قیصر کو مرزا طاہر کا کلام ’’کلام طاہر‘‘ تقسیم کرنے کے الزام میں گرفتار کرلیا ہے اور ایک دوسرے قادیانی محمد افضل کے خلاف دفعہ 298 سی کے تحت مقدمہ درج کرلیا ہے۔ کلام طاہر میں مسلمانوں کو وارننگ دی گئی ہے کہ اگر انہوں نے احمدیت قبول نہ کی تو وہ تباہ برباد ہوجائیں گے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 اکتوبر 1989ء)

**ننکانہ صاحب**

❏ تین قادیانیوں (ڈاکٹر عبدالغفور، طاہر خان اور ماسٹر رشید احمد قمر) کی ضمانت عبوری منظور کی گئی تھی مگر انہوں نے ضمانت پر رہائی ملتے ہی پھر سے اپنے گھروں پر کلمہ طیبہ لکھا اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کی جس پر انہیں ضمانت منسوخ کرکے پھر جیل میں بھیج دیا گیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 جون 1986ء)

**ننکانہ صاحب**

❏ عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ ننکانہ صاحب کے مقامی رہنماء کی رپورٹ پر پولیس نے چک نمبر 565 گ ب تحصیل جڑانوالہ کے محمد احمد ولد اسلم نامی قادیانی کو کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر ننکانہ صاحب میں گھومنے پر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے جرم میں گرفتار کرلیا ہے۔

(روزنامہ سعادت فیصل آباد 25 دسمبر 1986ء)(روزنامہ جنگ لاہور 25 دسمبر 1986ء)

**کوئٹہ**

❏ کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا کر گھومنے والے قادیانی کو دکانداروں نے پکڑ کر پولیس کے حوالے کردیا۔ پولیس نے مقدمہ درج کرکے تفتیش شروع کردی ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 10 مئی 1985ء)

**کوئٹہ**

❏ کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومنے اور اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرنے والے دو قادیانیوں عبدالرحمٰن اور محمد حیات کو آج یہاں سٹی مجسٹریٹ کی عدالت میں پیش کیا گیا جہاں ملزمان پر فرد جرم عائد کی گئی۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 17 مئی 1985ء)

**کوئٹہ**

❏ بلوچستان ہائی کورٹ نے پانچ قادیانیوں کی نگرانی کی درخواست مسترد کردی اور ماتحت عدالت کی طرف سے دی جانے والی سزاؤں کو بحال رکھا۔ تفصیلات کے مطابق سٹی پولیس نے پانچ قادیانیوں کے خلاف

شعائر اسلام کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر مقدمہ درج کر کے چالان عدالت میں پیش کر دیا۔ سٹی مجسٹریٹ نے ایک سال تک مقدمہ کی سماعت کی اور مجرموں کو قید اور جرمانے کی سزا سنائی تھی۔ اس فیصلے کے خلاف قادیانیوں نے ایڈیشنل سیشن جج کی عدالت میں اپیل دائر کی تھی۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 15 ستمبر 1988ء)

**کوئٹہ**

❑ سٹی پولیس کوئٹہ نے کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر سزا یافتہ قادیانی عبدالرحمٰن کو گرفتار کر کے اس کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔ اس قادیانی نے اپنی دکان پر کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا رکھا تھا۔ ملزم اسی الزام میں اسی دفعہ 298 سی کے تحت پہلے بھی سزا پا چکا ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 3 مئی 1989ء)

**شیخوپورہ**

❑ نواحی قصبہ شاہکوٹ کی پولیس نے ایک قادیانی نوجوان عبدالوحید زرگر کو اپنے شوکیس میں کلمہ طیبہ کا طغریٰ رکھنے کے الزام میں گرفتار کر کے ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ بھجوا دیا ہے۔ بتایا گیا ہے کہ ایک مسلمان عالم دین نے ملزم کے خلاف کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر مذکورہ قادیانی کے خلاف قانونی کارروائی کرنے کی درخواست کی تھی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 16 اپریل 1989ء)

**ننکانہ صاحب**

❑ علاقہ مجسٹریٹ چوہدری مختار احمد نے ایک قادیانی بشیر احمد کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔ واقعات کے مطابق بشیر احمد نے اپنی عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھ رکھا تھا۔ مقامی پولیس نے اسے دفعہ 298 سی کے تحت گرفتار کر لیا۔ یاد رہے کہ اس کی اس حرکت کی پولیس کو اطلاع مجلس تحفظِ ختم نبوتؐ کے سرپرست نے دی تھی۔

(روزنامہ مشرق لاہور 7 مارچ 1988ء)

**کوئٹہ**

❑ کوئٹہ میں کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا کر گھومنے والے حیات نامی قادیانی کو امتناع قادیانی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے جرم میں گرفتار کر لیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 10 مئی 1985ء)

**فیصل آباد**

❑ بلوچنی والا ضلع فیصل آباد میں مرزائیوں نے اپنی عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھا ہوا ہے۔ قانون کی اس صریح خلاف ورزی پر جڑانوالہ میں مجسٹریٹ کی عدالت میں مقدمہ چل رہا ہے، لیکن اس کے باوجود بھی مرزائیوں نے قادیانی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اپنی عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لکھا ہوا ہے۔

(روزنامہ پیغام فیصل آباد 23 اکتوبر 1988ء)

### قصور

❏ قصور میں تین قادیانیوں کو پولیس نے اپنی عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ تحریر کرانے اور اذان دینے پر مقدمہ درج کر کے گرفتار کرلیا ہے۔ان کے نام اسلم' یوسف اور انور ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 جون 1985ء)

### رحیم یار خان

❏ یہاں کے مرزائیوں نے اپنی جارحانہ کارروائیاں تیز کردی ہیں۔ یہاں کے لوگوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ یہاں پر موجود قادیانی عبادت گاہوں سے کلمہ طیبہ اور قرآنی آیات مٹائی جائیں۔(جوان لوگوں نے کلمۂ طیبہ کی توہین کرتے ہوئے امتناع قادیانی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے طور پر لکھ رکھی ہیں)

(روزنامہ شہادت رحیم یار خان 10 جولائی 1985ء)

### کوئٹہ

❏ کوئٹہ میں امتناع قادیانیت آرڈیننس کے نفاذ کے بعد قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہ کا نام تبدیل کرلیا ہے، لیکن عبادت گاہ پر لکھا ہوا کلمہ طیبہ نہیں ہٹایا، جس کا مسلمانوں نے مسلسل مطالبہ کیا۔سٹی مجسٹریٹ نے قادیانیوں سے کہا کہ وہ کلمہ طیبہ ہٹادیں مگر قادیانیوں نے لیت و لعل سے کام لیا۔ چند روز قبل طلباء نے قادیانی عبادت گاہ سے کلمہ طیبہ خود ہٹادیا مگر قادیانیوں نے دوبارہ لکھ لیا، جس پر ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے قادیانیوں کو طلب کیا۔سٹی مجسٹریٹ نے ایس ایچ او کے ساتھ جا کر خود کلمہ ہٹایا اور قادیانیوں کے امیر ڈاکٹر حنیف کو انتباہ کیا کہ وہ صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی نہ کریں۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ یکم مئی 1986ء)

### کوئٹہ

❏ کوئٹہ میں ایئرپورٹ سیکورٹی فورس نے ایئرپورٹ پر شعائر اسلام کی توہین اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر تین قادیانیوں مبارک احمد' احسان اللہ اور آصف جاوید کو کلمہ طیبہ کا سٹکر لگا کر گھومتے ہوئے موقع پر گرفتار کرلیا اور کلمہ طیبہ کے بیج ان کے قبضہ سے لے لیے۔ بعدازاں انہیں صدر پولیس کے حوالے کردیا گیا۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 19 جولائی 1985ء)

### کوئٹہ

❏ سٹی پولیس نے کلمہ طیبہ کی توہین کرنے پر دو قادیانیوں عبدالرحمٰن اور ظہیر الدین کو گرفتار کرلیا ہے، جن کے خلاف دفعہ 298 سی تعزیرات پاکستان کے تحت مقدمہ درج کرلیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 28 مارچ 1985ء)

### کوئٹہ

❏ ایک قادیانی محمد حیات شام کے وقت لیاقت بازار سے گزر رہا تھا اور اس نے اپنے سینے پر کلمہ طیبہ کا

بیج سجایا ہوا تھا، جب اس سے دریافت کیا گیا تو اس نے جواب دیا کہ وہ مسلمان ہے۔ لوگوں کو شک گزرا تو اسے تھانہ لے گئے، وہاں تفتیش پر معلوم ہوا کہ وہ کٹر قادیانی ہے جو اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے اور کلمہ طیبہ کی توہین کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر رہا تھا۔ پولیس نے اس کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ زمانہ کوئٹہ 18 مارچ 1985ء)

## چنیوٹ

❑ معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں نے اپنی عمارتوں اور عبادت گاہوں کی دیواروں پر کلمہ طیبہ لکھنے کی مہم تیز کر دی ہے۔ بیت الفضل ربوہ کی قادیانی عمارت پر یہ الفاظ لکھے گئے ہیں ''ہمارے مذہب کا خلاصہ اور لب لباب کلمہ طیبہ ہے ہم ہی اس کے اصل وارث ہیں۔'' جبکہ ظفر اللہ قادیانی مرتد کی قبر پر بھی کلمہ شہادت کا کتبہ لگایا گیا ہے، جس کے نیچے مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی اور رسول لکھا گیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 3 جنوری 1986ء)

## چنیوٹ

❑ مقامی پولیس نے ایک قادیانی احسان ولد غلام محمد ساکن دار العلوم شرقی ربوہ کو سبزی منڈی میں کلمہ طیبہ کا بیج سینے پر سجا کر گھومتے ہوئے گرفتار کر لیا ہے اور اس کے خلاف زیر دفعہ 298 سی مقدمہ درج کر لیا ہے۔ یاد رہے کہ چند دن بیشتر بھی احاطہ کچہری میں ایک قادیانی کو کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومتے ہوئے گرفتار کیا گیا تھا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قادیانی کسی خاص منصوبہ کے تحت مسلمانوں کے جذبات مشتعل کر کے انتشار پھیلانا چاہتے ہیں۔

(روزنامہ ڈیلی رپورٹ فیصل آباد 12 جنوری 1986ء)

## ٹوبہ ٹیک سنگھ

❑ مقامی مجسٹریٹ درجہ اول ملک مشتاق اور باسط نے گوجرانوالہ کے ایک 25 سالہ قادیانی نوجوان منیر احمد عابد کو ایک سال قید کی سزا دی ہے۔ مذکورہ قادیانی کے خلاف گزشتہ جنوری میں سٹی گوجرہ پولیس نے سینے پر کلمہ طیبہ کا بیج لگانے کے الزام میں مقدمہ درج کیا تھا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 18 جنوری 1986ء)

## گوجرانوالہ

❑ علاقہ مجسٹریٹ چوہدری محمد اشرف نے ضلع کچہری میں قادیانیت کا پرچار کرنے اور کلمہ طیبہ لگا کر گھومنے کے مقدمہ میں ملوث دو قادیانیوں منیر احمد اور شریف احمد کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 12 فروری 1986ء)

## جوہر آباد

❑ مجسٹریٹ درجہ اول نور حسین بھٹی نے امتناع قادیانیت [illegible] 1984ء کے تحت گرفتار شدہ قادیانی وکیل جہانگیر جوئیہ کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔ ملزم کے خلاف مجلس تحفظ ختم نبوت ضلع خوشاب کے

امیر مولانا غلام ربانی نے مقدمہ درج کرایا تھا کہ ملزم سینے پر کلمہ طیبہ آویزاں کر کے مسلمانوں کے جذبات مجروح کر رہا ہے۔ مقدمہ کی سماعت کے دوران قادیانی مذہب سے تعلق رکھنے والے تقریباً 90 نوجوان اور بوڑھے اپنے سینوں پر کلمہ طیبہ آویزاں کر کے عدالت کے باہر موجود رہے۔ یہ ایک اور قانون شکنی تھی جس کا قانون نافذ کرنے والے اداروں نے کوئی نوٹس نہ لیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 19 فروری 1986ء، روزنامہ جنگ لاہور 19 فروری 1986ء)

## سمبڑیال

❑ وفاقی وزیر بلدیات و دیہی ترقی چوہدری انور عزیز کی بلدیہ سمبڑیال (ضلع سیالکوٹ) میں آمد کے موقع پر سٹیج پر آ کر ایک سابق ایم پی اے چودھری محمد اعظم گھمن قادیانی نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ اور درود شریف پڑھا، جس پر موقع پر موجود مسلمانوں میں شدید اشتعال پھیل گیا ہے اور علاقے میں احتجاج اور جلسے جلوسوں کا سلسلہ شروع ہو گیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 22 فروری 1986ء)

## جوہر آباد

❑ قادیانی وکیل جہانگیر جوئیہ کی درخواست ضمانت منظور کر کے مقامی عدالت نے مذکورہ وکیل کو رہا کر دیا تو اس نے دوبارہ کلمہ طیبہ کا بیج اپنے سینے پر سجا لیا اور شہر میں کھلے عام گھومتا رہا، بلکہ انتظامیہ کے عہدیداروں سے بھی ملتا رہا۔ اس پر شہر میں زبردست اشتعال پھیل گیا

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 3 مارچ 1986ء)

## سرگودھا

❑ تھانہ چھاؤنی پولیس نے چھ قادیانیوں کو کلمہ طیبہ کا بیج لگانے کی سزا کے طور پر گرفتار کر لیا ہے۔ دریں اثناء آج سے دو روز قبل (اسی جرم کے تحت) گرفتار ہونے والے دو قادیانیوں کی درخواست ضمانت بھی مسترد کر دی گئی تھی۔ ان قادیانیوں کے نام ماسٹر نصیر احمد اور اویس اللہ تھے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 12 مارچ 1986ء، روزنامہ جنگ لاہور 12 مارچ 1986ء)

## گوجرانوالہ

❑ ضلع کچہری میں کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر گھومنے والے دو قادیانیوں بشیر اور رفیق کو گرفتار کر کے ان کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔ یاد رہے کہ چند روز قبل بھی دو قادیانیوں کو اسی الزام میں گرفتار کیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 8 فروری 1986ء)

## فیصل آباد

❑ سات قادیانیوں کو کلمہ طیبہ کا بیج سینے پر سجا کر احاطہ کچہری میں گھومتے ہوئے قادیانی آرڈیننس 1984ء کی خلاف ورزی کے جرم میں گرفتار کر لیا گیا ہے اور کنٹونمنٹ مجسٹریٹ نے ان کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔ ضمانت مسترد ہونے پر قادیانیوں نے عدالت میں نعرہ بازی کی اور کچہری میں موجود دوسرے

قادیانی بھی ان کے ہمراہ نعرے لگا رہے تھے تو اس موقع پر پولیس نے سات مزید قادیانیوں کو صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی پر گرفتار کرلیا، جن کے نام محمود، غضنفر، ظہور، سعید، نصیر، عبدالرحمٰن اور مبشر ہیں۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 17 مارچ 1986ء، روزنامہ نوائے وقت لاہور 17 مارچ 1986ء)**

## فیصل آباد

❏ لودھراں، کہروڑپکا، دنیاپور اور دھنوٹ میں قادیانی ایک طویل عرصے سے توہینِ رسالت مآب ﷺ، تخریبی کارروائیاں اور قانون شکنی کے سرعام مظاہرے جاری رکھے ہوئے ہیں۔ لودھراں کے قادیانیوں نے شعائرِ اسلام کی توہین کی۔ اس سلسلہ میں قادیانیوں کے خلاف ایک کیس بجرم دفعہ 298 سی بعدالت جناب ریذیڈنٹ مجسٹریٹ صاحب (RM) لودھراں میں بھی زیرِ سماعت ہے۔ 16 مارچ 1988ء کو اس کیس کی پیشی کے دوران قادیانیوں نے بڑی دیدہ دلیری کے ساتھ کلمہ طیبہ کے بیج اپنے سینوں پر لگا کر احمدیت زندہ باد اور مرزا قادیانی کی جے کے نعرے لگا رہے تھے۔ RM صاحب کی توجہ قادیانی غنڈوں کی اس کھلی قانون شکنی کی طرف کرائی گئی تو انہوں نے پولیس سے رجوع کرنے کا حکم دیا۔ مقامی پولیس اطلاع ہونے پر کچہری میں آئی تو قانون شکن قادیانی موقع سے فرار ہوچکے تھے۔

**(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 15 جولائی 1985ء)**

## گکھڑ منڈی

❏ یہاں پر قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کے نفاذ کے بعد اپنی مرکزی عبادت گاہ میں پولیس کے مسلح پہرہ کے باوجود کلمہ طیبہ اور دوسری اسلامی اصطلاحات نئے رنگ و روغن کے ساتھ لکھ دی ہیں۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 6 مئی 1984ء)**

## فیصل آباد

❏ سیکرٹری اطلاعات ونشریات مجلس تحفظِ ختمِ نبوت فیصل آباد مولوی فقیر محمد نے ایس ایس پی فیصل آباد کے نام اپنی ایک تحریری یادداشت میں قادیانیوں کی خرمستیوں اور قانون شکنیوں کی طرف توجہ دلائی ہے، جس میں یہ کہا گیا ہے کہ چک نمبر 276 رب گوکھوال چک نمبر 88 ج ب سرشمیر چک نمبر 89 رتنا ٹھیکریوالا چک نمبر 61 بیدیاں چک نمبر 69 گھسیٹ پورہ تھانہ کھرڑیانوالہ چک نمبر 121 ج ب گوکھوال تھانہ نشاط آباد میں قادیانی عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ اور قرآنی آیات لکھی ہوئی ہیں اور کئی جگہ اذان دی جاتی ہے۔ یہی حال دوسرے دیہاتوں کا ہے۔ اس طرح قادیانی قانون شکنی اور دہشت گرد غنڈے امتناع قادیانی صدارتی آرڈیننس 1984ء کی خلاف ورزی کررہے ہیں۔

**(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 15 جولائی 1985ء)**

## خوشاب

❏ پولیس نے قادیانی مذہب کی تبلیغ کرنے، مسلمانوں کی طرح نماز باجماعت ادا کرنے اور اپنی عبادت گاہ میں مسلمانوں کی طرح اذان دینے کے الزام میں پانچ قادیانیوں رانا عطاء اللہ، مبارک احمد، منصور

احمد، رانا حمید اللہ اور حاکم کو گرفتار کر کے زیر دفعہ 298 سی مقدمہ درج کرلیا ہے اور ملزمان کو جیل بھجوا دیا ہے۔ عطاء اللہ کے خلاف ایک اور الزام کے تحت بھی مقدمہ درج کیا گیا ہے کہ اس نے دوران تفتیش مقدمہ احاطہ تھانہ میں قادیانی مذہب کی تبلیغ شروع کی اور قرآنی آیات تلاوت کرنا شروع کردیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 15 ستمبر 1984ء)

## ڈیرہ غازی خان

❑ پولیس نے مقامی دفتر روزگار کے منیجر محمد اکرم کو قادیانی لٹریچر تقسیم کرنے اور اپنے سٹاف کو قادیانیت کی تبلیغ کرنے کے الزام میں گرفتار کرلیا ہے۔ یاد رہے کہ پولیس نے ایک ماہ قبل بھی دو قادیانیوں محمد اکرم اور حافظ فرقان احمد کے خلاف زیر دفعہ 295 سی مقدمہ درج کیا تھا۔ حافظ فرقان احمد کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا تھا۔ محمد اکرم کو عبوری ضمانت پر رہا کردیا گیا تھا جو اب منسوخ کردی گئی ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 30 اپریل 1984ء، روزنامہ مشرق کوئٹہ 30 اپریل 1984ء)

## مانسہرہ

❑ ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر نے ایک قادیانی محمد یوسف کو، جو GTS کا سابقہ ڈرائیور ہے اپنے گھر میں بلند آواز سے اذان دینے مسلمانوں کے طریقہ کے مطابق نماز پڑھنے اور مرزا قادیانی کو نبی کہنے کے الزام میں صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے جرم میں ایک سال قید اور پانچ ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 25 جنوری 1985ء)

## علی پور چٹھہ (ضلع گوجرانوالہ)

❑ یہاں کے مین بازار میں قادیانیت کی تبلیغ اور خلاف اسلام پمفلٹ تقسیم کرنے والے قادیانی منیر احمد کو پولیس نے رنگے ہاتھوں گرفتار کرلیا ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 6 نومبر 1990ء)

## کراچی

❑ حکومت سندھ نے قرآن کے تین قادیانی تراجم فوری طور پر ضبط کرلیے ہیں جو مرزا شیر علی قادیانی اور مرزا غلام فرید قادیانی نے کیے تھے۔ مزید برآں مرزا قادیانی کی تفسیر سورۃ مائدہ بھی ضبط کرلی گئی ہے، اس لیے کہ ان تینوں تراجم میں پاکستانی مسلمانوں کے دینی جذبات کے خلاف قرآن مجید کا غلط ترجمہ کیا گیا ہے اور اپنے عقائد کی تبلیغ کی گئی ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 7 اگست 1984ء)

## سلانوالی (ضلع سرگودھا)

❑ سٹی مجسٹریٹ سرگودھا اعجاز خان بلوچ نے امتناع قادیانی آرڈیننس کے مقدمہ میں ملوث قادیانی مربی عبدالشکور کو قرآنی آیات کندہ انگوٹھی پہننے پر تین سال قید اور پانچ ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 21 جولائی 1991ء)

جھنگ

❑ تھانہ کوتوالی پولیس نے چار مرزائیوں اکمل احمد، فضل احمد، سلیم احمد اور کریم احمد کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا ہے۔ انہوں نے اپنی دکان میں مرزا طاہر کی تصویر کے اوپر کلمہ طیبہ لکھا ہوا تھا جس سے مسلمانوں کے جذبات شدید مجروح ہو رہے تھے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 13 اپریل 1985ء)

## ٹوبہ ٹیک سنگھ

❑ آج مقامی مجسٹریٹ چوہدری امیر علی نے محلہ اسلام پورہ ٹوبہ ٹیک سنگھ کی قادیانی عبادت گاہ کی دیوار پر کلمہ طیبہ لکھنے کے الزام میں ملوث آفتاب عالم قادیانی وغیرہ انیس (19) قادیانیوں کے مقدمہ کی سماعت کی ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 6 اگست 1992ء)

## کیمبل پور

❑ مجلس تحفظ ختم نبوت ضلع کیمبل پور کے ناظم شیخ حسین صدیقی نے اطلاع دی ہے کہ ضلع کیمبل پور کے دیہاتوں اور مقامی تعلیمی اداروں میں مرزائیت کا لٹریچر ربوہ سے بھیجا جا رہا ہے۔ مقامی سکولوں اور ضلع بھر کے دیہات سے اساتذہ کی شکایت کے مطابق انہیں ربوہ، لاہور اور بلوچستان سے مرزائیوں کے شائع کردہ تبلیغی وارتدادی پمفلٹس بھیجے گئے ہیں مثلاً احمدی مسلمان غیر احمدیوں کے پیچھے نماز کیوں نہیں پڑھتے (ناشر مبارک محمود لاہور) جماعت احمدیہ کے خلاف افترا پردازی (ناشر شیخ حنیف بلوچستان) لہٰذا ضرورت اس امر کی ہے کہ سکولوں میں ایسے لٹریچر کا داخلہ قانونی طور پر ممنوع قرار دیا جائے اور یہ لٹریچر ترسیل کرنے والوں کے خلاف قانونی کارروائی کی جائے۔

(ہفت روزہ لولاک لائلپور 3 مئی 1974ء)

## ڈیرہ غازی خاں

❑ سٹی مجسٹریٹ ڈیرہ غازی خاں سید محمد اختر شاہ نے قادیانی عبادتگاہ کے باہر کلمہ طیبہ کی تختی لگانے کے جرم میں مقامی امیر جماعت احمدیہ مولوی خان محمد کی درخواست ضمانت مسترد کر دی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 جنوری 1987ء)

لاہور

❑ لاہور ہائی کورٹ نے سینے پر کلمہ طیبہ کا بیج سجانے کے الزام میں گرفتار کیے جانے والے قادیانی وکیل ملک جہانگیر محمد جوئیہ کی درخواست ضمانت پر سماعت ملتوی کر دی ہے۔ حکومت کی جانب سے ایڈووکیٹ جنرل خلیل رمدے اور ڈپٹی اٹارنی جنرل سید ریاض الحسن گیلانی نے عدالت میں یہ موقف اختیار کیا کہ درخواست دہندہ کے خلاف اس سے قبل بھی پانچ مقدمات درج کیے گئے ہیں وہ ایک منصوبے کے تحت مسلمانوں کے دینی جذبات کو مشتعل کر رہا ہے اور قانون کی بھی خلاف ورزی کر رہا ہے۔ اعلیٰ عدالتوں کے فیصلے کے مطابق بار بار

جرم کرنے والے فرد کی ضمانت منظور نہیں کی جاسکتی۔احمدیوں کی جانب سے سینے پر کلمہ طیبہ کا بیج سینے پر لگانے کا مطلب یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کے جذبات مشتعل کرنا چاہتے ہیں اوران کے اس قبیح فعل میں یقیناً اہانت رسول کا پہلو بھی موجود ہوتا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 جنوری 1988ء)

## فیصل آباد

❑ فیصل آباد کے مقامی مجسٹریٹ چوہدری محمد اسمٰعیل نے چارنوجوان قادیانیوں محمد حنیف، طاہر، شاہد محمد اور خالد محمود کو سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگانے کے جرم میں دو دو سال قید اور ایک ایک ہزار روپے جرمانہ کی سزا دی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 3 جولائی 1986ء)

## لاہور

❑ لاہور ہائی کورٹ کے مسٹر جسٹس محمد رفیق تارڑ نے کلمہ طیبہ کا بیج لگانے کے الزام میں ملوث ملک جہانگیر محمد خان جوئیہ قادیانی ایڈووکیٹ کی درخواست ضمانت مسترد کردی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 فروری 1988ء)

## سرگودھا

❑ چوہدری محمد انور عزیز مجسٹریٹ درجہ اول منڈی بہاء الدین نے مورخہ 3 مئی 1988ء کو قادیانی فضل احمد الیکٹریکل انجینئر شاہ تاج شوگر ملز منڈی بہاء الدین کی ضمانت منسوخ کردی ہے۔ملزم نے دفعہ 298 سی کی خلاف ورزی کی تھی، جس پر اس کے خلاف مقدمہ قائم ہے۔اس کی ضمانت ہوگئی تھی مگر اس نے رہا ہوکر دوبارہ قادیانی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کلمہ طیبہ کا سٹکر اپنے مکان کے بیرونی دروازے پر لگا رکھا تھا جس پر عدالت نے اس کی ضمانت منسوخ کردی اور اسے جیل روانہ کردیا۔

(ہفت روزہ دعوت عمل سرگردھا 21 تا 28 مئی 1988ء)

## اوکاڑہ

❑ مقامی پولیس نے قادیانی آرڈیننس کی خلاف ورزی پر پندرہ قادیانیوں کو گرفتار کرلیا ہے جو کلمہ طیبہ کے بیج سینوں پر سجا کر کھلے عام گھوم رہے تھے اور مسلمانوں کے دینی جذبات کو مجروح کر رہے تھے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 6 اکتوبر 1994ء)

## فیصل آباد

❑ چار قادیانیوں کو سینے پر کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر حالیہ صدارتی امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کے الزام میں فیکٹری اور کوتوالی پولیس نے گرفتار کرلیا ہے، جن کے نام یہ ہیں، خالد محمود، محمد حنیف، طاہر اور ضیاء اللہ۔ یادرہے کہ گزشتہ ہفتے سول لائنز پولیس نے بائیس قادیانیوں کو کلمہ طیبہ کے بیج لگانے پر مصطفیٰ آباد سے گرفتار کیا تھا جن کے نام یہ ہیں، فضل کریم، ناصر احمد، رفیع کریم، عبدالمجید، فاروق احمد، ناصر محمود، ایوب احمد، اشفاق

احمد، پرویز احمد، طارق محمود، محمد احمد، یونس احمد، منظور احمد، طاہر محمود، کلیم احمد، شبیر احمد، نسیم احمد، شاہد اکرم بٹ، سمیع اللہ، سجاد احمد، اور محمد مصدّق وغیرہ۔ اگر پولیس بروقت کارروائی نہ کرتی تو شدید ہنگامے کا خطرہ تھا کیونکہ قادیانیوں کی اس حرکت پر مسلمان مشتعل ہوکر اپنے گھروں سے باہر نکل آئے تھے۔

(روزنامہ جسارت 13 مئی 1984ء)

ربوہ

❑ ستمبر 1985ء میں مشہور مرزائی وزیر خارجہ سر ظفر اللہ خان فوت ہوگئے تو لاہور میں ان کی نماز جنازہ پڑھی گئی جس میں ہزاروں قادیانی شریک ہوئے، جنہوں نے 1984ء کے صدارتی امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگا رکھے تھے اور وہ زور زور سے کلمہ طیبہ کا ورد بھی کر رہے تھے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 4 ستمبر 1985ء)

کوئٹہ

❑ سٹی مجسٹریٹ کوئٹہ اور ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر رحیم شاہ عبداللہ زئی نے آج یہاں قادیانیوں کو اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے کلمہ طیبہ کے بیج لگانے اور شعائر اسلامی کی توہین کرنے کے جرم میں قید اور جرمانے کی سزائیں سنائی ہیں۔ تمام مرزائیوں نے عدالت میں اقرار کیا تھا کہ وہ احمدی ہیں اور انہوں نے اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کیا تھا۔ چار ملزمان عبدالرحمٰن، رفیع احمد، عبدالماجد اور ظہیر الدین کو عدالت نے ایک ایک سال قید بامشقت اور ایک ایک ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی ہے۔ عدم ادائیگی جرمانہ کی صورت میں ملزموں کو ایک ایک ماہ مزید سزا بھگتنا پڑے گی۔ پانچویں ملزم محمد حیات کو ضعیف العمری کی بناء پر صرف تین ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی گئی ہے۔ انہیں تعزیرات پاکستان کی دفعہ 298 سی کے تحت سزا سنائی گئی ہے۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ 10 جولائی 1984ء)

چنیوٹ

❑ ایک قادیانی رحمت علی ولد نعمت علی قوم راجپوت ساکن دارالعلوم شرقی ربوہ گزشتہ روز احاطہ کچہری میں کلمہ طیبہ کا بیج لگا کر ٹہل رہا تھا جس سے ایک طرف تو مسلمانوں کے مذہبی جذبات مجروح ہوئے تھے اور دوسری طرف وہ امتناع قادیانیت آرڈیننس کا تمسخر اڑا رہا تھا۔ مرتد مذکور کی غیر قانونی حرکت شنیعہ کی اطلاع پولیس کو دی گئی جس پر پولیس نے امتناع قادیانیت آرڈیننس 1984ء کی مخالفت کے جرم میں اسے حوالات بھجوا دیا اور اس کے خلاف مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ ڈیلی رپورٹ فیصل آباد 19 دسمبر 1985ء)

❑ ننکانہ صاحب میں صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے قادیانیوں نے اپنی تبلیغی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ ننکانہ صاحب کی مقامی مذہبی جماعت کے ناظم اعلیٰ شوکت علی شاہد نے کہا کہ قادیانی جماعت نے اپنے امیر مرزا طاہر احمد کی ہدایت پر بابا گورونانک کے 527 ویں جنم دن کے موقع پر گوردوارہ جنم

استھان میں اپنی تبلیغی سرگرمیوں کو بھرپور انداز سے شروع کرنے کا پروگرام بنایا ہے، جس میں ربوہ سے قادیانی مبلغ بھی گوردوارہ میں آرہے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ جنم دن کے موقع پر بیرون ملک سے ہزاروں سکھ یاتری آتے ہیں۔ ان کو قادیانی تبلیغ کرنے اور لٹریچر تقسیم کرنے سے مذہبی اشتعال پھیل سکتا ہے اور بھارتی خفیہ ایجنسیاں اس واقعہ کو اچھال کر دونوں ممالک کے تعلقات خراب کر سکتی ہیں۔ انہوں نے کہا کہ ایک قادیانی کو دفتر متروکہ وقف املاک بورڈ ننکانہ صاحب میں بطور سینئر کلرک بھیجا گیا ہے، جو کہ دفتر اور گوردوارہ کے اردگرد قادیانی عقیدے کی کھلے عام تبلیغ اور قادیانی لٹریچر تقسیم کر رہا ہے اور اس قادیانی کے کمرہ دفتر میں کافی تعداد میں قادیانی لٹریچر موجود ہے۔ انہوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانیوں کے تبلیغ اور لٹریچر تقسیم کرنے کے منصوبہ کو ناکام بنایا جائے اور اس سلسلہ میں مقامی امیر قادیانی کے خلاف تفتیش کی جائے تاکہ بابا گورونانک کے جنم دن کے موقع پر کوئی ناخوشگوار واقعہ نہ ہو۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 20 نومبر 1996ء)

❑ حکومت پنجاب نے قادیانیوں کی بڑھتی ہوئی ملک دشمن سرگرمیوں کی وجہ سے ان کی کڑی نگرانی کا حکم دے دیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق حکومت پنجاب نے صوبہ بھر میں قادیانیوں کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھنے اور ان کی نگرانی کا حکم دے دیا ہے۔ یہ حکم فیصل آباد میں قرآن پاک جلانے کے بعد دیا گیا ہے۔ اس سلسلہ میں تمام ڈسٹرکٹ مجسٹریٹوں اور پولیس کے ضلعی سربراہوں اور دیگر ایجنسیوں کو ایک مراسلہ کے ذریعے ہدایات دی ہیں کہ قادیانیوں کی سرگرمیوں پر کڑی نگاہ رکھی جائے اور کسی بھی مسئلہ میں ملوث قادیانی کے بارے میں حکومت کے نوٹس میں لایا جائے اور کسی قسم کی کوئی رعایت نہ برتی جائے۔ اس کے علاوہ امتناع قادیانیت آرڈیننس پر سختی سے عمل درآمد کا بھی حکم دیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 اپریل 1989ء)

❑ صدیق آباد (ربوہ) میں قادیانیوں نے ایک جلوس نکالا جس میں ''جماعت احمدیہ زندہ باد'' مرزا غلام احمد کی جے'' ملاں مردہ باد'' کے نعرے لگائے گئے۔ جلوس ایوان محمود سے نکلا اور مختلف سڑکوں اور بازاروں میں گشت کرنے کے بعد منتشر ہو گیا۔ اسسٹنٹ کمشنر محمد طارق ایوب کی ہدایت پر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے پر پولیس نے جلوس کے شرکاء کے خلاف مقدمہ درج کر کے تحقیقات شروع کر دی۔ تاہم کسی گرفتاری کی اطلاع نہیں ملی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت 2 ستمبر 1986ء)

❑ دو قادیانیوں نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کالج کے داخلہ فارم میں مذہب اسلام تحریر کر دیا، جس کے بعد انہیں گرفتار کر لیا گیا اور سٹی مجسٹریٹ محبوب عالم نے بھکر کے دو قادیانیوں عبدالقدیر اور اس کے والد عبداللطیف کی درخواست ضمانت مسترد کر دی۔ دونوں ملزم کالج کے داخلہ فارم میں مذہب اسلام تحریر کرنے کے جرم میں گرفتار کیے گئے۔ عبدالقدیر باسط نے ڈگری کالج بھکر میں سال اول کے لیے داخلہ لیا اور اس کے والد نے بحیثیت سرپرست دستخط کیے۔ قادیانیوں کی طرف سے غلام سرور ایڈمنسٹریٹر پیپلز پروگرام

اور ایک وکیل ربوہ سے پیش ہوا جبکہ مسلمانوں کی طرف سے ملک غلام یٰسین کھچی نے وکالت کی۔

(ہفت روزہ نوائے تھل بھکر یکم تا 7 نومبر 1989ء)

❑ وفاقی وزیر بلدیات و ترقی چودھری انور عزیز کی بلدیہ سمبڑیال میں آمد کے موقع پر سٹیج پر آ کر ایک سابق قادیانی ایم پی اے نے کلمہ طیبہ اور درود شریف پڑھ کر صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کی جس پر جمعہ کے روز سمبڑیال میں مجلس عمل تحفظِ ختمِ نبوتؐ اور ختم نبوت یوتھ فورس سمبڑیال نے جی ٹی روڈ پر احتجاجی جلسہ کیا، جس میں مقررین نے مطالبہ کیا کہ صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی پر سابق قادیانی ایم پی اے کو گرفتار کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 فروری 1986ء)

❑ مجسٹریٹ خداداد خان نے پشاور کے ایک قادیانی ادریس کو کلمہ طیبہ اور آیات قرآنی کی توہین پر 10 سال قید اور 10 ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی ہے۔ قادیانیوں کی طرف سے ملک محمود احمد قادیانی اور مسلمانوں کی طرف سے نوید انور ایڈووکیٹ اور محمد ابرار خان ایڈووکیٹ پیش ہوئے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 24 ستمبر 1984ء)

❑ ننکانہ صاحب میں مقامی پولیس نے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی پر دو قادیانی نوجوانوں کے خلاف دو مقدمات درج کیے ہیں۔ عالمی مجلس تحفظِ ختم نبوت ننکانہ صاحب کے عہدیدار قدیر شہزاد کی طرف سے درج کرائے جانے والے مقدمہ میں الزام لگایا گیا ہے کہ نعیم احمد قادیانی اپنے مسلح قادیانی ساتھیوں کے ہمراہ عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ ننکانہ کے دفتر کے سامنے کار میں آ کر رکا اور دفتر میں بیٹھے ہوئے مجاہدین ختم نبوتؐ کے ساتھ فحش کلامی کے بعد سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتا ہوا چلا گیا۔ ابتدائی رپورٹ میں الزام لگایا گیا ہے کہ ملزم نعیم قادیانی طے شدہ منصوبے کے تحت مسلمانوں کو مشتعل کر کے ملکی امن و امان تہ و بالا کرنے کے درپے ہے۔ مقدمہ میں الزام لگایا گیا ہے کہ ملزم طاہر احمد عید کے روز محمد اجمل کی دکان کے قریب سے تکبیریں پڑھتا ہوا گزرا، اسے کہا گیا کہ وہ صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر رہا ہے، جس پر طاہر احمد نے محمد اجمل کو جان سے مارنے کی دھمکی دی۔ پولیس نے مقدمات درج کر کے نعیم احمد کو گرفتار کر لیا ہے، جبکہ طاہر احمد نے سیشن کورٹ شیخوپورہ سے ضمانت قبل از گرفتاری منظور کرالی ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 جولائی 1989ء)

❑ مانسہرہ پولیس نے ایک قادیانی کے خلاف خود کو مسلمان کہنے اور مسلمانوں کو مرتد کہنے پر مقدمہ درج کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق مانسہرہ کا ایک قادیانی رانا کرامت ولد رانا نعمت اللہ ربانی مارکیٹ کے قریب ایک گلی سے گزر رہا تھا، اس نے وہاں موجود دکانداروں کو السلام علیکم کہا۔ دکانداروں نے اس قادیانی کو اسلامی شعائر استعمال کرنے سے منع کیا جس پر رانا کرامت نے کہا کہ احمدی اچھے مسلمان ہیں۔ دکانداروں نے قادیانی رانا کرامت کے خلاف رپورٹ درج کرادی اور پولیس نے رانا کرامت کو گرفتار کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 6 جون 1984ء)

❑ لاہور ہائی کورٹ کی ہدایت پر تھانہ نئی انارکلی نے جماعت احمدیہ عالمگیر کی جانب سے جاری کردہ پمفلٹ مباہلہ کے سلسلے میں جماعت احمدیہ عالمگیر کے سربراہ مرزا طاہر احمد، لاہور آرٹ پریس کے پرنٹر قاضی منیر احمد اور ضیاء الاسلام پریس لاہور کے خلاف 295 اے، 298 سی اور 16 ایم پی او کے تحت مقدمہ درج کر لیا۔ لاہور ہائی کورٹ نے اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ کی درخواست پر پولیس کو ہدایت کی تھی کہ قانون کے مطابق کارروائی کی جائے۔ اسماعیل قریشی ایڈووکیٹ اور شیخ نصیر الدین کی جانب سے مقدمہ درج کرایا گیا ہے کہ مذکورہ پمفلٹ میں مرزا طاہر احمد نے خود کو مسلمان ظاہر کیا ہے اور تمام امت مسلمہ کو کافر قرار دے کر مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 دسمبر 1989ء، روزنامہ قومی اخبار کراچی 3 دسمبر 1989ء)

❑ کراچی سے شائع ہونے والے مجلس انصار اللہ مرکزیہ کے ترجمان ماہنامہ انصار اللہ کے سرورق پر امام جماعت احمدیہ کا ایک پیغام بعنوان ''اس آواز پر لبیک کہیے'' شائع ہوا ہے، جس میں جماعت احمدیہ کے امام نے کہا ہے کہ ''ہر احمدی جس تک میری آواز پہنچتی ہے وہ خود اپنا نگران بن جائے اور خدا کو حاضر و ناظر جان کر یہ عہد کرے کہ میں نے سال کے اندر اندر ایک احمدی ضرور بنانا ہے اور دعا کرے تو یہ مشکل امر نہیں۔ جب اللہ تعالیٰ کی تقدیر کوئی چیز آپ کو دینا چاہتی ہو تو ہاتھ بڑھا کر اس کو نہ لینا سخت ناشکری ہے۔'' امام جماعت احمدیہ کا پیغام صدارتی آرڈیننس 1984ء کی کھلی خلاف ورزی ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 9 جون 1986ء)

❑ لیاقت پور پولیس نے قادیانیت کی تبلیغ کرنے اور لوگوں کو قادیانی مذہب قبول کرنے پر اکسانے کے الزام میں آٹھ افراد کو گرفتار کر لیا ہے جبکہ ایک ملزم محکمہ انہار رحیم یار خان کا ایس ای فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق گزشتہ روز نماز جمعہ کے بعد چک نمبر چھ عباسیہ میں محکمہ انہار رحیم یار خان کے ایس ای چوہدری نذیر احمد کے ہمراہ سرکاری جیپ پیجارو اور سوزو کی جیپ نمبر 7900۔ بی آر بی میں سوار قادیانیوں کی آٹھ رکنی جماعت پہنچی اور لوگوں میں مفت ادویہ تقسیم کرنے کے بہانے قادیانیت کی تبلیغ شروع کر دی۔ ان میں قادیانیت کے بارے میں کتابچے اور دوسرا مواد تقسیم کرنا شروع کر دیا اور انہیں قادیانی مذہب قبول کرنے کے لیے ترغیب و تحریص دینے لگے۔ ملزمان نے لوگوں کو اکٹھا کر کے وی سی آر پر مرزا طاہر کی تقریر کی ویڈیو کیسٹ بھی دکھائی جس میں مسلمانوں کا تمسخر اڑایا گیا تھا۔ اطلاع ملنے پر تھانہ لیاقت پور کے ایس ایچ او چوہدری محمد حسین پولیس کی ایک جماعت لے کر موقع پر پہنچے تو پولیس کو دیکھ کر ایس ای انہار چوہدری نذیر احمد سرکاری گاڑی پیجارو میں بیٹھ کر فرار ہو گیا۔ تاہم پولیس نے آٹھ افراد کو زیر دفعہ 298 ت پ اور ایم پی او 16 کے تحت گرفتار کر کے قبضہ سے قادیانی لٹریچر دو آڈیو اور چھ ویڈیو کیسٹ اور ایک وی سی آر برآمد کر لیا۔ گرفتار کیے جانے والوں میں ڈیرہ کا مالک عبدالرزاق، علم دین، عبدالرشید، سید مشہود احمد، ڈاکٹر اظہر محمود (میڈیکل افسر)، ناصر چیمہ، عبدالمحب میجر (ریٹائرڈ)، بشیر احمد، عبدالرزاق بلوچ شامل ہیں۔ ملزموں میں بہاولپور میڈیکل کالج کے طلباء بھی ہیں، اس واقعہ پر تمام مکاتب فکر کے افراد نے شہر میں ایک احتجاجی جلوس نکالا۔ جلوس نے شہر کی سڑکوں پر گشت کیا اور ایس

ای انہار کی فوری گرفتاری کا مطالبہ کیا۔

(روزنامہ مساوات لاہور 29 نومبر 1989ء، روزنامہ امروز ملتان 26 نومبر 1989ء)

☐ صادق آباد پولیس نے آج دو قادیانیوں کو اپنے مسلمان ملازم کو جبراً قادیانی بنانے کے الزام میں گرفتار کرلیا ہے۔ پولیس رپورٹ کے مطابق ایف سی چوک صادق آباد میں کمانی میکر دو قادیانی محمود اور نصیر اپنے ملازم خادم حسین کو قادیانی مذہب اختیار کرنے پر تبلیغ کر رہے تھے۔ اور قادیانی لٹریچر بلند آواز میں پڑھ رہے تھے اسی اثناء میں کسی نے پولیس کو اطلاع کردی۔ پولیس نے فوراً چھاپہ مار کر ان کے قبضے سے بھاری مقدار میں لٹریچر برآمد کرلیا۔ قادیانیوں کے خلاف دفعہ 298 ت پ کے تحت مقدمہ درج کر کے انہیں گرفتار کر کے تفتیش شروع کردی۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی یکم مئی 1984ء)

☐ ملتان میں مقامی مجسٹریٹ نے مرزائیت کا پرچار کرنے پر ملتان کے 2 قادیانی دکاندار بھائیوں کو چھ چھ سال قید بامشقت، چھ چھ ماہ قید تنہائی اور 30'30 ہزار روپے جرمانہ کی سزا کا حکم سنایا ہے۔ عدم ادائیگی جرمانہ کی صورت میں ملزمان کو مزید ڈیڑھ ڈیڑھ سال قید کی سزا بھگتنی ہوگی۔ استغاثہ کے مطابق تغلق روڈ ملتان پر واقع اتحاد شوز کے مالکان محمد حنیف اور محمد احسن نے اپنے ہمسایہ دکاندار محمد اسلم کے ذریعے محمد حسین اور محمد رفیق دکانداروں کو اپنی دکان پر بلا کر تینوں دکانداروں کو مرزائیت کا پرچار کیا۔ ملزمان نے انہیں بتایا کہ وہ قادیانی ہیں اور مرزا غلام احمد پر ایمان رکھتے ہیں جو کہ نعوذ باللہ مہدی مسیح اور آخری نبی ہیں۔ ملزمان نے ان دکانداروں کو مذہبی کتابیں ''ایک غلطی کا ازالہ'' اور ''ستارہ قیصر'' پڑھنے کے لیے دیں۔ ان دکانداروں نے لوگوں کو بتایا کہ ملزمان نے انہیں قادیانی مذہب اختیار کرنے کی دعوت دی ہے، جس پر لوگ مشتعل ہوگئے اور جلوس کی شکل میں تھانہ پرانی کوتوالی پہنچ کر ملزمان کے خلاف مقدمہ درج کرنے کا مطالبہ کیا، جس پر پولیس تھانہ پرانی کوتوالی نے ملزمان کے خلاف زیر دفعہ 298 بی اور 298 سی ت پ کے تحت مقدمہ درج کیا اور ملزمان سے مزید ایک کتاب ''قبول احمدیت'' بھی برآمد کی تھی۔

(روزنامہ نوائے وقت 29 نومبر 1990ء)

☐ وزیراعظم پاکستان بے نظیر بھٹو کے والد محترم کے دور حکومت میں ہی قادیانی اقلیت کو غیر مسلم قرار دیا گیا تھا۔ یہ فیصلہ بے ضابطہ نہیں بلکہ مکمل طور پر باضابطہ تھا، جس کی تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں۔ یہ باضابطہ فیصلہ 1973ء کے آئین کا جزو بنا دیا گیا تھا۔ اب کوئی اخبار اس قادیانی اقلیت کو غیر مسلم کی بجائے مسلم لکھنا شروع کردے تو یہ 1973ء کے آئین کی خلاف ورزی ہے جبکہ روزنامہ ''الفضل'' ربوہ نے قادیانی غیر مسلم اقلیت کو ''مسلم'' لکھنا شروع کردیا ہے۔ وزیراعظم پاکستان 1973ء کے آئین کی آٹھویں ترمیم کرانا چاہتی ہیں مگر وہ 1973ء کے آئین ہی کو توختم کرانا نہیں چاہتیں؟ پھر روزنامہ ''الفضل'' کو یہ چھوٹ کیوں ملی ہوئی ہے کہ وہ آئین 1973ء کی خلاف ورزی کر رہا ہے اور اس کی کوئی گرفت نہیں ہو رہی؟ 26 اپریل 1984ء کو بھٹو اور حکومت کے متذکرہ صدر فیصلے اور آئین 1973ء کے عین مطابق ایک صدارتی آرڈیننس جاری کیا گیا تھا، جس

کی شق نمبر 2 میں وضاحت کی گئی تھی کہ قادیانی اپنے آپ کو مسلم نہیں کہہ سکتے، مسلم نہیں لکھ سکتے، مسلم ظاہر نہیں کر سکتے۔ اس حکم کی خلاف ورزی پر تین سال قید اور جرمانے کی سزا کے مستوجب ہوں گے۔ 26 اپریل 1984ء کا یہ صدارتی آرڈیننس آج بھی برقرار ہے جسے ملک کی تمام عدالتیں درست قرار دے چکی ہیں۔ لہٰذا اس آرڈیننس کے تحت روزنامہ ''الفضل'' کا ایڈیٹر تین سال قید اور جرمانے کی سزا کا مستوجب ہے۔ اس معاملے کا دوسرا پہلو یہ ہے اور یہ پہلو اولین اہمیت کا حامل ہے کہ 26 اپریل 1984ء کو اس وقت کے عوامی نمائندوں اور حکمرانوں نے آئین 1973ء کے تحت ہی اس روزنامہ ''الفضل'' کو بند کیا تھا پھر وزیر اعظم پاکستان بے نظیر بھٹو کی حکومت نے 26 نومبر 1988ء کو اسے بحال کیونکر کر دیا؟ جبکہ بے نظیر بھٹو پاکستانی عوام سے بار بار وعدہ کر چکی ہیں کہ وہ ہر معاملے میں آئین اور قانون کی برتری قائم رکھیں گی۔ اب روزنامہ ''الفضل'' ربوہ غیر مسلم اقلیت کو مسلم لکھ رہا ہے جبکہ متذکرہ صدر آرڈیننس کی شق نمبر 60 میں یہ وضاحت بھی موجود ہے کہ جو اخبار اس اقلیت کو مسلم لکھے گا اس کا ڈیکلریشن منسوخ کر دیا جائے گا۔ یہ پیپلز پارٹی کی حکومت کا فرض ہے کہ وہ اس اخبار کا ڈیکلریشن منسوخ کر دے۔ ہم اس تفصیل میں سردست نہیں جانا چاہتے کہ ''الفضل'' اور بھی کیا کیا فتنے پھیلا رہا ہے اور ان فتنوں کو اسی طرح برداشت کیا جاتا رہا تو پھر کیا کیا ناخوشگوار نتائج سامنے آئیں گے۔

(جاوید رشید لیاقت آباد کراچی ہفت روزہ تکبیر کراچی 8 نومبر 1990ء)

❑ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت گولارچی نے گولارچی کے اس علاقے میں قادیانیوں کی بڑے پیمانے پر سرگرمیوں پر شدید تشویش کا اظہار کیا ہے۔ بتایا جاتا ہے کہ کنری سے آئے ہوئے دو قادیانی ڈاکٹر سادہ لوح دیہاتیوں کو قادیانی بنانے کے لیے لالچ اور ترغیبات کے ہتھکنڈے استعمال کر رہے ہیں اور اس علاقے میں قادیانی وسیع پیمانے پر اراضی خرید رہے ہیں۔ ربوہ سے بڑے پیمانے پر آیا ہوا لٹریچر اور کیسٹ وغیرہ بھی تقسیم ہو رہے ہیں، جس سے علاقے میں کشیدگی اور شدید بے چینی پیدا ہو گئی ہے۔ مجلس تحفظِ ختم نبوتؐ کے بیان میں کہا گیا ہے کہ اگر فوری طور پر ان سرگرمیوں کی روک تھام نہیں ہوئی تو امن وامان کا مسئلہ پیدا ہو سکتا ہے۔ اس لیے متعلقہ حکام فوری طور پر اپنی ذمہ داریاں پوری کریں۔

اس مطالبے کی پذیرائی کے سلسلے میں یہ اصولی بات سمجھنے کی ہے کہ قادیانیوں کے مذہبی حقوق کا معاملہ ملک کی دوسری اقلیتوں سے مختلف ہے۔ غیر قادیانی اقلیتوں کے مذاہب اسلام سے الگ اور مسلمہ حیثیت رکھتے ہیں۔ وہ نہ تو اسلام کی آڑ لیتے ہیں اور نہ انہوں نے اسلام میں کوئی نقب لگائی ہے۔ قادیانیت اسلام میں مداخلت مجرمانہ کی حیثیت رکھتی ہے، جس سے مسلمانوں کا مشتعل ہونا بالکل فطری بات ہے۔ پھر یہ کہ قادیانی اپنی تنظیمی قوت بڑھانے کے لیے مسلمانوں کے درمیان رہ کر سازش اور منصوبہ بندی کی جو حکمت عملی اپنائے ہوئے ہیں وہ مزید خطرات کا پیش خیمہ ہے۔ چنانچہ قادیانیوں کی سرگرمیوں سے جب اشتعال پیدا ہوتا ہے اس پر توجہ دی جانی ضروری ہے، کیونکہ یہ اشتعال واقعتاً امن وامان کا مسئلہ پیدا کرنے کا امکان اور اہلیت رکھتا ہے۔ چنانچہ ہم مجلس تحفظِ ختم نبوت گولارچی کے مطالبے کی تائید کرتے ہوئے عرض کریں گے کہ قادیانیوں کی سرگرمیوں کی

تحدید کے لیے ضلعی اور صوبائی انتظامیہ فوری طور پر اپنی ذمہ داریاں پوری کریں۔

(اداریہ روزنامہ جسارت کراچی 14 دسمبر 1983ء)

- احمد پور شرقیہ کی پولیس نے 16 ایم پی او کے تحت ''مقام محمدیت کی تفسیر'' اور ''ایک حرف ناصحانہ'' نامی اشتعال انگیز پمفلٹ تقسیم کرنے پر چار قادیانیوں کو گرفتار کیا ہے۔ گرفتار ہونے والوں کے نام جلال احمد، عمیر احمد، منظور احمد اور محمد ظفر عرف مظفر احمد ہیں۔ پولیس کے مطابق یہ پمفلٹ ایک قادیانی وکیل مشتاق ارشاد کی رہنمائی میں تقسیم کیے گئے ہیں۔ احمد پور شرقیہ پولیس نے ان افراد کے خلاف مقدمہ درج کرلیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 8 مئی 1984ء)

- مرزا قادیانی کے اشعار پر مشتمل 87ء کا ربوہ کیلنڈر تقسیم کرنے پر تھانہ ربوہ پولیس نے دو قادیانیوں کے خلاف 298 سی کے تحت مقدمہ درج کر کے ایک ملزم خلیل قادیانی کو گرفتار کرلیا ہے۔ جبکہ دوسرا فرار ہو گیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 7 مارچ 1987ء)

- اٹک میں شادی کارڈ پر قرآنی آیت لکھنے کے الزام میں ایک قادیانی مبارک احمد کو 6 ماہ کی قید کی سزا سنائی گئی ہے۔ بعد ازاں اسے ڈسٹرکٹ اینڈ سیشن جج اٹک کی ضمانت پر رہا کر دیا گیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 اپریل 1988ء)

- ڈیرہ غازی خاں میں پولیس نے مقامی دفتر روزگار کے منیجر محمد اکرم کو قادیانی لٹریچر تقسیم کرنے اور اپنے سٹاف کو قادیانیت کی تبلیغ کرنے کے الزام میں گرفتار کرلیا ہے۔ یاد رہے کہ پولیس نے ایک ماہ قبل محمد اکرم اور حافظ فرقان احمد کے خلاف زیر دفعہ 295 مقدمہ درج کیا تھا اور حافظ فرقان کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 24 جولائی 1984ء)

- چنیوٹ کے اسسٹنٹ کمشنر سردار جاوید محمود نے اسلامی انقلابی محاذ پاکستان کے سربراہ ملک رب نواز ایڈووکیٹ کی درخواست پر قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد کے خلاف پولیس کو قانونی کارروائی کرنے کا حکم دے دیا۔ تفصیلات کے مطابق آج اسلامی انقلابی محاذ پاکستان کے سربراہ ملک رب نواز ایڈووکیٹ نے اسسٹنٹ کمشنر چنیوٹ سردار جاوید محمود کو ایک تحریری درخواست پیش کی، جس میں کہا گیا ہے کہ 25 مئی 84ء کو وہ اپنی بیٹھک میں اپنے دوستوں کے ہمراہ بی بی سی لندن کی اردو نشریات کا پروگرام سن رہا تھا، جس میں مرزا طاہر احمد کا انٹرویو بھی نشر کیا گیا۔ اس انٹرویو میں مرزا طاہر احمد نے اپنے آپ کو مسلمان کہا اور اپنی جماعت کو اسلام کی تبلیغ کرنے کی حقدار جماعت قرار دیا اور اپنی جماعت کا تعارف اسلام کے نام پر کرایا۔ اس طرح اس نے جان بوجھ کر امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کی ہے۔ مرزا طاہر احمد پاکستان کا شہری ہے اور حالیہ سفر اس نے پاکستانی پاسپورٹ پر ہی کیا ہے اور اپنی تمام جائیداد کے انتقال کے سلسلے میں بھی اس نے اپنے آپ کو پاکستان کا شہری تسلیم کر رکھا ہے۔ ملک رب نواز ایڈووکیٹ نے مزید کہا کہ مرزا طاہر احمد کا انٹرویو سن کر اس کے جذبات شدید مجروح ہوئے ہیں کیونکہ مرزا طاہر احمد نے اپنے کفر کو اسلام قرار دے کر اسلام کی توہین

کی ہے اور ضابطہ فوجداری کی دفعہ 188 میں یہ درج ہے کہ اگر کوئی شخص جو پاکستان کا شہری ہو' پاکستان سے باہر جا کر بھی کسی جرم کا ارتکاب کرتا ہے جسے تعزیرات پاکستان میں جرم قرار دیا گیا ہے، وہ اسی طرح سزا کا حقدار ہوگا جس طرح کوئی شخص پاکستان کی سرزمین پر جرم کا مرتکب ہوتا ہے۔ لہٰذا مرزا طاہر احمد کے خلاف تعزیرات پاکستان کی دفعہ 298 بی سی کے تحت مقدمہ درج کیا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 27 مئی 1984ء)

❑ ملک بھر میں مذہبی دل آزاری پر مشتمل لٹریچر تقسیم کرنے والے قادیانی گروہ کے سرغنہ حفیظ احمد کو گرفتار کرلیا گیا ہے بتایا گیا ہے کہ ان دنوں ملک بھر میں خاص طور پر صوبہ پنجاب کے شہروں اور دیہات میں مذہبی منافرت پر مشتمل پمفلٹ (مباہلہ) قادیانیوں کی طرف سے تقسیم کیا جارہا ہے، جس سے مسلمانوں کے جذبات مجروح ہورہے ہیں۔ اس پمفلٹ سے ملک بھر میں علماء کا احتجاج جاری تھا، لیکن تاحال کوئی گرفتاری عمل میں نہیں آئی تھی، جس سے خاص طور پر مذہبی حلقوں میں بے چینی پائی جاتی تھی۔ ویسٹریج پولیس نے چوہڑ پال میں مقیم حفیظ احمد کو اس وقت گرفتار کرلیا جب وہ بذات خود یہ پمفلٹ تقسیم کررہا تھا۔ اس کے خلاف تحفظِ امن عامہ آرڈیننس اور 298 (سی) ت پ کے تحت نشاندہی کرکے مزید تفتیش شروع کردی گئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت راولپنڈی 31 جولائی 1988ء)

❑ چنیوٹ میں گزشتہ روز ریذیڈینٹ مجسٹریٹ ربوہ نے ڈاکٹر غلام حسین قادیانی کو امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے 'نو' ماہ قید کی سزا سنائی ہے۔ ڈاکٹر غلام حسین پر ایک الزام یہ ہے کہ اس نے عدالت کے باہر اذان دی تھی اور دو اشتعال انگیز پمفلٹ شائع کرکے تقسیم کیے تھے جس میں مرزا قادیانی کو اللہ کا سچا نبی کہا گیا تھا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 29 نومبر 1988ء)

❑ گورنمنٹ کالج شیخوپورہ کے احاطہ سے ایک قادیانی سینکڑوں پمفلٹ سمیت پکڑ لیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق عبدالقدیر نامی قادیانی آج دوپہر کالج میں کسی کام کی غرض سے آیا تھا۔ اس وقت اس کے پاس قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد کے دستخطوں کے ساتھ جاری ہونے والے 4 صفحات پر مشتمل ایک پمفلٹ کی سینکڑوں کاپیاں تھیں۔ اس پمفلٹ میں قادیانی جماعت کے نام پیغام تھا کہ ہر احمدی کم از کم ایک مسلمان کو ضرور قادیانی کرلے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 16 مئی 1984ء)

❑ ایک سروے کے مطابق قادیانی فرقہ کے پیروکاروں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے مطابق مشرق وسطیٰ کے ممالک میں اپنے ایجنٹ بھیجنے کا سلسلہ شروع کردیا ہے۔ اس سلسلے میں پاکستانیوں کو باہر بھیجنے والے متعلقہ ادارے کے بعض اہلکاروں کے بارے میں پتہ چلا ہے کہ وہ قادیانی فرقے سے تعلق رکھنے والے افراد کو باہر بھجوانے میں غیر معمولی دلچسپی لے رہے ہیں اور اب تک کئی قادیانیوں کو مسلمان ظاہر کرکے مشرق وسطیٰ بھجوا چکے ہیں۔ اس سلسلے میں جو تفصیلات موصول ہوئی ہیں ان کے مطابق پاسپورٹوں میں یہ قادیانی مذہب کے

خانے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہاں صرف اسلام درج کراتے ہیں جبکہ آئین کی رو سے وہ اسلام کے دائرے سے خارج قرار دیئے جاچکے ہیں مگر پاسپورٹوں میں ایسا کوئی ذکر نہیں ہوتا کہ باہر جانے والے کا تعلق قادیانی فرقہ سے ہے۔ ایسی اطلاعات بھی ملی ہیں کہ آج تک کوئی ایسا پاسپورٹ نہیں دیکھا گیا جس پر قادیانیت کا کوئی ذکر ہو۔ مزید پتہ چلا ہے کہ اس فرقہ کے بڑوں کی طرف سے اس بات کی کوشش کی جارہی ہے کہ ان کے آدمی اسلامی ممالک میں جائیں جہاں انہیں اہم اور حساس مقامات پر تعینات کیا جائے تاکہ ان حکومتوں کی اندرونِ خانہ سرگرمیوں کے بارے میں اہم معلومات حاصل کی جاسکیں۔ ان میں دفاع کا شعبہ خاص طور پر قابل ذکر ہے اور مشرق وسطیٰ کے بعض ممالک میں دفاع سے متعلق اہم دفاتر ہیں جہاں ان لوگوں کو ملازمتیں دلائی جاتی ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 7 فروری 1984ء)

❑ چنیوٹ (نامہ نگار) ضلعی انتظامیہ کے احکامات کی خلاف ورزی کرنے پر قادیانیوں کے سات سرکردہ افراد کے خلاف مقدمہ درج کر کے چار کو گرفتار کرلیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ میں انجمن خدام الاحمدیہ اور الجنہ اماء اللہ کے تحت بیت اقصیٰ اور فٹ بال گراؤنڈ پر سپورٹس کے نام پر اجتماعات کرنے اور سپیکر کے استعمال کرنے کے لیے اجازت لی، جس کا عالمی مجلس تحفظِ ختم نبوتؐ کے رہنماؤں نے نوٹس لیا اور ضلعی انتظامیہ کو آگاہ کیا کہ بیت اقصیٰ ان کی عبادت گاہ ہے، اس میں سپورٹس یا کھیلوں کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ دراصل قادیانی سپورٹس کی آڑ میں اپنے مذہبی اجتماعات منعقد کرنا چاہتے ہیں جو امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی ہے۔ ضلعی انتظامیہ نے اس سلسلہ میں منظوری کے احکامات واپس لے لیے، لیکن گزشتہ روز خطیب ربوہ مولانا خدا بخش نے درخواست دی اور مولانا اشرف ہمدانی، مولانا فقیر محمد اور صاحبزادہ طارق محمود نے گزشتہ شب ربوہ میں انتظامیہ کے افسران کو بتایا کہ قادیانی قانون کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اجلاس منعقد کررہے ہیں، جس پر انتظامیہ نے 298 سی کے تحت سات افراد کے خلاف پرچہ درج کر کے 4 افراد مرزا خورشید احمد ناظم امور عامہ، مرزا غلام احمد، محمد علی اور عبدالغفور کو گرفتار کرلیا جبکہ تین ملزمان عبدالغفور ایڈووکیٹ سرگودھا، حافظ مظفر احمد پرنسپل جامعہ احمدیہ ربوہ اور فدا حسین وڑائچ کی گرفتاری کے لیے پولیس چھاپے مار رہی ہے۔ یاد رہے کہ مرزا خورشید احمد اور مرزا غلام احمد مرزا طاہر خلیفہ ربوہ کے چچازاد بھائی ہیں۔

دوسری طرف قادیانیوں نے دوسرے روز بھی 11 بجے تک اجلاس جاری رکھا۔ بتایا گیا ہے کہ اس کے بعد قادیانیوں نے اقصیٰ چوک سے ریلوے پھاٹک تک جلوس نکالا جن میں غلام احمد کی جے اور انجمن خدام الاحمدیہ زندہ باد کے نعرے لگائے گئے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 22 اکتوبر 1989ء)

❑ ایک مذہبی جماعت کراچی کے اعلامیہ میں کہا گیا ہے کہ پچھلے دنوں ملیر کالونی میں طاہر نامی قادیانی نے ایک کمسن مسلمان کو ورغلا کر قادیانی بنالیا تھا۔ مقامی مسلمانوں کے مطالبے پر قادیانی کو گرفتار کرلیا گیا اور دفعہ 298 سی کے تحت مقدمہ درج کرلیا گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 21 جنوری 1988ء)

❑ چنیوٹ میں عبادت گاہ کو مسجد تحریر کرنے پر پولیس نے ربوہ کے ایک قادیانی محمد یوسف کو گرفتار کرلیا۔ تفصیلات کے مطابق یوسف نے اپنی دکان کی تشہیر کے لیے ایک اشتہار چھپوا کر بانٹا جس میں قادیانیوں کی عبادت گاہ کو مسجد اقصیٰ لکھا گیا تھا۔ جب یہ بات پولیس کے علم میں آئی تو اس کو زیر دفعہ 298 بی کے تحت مقدمہ درج کر کے گرفتار کرلیا گیا۔

(روزنامہ نوائے وقت 31 ستمبر 1985ء)

❑ پچھلے دنوں فیصل آباد میں کچھ قادیانیوں کو سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگا کر جلوس نکالنے پر پولیس نے حراست میں لے لیا تھا۔ جناب حنیف رامے نے اپنے ایک بیان میں جو ایک مقامی روزنامے میں شائع ہوا، اس واقعہ پر نہ صرف اپنے غیظ وغضب کا اظہار کیا ہے بلکہ اس کے نتیجہ میں (خاکم بدہن) پاکستان اور اہل پاکستان پر نازل ہونے والے عذاب سے ڈرایا بھی ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ کون سے محرکات ہیں جن کے زیر اثر انہوں نے یہ بیان داغا ہے۔ آیا یہ اس لادینی ذہن کی عکاسی ہے، جس کے ہاتھوں مجبور ہو کر وہ اکثر علماء، دینی جماعتوں اور پاکستان میں نفاذ اسلام کے متعلق اس قسم کی گوہر افشانیاں فرماتے رہتے ہیں یا اپنی سیاسی پست قامتی کو ایڑیوں کے بل کھڑے ہو کر بلند ظاہر کرنے کی سیاسی کوشش ہے یا سسرالی رشتوں کی پاسداری مقصود ہے۔

انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ قادیانیوں نے نہ صرف خاتم النبیین ﷺ کی ختم نبوتؐ پر ڈاکہ ڈالا ہے بلکہ اس ''بعد از خدا بزرگ توئی'' کے مصداق خلاصہ کائنات وسید البشر سے آگے بڑھنے کی ناپاک جسارت بھی کی ہے۔ وہ جب محمد رسول اللہ کہتے ہیں یا اس طرح کے بیج سینوں پر آویزاں کرتے ہیں تو اس سے اُن کی مراد ہرگز محمد بن عبداللہ (فداہ امی وابی) نہیں ہوتے بلکہ غلام احمد قادیانی ہوتا ہے جیسا کہ قاضی ظہور الدین اکمل نے غلام احمد قادیانی کی تعریف میں لکھا تھا کہ

محمد پھر اُتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر 25 اکتوبر 1916ء)

یہ نظم مرزا غلام احمد قادیانی کے سامنے پڑھی گئی اور انہوں نے اسے بے حد پسند کیا۔ مرزا بشیر الدین محمود کہتے ہیں۔ ''یہ بالکل صحیح ہے کہ ہر شخص ترقی کرسکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پاسکتا ہے۔ حتیٰ کہ محمد رسول ﷺ سے بھی بڑھ سکتا ہے۔''

(الفضل قادیان 17 جولائی 1933ء)

برصغیر میں انگریز کے اقتدار و استعمار کو استحکام دینے اور اہل وطن کو غلامی کے شکنجے میں کسنے میں ہر طرح کا تعاون وہ سرمایہ سعادت ہے جس پر ہر قادیانی فخر کرتا ہے۔ وہ ہمیشہ انگریزوں کے ہاتھوں عالم اسلام کی

شکست و ہزیمت پر خوشیاں مناتے اور انگریزوں کی فتح و کامرانی اور توسیع حکومت کے لیے دعائیں مانگتے رہے۔ انہوں نے انگریز حکمرانوں کی مدح سرائی میں کتابیں لکھ لکھ کر الماریاں بھر دیں۔

قادیانیوں کی عبادت گاہوں سے کلمہ طیبہ اتارنے پر راے صاحب بہت برہم ہیں۔ لیکن انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ یہ کلمہ، یہ مساجد اور یہ اسلامی اصطلاحات ملت اسلامیہ کے شعائر ہیں۔ ان سے ان کا تشخص قائم ہے۔ کوئی غیر مسلم اگر انہیں اختیار کرتا ہے تو عامۃ الناس کو دھوکہ دے کر اپنے آپ کو ملت اسلامیہ کا حصہ ظاہر کرتا ہے۔ ہر ملت کے تحفظ ذات کا تقاضہ ہے کہ وہ اپنے شعائر کا تحفظ کرے اور کسی دوسرے دھوکے باز کو اس کی اجازت نہ دے کہ وہ اس تشخص کو گم کر دے۔ وہ اکثر اپنی قرآن فہمی کے دعوے کرتے رہتے ہیں۔ مگر یاد نہیں رہا کہ قرآن حکیم نے منافقین پر کتنی لعنت و تشنیع کی ہے۔ ان کی دسیسہ کاریوں کا پردہ چاک کیا۔ ان کی مذمت میں ایک سورت مخصوص کر دی، انہیں عذاب الیم کی وعید سنائی ہے اور حد یہ ہے کہ اپنے پیغمبر کو ان کے خلاف جہاد کرنے اور ان کے ساتھ سختی کے ساتھ پیش آنے کا حکم دیا ہے۔

افسوس کہ یہ دانشور وہ واقعہ بھی نظر انداز کر گیا جو تاریخ اسلامی میں مسجد ضرار کے نام سے مشہور و معروف ہے۔ یہ مسجد جو قادیانیوں کی طرح بظاہر مسلمان اور بباطن دشمنِ اسلام لوگوں نے تعمیر کی تھی اور یہ ظاہر کر کے تعمیر کی تھی کہ اس میں عبادت کریں گے، نماز پڑھیں گے۔ اگر قادیانیوں کی مساجد یا ان کے جسموں پر آویزاں کلمہ کلمہ ہے تو یہ مسجد بھی مسجد تھی، خدا کا گھر تھی مگر خود اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کو حکم دیا کہ اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دی جائے۔ راے صاحب اگر اس وقت موجود ہوتے تو شاید وہاں بھی ایک ایسا ہی دانشورانہ بیان داغتے اور مسلمانوں کو آنے والے عذاب سے ڈراتے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 6 مارچ 1985ء)

☐ گوجرانوالہ میں صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے قادیانیت کی تبلیغ کرنے اور شان رسالتؐ میں گستاخی کرنے پر ایک قادیانی کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ ایڈیشنل اینڈ سیشن جج گوجرانوالہ چوہدری عطاء المحسن ملک نے قادیانیت کے مبلغ ہدایت اللہ کی درخواست ضمانت مسترد کر دی۔ قبل ازیں ملزم کی ضمانت ماتحت عدالت سے بھی مسترد ہو چکی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 11 مارچ 1987ء، روزنامہ جنگ لاہور 11 مارچ 1987ء)

☐ جب سے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا گیا ہے اور انہیں اسلامی اصطلاحات کے استعمال سے منع کیا گیا ہے، اسی وقت سے قادیانیوں کے دل و دماغ غصے سے کھول رہے ہیں وہ امت مسلمہ کے اس فیصلہ کے خلاف مسلسل احتجاج کر رہے ہیں اور اپنے آپ کو غیر مسلم اقلیت تسلیم کرنے پر قطعاً تیار نہیں ہیں۔ وہ مختلف طریقوں سے اپنے غم و غصہ کا اظہار کر رہے ہیں۔ نہ انہوں نے اقلیتی انتخابی فہرستوں میں نام درج کرائے ہیں اور نہ ہی احمدی اقلیت کے لیے مخصوص سیٹوں پر امیدوار کھڑے کیے ہیں۔ کبھی وہ ٹیلی فون ڈائریکٹریوں سے نام پتے نوٹ کر کے گمنام خطوط کی مہم شروع کر دیتے ہیں اور کبھی کسی قریب المرگ سیاسی لیڈر سے اپنی ہمدردی میں بیان حاصل کر کے شائع کر دیتے ہیں۔ اس طرح وہ دنیا بھر میں یہ تاثر پیدا کرنے کوشش کر رہے ہیں کہ

پاکستان میں احمدی اقلیت پر سخت ظلم ہو رہا ہے اور انہیں نہ اپنے مذہبی شعائر پر عمل کرنے کی آزادی حاصل ہے نہ ہی ان کے سیاسی اور اقتصادی حقوق محفوظ ہیں۔

پچھلے دنوں فیصل آباد میں چند قادیانی نوجوان جب اپنے سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگا کر اپنے مسلمان ہونے کا مظاہرہ کرنے لگے تو مسلم اکثریت میں اشتعال پیدا ہو گیا۔ اگر ضلعی انتظامیہ بروقت کارروائی کر کے ان قادیانی نوجوانوں کو گرفتار نہ کر لیتی تو شہر بھر میں فرقہ وارانہ فسادات پھوٹ پڑنے کا خطرہ پیدا ہو گیا تھا۔ اس پر ایک امریکہ پلٹ دانشور حنیف رامے کی رگ حمیت پھڑک اٹھی اور انہوں نے مسلمانوں پر دشنام طرازی کی کہ تم پر قہر الٰہی ٹوٹنے والا ہے کیونکہ تم نے کلمہ طیبہ کی توہین کی ہے۔ تم پر اللہ کا غضب نازل ہونے والا ہے کیونکہ تم نے ایک غیر مسلم اقلیت کی مذہبی آزادی چھین لی ہے۔

جیسا کہ ہم پہلے عرض کر چکے ہیں قادیانیوں اور مسلمانوں میں حالیہ مخاصمت قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کی وجہ سے پیدا ہوئی کیونکہ قادیانی اپنے آپ کو اقلیت تسلیم کرنے پر تیار نہیں ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ مسلمان اپنا نام چاہے کچھ اور رکھ لیں ہم اپنے آپ کو غیر مسلم تسلیم کرنے پر تیار نہیں ہیں۔ اگر ہمارے یہ دانشور جنہوں نے قادیانیوں کے لیے اقلیت کا لفظ ہی استعمال کیا ہے قادیانیوں کو واقعی اقلیت تسلیم کرنے پر تیار کر لیں تو یہ سارا جھگڑا آج ہی ختم ہو جائے لیکن قادیانی نہ مرزا غلام احمد کی نبوت چھوڑنے کے لیے تیار ہیں نہ اسلام کو۔ وہ بیک وقت امت محمدیہ میں بھی شامل رہنے پر مصر ہیں اور امت غلام احمدیہ میں بھی، حالانکہ سیدھی سی بات ہے کہ جب تم نے ایک نیا نبی کھڑا کر ہی لیا ہے تو اب اسلام کی جان چھوڑ دو جو شرک فی النبوۃ کو برداشت نہیں کرتا لیکن قادیانی ہیں کہ پچھلے ساٹھ ستر برس سے امت مسلمہ سے متھا لگائے ہوئے ہیں۔ انگریزوں کے دور میں چونکہ انہیں حکومت کی سرپرستی اور تائید حاصل تھی اس لیے وہ مسلمانوں کے سینے پر مونگ دلتے رہے۔ مسلمان انہیں جسد ملت سے کاٹنے کے لیے چیختے چلاتے رہے لیکن حکومت نے ان کی ایک نہ چلنے دی حتیٰ کہ حضرت علامہ اقبالؒ جیسے روشن خیال اور وسیع القلب شخص نے بھی انہیں جسد ملت کا ناسور قرار دے کر انگریزی حکومت سے مطالبہ کیا کہ چونکہ انہوں نے نبوت کا اجراء کر کے امت مسلمہ کی وحدت میں نقب لگائی ہے اس لیے انہیں مسلمانوں سے الگ کمیونٹی قرار دیا جائے لیکن انگریزوں نے قادیانیت کو ایک الگ مذہب قرار دینے سے انکار کر دیا اور انہیں مسلمانوں ہی میں شامل رکھا، بلکہ انہوں نے مسلمانوں کے حصے کی ساری مراعات بھی قادیانیوں پر نچھاور کر دیں۔ اس طرح صنعت و معیشت اور تعلیم و تجارت میں یہ اپنے حصے سے کئی گنا مراعات پر قابض ہو گئے۔ اب انہیں یہ خطرہ ہے کہ اپنے آپ کو مسلمانوں سے الگ قوم تسلیم کرنے پر ہماری ساری مراعات چھن جائیں گی اور ہمیں اسمبلی اور سرکاری ملازمتوں میں بھی اپنے کوٹے پر اکتفا کرنا پڑے گا۔ اس وجہ سے یہ امت مسلمہ میں شامل رہنے پر مصر ہیں۔ پنجابی کا محاورہ ہے کہ گھر والے مانتے نہیں لیکن ہم دو دو ہو کر سو لیں گے۔ بھئی جب امت مسلمہ آپ کو اپنے ساتھ شامل رکھنے پر تیار نہیں تو آپ کیوں ساتھ چمٹے رہنے پر مصر ہیں؟ آپ کیوں الگ نہیں ہو جاتے؟ اگر آج قادیانی اپنے آپ کو مسلمانوں سے ایک الگ مذہبی فرقہ تسلیم کر لیں تو سارا جھگڑا ختم ہو جائے۔

ہمارے امریکہ پلٹ دانشور نے کلمہ طیبہ کے بیج اکھاڑنے پر قادیانیوں کے حق میں ہمدردی کی لہر پیدا کرنے کی کوشش کی ہے، بظاہر واقعی یہ بات سخت ناگوار نظر آتی ہے کہ جس کلمہ طیبہ کے فروغ کے لیے اسلام آیا تھا، اس کلمہ کو لوگوں کے سینے سے نوچ نوچ کر پھینکا جائے لیکن ذرا غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ اس قسم کے واقعات پہلے بھی گزر چکے ہیں۔ مسجد کو اسلام میں کس قدر تقدس حاصل ہے مسلمان اسے خدا کا گھر اور کعبہ کی بیٹی کہتے ہیں لیکن ہم سب کو معلوم ہے کو جب منافقین نے مدینہ طیبہ میں شرارت اور فساد کی خاطر ایک مسجد تعمیر کی اور حضور اکرم ﷺ سے درخواست کی آپ اس مسجد کا افتتاح فرمادیں تاکہ اسے برکت حاصل ہو جائے تو آپ نے افتتاح کرنے کی بجائے اس مسجد کو آگ لگوادی۔ قرآن میں آج بھی مسجد ضرار کے نام سے اس مسجد کا ذکر موجود ہے اور قیامت تک باقی رہے گا۔ منافقین نے اس دور میں بھی مسلمانوں میں یہ کہہ کر ہمدردی کی لہر پیدا کرنے کی کوشش کی تھی کہ دیکھو یہ کیسا نبی ہے جو خدا کے گھر کو آگ لگا رہا ہے؟ بعض کمزور دل ڈرنے لگے کہ کہیں ہم پر آفت نہ آجائے لیکن مسلمان جانتے تھے کہ جس مسجد کی بنیاد بدنیتی اور شرارت پر استوار ہوا سے جلا دینا ہی مناسب ہے۔ سوال یہ ہے کہ قادیانی نوجوانوں کو کلمے کے بیج لگا کر پریڈ کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ کیا وہ مسلمانوں کو یہ بتانا چاہتے تھے کہ ہم تمہارے اجتماعی فیصلے کو نہیں مانتے ''کرلو جو کرنا ہے''۔

مسٹر بھٹو نے قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے سے قبل ان کے خلیفہ مرزا ناصر کو اپنا موقف پیش کرنے کا پورا پورا موقع دیا تھا۔ مرزا ناصر نے کہا تھا کہ ہمارے نزدیک سارے مسلمان کافر ہیں اور صرف ہم مسلمان ہیں جس پر مسٹر بھٹو جیسے سیکولر شخص نے کہا تھا کہ آٹھ کروڑ مسلمانوں کو غیر مسلم قرار دینے سے بہتر ہے کہ دو تین لاکھ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا جائے۔

جب دو قوموں میں اشتراک کے سوتے خشک ہو جائیں، ایک قوم کے ہیرو دوسرے کے ولن بن جائیں، ایک کی خوشی پر دوسری قوم کو غم لاحق ہو جائے تو پھر دونوں کا الگ ہو جانا ہی بہتر ہوتا ہے۔ مسلمانوں اور قادیانیوں میں مرزا غلام احمد کے دعویٰ نبوت کے وقت سے ہی ''اٹ کتے داویر'' شروع ہو گیا تھا۔ انگریزوں نے بغداد فتح کیا تو جہاں مسلمانوں کے دلوں میں غم کی تاریکی چھا گئی تھی وہاں قادیان میں خوشی کے شادیانے بجنے لگے۔ اس کے بعد مسلمانوں کے ہر غم پر قادیان میں خوشی اور ہر خوشی پر وہاں صف ماتم بچھ گئی۔ اس صورت حال میں کیا یہ بہتر نہ تھا کہ دونوں کو الگ الگ قومیں قرار دے دیا جائے! ہمارے دانشور بھائی اگر واقعی ملک وملت کے بہی خواہ ہیں تو انہیں مسلمانوں کو رواداری کا درس دینے کے ساتھ ساتھ قادیانیوں کو بھی مشورہ دینا چاہیے کہ وہ مسٹر بھٹو کے اس تاریخی فیصلے کو خوش دلی سے تسلیم کرلیں اور باقی غیر مسلم اقلیتوں کی طرح پاکستان میں امن اور چین سے زندگی بسر کریں۔ اس ''اٹ کھڑکے'' سے انہیں اس کے سوا اور کچھ حاصل نہیں ہوگا کہ باہمی کدورتوں میں اضافہ ہوتا چلا جائے۔ آخر یہاں ہندو اور عیسائی اقلیتیں بھی تو رہ رہی ہیں، انہیں کبھی کوئی شکایت پیدا نہیں ہوئی۔ اگر قادیانی بھی تاریخی حقائق کو تسلیم کرلیں تو مسلمان ان کے حقوق سے بڑھ کر ان سے حسن سلوک کرنے کو تیار ہوں گے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 6 مارچ 1986ء)

# خدمتِ خلق کے نام پر قادیانیت کی تبلیغ

❑ گزشتہ چند برسوں سے ضلع ٹھٹھہ میں قادیانیوں کی تبلیغی سرگرمیاں تیز ہوگئی ہیں۔ ٹھٹھہ کی پسماندگی، بے روزگاری، مہنگائی، غربت وافلاس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قادیانیوں نے خدمت خلق کے نام پر ٹھٹھہ کے مختلف شہروں اور دیہات میں اپنی تبلیغی سرگرمیاں تیز کردی ہیں اور ملازمت' شادی' علاج معالجے کا جھانسہ دے کر اب تک سینکڑوں سادہ لوح مسلمانوں کو قادیانی بنایا جاچکا ہے۔

تحصیل میر پور ساکرو کے فلٹر پلانٹ گھارو اور گھارو شہر، لیٹ، لدھیا اور ساکرو شہر، پیر پکھو اور قرب و جوار کے دیہات قادیانیوں کی تبلیغی سرگرمیوں کے مراکز ہیں۔ ان علاقوں میں کراچی سے قادیانی فری میڈیکل کیمپ کے نام سے آتے ہیں یہ لوگ اب تک تحصیل ساکرو کے مختلف گاؤں میں امدادی کیمپ لگا چکے ہیں۔ فلٹر پلانٹ گھارو اور گھارو شہر میں قادیانیوں کی عبادت گاہیں بھی ہیں، جن میں نماز جمعہ بھی ادا کی جاتی ہے۔ گھارو شہر میں قادیانیوں کا بڑا محرک چوہدری مبشر منیجر نیشنل بینک گھارو ہے جو علاقے کے بااثر لوگوں سے تعلقات قائم کر کے ان کو آسان قسطوں پر فش فارمز اور پولٹری فارمز کے لیے قرضے دے کر قادیانیت کا پرچار کرتا ہے۔ اس کا ایجنٹ شاہد قادیانی ہے جو گھارو میں کراچی کے ایک روزنامے کا نمائندہ ہے اور اس کی گھارو میں طاہر ویڈیو سینٹر کے نام سے ایک دکان بھی ہے۔ یہ لوگوں سے رابطے قائم کر کے مبشر کے پاس لے آتا ہے۔ مبشر نے اب تک جن لوگوں کو فش فارم اور پولٹری فارم کے لیے قرضے دیے ہیں ان میں یار محمد خاص خیلی آف ساکرو، نبی بخش اوٹھار آف پیر پکھو وغیرہ شامل ہیں۔ ساکرو شہر میں قادیانیوں کا سرغنہ چوہدری بشیر مکینک ہے جو ڈرائیور طبقہ اور عام لوگوں میں قادیانیت کی تبلیغ کرتا رہتا ہے۔ ساکرو، گراڑھو، کیٹی بندر میں مقاطعہ پر زمین لینے والے اکثر و بیشتر قادیانی ہیں۔ اس کے علاوہ گوٹھ مولوی ابوبکر کلمتی، گوٹھ حاجی عبداللہ کلمتی، گوٹھ لاہو اوٹھار میں بھی مفت طبی سہولتوں کی آڑ میں تبلیغی مشن پر آتے رہتے ہیں۔

ٹھٹھہ شہر میں بھیل قبیلے کے بائیس افراد نے گزشتہ دنوں اسلام قبول کیا۔ ان لوگوں کی مالی پوزیشن نہایت کمزور تھی، جس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قادیانی وہاں پہنچے اور ان کو قادیانی بنانے کی کوششیں شروع کردیں جواب بھی جاری ہیں۔ چلیا شہر کے نزدیک رئیس قبیلے کے دو گاؤں قادیانیوں کی امدادی کارروائیوں سے متاثر ہو کر قادیانیت کے زیر اثر آچکے ہیں۔ مکلی اور ٹھٹھہ شہر میں سرکاری تعطیلات کے دنوں میں قادیانیوں کی آمد و رفت جاری رہتی ہے اور ٹھٹھہ شہر میں شکور مسافر خانہ میں رہائش پذیر سرمہ فروش تقریباً قادیانی ہیں، جن کا بڑا اوپ چوہدری اجمل ہے۔ یہ لوگ کراچی اور دیگر شہروں سے آنے والے قادیانیوں کو مختلف لوگوں سے ملاتے ہیں۔

بڈھا ٹالپر اور دیوان شوگرمل میں کچھ عرصہ پہلے قادیانی اپنی عبادت گاہ میں جمعہ کی نماز بھی پڑھا کرتے تھے۔اس کے علاوہ دیوان شوگرمل کے اندر اور بھی بہت سارے قادیانی ہیں جن میں سے بعض تو حال ہی میں مل سے نکالے گئے ہیں جن میں عبدالحفیظ قادیانی جس کی بہن مرزا طاہر کی بیوی ہے، شفیق قادیا نچس نے اس وقت گولا رچی میں دکان کھولی ہے' ڈاکٹر عبدالحلیم ڈپٹی منیجر جس نے اس وقت میر پور خاص میں کلینک کھولی ہے وغیرہ شامل ہیں۔

تحصیل شاہ بندر میں قادیانیوں کے بڑے مبلغ مبارک احمد سندھو' رشید احمد آرائیں' تنویر احمد آرائیں اور چوہدری رفیق احمد ہیں۔ چوہدری رفیق کی سپئیر پارٹس کی دکان چوھڑ جمالی شہر میں ہے جو کہ علاقے کے بااثر لوگوں سے تعلقات قائم کر کے کاشتکاروں اور کسانوں میں قادیانیت کی تبلیغ کرتا رہتا ہے۔ مبارک سندھو چوھڑ جمالی میں پہلے حاجی عبدالمجید میمن کے پیٹرول پمپ پر کام کرتا تھا اور اس کے پاس قادیانیوں کے اجلاس بھی ہوتے تھے۔ مقامی علمائے کرام کو ان سرگرمیوں کا علم ہوا تو انہوں نے مناسب اقدامات کر کے یہ سرگرمیاں بند کرادیں۔ مبارک سندھو آج کل دیہہ لانڈھی میں واقع عبدالمجید میمن کے پان فارم پر کام کرتا ہے وہ حاجی عبدالمجید میمن کے تمام کاروبار میں پارٹنر ہے اور وہاں قادیانیت کی تبلیغ کرتا رہتا ہے۔ مگسی قبیلے کے کچھ لوگ اس کے زیر اثر آ چکے ہیں اور گوٹھ کوڈاریو تحصیل شاہ بندر میں حاجی علی محمد سکھن میں ملاح قبیلے کے 19 افراد کو قادیانی بنادیا گیا ہے اور مبارک سندھو مچھلی کی تجارت کی آڑ میں بھی مچھیروں میں بھی قادیانیت کی تبلیغ کرتا رہتا ہے۔

لاڈیوں' کھڈیوں تحصیل شاہ بندر میں رشید احمد قادیانی نے جتوئی قبیلے کے ایک فرد عبدالعزیز ولد اللہ بخش جتوئی کو قادیانی بنادیا ہے۔ عبدالعزیز جتوئی رفیق قادیانی کے بیٹوں کے ساتھ لاڈیوں کے سکول میں تعلیم حاصل کرتا تھا۔ یہ قادیانی ایک مرتبہ پکنک کے بہانے اسے لاہور اور وہاں سے ربوہ لے گئے۔ چار ماہ کے بعد جب گھر واپس آیا تو دریافت کرنے پر الٹے سیدھے جواب دیتا رہا۔ بعد میں معلوم ہوا کہ قادیانیوں کے مرکز ربوہ میں ہی تھا۔ عبدالعزیز اب اپنے آپ کو عبدالعزیز کے بجائے عزیز احمد جتوئی لکھنے اور کہلوانے لگا اور دیوان شوگرمل میں قادیانیوں کو جمعہ کی نماز بھی پڑھانے لگا۔ مقامی علمائے کرام نے جتوئی قبیلے کے لوگوں سے تحقیق کرائی تو اس کے گھر سے قادیانی لٹریچر اور تربیتی نصاب کی کتابیں ملیں۔ پوچھ گچھ پر اس نے کسی بات کا کوئی معقول جواب نہ دیا۔ قادیانیوں کے ساتھ اس کے گہرے روابط اب بھی برقرار ہیں۔

گوٹھ دوھوموری تحصیل جاتی لاڈیوں کے نزدیک جوگی قبیلے کے نومسلموں کو رشید احمد قادیانی اور تنویر احمد قادیانی نے قادیانی بنادیا ہے۔ یہ کام دیہہ گجو پاری تحصیل جاتی کے غلام محمد چانڈیو نامی ایک چھوٹے زمیندار نے کیا ہے۔ غلام محمد چانڈیو آس پاس کے مسلمانوں کے بچوں کو قرآن شریف کی تعلیم دیتا تھا اور ان کے قاعدوں پر غلام محمد قادیانی لکھ دیا کرتا تھا وہ مقامی لوگوں کو قادیانیت کی تبلیغ بھی کرتا تھا مگر وہ حال ہی میں (20 اگست 1997ء کو) واصل جہنم ہو چکا ہے۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 21 اکتوبر 1997ء)

# ناجائز اسلحہ

❑ جنرل اعظم خاں سابق وزیر بحالیات پاکستان اور گورنر مشرقی پاکستان 1953ء میں مارشل لاء کے دوران لاہور کے چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر تھے۔ انہوں نے ایک اخباری بیان میں اس روح فرسا حقیقت سے پردہ اٹھایا کہ ”1953ء میں ماشل لاء نافذ کیا گیا تو مجھے عہدے کی بناء پر ایڈمنسٹریٹر بنایا گیا تھا۔ میں نے ربوہ میں چھاپہ مار کر بھاری مقدار میں اسلحہ برآمد کیا اور جماعت احمدیہ کے سربراہ کے بیٹے اور دیگر ارکان کو گرفتار کر لیا تھا۔ حالانکہ اس سے قبل اسکندر مرزا نے انتباہ کیا تھا کہ اگر ربوہ پر چھاپہ مارا گیا تو سر ظفر اللہ خاں وزارت خارجہ کے عہدے سے استعفیٰ دے دیں گے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 29 مارچ 1982ء)

❑ موضع تخت ہزارہ میں قادیانیوں نے اسلحہ کے انبار لگا لیے اور علاقے میں خوف و ہراس اور اشتعال پھیلانا شروع کر دیا۔ موضع تخت ہزارہ میں قادیانی دفعہ 144 کی خلاف ورزی کرتے ہوئے مقامی انتظامیہ کی آشیر باد پر ہر وقت جائز و ناجائز اسلحہ لے کر سر عام گھومنے پھرنے لگے ہیں۔ مسلمانوں نے گورنر پنجاب سے مطالبہ کیا ہے کہ قادیانیوں سے اسلحہ واپس لیا جائے۔ تصادم کا خطرہ ہے۔

(روزنامہ انصاف لاہور 6 فروری 2001ء)

❑ حال ہی میں ربوہ میں روسی ساخت کے اسلحہ کی ستر پیٹیاں لائی گئی ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 25 مئی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں امن و امان تباہ کرنے اور دہشت گردی کو فروغ دینے کے لیے بڑی تعداد میں خطرناک ہتھیار جمع کر لیے۔ اس بات کا انکشاف ربوہ کے ایک مسلمان عالم دین نے کیا ہے۔ انہوں نے کہا ہے کہ قادیانی اپنے گھناؤنے عزائم کی تکمیل کے لیے ربوہ میں بھاری تعداد میں ہتھیار اکھٹے کر رہے ہیں۔ انہوں نے اپنے ایک بیان میں وزیر اعلیٰ پنجاب اور ضلعی انتظامیہ سے اپیل کی ہے کہ قادیانیوں کے گھروں، دفاتر اور قبرستانوں کی تلاشی لے کر یہ ہتھیار برآمد کیے جائیں اور ان کے خلاف قانون کے مطابق کارروائی کی جائے۔

(روزنامہ نوائے وقت 24 جولائی 1990ء)

❑ پشاور میں قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہ سے اسلحہ نامعلوم مقام پر منتقل کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق سول کوارٹرز میں مقیم قادیانیوں نے نام نہاد عبادت گاہ کے نام پر اپنی اسلام دشمن سرگرمیاں جاری رکھی ہوئی ہیں اور قادیانیوں نے ملک میں امن و امان کی صورت حال تباہ کرنے کے لیے اور انارکی پھیلانے کے لیے اپنی عبادت گاہ میں ناجائز اسلحہ کی بڑی مقدار رکھی ہوئی ہے۔ ایک مقامی تنظیم کو معلوم ہو جانے کی وجہ سے قادیانیوں

نے وہ اسلحہ نامعلوم جگہ پر منتقل کر دیا ہے۔ واضح رہے کہ قانونی ممانعت کے باوجود قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہ کو مساجد کی شکل دے رکھی ہے۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 26 فروری 1992ء)**

❑ لاڑکانہ میں مسلمانوں پر اسلحہ وحملہ کی دہشت اور خوف طاری کرنے کی خاطر قادیانی غنڈے سرکاری ونجی گاڑیوں پر اسلحہ کی نمائش کرتے ہوئے گشت کرتے رہے ہیں۔ اس کی موجودہ مثال یہ ہے کہ واجد علی شاہ نامی قادیانی جو واپڈا کا ایکسیئن ہے اپنی سرکاری گاڑی، سرکاری ڈرائیور اور قادیانی غنڈوں کے ساتھ شہر کے مسلمانوں پر خوف ودہشت پیدا کرنے کے لیے ناجائز اسلحہ کی نمائش کرتے ہوئے گردش کرتا رہتا ہے۔ پولیس نے اس سلسلہ میں قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کرلیا ہے۔

**(روزنامہ جنگ کراچی 6 نومبر 1995ء)**

❑ 1953ء کے مارشل لاء کے دوران ایک ایڈمنسٹریٹر نے ربوہ میں قادیانی جماعت کے سربراہ کے گھر چھاپہ مار کر بھاری مقدار میں ناجائز اسلحہ برآمد کرلیا۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

جنرل اعظم سابق وزیر بحالیات پاکستان اور گورنر مشرقی پاکستان 1953ء میں مارشل لاء کے دوران لاہور کے چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر تھے۔ انہوں نے ایک اخباری بیان میں اس روح فرسا حقیقت سے پردہ اٹھایا کہ ''1953ء میں مارشل لاء نافذ کیا گیا تو مجھے عہدے کی بناء پر ایڈمنسٹریٹر بنایا گیا تھا۔ میں نے ربوہ میں چھاپہ مار کر بھاری مقدار میں اسلحہ برآمد کیا اور جماعت احمدیہ ربوہ کے سربراہ کے بیٹے اور دیگر ارکان کو گرفتار کرلیا تھا، حالانکہ اس سے قبل اسکندر مرزا نے انتباہ کیا تھا کہ اگر ربوہ پر چھاپہ مارا گیا تو سر ظفر اللہ خان وزارت خارجہ کے عہدے سے استعفیٰ دے دیں گے۔

**(روزنامہ جسارت کراچی 29 مارچ 1982ء)**

❑ قادیانیوں نے اپنے یوم تشکر کے موقع پر پابندیوں کی دھجیاں بکھیر دیں۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

چنیوٹ (نامہ نگار) ربوہ میں قادیانیوں کے یوم تشکر پر لگائی گئی پابندی کی دھجیاں بکھیر دی گئیں۔ آتش بازی اور کھلے عام فائرنگ کا زبردست مظاہرہ۔ انتظامیہ نے 15 کے قریب قادیانیوں کو گرفتار کرلیا۔ تفصیلات کے مطابق گزشتہ روز قادیانیوں نے اپنے گرو مرزا غلام احمد قادیانی کی ایک پیشین گوئی کے سلسلہ میں یوم تشکر منانے کے لیے پورے ربوہ میں جھنڈیاں اور لائٹس لگائیں، اس پر مقامی انتظامیہ کو مسلمانوں نے آگاہ کیا جس پر آر ایم ربوہ نے ان کے یوم تشکر منانے پر پابندی لگادی لیکن گزشتہ شب قادیانیوں نے انتہائی دیدہ دلیری سے پابندی کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کھلے عام زبردست آتش بازی اور فائرنگ کا مظاہرہ کیا۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 25 فروری 1994ء)**

❑ قادیانیوں نے ایک مسلمان کے فیکٹری ایریا کے علاقہ میں قادیانیوں کی ایک ناجائز اسلحہ ساز فیکٹری کی نشاندہی کرنے پر اسے شدید تشدد کا نشانہ بنایا۔ بتایا جاتا ہے کہ قادیانیوں نے یہ فیکٹری ملک کا امن وامان تباہ

کرنے کے لیے بنائی ہے۔ تفصیلات کے لیے خبر ملاحظہ فرمائیں:

(فیصل آباد): گزشتہ سال احاطہ گلاب سنگھ تھانہ فیکٹری ایریا کے علاقہ میں مرزائیوں کی ایک اسلحہ ساز فیکٹری پکڑی گئی تھی، جس میں عمر دین نامی ایک مسلمان اہم اور موقع کا گواہ تھا۔ اس نے استغاثہ کے طور پر عدالت میں مرزائیوں کے خلاف گواہی دی تھی اور فیکٹری کی نشاندہی کرنے اور اس میں ملوث قادیانی عناصر کی شناخت کرنے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔ اس کا بدلہ لینے کے لیے قادیانیوں نے پولیس کی ملی بھگت سے عمر دین کے نوجوان بیٹے غلام نبی کو CIA پولیس کے ذریعے غیر انسانی تشدد کا نشانہ بنایا۔ بتایا گیا ہے کہ مذکورہ نوجوان کو CIA پولیس پیپلز کالونی (جو مرزائیوں کا گڑھ ہے) نے برہنہ کر کے چھت کے ساتھ الٹا لٹکا کر اس پر تشدد کیا اور مختلف قسم کی وحشیانہ سزائیں دیں۔ اس وقوعہ میں ایک حوالدار اور چار سپاہی بطور خاص ملوث ہیں۔ پولیس کے اس غیر قانونی اقدام سے علاقہ کے عوام میں اشتعال اور تشویش کی لہر دوڑ گئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 فروری 1986ء)

❏ قادیانیوں نے ربوہ میں روسی ساخت کا ناجائز اسلحہ اکٹھا کرنا شروع کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق مذہبی جماعت کے ایک رہنماء نے انکشاف کیا ہے کہ حال ہی میں ربوہ میں روسی ساخت کے اسلحہ کی ستر پیٹیاں لائی گئی ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 25 مئی 1984ء)

❏ بچیانہ کے نواحی چک نمبر 563 گ ب میں ایک بار پھر قادیانیوں نے ناجائز اسلحہ کے زور پر دہشت گردی شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق مذکورہ گاؤں کے قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف ایک مقدمہ میں ماخوذ ایک قادیانی کے ضمانت پر رہا ہونے پر اس کا شاندار استقبال کیا اور ناجائز اسلحہ کی خوب نمائش کر کے علاقے میں خوف و ہراس پیدا کر دیا ہے۔ دوسرے دن چند مسلمان ایک دکاندار کے پاس بیٹھ کر سیرت النبیؐ کے موضوع پر گفتگو کر رہے تھے کہ وہاں پر دو قادیانی پہنچ گئے اور مسلمانوں کو شدید نتائج کی دھمکیاں دیں۔ بعد ازاں ایک قادیانی نے فائرنگ کر کے دو مسلمانوں غلام رسول اور عباس کو شدید زخمی کر دیا جنہیں جڑانوالہ اور جنرل ہسپتال لاہور پہنچا دیا گیا ہے۔ ایک سب انسپکٹر پولیس چوکی بچیانہ چند سپاہیوں سمیت امن و امان کی صورت حال کا معائنہ کرنے آیا تو قادیانیوں نے پولیس پر بھی پتھراؤ شروع کر دیا، جس کی زد میں آ کر تین کانسٹیبل بھی زخمی ہو گئے۔ پولیس نے حالات پر قابو پالیا ہے مگر صورت حال بدستور کشیدہ ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 جولائی 1989ء)

❏ پولیس نے ایک قادیانی اعلیٰ افسر کے گھر چھاپہ مار کر ناجائز اسلحہ برآمد کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق طارق بلاک گارڈن ٹاؤن میں محکمہ آبپاشی کے سپرنٹنڈنٹ انجینئر ملک نثار قادیانی کے گھر ایک سرکاری تحقیقاتی ایجنسی اور پولیس کے چھاپے کے بعد اس کے گھر سے بھاری تعداد میں اسلحہ، شراب اور چرس برآمد کر لی گئی ہے۔ ملزموں کی فائرنگ سے سرکاری ایجنسی کا ایک سپاہی اور ایک پولیس کانسٹیبل زخمی ہو گئے۔ تخریب کاری کے لیے اسلحہ کی موجودگی کی اطلاع پر مارے جانے والے چھاپے کے بعد کوٹھی کے مالک ملک نثار سمیت چھ افراد کو

گرفتار کرلیا گیا، جبکہ اس دوران کئی کئی میلوں تک راستے بند کرائے گئے اور طارق بلاک میں کوٹھوں کی چھتوں پر پولیس موجود تھی۔ پولیس سے حاصل ہونے والی معلومات کے مطابق سرکاری ایجنسی کو اطلاع ملی تھی کہ 4 طارق بلاک میں بھاری تعداد میں اسلحہ اور تخریب کار موجود ہیں چنانچہ انہوں نے کینٹ پولیس علاقہ مجسٹریٹ ظفر اقبال لالی کو ہمراہ لے کر وہاں چھاپہ مارا۔ ٹیم کے ارکان نے بیل دی تو ایک بوڑھی عورت باہر آئی جس نے بتایا کہ گھر میں کوئی نہیں ہے اور جب چھاپہ مار ٹیم تلاشی کے لیے اندر داخل ہوئی تو اندر سے ایک فائر کیا گیا اور گولی مجسٹریٹ کے قریب سے ہوتی ہوئی سرکاری ایجنسی کے اہلکار کی ٹانگ میں لگی اس کے بعد اندر سے کلاشنکوف سے فائر کیا گیا اور دوسری گولی پولیس کانسٹیبل کو لگی۔ اس کے فوراً بعد پولیس نے پوزیشن سنبھال لی جبکہ وائرلیس پر مزید کمک فوری طلب کی گئی۔ تب رات 9 بجے کا وقت تھا۔ پولیس کی بھاری نفری نے وہاں ایکشن کیا لیکن ملزموں کی طرف سے فائرنگ کی گئی اور یہ سلسلہ دو گھنٹے تک جاری رہا۔ پولیس کے مطابق ان کی طرف سے کوئی فائر نہیں کیا گیا۔ اس کارروائی کے بعد میگا فون پر اعلان کیا گیا کہ ملزم اپنے آپ کو پولیس کے حوالے کر دیں لیکن پھر بھی فائرنگ جاری رہی۔

تاہم پولیس نے ایکشن کر کے ملک نثار، اس کے بیٹے عتیق جو انجینئرنگ یونیورسٹی میں تھرڈ ایئر کا طالب علم ہے، اسے اور اس کے بھائی بشیر کے علاوہ ملازم نبی بخش، چوکیدار حنیف اور مائی فتاں کو گرفتار کر کے کوٹھی کی تلاشی لی۔ یہاں سے کلاشن کوف، چار رائفل، 3 بندوقیں، ریوالور 32 بور، بارہ بور کے 217 کارتوس، 32 بور کی 180 گولیاں، اس کے علاوہ کلاشن کوف کی 4380 گولیاں اور تھری ناٹ تھری کی 160 گولیوں کے علاوہ بلیو پرنٹ، غیر ملکی فوٹو گرافس، 90 ہزار مالیت کی غیر ملکی شراب، 10 ہزار کی چرس برآمد ہوئی۔ موقع پر ایس ایس پی لاہور رانا مقبول احمد بھی موجود تھے۔ بتایا گیا ہے کہ ملزموں نے یہ اسلحہ خفیہ خانوں میں چھپا رکھا تھا۔ رات گئے تک وہاں پولیس کی طرف سے کوٹھی کی تلاشی کا سلسلہ جاری تھا۔ پولیس کے ترجمان کے مطابق ابھی تفتیش شروع نہیں کی، اس لیے ابھی یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ملزم یہ اسلحہ تخریب کاری کے لیے یہاں لائے تھے۔ موقع پر موجود بعض افراد نے خیال ظاہر کیا کہ شاید اندر سے بعض افراد فرار ہو گئے ہیں لیکن ترجمان نے بتایا کہ کوٹھی میں موجود تمام افراد کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 نومبر 1988ء)

# توہینِ رسالتؐ اور توہینِ قرآن

❑ قادیانی غیر مسلم ہونے کی بناء پر آیات قرآن کا استعمال نہیں کر سکتے۔ پشاور میں توہینِ رسالتؐ کے مقدمہ کا فیصلہ سنایا گیا۔

پشاور (سٹاف رپورٹر) پشاور میں توہین رسالت ﷺ کے تاریخی مقدمہ کا فیصلہ سنا دیا گیا ہے اور توہین رسالت ﷺ کا جرم ثابت ہونے پر مسٹر فدا خان محسود مجسٹریٹ نے پشاور شہر کے گنجان آباد علاقہ چکہ گلی کے قادیانی ٹیلر ماسٹر ادریس کو مجموعی طور پر دس سال قید سخت اور دس ہزار روپے جرمانہ کی سزا کا حکم سنایا ہے۔ شاید صوبہ سرحد کی تاریخ میں یہ پہلا تاریخی فیصلہ تھا۔ توہین رسالت ﷺ کے اس مقدمہ کا فیصلہ سننے کے لیے علماء اور معززین ٹولیوں کی شکل میں کچہری آئے تھے اور جب فاضل مجسٹریٹ نے اپنے فیصلے کا اعلان کیا تو کمرۂ عدالت معززین اور علمائے کرام سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا اور جب فیصلہ کا اعلان کیا گیا تو لوگوں نے عشق رسول ﷺ میں فلک شگاف نعرے لگائے اس وقت عجیب و غریب جذباتی مناظر دیکھنے میں آئے۔ احاطہ کچہری ''ختمِ نبوتؐ زندہ باد، اسلام زندہ باد، نعرہ تکبیر اللہ اکبر کے'' فلک شگاف نعروں سے گونج رہا تھا۔ لوگ خوشی سے ایک دوسرے سے گلے مل کر مبارک باد دے رہے تھے کچھ لوگوں نے مٹھائی بھی تقسیم کی۔

پشاور شہر کی تاریخ میں یہ فیصلہ اس لحاظ سے تاریخی اہمیت رکھتا ہے کہ مقدمہ کی سماعت میں مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ اور معززین نے بڑی دلچسپی سے حصہ لیا اور اتنی بڑی تعداد میں لوگ فیصلہ سننے کے لیے آئے تھے۔ یہ مقدمہ اہل علاقہ کی استدعا اور ہشتنگری پولیس کی خفیہ ڈائری پر اے ایس آئی کچکول خان کی رپورٹ پر درج کیا گیا تھا۔ اس مقدمہ کے واقعات کچھ اس طرح تھے کہ ملزم جو چکہ گلی میں درزی کی دکان کرتا ہے اس نے قادیانی ہوتے ہوئے لوگوں کو غلط تاثر دینے کے لیے اپنی دکان میں تانبے کی شیٹ پر کلمہ طیبہ لکھا تھا۔ پلیٹوں پر یا اللہ، یا محمدؐ، سورۃ الاخلاص اور احادیث نبویؐ کے سٹیکرز آویزاں کیے تھے۔ لوگوں کو یہ اعتراض تھا کہ یہ شخص قادیانی ہے اور اس کے باوجود اس نے یہ کلمات آویزاں کر کے نہ صرف اسلام اور رسالت ﷺ کی توہین کی بلکہ مسلمانوں کے جذبات کو بھی بھڑکانے کی پوری کوشش کی۔ لوگوں میں جب اشتعال پھیلا تو بات ہشتنگری پولیس تک پہنچی اور اے ایس آئی کچکول خان کو خفیہ تحقیقات پر مامور کیا گیا۔

چنانچہ تحقیقات پر پولیس کے شعبہ قانون سے رائے طلب کی گئی اور شعبہ قانون کی رائے حاصل کرنے کے بعد ٹیلر ماسٹر ادریس کے خلاف زیر دفعات 295 الف، 295 ب، 298 الف، 298 ب اور 298 سی کے تحت گزشتہ سال 19 ستمبر کو مقدمہ درج کر کے اسے گرفتار کیا گیا۔ اس کی دکان سے تمام کلمات برآمد کر کے پولیس نے اپنے قبضہ میں لے لیے اور تفتیش ہونے پر ٹیلر ماسٹر ادریس کے خلاف حتمی چالان مسٹر فداد

خان محسود مجسٹریٹ کی عدالت میں پیش کیا گیا۔ حتمی چالان کے ساتھ گواہوں کی فہرست بھی پیش کی گئی۔ ان گواہوں میں حسن گیلانی، قاضی مظفر اللہ اور ظہیر شامل تھے، چنانچہ فاضل مجسٹریٹ نے مقدمہ کی باقاعدہ سماعت شروع کی اور ملزم کے خلاف ضابطہ فوجداری کی کارروائی مکمل کر کے اس پر فرد جرم عائد کر دی۔

استغاثہ کی جانب سے اسسٹنٹ ڈسٹرکٹ اٹارنی جنرل عتیق الرحمان اور پشاور کے نوجوان قانون دان عبدالصمد خان نے پیروی کی۔ ملزم کی طرف سے وحیدالدین حیدر اور عبدالباسط ایڈووکیٹ نے پیروی کی۔ اس مقدمہ کی سماعت ایک سال تک جاری رہی اور اس مقدمہ میں معززین علاقہ اور علمائے دین نے مکمل دلچسپی لی مقدمہ میں ملزم کا بیان دفعہ 340 ضابطہ فوجداری کے تحت قلم بند کیا گیا اور استغاثہ کی جانب سے قاری مظفر اللہ اور ظہیر کی شہادت قلم بند کی گئی اور ملزم نے اپنی صفائی میں دو گواہ محمد اشفاق ایڈووکیٹ اور راشد بٹ کو پیش کیا اور عدالت نے ان کے بیانات قلم بند کیے۔ گواہوں کے بیانات قلم بند کرنے کے بعد دلائل کا مرحلہ آیا، ملزم کے وکلاء وحیدالدین اور عبدالباسط نے تحریری دلائل پیش کرنے کے بعد زبانی دلائل پیش کیے۔

فاضل عدالت نے وکلاء کے دلائل سننے کے بعد فیصلہ کا اعلان کرتے ہوئے کہا کہ مقدمہ کے کاغذات کے ملاحظہ سے عدالت اس نتیجہ پر پہنچی ہے کہ ملزم نے خود کو مسلمان ظاہر کرنے کی کوشش کی اور وہ قادیانی ہوتے ہوئے ایسا نہیں کر سکتا۔ اس لیے قادیانی 1973ء کے آئین کی رو سے غیر مسلم قرار دیئے جا چکے ہیں۔ ملزم کے اس فعل سے مسلمانوں میں غم و غصہ کی لہر دوڑ گئی اور وہ برہم ہو گئے۔ ملزم کے طرز عمل‘ اس کے بیان‘ حالات و واقعات مقدمہ اور گواہان استغاثہ کے بیانات سے استغاثہ کی کہانی درست ثابت ہوتی ہے۔ استغاثہ یہ بات ثابت کرنے میں کامیاب ہو گیا ہے کہ ملزم محمد ادریس نے دفعات 295 الف‘ 295 ب اور 298 ب کا ارتکاب کیا ہے اس لیے کہ اس نے اسلامی کلمات‘ آیات قرآنی کو ارادتاً مرزا غلام احمد قادیانی کی تصویر کے ساتھ آویزاں کیے رکھا ہے، جس سے مسلمانوں کے مذہبی جذبات مجروح ہوئے ہیں اس لیے عدالت ملزم محمد ادریس کو دفعہ 295 الف کے تحت دو سال قید سخت‘ دو ہزار روپے جرمانہ‘ دفعہ 295 ب کے تحت پانچ سال قید سخت‘ پانچ ہزار روپے جرمانہ‘ دفعہ 298 سی کے تحت تین سال قید سخت‘ تین ہزار روپے جرمانہ جو مجموعی طور پر دس سال قید سخت‘ دس ہزار روپے جرمانہ دیتی ہے اور سزا کا حکم سنایا جاتا ہے، جبکہ دفعہ 158 اے اور 298 ب ثابت نہیں ہو سکے اور اس میں ملزم کو بری کیا جاتا ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور 2 اکتوبر 1986ء)

❏ یونیورسٹی آف انجینئرنگ اینڈ ٹیکنالوجی میں قائم فوٹو سٹیٹ سنٹر کے مالک مبینہ گستاخ رسول، شریف قادیانی کی طرف سے توہینِ رسالتؐ کے واقعہ پر ہزاروں طلبہ سراپا احتجاج بن گئے۔ طلبہ کلاسوں کا بائیکاٹ کر کے جی ٹی روڈ پر نکل آئے۔ واقعات کے مطابق دوکاندار شریف کو یونیورسٹی کے پہلے ڈائریکٹر سٹوڈنٹ افیئر پروفیسر یوسف انور قادیانی کی سرپرستی حاصل ہے۔ ملزم شریف آئے دن اپنی دکان پر قادیانی مذہب کی تبلیغ کرتا ہے اور دل آزار لٹریچر تقسیم کرتا ہے۔ گزشتہ دنوں ایک طالب علم کے ساتھ بحث میں ملزم شریف نے شانِ رسالتؐ میں گستاخانہ کلمات کہے، جس سے فوری طور پر اشتعال پھیل گیا۔ پولیس نے ملزم کے

خلاف 295C کے تحت مقدمہ درج کرلیا ہے۔ طلبہ نے وائس چانسلر کے نرم رویہ پر بھی احتجاج کیا اور کہا کہ جب طلبہ کا وفد وائس چانسلر کے پاس شکایت لے کر گیا تو وی سی نے کہا کہ ''شریف نے رسول ﷺ کی شان میں گستاخی کی ہے، آپ کے باپ کو تو گالی نہیں دی۔'' اور طلبہ وفد سے مخاطب ہوتے ہوئے کہا کہ ''تم لوگ شیطانوں والا کام کررہے ہو۔ کیا تم نے ناموس رسالت کا ٹھیکہ لیا ہوا ہے۔ کیا تم غازی علم دین شہید کی طرح ہیرو بننا چاہتے ہو۔'' مختلف مکاتب فکر کے علمائے کرام نے اس واقعے کی غیر جانبدارانہ تحقیقات کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ انصاف لاہور 3 فروری 2001ء)

❏ شان رسالتؐ میں گستاخی کرنے کے الزام میں ایک شخص انور ولد قاسم ایاز سکنہ محلہ دارالرحمت ربوہ کو پولیس نے گرفتار کرلیا۔ بتایا گیا ہے کہ ملزم ربوہ چوک میں کھڑا نبی اکرم ﷺ کی شان میں گستاخی اور غلیظ زبان استعمال کررہا تھا کہ لوگ مشتعل ہوگئے، جس پر تھانہ ربوہ کے ایس ایچ او چودھری منیر احمد نے ملزم کو گرفتار کرلیا اور اس کے خلاف مقدمہ درج کرلیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور یکم ستمبر 1997ء)

❏ سیالکوٹ (کے پی آئی) ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ عرفان الٰہی کے حکم پر تھانہ نیکا پورہ پولیس نے قادیانی جماعت کے سرگرم عہدیدار اسد ظہور کے خلاف توہین رسالت ﷺ ایکٹ کے تحت مقدمہ درج کرکے اسے گرفتار کرلیا ہے۔ نواحی گاؤں موضع لدھڑ کا رہائشی ملزم اسد ظہور گذشتہ شام تھانہ نیکا پورہ کے علاقہ محلہ کشمیریاں میں پبلک کال آفس سے احمدیہ جماعت کے سربراہ مرزا طاہر کے نام لندن فیکس کرنے لگا کہ پی سی او کے مالک نے فیکس کی کاپی کو قبضہ میں لیا جس پر حضور ﷺ کی شان میں گستاخانہ الفاظ تحریر تھے جس پر قادیانی اسد ظہور کو حوالہ پولیس کردیا گیا۔ تھانہ میں ملزم اسد ظہور کا وی آئی پی پروٹوکول دیکھ کر اسسٹنٹ کمشنر سیالکوٹ نے اسے تھانہ کینٹ حوالات منتقل کروادیا۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 21 ستمبر 2000ء)

❏ جڑانوالہ (سپیشل رپورٹر) قادیانی سکول ٹیچر نے مقدس آیات اور احادیث والی کتاب شہید کردی۔ افسوسناک واقعہ کے خلاف علاقے میں سخت اشتعال پھیل گیا۔ اسسٹنٹ کمشنر کے حکم پر ملزم کو حراست میں لے لیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق چک 645 گ ب میں منیر احمد نے سکول کے ایک ٹیچر سے جھگڑے کے بعد مبینہ طور پر احادیث کی کتاب شہید کردی اور اسے جلانے کی کوشش کی۔

(روزنامہ ''دن'' لاہور 21 ستمبر 2000ء)

❏ چیچہ وطنی (نامہ نگار) بااثر قادیانیوں نے چک 30/11-L (تھانہ غازی آباد) کی مسلمان آبادی کا جینا دوبھر کردیا اور پولیس سے ساز باز کرکے 9 بے گناہ مسلمانوں پر مقدمہ درج کرادیا۔ تفصیلات کے مطابق چک کی آدھی سے زیادہ آبادی بااثر قادیانی زمینداروں پر مشتمل ہے، جو مسلمانوں میں قادیانیت کی تبلیغ کرتے رہتے ہیں، اور جال میں نہ پھنسنے والوں کو حیلوں بہانوں سے تنگ کرتے ہیں۔ چند روز قبل کرکٹ کھیلتے ہوئے بعض نوجوان الجھ پڑے تو 13 قادیانیوں نے مسلم شیخ برادری کے مسلمان کھلاڑیوں کے گھروں پر حملہ کردیا،

فائرنگ کی، ہراساں کیا اور دھمکیاں دیں پھر اشرف، غلام محمد، عمران، الیاس، منیر احمد اور نذیر احمد سمیت 9 افراد کے خلاف حقائق سے برعکس مقدمہ درج کرا دیا۔

(روزنامہ ''دن'' لاہور 21 ستمبر 2000ء)

❏ ضلع تھرپارکر کے علاقہ کنری میں قادیانی امیر جماعت کے لڑکے نے مسلمانوں پر قرآن مجید کی بے حرمتی سے روکنے پر اندھا دھند فائرنگ کر دی۔ تفصیلات کے مطابق 15 اکتوبر 1974ء کو کنری ضلع تھرپارکر میں قادیانی امیر جماعت کے بیٹے ڈاکٹر رشید احمد نے صبح دوکان کھولی اور وہاں پڑے قرآن مجید کو آگ لگا کر باہر کوڑے کے ڈھیر پر پھینک دیا۔ قریب سے گزرنے والے مسلمان نے یہ دیکھ کر قرآن مجید کو اٹھا لیا اور بے حرمتی سے بچایا۔ یہ خبر پورے گاؤں میں پھیل گئی۔ مسلمان جب صورت حال کے بارے میں پوچھنے کے لیے ڈاکٹر رشید کی دکان پر گئے تو ڈاکٹر رشید قادیانی اور اس کے ساتھیوں نے مسلمانوں پر اندھا دھند فائرنگ کر دی، جس کے نتیجہ میں کئی مسلمان شدید زخمی ہو گئے۔

(ہفت روزہ لولاک 14 اکتوبر 1974ء)

❏ ڈیرہ غازی خاں میں قادیانیوں نے توہینِ رسالت شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق پولیس نے قرآن پاک کا غلط سرائیکی ترجمہ کرنے والے دو قادیانیوں کو گرفتار کیا ہے۔ ان ذرائع کے مطابق دو غیر مسلم قادیانیوں رفیق احمد نعیم اور خان مند نے قرآن پاک کا سرائیکی ترجمہ کیا ہے جس میں ان دو قادیانیوں نے قرآن پاک اور حضور اکرمؐ کی شان میں گستاخی کی ہے جو کہ کوئی بھی مسلمان برداشت نہیں کر سکتا۔ قادیانیوں نے یہ حرکت صرف ملک کا امن وامان تباہ کرنے کے لیے کی ہے، جبکہ ناپاک غیر مسلم قادیانیوں کا قرآن پاک کو ہاتھ لگانا اور اس کا شائع کرنا بھی مسلمانوں کی غیرت کو چیلنج ہے۔ پولیس نے ملزم کو 295 کے تحت مقدمہ درج کر کے گرفتار کر لیا ہے۔ ایک ملزم نے قبل از گرفتاری ضمانت کروائی تھی جس کی سیشن جج ڈیرہ غازی خاں نے توثیق نہیں کی۔ ضمانت مسترد ہونے پر پولیس نے اسے گرفتار کر لیا ہے۔ ذرائع کے مطابق پولیس نے قادیانی ملزم خان مند سے غلط سرائیکی ترجمہ والے قرآن پاک کے نسخے برآمد کر لیے ہیں۔ مزید پوچھ گچھ کے بعد معلوم ہو گا کہ ان قادیانیوں نے قرآن پاک کہاں سے طباعت کرایا۔ اس کے بلاک اور اصل مسودہ کہاں ہے۔ اور ملک بھر میں کون کون سے کتب فروشوں کے پاس یہ فروخت کیے گئے ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 14 جنوری 1992ء)

❏ قادیانیوں نے اب کھلے عام اسلام کی توہین کرنی شروع کر دی ہے۔ وفاقی وزیر تعلیم نے سیکرٹری تعلیم پنجاب کو ہدایت کی ہے کہ گورنمنٹ ٹی آئی ہائی سکول ربوہ میں ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو قادیانی جعلی نبی کا صحابی اور ایک قادیانی لڑکے کی طرف سے ''پاکستان کا مطلب کیا'' کے بارے میں کلمہ طیبہ، اسلام اور پاکستان کی توہین کے متعلق نظم پڑھوانے والے سکول ہذا کے ہیڈ ماسٹر اور دو اساتذہ کے خلاف ضروری کارروائی عمل میں لائی جائے۔ دراصل قادیانی ٹیچرز سکولوں میں صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کے مرتکب ہوتے ہوئے توہین رسالتؐ کے مرتکب ہو رہے ہیں جو کہ کوئی بھی مسلمان برداشت نہیں کر سکتا۔ حکومت پنجاب نے بھی

قادیانیوں کی سرگرمیوں کی نگرانی کا حکم دے دیا ہے۔اس سلسلہ میں تمام ڈسٹرکٹ مجسٹریٹوں اور پولیس کے ضلعی سربراہوں اور دیگر ایجنسیوں کو ایک مراسلہ کے ذریعے ہدایات دی ہیں کہ اگر کوئی بھی قادیانی کسی مسئلہ میں ملوث ہو تو حکومت کے نوٹس میں لایا جائے۔اس کے علاوہ امتناع آرڈیننس پر سختی سے عمل درآمد کا بھی حکم دیا گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 اپریل 1989ء)

❑ ایک قادیانی نے قرآنی آیات کو جلا دیا۔تفصیلات کے مطابق نواحی چک 6 ایل کے بس سٹاپ پر قرآنی آیات جلانے کے الزام میں پولیس ہڑپہ نے ملزم کو گرفتار کر کے اس کے خلاف دفعہ 506,435 ت پ پر مقدمہ درج کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 19 اکتوبر 1991ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قادیانی عقائد کے مطابق قرآن مجید کا غلط ترجمہ کر کے مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کرنا شروع کر دیا۔ ادارہ دعوت وارشاد کی رپورٹ کے مطابق پاکستان میں غیر مسلم قرار دیئے جانے کے بعد قادیانیوں نے یہاں سے نقل مکانی کر کے بیرون ملک خصوصاً امریکہ میں آباد ہونے والے قادیانی دنیا بھر میں اسلام کے پردے میں قادیانیت کے فروغ کے لیے سرگرم ہیں۔امریکہ میں آزادی اظہار سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہ جدید ترین ذرائع ابلاغ کے استعمال کے علاوہ بااثر امریکی شخصیات خصوصاً سینٹروں اور کانگریس مینوں سے روابط بڑھا رہے ہیں۔دنیا کی واحد سپر پاور میں قادیانی اثر ورسوخ دیگر ممالک میں بھی ان کے لیے مفید ہو سکتا ہے۔ایک خصوصی رپورٹ کے مطابق اس مہم میں مرزا بشیر الدین محمود، ملک غلام فرید، مولوی شیر علی، سر ظفر اللہ اور مولوی محمد علی لاہوری کے قلم سے قرآن پاک کے غلط تراجم (قادیانی عقائد کے مطابق) پھیلائے جا رہے ہیں۔ہوٹلوں، لائبریریوں اور ریسٹ ہاؤسوں میں مسلمانوں اور دوسرے مہمانوں کے یہ تحریف شدہ تراجم رکھے جا رہے ہیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 4 ستمبر 1996ء)

❑ اوچ شریف میں چار قادیانیوں حکیم محمد افضل، عبدالرشید ارشد، محمد انور اور محمد رفیق شکرانی نے نبی کریم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے خلاف اور ان کی ختم نبوت ﷺ کی شان میں گستاخی کرتے ہوئے اشتعال انگیز پمفلٹ تقسیم کیا اور مسلمانوں کو مشتعل کرنے کے لیے مسئلہ ختم نبوت ؐ کے بارے میں قابل اعتراض جملے استعمال کیے اور فلسفہ ختم نبوت ﷺ کی تکذیب کی۔قادیانیوں نے یہ تمام تر گستاخیاں ملک کا امن وامان تباہ کرنے کے لیے کیں۔ پولیس نے ڈی ایس پی ملک مختار حیدر اعوان کے حکم پر چاروں قادیانیوں کے خلاف قانون تحفظ امن عامہ کی دفعہ 16 کے تحت مقدمہ درج کر کے دو قادیانیوں کو گرفتار کر لیا ہے، جبکہ دو قادیانی فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 30 اپریل 1984ء)

❑ قادیانیوں نے قانون کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اور حکومت کی پابندی کے باوجود ضبط شدہ ''تفسیر صغیر'' دوبارہ شائع کر دی۔ ایک دینی جماعت کے رہنماء نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ

قادیانیوں کے خلاف حکومت کی پابندی کی خلاف ورزی کر کے تفسیر صغیر شائع کرنے پر مقدمہ چلایا جائے اور متعلقہ پریس ضبط کیا جائے۔ رہنماء نے مزید کہا کہ تفسیر صغیر پر حکومت نے پابندی عائد کر رکھی ہے مگر قادیانی غیر مسلم نے امتناع قادیانیت آرڈیننس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے پھر چھاپ لی ہے۔ انہوں نے وفاقی حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ اگر صوبائی حکومت کوئی کارروائی نہیں کرتی تو ایف آئی اے کے ذریعہ قادیانیوں کی خلاف قانون سرگرمیوں کا محاسبہ کیا جائے۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 5 مارچ 1987ء)**

❑ چنیوٹ کے علاقہ ڈاور کے قادیانی مختار احمد عرف دینی نے مسلمانوں کو مشتعل کرنے کے لیے حضرت عیسیٰؑ اور ان کی والدہ حضرت مریمؑ کے بارے میں نازیبا الفاظ استعمال کرنے شروع کر دیئے ہیں۔ مذکورہ شخص دیہاتی علاقوں میں ایک عرصہ سے قادیانیت کی تبلیغ کرتا تھا۔ اس نے حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں نازیبا الفاظ استعمال کر کے مسلمانوں کو مشتعل کرنے کی کوشش کی۔ جب یہ بات ڈی ایس پی چنیوٹ کے علم میں لائی گئی تو انہوں نے امتناع قادیانیت اور توہینِ انبیاء کے سلسلہ میں ملزم کو گرفتار کرنے کا حکم دیا، جس کے بعد پولیس نے اسے گرفتار کر لیا۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 31 اگست 1992ء)**

❑ قادیانیوں نے قرآن پاک کی بے حرمتی کے ساتھ ساتھ انجیل مقدس کی بے حرمتی بھی شروع کر دی۔ تفصیلات کے مطابق مسیحیوں کا ایک اجلاس ربوہ میں ہوا جس سے پادری ظفر اقبال نے خطاب کرتے ہوئے ضلع سرگردھا کے پادری اقبال جوزف پر قادیانیوں کے حملہ کی مذمت کرتے ہوئے کہا کہ ہم مرزائیوں کی ایسی کارروائیوں کو ہرگز برداشت نہیں کریں گے کیونکہ جماعت احمدیہ کے ارکان پہلے ہی انجیل مقدس کی بے حرمتی کر رہے ہیں اور اب انہوں نے مسیحیوں کے مذہبی رہنماؤں پر ہاتھ اٹھانا شروع کر دیا ہے۔ انہوں نے حکومت پاکستان سے مطالبہ کیا کہ جماعت احمدیہ کے ارکان کو انجیل مقدس کی بے حرمتی کرنے سے روکا جائے اور جماعت احمدیہ کا ایسا تخریبی لٹریچر ضبط کیا جائے جس میں انجیل مقدس کا غلط ترجمہ کر کے حضرت مسیح ابن مریم کی شان میں گستاخی کی گئی ہے، اور آئندہ کے لیے مسیحیوں کی دل آزاری کرنے والے لٹریچر کی اشاعت پر پابندی لگائی جائے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 6 مئی 1983ء)**

❑ ننکانہ صاحب میں دو قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے توہینِ رسالت کا ارتکاب کیا۔ پولیس تھانہ سٹی نے ایک شخص لیاقت علی کی درخواست پر دو قادیانیوں مقصود احمد اور طاہر احمد ساکنانِ ڈھاری حنیف کے خلاف توہین رسالتؐ اور مذہبی جذبات کو مجروح کرنے کے الزام میں مقدمہ درج کیا ہے۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 4 نومبر 1996ء)**

❑ چنیوٹ میں دو قادیانیوں کو دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قرآن مجید جلانے پر گرفتار کر لیا گیا ہے۔ باخبر ذرائع کے مطابق جامع مسجد صدیق اکبر میں قرآن پاک نذر آتش کرنے والے ملزم کے خلاف پولیس

نے مقدمہ درج کرلیا ہے۔ ملزم کی نشاندہی پر ربوہ کے دو قادیانیوں کو بھی گرفتار کرلیا گیا ہے۔ ملزم نے چنیوٹ میں پانچوں واقعات کا اعتراف کرلیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت ملتان 15 ستمبر 1992ء)

❑ چونڈہ میں نومسلح قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے چوک شہیداں میں دو مسلمانوں راشد اور اعجاز پر حملہ کر کے انہیں شدید زخمی کردیا اور قرآن پاک کے ایک نسخے کی بے حرمتی کی۔ مسجد انجمن محمدیہ کے میناروں پر شدید پتھراؤ کیا، جس کے نتیجہ میں مسجد کے مینار مکمل طور پر شہید ہوگئے۔ پولیس نے ایک قادیانی کو گرفتار کرلیا ہے، جبکہ دوسرے ملزمان کی تلاش جاری ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 17 جون 1989ء)

❑ میرپور میں قادیانیوں نے قرآن پاک جلا دیئے۔ باخبر ذرائع کے مطابق میرپور میں ایک قادیانی نے قرآن پاک کو نذر آتش کردیا۔ میرپور شہر کے سیکٹر ایف ون میں رہائش پذیر ایک کنبے کی چھت پر سے گزشتہ شام قرآن پاک کے جلے ہوئے اوراق قریبی گھروں میں پہنچ گئے، جس پر تمام مسلمان سراپا احتجاج بن گئے اور انہوں نے مطالبہ کیا کہ اس واقعہ میں ملوث تمام قادیانیوں کو گرفتار کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 جون 1989ء)

❑ علامہ اقبال میڈیکل کالج کے چار قادیانی طلبہ نے رسول اکرمؐ کی شان میں گستاخی کی۔ بعدازاں طلبہ نے ایک احتجاجی مظاہرہ کیا اور مطالبہ کیا کہ قادیانی طلبہ کو فی الفور کالج سے نکالا جائے اور ایسے اقدام کیے جائیں کہ کوئی قادیانی اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے کالج میں داخلہ نہ لے سکے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 3 ستمبر 1989ء)

❑ انجینئرنگ یونیورسٹی میں قادیانیوں کی طرف سے رسول اکرمؐ کے بارے میں نازیبا کلمات کہنے پر مسلمان طلباء نے شدید احتجاج کیا۔ تفصیلات کے مطابق طلبہ نے آرکیٹکٹر ڈیپارٹمنٹ کے چیئرمین محمود الحسن قادیانی سے کہا کہ وہ رسول اکرمؐ کی شان میں گستاخی کسی صورت میں برداشت نہیں کرسکتے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ اگر کالج میں قادیانیت پھیلانے کی مذموم حرکت کی گئی تو تحریک چلائی جائے گی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 جولائی 1992ء)

❑ ٹوبہ ٹیک سنگھ میں ایک قادیانی نوجوان نے سرعام قرآن پاک کی بے حرمتی کی اور مسلمان شہریوں کے مذہبی جذبات کو ٹھیس پہنچائی ہے، جس سے شہر میں کشیدگی پھیل گئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 15 ستمبر 1984ء)

❑ شرقپور میں آج صبح مختلف سماجی اور مذہبی تنظیموں اور کالجوں کے طلباء نے شہر میں قادیانیوں کی طرف سے رسول پاکؐ کی شان میں گستاخی کرنے اور اسلام کے خلاف تبلیغ کرنے پر احتجاجی جلوس نکالا۔ تفصیلات کے مطابق شرقپور محلہ برکت پورہ میں تین قادیانیوں عبدالقدیر، شہباز اور اشفاق نے نبی پاکؐ کے خلاف توہین آمیز کلمات کہے، جس پر مسلمانوں نے مشتعل ہوکر احتجاجی جلوس نکالا اور حکومت سے مطالبہ کیا کہ تینوں قادیانیوں

کو گرفتار کر کے فوری طور پر ان کے خلاف کارروائی کی جائے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 27 جولائی 1991ء)

❑ جڑانوالہ کے چک نمبر 563 گ ب میں قرآن مجید کی بے حرمتی کا سب سے بڑا ملزم اور قادیانیوں کا عہدیدار مربی ناصر احمد آف ربوہ کو جو وقوعہ کے بعد موقع سے فرار ہو گیا تھا، پولیس نے اسے سیالکوٹ سے گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 16 اپریل 1989ء)

❑ لاہور پولیس نے ایک قادیانی نوجوان صفی الرحمٰن کو نبوت کا دعویٰ کرتے ہوئے گرفتار کر لیا ہے۔ وہ چیخ چیخ کر کہہ رہا تھا کہ وہ (نعوذ باللہ) نبی ہے اور اللہ نے اسے شہادت دی ہے کہ وہ اپنے نبی ہونے کے بارے میں لوگوں کو بتائے (اور اپنی طرف دعوت دے) پولیس کے مطابق آج (بوقت گرفتاری) وہ لوگوں سے کہہ رہا تھا کہ اسے انگلینڈ سے تار آیا ہے جس میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے بطور نبی کنفرم کر دیا ہے۔

(روزنامہ مشرق کوئٹہ 19 اپریل 1985ء)

❑ کنری کے علاقہ کے ایک قادیانی ڈاکٹر رشید احمد نے مسلمانوں کے جذبات مجروح کرنے کے لیے قرآن پاک کے اوراق کو آگ لگا کر اپنی دکان کے باہر پھینک دیئے۔ راہ چلتے طالب علموں نے یہ قرآنی اوراق جلتے دیکھے قریب سے گزرنے والے لوگوں نے تصدیق کی کہ یہ اوراق آگ لگا کر ڈاکٹر رشید احمد نے باہر پھینکے ہیں۔ عام مسلمانوں اور طالبعلموں میں اشتعال پھیل گیا۔

(ہفت روزہ ایشیا لاہور 27 اکتوبر 1974ء)

❑ شان رسالتؐ میں توہین آمیز ریمارکس پر قادیانی ڈاکٹر کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔ شاہ کوٹ کے نواحی گاؤں چک نمبر 61 آر۔ پی میں قادیانیوں کے ایک مبلغ ڈاکٹر سعید احمد قادیانی نے گزشتہ کئی ماہ سے لوگوں کا علاج کرنے اور انہیں سستے داموں ادویات فراہم کرنے کی آڑ میں اپنے فرقے کی تبلیغ کرنے کا سلسلہ شروع کر رکھا تھا۔ جھوٹا مبلغ سعید قادیانی قرآنی آیات کا غلط ترجمہ تقسیم کر کے لوگوں کو گمراہ کرنے کی مذموم کوششیں کرنے کے علاوہ کہتا کہ (نعوذ باللہ) حضور نبی کریمؐ معراج پر نہیں گئے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر نہیں اٹھائے گئے، بلکہ وہ فوت ہو گئے۔ بلکہ مرزا قادیانی سچا نبی ہے، اس کو نہ ماننے والے کافر ہیں۔ جس کی بناء پر مسلمانوں کے جذبات اور احساسات شدید مجروح ہو رہے تھے۔ گاؤں کے لوگوں میں شدید بے چینی اور اضطراب پایا جاتا تھا اور انہوں نے قادیانی مبلغ کو کئی بار تبلیغ بند کرنے کے لیے کہا لیکن وہ باز نہ آیا۔ بالآخر اہل دیہہ کے شدید احتجاج پر پولیس نے کارروائی کرتے ہوئے ملزم کو گرفتار کر لیا ہے۔ اس کے خلاف زیر دفعہ 298 سی مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور یکم مئی 1997ء)

❑ قادیانی ہیڈ مسٹریس کی شکایت کرنے والی مسلمان ٹیچر کا دوردراز علاقے میں تبادلہ کر دیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق نارووال میں روزنامہ ''صحافت'' کی خبر پر قادیانی ہیڈ مسٹریس کا تبادلہ کر دیا گیا۔

تفصیلات کے مطابق گزشتہ دنوں گورنمنٹ مسلم گرلز ہائی سکول نارووال کی ہیڈ مسٹریس کے خلاف انکوائری شروع ہوئی۔ اسسٹنٹ کمشنر انکوائری آفیسر مقرر ہوئے۔ انکوائری کے دوران سٹاف اور طالبات نے اجتماعی طور پر بیان دیا کہ سکول سے قرآنی آیات کو مٹایا گیا تھا اور تلاوت قرآن پاک پر پابندی لگائی گئی تھی جس کا ثبوت یہ ہے کہ گزشتہ بورڈ کے تمام امتحانات میں طالبات ناظرہ کے پرچے میں فیل ہو گئیں۔ انکوائری رپورٹ پر سیکرٹری ایجوکیشن نے مذکورہ ہیڈ مسٹریس کا تبادلہ کر دیا لیکن ڈی ای او نے تبادلہ کے احکامات کو نہیں مانا جس سے شہریوں اور طالبات کے والدین میں اشتعال پھیل گیا۔ ڈی ای او نے ایم پی اے کی ملی بھگت سے اپنی منظور نظر قادیانی ہیڈ مسٹریس طلعت خورشید کے خلاف شکایات کرنے والی مسلمان ٹیچرز کا تبادلہ بھی دور دراز کر دیا جس کی وجہ سے دیگر سٹاف اور شہریوں میں بے چینی پائی جاتی ہے۔

(روزنامہ صحافت لاہور 6 مئی 1997ء)

❑ راولپنڈی میں قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے فیصل کالونی کے ایک مکان کی چھت پر قرآن پاک کے ایک نسخے کو آگ لگا دی۔ قرآن پاک کا نصف جلا ہوا نسخہ جلد میں محفوظ کر لیا گیا ہے، جبکہ پولیس نے مکان کی نچلی منزل میں رہائش پذیر کرایہ دار کی رپورٹ پر چار قادیانیوں کے خلاف مقدمہ درج کر کے گرفتار کر لیا ہے۔ قرآن پاک کی بے حرمتی پر علاقہ میں زبردست اشتعال پیدا ہو گیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 4 اپریل 1998ء)

❑ گلگت میں قادیانیوں نے دس روز میں پانچویں دفعہ قرآن پاک کی بے حرمتی کی۔ تفصیلات کے مطابق گلگت میں دس دنوں کے اندر قرآن پاک کی بے حرمتی کا پانچواں واقعہ سامنے آیا جب موتی مسجد کی عقبی گلی کے گندے نالے سے قرآن پاک کا نسخہ برآمد ہوا۔ قرآن پاک کی آئے روز بے حرمتی اور انتظامیہ اور پولیس کی طرف سے ملزموں کا کھوج لگانے میں ناکامی پر عوام کا شدید احتجاج جاری ہے۔

(روزنامہ خبریں 13 فروری 1998ء)

❑ شعائر اسلام کی توہین کرتے ہوئے مسلمانوں کے جذبات ابھار کر امن و امان کی صورت حال خراب کرنے والے 5 قادیانیوں کو سزا سنا دی گئی۔ مقامی مجسٹریٹ رحیم شاہ عبدالزئی نے شعائر اسلام کی توہین اور صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کرنے والے 5 قادیانیوں کو مختلف المیعاد سزا اور جرمانہ کا حکم سنایا۔ چار ملزمان عبدالرحیم خان، رفیع احمد، عبدالمجید، ظہیر الدین کو ایک ایک سال قید بامشقت اور ایک ہزار روپے فی کس جرمانہ کی سزائیں سنائیں۔ عدم ادائیگی جرمانہ کی صورت میں ملزمان کو مزید ایک ایک ماہ قید بامشقت بھگتنا ہوگی۔ پانچویں ملزم چوہدری محمد حیات کو ضعیف العمری کے سبب صرف 3 ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی گئی۔ عدم ادائیگی جرمانہ کی صورت میں ملزم کو تین ماہ قید محض بھگتنی ہوگی۔

(روزنامہ جنگ کوئٹہ)

❑ قادیانیوں نے توہین رسالتؐ کے ساتھ ساتھ قرآن پاک کی توہین کر کے مسلمانوں کے جذبات کو بھی ابھارنا شروع کر دیا ہے۔ اس بات کا اندازہ اس واقعہ سے کیا جا سکتا ہے کہ برانڈرتھ روڈ پر واقع انجمن احمدیہ

کے ایک چپڑاسی نے مبینہ طور پر قرآن مجید کے نسخے دوسرے کاغذ کے ہمراہ نذر آتش کر دیئے۔ اس صورت حال کے پیش نظر لاہور کے اکثر کاروباری ادارے احتجاجاً بند کر دیئے گئے۔ انجمن تاجران لاہور کے ایک اجلاس میں فیصلہ کیا گیا کہ لاہور کے کاروباری مراکز کل بھی بند رہیں گے۔ نولکھا پولیس نے چپڑاسی کو حراست میں لے لیا ہے اور اس کے خلاف زیر دفعہ 215 ت پ مقدمہ درج کر لیا ہے۔ بازار صرافہ بھی فوری طور پر بند کر دیا گیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 22 مئی 1975ء)

❑ کوتوالی پولیس نے جامع مسجد یابو والا میں قرآن حکیم کے جلانے کے الزام میں نوے سالہ قادیانی عبدالکریم کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا ہے۔ پولیس نے ملزم کے خلاف زیر دفعہ 295 ت پ اور ڈیفنس رولز کے تحت مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق عبدالکریم قادیانی نے جامع مسجد یابو والا میں قرآن مجید کو آگ لگا دی جس کی اطلاع اہل محلہ کو پہنچی تو انہوں نے پولیس کو اطلاع دی۔ پولیس کا ایک دستہ فوری طور پر موقع پر پہنچ گیا، اس دوران لوگوں میں سخت اشتعال پیدا ہو گیا۔ اس واقعہ کی اطلاع شہر میں آگ کی طرح پھیل گئی۔ کوئی ناخوشگوار واقعہ پیش نہیں آیا۔ پولیس آج تمام روز علاقے میں گشت کرتی رہی۔

(روزنامہ نوائے وقت 21 اپریل 1975ء)

❑ قرآن پاک کی بے حرمتی کا مظاہرہ کرتے ہوئے غلط سرائیکی ترجمہ کرنے پر قادیانی کے خلاف مقدمہ درج کر لیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ڈپٹی کمشنر ڈیرہ غازی خان محمد اطہر طاہر کے حکم پر سٹی پولیس نے ایک قادیانی خان محمد لسکانی کے خلاف زیر دفعہ 295 ت پ کے تحت مقدمہ درج کیا ہے۔ یہ مقدمہ عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے امیر مولانا اللہ وسایا کی درخواست پر درج کیا گیا ہے۔ رپورٹ میں بتایا ہے کہ قادیانی خان محمد لسکانی نے قرآن پاک کا سرائیکی ترجمے والا ایڈیشن طبع کرایا ہے جس میں ترجمہ غلط کیا گیا ہے۔ مولانا اللہ وسایا نے اپنی درخواست میں کہا کہ قومی اسمبلی قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دے چکی ہے، اس لحاظ سے کوئی کافر مسلمانوں کی اس مقدس آسمانی کتاب کو ہاتھ تک نہیں لگا سکتا اس کے برعکس غیر مسلم قادیانی نے سرائیکی ترجمے والا قرآن پاک شائع کرنے کے ساتھ اس ترجمے کو بھی غلط طور پر پیش کر کے کروڑوں مسلمانوں کی دل آزاری اور رسالت مآب کی شان میں گستاخی کی ہے۔ اس درخواست پر ڈپٹی کمشنر نے ملزم کے خلاف مقدمہ درج کرا دیا۔

(روزنامہ نوائے وقت ملتان 11 دسمبر 1991ء)

❑ پندرہ معروف علمائے کرام کی جانب سے ان کے دستخطوں کے ساتھ ایک قرارداد جاری کی گئی ہے جس میں کہا گیا ہے کہ وہ اور سرزمین پاکستان میں رہنے والا ہر مسلمان اس ملک میں اسلام اور پیغمبر اسلام کے بارے میں کسی قسم کی اہانت آمیز گفتگو کو کسی صورت میں برداشت نہیں کر سکتا اور نہ ہی اسلام دشمن عناصر کو اس بات کی اجازت دی جائے گی کہ وہ اپنی مذموم اور شرانگیز سرگرمیوں کو جاری رکھیں۔ اس لیے اگر حکومت نے اس معاملے میں چشم پوشی اختیار کی تو پاکستان کے مسلمان ایسے عناصر سے خود نپٹنے کا طریقہ بھی جانتے ہیں۔ چنانچہ ان عناصر کو انتباہ کیا جاتا ہے کہ وہ مسلمانوں کے جذبات مشتعل کرنے سے باز رہیں ورنہ نتائج کے وہ خود ذمہ دار

ہوں گے۔ اس قرارداد میں جن علمائے دین نے دستخط کیے ان میں علامہ احسان الٰہی ظہیر، مولانا گلزار احمد مظاہری، مولانا محمد عبدالمالک، مولانا محمد اجمل، مولانا محمد امجد خان، مولانا عبدالخالق قدوسی، مولانا منظور احمد چنیوٹی، علامہ خالد محمود، مولانا محمد اجمل قادری، مولانا عبدالرحمٰن، مولانا محمد علی، مولانا محمد طیب مفتی حسین نعیمی اور مولانا عبدالستار خان نیازی شامل ہیں۔ قرارداد میں مزید کہا گیا ہے کہ امت مسلمہ کا یہ متفقہ فیصلہ ہے کہ شان رسالت ﷺ کی اشارۃً گستاخی بھی نا قابل معافی جرم ہے لیکن اس کے باوجود بعض ایسی خواتین اس مذموم مہم میں شامل ہوگئی ہیں جو اسلام دشمن عناصر کی آلہ کار بنی ہوئی ہیں۔ اس مہم میں عاصمہ جہانگیر پیش پیش ہیں جنہوں نے حضرت نبی اکرم ﷺ کے بارے میں ایسے الفاظ استعمال کرنے کی جرات کی جس سے اہانت کا پہلو نکلتا ہے لیکن اس کے باوجود وہ اپنے مسلمان ہونے کا دعویٰ کرتی ہیں اور یہ اعلان بھی کرتی ہیں کہ ان کا شوہر قادیانی ہے۔ قرارداد میں کہا گیا ہے کہ شریعت اسلامی کا واضح اور غیر مبہم فیصلہ ہے کہ کوئی مسلمان عورت کسی غیر مسلم کافر کی بیوی نہیں ہوسکتی اور نہ ہی وہ اس کے گھر بطور بیوی آباد ہوسکتی ہے۔ اسی طرح فریقین کا اس صورت میں آپس میں نکاح بھی نہیں رہ سکتا جبکہ قادیانی خود بھی اس نکاح کو تسلیم نہیں کرتے۔ قرارداد میں کہا گیا ہے کہ عاصمہ جہانگیر کے اعلان کے مطابق وہ خود اللہ کے حکم کی خلاف ورزی کرتے ہوئے نا قابل معافی جرم کا بھی مسلسل ارتکاب کر رہی ہیں۔

(روزنامہ جسارت کراچی 30 جون 1986ء)

❑ قادیانی نوجوان کی طرف سے قرآن پاک کی بے حرمتی کرنے پر ڈگری کالج گوجرہ کے طلبہ نے شدید مظاہرہ کیا۔ سٹی پولیس نے چنگڑ محلہ کے ایک قادیانی نوجوان عامر حمید کے خلاف قرآنی آیات کی بے حرمتی کرنے کے الزام میں دفعہ 295 بی اور 16 ایم پی او کے تحت مقدمہ درج کر کے اسے گرفتار کرلیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ملزم کل شام قرآن پاک کے بعض حصوں کو گلی میں نذر آتش کر رہا تھا، لوگوں نے منع کیا لیکن وہ باز نہ آیا جس پر مقامی انتظامیہ کو اطلاع دی گئی چنانچہ اسسٹنٹ کمشنر راجہ صفدر حسن اور انچارج تھانہ سٹی احمد جاوید نے موقع پر پہنچ کر ملزم کو گرفتار کرلیا۔ اس واقعہ کی خبر سنتے ہی پورے شہر میں غم و غصہ کی لہر دوڑ گئی۔

(روزنامہ جنگ لاہور 14 ستمبر 1984ء)

❑ قادیانی ٹیلر ماسٹر محمد ادریس کے خلاف توہین رسالت ﷺ کا جرم ثابت ہوگیا اور مسٹر خداداد خان مجسٹریٹ درجہ اول پشاور نے توہین رسالت ﷺ کے مشہور مقدمہ کا فیصلہ سناتے ہوئے پشاور شہر کے محلہ چکہ گلی کے قادیانی ٹیلر ماسٹر محمد ادریس کو دس سال قید سخت اور دس ہزار روپے جرمانہ کی سزا کا حکم سنایا ہے۔ صوبہ سرحد کی تاریخ میں توہین رسالت ﷺ کے مجرم کو سزا سنانے کا یہ پہلا موقع ہے۔

فاضل عدالت نے آٹھ صفحات پر مشتمل فیصلہ میں کہا کہ ملزم نے خود اس بات کو تسلیم کیا ہے کہ وہ قادیانی ہے اور عقیدہ میں مرزا غلام احمد کو نبی کہا ہے۔ دوسری طرف کہا ہے کہ جو کلمات دستیاب ہوئے ان پر اس کا عقیدہ ہے۔ یہ دونوں باتیں متضاد ہیں۔ ایک ہی وقت میں دو عقیدے نہیں ہوسکتے۔ جبکہ محمد مصطفیٰ ﷺ آخری نبی ہیں۔ فاضل عدالت نے اپنے فیصلے میں شہادت اور وکلاء کی بحث پر تفصیلی تبصرہ کیا ہے اور کہا ہے کہ قانون استغاثہ کے حق میں ہے۔ شہادت اور واقعات بھی استغاثہ کی تائید کر رہے ہیں۔ فاضل عدالت نے کہا کہ ملزم

پر دفعہ 295 ب لگایا گیا ہے۔ اس دفعہ کی تعریف یہ ہے کہ جو شخص قرآنی آیات کو مسخ کرنے یا قرآنی آیات اور اسلام کو غیر قانونی مقاصد کے لیے استعمال کرے تو یہ جرم ہے۔ ملزم کے خلاف دفعہ 295 الف بھی عائد ہے۔ اس دفعہ کی تعریف یہ ہے کہ ایسا فعل جس سے کسی طبقہ کے جذبات مجروح ہوں یا ایسے الفاظ یا تحریر استعمال کی جائے جس سے کسی فرقہ کو دکھ پہنچے تو یہ جرم ثابت ہے اور دفعہ 298 جو ملزم پر لگائی گئی ہے، اس کی تعریف یہ ہے کہ جو الفاظ استعمال کیے جائیں یا اشارہ کیا جائے جس سے آل بیت اور خاندان رسالت کی توہین و گستاخی ہوتی ہو یا خلفاء یا کسی ایک خلیفہ کے بارے میں ایسی بات کہی جائے یا کسی رسول کے بارے میں ایسے الفاظ استعمال کیے جائیں جس سے توہین ہوتی ہو اس سے بھی جرم ثابت ہوتا ہے۔ لہذا محمد ادریس کو دفعہ 295 الف کے تحت دو 2 سال قید سخت' دو ہزار روپے جرمانہ' دفعہ 295 ب کے تحت پانچ سال قید' پانچ ہزار روپے جرمانہ اور دفعہ 298 سی کے تحت تین سال قید اور تین ہزار روپے جرمانہ کی سزا سنائی جاتی ہے، جو مجموعی طور پر دس سال قید اور دس ہزار روپے جرمانہ ہے۔

(روزنامہ مشرق لاہور' کراچی' پشاور' کوئٹہ 9 ستمبر 1986ء)

❏ حکومت پنجاب نے توہین قرآن مجید کا مرتکب ہو کر مرزا بشیر الدین قادیانی کی طرف سے کیا ہوا اس کا اردو ترجمہ ضبط کرنے کا حکم دے دیا ہے۔ اس کا انکشاف روزنامہ جسارت کے اداریے ''مستحسن اقدام'' میں کیا گیا ہے۔ ''حکومت پنجاب نے مرزا بشیر الدین محمود کا قرآن کا با محاورہ اردو ترجمہ ضبط کرنے کا حکم دے دیا ہے۔ یہ ترجمان قرآن پبلیکیشنز ربوہ کا شائع کردہ اور شیخ عبدالوحید سن رائز پیکجز، 8 ڈیوس روڈ لاہور کا طبع کردہ ہے۔ کتاب کی تمام جلدیں حکومت کی طرف سے فوری طور پر ضبط کر لی گئی ہیں، کیونکہ یہ ترجمہ غلط من گھڑت اور قران مجید کے تسلیم شدہ اور معروف ترجمے کے خلاف ہے۔

ہم حکومت کی طرف سے اس کارروائی کا خیر مقدم کرتے ہیں۔ تاہم ہمارے خیال میں اس قسم کے اقدام کو روکنے کے لیے زیادہ بہتر اور موثر انتظامات کی ضرورت ہے۔ مثلاً پاکستان میں غیر مسلم ملکیت کے جتنے اشاعتی اور طباعتی ادارے ہیں انہیں اپنے اہتمام سے قرآن شریف کی اشاعت و طباعت کی ممانعت کی جانی چاہیے اور ان کے لیے قرآن کریم کی طباعت و اشاعت قابل تعزیر ٹھہرائی جانی چاہیے۔ یہ کسی کی مذہبی آزادی پر حملہ نہیں بلکہ مسلمانوں کی طرف سے اپنے دین کی حفاظت کا اہتمام ہو گا۔ قرآن کریم مسلمانوں کی اساسی دینی کتاب ہے، اسے کسی دوسرے مذہب کو اپنے مقاصد کی تکمیل کے لیے استعمال کرنے کی اجازت دینا گویا دوسرے مذہب کے لوگوں کو مسلمانوں کے دین میں مداخلت کی اجازت دینا ہے جو کسی بھی مسلمان کے لیے قابل قبول نہیں ہو سکتا اور نہ کوئی مسلم حکومت یہ اجازت دے سکتی ہے۔

کارروائی محض قرآن کریم کے غلط ترجمے کی ضبطی تک ہی محدود نہ رہنی چاہیے بلکہ ایسی تمام مذہبی کتابیں بھی ضبط کی جانی چاہئیں جن میں قرآنی آیات درج کر کے ان کی ایسی تعبیر کی گئی ہو یا ایسا ترجمہ درج کیا گیا ہو جو مسلمانوں کے کسی بھی معروف مکتبہ فکر کے لیے قابل قبول نہیں ہے۔ مسلمانوں کے دینی لٹریچر میں اس قسم کی مداخلت بیجا کو روکنے کی ایک صورت یہ ہے کہ تمام مکاتب فکر کے مسلمان علماء کا ایک غیر سرکاری کنونشن یا

اجتماع منعقد ہو جس میں اتفاق رائے سے علماء کا ایک ایسا بورڈ تشکیل دیا جائے جو مسلمانوں کے دینی لٹریچر کی نگرانی کرے اور غیر مسلموں کی طرف سے مسلمانوں کے عقائد یا ان کی دینی کتابوں کو استعمال کر کے اپنے مطلب کا لٹریچر تیار کرنے کی کوششوں کا نوٹس لے اور حکومت کو مشورہ دے کہ وہ ایسے تخریب کاروں کے خلاف تعزیری کارروائی کرے اور حکومت ایسے تخریب کاروں کے خلاف کارروائی کے لیے مناسب تعزیری قوانین وضع کرنے کا اہتمام کرے۔

حکومت تحفظ قرآن کے لیے مناسب اور جامع قانون سازی کے سلسلے میں اسلامی مشاورتی کونسل سے سفارشات طلب کر سکتی ہے اور اس ادارے سے یقیناً اس ضمن میں اچھی تجاویز اور سفارشات میسر آ سکتی ہیں کہ اس میں مسلمانوں کے تمام معروف مکاتب فکر کی نمائندگی موجود ہے۔ حکومت کو اس سلسلے میں محض اندرون ملک ہی قرآن کے غلط تراجم پر متوجہ نہ ہونا چاہیے۔ بلکہ ربوہ کی طرح کے بیرون ملک اور بھی بہت سے مراکز ہیں جہاں سے اس قسم کے غلط اور گمراہ کن ترجمے پر مبنی لٹریچر شائع ہو کر پاکستان آتا ہے۔ حکومت کو دنیا بھر میں اس قسم کے گمراہ کن لٹریچر کی اشاعت کرنے والے اداروں کے بارے میں مکمل اور مفصل معلومات حاصل کر کے ان اداروں کی مطبوعات پر نظر رکھنی چاہیے اور بیرون ملک سے پاکستان میں ان کی سمگلنگ کا بھی سدباب کرنا چاہیے۔ مسلمان ملک میں مسلمانوں کے دین اور اس کے لٹریچر کی تخریب کی تمام کوششوں کی پوری قوت سے مزاحمت ہونی چاہیے۔

آخری بات اس سلسلے میں ہم یہ عرض کریں گے کہ ہمارے یہاں اب تک کی روایات کے مطابق کتابوں کی ضبطی کی کارروائی محض اجرائے حکم کی کاغذی کارروائی تک محدود رہتی ہے۔ حکومت کا کوئی ادارہ ایسا نہیں ہے جس کے ارکان اس قسم کے حکم کے اجراء کے بعد عام کتب خانوں کے جائزے کا اختیار رکھتے ہوں تاکہ یہ اطمینان ہو سکے کہ حکومت کی طرف سے ضبط کیا جانے والا لٹریچر عام کتب خانوں سے خارج کر دیا گیا ہے۔ عموماً ضبطی کے ایسے احکام براہ راست کتب خانوں کو بھیجے بھی نہیں جاتے اور نہ ان کی تعمیل کی جوابی اطلاع وصول کی جاتی ہے۔ چنانچہ سرکاری کتب خانوں ہی کا جائزہ لیا جائے تو درجنوں ایسی کتابیں شیلفوں میں پائی جائیں گی جو برسوں سے ضبط چلی آ رہی ہیں۔ ہم مطالبہ کریں گے کہ کم از کم قرآن حکیم کے اس غلط ترجمے کی ضبطی کے بعد ربوہ کے اور دوسرے ایسے دارالمطالعوں سے جو احمدیوں کی طرف سے چلائے جاتے ہیں، اس قسم کے گمراہ کن لٹریچر کو نکالا جائے جو مسلمانوں کی اساسی کتاب اور دوسرے مسلمہ مسلم عقائد کو توڑ مروڑ کر تیار کیا گیا ہے۔"

(روزنامہ جسارت کراچی 2 جون 1981ء)

# فراڈ، دھوکہ

❑ سات قادیانیوں نے جعلی کاغذات (سفری دستاویزات) پر مغربی جرمنی پہنچ کر سیاسی پناہ حاصل کر لی ہے اور جرمنی امیگریشن PIA کو اس قادیانی جعلسازی پر 21 ہزار ڈالر جرمانہ عائد کیا ہے۔ یاد رہے کہ سات قادیانیوں نے جعلی کاغذات پر 13 اپریل کو کراچی سے PIA کی پرواز PR-711 میں فرینکفرٹ پہنچ کر سیاسی پناہ حاصل کر لی جس پر PIA کو جرمن حکام (امیگریشن ڈیپارٹمنٹ) کی طرف سے تین ہزار ڈالر فی مسافر کے حساب سے اکیس ہزار ڈالر جرمانہ عائد کیا گیا ہے۔ ابتدائی تحقیقات کے مطابق امیگریشن ڈیپارٹمنٹ میں چند نامعلوم افراد نے قادیانیوں کے فرار میں غیر قانونی مدد کی ہے جس کا ثبوت یہ ہے کہ مذکورہ سات افراد میں سے صرف پانچ کے امبارکیشن کارڈ ملے ہیں، دو مسافروں کے کارڈ سرے سے PIA کے ریکارڈ سے غائب ہیں۔ PIA حکام نے کراچی ائیر پورٹ پر ٹرمینل تھری پر پوری نفری کو معطل کر دیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 22 جنوری 1991ء)

❑ قادیانیوں کو جعلی دستاویزات کے ذریعے مغربی جرمنی میں سیاسی پناہ ناکام بنادی گئی۔ تفصیلات کے مطابق کراچی ائیر پورٹ پر بدھ کی صبح پی آئی اے کی ایک پرواز PK-721 پر چھاپہ مار کر طیارے میں سوار 13 قادیانیوں کو حراست میں لے لیا ہے، جو جعلی سفری دستاویزات کے ذریعے مغربی جرمنی جا کر سیاسی پناہ حاصل کرنے کے خواہشمند بتائے جاتے ہیں۔ بتایا جاتا ہے کہ اس کاروبار میں لاہور کا ایک ٹریول ایجنٹ مبینہ طور پر ملوث ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 10 اگست 1989ء)

❑ ایف آئی اے نے غیر قانونی امیگریشن، خلاف پاکستان پروپیگنڈا لٹریچر اور جعلی ادویات تیار کرنے والے لفورکی قادیانی گروہ کو گرفتار کر لیا ہے: ان میں سے سات افراد کو جعلی سرکاری پاسپورٹ پر کراچی ائیر پورٹ سے بیرون ملک روانہ ہوتے ہوئے گرفتار کیا گیا ہے۔ تحقیقات کے دوران انہوں نے انکشاف کیا کہ انہوں نے جعلی سرکاری پاسپورٹ ظہور احمد اور منظور احمد نامی قادیانیوں سے حاصل کیے ہیں۔ ایف آئی اے نے چھاپہ مار کر ظہور احمد اور اس کے بیٹے منظور احمد کو بھی گرفتار کر لیا ہے اور ان کے قبضے سے جعلی دستاویزات اور مہریں، پاکستان دشمن لٹریچر اور جعلی ادویات تیار کرنے کے لیے استعمال کیے جانے والے آلات بھی برآمد کر لیے ہیں۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ اس قادیانی گینگ نے امریکہ، برطانیہ، جرمنی اور بلجیم سمیت بیرون ممالک ایک لاکھ روپیہ فی کس کے حساب سے ہزاروں قادیانیوں کو بھیجا ہے جو وہاں اپنے مذہب کی تبلیغ کے علاوہ پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ بھی کر رہے ہیں۔ یہ قادیانی گینگ غیر ملکی ایجنسیوں سے بھی خط و کتابت کرتا ہے اور بیرون ممالک

حکومت پاکستان کے خلاف اور خلاف اسلام لٹریچر بھی بھجواتا ہے۔اس کے علاوہ اس قادیانی گینگ سے امریکی ٹریول سروسز اور امریکن ایکسپریس کی کیش میمو بھی برآمد ہوئی ہے۔غیر ملکی ایجنسی کے نام خط میں ظہور احمد قادیانی نے لکھا ہے کہ پاکستان میں قادیانیوں کی تعداد دو کروڑ ہوگئی ہے لیکن انہیں تمام بنیادی انسانی سہولتوں سے محروم رکھا گیا ہے۔جن مذکورہ بالا قادیانیوں کو FIA پولیس نے چھاپہ مار کر گرفتار کیا تھا اور ان کے قبضے سے غیر قانونی اشیاء بھی برآمد کی تھیں، ان میں سے ایک مجرم ظہور احمد قادیانی ایف آئی اے عملہ کی ملی بھگت سے فرار ہوگیا ہے۔ اس سلسلے میں FIA حکام نے اپنے پانچ اہلکاروں کو فوری طور پر معطل کر دیا ہے اور دو کو گرفتار کرلیا ہے۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 7 اگست 1991ء، روزنامہ جنگ لاہور 7 اگست 1991ء)**

❑ **ایف آئی اے نے سنگین جرائم میں ملوث 9 رکنی قادیانی گروہ کو گرفتار کرلیا۔ قادیانی جعلی دستاویزات، پاکستان مخالف لٹریچر اور جعلی ادویات کی تیاری میں استعمال ہونے والے آلات برآمد کر کے سنگین غداری کے مرتکب ہو رہے تھے۔** باخبر ذرائع کے مطابق:

اسلام آباد (اپ پ) ایف آئی اے نے غیر قانونی امیگریشن، پاکستان مخالف پراپیگنڈہ لٹریچر اور جعلی ادویات تیار کرنے والے 9 رکنی قادیانی گروہ کو گرفتار کرلیا ہے۔ان میں سے سات افراد کو اس وقت گرفتار کیا گیا جب وہ کراچی ایئر پورٹ پر پشاور سے جاری کردہ سرکاری پاسپورٹوں کے ذریعے باہر جانے والے تھے۔گرفتار افراد کو بعدازاں پشاور منتقل کر دیا گیا، جہاں دوران تفتیش انہوں نے انکشاف کیا کہ انہوں نے جعلی پاسپورٹ اس کاروبار میں گزشتہ دو سال سے مصروف قادیانی افراد ظہور احمد اور منظور احمد سے حاصل کیے ہیں۔ ایف آئی اے نے مقامی پولیس کی مدد سے چھاپہ مار کر ظہور احمد اور اس کے بیٹے منظور احمد کو گرفتار کر کے ان کے مکان سے پاکستان مخالف لٹریچر، جعلی دستاویزات اور جعلی ادویات کی تیاری میں استعمال ہونے والے آلات قبضہ میں لے لیے۔مذکورہ قادیانی گروہ اب تک ایک ہزار سے زائد افراد کو تبلیغی مقاصد کے لیے امریکہ، برطانیہ اور بلجیم بھجوا چکا ہے۔ان افراد کے ساتھ پاکستان اور اسلام مخالف لٹریچر بھی باہر بھیجا گیا۔ بتایا گیا ہے کہ گروہ کے سرغنہ ظہور احمد کے بیرون ملک خاصے تعلقات ہیں۔ایف آئی اے نے ظہور احمد کی جانب سے ایک غیر ملکی ایجنسی کو لکھا جانے والا [illegible] یا ہے، جس میں دعویٰ کیا گیا ہے کہ پاکستان میں قادیانیوں کی آبادی دو کروڑ سے متجاوز ہو چکی ہے مگر وہ ابھی تک بنیادی حقوق سے محروم ہیں۔ظہور احمد کا ایک بیٹا لندن میں اپنے مذہب کا امام ہے۔ظہور احمد نے بتایا کہ اس نے کراچی ایئر پورٹ پر ایئر پورٹ سکیورٹی فورس سے بھی تعلقات قائم کر رکھے تھے۔ڈی جی ایف آئی اے نے معاملہ کی تحقیقات کے لیے ایک خصوصی ٹیم قائم کر دی ہے۔تحقیقات کا دائرہ ایئر پورٹ سکیورٹی فورس اور پاسپورٹ آفس تک وسیع کیا جائے گا۔

**(روزنامہ جنگ لاہور 7 اگست 1991ء)**

❑ کراچی (نامہ نگار) سی بی آر کے ایک اعلیٰ قادیانی افسر نے معطل کیے جانے والے ایک ہزار افسران کی فہرست سے بدعنوان قادیانی افسروں کے نام نکال کر دیانت دار مسلمان افسران کے نام شامل کر دیئے۔حساس ادارے اس بات کی تحقیقات کر رہے ہیں کہ 28 مئی کو سی بی آر کی جانب سے جاری کردہ

ایک ہزار 46 افسروں کی فہرست قادیانی ممبر کوآرڈی نیشن ریاض احمد ملک نے بنائی تھی، اور فہرست میں شامل بدعنوان قادیانی افسروں کے نام خارج کر کے ان کی جگہ دیانت دار مسلمان افسروں کے نام شامل کر دیئے تھے۔ فہرست جاری ہونے کے تین دن بعد ریاض احمد ملک دو ماہ کی چھٹی لے کر بیرون ملک روانہ ہو گئے، اور فہرست میں گڑبڑ کی ذمے داری سی بی آر کے چیئرمین ریاض نقوی پر آ گئی، جنہوں نے فہرست کی تیاری کا کام مکمل طور پر ریاض ملک کے حوالے کر رکھا تھا۔ رپورٹ کے مطابق منتظم اعلیٰ جنرل پرویز مشرف کی جانب سے سی بی آر کے کسٹم، سیلز ٹیکس اور دیگر ذیلی محکموں میں کام کرنے والے ایک ہزار بدعنوان افسروں کو فارغ کرنے کے اعلان کے فوراً بعد یعنی 25 مئی کی سہ پہر ایک ہزار افسروں کی فہرست منتظم اعلیٰ سیکریٹریٹ ارسال کر دی گئی ہے۔

(روزنامہ امت کراچی 25 جون 2000ء)

❑ فیصل آباد کے علاقہ کھرڑیانوالہ کے چک نمبر 69 دب گھسیٹ پورہ کے ایک قادیانی نے دھوکے اور فراڈ سے کام لیتے ہوئے خود کو مسلمان ظاہر کر کے مسلمان لڑکی سے شادی کر لی۔ تفصیلات کے مطابق ایک دینی جماعت کے رہنماء نے وزیر اعلیٰ پنجاب اور ہوم سیکرٹری سے مطالبہ کیا ہے کہ تھانہ کھرڑیانوالہ کے چک نمبر 69 د ب گھسیٹ پورہ کے ایک قادیانی حنیف کے خلاف خود کو مسلمان ظاہر کر کے شاہ کوٹ کی ایک مسلمان لڑکی سے نکاح کرنے پر زیر دفعہ 298 سی تعزیرات پاکستان مقدمہ چلایا جائے اور چونکہ ملزم نے فراڈ اور دھوکے سے شادی کر کے حدود آرڈیننس کی بھی خلاف ورزی کی ہے، اس لیے حدود آرڈیننس کے تحت بھی اس پر مقدمہ دائر کیا جائے۔ رہنماء نے کہا کہ قادیانیوں کے فارم نکاح کے اندراج کے مطابق 7 دسمبر 1977ء کو اس نے اسی چک کی ایک قادیانی لڑکی نگین اختر سے شادی قادیانی مذہب کے مطابق کی تھی، جس کا تصدیق شدہ فارم ربوہ سے 30 اگست 1994ء کی مہر کے ساتھ مہیا کیا گیا ہے۔ قوانین کے آرڈیننس مجریہ 1961ء کے فارم نکاح نامہ کے اندراج کے مطابق حنیف نے سعید کالونی مدینہ ٹاؤن فیصل آباد کے پتہ پر شاہکوٹ میں ایک مسلمان لڑکی شبانہ کوثر کے ساتھ سولہ جولائی 1994ء کو شادی کی ہے، جس کا حق مہر پانچ صد درج ہے اور قادیانی لڑکی کے نکاح فارم پر پانچ ہزار درج ہے، جس کا فوری نوٹس لیا جائے اور دھوکہ دہی کے الزام میں بھی موثر کارروائی کی جائے۔ انہوں نے کہا کہ بعض قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے مسلمان لڑکیوں سے شادی کر کے صدارتی آرڈیننس کی خلاف ورزی کر رہے ہیں اور بعض قادیانی مرد اور عورتیں خود کو مسلمان ظاہر کرتے ہیں جبکہ حقیقت میں وہ قادیانی ہیں۔

(روزنامہ وفاق لاہور یکم اکتوبر 1996ء)

❑ مرزائی تنظیموں نے فراڈ اور دھوکے کے ذریعے پندرہ لاکھ روپے کا انکم ٹیکس معاف کروالیا۔ اس بات کا انکشاف اس وقت ہوا جب قومی اسمبلی کے رکن ملک محمد اسلم کچیلا نے آج سپیکر کی توجہ اس جانب مبذول کروائی کہ دو مرزائی تنظیموں نے پندرہ لاکھ روپے بھاری مالیت کا انکم ٹیکس فراڈ کے ذریعے معاف کروالیا ہے۔ یہ انکم ٹیکس کمشنر کی ذمہ داری میں آتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ انہیں یہ تحریک التواء پیش کرنے کی اجازت دی جائے۔ مولانا گوہر الرحمن نے ان کی تائید کی اور کہا کہ یہ اہم معاملہ ہے۔ ان تنظیموں کو یہ ٹیکس کیوں معاف کیا گیا، اس پر

بحث ہونی چاہیے۔ اس وقت اجلاس کی صدارت پینل آف چیئر مین کے رکن رائے منصب علی خاں کر رہے تھے۔ انہوں نے اس تحریک پر بحث کی اجازت نہ دی اور ایوان کا اجلاس نماز ظہر تک ملتوی کرنے کا اعلان کیا۔ مگر اسلم کچیلا نے اپنی تحریک پیش کرنے کی اجازت نہ ملنے پر احتجاج کیا اور یہ کہتے ہوئے ایوان سے باہر چلے گئے کہ ایوان کے اجلاس میں شام کو بھی نہیں آؤں گا اور اسلم کچیلا شام کے اجلاس میں بھی نہیں آئے۔

(روزنامہ نوائے وقت 16 اکتوبر 1987ء)

❏ کراچی (نمائندہ جنگ) فرانس بدر کیے جانے والے 3 پاکستانی قادیانیوں کو ایف آئی اے نے کراچی ایئر پورٹ پر گرفتار کرلیا ہے جن میں 2 خواتین بھی شامل ہیں۔ ملزمان جعلی کاغذات پر جرمنی جا رہے تھے، پیرس امیگریشن حکام نے گرفتار کر کے انہیں واپس پاکستان بھیج دیا تھا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 31 مئی 2000ء)

❏ حویلی لکھا میں تعویذ گنڈوں کا کاروبار کرنے والا پیر قادیانی نکلا۔ یہ قادیانی ساری عمر اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے تعویذ گنڈے کرتا رہا۔ لیکن اس کی موت نے سارے پول کھول دیئے۔ تفصیلات کے مطابق حویلی لکھا میونسپل کمیٹی میں سینٹری سپر وائزر کے عہدے پر فائز نیاز احمد کینسر میں مبتلا رہنے کے بعد چل بسا۔ نیاز احمد قادیانی کالے علم کا ماہر تھا۔ جب معلوم ہوا کہ نیاز احمد قادیانی ہے اور اس نے ایک اعلیٰ شخصیت کے والد میاں جہانگیر قادیانی کو غسل دیا تھا تو علمائے کرام نے نماز جنازہ پڑھانے سے انکار کر دیا۔ نیاز احمد قادیانی کی وصیت میں درج تھا کہ جنازہ مولانا ثناء اللہ پڑھائیں۔ انہوں نے کہا کہ پانچ آدمی اس کے ایمان کی گواہی دے دیں مگر ایک بھی آدمی ایسا نہ تھا جو اس کے ایمان کی گواہی دے۔ اس کے بعد لواحقین اس کی لاش کو قریبی گاؤں ڈڈیال والی لے گئے۔ مسلمان ظاہر کیا اور جنازہ پڑھانے کے بعد وہیں دفن کر دیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 6 ستمبر 1996ء)

❏ سانگلہ ہل میں قادیانیوں نے مسلمانوں کو مذہب تبدیل کرنے پر فراڈ کے ذریعے غیر قانونی طور پر باہر بھجوانا شروع کر دیا۔ باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ سانگلہ ہل کا ایک رہائشی ناصر احمد قادیانی سینکڑوں لوگوں کو قادیانی مذہب میں شامل کر کے ان سے لاکھوں روپے لے کر انہیں غیر قانونی طور پر پی سی (پکچر چینج) جعلی ویزوں کے بیرون ملک منتقل کر چکا ہے۔ اس قادیانی نے ربوہ کو اپنا ہیڈ کوارٹر بنایا ہوا ہے اور علاقہ میں درجنوں ایجنٹ چھوڑ رکھے ہیں۔ جب لوگ ذہنی طور پر تیار ہو جاتے ہیں تو ایجنٹ انہیں اپنے سرغنہ کے پاس لے جاتے ہیں۔ وہ قادیانی سرغنہ امریکہ' کینڈا کا دس لاکھ اور یورپی ممالک کے لیے مبینہ طور پر پانچ لاکھ فی کس وصول کر رہا ہے۔ اس گروہ سے متاثرہ ایک شخص محمد حسین نے وزیر داخلہ کے نام ایک درخواست میں بتایا کہ میں نے دولت کی خاطر اپنا مذہب اسلام نہ چھوڑا اور اس نے مجھے باہر نہ بھجوایا اور نہ ہی میرے تین لاکھ واپس کیے۔ جب میں رقم کا مطالبہ کرتا ہوں تو قادیانی غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے میری آواز دبا دیتا ہے۔

(روزنامہ دن لاہور 7 فروری 1998ء، روزنامہ نوائے وقت لاہور 7 فروری 1992ء)

❏ قادیانیوں نے جعلی دستاویزات کے ذریعے فراڈ کرتے ہوئے مغربی جرمنی میں بھی سیاسی پناہ لینا

شروع کردی ہے۔اس بات کا انکشاف اس وقت ہوا جب کراچی ایئر پورٹ پر بدھ کی صبح پی آئی اے کی ایک پرواز پی کے 721 پر چھاپہ مار کر طیارے میں سوار 13 افراد کو حراست میں لے لیا گیا جو جعلی سفری دستاویزات کے ذریعے مغربی جرمنی جا کر سیاسی پناہ حاصل کرنے کے خواہش مند بتائے جاتے ہیں۔اس کارروائی کے نتیجے میں پرواز کی روانگی میں ڈیڑھ گھنٹے کی تاخیر ہوئی ہے۔باخبر ذرائع نے بتایا ہے کہ اس کاروبار میں لاہور کا ایک ٹریول ایجنٹ مبینہ طور پر ملوث ہے، جو جعلی دستاویزات کے ذریعے لوگوں کو مغربی جرمنی سمیت دیگر یورپی ملکوں میں بھیجا کرتا تھا۔اب تک سینکڑوں قادیانی مغربی جرمنی جا کر سیاسی پناہ حاصل کر چکے ہیں۔اس سلسلے میں وفاقی جمہوریہ جرمنی کی حکومت کو بعض ذرائع سے یہ اطلاع ملی تھی کہ پاکستان سے قادیانی جعلی سفری دستاویزات کے ذریعے جرمنی پہنچ رہے ہیں۔اس صورت حال سے نمٹنے کے لیے اسلام آباد میں مغربی جرمنی کے سفارت خانے کو خصوصی ہدایت کی گئی تھی، جس کے ایک افسر نے پی آئی اے میں اعلیٰ سطح پر رابطہ قائم کیا اور غیر قانونی طور پر مغربی جرمنی میں داخل ہونے والوں کی روک تھام کے لیے اقدامات طے کیے۔جس کے تحت بدھ کو علی الصبح جب پی آئی اے کی پرواز نمبر پی کے 721 کے مسافروں کی بورڈنگ مکمل ہوگئی تو مغربی جرمنی کے سفارت خانے کے ایک افسر اور آئی ایس آئی کے ایک اسسٹنٹ ڈائریکٹر نے پی آئی اے کے سیکورٹی اور ٹریفک کے افسران کے ہمراہ آخری لمحے میں طیارے میں جا کر مسافروں کے سفری دستاویزات کی جانچ پڑتال شروع کردی تو طیارے کے مسافروں میں سے 12 خواتین وحضرات اور ایک بچے کے سفری دستاویزات جعلی پائے گئے۔یہ تمام افراد قادیانی بتائے جاتے ہیں جو ایف آئی اے کے عملہ کی مبینہ ملی بھگت سے جعلی سفری دستاویزات کے ذریعے طیارے میں سوار ہونے میں کامیاب ہوگئے تھے۔ان تمام افراد کو حراست میں لے کر طیارے سے اتار لیا گیا۔ ذرائع کے مطابق ان افراد نے بتایا کہ انہوں نے یہ سفری دستاویزات لاہور کے ایک ٹریول ایجنٹ کے ذریعے حاصل کیے ہیں جس نے اس کا معقول معاوضہ وصول کیا ہے اور مغربی جرمنی جا کر قادیانی ہونے کے ناطے سیاسی پناہ حاصل کرنا چاہتے تھے۔ابتدائی تفتیش کے بعد ان تمام افراد کو مزید تحقیقات کے لیے ایف آئی اے کے سپرد کردیا گیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان 13 اگست 1991ء)

□ کراچی پولیس نے ایک قادیانی کو جعلی ویزوں کا کاروبار کرنے پر گرفتار کرلیا۔باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں کو مسلمان ظاہر کر کے بیرون ملک بھجوانے کا کاروبار کرنے والے ایک گروہ کا سراغ لگانے کے لیے اعلیٰ سطحی تحقیقات شروع ہوگئی ہیں۔ ایف آئی اے نے گزشتہ ماہ کراچی کے ایک قادیانی باشندے کو غیر قانونی سرگرمیوں میں ملوث ہونے کے الزام میں گرفتار کیا ہے۔ملزم کے قبضے سے بارہ پاسپورٹ اور بیس شناختی کارڈ بھی برآمد کیے گئے۔ملزم کی نشاندہی پر کراچی پاسپورٹ آفس کے تین بڑے افسروں کے خلاف تحقیقات شروع کردی گئی ہیں، جن پر بعض افراد کی ایف آئی اے نے رشید احمد کی نشاندہی پر چودھری نور محمد قادیانی کو گرفتار کر کے اس کے قبضے سے بھی جعلی ویزے لگے ہوئے 6 پاسپورٹ برآمد کر لیے۔ چودھری نور محمد گورنمنٹ ڈگری سائنس کالج گجرات کا پرنسپل ہے۔ یہ افراد یورپی ملک جانے کے خواہشمند افراد کو ایک

لاکھ سے دو لاکھ روپے کے امریکہ اور کینیڈا کے ویزے فروخت کرتے تھے۔ علاوہ ازیں ایف آئی اے نے غیر قانونی پاسپورٹ پر جرمنی جاتے ہوئے ایک شخص رفاقت حسین کو گرفتار کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 اکتوبر 1991ء)

❏ جعلی سرکاری پاسپورٹ بنانے والے قادیانیوں میں سے ایک کے فرار ہونے پر ایف آئی اے کے 5 اہلکار معطل اور دو کو گرفتار کر لیا گیا۔ تفصیلات کے مطابق اسلام آباد میں ایف آئی اے نے اپنے ہی محکمے کے 5 اہلکاروں کو معطل اور دو کو فرائض سے غفلت برتنے کی بناء پر گرفتار کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق چند روز قبل ایف آئی اے کے ڈائریکٹر میجر عامر نے جن چھ قادیانیوں کو کراچی سے بیرون ملک سرکاری پاسپورٹوں پر غیر قانونی طریقے سے جانے کے الزام میں گرفتار کر کے پشاور ٹرانسفر کیا تھا، ان میں سے ایک گزشتہ روز ایف آئی اے پشاور کے عملے کی ملی بھگت سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا، جس پر ڈائریکٹر امیگریشن نے ڈائریکٹر جنرل ایف آئی اے سے سفارش کی کہ غفلت کے مرتکب اہلکاروں کے خلاف فوری کارروائی کی جانی چاہیے۔ اس پر ڈائریکٹر جنرل نے 5 اہلکاروں کو جن میں ایک انسپکٹر، ہیڈ کانسٹیبل اور کانسٹیبل شامل ہیں، معطل اور 2 کو جو نگرانی پر مامور تھے گرفتار کرنے کے احکامات جاری کیے ہیں جبکہ متعلقہ انچارج اسسٹنٹ ڈائریکٹر امان اللہ کو فوری طور پر ان کے موجودہ عہدے سے ہٹا کر ایف آئی اے کے ہیڈ کوارٹر میں شفٹ کر دیا ہے اور راولپنڈی سے اسسٹنٹ ڈائریکٹر مالک اور راجہ سلیمان کو الگ الگ انکوائری پر مامور کر کے دو ٹیمیں تشکیل دے دی ہیں۔ واضح رہے کہ ڈائریکٹر جنرل ایف آئی اے نے ایف آئی اے کے اندر کرپشن کے خاتمے کے لیے متعلقہ ذمہ دار افسروں کی تطہیر کے عمل کے احکامات جاری کیے ہیں۔ یہ کارروائی اس سلسلے کی ایک کڑی ہے جو ملزم بھگایا گیا ہے، اس کا تعلق گروہ سے ہے جو لوگوں کو قادیانی بنا کر سرکاری پاسپورٹوں پر بیرون ملک بھجوا رہا تھا۔ دریں اثناء یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ایف آئی اے کرائمز کے بعض افسروں کے خلاف بھی ایسے ہی بعض معاملات میں اگلے چند روز میں کارروائی ہونے والی ہے۔

(روزنامہ پاکستان 13 اگست 1991ء)

❏ قادیانیوں نے جعل سازی کے ذریعے غیر قانونی امیگریشن، پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ اور جعلی ادویات کا کاروبار شروع کر دیا ہے۔ اس بات کا انکشاف ایف آئی اے نے اپنی ایک رپورٹ میں کیا۔ ایف آئی اے نے غیر قانونی امیگریشن، پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ اور جعلی ادویات میں ملوث ایک قادیانی گینگ کا سراغ لگایا ہے اور اس سلسلے میں 9 افراد کو گرفتار کر لیا ہے۔ ایف آئی اے کے ذرائع نے بتایا سات افراد کو سرکاری پاسپورٹ پر کراچی ائیر پورٹ سے بیرون ملک فرار ہوتے ہوئے گرفتار کیا گیا۔ یہ پاسپورٹ پشاور سے جاری کیے گئے تھے۔ گرفتار کیے جانے والے افراد کو پشاور لایا گیا جہاں تحقیقات کے دوران انہوں نے انکشاف کیا کہ انہوں نے جعلی سرکاری پاسپورٹ ظہور احمد اور منظور احمد سے جو قادیانی ہیں حاصل کیے۔ یہ افراد اس دھندے میں گزشتہ دو سال سے مصروف ہیں۔ ایف آئی اے کے اہلکاروں نے پشاور پولیس کی مدد سے ظہور احمد کے گھر پر چھاپہ مار کر اسے اور اس کے بیٹے منظور احمد کو گرفتار کر لیا اور ان کے قبضے سے جعلی دستاویزات اور مہریں، پاکستان

دشمن لٹریچر اور جعلی ادویات تیار کرنے کے لیے استعمال کیے جانے والے آلات برآمد کر لیے۔ ایف آئی اے کے ذرائع نے دعویٰ کیا ہے کہ اس قادیانی گینگ نے امریکہ، برطانیہ، جرمنی اور بلجیم سمیت بیرون ممالک ہزاروں افراد کو بھیجا جو وہاں اپنے مذہب کی تبلیغ کے علاوہ پاکستان کے خلاف وہاں پروپیگنڈہ کرتے ہیں۔

اس گینگ کی غیر ملکی ایجنسیوں کے ساتھ خط و کتابت اور لٹریچر بھی ملا ہے، جس میں اس گینگ نے اسلام اور حکومت کے خلاف شکایات کی ہیں۔ گینگ کے رنگ لیڈر ظہور احمد کے دوسرے ممالک میں بہت سے رابطے ہیں جہاں وہ غیر قانونی طور پر نقل مکانی کرنے والوں کو آباد کرنے میں مدد دیتا ہے۔ اس کے چھ بیٹے ہیں جن میں سے ایک نے افغانستان سے میڈیکل میں ڈگری لی اور بلجیم فرار ہو چکا ہے جہاں اس کے چار بھائی غیر قانونی نقل مکانی کرنے والوں کو آباد کرنے میں ملوث ہیں۔ ایف آئی اے کے اہلکاروں نے کئی بینکوں، رجسٹریشن آفس اور محکمہ صحت کی جعلی مہریں بھی برآمد کرلیں۔ ان کے علاوہ امریکی ٹریول سروسز، امریکن ایکسپریس کی کیش میمو بھی برآمد ہوئی۔ ان کے قبضے سے کسی غیر ملکی ایجنسی کے نام لکھا گیا خط بھی برآمد ہوا جس میں ظہور نے لکھا ہے کہ پاکستان میں قادیانی آبادی 2 کروڑ ہو چکی ہے لیکن انہیں تمام بنیادی حقوق سے محروم رکھا گیا ہے۔ ملزم ظہور نے انکشاف کیا ہے کہ انہوں نے کراچی ایئرپورٹ سیکورٹی فورس کے حکام میں بھی رابطے رکھے ہوئے ہیں۔ ڈی جی ایف آئی اے نے خصوصی تحقیقاتی ٹیم تشکیل دے دی ہے جس نے اپنی تحقیقات کا دائرہ پاسپورٹ آفس اور ایئرپورٹ سیکورٹی فورس تک بڑھا دیا ہے۔

**(روزنامہ نوائے وقت لاہور 7 اگست 1991ء، روزنامہ پاکستان لاہور 7 اگست 1991ء)**

**(روزنامہ جنگ لاہور (اداریہ) 8 اگست 1991ء)**

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی اور غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے موضع چھنی کچھی کے علاقہ میں بعض زمینداروں کی زمین دھوکے اور فراڈ سے پٹواری اشتمال کے ذریعے اپنے نام منتقل کروالی اور قادیانیوں کی تھوڑی سی زمین زمینداروں کے نام کردی۔ زمینداروں کے احتجاج پر ایڈیشنل کمشنر نے میاں ریاض احمد کو انکوائری افسر مقرر کیا۔ تفتیش کے دوران پٹواری کے اس غیر قانونی اقدام کی تصدیق ہوگئی اور پٹواری نے خود انکوائری افسر اور گاؤں والوں کے سامنے اپنی غیر قانونی کارروائی کا ارتکاب تسلیم کیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ پٹواری یا تو خود قادیانی ہے یا پھر اس نے اس امر کے لیے قادیانیوں سے بھاری رقم بطور رشوت وصول کی ہے۔ مزید تفتیش جاری ہے۔

**(روزنامہ جنگ 12 اکتوبر 1987ء)**

❑ ضلع بہاولنگر میں قادیانیوں نے پانی سمگل کرنے کا ناجائز دھندہ شروع کردیا۔ تفصیلات کے مطابق سید محمد اسحاق شاہ صدر کسان بورڈ تحصیل حاصل پور ضلع بہاولنگر نے اپنے ایک بیان میں بتایا ہے کہ چک نمبر 22 حمید آباد کے قادیانیوں محمد شریف، شکر اللہ اور ماسٹر سلطان احمد نے نہر بہاولپور کنال کی آر ڈی 107/R پر ناجائز یعنی بلا منظوری پمپ نصب کرکے سرکاری پانی کو سمگل کر رہے ہیں اور اس سے اپنی زمینیں سیراب کرتے ہیں اور دوسرے کاشتکاروں کو 500 روپے فی ایکڑ فروخت کرتے ہیں اور دوسرے لوگوں کا حق مارتے ہیں۔ اس

سرکاری پانی کی سمگلنگ سے کم وبیش دولاکھ روپے سالانہ کی آمدنی حاصل ہوتی ہے اور حکومت کو نقصان پہنچاتے ہیں۔

(ہفت روزہ ایشیالاہور 8 نومبر 1974ء)

❑ قادیانیوں نے جعلی ویزوں پر باہر جانے کا کاروبار تیز کر دیا۔ تفصیلات کے مطابق امیگریشن پولیس نے دو عورتوں اور بچوں سمیت 14 قادیانیوں کو فرینکفرٹ سے نکالے جانے کے بعد کراچی سے گرفتار کر لیا۔ پولیس کے مطابق یہ مبینہ ملزم 18,17 جنوری 1988ء کو کراچی ایئر پورٹ سے جعلی ویزوں کے ذریعے دبئی گئے تھے، جہاں سے فرینکفرٹ پہنچنے پر انہیں جعلی ویزوں پر سفر کرنے کے الزام میں گرفتار کر کے کراچی واپس بھیج دیا۔ کراچی پہنچتے ہی پولیس نے انہیں گرفتار کر کے ابتدائی تحقیقات کا آغاز کر دیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 2 اکتوبر 1988ء)

❑ سات قادیانیوں نے جعلی کاغذات (سفری دستاویزات) پر مغربی جرمنی پہنچ کر سیاسی پناہ حاصل کر لی جبکہ حقیقت معلوم ہونے پر جرمن امیگریشن نے PIA کو اس قادیانی جعلسازی پر 21 ہزار ڈالر جرمانہ عائد کر دیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق سات قادیانیوں نے جعلی کاغذات پر 13 اپریل کو کراچی سے PIA کی پرواز PR/711 میں فرینکفرٹ پہنچ کر سیاسی پناہ حاصل کر لی ہے، جس پر PIA کو جرمن حکام (امیگریشن ڈیپارٹمنٹ) کی طرف سے تین ہزار ڈالر فی مسافر کے حساب سے اکیس ہزار ڈالر جرمانہ عائد کیا گیا ہے۔ ابتدائی تحقیقات کے مطابق امیگریشن ڈیپارٹمنٹ میں چند نامعلوم افراد نے قادیانیوں کے فرار میں غیر قانونی مدد کی ہے جس کا ثبوت یہ ہے کہ مذکورہ سات افراد میں سے صرف پانچ کے امبارکیشن کارڈ ملے ہیں۔ دو مسافروں کے کارڈ سرے سے PIA کے ریکارڈ سے غائب ہیں۔ PIA حکام نے کراچی ایئر پورٹ پر ٹرمینل تھری پر پوری نفری کو معطل کر دیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 22 جنوری 1991ء)

❑ نارنگ منڈی کے ایک قادیانی نے دھوکہ دہی سے مسلمان لڑکی سے شادی رچالی۔ نوبیاہتا دلہن نے راز افشا ہونے پر علیحدگی اختیار کر کے مقدمہ درج کرا دیا۔ تفصیلات کے مطابق لاہور میں قادیانی نے دھوکہ دہی سے خود کو مسلمان ظاہر کر کے مسلمان عورت سے شادی رچالی۔ خاتون نے راز افشا ہونے پر مقدمہ درج کروا دیا، جس میں ملزم کو جوڈیشنل ریمانڈ پر ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ بھجوا دیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق نارنگ منڈی میں مقیم ملزم اقبال ملک جو کہ دس سال قبل قادیانی ہوا' کی منگنی اس کی خالہ زاد سے ہوئی۔ شادی سے قبل لڑکی کے والدین کو ملزم کے قادیانی ہونے کا علم ہوا جس پر انہوں نے ملزم اور اس کے والدین سے رابطہ کیا لیکن ملزم' اس کا بہنوئی اور دیگر عزیز واقارب نے قسمیں کھا کر اس کے مسلمان ہونے کا یقین دلایا جس پر شادی ہوگئی۔ شادی کے چند روز بعد ہی ملک اقبال نے قادیانی مذہب کی تبلیغ شروع کر دی اور جب چند روز بعد اس نے علی الاعلان اپنے مرزائی ہونے کا اقرار کیا تو اس کی بیوی اپنے میکے آگئی اور اس سے علیحدگی اختیار کر لی، جبکہ علماء نے اس شادی کو باطل ہونے کا فتویٰ دیا ہے۔ متاثرہ خاتون نے ملزم کے خلاف مقدمہ درج کرنے کی

درخواست دی، جس میں موقف اختیار کیا کہ علماء کے فتویٰ کے مطابق قادیانی کا نکاح مسلمان خاتون سے نہیں ہوسکتا۔ اس لیے ملزم نے نہ صرف دھوکہ دہی اور خود کو قادیانی ہوتے ہوئے مسلمان کہلانے کے جرم کا ارتکاب کیا بلکہ نکاح کی آڑ میں بدکاری کا مرتکب ہوا ہے جس پر پولیس نے مقدمہ درج کر کے ملزم کو گرفتار کرلیا ہے۔ دریں اثناء قادیانیوں کی طرف سے لڑکی کے ورثاء پر مختلف طریقوں سے دباؤ ڈالا جارہا ہے اور انہیں مقدمہ واپس لینے پر مجبور کیا جارہا ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ ڈسٹرکٹ جیل میں قادیانی جماعت کے اثر و رسوخ کے باعث ملزم کو ''مہمان'' بنا کر رکھا گیا ہے اور اسے وی آئی پی سہولتیں دی جارہی ہیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور 5 اکتوبر 1996ء)

❏ قادیانیوں نے اپنے پاسپورٹوں پر مسلمان ظاہر کر کے لندن جانا شروع کردیا۔ تفصیلات کے مطابق کراچی ایئرپورٹ پر 19 قادیانیوں کو آج اس وقت گرفتار کرلیا گیا جب وہ پاسپورٹ پر مسلمان ہونے کے غلط اندراج کے ساتھ لندن روانہ ہونے والے تھے۔ ایف آئی اے کے امیگریشن کے عملہ کو اطلاع ملی تھی کہ بعض سرکردہ قادیانی لندن میں ہونے والے کنونشن میں شرکت کی غرض سے پاسپورٹ پر ''مسلمان'' کے غلط اندراج کے ساتھ روانہ ہونے والے ہیں۔ اس پر امیگریشن کے عملہ نے لندن جانے والے مسافروں پر گہری نظر رکھی اور جوں ہی یہ 19 قادیانی سامنے آئے انہیں موقع پر ہی گرفتار کرلیا گیا۔ ان کے قبضہ سے لندن میں ہونے والے کنونشن کے دعوت نامے بھی برآمد کرلیے گئے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ان میں سے بعض قادیانیوں نے اس سے قبل بھی ان ہی پاسپورٹوں پر بیرون ملک سفر کیا ہے۔ ایف آئی اے پاسپورٹ سیل نے ان کے خلاف پاسپورٹ ایکٹ 1974ء کے تحت مقدمہ درج کرلیا ہے۔ دریں اثناء ان گرفتار قادیانیوں کی رہائی کے لیے مختلف ذرائع سے متعلقہ افسران پر دباؤ ڈالا جارہا ہے اور رات گئے تک اس سلسلے میں بااثر قادیانیوں نے اپنی سرگرمیاں تیز کر رکھی تھیں۔ یاد رہے کہ ابھی چند روز قبل سینیٹر قاضی حسین احمد نے سینیٹ میں یہ سوال اٹھایا تھا کہ پی آئی اے قادیانیوں کو لندن میں منعقد کنونشن میں شرکت کے لیے رعایت کے ساتھ سفر کی سہولتیں فراہم کررہی ہے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 19 جولائی 1986ء، روزنامہ جنگ لاہور 19 جولائی 1986ء)

❏ مسلمان عورتوں نے جعل سازی اور دھوکہ دہی سے دو قادیانی باپ بیٹوں پر خود کو مسلمان ظاہر کر کے نکاح کرنے پر مقدمہ درج کرایا۔ باخبر ذرائع کے مطابق لاہور میں سانده پولیس نے مبینہ قادیانی باپ بیٹے کے خلاف مسلمان خواتین سے شادی کرنے پر مقدمہ درج کرلیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ایک شخص ایم اے احسان اور تسلیم ناز مین بازار گوالمنڈی لاہور کے رہنے والے ہیں۔ کچھ عرصہ قبل یہ بات علم میں آئی کہ ایم اے احسان قادیانی مذہب کا پیروکار ہے بعد میں اس بات کی تصدیق ہوگئی کہ وہ قادیانی ہے اور اس نے دھوکہ سے خود کو مسلمان ظاہر کرتے ہوئے تسلیم ناز سے شادی کی اور ایک بیٹے احسان الحق کا اس طرح شمیم اختر نامی عورت سے نکاح کیا۔

(روزنامہ جنگ لاہور 7 فروری 1992ء)

❑ جرمنی میں سیاسی پناہ دینے کے لالچ میں قادیانیوں نے مسلمانوں کو قادیانی بنانا شروع کر دیا۔ باخبر ذرائع کے مطابق ایف آئی اے امیگریشن حکام نے جعلی دستاویزات پر ماسکو جانے والے سات افراد کے ایک گروپ کو گرفتار کر لیا ہے۔ سیالکوٹ کے ایک قادیانی ملک منور نے باقی چھ افراد سے ایک ایک لاکھ روپے کی رقم لے کر انہیں جرمنی پہنچانے کا جھانسہ دیا تھا۔ ان چھ افراد کے ماسکو میں مزید جعلی کاغذات بنائے جانے تھے، جن میں ان افراد کو قادیانی بنایا جانا تھا اور ماسکو سے جرمنی تک بذریعہ ٹرین سفر کرنا تھا۔ جہاں پہنچ کر سیاسی پناہ کی درخواست کی جانی تھی۔ ابتدائی تحقیقات میں ملزم منور پہلے بھی مسلمانوں کو قادیانی بنا کر ماسکو لے جاتا رہا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 3 دسمبر 1991ء)

❑ لیہ کے علاقہ میں ایک قادیانی نے مسلمان عورت کے ساتھ چھ روز حبس بے جا میں رکھ کر زیادتی کی اور بعد میں پچھلی تاریخ پر مسلمان عورت سے زبردستی نکاح کر لیا۔ باخبر ذرائع کے مطابق شادی شدہ عورت کو ایک وکیل نے 6 دن تک حبس بے جا میں رکھ کر ایک قادیانی کے ساتھ پچھلی تاریخوں میں زبردستی نکاح کروا دیا اور اپنے دفتر کے تہہ خانہ میں عورت کو زبردستی محبوس رکھ کر اس کے جعلی وفرضی دوسرے شوہر سے زیادتی کرائی۔ تفصیلات کے مطابق لیہ کے رہائشی ایک شخص خالد محمود نے لاہور ہائی کورٹ ملتان بنچ میں حبس بے جا کی درخواست گزاری تھی کہ اس کی بیوی مسماۃ نصرت بی بی کو محمد شریف چیمہ وغیرہ نے حبس بے جا میں رکھا ہوا ہے۔ عدالت عالیہ نے ایس ایچ او تھانہ چوبارہ کو حکم دیا کہ وہ عدالت میں مغویہ کو پیش کرے مگر کئی تاریخوں پر مغویہ کو عدالت عالیہ میں پیش نہ کیا گیا۔ بالآخر محمد شریف چیمہ وغیرہ مسماۃ نصرت بی بی کو ملتان کے ایک وکیل بشیر احمد چودھری کے پاس لے گئے جس نے رٹ درخواست کو غیر موثر کرنے کی خاطر فرضی نکاح ایک شخص نذیر احمد سکنہ کوٹ ادو جس کی پہلے دو بیویاں موجود ہیں اور جو قادیانی بتلایا جاتا ہے، کے ساتھ کر دیا۔ مغویہ نصرت بی بی کے خاوند محمود کی رٹ درخواست پر عدالت عالیہ نے حکم دیا کہ جج فیملی کورٹ فریقین کے صحیح یا غلط نکاح کا فیصلہ کریں۔ فاضل جج فیملی کورٹ رائے شفیق احمد بھٹی نے اپنے 22 صفحات پر مشتمل تفصیلی فیصلہ میں قرار دیا ہے کہ مسماۃ نصرت بی بی کا نکاح نذیر احمد کے ہمراہ بشیر احمد چودھری ایڈووکیٹ کے دفتر میں گزشتہ تاریخوں میں رٹ درخواست کو غیر موثر کرنے کی خاطر بنایا گیا۔ مدعیہ نے فاضل جج فیملی کورٹ کے روبرو بیان دیا کہ نذیر احمد قادیانی ہے اور وکیل کے دفتر میں چھ یوم تک اس کے ساتھ زنا بالجبر کرتا رہا ہے جب کہ وہ خالد محمود کی بیوی ہے اور حاملہ تھی۔

(روزنامہ پاکستان 11 اپریل 1993ء)

❑ انجمن احمدیہ لاہور نے اپنے پلاٹ کے ایک لاکھ وصول کرنے کے بعد دھوکے اور فراڈ سے کام لیتے ہوئے باقاعدہ بیع نامہ تحریر کرنے سے انکار کر دیا۔ اس سلسلہ میں خریدار پلاٹ اختر علی قزلباش ایڈووکیٹ نے ایک پبلک نوٹس جاری کیا ہے۔ جس کے مطابق انجمن احمدیہ لاہور نے اپنے ملکیتی پلاٹ نمبری 5/80 واقع عثمان بلاک گارڈن ٹاؤن لاہور تعدادی تقریباً 4 کنال 2 مرلے کا سودا میرے موکلان کے ہمراہ کیا ہے۔ سودا مذکورہ کی منظوری انجمن مذکورہ کے ریزولیشن نمبری 22.353 مورخہ 18.3.1994 کے ذریعے ہو چکی ہے اور

میاں افضل احمد صدر ادارہ مذکورہ نے انجمن مذکورہ کی منظوری سے میرے موکلان سے سودا طے کیا ہے اور مبلغ ایک لاکھ روپے بذریعہ کراس چیک نمبری LGS-013558 مورخہ 22.3.1994 انجمن مذکورہ نے میرے موکلان سے وصول کر لیے ہیں۔ادارہ مذکورہ اب قانونی اور اخلاقی طور پر اس سودا کی پابند ہے۔لیکن انجمن مذکورہ اب باقاعدہ معاہدہ بیع تحریر کرنے سے گریز کر رہی ہے،جس کے لیے میرے موکلان باضابطہ قانونی کارروائی کرر ہے ہیں۔

اختر علی قزلباش ایڈووکیٹ

7۔ٹرنر روڈ لاہور۔فون 7237805

(روزنامہ جنگ لاہور 9 مئی 1994ء)

❏ قادیانیوں نے دشمن ملک کی سرحد کے قریب ''قادیانی ٹاؤن'' بنانے کی سازش تیار کر لی۔قادیانی ٹاؤن کے منصوبہ کے خلاف آواز اٹھانے والوں کے منہ بند کرنے کے لیے غنڈوں کی خدمات حاصل کر لی گئیں۔تفصیلات کے مطابق قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد کی ہدایت پر ملک بھر میں قومی وصوبائی اسمبلی کے ہر حلقہ انتخاب میں ''قادیانی ٹاؤن'' بنانے پر عمل درآمد شروع ہو گیا ہے۔ملک کے سرمایہ دار قادیانیوں نے ذاتی اور جماعتی حیثیت میں ایسی زمینیں خرید لی ہیں جہاں پر مالدار قادیانیوں سے یکمشت جبکہ عام غریب قادیانیوں سے آسان اقساط میں قیمتیں وصول کی جائیں گی۔اس مقصد کے لیے ایک انشورنس کمپنی اور پرائیوٹ سیکٹر میں ایک بینک قائم کرنے کا منصوبہ بھی تیار کیا گیا ہے،تا کہ پاکستان میں اقتصادی حوالوں سے موجود قادیانی دسترس کو مزید مضبوط بنایا جا سکے۔اس بینک سے ایسے صنعت کار قادیانیوں کو قرضے دیئے جائیں گے جو اس وقت صنعتی میدان میں صنعت کار کی حیثیت سے نمایاں شناخت رکھتے ہیں۔قادیانی ٹاؤنز کے نزدیک نئی صنعتیں بھی لگائی جائیں گی۔ جہاں احمدی اور غیر احمدی لوگ بھرتی کیے جائیں گے۔اس منصوبہ کے تحت احمدی اپنے آپ کو غیر مسلم اقلیت سمجھ کر ووٹ تو نہیں ڈالیں گے لیکن ہر حلقہ انتخاب میں قائم صنعتی اداروں اور رہائش پذیر قادیانی کسی بھی رکن اسمبلی یا بلدیاتی رکن کی ضرورت اور کمزوری بن جائیں گے۔اس منصوبہ کے نتیجہ میں بظاہر تو پاکستانی آئین کے مطابق ایسے لوگ ہی منتخب ہوں گے جو کسی مسلمان فرقے سے تعلق رکھتے ہیں لیکن ایسے منتخب اراکین کی اصل قوت قادیانی آبادی' سرمایہ کار یا صنعت کار ہوں گے۔اس مقصد کے لیے انسانی بنیادوں پر بعض سکیمیں شروع کرنے کا پروگرام بھی ترتیب دیا گیا ہے۔ پسے ہوئے مفلوک الحال لوگوں کی مالی امداد کی جائے گی اور ان کے ساتھ تعلقات کو مزید مضبوط بنانے کے لیے رشتے ناطے بھی کیے جائیں گے۔اس منصوبہ کا مرکزی کردار ایک صنعت کار ہے جن کی فیکٹری کی کئی شاخیں ملک بھر میں قائم ہو چکی ہیں۔لاہور میں اس منصوبہ پر عمل درآمد کے لیے ایک معروف انشورنسٹ مبارک احمد مرکزی کردار ادا کر رہے ہیں۔اس مقصد کے لیے موصوف نے ابتداء ہی میں ایک ہاؤسنگ سوسائٹی کی بنیاد رکھی اور اب کروڑوں روپے کے غبن کے بعد اپنے روحانی پیشواء مرزا طاہر احمد کی ہدایات پر بھارت کی سرحد سے قریب ایک ''قادیانی ٹاؤن'' بنا رہے ہیں جہاں دو کنال سے لے کر پانچ مرلے تک کے اڑھائی ہزار گھروں پر آباد کالونی کا منصوبہ زیر تکمیل ہے۔کچھ

عرصہ پہلے تک یہی مرزا مبارک احمد سٹیٹ لائف انشورنس کارپوریشن کے ایک ادنیٰ سے کارکن تھے۔ نیشنلائزیشن سے قبل وہ سٹیٹ لائف انشورنس کے ایک عام کارکن کی حیثیت سے کام کر رہے تھے۔ اس وقت جماعت احمدیہ کے موجودہ سربراہ مرزا طاہر احمد اس پولیٹیکل سیل کے انچارج تھے جو ''خدام احمدیہ'' کے نام سے ایک تنظیم بنا کر خود کو پیپلز پارٹی کی بی ٹیم یا اصل قوت ثابت کر چکے تھے۔ مرزا طاہر احمد کو مبارک احمد کے ذریعے یہ علم ہو گیا کہ سٹیٹ لائف انشورنس کارپوریشن کو نیشنلائز کیا جا رہا ہے۔ چنانچہ جماعت احمدیہ کے سالانہ جلسہ میں اس کمپنی کی افسری حاصل کرنے کے لیے جماعت احمدیہ کے سربراہ نے مرزا مبارک احمد کے سر پر دست شفقت رکھا۔ سالانہ جلسہ میں خلیفہ نے یہ اعلان کیا کہ تمام احمدی اپنی انشورنس مرزا مبارک احمد کے ذریعے کروائیں۔ مرزا مبارک احمد چند دنوں میں اتنی بڑی رقم کے بیمہ ہولڈر بن گئے کہ کمپنی والے ضابطہ کے مطابق انہیں بڑا عہدہ پیش کرنے کے پابند ہو گئے۔ موصوف نے زونل ہیڈ کی حیثیت میں جماعت احمدیہ کو خوب نوازا اور خود مالی اعانت کرنے کے ساتھ ساتھ احمدی نوجوانوں کو سٹیٹ لائف انشورنس کارپوریشن میں بھرتی کیا۔ اس وقت بھی احمدی نوجوانوں کی ایک بڑی ٹیم سٹیٹ لائف انشورنس کارپوریشن میں پائی جاتی ہے۔ ''قادیانی ٹاؤن'' کے سلسلہ میں تفصیلات کے ضمن میں ایک خط سے کافی تفصیلات حاصل کی جاسکتی ہیں جو سٹیٹ لائف انشورنس ایمپلائز کوآپریٹو ہاؤسنگ سوسائٹی کی ایکشن کمیٹی کی طرف سے شائع کیا گیا ہے۔ اس خط کے نیچے صدر اور جنرل سیکرٹری کی حیثیت میں عتیق الرحمان اور سلیم عبدالقیوم کے نام درج ہیں۔ یہ خط بہت محتاط انداز میں لکھا گیا ہے لیکن پھر بھی اسے من وعن شائع کر کے ہم مزید حالات پر روشنی ڈالیں گے۔ خط کا متن یہ ہے:۔

محترم ومعزز ممبران......................

اسلام علیکم!

جیسا کہ آپ کو علم ہے مورخہ 21 اپریل 1988ء کو سٹیٹ لائف ایمپلائز ہاؤسنگ سوسائٹی کے نام سے اس وقت کے زونل ہیڈ جناب مبارک احمد کی طرف سے ایک نئے ادارے کو متعارف کرایا گیا جس کا مقصد ممبر سازی کرنا، ممبر شپ فیس اکٹھا کرنا، زمین کی خریداری کرنا اور ممبران کو ایک مختصر عرصہ میں مکان کی تعمیر کے لیے پلاٹ مہیا کرنا تھا لیکن تقریباً سات سال گزرنے پر بھی اس رہائشی منصوبے کا دور دور تک نام ونشان نظر نہیں آرہا ہے۔ تحقیقات سے پتہ چلا ہے کہ مبارک احمد ملک اور اس کے حواریوں کا مقصد اس منصوبہ کی آڑ میں ایک قومی ادارہ کا نام استعمال کر کے غریب لوگوں کی رقوم کو اکٹھا کرنا اور اس کو جدید سائنسی معاشی طریقوں سے استعمال میں لا کر اپنے ذاتی بینک بیلنس میں اضافہ کرنا تھا۔ اس ضمن میں سوسائٹی کے مقاصد کو سبوتاژ کرنے اور رقوم کے ناجائز استعمال کے بارے میں بہت سے حقائق سامنے آئے ہیں جو کہ آپ کے علم میں لانا ضروری ہیں۔

ٹاؤن پلاننگ کے بعد سوسائٹی کے اہل بست وکشاد نے ایک خط کے ذریعے یہ کہا کہ زمین کافی مہنگی ملی ہے اور مہنگائی کی وجہ سے ترقیاتی اخراجات بڑھ گئے ہیں۔ اس لیے زمین کی قیمت اب دو لاکھ روپے فی کنال ہوگی اور اگر کسی ممبر نے ترقیاتی اخراجات جمع نہ کرائے تو پلاٹ کینسل کر دیا جائے گا۔ اس بارے میں جو ممبر بھی

آواز بلند کرتا اس کو پلاٹ بیچنے اور رقم واپس لینے کو کہا جاتا۔ اس طرح کافی لوگوں کی رقم واپس کی گئی اور بعد میں وہی پلاٹ اپنے مکتبہ فکر کے لوگوں کو دے کر اپنی قوت میں اضافہ کیا گیا تا کہ سٹیٹ لائف کا کوئی ملازم اپنے حق کی آواز بلند نہ کر سکے جو کہ غیر قانونی اور غیر اخلاقی ہے۔ یہ چوری اور سینہ زوری کے مترادف ہے۔

پھر اس چیز کی کیا ضمانت ہے کہ پلاٹ دو لاکھ میں ہی ملے گا۔ کل کو یہ لوگ مزید رقم کا مطالبہ نہیں کریں گے۔ یعنی سوئی گیس کی سپلائی، بجلی کی سپلائی، پانی کی فراہمی، نکاسی آب کا خرچہ، زمین کی رجسٹری اور دیگر مدوں میں مزید رقم حاصل کرنے کا مطالبہ کریں گے۔ یہ ان لوگوں کی زیادتی ہے اگر آج اس آواز کو دبایا نہ گیا تو کل کو سوسائٹی میں ممبران کا جینا حرام ہو جائے گا۔

## زمین کا چناؤ

ہاؤسنگ سوسائٹی کے لیے زمین کے چناؤ میں کسی ممبر کو اعتماد میں نہ لیا گیا بلکہ اپنی من مانی سے زمین ایسی جگہ منتخب کی گئی ہے جس سے باہر آنے کا صرف ایک ہی راستہ ہے اور وہ 40 فٹ چوڑا الدھر روڈ ہے۔ اس کے علاوہ مین فیروز پور روڈ سے اس جگہ کا فاصلہ تقریباً 6 کلو میٹر ہے۔

## زمین کی خریداری

زمین کی خریداری براہ راست مقامی مالکان سے کرنے کی بجائے رسوائے زمانہ ڈیفنس کے ایک پراپرٹی ڈیلر میجر گل کے ذریعے کی گئی جو مبارک احمد ملک کا پیر بھائی ہے۔ اس نے قیمت 30 ہزار روپے فی کنال کی زمین کو اپنی ذہانت اور چالاکی سے 80 ہزار روپے فی کنال کے حساب سے سوسائٹی کے لیے خریدی۔

## ترقیاتی کام

سوسائٹی کی ٹاؤن پلاننگ اور ترقیاتی کام کا ٹھیکہ نیسپاک کو دیا گیا تھا ابھی ٹاؤن پلاننگ ہی مکمل ہوئی تھی کہ نیسپاک سے ٹھیکہ منسوخ کر دیا گیا اور میجر گل نواز جنجوعہ کی کمپنی کو بھاری کمیشن کے عوض سب سے زیادہ ریٹس پر بغیر پیشگی ٹینڈر طلب کیے ٹھیکہ دے دیا گیا۔

## اجلاس جنرل باڈی

گزشتہ سات سالوں میں جنرل باڈی کا اجلاس صرف ایک بار فور سیزن ہوٹل میں بلایا گیا وہ بھی اس لیے کہ ایک ممبر نے رجسٹرار کو آپریٹو سوسائٹیز کے پاس سوسائٹی میں گھپلوں کی تحقیقات کے لیے ایک درخواست دی تھی۔ رجسٹرار کے دفتر والوں نے بھاری رقم کے عوض ان کو مشورہ دیا کہ آپ تمام ممبران کے دستخطوں کے ساتھ جواب داخل کریں۔ اس طرح اس ممبر کی درخواست خارج کر دی جائے گی۔ ان لوگوں کو صرف دستخط چاہیے تھے جو حاصل کرنے کے لیے فور سیزن ہوٹل میں بھاری رقم خرچ کی اور دروازے پر ہی تمام ممبران کے دستخط کرا لیے گئے جن کو بعد میں چالاکی سے رجسٹرار کے ہاں پیش کر کے فیصلہ اپنے حق میں کرا لیا گیا۔

## غیر ضروری اخراجات

ان لوگوں نے غریب ممبران کی رقوم کو اپنی عیاشیوں پر بے تحاشہ استعمال کیا ہے۔ سات سالوں میں

جواخراجات مختلف مدوں میں کیے گئے ہیں وہ آپ کے لیے حیران کن ہوں گے جس کا باقاعدہ کوئی آڈٹ نہ ہوا ہے مثلاً اس کا اندازہ ملازمین کی تنخواہوں سے ہوتا ہے جو 1993ء میں تقریباً 347108 روپے ادا کی گئیں۔

## فیز II

پیسے اکٹھے کرنے کی دوڑ میں یہ لوگ اس طرح مگن ہو گئے ہیں کہ ابھی فیز I شروع نہیں ہوا اور فیز II کی ممبر شپ حاصل کر رہے ہیں۔ ہمارے علم میں یہ بات بھی آئی ہے کہ فیز III کے لیے بھی ممبر شپ حاصل کر رہے ہیں۔

انفرادی طور پر درج بالا گھپلوں کے بارے میں کئی بار آواز اٹھائی گئی لیکن جس کو حرام لگ چکا ہو اس پر کیا اثر ہوتا ہے۔ لہذا اجتماعی مفاد کے لیے اور ممبران کی رقوم کے تحفظ کے لیے ایک ایکشن کمیٹی کی بنیاد مورخہ 11 اپریل 1993ء کو رکھی گئی جس کا مقصد اس سوسائٹی کے بارے میں اب تک کی گئی کارروائی کو منظر پر لانا' سوسائٹی کی رقوم کا آڈٹ غیر جانبدار ادارہ سے کرانا اور منصوبہ کی جلد تکمیل کرانا وغیرہ شامل ہے۔

اس ضمن میں سوسائٹی کے عہدیداروں کو خطوط لکھے گئے جن کا آج تک کوئی جواب موصول نہ ہوا۔ رجسٹرار کو خط لکھے گئے لیکن چونکہ ان لوگوں سے ساز باز ہے اس طرح وہاں سے بھی کوئی جواب نہ آیا۔ آخر کار ان لوگوں کے چہروں سے نقاب اٹھانے کے لیے قومی اخبارات کا سہارا لیا گیا۔

ان حالات کو دیکھتے ہوئے اور اخبارات میں اپنے بارے میں بیانات آنے کے بعد ان لوگوں نے ایکشن کمیٹی کے ممبران کو ڈرانا دھمکانا شروع کر دیا اور اس کے ساتھ ہی ساتھ سوسائٹی پر ترقیاتی کام کا ڈھونگ رچانا شروع کر دیا جبکہ حقیقت یہ ہے کہ ترقیاتی کام کا ہونا ناممکن ہے۔ جب تک کہ درمیانی جگہ مکمل طور پر سوسائٹی کی تحویل میں نہ ہو۔ میڈیا کو خصوصی ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ مبارک احمد نے ممبران کو ڈرانے دھمکانے اور اس مسئلہ میں خاموشی اختیار کرنے کے لیے بعض غنڈوں کی خدمات بھی حاصل کر رکھی ہیں۔ ان غنڈوں نے دھاندلیوں پر پردہ ڈالنے کے لیے دو مشہور دوشیزاؤں کی خدمات بھی حاصل کر لی ہیں۔ اس مقصد کے لیے ایک اعلیٰ افسر کو پیجارو رشوت میں بھی دی گئی جو کہ بعد میں چوری کی نکلی اور اسلام آباد میں پکڑی گئی۔ مرزا مبارک احمد کی قادیانی نوازی اور کرداروں کی بدعنوانی کے کئی واقعات بکھرے پڑے ہیں جو بہت جلد منظر عام پر آجائیں گے۔

(ہفت روزہ میڈیا لاہور 16 جنوری تا 31 جنوری 1995ء)

❏ بددیانت قادیانی شاہی خاندان نے اپنے ہی مذہب کے افراد کو لوٹنا شروع کر دیا جس کی زندہ مثال صد سالہ جشن پر اکٹھی کی گئی رقم ہے۔ صد سالہ جشن کی تقریبات تو نہ ہو سکیں مگر شاہی خاندان نے دھوکے اور فراڈ کے ذریعے قادیانیوں سے رقوم حاصل کر لیں اور یہ ساری رقوم شاہی خاندان کے بیرون ملک اکاؤنٹس میں منتقل ہو گئیں۔ نادار قادیانیوں کو گھر بنا کر دینے کی سکیم ''بیوت الحمد'' کے نام پر بھی کروڑوں روپے اکٹھے کیے گئے۔ لیکن صرف 80 خوشامدیوں کو معمولی کوارٹر دے کر یہ رقم بھی ہڑپ کر لی گئی۔ خلیفہ کا خاندان ساری دنیا میں عیاشیاں کر رہا ہے۔ اسی طرح مقامی انجمن احمدیہ کے افسر بھی دھوکہ دہی اور ہیر پھیر کر کے لاکھوں روپے کی رقم ہڑپ

کرر ہے ہیں۔ چندہ وصول کرنے والے صبح سویرے زبردستی ہر دروازے پر دستک دے کو مال اکٹھا کرتے ہیں۔ لیکن غربت یا فاقہ کشی چندے کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکتی۔ لیکن اپنے پیروکاروں کے تمام بنیادی حقوق سلب کرنے والے ربوہ کی گرین بیلٹس پر قبضے کر کے اپنی عمارتیں بنانے والے آج ساری دنیا میں قادیانیوں کے بنیادی حقوق کی پامالی کی بے بنیاد داستانیں سنا کر مال اکٹھا کر رہے ہیں۔ ان کی انسانی ہمدردی کا عالم یہ ہے کہ خاندان خلافت نے تو سرکاری ہسپتال اور پانی کی ٹینکی کے لیے بھی جگہ مہیا کرنے سے انکار کر دیا ہے۔

(ہفت روزہ ترجمان پاکستان 4 جولائی تا 11 جولائی 1995ء)

❑ 17 قادیانیوں کو سوڈان جانے کے لیے خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے الزام میں وطن واپسی پر گرفتار کر لیا ہے۔ یہ قادیانی فراڈ اور دھوکہ دہی سے سوڈان گئے تھے۔ باخبر ذرائع کے مطابق کراچی سے استنبول کے راستے سوڈان جانے والے 17 قادیانیوں سمیت 20 پاکستانیوں کو واپس وطن بھجوا دیا گیا۔ ان پر غلط بیانی کرتے ہوئے خود کو مسلمان ظاہر کرنے کا الزام ہے۔ ملزمان کے پاسپورٹوں پر مذہب کے کالم میں مسلمان لکھا ہوا تھا۔ ان افراد کو ایف آئی اے امیگریشن چیک پوسٹ ایئر پورٹ کے حکام نے گرفتار کر کے ایف آئی اے پاسپورٹ سیل کے حوالے کر دیا۔ حکام نے ان کے خلاف 161ے سی کے تحت مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے مطابق آج کراچی ائیر پورٹ سے ایف آئی اے کے حکام نے 20 افراد کو گرفتار کیا ہے۔ گرفتار شدگان میں لاہور کے عبدالخالق خان، وسیم احمد، مبین احمد، نصیر الدین، بشیر الدین، نورالدین، اور رفیع احمد طیب، فیصل آباد کے وسیم احمد، زاہد رشید، نصیر احمد، سردار احمد، اور رانا احمد علی خان، پشاور کے منور احمد اور ناظم آباد کراچی کے چوہدری حمید، انور حسین ساجد، جلال الدین کوتر اور عبدالمنان شاکر، صدر کراچی کے محمد رشید ڈار، ناصر احمد اور غلام رسول مرزا شامل ہیں۔ حکام نے بتایا کہ یہ افراد خود کو مسلمان ظاہر کر کے سوڈان کے لیے پاکستان سے روانہ ہوئے تھے لیکن انہیں استنبول میں روک لیا گیا اور ان سے پوچھ گچھ کی گئی تو معلوم ہوا کہ ملزمان حقیقتاً قادیانی ہیں لیکن ان کے پاسپورٹوں میں مذہب کے خانے میں مسلمان درج ہے۔ اس غلط بیانی کی وجہ سے ان تمام افراد کو وطن واپس بھجوا دیا گیا۔ 3 گرفتار شدگان عبدالمنان شاکر، عبدالخالق خان اور غلام رسول مرزا نے بتایا کہ وہ الحمدللہ مسلمان ہیں لیکن چونکہ وہ ایک ہی طیارہ میں سفر کر رہے تھے اس لیے انہیں بھی قادیانی تصور کر لیا گیا اور واپس وطن بھجوا دیا گیا۔ ایف آئی اے پاسپورٹ سیل کے حکام تفتیش کر رہے ہیں۔

(روزنامہ جنگ کراچی 12 اگست 1984ء)

## ربوہ میں احمدی دو گرویوں میں تقسیم ہو گئے
## (جماعت احمدیہ کے کردار پر عمر پیام تصویر کا دوسرا رخ پیش کرتے ہیں)

❑ 1974ء میں ربوہ کو کھلا شہر قرار دینے سے پہلے یہ ایک حقیقتاً فناٹک اور پرہجوڈس سٹیٹ تھی۔ آج تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ ویسی ہی صورتحال برقرار ہے۔ جماعت احمدیہ نے عملاً ربوہ کو کھلا شہر تسلیم ہی نہیں کیا۔ ربوہ میں جماعت کی ''لوکل انجمن احمدیہ'' ایسی تنظیم ہے جو پورے شہر کو کنٹرول کرتی ہے۔ مقامی طور پر اس تنظیم

کے پریذیڈنٹ کو ''صدر عمومی'' کہتے ہیں۔ شہر کے ہر محلہ کا صدر بھی اس کے تابع ہے۔ شہر اور شہریوں کی آزادی صدر محلہ سے لے کر انجمن احمدیہ اور چوتھے سربراہ مرزا طاہر احمد تک ایک کو آنکھ نہیں بھاتی۔ 1974ء کے بعد قائم ہونے والی شہری سماجی تنظیموں کو جماعت اور انجمن احمدیہ اپنا دشمن سمجھتی ہے۔ یہاں تک کہ پریس رپورٹروں اور صحافیوں کا وجود بھی اس کی برداشت سے باہر ہے۔ سوائے ان دو پریس رپورٹروں کے جو ان کے اشاروں پر زہر ہلاہل کو بھی قند کہتے ہیں۔

صدر عمومی کے علاوہ انجمن احمدیہ کے ایک ذیلی دفتر ''امور عامہ'' کے ذریعے بھی شہریوں کا محاسبہ کیا جاتا ہے جو صرف جماعت کی عدالت دار القضا کے فیصلوں پر عمل درآمد کے لیے قائم کیا گیا تھا مگر اس کے ذمے تشدد کا کام بھی سونپ دیا گیا۔ علاوہ ازیں نوجوانوں کی تنظیم خدام الاحمدیہ' تشدد کی فعال تنظیم بنادی گئی جو دہشت کی علامت بن چکے ہیں۔ ان اداروں سے آج بھی وہی کام لیا جاتا ہے جو 1974ء سے پہلے لیا جاتا تھا۔

سابق صدر عمومی کی وفات کے بعد مرزا طاہر احمد نے صدران محلہ میں سے انتخاب کرنے کی بجائے خلاف قواعد اپنے پیش رو مرزا ناصر احمد مرحوم کے برادر نسبتی کو صدر عمومی مقرر کرتے ہوئے شہریوں کو مذہبی شکنجے میں جکڑنے کی ہدایات جاری کر دیں۔ اس نے شہر کے تمام وڈیو سینٹروں کے مالکوں کو 31 دسمبر 1994ء تک اپنا کاروبار سمیٹ لینے کا نوٹس دیتے ہوئے مرزا طاہر احمد کے خطبات اور تعلیمی وڈیوز رکھنے کے لیے پابندی لگائی ہے۔ جبکہ وہ لاکھوں روپے کی لاگت کا قانونی کاروبار کر رہے ہیں اور باقاعدہ انکم ٹیکس ادا کرتے ہیں۔ حالانکہ انہوں نے انجمن احمدیہ کو اپنا موقف واضح کرتے ہوئے بتایا ہے کہ مرزا طاہر احمد کی وڈیوز رکھنے سے وہ امتناع قادیانی آرڈیننس کی 298 سی کے مقدمات کی زد میں آتے ہیں، جبکہ وہ ٹرپیل ایکس کی وڈیو کا کاروبار بھی نہیں کر رہے۔ فلمیں بند کرنا قانونی اور اخلاقی طور پر زیادتی ہے۔ علاوہ ازیں پی ٹی وی ہفتے میں دوبار اسی طرح ایس ٹی این بھی دوبار اپنے ناظرین کو فلمیں دکھلاتا ہے، جو ربوہ کے ہر گھر میں دیکھی جاتی ہیں اور ڈش انٹینوں کے ذریعے شہر کے سینکڑوں گھرانے انڈین اور دیگر غیر ملکی فلموں و دوسری تفریحات سے لطف اٹھاتے ہیں۔ اگر ان پر پابندی نہیں لگائی جاسکتی تو وڈیو سینٹروں کو کیونکر پابندی کے لائق ٹھہرایا گیا ہے؟

ہمارے علم میں یہ بات آئی ہے کہ ربوہ کی نواحی آبادیوں مثلاً چمن عباس' کھچیاں' کوٹ وساوا' چھدیاں اور کوٹ امیر شاہ میں ایسے لوگوں نے وڈیو سینٹر کھولنے کے انتظامات کر لیے ہیں جہاں سے ربوہ کے شہریوں کو فلمی وڈیوز کے علاوہ ٹرپیل ایکس پرنٹس بھی مہیا کیے جائیں گے۔ ربوہ کے شہریوں کا المیہ ہے کہ وہ اگر انتظامیہ سے داد فریاد بھی کریں تو جماعت احمدیہ کا اثر و رسوخ اور دباؤ اثر کر دیتا ہے اور فریادی شر پسند' شر انگیز' خطرناک اور پاگل قرار دے دیا جاتا ہے اور اس کے گھر والوں پر اتنا دباؤ ڈال دیا جاتا ہے کہ اسے ربوہ چھوڑنے پر مجبور کر دیا جاتا ہے۔ یہ امر تعجب انگیز ہے کہ انجمن احمدیہ غیر قانونی کام کر کے بھی قانون کے شکنجے سے آزاد رہتی ہے۔ مثلاً اس نے شہر کی پبلک واوپن پلاٹ پر قبضے کر کے ناجائز تعمیرات کھڑی کر رکھی ہیں۔ جن میں ایک لوکل انجمن احمدیہ کا اپنا دفتر ہے اور شادی ہال و بلال مارکیٹ کی تعمیر بھی شامل ہے۔ علاوہ ازیں دو پبلک

پلاٹس کو مہنگے داموں فروخت کر کے ہضم کر چکی ہے، جہاں اب مارکیٹیں بن چکی ہیں۔ایسی تمام ناجائز تعمیرات کے خلاف سٹیزن رائیٹس کمیٹی کی شکایت کو بے اثر کرنے کے لیے نیچے سے اوپر تک کی اتھارٹی کو استعمال کیا گیا ہے۔

جماعت احمدیہ نے برصغیر کی تقسیم کے بعد 1947ء کے آخر اور 1948ء کے آغاز میں ربوہ کی موجودہ جگہ کو پسند کر کے یہاں احمدیہ کالونی قائم کرنے کے لیے پاکستان کی حکومت کو یقین دلایا گیا تھا کہ ربوہ میں احمدی مہاجرین کو مفت پلاٹس دیئے جائیں گے۔ چنانچہ انجمن احمدیہ نے ٹرسٹی کی حیثیت سے 1034 ایکڑ کی یہ جگہ 32 روپے فی ایکڑ کے حساب سے خرید کر 1949ء میں پراونشل ٹاؤن پلینر پنجاب لاہور سے زیر نمبر پی ٹی پی 371 منظور کروایا اور ربوہ کالونی کے لیے ٹاؤن پلیننگ بائی لاز بھی مرتب کیے گئے جس میں ایک قاعدہ اس طرح بھی ہے کہ ماسٹر پلان اور بائی لاز کے خلاف تعمیر پر انجمن احمدیہ ٹرسٹی ربوہ کالونی کو بلڈوز کر کے خالی جگہ حکومت کو اسی طرح واپس کرنے کی ذمہ دار ہوگی جس طرح حاصل کی گئی۔ مگر انجمن احمدیہ نے ٹاؤن پلیننگ بائی لاز کو بلدیہ ربوہ سے غائب کروا کے عوام سے پوشیدہ کر کے اور لوکل گورنمنٹ ایکٹ و آرڈیننس کو پس پشت ڈال کر نہ صرف پبلک و اوپن پلاٹس پر قبضہ کر کے ناجائز تعمیرات کھڑی کر لیں بلکہ شہر کے رہائشی پلاٹس کو کمرشل ایریا میں اور کمرشل کو رہائشی پلاٹس میں تبدیل کر کے ٹاؤن پلاننگ بائی لاز کے خلاف ربوہ کالونی کا نقشہ ہی تبدیل کر ڈالا ہے۔

جماعت احمدیہ نے اپنے ہی شہریوں پر وہ مظالم ڈھائے ہیں کہ کسی فاتح قوم نے مفتوح قوم پر بھی نہیں ڈھائے ہوں گے۔ انجمن احمدیہ نے ربوہ کالونی کے پلاٹس کو سڑکوں، ڈرینج اور سیوریج کی تعمیر اور پانی کی سپلائی کیے بغیر پہلے سال 50 روپے سے 500 روپے فی کنال اور بعد ازاں ایک ہزار سے ڈیڑھ لاکھ روپے فی کنال کی حساب سے فروخت کیے اور خریداروں کو یقین دلایا جاتا کہ سکیمیں جلد ہی مکمل کر دی جائیں گی۔ دوسری طرف حکومت کو یقین دلایا گیا کہ وہ پلاٹس کو فروخت نہیں کر رہے بلکہ کالونی کے لیے چھوڑی گئی سڑکوں، اوپن و پبلک پلاٹس اور گرین بیلٹس اور ترقیاتی کاموں کے چارجز وصول کر رہے ہیں۔ آپ پڑھ کر حیران ہوں گے کہ 46 سال کا عرصہ گزر جانے کے باوجود شہر میں سڑکیں، نالیاں اور سیوریج کی تعمیر کر کے دینا تو کجا انجمن احمدیہ ٹرسٹی نے پینے کے پانی کی بوند تک مہیا نہیں کی۔ جبکہ ربوہ کی زیر زمین پانی شورزدہ اور کڑوا ہونے کی وجہ سے نا قابل استعمال ہے۔ مگر شہریوں کی دو نسلیں یہ پانی پیتے پیتے اور کلر پھانکتے پھانکتے مر گئیں جو قتل کے مترادف ہے۔ جبکہ سڑکیں بلدیہ کے ایڈمنسٹریٹروں کے دور میں چند ایک ہی بنی ہیں۔

1970ء میں انجمن احمدیہ نے بلدیہ کی مدد سے گول بازار میں تیس ہزار گیلن کی ایک واٹر ٹنکی بنائی جس میں 12 انچ کے پائپ کے ذریعے دریائے چناب کے کنارے ٹیوب ویل سے پانی پہنچا کر اسی سائز کی پائپ لائن کے ذریعہ "قصر خلافت" تک پہنچا کر محدود کر دیا گیا ہے۔ ربوہ کو کھلا شہر قرار دینے کے بعد بلدیہ میں مسلمان اہلکار تعینات کیے گئے جن کو پانی نہ ملنے کی شکایت پر گورنمنٹ پنجاب نے اسی ٹینکی کے پانی کو ربوہ میں پبلک پوسٹیں لگا کر شہریوں میں پھیلا دیا۔ 1980ء میں لوکل گورنمنٹ نے شہریوں کو پانی مہیا کرنے کے لیے

دارالنصر غربی کی پہاڑی پر 50 ہزار گیلن کی واٹرٹینکی بنانے کا منصوبہ بنایا تھا۔ مگر انجمن احمدیہ نے پہاڑی ٹیلے کو اپنی ملکیت قرار دے کر یہاں ٹینکی بنانے میں رکاوٹ ڈال دی۔ جبکہ پورے ربوہ کے نقشے میں واٹرٹینکی کے لیے کوئی پلاٹ نہیں رکھا گیا۔ لوکل گورنمنٹ نے اس طرف توجہ دلائی کہ انجمن احمدیہ نے پہاڑی پر ٹینکی بنانے کی اجازت دینے سے انکار کردیا۔ دوسال کے طویل عرصے کے بعد گورنمنٹ نے اجازت حاصل کیے بغیر ٹینکی کی تعمیر شروع کردی تو مرزا ناصر احمد کی وفات کے بعد مرزا طاہر احمد سربراہ بن چکے تھے۔ آج بھی ویسی ہی صورتحال سے لوکل گورنمنٹ کو سامنا ہے جو ڈیڑھ کروڑ روپے کی لاگت سے ایک لاکھ گیلن کی واٹرٹینکی اقصیٰ پہاڑی پر بنانے کا منصوبہ رکھتی ہے۔ مگر انجمن احمدیہ اپنی سرکشی کی عادت سے مجبور ہو کر رکاوٹ بنی ہوئی ہے۔ کیا یہ حیرت کی بات نہیں کہ انجمن احمدیہ اپنے ہی احمدیوں کو اپنے ہی بنائے ہوئے شہر میں پینے کا پانی نہ مہیا کرتی ہے اور نہ ہی کرنے دیتی ہے اور شہریوں سے جینے کا حق بھی چھینتی ہے۔ انہیں چاہیے کہ انہیں ضروریات زندگی فراہم کرنے کی ذمہ داری پوری کرے۔ احمدی ہونا غیروں کے لیے جرم ہی سہی مگر یہاں تو اپنے ہی وہ ظلم ڈھاتے ہیں کہ جسے دیکھ کر آسمان بھی کانپ گیا تھا تب یہ اسلام کا جھوٹا دعویٰ کرنے والی جماعت غیر مسلم قرار دے دی گئی۔

جماعت احمدیہ کی احمدیوں کے خلاف سنگین کاروائیوں کے نتیجے میں ربوہ میں گزشتہ سال ایک باغی تنظیم القراء نامی نے زیرزمین اپنی کاروائیوں کا آغاز کیا جواب پھیل کر فعال تنظیم بن چکی ہے جس میں عورتیں بھی شامل ہوگئی ہیں۔

جمعہ 2 اور ہفتہ 3 دسمبر کی درمیانی شب ''خدام الاحمدیہ حقیقی گروپ'' نے ربوہ کی تمام عبادت گاہوں اور دکانوں کے دروازے پر جماعت احمدیہ کی پالیسیوں کے خلاف پوسٹر لگا کر اپنی ایک نئی مخالف تنظیم کا اظہار کیا جس نے اپنے پوسٹر میں مرزا طاہر احمد' اور جماعت احمدیہ کی مرکزی قیادت' انجمن احمدیہ کی مرکزی قیادت ایک بار پھر پریشانی کے عالم میں ہوش گنوا کر جنونی کارروائیوں پر آگئی ہے۔ باغی تنظیمیں اور آزاد رہنے والے شہری اب ربوہ کو جماعت احمدیہ کی فنا تک اور پریجوڈلیس سٹیٹ بنانے کے سخت خلاف ہیں

**(ہفت روزہ میڈیا لاہور 2 جنوری تا 15 جنوری 1996ء)**

❑ راقم الحروف کو کئی بار ربوہ کی گلیوں میں جانے کا اتفاق ہوا۔ ایسا اتفاق ایوب خان کے عہد حکومت میں پہلی بار ہوا تھا۔ مجھے شادی کی ایک تقریب میں اس کھلے شہر میں جانے کا اتفاق ہوا۔ اس کھلے شہر میں فیشن ایبل دیہاتی عورتیں خریداری بھی کر رہی تھیں۔ سگریٹ نوشی سرعام جاری تھی اور بعض مقامات پر تو ہیروئن کے عادی نوجوان بھی چھپ چھپ کر اپنی زندگیاں برباد کرتے پائے گئے۔ یہ بھی پتا چلا کہ اس کھلے شہر میں جسم فروشی کا دھندہ بھی شروع ہوگیا ہے اور ناجائز فروشوں نے ڈیرے ڈال لیے ہیں۔ ربوہ کے بازاروں میں وی سی آر اور میوزک سینٹر بھی نظر آئے۔ فحش گانوں کی آواز بھی کانوں میں گونجتی رہی۔ ربوہ میں جو تلخ حقائق بکھرے پڑے ہیں اس کے حوالہ سے راقم الحروف نے بہت سے لوگوں سے ملاقاتیں کیں۔ ان کی تفصیل پھر بیان کی جائے گی۔ آج اتنا ہی کافی ہے۔

**(ہفت روزہ میڈیا لاہور 2 جنوری تا 15 جنوری 1996ء)**

❏ قادیانیوں کی انجمن کے خلاف انکم ٹیکس خورد برد کرنے کی تحقیقات کا حکم دیا گیا ہے۔ سنٹرل بورڈ آف ریونیو کے چیئرمین نے ریجنل کمشنر انکم ٹیکس ناردرن ریجن اسلام آباد کو لکھا ہے کہ قادیانیوں کی انجمن اور اس کی ذیلی تنظیموں کے خلاف انکم ٹیکس، ویلتھ ٹیکس خورد برد کرنے کے بارے میں ایک مذہبی تنظیم کی شکایات پر قانون کے مطابق تحقیقات کی جائے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 15 دسمبر 1987ء)

❏ ربوہ کے معتبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ متعدد قادیانیوں کو جو کراچی ائیر پورٹ سے مغربی جرمنی جا رہے تھے، حکومت پاکستان نے انہیں جانے کی اجازت نہیں دی اور انہیں واپس ربوہ بھیج دیا گیا ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ان کے پاسپورٹ بھی حکومت نے لے لیے ہیں۔ یاد رہے کہ گزشتہ دنوں ربوہ میں پورے ملک کے سرکردہ قادیانیوں نے جن میں ہر ضلع کے امیر شامل تھے ایک اجلاس میں شرکت کی جس کی صدارت مرزا عبدالحق نے کی تھی۔ یہ اجلاس دارالضیافت میں منعقد ہوا تھا اور اس میں مولانا اللہ یار ارشد پر قادیانی غنڈوں کے حملہ سے پیدا ہونے والی صورت حال اور حالیہ آرڈیننس کو ناکام بنانے کا منصوبہ اور ملک میں ختمِ نبوتؐ کے مسئلہ پر مسلمانوں کے تمام مکاتب فکر میں پائے جانے والے اتحاد کہ اپنے لیے خطرناک محسوس کرتے ہوئے ان میں پھوٹ ڈالنے کی سازش تیار کی گئی جس کی ایک کڑی یہ ہے کہ گزشتہ دنوں سے قادیانی خفیہ طور پر ایک نام نہاد گمراہ کن اور شرانگیز پمفلٹ بعنوان ”بریلوی کافر ہیں“ تقسیم کر کے یہ تاثر دینا چاہتے ہیں کہ یہ پمفلٹ دیوبندیوں کی طرف سے تقسیم کیا جا رہا ہے، جب کہ حال ہی میں مولانا اللہ یار ارشد پر قادیانیوں کی غنڈہ گردی کے خلاف چنیوٹ میں اجتماعی نماز جمعہ پڑھی گئی جس میں بریلوی دیوبندی علماء کے علاوہ مسلمانوں کے تمام مکتبہ فکر کے علماء نے جس پُر خلوص اتحاد کا مظاہرہ کیا ہے وہ قابل فخر اور قابل ستائش ہے۔ مقامی علماء مولانا منظور احمد چنیوٹی، مولانا غلام رسول، مولانا محمد حسین چنیوٹی، مولانا محمد عبدالوارث و دیگر علماء نے ملک بھر کے مسلمانوں سے اپیل کی ہے کہ وہ ایسے گمراہ کن اور شرانگیز پمفلٹ پر کان نہ دھریں اور ایسے عناصر کی سختی سے سرکوبی کریں اور آپس کے اتحاد کو مزید مستحکم کریں۔ واضح رہے کہ مرکزی مجلس عمل ختمِ نبوتؐ کے تمام مکاتب فکر کے علماء قادیانیوں کے خلاف مشترکہ جدوجہد میں مصروف ہیں اور مسئلہ ختمِ نبوتؐ کے تحفظ کے متعلق ان میں کسی قسم کا اختلاف نہیں ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت کراچی 24 جولائی 1984ء)

❏ ایف آئی اے نے خود کو مسلمان ظاہر کر کے لندن کنونشن میں شرکت کے لیے روانہ ہونے والے مزید 11 قادیانیوں کو ائیر پورٹ پر گرفتار کر لیا جن میں 3 عورتیں بھی شامل ہیں۔ تفصیلات کے مطابق آج پی آئی اے کی پرواز نمبر پی کے 768 برائے لندن کے مسافروں میں شامل 11 قادیانیوں کو اس وقت گرفتار کر لیا گیا جب امیگریشن حکام نے ان کے دستاویزات سے احمدیہ کنونشن کے دعوت نامے اور بھاری تعداد میں قابل اعتراض لٹریچر برآمد کیا۔ ان تمام افراد کے پاسپورٹ پر مذہب کے خانہ میں مسلمان درج ہے۔ ان کے نام زاہدہ بانو، بشریٰ بیگم، حبیب الرحمٰن، جاوید احمد، راجہ محمد خالد، میاں اللہ دتہ، مس غزالہ زرین، صفدر علی جاوید،

نسیم چوہدری اور عبدالستار بدر معلوم ہوئے ہیں۔ان کا تعلق لاہور سے بتایا جاتا ہے۔ایف آئی اے نے ان کے خلاف پاسپورٹ ایکٹ کے تحت مقدمہ درج کیا ہے جو قابل ضمانت ہے جب کہ قادیانی ہونے کے باوجود خود کو مسلمان ظاہر کرنا قادیانی ایکٹ کے تحت آتا ہے۔واضح رہے کہ چند روز قبل اسی طرح 19 قادیانیوں کو ائیر پورٹ سے گرفتار کیا گیا تھا اور پاسپورٹ ایکٹ کے تحت مقدمہ قائم ہونے کے سبب وہ 24 گھنٹہ کے اندر ضمانت پر رہائی حاصل کر گئے تھے جس پر علماء نے احتجاج بھی کیا۔دریں اثناء ایف آئی اے امیگریشن نے ایک ہندو جوڑے کو بھی جعلی پاسپورٹ پر لندن جانے کے الزام میں گرفتار کیا ہے۔متن لال غلام اللہ کے نام سے اور اس کی بیوی کرتھی مسز حاکم زادی کے نام سے پاسپورٹ پر لندن جانے کی کوشش کر رہی تھی،اس کے ساتھ شیر خوار بچہ بھی ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 21 جولائی 1986ء،روزنامہ جسارت کراچی 21 جولائی 1986ء)

❑ فیصل آباد کے علاقہ میں ضمنی الیکشن کی امیدوار زرینہ رانا نے انکشاف کیا ہے کہ ضمنی الیکشن میں دھوکہ دہی اور فراڈ سے ووٹ ڈالنے کے لیے ربوہ سے بڑی تعداد میں قادیانی عورتیں آرہی ہیں جو کہ کھلی دہشت گردی ہے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 2 جون 1972ء)

❑ ضلع نارووال میں بدوملہی کے علاقہ چندر کے منگولے میں مقامی رہائشی عبدالحمید جھول قادیانی نے قبرستان کی جگہ پر قبضہ کر کے وہاں اپنا مکان تعمیر کر لیا جس پر علاقہ کے لوگوں نے سخت احتجاج کیا جبکہ علاقہ کا تھانیدار قبضہ گروپ کا حامی بن گیا اور واضح عدالتی فیصلہ کے باوجود کوئی کارروائی نہیں کی۔ تفصیلات کے مطابق بدوملہی کے گاؤں چندر کے منگولے کے رہائشیوں کی درخواست پر روزنامہ انصاف کی خصوصی ٹیم بدوملہی گئی۔ نقشے کے مطابق قبرستان اور مسجد کے لیے الگ الگ جگہ تھی لیکن عبدالحمید قادیانی نے مسجد کے ساتھ قبرستان کی 12 مرلہ جگہ پر قبضہ کر لیا اور وہاں پر موجود قبروں کو مسمار کر دیا۔نائب ناظم ماسٹر محمد شفیع نے کہا کہ مقامی تھانیدار محمد اشرف بریال رشوت خور ہے اور چوروں کی سرپرستی کرتا ہے۔ چندر کے منگولے کے رہائشی رشید احمد نے کہا کہ میں عبدالحمید قادیانی کے خلاف 20 سال سے مقدمات لڑ رہا ہوں۔لیکن قبرستان کی جگہ کا فیصلہ نہیں ہو سکا۔انہوں نے کہا کہ میری بہن اور بھتیجا اس جگہ دفن تھے جہاں عبدالحمید نے مکان بنایا ہے۔ناصر احمد نے کہا کہ حمید کے خلاف جو بھی شخص آواز اٹھاتا ہے وہ مقامی تھانیدار سے مل کر جھوٹا مقدمہ درج کرا دیتا ہے۔ جب روزنامہ انصاف کی ٹیم کے ارکان مسائل کے حوالے سے لوگوں کے خیالات معلوم کر رہے تھے تو قبرستان کی جگہ پر قابض عبدالحمید اور اس کے غنڈوں نے ''انصاف'' کی ٹیم پر فائرنگ کر دی جس سے علاقہ میں بھگدڑ مچ گئی اور روزنامہ ''انصاف'' کے فوٹو گرافر ندیم اعجاز فائرنگ میں بال بال بچ گئے۔

(روزنامہ انصاف لاہور 27 اگست 2001ء)

# اغواء

❑ قادیانیت سے تائب ہوکر مسلمان ہونے والے نوجوان کو قادیانیوں نے اغواء کرلیا۔تفصیلات کے مطابق قادیانیت سے تائب نومسلم نوجوان کو قادیانیوں نے اغواء کرلیا۔نوجوان نماز جمعہ کی ادائیگی کے بعد ننکانہ صاحب گیا اور پھر واپس لوٹ کر نہیں آیا۔مقامی مسلمانوں کے مطابق قادیانیوں نے اسے مسلمان ہونے کی پاداش میں اغواء کر کے ٹھکانے لگا دیا ہے۔بتایا گیا ہے کہ چند ماہ قبل بچیانہ منڈی کے نواحی گاؤں 563 گ ب کے قادیانی نوجوان عدنان نے تائب ہو کر مذہب اسلام قبول کرلیا،جس کے بعد نواحی اڈا ظفروال کی مقامی مذہبی تنظیموں نے اسلامی درس وتدریس کا سلسلہ شروع کررکھا تھا۔اس بات کا قادیانیوں کو رنج تھا،جنہوں نے قبل ازیں بھی اسے سنگین نتائج کی دھمکیاں دی تھیں۔پانچ یوم قبل محمد عدنان اڈا کی مسجد سے نماز جمعہ کی ادائیگی کے بعد ننکانہ صاحب پہنچا،اسے قادیانیوں نے اغواء کرلیا،جس کا ابھی تک کوئی پتہ نہیں چل سکا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 6 اگست 1997ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پہاڑیوں پر کام کرنے والے جمعدار خان محمد نیازی کو اغواء کرلیا ہے۔فیصل لیبر یونین پہاڑیاں ربوہ کے صدر نے الزام لگایا ہے کہ قادیانیوں نے اسے اغواء کر کے قتل کردیا ہے۔مختلف دینی وسماجی تنظیموں کے رہنماؤں نے خان محمد نیازی جمعدار کے اغواء کی شدید مذمت کی ہے اور اغواء میں ملوث قادیانیوں کے خلاف کارروائی کر کے کیفر کردار تک پہنچانے کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 20 اگست 1991ء)

❑ لندن سے لڑکی اغواء کر کے لانے والا قادیانی گرفتار ہوگیا۔لڑکی کے والد ڈاکٹر محمود نے عدالت میں درخواست دائر کی تھی کہ قادیانی منصور احمد پیشے کے اعتبار سے سول انجینئر ہے۔لندن میں وہ بھی مقیم تھا۔کچھ عرصہ پہلے وہ اس کی بیٹی رابعہ کو زبردستی پاکستان لے آیا اور دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے اپنے پاس رکھا ہوا ہے۔رابعہ کے ہاں دو بچوں کی پیدائش بھی ہوئی ہے۔ڈاکٹر محمود نے عدالت کو بتایا کہ منصور احمد قادیانی رابعہ کو قادیانی بنانا چاہتا ہے۔ایس ڈی ایم نے ملزم منصور احمد قادیانی کے خلاف مقدمہ درج کرنے کے احکامات جاری کیے ہیں اور اپنے حکم میں کہا ہے کہ رابعہ طلعت اور اس کے بچوں کو ربوہ سے برآمد کیا جائے۔بعدازاں ملزم منصور احمد قادیانی کو کراچی میں گرفتار کرلیا گیا ہے۔اس واقعہ سے قادیانیوں کی کھلی دہشت گردی کا واضح ثبوت ملتا ہے۔مگر حکومت نے ابھی تک اس کے لیے کوئی قدم نہیں اٹھایا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 31 دسمبر 1987ء)

❑ قادیانیوں نے مسلمان بچوں کو اغواء کرنا شروع کردیا ہے۔تفصیلات کے مطابق اوکاڑہ کے لاری

اڈہ حویلی کی جامعہ مسجد ''بلقیسیہ'' کے خطیب نے کھلی کچہری میں شکایت کی ہے کہ اس کے بچہ کو قادیانیوں نے بار بار اغواء کرنے کی کوشش کی ہے مگر خوش قسمتی سے وہ بچ گیا۔ انہوں نے بتایا کہ اس کے بچہ کو ایک قادیانی ڈاکٹر، اس کے برادر نسبتی اور دیگر قادیانی ساتھیوں نے اغوا کرنے کی کوششیں کی ہیں۔ اس ڈاکٹر کو علاقے کی ایک اہم شخصیت کی پشت پناہی بھی حاصل ہے۔ اس شکایت پر ڈپٹی کمشنر نے یقین دلایا کہ انہیں تحفظ فراہم کیا جائے گا۔

(روزنامہ مشرق لاہور 15 اکتوبر 1986ء)

❏ قادیانیوں نے نوجوان لڑکے کو اغواء کر کے آٹھ روز تک حبس بے جا میں رکھا۔ تفصیلات کے مطابق قادیانیوں نے خوشاب کے ایک نوجوان توقیر علی عرف گڈو کو اغواء کر کے آٹھ روز تک اپنی قید میں رکھ کر ظلم وتشدد کا نشانہ بنایا اور اذیتیں پہنچانے کے بعد بے ہوشی کے عالم میں ڈیگووال کے سیم نالہ کے قریب پھینک دیا اور فرار ہو گئے۔ مغوی نے قادیانی لڑکی کو مسلمان کر کے اس سے شادی کر لی تھی جسے ملزم طلاق دلانا چاہتے تھے۔ ایس پی خوشاب کی ہدایت پر مقامی پولیس نے توقیر علی عرف گڈو کے بڑے بھائی محمد تنویر علی کی رپورٹ پر زیر دفعہ 365 ت پ مقدمہ درج کر کے تفتیش شروع کر دی ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ وقوعہ کے روز توقیر کو جامع مسجد اہلحدیث محلہ پوستیاں والا کے قریب سے زبردستی اغواء کیا گیا۔ توقیر نے جو ڈسٹرکٹ ہسپتال خوشاب میں داخل ہے، اخبار نویسوں کو بتایا کہ اسے کار میں اغواء کرنے کے بعد دریائے جہلم کے پل کے قریب لے جایا گیا جہاں اسے نشے کے ٹیکے لگائے گئے، مشکیں باندھ دیں، آنکھوں پر پٹی باندھ کر منہ میں روئی بھر کر منہ پر ٹیپ لگا کر برقع پہنا دیا اور پھر گاڑی روانہ ہو گئی۔ اسے جب کچھ کچھ ہوش تھا کہ کسی نے راستے میں کار روک کر پوچھا تو ملزموں نے بتایا کہ حاملہ خاتون کو لے جا رہے ہیں جلدی ہے تاہم اس کے بعد جب وہ ہوش میں آیا تو اس کے ہاتھ پاؤں بندھے ہوئے تھے اور وہ ایک چھوٹے سے کمرے میں پڑا ہوا تھا۔ توقیر نے بتایا کہ آٹھ روز کے دوران اس پر بڑا ظلم وتشدد کیا گیا، طرح طرح کی اذیتیں پہنچائی گئیں۔ ملزموں کا مطالبہ تھا کہ وہ اپنی بیوی کو طلاق کے کاغذات پر دستخط کر دے۔ توقیر کا کہنا ہے کہ ایک داڑھی والا آدمی اسے روٹی کھلاتا تھا اور جب دوسرے ملزم موٹر سائیکل پر آتے تھے تو ان کے کمرے میں آنے سے پیشتر اس کی آنکھوں پر پٹی باندھ دی جاتی تھی۔ ملزموں کی آپس کی بات چیت اور اذیتیں پہنچانے سے اندازہ لگتا تھا کہ یہ کوئی قادیانیوں کا ٹارچر سیل ہے۔ تاہم وہ یہ بات یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ یہ مقام ربوہ تھا یا کوئی اور جگہ۔ پر اسرار اغواء کے بعد توقیر کے گھر والے سخت پریشان رہے۔ انہوں نے توقیر کو تلاش کرنے کی کوشش بھی کی اور انہیں قوی شبہ تھا کہ قادیانیوں نے اسے اغواء کر کے قید کر رکھا ہے یا پھر اسے قتل کر کے لاش ٹھکانے لگا دی ہے جس سے توقیر کے بھائی نے پولیس کو توقیر کے غائب ہونے کی اطلاع دی اور قادیانیوں کے خلاف رپورٹ درج کرا دی۔ اس دوران جب ملزمان کو رپورٹ درج کرانے کا علم ہوا تو توقیر کے مطابق موٹر سائیکل پر آنے والے ملزموں نے اس سے مختلف کاغذات پر زبردستی دستخط اور انگوٹھے لگوا لیے اور اسے پھر اغواء کے موقع کی طرح نشے کے ٹیکے لگا کر سیم نالہ ڈیگووال کے قریب پھینک دیا اور فرار ہو گئے۔ علی الصبح اسے ہوش آیا تو ڈیگووال کے لوگوں نے اسے بس پر بٹھا کر خوشاب بھجوا دیا اور اس نے آ کر تمام

واقعہ اپنے عزیز و اقارب اور پولیس کو بتایا۔ پولیس نے ملک شفیق لیاقت ظفر احمد، شیخ جلال اور اس کی بیوی مبارکاں وغیرہ کے خلاف مقدمہ درج کر لیا اور تفتیش شروع کر دی۔ یاد رہے کہ توقیر نے کچھ عرصہ قبل جلال دین کی نوجوان بیٹی البشیر کو مسلمان کر کے عدالتی کارروائی کے بعد شادی کی تھی۔

(روزنامہ مشرق لاہور 29 جون 1992ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والے لڑکے کو اغواء کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق بچیانہ میں قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والے لڑکے کو قادیانیوں نے اغواء کر لیا ہے۔ محمد عدنان نے تین ماہ قبل اسلام قبول کیا، وہ اسلامی تعلیمات حاصل کرنے کے لیے عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے امیر بچیانہ مولانا خادم حسین کے گھر قیام پذیر تھا کہ گزشتہ روز نماز جمعہ کی ادائیگی کے لیے ننکانہ شہر آیا لیکن ابھی تک واپس نہیں آیا۔ واضح رہے قادیانی محمد عدنان کو پہلے بھی کئی بار اغواء اور قتل کی دھمکیاں دے چکے تھے۔ مقامی دینی جماعتوں نے حکومت سے مطالبہ کیا ہے کہ محمد عدنان کو فوری طور پر قادیانیوں کے شکنجے سے بازیاب کرایا جائے۔

(روزنامہ پاکستان + جرات 5 اگست 1997ء، روزنامہ نوائے وقت 6 اگست 1997ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے عالم دین قاری اشرف ہاشمی کو اغواء کر لیا ہے۔ قادیانیوں نے مولانا کو پہلے دھمکی آمیز خطوط بھی بھیجے تھے۔ ان خطوط میں ایک خط کے ساتھ قادیانیوں کا ممبر شپ فارم بھی تھا جسے قاری صاحب کو پر کرنے کے لیے کہا گیا تھا۔ قاری اشرف ہاشمی مسجد شان اسلام گلبرگ کے خطیب اور معروف عالم دین ہیں۔ قاری صاحب کی بازیابی کے لیے ایک خصوصی ٹیم اس امر کا جائزہ لے رہی ہے۔ پولیس کو بھی چند نامعلوم افراد کے خطوط ملے ہیں۔ ان میں بعض خطوط میں قادیانیوں کی نشان دہی کی گئی ہے۔ مختلف دینی اور سماجی جماعتوں کے عہدیداروں نے حکومت سے قاری صاحب کی بازیابی کا مطالبہ کیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 18 اگست 1984ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے معروف عالم دین مولانا اللہ یار ارشد کو اغواء کر کے شدید زدوکوب کیا۔ تفصیلات کے مطابق خطیب جامع مسجد احرار ربوہ مولانا اللہ یار ارشد کو منظم سازش کے تحت قتل کرنے کے لیے گزشتہ شب ساڑھے دس بجے صبح چھ سرکردہ قادیانیوں نے اغواء کر لیا۔ مولانا اللہ یار ارشد اپنے تبلیغی دورہ سے فارغ ہو کر لالیاں سے مسجد احرار ربوہ جا رہے تھے کہ راستے میں چھپے ہوئے چھ مسلح قادیانیوں نے مولانا اللہ یار ارشد کو پکڑ لیا اور زدوکوب کرتے ہوئے اور یہ کہتے ہوئے کہ آج تمہارا حشر عبرتناک ہوگا، گھسیٹتے ہوئے قریبی کوٹھی میں لے گئے لیکن اس واقعہ کو ایک مسلمان محمد صادق دیکھ رہا تھا جس نے فوری طور پر مسلمانوں کی قریبی مسجد میں اعلان کر دیا کہ قادیانی مولانا اللہ یار ارشد کو اغواء کر کے لے گئے ہیں جس پر مسلمان جمع ہو گئے اور انہوں نے اس کوٹھی کو گھیرے میں لے لیا جس میں قادیانی مولانا اللہ یار ارشد کو لے گئے تھے۔ اسی اثناء میں پولیس بھی وہاں پہنچ گئی، جس نے مولانا اللہ یار ارشد کو زخمی حالت میں کوٹھی سے برآمد کر لیا، ان کے جسم پر زخموں کے بیس نشانات موجود ہیں۔ مولانا اللہ یار ارشد کے پاؤں پر سوئے مارے گئے۔ انہیں فوری طبی امداد

کے لیے گورنمنٹ فضل الٰہی ہسپتال چنیوٹ پہنچایا گیا۔ واقعہ کی اطلاع پاتے ہی ڈپٹی کمشنر جھنگ پیرزادہ رفعت نواز ایس پی بھی ربوہ پہنچ گئے معلوم ہوا ہے کہ پولیس نے پانچوں افراد کو زیر دفعہ 307' 323' 148' 149 ت پ گرفتار کرلیا ہے جبکہ چھٹے ملزم کی گرفتاری کے لیے چھاپے مار رہی ہے۔ واقعہ کی اطلاع پر چنیوٹ میں غم وغصہ کی لہر دوڑ گئی۔ پورے شہر میں ہڑتال ہوگئی اور چنیوٹ کے قادیانی ربوہ بھاگ گئے۔ متعدد سیاسی' سماجی ومذہبی رہنماؤں نے اس واقعہ کی مذمت کی ہے۔ معززین شہر ایک وفد کی صورت میں ایس پی اور ڈی سی جھنگ سے ملے اور ان سے مطالبہ کیا کہ اس مقدمہ کی سماعت فوجی عدالت میں کی جائے۔

(روزنامہ جنگ+امروز 27 جون 1984ء)

❑ قادیانیوں نے مسلمان علماء کو اغواء کرنے کا منصوبہ تیار کرلیا۔ تفصیلات کے مطابق اسلام آباد سے شائع ہونے والے رسالے نے انکشاف کیا ہے کہ ملک میں مسلمان علماء کے اغواء کا ایک منصوبہ بنایا گیا ہے۔ جریدے کے مدیر اعلیٰ کا ایک مضمون جریدے کے اردو ایڈیشن میں شائع ہوا ہے جس میں قادیانیوں کی جانب سے علماء کو اغواء کیے جانے کا انکشاف کیا گیا ہے اس مضمون میں ایڈیٹر صاحب نے یہ بھی انکشاف کیا ہے کہ جن علماء کو قادیانی اغواء کرنا چاہتے ہیں ان میں زیادہ تر کا تعلق عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ سے ہے۔ ایڈیٹر کے مطابق اغواء کرنے والے قادیانی وہی ہوں گے جنہوں نے تخریب کاری کے نام پر سیاسی قتل کیے اور ہر دور میں تشدد اور فساد کیا۔ یہ قادیانی علماء کو اغواء کر کے ملک میں انارکی اور انتشار پھیلانا چاہتے ہیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 24 نومبر 1986ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے گزشتہ روز پرانی نمائش بس سٹاپ کے قریب مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے مبلغ حجۃ الاسلام مولانا عبداللہ کو اغواء کرنے کی کوشش کی اور اس میں ناکامی پر انہیں بری طرح زدوکوب کر کے فرار ہوگئے۔ قادیانیوں کی اس کارروائی کا مقصد ملک میں انارکی پھیلانا اور دہشت گردی کو پروان چڑھانا ہے۔ پولیس نے فیڈرل بی ایریا سے دو مبینہ قادیانیوں عبدالمجید اور شفیق مجید کو گرفتار کرلیا ہے، دیگر کی تلاش جاری ہے۔

(روزنامہ جسارت کراچی 15 اگست 1984ء)

❑ قادیانی زمیندار نے قادیانیت قبول نہ کرنے پر دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے مسلمان مزارع کی بیوی اور بچوں کو اغواء کرلیا ہے۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

کراچی (نامہ نگار) مرزائیت قبول نہ کرنے پر قادیانیوں نے ایک مسلمان مزارع کے بیوی بچوں کو اغواء کرلیا۔ تفصیلات کے مطابق محمد مالک کنری کے قادیانی عبدالرحمان اور عزیز الرحمان کے مزارع کی حیثیت سے کنری میں کام کررہا تھا۔ ان افراد نے محمد مالک اور اس کے بیوی بچوں کو قادیانی بنانے کی بھرپور کوشش کی لیکن ناکام ہونے پر محمد مالک کے ایک کمسن لڑکے اور بیوی کو اغواء کرلیا۔ محمد مالک نے جب اپنے قادیانی زمینداروں سے اپنے بیوی بچوں کو واپس کرنے کی استدعا کی تو زمینداروں نے اسے زدوکوب کیا اور کنری پولیس میں جھوٹا مقدمہ درج کرادیا۔ بعد ازاں مجلس تحفظِ ختمِ نبوتؐ کے وفد نے ایس پی تھرپارکر سے ملاقات

کر کے انہیں صورت حال سے آگاہ کیا جس پر کنری پولیس نے زمینداروں کے خلاف مقدمہ درج کیا۔لیکن ملزموں کو گرفتار کرنے کے بجائے انہیں اطلاع کر کے ضمانت قبل از گرفتاری کرانے کا موقع دیا۔تاہم سیشن عدالت نے حقائق سے آگاہ ہونے پر ضمانت مسترد کردی لیکن پولیس نے پھر بھی ملزموں کو گرفتار نہیں کیا۔البتہ بعد میں پولیس نے ملزموں کو گرفتار کر کے بظاہر حوالات میں بند رکھا جہاں انہیں گھر جیسی سہولتیں دی گئیں۔ بعد ازاں محمد مالک نے کنری کی پنچائیت کے سامنے شکایت کی جس میں ملزمان نے اعتراف جرم کرتے ہوئے اسے بیوی بچے واپس کرنے کا وعدہ کیا لیکن ابھی تک انہوں اس کے بیوی بچے واپس نہیں کیے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 24 نومبر 1987ء)

❑ قادیانیوں نے پھر دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مسجد احرار ربوہ کے خطیب مولانا اللہ یار ارشد پر قاتلانہ حملہ کیا اور انہیں اغواء کرنے کی ناکام کوشش کی۔لوگوں کے بروقت جمع ہونے پر قادیانی مولانا کو اغواء نہ کر سکے۔اس مقدمے میں ملوث پانچ قادیانیوں حکیم خورشید احمد، چوہدری ظہور احمد، خواجہ مجید احمد، مبارک احمد سلیم اور وسیم احمد انور کو پولیس نے گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 فروری 1989ء)

❑ قادیانیوں نے ممتاز عالم دین کے صاحبزادے کو دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے زبردستی اغواء کر لیا۔تفصیلات کے مطابق ایک دینی جماعت کے ڈویژن کے صدر ممتاز عالم دین اور خطیب جامع مسجد جناح کالونی مولانا محمد اشرف ھمدانی کے جواں سال بیٹے حامد اشرف کو گزشتہ رات تین نامعلوم مسلح قادیانی کارسواروں نے زبردستی اغواء کر لیا اور بعد ازاں تین گھنٹے کے بعد اسے ایک ویران جگہ پر منہ میں کپڑا ٹھونس کر اور ہاتھ پاؤں رسیوں سے جکڑ کر چھوڑ گئے۔قادیانیوں نے حامد اشرف صاحب اور اس کے والد کو سنگین نتائج کی دھمکیاں بھی دی ہیں۔

(روزنامہ جنگ + نوائے وقت لاہور 4 دسمبر 1987ء)

❑ قادیانیوں نے چند ماہ قبل 25 مارچ 1990ء کو دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے سیالکوٹ کے چیئرمین زکوٰۃ کمیٹی اور مشہور عالم دین حافظ انتظار حسین کے بھتیجے جو دارالعلوم تعلیم القرآن میں مدرس ہیں اور مولانا خاور حسین چشتی کو کلاشنکوف دکھا کر زبردستی اغواء کر لیا اور علامہ اقبال میڈیکل کالج میں لے جا کر ان پر شدید تشدد کیا اور اس کے بعد قادیانیوں نے ملک میں مزید انارکی پھیلانے کے لیے مولانا خاور حسین چشتی کے صاحبزادے غلام رسول کو بھی کلاشنکوف کے زور پر اغواء کر لیا ہے اور شدید تشدد کا نشانہ بنایا۔

(ہفت روزہ ختم نبوتؐ سیالکوٹ 6 مئی 1990ء)

❑ قادیانیوں نے ختم نبوتؐ انٹرنیشنل کے نمائندے اور مشہور عالم دین مولانا سید احمد شاہ کو اغواء کرنے کی کوشش کی۔تفصیلات کے مطابق ایک بغیر نمبر پلیٹ والی کار چوک میں مولانا کے قریب آ کر رکی جس میں چند قادیانی سوار تھے۔مولانا کہیں جانے کے لیے بس سٹاپ پر کھڑے تھے۔قادیانیوں نے مولانا کو نکاح پڑھانے کے لیے ساتھ جانے کو کہا اور انہیں زبردستی گاڑی میں بیٹھنے کے لیے کہا۔اتنے میں مولانا کے ساتھ جانے والا ان

کا ساتھی بھی آ گیا۔ قادیانی ساتھی کو دیکھتے ہی فرار ہو گئے کہ کہیں اب لوگ اکٹھے نہ ہو جائیں اور ہم پکڑے جائیں۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 نومبر 1991ء)

❑ سندھ کے علاقہ ٹنڈو غلام علی میں مسلح قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ظفر شاہ جامع مسجد میں ہونے والے مذہبی اجتماع پر حملہ کر دیا۔ ان قادیانیوں میں جمیل احمد، منور احمد، مبارک احمد نے ریوالوروں اور ڈنڈوں سے حملہ کر کے محمد عمران، محمد یوسف، محمد ادریس اور عطا محمد کو اغواء کرنے کی ناکام کوشش کی مگر اس میں ناکام ہونے پر کئی شرکا جلسہ کو قادیانی شدید زخمی کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 26 مارچ 1981ء)

❑ ملیحہ توسیعی کالونی میں ایک قادیانی درزی نے اپنے شاگرد کو قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے پر اغواء کر کے حبس بے جا میں رکھا اور شدید تشدد کیا۔ تفصیلات کے مطابق ایک مسلمان لڑکا طاہر نامی قادیانی درزی کے پاس کام کرتا تھا۔ طاہر قادیانی نے تبلیغ کر کے اسے قادیانی بنا دیا۔ نوجوان نے قادیانیت کی اصل حقیقت معلوم ہونے پر اسلام قبول کر لیا۔ اس پر قادیانیوں نے اسے اغواء کر کے حبس بے جا میں رکھ کر اس پر تشدد کیا اور دوبارہ قادیانی بنانے کی کوشش کی۔ مقامی پولیس نے کوشش کر کے مسلمان نوجوان کو قادیانیوں سے برآمد کروایا اور ملزمان کے خلاف مقدمہ درج کر لیا۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 11 تا 17 مارچ 1988ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے 12 سالہ کمسن طالب علم کو اغواء کر کے شدید زدوکوب کیا۔ تفصیلات کے مطابق پنو عاقل مدرسہ نور القرآن حسینیہ کے قریب جی ٹی روڈ پر مرزائیوں کا اڈہ اور مکانات ہیں۔ مدرسہ کے طلبا شام کے وقت روزانہ بغرض تفریح سڑک پر نکل جاتے ہیں۔ حسب معمول 13 دسمبر کو بعد نماز عصر تین کمسن طالب علم سڑک پر نکل گئے جبکہ باقی طلباء اپنے استاد کی معیت میں لائبریری چلے گئے۔ مرزائیوں نے موقع پا کر ایک 12 سالہ طالب علم حافظ عبداللطیف کورانی بلوچ کو پکڑ لیا اور قریب ہی کماد کے کھیت میں لے گئے۔ دوسرے دونوں طالب علم چیختے چلاتے مدرسہ پہنچے جہاں مولانا جمال اللہ الحسینی موجود تھے مولانا نے پولیس سٹیشن اطلاع کروائی جہاں سے ایک کانسٹیبل روانہ کیا گیا جس نے طالب علم کو مرزائیوں کے قبضے سے برآمد کیا کہ اس کے دونوں ہاتھ بندھے ہوئے تھے۔

(ہفت روزہ لولاک جلد نمبر 19 شمارہ 32)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک غریب خاتون کی نواسی کو اغواء کر لیا۔ ربوہ کی مظلومہ کی فریاد کے عنوان سے ایک درخواست میں محترمہ نواب بیگم اختر خان مکان نمبر 16/5 محلہ دار الصدر غربی نے اپنے اوپر مرزائیوں کے ظلم وستم کی داستان یوں بیان کی ہے کہ میں ایک غریب عورت ہوں اور اپنے نواسے نواسیوں کی پرورش کر رہی ہوں جن کے والدین فوت ہو چکے ہیں۔ میں لوگوں کے گھروں میں محنت مزدوری کر کے اپنا اور اپنے نواسے نواسیوں کا پیٹ پال رہی ہوں۔ پچھلے دنوں غربت کی وجہ سے میں نے اپنی

ایک نواسی جس کی عمر تقریباً 13 سال ہے، اسے میں نے میجر عارف زمان نامی قادیانی جو محلہ دارالصدر ربوہ میں مقیم ہے، کے ہاں گھریلو ملازم کروادیا۔ تین ماہ گزرنے کے بعد میجر عارف زمان کی بیگم نے مجھے بتایا کہ آپ کی نواسی اب ہمارے گھر میں نہیں ہے۔ میں نے اس کا اتہ پتہ پوچھا تو انہوں نے ادھر ادھر کی کہانیاں سنا کر مجھے ٹرخادیا۔ میں نے ان لوگوں کی بہت منت سماجت کی کہ میری نواسی کو واپس لا کر میرے سپرد کیا جائے۔ اس پر انہوں نے مجھے دھمکیاں دیں کہ نہ صرف یہ کہ وہ مجھے ربوہ سے نکلوا دیں گے بلکہ مجھے پولیس کے حوالے بھی کردیں گے۔ ان کا مقصد یہ ہے کہ میں زبان بند رکھوں اور انہوں نے جو میری نواسی کو کہیں غائب کردیا ہے اس سے وہ اپنے مکروہ عزائم پورے کرتے رہیں۔ میں نے دفتر امور عامہ ربوہ میں بھی کئی درخواستیں دیں مگر انہوں نے نہ تو کوئی کارروائی کی اور نہ ہی میری نواسی کو میجر عارف زمان کے مجرمانہ پنجوں سے آزاد کروایا ہے۔ دو سال گزر چکے ہیں اور ابھی تک میری یتیم نواسی کی کوئی خیر خبر نہیں۔ میں اس کے غم میں پاگل ہو رہی ہوں اور مجھ میں اتنی مالی استطاعت نہیں ہے کہ میں حکام بالا تک اپنی درخواست پہنچا سکوں۔ آپ کی خدمت میں گزارش ہے کہ میری نواسی کو برآمد کرنے کے لیے اپنے وسائل بروئے کار لائیں اور مجھے مرزائیوں کے استحصالی پنجے سے بچائیں۔ آج مورخہ 25-11-1978 کو یہ درخواست دے رہی ہوں۔

عرضے

نواب بیگم اختر

مکان نمبر 16/5 محلہ دارالصدر غربی ربوہ ضلع جھنگ۔

(ہفت روزہ لولاک 14 جنوری 1979ء)

# فحاشی، بدکاری، شراب

❑ 1990ء میں لاہور میں بلیو پرنٹ فلموں کا ایک بہت بڑا کیس پکڑا گیا ہے اور دو ملزم ظفر احمد خاں اور ہالہ کو پولیس نے گرفتار کرلیا ہے۔ شبہ کیا جارہا ہے کہ ظفر احمد خاں قادیانی ہے۔ ملزموں کی طرف سے کیس کی پیروی ایک قادیانی وکیل نفیر اے خاں کر رہا ہے جو خود بھی بلیو پرنٹ کے دھندے میں ملوث ہے اور لاہور کی ایک بدنام شخصیت شمار کیا جاتا ہے۔ مذکورہ وکیل اور ملزمان مل کر لڑکیوں کو اپنے جال میں پھنساتے ہیں اور انہیں بلیک میل کرتے ہیں۔ اس طرح یہ لوگ باقاعدہ طور پر بلیو پرنٹ فلموں کی (تیاری) کا کاروبار کر رہے ہیں۔ موجودہ کیس میں ملوث ایک لڑکی مسماۃ عائشہ بھی گرفتار کرلی گئی ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ اس قادیانی وکیل نفیر اے خان نے لندن میں اپنے قیام کے دوران مرزا طاہر احمد سے بھی ملاقات کی تھی اور 62 کے لگ بھگ بلیو پرنٹ فلمیں لندن پہنچا چکا ہے۔ مزید برآں مذکورہ وکیل مشہور TV آرٹسٹ دلدار پرویز بھٹی اور TV فوٹوگرافر حمید الدین سے بھی ایک بڑی رقم دھوکہ دہی سے ہتھیا چکا ہے۔ بلیو پرنٹ سے قادیانی مغربی دنیا میں پاکستان کی سیدھی سادھی نوجوان لڑکیوں کو بدنام کررہے ہیں۔

(روزنامہ نیشنل ٹائمز لاہور دسمبر 1990ء)

❑ قادیانی سربراہ کے رشتہ داروں نے قانون کی خلاف ورزی کرتے ہوئے ربوہ میں جُوئے کے اڈے کھولنے شروع کردیئے۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ پولیس نے محلہ دارالرحمت شرق میں چھاپہ مار کر مرزا محمد ابراہیم ولد مرزا البشیر احمد منعم، ناصر ولد رشید اور ان کے ساتھیوں کو جواء کھیلتے ہوئے گرفتار کرلیا ہے۔ پولیس کو دیکھ کر مرزا ابراہیم جو قادیانیوں کے سربراہ مرزا غلام احمد کا پوتا بتایا جاتا ہے، بھاگ کھڑا ہوا اور چھت سے چھلانگ لگادی جس سے اس کی ٹانگ بھی ٹوٹ گئی۔ مرزا ابراہیم کو پولیس نے فضل عمر ہسپتال میں داخل کروادیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 7 جولائی 1993ء)

❑ ربوہ میں معززین شہر نے ایک قادیانی شعیب اور اس کے دوست آپریٹر ٹیلی فون ایکسچینج انوار الحق کو شریف شہریوں کے گھروں میں اخلاق سوز فحش کالیں کرتے ہوئے پکڑلیا۔ تفصیلات کے مطابق اگست کی رات مقامی ٹیلی فون ایکسچینج ربوہ کے ڈیوٹی آپریٹر انوار الحق کو صحافیوں اور معززین شہر کی شکایات پر ملازمت سے فارغ کردیا گیا۔ واقعات کے مطابق وہ اپنے دوست محمد شعیب قادیانی کو ٹرنک کال روم میں بٹھا کر لوگوں کے گھروں میں اخلاق سوز فحش کالیں کروا رہا تھا۔ اسسٹنٹ انجینئر ٹیلی فون ربوہ نے محکمہ کے ضوابط کی خلاف ورزی کرنے پر اسے ملازمت سے فوری طور پر فارغ کردیا گیا۔ گزشتہ روز صوفی محمد اقبال اسسٹنٹ انجینئر ٹیلی فون ربوہ نے اپنے دفتر میں مقامی صحافیوں سے ملاقات کے دوران بتایا کہ انہوں نے صارفین کی شکایات پر مکمل تحقیقات کی تو یہ

معلوم ہوا کہ آپریٹر انوار الحق اپنے ایک غیر متعلقہ دوست شعیب قادیانی کو ٹرنک روم لا کر صارفین کے گھروں میں واہیات کالیں کروایا کرتا تھا۔ معزز ین شہر نے دونوں کو رنگے ہاتھوں پکڑ لیا تھا۔ شکایات درست ثابت ہونے پر حسب ضابطہ پاکستان ٹیلی کمیونیکشن کارپوریشن نے آپریٹر کو فوری طور پر ملازمت سے نکال دیا ہے۔ اسسٹنٹ انجینئر ٹیلی فون نے بتایا کہ شعیب قادیانی نے انہیں سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتے ہوئے وارننگ دی کہ وہ میاں شہباز شریف کا خاص آدمی ہے۔ اس کی رسائی اسلام آباد تک ہے لہذا تم اپنے مستقبل کا ابھی سے بندوبست کر لو۔ اس نے اپنا مسلم لیگ کا گرین کارڈ دکھاتے ہوئے کہا کہ یہ کارڈ میاں شہباز شریف کے قابل اعتماد دوستوں کو ہی جاری کیے جاتے ہیں۔ شہر بھر کے صارفین ٹیلی فون، عوامی نمائندگان اور صحافیوں نے اسسٹنٹ انجینئر ٹیلی فون ربوہ کے بروقت اقدام کو سراہا اور خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے فرض شناس اہلکار کا شکریہ ادا کیا۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 9 اگست 1991ء)

❑ اقلیتی ایم پی اے ملک نعیم الدین خالد قادیانی کی غنڈہ گردی نے کیو بلاک ماڈل ٹاؤن یرغمال بنالیا۔ قادیانی ایم پی اے نے علاقہ میں فحاشی، شراب نوشی اور مجرا کو پروان چڑھانا شروع کر دیا ہے۔ باخبر ذرائع کے مطابق ڈھلے فلیٹس کیو بلاک ماڈل ٹاؤن کے علاقہ میں اقلیتی قادیانی ایم پی اے نے اقتدار کے نشے میں چور ہوکر ہزاروں کی آبادی پر مشتمل علاقے کے واحد پارک جو لوگوں کی خوشی اور غمی میں استعمال ہوتا ہے، پر قبضہ کر لیا ہے اور ایل ڈی اے کی بنائی ہوئی سڑک پر لوہے کے بیریئر لگا کر لوگوں کی آمدورفت روک دی۔ ایم پی اے نے اپنے گھریلو فنکشن پر اسی پارک میں مجرا کروایا اور شراب اور فحاشی کی محفل رات گئے تک سجی رہی۔ علاوہ ازیں یہاں پر فائیرنگ روز کا معمول بن چکی ہے۔ علاقے کے لوگوں کے مطابق ایم پی اے کا بیٹا رات گئے تک اپنی گاڑی کا ڈیک چلا کر اہل محلہ کو تنگ کرتا ہے، جبکہ ایم پی اے نے ایل ڈی اے کی تعمیر شدہ سڑک پر لوہے کے بیریئر لگا کر روڈ بند کر دیا ہے اور پارک کے دروازے اپنے گھر کے سامنے سے کھول دیئے ہیں اور اسے اپنی ذاتی جاگیر بنا رکھا ہے۔ اگر کوئی اس غنڈہ گردی کو روکنے کی بات کرے تو قادیانی ایم پی اے غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے سنگین نتائج کی دھمکیاں دیتا ہے۔ اہل علاقہ نے شدید پریشانی میں غنڈہ گردی کی روک تھام کے لیے مذکورہ محکموں اور ارباب اختیار کو درخواستیں دیں اور ابھی تک کسی نے ایک نہ سنی اور قادیانی غنڈہ گرد ایم پی اے کی من مانیاں ابھی تک جاری ہیں۔

(روزنامہ خبریں لاہور 16 اگست 1996ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں زنا اور فحاشی کی انتہا کر دی جس کا زندہ ثبوت ''لاہور کا مشہور بلیو پرنٹ سکینڈل ہے'' باخبر ذرائع کے مطابق 1990ء میں لاہور میں بلیو پرنٹ فلموں کا ایک بہت بڑا کیس پکڑا گیا۔ ان دونوں ملزموں ظفر احمد خان قادیانی اور ملزمہ ہالہ کو پولیس نے گرفتار کر لیا ہے۔ ظفر احمد خان قادیانی کی طرف سے کیس کی پیروی ایک قادیانی وکیل نفیر اے ملک جو کہ خود اس کیس میں ملوث ہے، کر رہا ہے اور یہ قادیانی وکیل لاہور کی ایک بدنام شخصیت ہے۔ مذکورہ وکیل اور ملزمان مل کر لڑکیوں کو اپنے جال میں پھنساتے ہیں اور انہیں

بلیک میل کرتے ہیں۔ اس طرح یہ لوگ باقاعدہ بلیو پرنٹ فلموں کی تیاری کا کام کرتے ہیں۔ موجودہ کیس میں ملوث ایک لڑکی مسماۃ عائشہ کو گرفتار کرلیا گیا ہے۔ باخبر ذرائع کے مطابق اس قادیانی وکیل نفیر اے ملک نے لندن میں قیام کے دوران مرزا طاہر احمد سے بھی ملاقات کی تھی اور 62 کے لگ بھگ بلیو پرنٹ فلمیں لندن بھجوا چکا ہے۔ مزید برآں مذکورہ قادیانی وکیل مشہور T.V آرٹسٹوں اور فوٹوگرافروں سے بھی ایک بڑی رقم دھوکہ دہی سے ہتھیا چکا ہے۔

(نیشنل ٹائمز اردو لاہور دسمبر 1990ء)

❑ دو قادیانی لڑکوں نے سانگلہ ہل میں غریب مزدور کی بیٹی کو زبردستی اغواء کر کے اس کے ساتھ زنا کیا اور اس کی برہنہ تصویریں بنائیں۔ یہ تمام تفصیلات مذکورہ لڑکی کے والد نے ایف آئی آر میں بتائیں۔ محمد اسماعیل ولد اللہ بخش چک نمبر 45/RB صدر سانگلہ ہل کا رہائشی ہے اور محنت مزدوری کرتا ہے۔ عرصہ قریب 6/7 ماہ قبل اس کی بیٹی آسیہ کو گھر سے باہر جاتے ہوئے مسمیان جاوید ولد محمد اسماعیل قادیانی اور وسیم احمد ولد علی بخش قادیانی قوم راجپوت نے زبردستی اغواء کر کے اسے اپنی بیٹھک میں لے گئے اور تقریباً ایک گھنٹہ اسے محبوس رکھا اور اس کی بیٹی کو اسلحہ دکھا کر جان سے مارنے کی دھمکی دے کر اسے برہنہ کر دیا اور دونوں ملزمان نے باری باری اور اکٹھے بھی اس کی بیٹی کے ساتھ فحش تصویریں اتاریں اور زنا کیا اور لڑکی کو دھمکی دی کہ اگر کسی کو بتایا تو تمہیں اور تمہارے اہل خانہ کو جان سے ماردیں گے۔ اسماعیل اور اہل خانہ اپنی عزت اور جان کے خوف سے خاموش ہو گئے اور بیٹی کی شادی کر دی۔ دونوں ملزمان نے اس لڑکی کو بے ہودہ خطوط لکھے جس کے نتیجہ میں اس لڑکی کا گھر اجڑ گیا۔ اب پھر ملزموں نے 97-10-11 کو رات 11/12 بجے کے قریب گھر کے دروازے پر دستک دی اور دروازہ کھولنے پر انہوں نے فائر کر دیا۔ لیکن یہ گولی کسی بھی گھر والے کو نہیں لگی۔ مذکورہ مظلوم اسماعیل اب ہر جگہ انصاف مانگ رہا ہے۔ لیکن اس کے باوجود اسے انصاف مہیا نہیں ہو رہا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 15 جنوری 1991ء)

❑ قادیانیوں نے انتظامیہ اور افسر شاہی کی سرپرستی میں سندھ میں فحاشی کے اڈے کھولنے شروع کر دیئے ہیں۔ تفصیلات کے مطابق قادیانی جھوٹے مذہب کی تبلیغ انتہائی جارحانہ انداز میں کرتے ہیں۔ تبلیغ کے ساتھ اپنے مرزواڑے میں ڈش انٹینا کے ذریعے انہوں نے فحاشی کے اڈے بنائے ہوئے ہیں۔ واقعات کے مطابق کھوسکی شادی لاج کے عبادت خانے میں قادیانیوں نے ڈش انٹینا لگایا ہوا ہے جس میں بعض اضافی آلات لگائے ہوئے ہیں جو PTV کے پروگرام جام کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ مرزا طاہر احمد کے پروگرام کے بعد فحش فلمیں شروع کر دی جاتی ہیں جس سے نوجوانوں کے اخلاق پر برے اثرات پڑ رہے ہیں۔ قادیانی نہ صرف نوجوانوں کو فحش فلموں کے نظارے کرواتے ہیں بلکہ وہ اپنے ساتھ اپنی لڑکیوں کو لے جاتے ہیں اور پھر نوجوانوں کو شادی کا لالچ دے کر انہیں راہ ہدایت سے بھٹکانے کی کوشش کرتے ہیں۔ گویا قادیانی مذہب کا خلاصہ ہے لڑکی لو مرزائی بنو۔ قادیانی فحاشی کے اڈے کے خلاف خبریں شائع کرنے والے اخبارات کی انتظامیہ اور نامہ نگاروں کو بھی سنگین نتائج کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ اس لیے یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ

قادیانیوں کے ''بیوت الذکر'' عبادت خانے نہیں بلکہ بیوت المنذکر و مونث ہیں۔ انہیں منی سینما گھروں اور فحاشی و عریانی کے اڈوں کا نام دینا زیادہ مناسب ہے۔ حکومت کو چاہیے کہ ان منی سینماؤں اور فحاشی و عیاشی کے اڈوں کو فوراً ختم کرے۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 20 تا 26 اگست 1996ء)

❏ ربوہ میں انجمن احمدیہ کے زیرنگران فحاشی اور ''موبائل ایڈز'' نے گھروں کا رخ کر لیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ میں چلتی پھرتی ایڈز سڑکوں اور بازاروں سے گھروں تک پہنچ گئی ہے جس نے بے شمار گھروں کو تباہی کے دہانے پر لا کھڑا کیا ہے۔ رحمان کالونی میں بھی ایک فحاشی کا اڈہ کھل گیا ہے جہاں اِدھر کا مال اُدھر اور اُدھر کا مال اِدھر کر دیا جاتا ہے۔ لاری اڈا فحاشی کا اڈہ بن چکا ہے۔ پولیس سمیت سرکاری دفاتر میں ''حسن کے پجاری'' دیوی کے درشن اور گنگا اشنان میں مگن سرکاری کرسی کو اپنی موروثی جاگیر سمجھ کر ربوہ سے تبدیل ہو کر جانا بہت بڑا پاپ سمجھتے ہیں۔ ایسی صورتحال پیدا ہو چکی ہے کہ ٹرانسفر ہونے والے اہلکار چند دنوں میں واپس آ جاتے ہیں۔ انجمن احمدیہ اب کھلی آنکھوں سے بے حیائی و کرپشن کی حوصلہ افزائی کرتی ہے۔ شہریوں کی طرف سے کرپشن اور بے حیائی کے خلاف اٹھائی جانے والی آواز کو نہ صرف دبایا جاتا ہے، بلکہ ایسے مجاہدوں کو مختلف الزامات اور تہمتیں لگا کر بدنام کیا جاتا ہے اور ربوہ کو قادیانیوں نے ایک بار پھر اندھیر نگری اور چوپٹ راج بنا دیا ہے۔

(روزنامہ جرات لاہور 18 اکتوبر 1996ء)

❏ قادیانی مذہب بداخلاقی اور جنسی بدکاریوں کا مذہب ہے۔ اس بات کا اندازہ بشیر احمد مصری صاحب کی ان تحریروں سے کیا جاتا ہے۔ اور یہ تمام تحریریں بشیر احمد مصری صاحب کے ذاتی مشاہدات پر مبنی ہیں۔ بشیر احمد صاحب کے مطابق جب میں سن بلوغت میں پہنچا تو میں نے اپنے اردگرد قادیانیوں کی اکثریت کو بدکردار، عیار اور مکار پایا اور میرا ان لوگوں کے خلاف ابتدائی ردعمل بداخلاقی اور جنسی بدکاریوں کی وجہ سے تھا۔ جوں جوں میں بڑا ہوتا گیا تو مجھے قادیانیوں کی بدکاریوں کا علم ہوتا چلا گیا۔ ایک دفعہ مجھے پتہ چلا کہ نیم دیوتا مرزا بشیر الدین نے زناکاری کا ایک خفیہ اڈا کھول رکھا ہے (ان دنوں ہم خلیفہ قادیان کو نیم دیوتا کہا کرتے تھے) جس میں منکوحہ، غیر منکوحہ حتیٰ کہ محرمات کے ساتھ کھلے بندوں زناکاریاں ہوتی ہیں اور اس عیاشی کے لیے اس نے دلالوں اور کٹنیوں کی ایک منڈلی منظم کر رکھی ہے جو پاکباز عورتوں اور معصوم دوشیزاؤں کو بہلا پھسلا کر مہیا کرتی ہے اور یہ دلال مجبور اور غریب دوشیزاؤں کو بہلا پھسلا کر یہاں لاتے ہیں۔

(ماہنامہ نقیب ختم نبوت اکتوبر 1989ء)

❏ لاہور ہائیکورٹ کے مسٹر جسٹس فلک شیر نے پنجاب میڈیکل کالج فیصل آباد کے دو قادیانی پروفیسروں کی طرف سے میڈیکل کے طلباء و طالبات سے امتحانات میں پاس کروانے کے لیے بھاری رشوت لینے' کلاس روم میں طالبات کے ساتھ غیر اخلاقی گفتگو کرنے' انہیں بلیک میل کرنے اور میڈیکل کے بعض طلباء کے ساتھ غیر فطری فعل کرنے کے واقعات کا سختی سے نوٹس لیتے ہوئے پنجاب یونیورسٹی کے چانسلر' وائس چانسلر

کنٹرولر امتحانات چیئر مین بورڈ آف سٹڈیز، کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج کے پرنسپل اور پنجاب میڈیکل کالج فیصل آباد کے پرنسپل کو نوٹس جاری کر دیئے ہیں۔ فاضل عدالت نے حکومت پنجاب کو ہدایت کی ہے کہ مذکورہ دونوں اساتذہ کو آئندہ حکم تک پنجاب کے کسی کالج میں ممتحن نہ لگایا جائے۔ فاضل عدالت نے دونوں پروفیسروں سے الزامات کے تحریری جوابات بھی طلب کیے ہیں۔ فاضل عدالت نے عدالت کے احکام نہ ماننے پر سیکرٹری صحت پنجاب اور پنجاب یونیورسٹی کے کنٹرولر امتحانات کو بھی نوٹس جاری کیے ہیں۔

درخواست میں کہا گیا تھا کہ کالج کے دو قادیانی پروفیسر ڈاکٹروں نے ان دونوں پرچوں میں صرف ان طلباء و طالبات کو کامیاب کرایا، جنہوں نے پروفیسروں کو اس کے عوض بھاری رقوم دیں جبکہ رشوت نہ دینے والے تمام کو فیل کر دیا گیا۔ اب 14 اپریل سے شروع ہونے والے امتحانات کے لیے بھی انہی پروفیسروں کو دوبارہ ممتحن لگایا جا رہا ہے اور وہ درخواست گزاروں سے بھاری رقوم مانگ رہے ہیں۔ ایک پروفیسر مارفیا کے عادی ہیں اور روزانہ مارفیا کے ٹیکے لگواتے ہیں اور کئی بار رات کو نشہ کی حالت میں لڑکیوں کے ہاسٹل کے ممنوعہ علاقے میں آ جاتے ہین۔ ایک پروفیسر نے ایک سال میں طالب علموں کو صرف ایک لیکچر دیا ہے۔ دوسرے پروفیسر طلبا کو ٹیوشن پڑھنے پر مجبور کرتے ہیں۔ ایک پروفیسر کلاس روم میں طالبات سے بے ہودہ گفتگو کرتے ہیں اور انہیں بلیک میل بھی کرتے ہیں۔ درخواست میں استدعا کی گئی ہے کہ ان دونوں کو 14 اپریل سے ہونے والے امتحانات کے لیے ممتحن مقرر نہ کیا جائے اور انہیں معطل کر کے محکمانہ کارروائی کا حکم دیا جائے۔ اسسٹنٹ ایڈووکیٹ جنرل پنجاب نے عدالت کو بتایا کہ طلباء کی شکایت کے بعد ڈی آئی جی کرائمز دو پرنسپلوں اور ڈسٹرکٹ اینڈ سیشن جج نے تحقیقات کی تو معلوم ہوا کہ طلباء کے بیشتر الزامات درست ہیں۔ ایک پروفیسر کو لواطت کی بھی عادت ہے۔ ایک پروفیسر یہ خبر بھی رکھتا ہے طالبات کون سے کپڑے پہن کر کہاں گئیں۔ پھر انہیں بلیک میل کرتا ہے۔ غلیظ اور بے ہودہ گفتگو بھی کرتا ہے۔ ان کا طالبات کے ساتھ رویہ بہت غلط ہے۔ رپورٹ میں سفارش کی گئی ہے کہ سیکرٹری صحت ان دونوں پروفیسروں کے خلاف رشوت ستانی کے الزام میں مقدمہ درج کریں۔ پرنسپل ڈاکٹر محمد ظفر چوہدری نے اپنی رپورٹ میں بتایا کہ رٹ موصول ہونے کے بعد انہوں نے تحقیقات کے لیے ایک کمیٹی قائم کی جس کے روبرو 27 طالبات پیش ہوئیں، ایک پروفیسر پیش ہوئے۔ لیکن دوسرے نہ آئے اس کے بعد ایک اور کمیٹی قائم کی لیکن وہ پھر پیش نہ ہوئے۔ چیئر مین بورڈ آف سٹڈیز پرنسپل کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج پروفیسر ڈاکٹر بشیر احمد نے اپنی رپورٹ میں کہا کہ رٹ درخواست میں لگائے گئے الزامات اور پنجاب میڈیکل کالج کے پرنسپل سے ہونے والی خط و کتابت کی روشنی میں میں نے فوری طور پر بورڈ آف سٹڈیز کا اجلاس طلب کیا اور فیصلہ کیا کہ فوری طور پر پروفیسر کو ممتحن کی حیثیت سے ہٹا دیا جائے اور معاملہ کی تحقیقات کے لیے پروفیسر نعیم الحمید پروفیسر جلیل الاولیٰ اور پروفیسر اے حمید پر مشتمل کمیٹی قائم کر دی۔ اسسٹنٹ ایڈووکیٹ جنرل زعیم الفاروق ملک نے فاضل عدالت کو بتایا کہ اس سلسلہ میں سیکرٹری صحت پنجاب اور کنٹرولر امتحانات پنجاب یونیورسٹی کی رپورٹیں موصول نہیں ہوئیں۔ اس پر فاضل عدالت نے نوٹس جاری کیا کہ وہ جواب دیں کہ عدالت کے احکام کیوں نہیں مانے اور رپورٹیں کیوں نہیں بھجوائیں۔ فاضل عدالت نے کہا کہ مذکورہ بالا رپورٹوں

اور رٹ میں لگائے گئے الزامات میں مماثلت ہے لہٰذا عدالت رٹ درخواست باقاعدہ کے لیے منظور کر لی ہے۔ فاضل عدالت نے تمام مدعا علیہان کو نوٹس جاری کرتے ہوئے درخواست کی مزید سماعت 18 مئی تک ملتوی کر دی اور حکومت پنجاب کو ہدایت کی کہ مذکورہ پروفیسر ڈاکٹر کو آئندہ حکم تک کہیں اور کسی کالج میں ممتحن مقرر نہ کیا جائے۔ فاضل عدالت نے مذکورہ دونوں ڈاکٹروں کو رٹ درخواست میں مدعا علیہ بنا دیا جس کے بعد ایس ° ایم مسعود ایڈووکیٹ پروفیسر ڈاکٹر نصیر اے بشیر کی طرف سے پیش ہو گئے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 12 اپریل 1993ء)

❑ قادیانی جماعت 36 ٹو ایل اوکاڑہ کے امیر کی نعش ایک برس بعد مل گئی۔ بیٹیوں سے بداخلاقی کرنے پر مقتول عبدالجبار کی بیوی نے اسے قتل کر کے نعش دفن کر دی تھی۔ تفصیلات کے مطابق اوکاڑہ کے نواحی گاؤں 36 ٹو ایل کے رہائشی قادیانی جماعت کے امیر عبدالجبار ولد مصطفیٰ کی بیوی شریفاں بی بی نے عرصہ تقریباً ایک سال قبل تھانہ میں درخواست دی کہ وہ سات بیٹیوں اور دو بیٹوں کی ماں ہے۔ اس کا خاوند تین بیٹیوں سے زبردست شیطانی کھیل کھیلنے کے دوران بداخلاقی کا نشانہ بنا چکا ہے اور وہ حاملہ ہیں۔ اس وقت کے ایس ایچ او نے پولیس بھیج کر ملزم کو گرفتار کر لیا۔ بعد میں پولیس نے پوچھ گچھ کے دوران عبدالجبار سے رشوت لے کر اسے چھوڑ دیا۔ عبدالجبار نے گھر آتے ہی بیوی اور بچوں پر تشدد کیا اور دھمکیاں دیں۔ بتایا جاتا ہے کہ ملزم نے اس دوران اپنی چوتھی بیٹی کو بھی اپنی ہوس کا نشانہ بنایا۔ وقوعہ کے چند روز بعد شریفاں بی بی اپنے خاوند عبدالجبار کو بہانہ سے ڈھاری کے ٹیوب ویل پر لے گئی جہاں پر اسے نشہ آور چائے تیار کر کے پلا دی۔ چائے پیتے ہی عبدالجبار بے ہوش ہو کر چارپائی پر گر گیا۔ اس دوران شریفاں بی بی نے اس کا گلا دبا دیا جس کے نتیجہ میں وہ ہلاک ہو گیا۔ بیوی نے رات کی تاریکی میں ٹیوب ویل کے قریب ایک گڑھا کھودا اور نعش وہاں پھینک کر اوپر مٹی ڈال دی۔ وقوعہ کے دو روز بعد شریفاں بی بی نے تھانہ میں درخواست دے دی کہ اس کا خاوند گھر سے لاپتہ ہے' اس کا سراغ لگایا جائے۔ پولیس نے قادیانی جماعت 36 ٹو ایل کے امیر عبدالجبار کو متعدد مقامات پر تلاش کیا مگر ناکامی ہوئی۔ وقوعہ کو ایک سال بیت گیا' سراغ نہ مل سکا۔ گزشتہ روز ٹیوب ویل دوسرے مقام پر لگانے کے لیے کھدائی کی جارہی تھی کہ دوران کھدائی زمین سے ایک انسانی ڈھانچہ برآمد ہو گیا جس کی شناخت کر لی گئی۔ پولیس نے ڈھانچہ قبضہ میں لینے کے بعد تفتیش شروع کر دی۔

(روزنامہ انصاف لاہور 4 ستمبر 2001ء)

# سمگلنگ اور ہیروئن فروشی

❏ سمگلنگ، ہیروئین اور دوسرے ناجائز کاروبار میں ملوث 13 قادیانی کراچی ایئر پورٹ سے گرفتار کر لیے گئے ہیں۔ پولیس ملزمان سے پوچھ گچھ کر رہی ہے۔

قادیانیوں نے ملک میں سمگلنگ، ہیروئن فروشی اور دوسرے ناجائز اور غیر قانونی کاروبار شروع کر دیئے۔ اس بات کا واضح ثبوت یہ ہے فروری مارچ 1990ء کے تقریباً تمام قومی اخبارات میں یہ خبر چھپی ہے کہ 13 قادیانیوں کو پولیس نے کراچی ایئر پورٹ پر ملک سے فرار ہوتے ہوئے سمگلنگ، ہیروئن فروشی اور دوسرے ناجائز و غیر قانونی کاروبار میں ملوث ہونے پر گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ کراچی 13 مارچ 1990ء)

❏ قادیانیوں نے ربوہ میں وسیع پیمانے پر ہیروئن فروخت کرنی شروع کر دی۔ اس بات کا انکشاف اینٹی نارکوٹکس بورڈ کی رپورٹ میں ہوا ہے کہ ربوہ ضلع جھنگ میں قادیانی کھلے عام ہیروئن فروخت کر رہے ہیں اور نوجوان طبقہ اس لعنت کا شکار ہو رہا ہے۔ اس گھناؤنے کاروبار کی سرپرستی کرنے والوں میں قادیانیوں کے علاوہ ضلع فیصل آباد کی پولیس کے بعض اعلیٰ حکام کے رشتہ دار اور ربوہ کی پولیس بھی شامل ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 5 دسمبر 1992ء)

❏ قادیانیوں نے جعل سازی کے بعد اب ملکی سرحدوں پر ملک دشمن بھارت کے ساتھ سمگلنگ شروع کر دی ہے۔ تفصیلات کے لیے یہ خبر ملاحظہ فرمائیں:

سندھ اور راجستھان سے لے کر رحیم یار خان، بہاولپور تک چولستان کا علاقہ ملک دشمن سرگرمیوں کی آماجگاہ بنا ہوا ہے۔ اسی راستے سے سمگلنگ عام ہو رہی ہے اور اسی راستے سے تخریب کار داخل ہو کر ملک میں تخریب کاری کر رہے ہیں۔ گویا یہ علاقہ سمگلروں کی جنت ہے۔ گزشتہ دنوں یہ خبر آئی تھی:

''سندھ راجستھان سیکٹر میں سندھ سے سونا، چاندی، ہیرے اور غیر ملکی کرنسی بڑے پیمانے پر بھارت سمگلنگ سے علاقے کی سلامتی کو زبردست خطرات کا سامنا ہے۔ اطلاعات کے مطابق بھارتی خفیہ ایجنسی ''را'' نے دہشت گردوں کو صوبہ سندھ میں داخل کرنے اور انہیں پناہ دینے کے لیے مقامی قادیانیوں کی خدمات حاصل کر رکھی ہیں جس کے بدلے انہیں کسی رکاوٹ کے بغیر بھارت میں سمگلنگ کی اجازت دے دی گئی ہے۔ یہ قادیانی سمگلر سندھ میں پہلے سے موجود ''را'' کے ایجنٹوں کے لیے پیغامبر کے طور پر بھی کام کرتے ہیں۔ انڈس رینجرز کی خصوصی ہدایات پر رینجرز کی ایک ٹیم نے کھوکھراپار سرحد کے قریب سمگلروں کی آمدورفت کے راستے کو بلاک کر دیا۔ رات کے وقت سرحد پار جانے والے اونٹوں کے ایک قافلے کو رینجرز نے للکارا، سمگلر

تاریکی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے فرار ہو گئے۔ اونٹوں پر تین من خالص چاندی لدی ہوئی تھی جس پر قبضہ کر لیا گیا جس کی مالیت دس لاکھ روپے بتائی جاتی ہے۔ گزشتہ آٹھ ماہ کے دوران انڈس رینجرز نے 48 من چاندی برآمد کی جو بھارت سمگل کی جا رہی تھی۔''

(روزنامہ جنگ کراچی 19 اگست 1991ء)

❑ قادیانیوں نے ایک منصوبہ کے تحت پاکستان کی معیشت کو تباہ کرنے اور نوجوانوں کو منشیات جیسی لعنت میں مبتلا کرنے کا پروگرام مرتب کیا ہے۔ گذشتہ دنوں فیکٹری ایریا پولیس نے تین مرزائیوں کو سو سو روپے کے جعلی نوٹوں اور بھاری ہیروئن کے ساتھ گرفتار کر لیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 31 جولائی 1990ء)

❑ قادیانیوں نے ملک میں ہیروئن کا کاروبار شروع کر دیا ہے۔ اس بات کا انکشاف گزشتہ دن ایک ویلفیئر سوسائٹی کے اجلاس لاہور میں ہوا۔ اس اجلاس میں اور اس بات کا انکشاف کیا گیا کہ قادیانی ملک میں سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ہیروئن کا کاروبار کر کے نئی نسل کو تباہ کر رہے ہیں۔

(روزنامہ جسارت کراچی یکم جون 1986ء)

# انتقامی کاروائیاں

❏ ربوہ میں اسلام قبول کرنے پر قادیانی رشتہ داروں نے نوجوان پر قاتلانہ حملہ کر دیا، اور اسے اغواء کر لیا۔ تفصیلات کے مطابق:

ربوہ (نمائندہ نوائے وقت رنامہ نگار) قادیانیت سے تائب نومسلم نوجوان محمد احمد بلال ولد ناصر احمد پر تشدد اور زنجیروں میں جکڑ کر دو ماہ تک محبوس رکھنے کے جرم میں قادیانی جماعت کے صدر عمومی ایاز محمود اور خدام الاحمدیہ کے چار کارکنوں کے خلاف مقدمہ درج کر لیا گیا۔ پولیس تھانہ ربوہ نے چار قادیانیوں کو گرفتار کر لیا ہے، جبکہ جماعت احمدیہ ربوہ کے صدر عمومی ایاز محمود ابھی تک گرفتار نہیں کیے گئے۔ نومسلم نوجوان نے ڈی ایس پی چنیوٹ کے سامنے بیان دیتے ہوئے کہا کہ میں نے نومبر 1994ء میں قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لیا تھا اور لاہور میں ملازمت و رہائش اختیار کر لی۔ اس دوران میرے والدین نے مجھے دوبارہ قادیانی ہونے کی ترغیب جاری رکھی۔ آخر میرے والدین نے مجھے عاق کر دیا۔ 21 مئی 1996ء کو میرے بھائی داؤد احمد ولد ناصر احمد نے مجھے فون پر اطلاع دی کہ میرے والد سخت بیمار ہیں۔ چنانچہ میں محبت پدری کے ہاتھوں مجبور ہو کر 22 مئی ساڑھے آٹھ بجے رات سرگودھا ایکسپریس کے ذریعے ربوہ پہنچا تو وہاں سجاد احمد ولد ادریس قوم جٹ، شاہد احمد ولد ناصر احمد، طاہر احمد ولد ناصر احمد پہلے سے موجود تھے۔ انہوں نے مجھے قابو کر کے زنجیروں میں جکڑ دیا اور میرے کپڑے اتار لیے اور مجھے زبردست زدوکوب کر کے مرزائیت قبول کرنے پر آمادہ کرتے رہے۔ دریں اثناء انوار الحق ولد شمس الحق ٹھیکیدار اور اللہ دتہ ڈرائیور بھی وقتاً فوقتاً زدوکوب کرتے رہے اور دھمکیاں دیتے رہے۔ کھانے میں نیند آور اور پیشاب آور گولیاں ملا کر دی گئیں۔ آخر ایک دن لوہا کاٹنے والی آری سے زنجیر کاٹ کر میں نے بالائی منزل سے مکان کے عقب میں چھلانگ لگا دی اور چنیوٹ پہنچا۔ ملزمان میں سے تا حال مقامی پولیس صرف دو افراد اللہ دتہ اور شاہد کو گرفتار کرنے میں کامیاب ہوئی ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 20 جولائی 1996ء)

❏ ربوہ میں ایک قادیانی نوجوان نے اسلام قبول کر لیا ہے اور قادیانی مسلسل نہ صرف اسے بلکہ اس کے باپ رشید احمد کو جو تا حال قادیانی ہے خطرناک نتائج کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ آج یہاں سب آفس روزنامہ نوائے وقت فیصل آباد میں آ کر رشید احمد نے بتایا کہ میرے بیٹے محمود الحسن نے گزشتہ روز اسلام قبول کر لیا تھا جس کے بعد قادیانیوں نے خنجر نکال کر اسے یہ دھمکی دی کہ اگر اس نے دوبارہ قادیانیت قبول نہ کی تو اسے موت کی نیند سلا دیا جائے گا۔ چنانچہ ہم نے تھانہ ربوہ سے رجوع کیا جہاں مبشر احمد قادیانی کے خلاف زیر دفعہ 298 اور 506 ت پ مقدمہ درج کر کے اسے گرفتار کر لیا گیا ہے۔ رشید احمد نے مزید بتایا کہ اب بھی ہمیں چار

قادیانی محمد اکرم چیمہ، غلام محمد، شعیب احمد اور اکبر کی طرف سے خطرناک نتائج کی دھمکیاں دی جارہی ہیں۔ انہوں نے ضلعی انتظامیہ سے مطالبہ کیا کہ مجھے اور میرے بیوی بچوں کو تحفظ کا حق دیا جائے۔ انہوں نے بتایا کہ قادیانیوں نے ربوہ میں میرا سوشل بائیکاٹ کردیا ہے۔ نیز پولیس تھانہ ربوہ نے چار قادیانیوں مسعود، اعجاز، سید کرامت اور عابد دین کے خلاف قادیانیت سے توبہ کر کے مسلمان ہونے والے نوجوان سہیل کو خطرناک نتائج کی دھمکیاں دینے پر گرفتار کر کے مقدمہ درج کرلیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 30 مئی 1984ء)

❑ قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرنے والوں کے ساتھ انتقامی کارروائیاں شروع کردیں جس کی زندہ مثال مسلمان ہونے والی قادیانی گھرانے کی یہ لڑکی ہے جو اپنی روداد اس طرح بیان کرتی ہے:

مکرمی! میں اندرون بھاٹی گیٹ لاہور کے ایک معروف قادیانی گھرانے کی لڑکی ہوں۔ اس وقت مسلمان ہوں۔ کالج لائف میں ہی میں نے ربوہ سے بیزاری کا اظہار کر کے ایک مسلمان لڑکے طاہر نفیس سے شادی کا ارادہ کرلیا تھا۔ لیکن مذہب دیوار بن گیا۔ 8 جنوری 1984ء کو میں خطیب شاہی مسجد مولانا عبدالقادر آزاد کے ہاتھوں مشرف بہ اسلام ہوئی اور 23 جنوری کو ہم نے اسلامی قانون کے مطابق شادی کرلی۔ قادیانیوں نے اس معمولی واقعہ کو زندگی اور موت کا مسئلہ بنالیا۔ ابتداء میں میری واپسی کے لیے انتھک کوشش کی گئی لیکن میری ضد نے ہر کوشش ناکام بنادی۔ اس سلسلہ میں میرے شوہر کے سیاسی دشمن سے بھی ساز باز کی گئی اور قادیانی انتقام پر اتر آئے۔

تھانہ لوئر مال لاہور نے میرے شوہر کو پرائز بانڈ ڈکیتی کیس میں ملوث کر کے مجسٹریٹ سے دس یوم کا ریمانڈ لیا اور اس پر بے پناہ تشدد کیا۔ طاہر کے ڈسچارج ہونے کے چند روز بعد ہی اصل ملزم پکڑے گئے۔ لیکن ایک بے گناہ پر ناجائز تشدد کا کوئی حساب نہ دیا گیا۔ پھر طاہر نفیس کو ایک مقدمہ قتل میں ملوث کر کے انتہائی عجلت میں اسے اشتہاری ملزم قرار دے دیا ہے اور پھر کسی خفیہ ہاتھ نے مقدمہ مارشل لاء عدالت میں بھجوا دیا لیکن چند روز بعد مارشل لاء اٹھالیا گیا۔ مثل مقدمہ واپس آئی۔ جناب نواز شریف کے حکم پر تفتیش کرائم برانچ کے سپرد ہوئی تو طاہر کو بے گناہ قرار دے دیا گیا۔ غرض ایک منصوبہ کے تحت شہر میں ہونے والی ہر واردات میں اسے ملوث کر کے بدنام اور اس کا ریکارڈ خراب کرنے کی کوشش کی گئی۔ مارچ 1986ء میں اس پر قاتلانہ حملہ کیا گیا، 12 گولیاں جسم میں پیوست ہوئیں لیکن خدا نے اسے زندگی دے دی۔ جب طاہر مقدمہ قتل میں سے نکلتا نظر آیا تو 18-5-86 کو اسے بغیر وارنٹ گرفتار کر کے 13-12 یوم تک اسے ناجائز حراست میں رکھا گیا۔ لوئر مال، راوی روڈ، کرشن نگر اور شاہدرہ کے تھانوں میں اس پر تشدد کیا گیا۔ جب ہائی کورٹ میں رٹ دائر ہوئی تو دروغ گوئی کر کے طاہر کی گرفتاری سے لاعلمی کا اظہار کردیا گیا۔ پولیس تشدد کے باعث میرے شوہر کی آنکھوں کی بینائی کمزور پڑ گئی ہے اور اسے معذور بنادیا گیا ہے۔

میں حکومت سے اسلام اور انسانیت کے نام پر اپیل کرتی ہوں کہ اس مکمل واقعہ کی غیر جانبدارانہ

تحقیقات کرائی جائے۔

نورین گل دختر مبارک احمد زوجہ طاہر نفیس اے ر42
بخاراسٹریٹ ملک پارک بلال گنج لاہورفون 61738

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 14 جولائی 1986ء)

❑ قادیانیوں نے مرزائیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والے بہاولپور کے اللہ دتہ پر انتقامی کارروائی کر کے قتل کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ باخبر ذرائع کے مطابق بہاولپور 14 جون حال ہی میں مشرف بہ اسلام ہونے والے اللہ دتہ ولد مرزا ارشد بیگ نے مجسٹریٹ درجہ اول رانا اورنگ زیب کی عدالت میں مرزا ناصر امیر جماعت احمدیہ اور اپنے والد ارشد بیگ مبلغ فرقہ احمدیہ بہاولپور کے خلاف استغاثہ دائر کیا ہے جس میں کہا ہے کہ احمدیہ فرقہ کے افراد اسے قتل کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ اس لیے اسے قانونی تحفظ دیا جائے اور مسئول علیہم کے خلاف حسب ضابطہ کارروائی کی جائے۔ اللہ دتہ ولد مرزا ارشد بیگ جس کا سابقہ نام مرزا اعظم بیگ ولد مرزا ارشد بیگ تھا، گزشتہ دنوں یہاں کی ایک مقامی مسجد میں مشرف بہ اسلام ہوا تھا۔ اپنے استغاثہ میں اللہ دتہ نے کہا کہ میں قبل ازیں اپنے والد مرزا ارشد بیگ جو بہاولپور میں احمدیہ فرقہ کے مبلغ ہیں، کے ساتھ تھا اور تربیت کی بناء پر میں بھی احمدیہ فرقہ کا نظریہ رکھتا تھا لیکن علماء کی صحبت اور کتب کے مطالعہ کے بعد میں اس نظریہ پر پہنچا کہ احمدیہ فرقہ کا نظریہ باطل اور کفر ہے۔ اس لیے میں دائرہ اسلام میں داخل ہو گیا ہوں اور ختم نبوتؐ پر پختہ یقین رکھتا ہوں۔ مستغیث نے کہا کہ اگر میری والدہ میرے والد کے قبضہ سے آزاد ہو جائیں تو وہ بھی عقیدہ ختم نبوتؐ پر ایمان لے آئیں گی۔ اللہ دتہ سابقہ اعظم بیگ نے استغاثہ میں مزید کہا کہ جب سے میں دائرہ اسلام میں داخل ہوا ہوں احمدیہ فرقہ کے افراد امیر جماعت احمدیہ ربوہ مرزا ناصر کی ہدایت پر مجھے طرح طرح کی دھمکیاں دے رہے ہیں۔ کیونکہ احمدیہ فرقہ سے جو شخص انحراف کر جائے اسے احمدیہ فرقہ کے لوگ لالچ اور دھمکی کی بناء پر واپس احمدیہ فرقہ میں لے جانے کی کوشش کرتے ہیں اور اگر ایسا شخص واپس اپنے فرقہ میں نہ جائے تو اسے قتل کر دیا جاتا ہے، جس کی باقاعدہ مثالیں موجود ہیں۔ مستغیث نے کہا کہ میرا والد ارشد بیگ اور اس فرقہ کے کئی افراد اسے قتل کرنے کے درپے ہیں۔ اس لیے مجھے قانونی تحفظ دیا جائے اور مسئول علیہم کے خلاف باضابطہ کارروائی کی جائے۔ فاضل مجسٹریٹ نے مستغیث کے بیان کے بعد سرسری ثبوت کے لیے 15 جون کی تاریخ مقرر کی ہے۔ مستغیث کی جانب سے وکلاء کی ڈیفنس کمیٹی کی ہدایت پر مسٹر منور نقوی ایڈووکیٹ عدالت میں پیش ہوئے۔

(روزنامہ امروز لاہور 15 جون 1974ء)

❑ قادیانیوں نے قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والوں کے خلاف اپنی انتقامی کارروائیاں تیز کر دی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کی مسماۃ شمیم اختر اور صدیقہ پروین نے قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لیا ہے اور دونوں نومسلم عورتوں نے مسلمان مردوں سے نکاح کر لیا ہے۔ جونہی قادیانیوں کو مسماۃ شمیم اختر اور صدیقہ پروین کے اسلام قبول کرنے کی خبر ہوئی تو انہوں نے سلام الدین قادیانی (صدیقہ پروین

کے والد) کو اس بات پر مجبور کیا کہ وہ مذکورہ خواتین کے شوہروں کے خلاف حدود آرڈیننس کے تحت پرچہ درج کروائیں۔ چنانچہ انہوں نے ربوہ تھانہ میں پرچہ درج کروایا جس پر پولیس تھانہ ربوہ نے دونوں خواتین کو برآمد کر کے آر ایم ربوہ کی عدالت میں پیش کیا۔ آر ایم ربوہ نے دونوں خواتین کو دارالامان فیصل آباد بھجوا دیا اور حالات کی سنگینی کے پیش نظر حکم دیا کہ دونوں خواتین کے بیانات تھانہ ربوہ میں ریکارڈ کروائے جائیں مگر قادیانی وکلاء نے بیان کھلی عدالت میں قلمبند کرنے کا مطالبہ کیا جس پر اے سی چنیوٹ کی عدالت میں بیانات ہوئے جس پر عدالت نے انہیں اپنے خاوندوں کے ساتھ جانے کی اجازت دے دی۔ معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں نے اس کو اپنی انا کا مسئلہ بنالیا ہے جس سے مسلمانوں اور قادیانیوں میں کشیدگی کا امکان بڑھ گیا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 6 اگست 1989ء)

❑ قادیانیوں نے ربوہ کے ایک قادیانی کو اس کے بیٹے کے قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے پر سنگین نتائج کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کے ایک قادیانی رشید احمد خالد نے صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق سے ایک بیان کے ذریعے اپیل کی ہے کہ اس کا بیٹا محمود الحسن گزشتہ دنوں مسلمان ہو گیا تھا اس لیے ربوہ کے قادیانی اسے اور مجھے بلاوجہ پریشان کر رہے ہیں اور انہوں نے ہمارا اور اہل خانہ کا جینا حرام کر رکھا ہے۔ میں ربوہ میں خود کو اقلیت تسلیم کرتے ہوئے جینا چاہتا ہوں مگر مجھے اور میرے بیٹے کو بار بار تھانہ میں بلا کر پریشان اور ہراساں کیا جاتا ہے۔ میں نے ڈی ایس پی چنیوٹ کو ایک درخواست دی اور انہوں نے تھانہ ربوہ کو مرزائیوں کے خلاف مقدمہ درج کرنے کی ہدایت کی مگر ان کے خلاف ابھی تک کوئی کارروائی نہ ہوئی ہے۔ مزید یہ کہ قادیانیوں نے ربوہ میں میرا مکمل سوشل بائیکاٹ کر رکھا ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 13 مارچ 1992ء)

❑ ربوہ کے قادیانیوں نے قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والے نوجوان سہیل احمد قمر کو سنگین نتائج کی دھمکیاں دینا شروع کر دیں۔ باخبر ذرائع کے مطابق سہیل احمد قمر نے قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کیا تو اس کے والد کرامت اللہ اور دیگر قادیانیوں نے اسے برے انجام اور سنگین نتائج کی دھمکیاں دینا شروع کر دی ہیں اور اسے ارتداد پر مجبور کیا جس پر سہیل احمد قمر نے پولیس سے رجوع کر کے مقدمہ درج کرا دیا ہے۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور 21 مئی 1984ء)

❑ قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے والے نوجوان اور اس کے والد کو قادیانیوں نے قتل کی دھمکیاں دینی شروع کر دی ہیں۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کے نوجوان قادیانی محمود الحسن نے جب اسلام قبول کیا تو قادیانی اس کے پیچھے پڑ گئے اور اسے دوبارہ ارتداد کی طرف لے جانے کی کوششوں میں مصروف ہو گئے۔ جب وہ کسی طریقے سے اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو سکے تو ایک دن خنجروں سے محمود الحسن پر پل پڑے اور اسے الٹی میٹم دیا کہ اگر اس نے دوبارہ قادیانیت اختیار نہ کی تو اسے موت کی نیند سلا دیا جائے گا۔ محمود الحسن کو بلاواسطہ ڈرانے دھمکانے کے علاوہ قادیانی دہشت گرد اس کے مرزائی والد کو بھی ہراساں کر رہے ہیں کہ فوراً اپنے بیٹے

کو مرزائیت کی طرف لاؤ ورنہ اسے تمہاری آنکھوں کے سامنے ذبح کر دیا جائے گا۔

(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد 15 جون 1984ء)

❑ ربوہ کے قادیانیوں نے دہشت گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مقامی ایڈووکیٹ کو قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہونے پر سنگین نتائج کی دھمکیوں کے ساتھ ساتھ غنڈہ گردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پتھر اور اینٹیں برسائیں اور تمام گھر والوں کا گھر میں رہنا مشکل کر دیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ کے احمد یوسف اور ان کے چھوٹے بھائی چوہدری بشیر احمد ایڈووکیٹ جب مرزائیت سے تائب ہو کر مسلمان ہوئے تو مسلمان ہونے کے جرم میں ربوہ کے سرکش مرزائیوں نے ان پر ربوہ کی زمین تنگ کر دی۔ ایک ماہ تک ان کے گھروں میں رات کے وقت مرزائی غنڈے پتھر اور اینٹیں پھینکتے رہے۔ ان کی عورتوں بچوں اور گھر کے سارے افراد کو پریشان کیا جاتا رہا، تاکہ وہ از خود معافی مانگ کر سمجھوتہ کر لیں۔ بصورت دیگر انہیں قتل کرا دیا جائے۔ دونوں بھائی حق و صداقت پر ڈٹے رہے اور معافی مانگنے پر تیار نہ ہوئے۔ اس پر مرزا ناصر احمد خلیفۂ ربوہ نے انہیں قتل کروانے کا فیصلہ کر لیا اور غنڈوں کو حکم دے دیا کہ انہیں ٹھکانے لگا دیا جائے۔ چنانچہ یکم ستمبر رات تقریباً ساڑھے تین بجے پچیس تیس قادیانی غنڈے گاڑیوں اور سوزوکی پر سوار ہو کر آئے اور گھر کے اندر داخل ہو کر احمد یوسف کو شدید زخمی کر دیا۔ گھر میں ٹھہرے ہوئے ایک مہمان محمد اشرف کو بھی زخم لگائے گئے۔ عورتیں چھڑانے کے لیے آئیں تو انہیں نہ صرف دھکے دیئے بلکہ فحش گالیاں بھی دی گئیں اور خطرناک نتائج اور برے انجام کی دھمکیاں دی گئیں۔

(ہفت روزہ لولاک 7 ستمبر 1979ء)

❑ چناب نگر کے قادیانی مسلمانوں کو ذہنی اذیت دینے کے لیے ان کے بچوں سے زیادتی کرتے ہیں اور پولیس ان کے خلاف کارروائی نہیں کرتی کیونکہ قادیانی تنظیم چناب نگر پولیس کو باقاعدگی سے منتھلی دیتی ہے۔ اس بات کا انکشاف ایم ڈی طاہر ایڈووکیٹ نے گزشتہ روز عدالت عالیہ کے روبرو اپنے دلائل میں کیا۔ جس پر جسٹس اعجاز احمد چودھری نے عدالت میں موجود چناب نگر تھانے کے سب انسپکٹر عتیق کو حکم دیا کہ درخواست گزار اکرم کے بیٹے سے زیادتی کے ملزم قادیانی احمد فراز کو ہر صورت گرفتار کر کے دس روز کے اندر عدالت میں پیش کیا جائے ورنہ ربوہ تھانے کے تمام ذمہ دار اہلکاروں کو پولیس لائن جانا پڑے گا۔

(روزنامہ انصاف لاہور 11 اگست 2001ء)

# سنگین جرائم

## حافظِ قرآن بچہ:

❑ گزشتہ ماہ پاکستانی اخبارات میں یہ خبر بہت نمایاں طور پر شائع ہوئی کہ افریقی ملک تنزانیہ کے ایک غیر مسلم گھرانے میں پیدائشی طور پر ایک حافظ قرآن بچہ پیدا ہوا ہے۔ اس بچے کی فلم پر مشتمل ویڈیو کیسٹ اور سی ڈی حالیہ ایام میں، ملک بھر میں عام کی گئی اور کیبل نیٹ ورک کے ذریعے سے بھی یہ فلم روزانہ کئی بار لوگوں کو دکھائی گئی۔ یہ سلسلہ اب تک جاری ہے۔ ''الشیخ شرف الدین الخلیفہ'' نامی اس بچے کی کرشماتی، کراماتی اور معجزاتی شخصیت کا شہرہ کرنے میں جس طرح کی منظم ابلاغیاتی مہم چلائی گئی، ملک کے ذمہ دار دینی حلقوں نے بجا طور پر اس پر تشویش کا اظہار کیا۔ 30 مئی کے روزنامہ ''پاکستان'' (لاہور) میں شائع شدہ خصوصی رپورٹ نے علماء کے خدشات درست ثابت کر دیئے ہیں۔

رپورٹ کے مطابق شرف الدین، جو اس وقت سات سال کا ہے، کے والدین قادیانی ہیں، جنہوں نے شرف الدین کو پیدا ہوتے ہی قادیانی جماعت کے حوالے کر دیا تھا۔ قادیانیوں نے لندن میں اس بچے کی خصوصی تربیت کی، بچے کی غیر معمولی ذہانت کو دیکھتے ہوئے اسے چند آیتیں اور دعائیں رٹا کر ''حافظ قرآن'' بنا دیا گیا اور اس کے اعزاز میں تنزانیہ میں بڑے بڑے اجتماعات منعقد کیے گئے۔ اس بچے کی پہلی فلم قادیانی ٹیلی ویژن ''احمدیہ انٹرنیشنل'' کے ذریعہ سے ہی دنیا بھر میں دکھائی گئی۔ یہ فلم تیاری کے بعد چناب نگر (ربوہ) لائی گئی، جہاں اس کا اردو ترجمہ کیا گیا۔ پھر مرزا طاہر کی منظوری سے اسے کیبل نیٹ ورک کے قادیانی اور قادیانی نواز ٹھیکیداروں کے حوالے کیا گیا اور اخبارات میں تشہیری مہم چلا دی گئی۔

یہ رپورٹ واضح طور پر قادیانیوں کی پروپیگنڈہ مشینری کی جعل سازیوں کا پردہ چاک کرتی ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ اسلام دشمن قوتوں کے تخریبی اور تزویری ہتھکنڈوں کے مقابلے اور ختم نبوت کی حفاظت کے لیے مصروف عمل جماعتوں اور تحریکوں کو بیش از بیش تعاون مہیا کیا جائے تا کہ اس قسم کی گمراہ کن کارروائیوں کا فوری سدباب کیا جا سکے۔

(ماہنامہ نقیب ختم نبوت۔ ملتان۔ جون 2001ء)

## ٹیکس معاف:

❑ اپیلنٹ کمشنر انکم ٹیکس فیصل آباد ڈویژن نے قادیانیوں کی دو جماعتوں تحریک جدید اور انجمن احمدیہ ربوہ کو انکم ٹیکس سے مستثنیٰ قرار دے دیا ہے۔ ماضی میں یہ دونوں انجمنیں تقریباً 15 لاکھ روپے سالانہ ٹیکس ادا کرتی تھیں۔

(روزنامہ جنگ لاہور 13 اکتوبر 1987ء)

## بجلی چوری:

❑ چناب نگر (ربوہ) میں واپڈا ٹیم نے ریڈ کر کے قادیانی جماعت کے سرکردہ افراد اور اداروں، مریم صدیقہ، امت القیوم، صاحبزادی بشیر، دفاتر ایوان محمود، قصر خلافت، دارالضیافت، فضل عمر ہسپتال، مرزا انور احمد، لجنۃ اماء اللہ کے میٹروں کو سید اعجاز شاہ ایکسین اور رانا مزمل خان میڈ انسپکٹر کی نگرانی میں چیک کیا، جنہوں نے تمام کو بجلی چوری کرتے ہوئے پکڑ لیا، تاہم فیسکو کے افسران نے قادیانیوں کے خلاف مقدمات درج کروانے کے بجائے میٹر انسپکٹر رانا انور الحق کو معطل کر دیا۔

(روزنامہ خبریں لاہور 25 جون 2000ء)

## ملک دشمنی:

❑ پاکستان اور بھارت کے کچھ حصوں پر مشتمل علاقہ پر ''قادیانی ریاست'' بنوانے کے خوفناک منصوبے کا انکشاف ہوا ہے۔ باوثوق ذرائع کے مطابق مرزا طاہر احمد قادیانی کی طرف سے پاکستان اور بھارت میں مقیم قادیانی لابی کو مقررہ ٹاسک دے دیا گیا جس پر تیزی سے کام شروع ہو گیا ہے۔ معتبر ذرائع کا کہنا ہے کہ ریاست کو ''الجنت'' کا نام دیا گیا ہے۔ مجوزہ ریاست میں شکر گڑھ، سیالکوٹ اور کشمیر سمیت بھارتی پنجاب کے شہر قادیان اور اس کی ملحقہ ریاستیں شامل ہیں۔ سندھ میں اس خوفناک پروگرام کو عملی جامہ پہنانے کے لیے بااثر شخصیات کی زیر نگرانی اجتماعات اور تبلیغی درس، سپر ہائی وے کراچی پر کوآپریٹو ہاؤسنگ قائم کر کے بہت بڑی عبادت گاہ کی تعمیر کا منصوبہ، عیسائیوں کی طرز پر ٹی وی چینل اور ریڈیو ''الاحمدیہ'' کا آغاز بھی اسی منصوبے کی کڑیاں ہیں۔ باخبر ذرائع نے انکشاف کیا ہے کہ مرزا طاہر نے اپنے پیروکاروں کو 2003ء تک ''قادیانی ریاست'' قائم کرنے کا ہدف دیا ہے اور اس منصوبے کا نام ''الجنت'' رکھا گیا ہے، اور لندن سے اس منصوبے کی مانیٹرنگ کے لیے 16 فروری کو ایک خصوصی ٹیم مرزا محمود قادیانی کی قیادت میں پاکستان آ چکی ہے۔ ٹیم کراچی، فیصل آباد اور دیگر شہروں میں چلائی جانے والی مہمات کا جائزہ لے رہی ہے اور اس کے مطابق لندن سے مرزا طاہر سے ہدایات کی روشنی میں اپنے کام کو تیزی سے آگے بڑھایا جا رہا ہے، جس کی لحہ بہ لحہ رپورٹ لندن پہنچائی جا رہی ہے۔ شکر گڑھ اور سیالکوٹ کے سرحدی علاقہ کے علاوہ بھارت کے شہر قادیان اور اس سے ملحقہ ریاست اور کشمیر پر مشتمل علاقہ پر خود مختار ریاست بنانے کے بھیانک ارادے کی تکمیل کی راہ ہموار کرنے کے لیے پاکستان اور بھارت میں موجود اعلیٰ سرکاری افسران بھی سرگرم ہو چکے ہیں۔ تاہم اس سلسلے میں انتظامیہ کی ملی بھگت اور قادیانی لابی کے ایماء پر سندھ میں بڑے پیمانے پر قادیانیت کی تبلیغ و فروغ کے لیے اجتماعات منعقد کرائے جا رہے ہیں۔ بااثر شخصیات کی زیر نگرانی موبائل اور مستقل درگاہوں میں تبلیغی درس کا کام کراچی میں سپر ہائی وے پر کوآپریٹو ہاؤسنگ سوسائٹی قائم کر کے ایک بہت بڑی مرکزی عبادت گاہ کی تعمیر کا کام ابتدائی طور پر پایہ تکمیل کو پہنچ چکا ہے اور بہت جلد باقاعدہ تعمیر کا عمل شروع ہو جائے گا۔ دور حاضر میں الیکٹرانک میڈیا کی اہمیت کو مدنظر رکھتے ہوئے باخبر ذرائع کے مطابق قادیانیت کو فروغ دینے کے لیے قادیانی لابی نے مرکزی قیادت کے ایماء پر جدید مواصلاتی نظام کو استعمال کرتے ہوئے اپنے ٹی وی چینل اور ریڈیو ''الاحمدیہ'' کے حوالے سے

اسلام کے خلاف غیر محسوس طریقہ سے مختلف پروگرامز کی صورت میں زہر اُگلا جائے گا۔ ان تمام سرگرمیوں کو پاکستان میں مانیٹر کرنے کے لیے سندھ کے ایک سابق وزیر اور چند ریٹائرڈ بیوروکریٹس پر مشتمل سیل قائم کیا گیا ہے جن تک قادیانیت کے فروغ اور قادیانیت کے خلاف کام کرنے والے افراد کی لمحہ بہ لمحہ رپورٹ پہنچائی جاتی ہے۔ اس نیٹ ورک کے بارے میں باخبر ذرائع نے مزید انکشاف کرتے ہوئے کہا کہ گورے رنگ، قد کاٹھ اور اعلیٰ تعلیم یافتہ سینکڑوں خوبرو جوان لڑکیوں پر مشتمل تربیت یافتہ ''فورس'' بھی کراچی، لاہور، فیصل آباد، اسلام آباد، راولپنڈی اور دیگر بڑے شہروں میں قادیانیت کے عقائد کو فروغ دینے اور ورغلانے کے لیے باقاعدہ تعینات کر دی گئی ہے۔ مذکورہ فورس تعلیمی اداروں، پرائیوٹ اداروں اور این جی اوز کے نیٹ ورک میں داخل ہو چکی ہے اور اپنے مقاصد کو حاصل کرنے کے لیے تمام تر کوششیں کر رہی ہے۔ مزید انکشافات کی توقع ہے۔

**(روزنامہ پاکستان لاہور 4 مئی 2001ء)**

## قادیانی خفیہ سنٹر:

❑ ملک کے مختلف شہروں میں مالدار قادیانیوں کے زیرسرپرستی چلنے والے ایسے خفیہ سنٹرز کا انکشاف ہوا ہے جہاں پر مجبور اور غریب لڑکیوں کی برین واشنگ کر کے انہیں قادیانیت قبول کرنے پر آمادہ کیا جاتا ہے۔ بعد ازاں ان معصوم بچیوں کی شادیاں قادیانی نوجوانوں کو مسلمان ظاہر کر کے ان کے ساتھ کر دی جاتی ہیں اور یوں ایک پورا خاندان قادیانیوں کی ''غلامی'' میں چلا جاتا ہے۔ یہ سنٹرز گزشتہ 5 سال سے کام کر رہے ہیں۔ ایک محتاط اندازے کے مطابق اب تک صرف لاہور میں سینکڑوں غریب گھرانوں کی لڑکیاں اس قادیانی سازش کا شکار ہو چکی ہیں۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ ایسا ہی ایک بڑا سنٹر ایک دواساز کمپنی کے مالک نے لاہور کی اہم شاہراہ پر بنا رکھا ہے، جہاں سے اب تک سینکڑوں لڑکیوں کو برین واشنگ کے بعد قادیانیوں کی بیویاں بنا کر بیرون ملک سمگل کیا جا چکا ہے۔ لاہور میں قائم اس سنٹر کا انکشاف اس وقت ہوا جب ایک خاتون صحافی نے خود کو مجبور اور بے سہارا ظاہر کر کے اس سنٹر میں باقاعدہ ملازمت اختیار کی۔ سنٹر کے مالک کا طریقہ واردات یہ ہے کہ وہ اخبار میں دوائیوں کی پیکنگ کے لیے لڑکیوں کی ضرورت کا اشتہار دیتا ہے اور اپنا ایڈریس ظاہر کرنے کے بجائے اسی اخبار کا پوسٹ بکس نمبر دے دیتا ہے۔ انٹرویو کے دوران امیدوار لڑکیوں کے خاندانی حالات کے جائزہ کے ساتھ ساتھ دین کے ساتھ اس کی رغبت اور دینی معلومات کا جائزہ لیا جاتا ہے۔ عموماً اس دواساز کمپنی کے مالک قدرے کم پڑھی لکھی، دینی علوم سے کسی حد تک نابلد اور غریب خاندانوں کی نوعمر لڑکیوں کو بھرتی کر لیتے ہیں۔ اس تین منزلہ سنٹر کی ایک منزل کے کونے میں مالک نے اپنا سادہ سا دفتر بنا رکھا ہے جبکہ تین کی تین منزلیں بالکل خالی پڑی ہیں۔ ان لڑکیوں سے ادویات کی پیکنگ کی ڈیوٹی نہیں لی جاتی بلکہ نرسنگ کی تربیت دے کر بیرون ملک نوکری کا چانس دلوانے کے بہانے تبلیغ شروع کر دی جاتی ہے۔ کمپنی کا مالک ملازم لڑکیوں کے خاندانوں کے دکھ سکھ میں شریک ہوتا ہے اور پھر ایک ایسا وقت آتا ہے کہ مجبور والدین مالک پر اندھا اعتماد کرنے لگ جاتے ہیں اور اپنی بیٹیوں کی شادی کی ذمہ داری بھی اسے ہی سونپ دیتے ہیں۔ وہ ایک لمحہ ضائع کیے بغیر کسی بھی خوشحال قادیانی نوجوان کے ساتھ لڑکی کی شادی کروا دیتا ہے۔ اس موقع پر وہ والدین کی ایک پائی خرچ نہیں کرواتا۔ بعد

ازاں اس جوڑے کومخصوص ایجنٹ کے ذریعے بیرون ملک بھجوادیا جاتا ہے۔اس سنٹر میں اس قدر پُراسرار طریقے سے سرگرمیاں جاری رکھی جاتی ہیں کہ کسی کو یہ گمان تک نہیں ہوتا کہ اندر کیا ہو رہا ہے۔تین منزلہ خفیہ سنٹر کے باہر ایسا دروازہ لگایا گیا ہے جسے باہر سے ہی تالا لگایا جاسکتا ہے۔کوئی شخص مرد یا عورت اجازت کے بغیر اس بلڈنگ میں داخل نہیں ہوسکتا۔جن لوگوں کواس سنٹر کے کھلنے کے اوقات کا پتہ ہے، وہ تالا لگا ہوا دیکھ کر واپس نہیں چلے جاتے۔گھنٹی بجانے پر ایک خوبرو دوشیزہ جو کہ اس مالدار قادیانی کی کارخاص ہے تالا کھولتی ہے۔مہمان جب اندر داخل ہوجاتا ہے تو تالا پھر سے لگا دیا جاتا ہے۔پوری بلڈنگ میں بظاہر الّو بول رہے ہوتے ہیں لیکن در پردہ یہاں اس قدر مکروہ کام ہو رہا ہے کہ بیان سے باہر ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 31 مئی 2001ء)

## دھوکہ دہی:

❑ مسلم لڑکیوں کی برین واشنگ کر کے قادیانی لڑکوں سے شادی کرنے کے لیے پاکستان میں مختلف ہتھکنڈے اپنائے جارہے ہیں۔پچھلے چار ماہ کے دوران پنجاب یونیورسٹی کی ایک طالبہ سمیت 3 لڑکیوں کی برین واشنگ کی گئی۔اوران کے والدین کو ڈالروں کی شکل میں بھاری معاوضہ ادا کیا گیا۔ان لڑکیوں سے قادیانی لڑکوں کے نکاح کر کے انہیں کینیڈا اور برطانیہ بھجوایا گیا۔انتہائی قابل اعتماد ذرائع نے بتایا ہے کہ تینوں لڑکیوں کے نکاح مغلپورہ کے علاقے میں قائم ایک جامعہ مسجد کے خطیب نے پڑھائے۔قادیانیوں نے اپنے ایک امیر زادے جس کا مال روڈ پر پٹرول پمپ ہے، کو مہنگی ترین گاڑی دے کر پنجاب یونیورسٹی بھجوایا۔ذرائع کا کہنا ہے کہ لڑکا یونیورسٹی جا کر کھڑا ہو جاتا ہے، یہاں سے اس نے 3 لڑکیوں سے دوستی کی، ان میں سے ایک جو کہ ریلوے ملازم بشیر کی بیٹی تھی، سے نکاح کیا گیا جو مغلپورہ کے محلہ امرتسر کی ایک مسجد کے امام نے پڑھایا بعد ازاں لڑکی (ر) کے والد کو 2 لاکھ دے کر لڑکی کینیڈا بھجوادی گئی جہاں وہ مکمل طور پر قادیانی مذہب اختیار کر چکی ہے، اس طرح صدر اور باغبانپورہ کی دو لڑکیوں کو قادیانی کر کے شادیاں کی گئیں اور بعد ازاں انہیں کینیڈا بھجوادیا گیا۔ ذرائع نے بتایا کہ نیشنل پارک سانده، ڈیفنس اور ٹاؤن شپ میں بھی لڑکیوں کی برین واشنگ کر کے انہیں قادیانیوں سے شادیاں کرانے پر رضامند کیا جارہا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 31 مئی 2001ء)

## جنسی ترغیبات:

❑ اسلامی یونیورسٹی میں ایم اے انگلش (سیکنڈ سمسٹر) کے نصاب میں اسلام دشمنی اور جنسی ترغیبات پر مبنی ناول شامل کر دیا گیا۔ملکی وغیر ملکی مسلمان طلبا و طالبات کے احتجاج کے باوجود انہیں جنسی معاملات کی واضح تشریح کرنے والے "پر مغز" لیکچر سننے پر مجبور کیا جارہا ہے۔مصدقہ ذرائع کے مطابق کچھ عرصہ قبل شعبہ انگریزی کے سربراہ ایس ایم اے رؤف کی "ذاتی کوششوں" پر بورڈ آف سٹڈی نے پاکستانی نژاد ذوالفقار غوث نامی مصنف کا ناول "مرڈر آف عزیز خان" کورس میں شامل کرنے کے لیے اکیڈیمک کونسل سے سفارش کی۔ اکیڈیمک کونسل نے حیرت انگیز طور پر حیا سوز ناول کا تفصیلی مطالعہ کیے بغیر اسے کورس میں شامل کرنے کی منظوری

دے دی، جس کے بعد اس بے ہودہ ناول کو طلباء وطالبات کے احتجاج کے باوجود پڑھانا شروع کر دیا گیا ہے۔ مصنف نے چند مقامات پر دینی وقرآنی حوالہ جات سے جنسی ملاپ کو درست قرار دینے کی ناجائز کوشش کرنے کے علاوہ پاکستانی سوسائٹی کو اس طرح کے واقعات سے بھر پور ثابت کرنے کے لیے کئی مثالیں دیں جبکہ مسلمانوں کو دہشت گرد بھی لکھا ہے۔ لیکچرار سفیر شکیب نے طلباء کو بتایا کہ اسے یہ ناول اعلیٰ حکام کے حکم پر پڑھانا پڑ رہا ہے اور آئندہ سال وہ اس ناول کو کورس سے خارج کرنے کے لیے بورڈ آف سٹڈی کو سفارش کریں گے لیکن بعد میں دورانِ لیکچر مصنف کے نظریات کا پرچار کرتے ہوئے طلباء کو تلقین کی کہ قوم نے نوبل انعام یافتہ پاکستانی سائنسدان کو صرف قادیانی ہونے کی بناء پر مسترد کیا لیکن اب ان کی صلاحیتوں کے باعث قادیانیوں کو اتھارٹی تسلیم کرنا ہوگا جبکہ دوسرے لیکچر کے دوران بھی اس طرح کی نصیحتوں کا سلسلہ جاری رکھا۔ انگلش شعبہ کے سربراہ ایس ایم رؤف اور لیکچرار سفیر شکیب نے کلاس روم میں طلباء کو بتایا کہ ناول میں سگے بھائیوں کے درمیان ناجائز تعلقات کے بارے میں جو کچھ تحریر کیا گیا ہے وہ بالکل درست ہے جبکہ اس سلسلے میں کسی طالبعلم نے سوال کرنا ہے تو کلاس روم میں کرے۔ اگر یہ معاملہ کلاس روم سے باہر گیا تو متعلقہ طالبعلم کے خلاف سخت ایکشن لیا جائے گا۔ جب ایک طالبعلم نے ایس ایم رؤف سے کہا کہ یہ ناول طالبات کو کیوں پڑھایا جا رہا ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ طالبات کو اس پر اعتراض نہیں تو تم کیوں اعتراض کر رہے ہو جبکہ جن طالبعلموں کو اس ناول پر شدید اعتراض تھا، انہیں از خود یونیورسٹی چھوڑنے کا حکم دیا گیا۔ ذرائع کے مطابق چند طلباء نے اعلیٰ حکام سے اس بے ہودگی کی تحریراً شکایت کرنا چاہی تو اعلیٰ حکام نے انہیں ڈرا دھمکا کر خاموش رہنے کی ہدایت کی۔ مرڈر آف عزیز خان (عزیز خان کا قتل) نامی اس فحش ناول کے صفحہ نمبر 50، 58، 66، 90، 93، 116، 137 اور 159 پر جنسی جذبات بھڑکانے والے واقعات کی منظر کشی کرنے کے علاوہ اسلام کے بارے میں ہرزہ سرائی کی گئی ہے خصوصاً صفحہ نمبر 159 پر ایک واقعہ کو بنیاد بنا کر مسلمانوں کو دہشت گرد ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ یہاں یہ امر بھی قابلِ ذکر ہے کہ آکسفورڈ یونیورسٹی پریس کے زیر اہتمام شائع کی گئی اس کتاب کو ایک سوچی سمجھی سازش کے تحت پاکستان میں نہایت کم قیمت پر فروخت کیا جا رہا ہے جبکہ اکثر طالبعلموں کو یہ ناول پڑھانے کے لیے باقاعدہ ان کی برین واشنگ کی گئی ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 21 فروری 2001ء)

## ضرورت رشتہ

❑ لاہور (خصوصی رپورٹ) قادیانیوں نے لندن (برطانیہ) میں مقیم اپنی جماعت کے سربراہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پوتے اور مرزا ناصر احمد کے بیٹے مرزا طاہر احمد کی ہدایت پر اسلام کے خلاف اور مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کے گھناؤنے اور خوفناک منصوبے پر عملدر آمد کے لیے نئی حکمت عملی کے تحت اپنی سازشی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔

نئے منصوبے کے تحت قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرتے ہوئے بڑے انگریزی اور اردو اخبارات میں ''ضرورت رشتہ'' کے عنوان سے اشتہار شائع کراتے ہیں۔ اس طرح وہ جعلسازی کے ذریعے مسلم گھرانوں

میں رشتے داریاں قائم اور شادیاں کر کے معصوم زندگیاں تباہ کر رہے ہیں۔ ان کے مکروہ عزائم کا بھانڈا اس وقت پھوٹا جب وہ کسی طرح اپنے جال میں پھنسنے والے بدنصیب مسلم گھرانے کی (لڑکی) پر اپنا اصل ظاہر کرتے ہوئے قادیانیت اختیار کرنے پر مجبور کرتے ہیں۔

بلوچستان کے صوبائی دارالحکومت کوئٹہ کی ڈاکٹر سمیعہ ناز دختر حاجی عبدالرحمٰن بھی اردو کے ایک بڑے اخبار میں ضرورت رشتہ کے کالم میں امریکی ریاست لاس اینجلس کے قادیانی منور احمد ولد بشیر احمد کی جانب سے شائع کرائے گئے اشتہار کے نتیجے میں اپنی زندگی تباہ کر بیٹھی۔ ڈاکٹر سمیعہ ناز نے ضرورت رشتہ کے اس اشتہار سے متاثر ہو کر منور احمد قادیانی سے خط و کتابت کے ذریعے اور بعد ازاں فون پر رابطہ قائم کیا، جس کے نتیجے میں منور احمد قادیانی امریکہ سے پاکستان پہنچا اور پھر اس نے سٹی کورٹ کراچی میں 3 مارچ 1999ء کو پیشہ ور نکاح خواں قاضی حاجی معین احمد کے ہاتھوں ڈاکٹر سمیعہ ناز سے 5 ہزار روپے حق مہر مقرر کرتے ہوئے نکاح کر لیا۔ نکاح سے پہلے تک منور احمد خود کو ڈاکٹر سمیعہ ناز کے سامنے راسخ العقیدہ مسلمان کی حیثیت سے پیش کرتا رہا تھا، بعد ازاں نکاح کے کچھ عرصے بعد منور احمد اور اس کے قادیانی رشتے داروں نے ڈاکٹر سمیعہ ناز کو اپنا اصل ظاہر کرتے ہوئے بتایا کہ وہ احمدی ہیں اور اب اسے بھی اپنا مسلک ترک کر کے قادیانیت اختیار کرنا ہوگا اور اس کی تعلیم و تربیت کر کے احمدیت کے بارے میں سکھایا جائے گا۔ ان لوگوں نے ڈاکٹر سمیعہ ناز سے قادیانیت کے بیعت فارم پر جبری طور پر دستخط کرنے کو کہا اور ڈش پر MAT چینل (ٹی وی) پر پروگرام دکھائے۔ اس چینل پر ہر جمعہ کی شام 5 اور 7 بجے مرزا طاہر احمد لندن سے خطبہ دیتے اور قادیانیوں سے خطاب کرتے ہیں۔ مرزا طاہر احمد کو قادیانی اپنا خلیفہ اور حضور (نعوذ باللہ) کہتے ہیں۔ ڈاکٹر سمیعہ ناز کی حمیت اور غیرتِ ایمانی نے دھوکے باز قادیانی شوہر اور اس کے رشتے داروں کے مکروہ چہرے اور ان کے گھناؤنے عزائم طشت ازبام ہونے پر ان کے ساتھ رہنا گوارا نہ کیا اور اپنی عزم و ہمت کے سہارے ان کے چنگل سے بچ نکلی، تاہم اسے اس کی بھاری قیمت بھی ان دھوکے باز قادیانیوں کی جانب سے جانی نقصان پہنچانے کی کوشش اور روپوشی کی صورت میں چکانی پڑی ہے۔

(روزنامہ خبریں لاہور 11 مئی 2001ء)

❑ کراچی (خصوصی رپورٹ) کراچی میں قائم قادیانیت کے چند حلقے درج ذیل ہیں۔ مسز عابدہ ظفر (حلقہ النور، نور ہسپتال ایف بی ایریا)، احمدیہ ہال (صدر)، نادیہ مبارک (حلقہ گلستان احمد)، عائشہ باسط (حلقہ گلشن عائشہ)، شکیل اظہر (حلقہ حدیقہ)، مسز کریم (حلقہ گلستان طاہر)، صبیحہ قیصرانی (حلقہ المحمود)، مسز جمیل (صدر حلقہ النور)، صدف، حنا (حلقہ تعلیم و تربیت)، مسز عابدہ ظفر (حلقہ النور) اور ان کی بیٹیاں صدف اور حنا احمدیت پھیلانے کی سرگرمیوں میں بہت آگے ہیں۔ مسز زیبا اور آمنہ (کولمبس ٹاور، تین تلوار مین کلفٹن روڈ) ڈاکٹر غزالہ احمد، اعجاز قریشی، مسز امت، اسد الرشید، جمیل، ارم ناز، مسز رشیدہ بٹ، مسز ذکیہ بٹ، مسز عابدہ، نوشاہی عالیہ، ممتاز اور دیگر۔

(روزنامہ خبریں لاہور 11 مئی 2001ء)

## جاسوسی

☐ ایک بھارتی خاتون (جاسوسہ) دلشاد شیخ ان دنوں کثرت سے پاکستان کے تفریحی دورے (VISIT TRIPS) کر رہی ہے۔ دوروں کے دوران وہ متعدد سیاسی اور سرکاری شخصیات سے ملتی رہتی ہے پاکستان کی اہم شخصیات بھی اسے اپنے ہاں مدعو کرتی ہیں پاکستان سے واپسی پر اس عورت کو ہوائی اڈے سے سیدھا را (RAW) کے دفتر لے جایا جاتا ہے جہاں پاکستان سے ملنے والی اطلاعات اندازے اور رپورٹیں حاصل کرنے کے بعد اسے گھر جانے کی اجازت دی جاتی ہے۔ دلشاد شیخ معروف بھارتی فلمی ایکٹر برادران سنجے خاں اور فروز خاں کی ہمشیرہ ہے، اس کی دوستی لاہور کے ایک کروڑ پتی احمدی فرقے سے تعلق رکھنے والے بشیر احمد سے ہے جس کا گھر لاہور میں نہر کے کنارے ہے اور جسے قیمتی گاڑیاں رکھنے کا بہت شوق ہے دلشاد شیخ لاہور میں اسی احمدی کے ہاں ٹھہرتی ہے اور اسی کی گاڑیوں میں ادھر ادھر گھومتی ہے (کہا جاتا ہے کہ) دلشاد شیخ ایک جاسوسہ ہے کیونکہ اگر وہ سیاح ہوتی جیسے کہ ظاہر کیا جاتا ہے تو اسے سیاسی شخصیات سے تعلقات استوار کرنے کی کوئی ضرورت نہ تھی (اور پھر اسے بار بار پاکستان آنے جانے کی ضرورت نہ تھی) دلشاد شیخ چونکہ اکثر پاکستان آتی رہتی ہے (اور پاکستان سے واپسی پر بھارتی انٹیلی جنس کو رپورٹ دیتی ہے) اس سے صاف واضح ہوتا ہے کہ وہ سیاح نہیں بلکہ خطرناک جاسوسہ ہے (لاہور میں جس کا اڈہ بشیر احمد قادیانی کا گھر ہے) پاکستان کے دفتر خارجہ نے (انٹیلی جنس ایجنسیوں کے شبہ پر) اس خوبصورت جاسوسہ کے بارے میں تحقیقات شروع کر دی ہیں۔

(ہفت روزہ سیاسی لوگ لاہور 20 تا 26 اکتوبر 1991ء)

☐ ایک قادیانی بھارتی جاسوس پکڑا گیا ہے جس کو سپیشل برانچ پولیس ربوہ کے ملک احمد احسن اے ایس آئی اور سپاہی احمد بخش نے مخبری پر ربوہ سے پکڑا ہے۔ یہ شخص اپنا نام فیصل ولد حبیب کراچی شہر کا رہنے والا بتاتا ہے جبکہ اس کا اصل نام بشارت احمد ولد نذیر قوم راجپوت قادیانی کمہار سکنہ قادیان تحصیل بٹالہ ضلع گورداسپور بھارت ہے۔ وہ جون 1990ء میں تین ماہ کے ویزے پر پاکستان آیا تھا اور پھر واپس نہ گیا اور غیر قانونی طور پر پاکستان میں رہنے لگا۔ سپیشل برانچ پولیس نے اسے گزشتہ روز پاکستان دشمن سرگرمیوں کے شبہ میں پاکستان میں غیر قانونی طور پر رہنے کے الزام میں گرفتار کر لیا ہے اس کے خلاف جاسوسی ایکٹ دفعہ نمبر 4 انٹری پاکستان کے تحت مقدمہ درج کیا گیا ہے۔

(روزنامہ پاکستان لاہور 11 اگست 1991ء)

## انسانوں کی سمگلنگ:

☐ فرینکفرٹ (جنگ رپورٹ) جرمنی کے شہر، ڈارمسفاٹ میں انسانوں کی سمگلنگ کے جرم میں گزشتہ چار ماہ سے جاری مقدمے کی کارروائی بالآخر مکمل ہو گئی اور جرمنی کے شہر ڈارمسفاٹ کی عدالت نے بینز ہائم کی غیر ملکیوں کی مشاورتی کونسل کے رکن اور پاکستان ویلفیئر ایسوسی ایشن کے صدر چالیس سالہ پاکستانی سہیل حسن بھٹی (قادیانی) کو انسانوں کی سمگلنگ کے جرم میں نو سال قید کی سزا سنا دی۔ سہیل حسن بھٹی پر چھ مقدمات میں فرد جرم عائد کی گئی، اس کی اہلیہ کو بھی شریک جرم قرار دیتے ہوئے ڈھائی سال کی سزا سنائی گئی تاہم دو چھوٹے

بچوں کی وجہ سے عدالت نے حکم دیا ہے کہ جس قدر جلد ممکن ہو وہ ملک چھوڑ کر چلی جائے۔ اس کی اہلیہ پر ایک الزام یہ بھی ہے کہ اس نے سب کچھ جانتے ہوئے بھی اپنے شوہر کی مدد کی اور اس کو اپنے شوہر کی تمام تر کارروائیوں کا علم تھا۔ سہیل حسن بھٹی 1985ء میں لاہور سے جرمنی آیا تھا اس وقت اس کا تعلق قادیانی جماعت (جماعت احمدیہ) سے تھا اور اسی بنیاد پر اس نے سیاسی پناہ لی تھی، سیاسی پناہ ملنے کے بعد اس نے پاکستانی پاسپورٹ لے لیا تھا اس کا تعلق ایک منظم گروہ سے تھا جس کا سرغنہ حنیف کراچی میں مقیم ہے، مئی 1996ء سے اپریل 1998ء تک وہ ان سرگرمیوں میں ملوث رہا۔ بظاہر اس کام میں کراچی کا محمد حنیف، فرینکفرٹ کا ایک شخص جو پاکستانی ہے اور سہیل بھٹی ملوث تھا اس گروہ نے پاکستان سے درجنوں افراد جرمنی اور یورپ کے دوسرے ملکوں میں سمگل کیے اور ہر شخص کے لیے بارہ سے تیرہ ہزار مارک تک لیے جاتے تھے جسے یہ افراد آپس میں تقسیم کر لیتے تھے۔ ان کے جرائم کی تفصیلات عدالت میں سنائی جانے والی ریکارڈنگز اور حساب کتاب ڈائریوں سے سامنے آئی ہیں۔ انہیں جو رقم ملتی اسے ایک اور شخص کی معرفت یا خود سہیل حسن بھٹی پاکستان بھجوا دیتا تھا، پاکستان سے لوگوں کو یا تو دعوت دے کر یا پھر جعلی پاسپورٹوں اور دستاویزات پر منگایا جاتا تھا۔ اس کام میں فرینکفرٹ میں پاکستانی قونصلیٹ کا بدعنوان عملہ مدد کرتا تھا، عموماً لوگوں کو دبئی، پیرس یا ایمسٹرڈیم کے راستے لایا جاتا تھا۔ واضح رہے کہ پچھلے دنوں ٹی وی کی معروف فنکارہ دردانہ بٹ کو پانچ لڑکیوں کی سمگلنگ کے واقعے میں گرفتار کیا گیا تھا ان کی گرفتاری کے بعد اور ان کی نشاندہی پر سہیل حسن بھٹی اور گروہ کے دیگر افراد کو پکڑا گیا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ دردانہ بٹ کے کراچی میں ہالینڈ کے سفارتی دفتر سے اچھے تعلقات تھے اور انہوں نے ویزا دلوانے میں مدد کی تھی۔ بہر حال دردانہ بٹ واپس چلی گئیں اور اس گروپ پر مقدمہ چلتا رہا۔ ادھر غیر ملکیوں کی مشاورتی کونسل کا نائب صدر ہونے کی وجہ سے اس کے جرمن حلقوں سے اچھے تعلقات تھے اور وہ کام کروالیا کرتا تھا اور سیاسی پناہ گزینوں کے کاغذات وغیرہ بنوالیتا تھا۔ مقدمے کی کارروائی کے دوران یہ الزام بھی سامنے آیا کہ سہیل حسن بھٹی نے جعلی ناموں سے دو فلیٹ کرائے پر لے کر وہاں ٹیلیفون لگوائے جن سے وہ کم نرخوں پر فون کی سہولت فراہم کرتا تھا اس طرح محکمہ ٹیلیفون کو ہزاروں مارک کا نقصان پہنچایا۔ مقدمے کی سماعت کے دوران سہیل حسن بھٹی کا موقف یہ رہا کہ وہ اس طرح ''انسانوں کی خدمت کر رہا تھا'' اس کا یہ بھی کہنا ہے کہ کراچی میں محمد حنیف کی طرف سے اسے جان کا خطرہ تھا۔ عدالت نے فیصلہ سناتے ہوئے کہا کہ تم غیر ملکیوں اور پاکستانی قوم پر بدنما داغ ہو تم کو خود پر شرم آنی چاہیے اور تمہاری حرکتوں سے ان لوگوں کی حوصلہ افزائی ہوئی ہے جو غیر ملکیوں کے خلاف ہیں۔

**(ڈیلی ''جنگ لندن'' 23 جولائی 1999ء)**

❑ اسلام دشمن قوتوں نے پاکستان میں غربت، بے روزگاری اور نامساعد حالات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنی مذموم سازشوں کو تیز کر دیا ہے اور نوجوانوں کو بہتر مستقبل کے سہانے خواب دکھا کر انہیں قادیانیت کی طرف مائل کیا جا رہا ہے۔ باخبر ذرائع کے مطابق قادیانیوں نے اس سلسلے میں اپنا دائرہ وسیع کر دیا ہے جبکہ انہیں اس مقصد کے لیے یہودی اور ہندو لابی کی زبردست پشت پناہی حاصل ہے جو مسلمانوں کو گمراہ کرنے کے لیے کروڑوں ڈالر فنڈز مہیا کر رہی ہیں۔ چونکہ موجودہ حالات میں بہتر مستقبل کے لیے بیرون ملک جانے کا رجحان

بڑھ گیا ہے اور نوجوانوں کے لیے برطانیہ، امریکہ، کینیڈا اور بعض دوسرے یورپی ممالک مانندِ جنت بن چکے ہیں جبکہ ان ممالک کے ویزے حاصل کرنا جان جوکھوں کا کام ہے۔ ان ممالک میں غیر قانونی داخلہ کے لیے سینکڑوں نوجوان اپنی زندگیاں گنوا بیٹھے ہیں لیکن اس کے باوجود ہر نوجوان کی خوابوں کی سرزمین یہی ممالک بنے ہوئے ہیں۔ چنانچہ اسلام دشمن قوتیں اس خواہش کی آڑ میں قادیانیت پھیلانے کے لیے تیز ہوگئی ہیں۔ نوجوانوں کو بیرون ملک بھجوانے کا جھانسہ دے کر قادیانیت کی طرف مائل کیا جا رہا ہے۔ اس ضمن میں قادیانی عورتوں کے مختلف گروہ بھی سرگرم عمل ہیں اس مقصد کے حصول کے لیے ایسے گھرانوں کا انتخاب کیا جاتا ہے جو غربت و افلاس کے خاتمے کے لیے کچھ بھی کر گزرنے کے لیے تیار ہو جائیں۔ ان نوجوانوں اور خواتین کو قادیانیت اختیار کرنے پر آمادہ کرنے کے بعد فارم دیئے جاتے ہیں جنہیں پُر کرنے کے بعد ان کی فائلیں تیار کی جاتی ہیں۔ انہیں اجلاسوں میں بُلایا جاتا ہے جہاں انہیں خصوصی تربیت دے کر دوسرے لوگوں کو اپنے مکروفریب میں پھنسا کر اجلاسوں میں لانے کے لیے خصوصی ٹارگٹ دیا جاتا ہے۔ بعدازاں بااثر ٹریولنگ ایجنٹ ان کے لیے بیرون ملک جانے کے لیے جعلی دستاویزات تیار کرتے ہیں۔ ان میں سے بعض ایجنٹوں نے ویزے کے ریٹ مقرر کر رکھے ہیں جو ایسے نوجوانوں سے معاوضہ بھی وصول کرتے ہیں جو باآسانی مطلوبہ رقم فراہم کرسکیں۔ اس سلسلے میں ذرائع نے انکشاف کیا ہے کہ لندن جانے کے لیے 4 سے 5 لاکھ روپے جبکہ کینیڈا جانے کے لیے 8 لاکھ روپے تک وصول کیے جاتے ہیں چونکہ برطانیہ قادیانیوں کا گڑھ ہے اس لیے زیادہ لوگوں کو برطانیہ ہی لے جایا جاتا ہے، بلکہ کینیڈا جانے کا جھانسہ دے کر بھی لندن بھجوا دیا جاتا ہے جہاں وہ قادیانیوں کے بغیر ہل جل نہیں سکتے اور ہر معاملے میں انہی کے محتاج ہو کر رہ جاتے ہیں۔ ایجنٹ حضرات بیرون ملک بھیجے جانے والے افراد کے نام ولدیت و پتہ تبدیل کر دیتے ہیں اسی طرح مذہب کے خانے میں ''اسلام'' کی بجائے ''احمدی'' درج کرتے ہیں ان مسافروں کو عموماً دبئی کے راستے لندن پہنچا دیا جاتا ہے۔ اس سارے عمل میں ایف آئی اے اور امیگریشن حکام کی مکمل پشت پناہی ہوتی ہے اور وہ اپنا بھاری حصہ وصول کرتے ہیں۔ مسافروں کے دبئی پہنچنے کے بعد وہاں پہلے سے موجود قادیانیوں کے ایجنٹ انہیں ایئرپورٹ سے کلیئر کرانے میں مدد دیتے ہیں۔ مسافروں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ اپنے پاس کسی قسم کی کوئی شناختی دستاویزات نہ رکھیں نوجوان لڑکے مختلف ٹیلی فون رابطہ نمبر اپنی بیلٹوں کے نیچے لکھتے ہیں، لندن پہنچنے پر ان مسافروں کی گرفتاری کے بعد قادیانیوں کا گروپ ان کی ضمانتوں اور رہائی کے لیے برطانوی وکلاء کی خدمات حاصل کرتا ہے، پھر یہ مسافر قادیانیوں سے جاملتے ہیں۔ برطانیہ میں سیاسی پناہ کے لیے درخواست دیتے ہیں جس میں اس بات کا اظہار کیا جاتا ہے کہ چونکہ وہ قادیانیت اختیار کر چکے ہیں اس لیے پاکستان میں ان کی جانوں کو خطرہ ہے لہذا انہیں برطانیہ میں قیام کی اجازت دی جائے ذرائع کے مطابق ایجنٹ حضرات ایسے پاسپورٹ بھی بھاری قیمت ادا کر کے خریدتے ہیں جن پر پہلے سے ویزے لگے ہوتے ہیں۔ ان پاسپورٹوں پر سکینگ کے ذریعے تصاویر تبدیل کر دی جاتی ہیں۔ ان مکروہ مقاصد کے لیے صوبائی دارالحکومت میں قادیانیوں کے بڑے مراکز اس وقت علامہ اقبال ٹاؤن کے آصف، راوی اور کریم بلاک، گلشن راوی، ڈیفنس، گلبرگ، ماڈل ٹاؤن، جوہر ٹاؤن، محمد نگر اور گڑھی شاہو میں سرگرم عمل ہیں۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ قادیانیت اختیار کرنے کے بعد یہ لوگ مرزا طاہر احمد کو خط لکھ کر دعا مانگنے کی

اپیل کرتے ہیں جبکہ جواب میں مرزا طاہر احمد کی جانب سے بھجوائے گئے خط محفوظ رکھ کر بیرون ملک جا کر سیاسی پناہ حاصل کرتے وقت سفارتخانوں کو پیش کر کے قادیانی ہونے کا ثبوت دیتے ہیں۔

(روزنامہ یلغار لاہور 24 مئی 2001ء)

## ڈبل پاسپورٹ

❏ ناجائز طور پر ہندوستانی اور پاکستانی پاسپورٹ رکھنے والا قادیانی گرفتار ہو گیا۔ تفصیلات کے مطابق سپیشل پولیس سٹاف ربوہ نے ہندوستانی اور پاکستانی پاسپورٹ اور شناختی کارڈ رکھنے والے قادیانی کو گرفتار کر لیا ہے۔ سپیشل پولیس ربوہ کو مخبری ہوئی تھی کہ ربوہ دارالضیافت میں اعجاز محمود نامی ایک شخص رہائش پذیر ہے، جس کے پاس قادیان (ہندوستان) اور سیالکوٹ (پاکستان) کے علیحدہ علیحدہ پاسپورٹ بھی موجود ہیں، جس پر پولیس ملازمین نے چھاپہ مار کر اسے گرفتار کر لیا ہے اور اس کے قبضہ سے شناختی کارڈ اور پاسپورٹ لے لیے اور اس کی مزید تفتیش جاری ہے۔

(روزنامہ جنگ لاہور 21 جون 1991ء)

## کرنسی کی سمگلنگ:

❏ قادیانیوں نے تعلقہ میر پور خاص کی تیرہ ہزار (13,000) ایکڑ الاٹ شدہ زمین نوے لاکھ روپے (90,00,000) میں فروخت کر کے یہ رقم بھارت جماعت احمدیہ (قادیان) کو سمگل کر دی ہے حالانکہ اس زمین پر بلوچ، ہاری اور مہاجرین آباد تھے جن کے مکانوں کو بلڈوزر سے مسمار کر دیا گیا ہے، مزید برآں یہ کہ کراچی کے ایک ہوٹل کی آمدنی بھی بھارت (قادیان) سمگل ہو رہی ہے لیکن حکومت کی طرف سے ان واقعات سے چشم پوشی کی جا رہی ہے۔

(روزنامہ مشرق کراچی 14 نومبر 1987ء)

## مجرموں کی حوصلہ افزائی:

❏ پیپلز کالونی فیصل آباد میں پولیس مقابلے میں دو شخص (قادیانی) منور حسین اور طاہر محمود عرف مٹھو ہلاک ہو گئے ہیں۔ جبکہ ایک اشتہاری ملزم مظفر حسین قادیانی زخمی ہونے کے باوجود اپنے دیگر ساتھیوں کے ہمراہ فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ ایس ایس پی فیصل آباد خالد فاروق نے کہا کہ منور حسین اور طاہر محمود پولیس کی گولیوں سے نہیں مرے بلکہ انہیں اشتہاری ملزم مظفر حسین نے ہلاک کیا ہے کیونکہ اسے شک تھا کہ انہوں نے مخبری کی ہے۔ دو پولیس افسر (ڈی ایس پی سی آئی اے سٹاف حمید اللہ قریشی قادیانی اور ڈی ایس پی پیپلز کالونی سرکل فیصل آباد مسعود وڑائچ قادیانی) قادیانیوں کی سرپرستی کر رہے ہیں۔ جس کی بناء پر فیصل آباد میں قادیانیوں کے حوصلے اس قدر بلند ہو چکے ہیں کہ وہ قانون کی دھجیاں بکھیرتے ہوئے اسلام دشمن سرگرمیوں میں مصروف ہیں۔ فیصل آباد میں جس انداز میں قادیانیوں کی پُراسرار سرگرمیاں بڑھ رہی ہیں وہ نہ صرف قابل گرفت ہیں بلکہ یہ خدشہ بھی ہے کہ قادیانی کسی سازش کے تحت ہلاکت خیزی کا کوئی بڑا منصوبہ تو نہیں بنا رہا ہے۔

(روزنامہ غریب فیصل آباد 23 مئی 1988ء)

# خلاف اسلام اشتعال انگیز تحریروں پر قادیانی اخبارات ورسائل کی ضبطگی

❑ روزنامہ ''الفضل'':

دفتر: الفضل دارالرحمت غربی ربوہ۔ انچارج: سعید عبدالحیٔ۔ پبلشر: مسعود احمد' مطبع: ضیاءالاسلام پریس ربوہ۔

جن تاریخوں کے شمارے ضبط کیے گئے: 9 ستمبر 1984ء تا 4 اکتوبر 1984ء، 7 اکتوبر 1984ء، 13 اکتوبر 1984ء، 20 تا 25 اکتوبر 1984ء، 27 تا 31 اکتوبر 1984ء، 1 نومبر 1984ء، 3 تا 8 نومبر 1984ء، 28 تا 29 نومبر 1984ء، 1 تا 2 دسمبر 1984ء، 4 تا 5 دسمبر 1984ء، 8 تا 10 دسمبر 1984ء۔

ہوم ڈیپارٹمنٹ / وزارت داخلہ کی طرف سے جاری کردہ نوٹیفکیشن نمبر جس کے تحت مندرجہ بالا شمارے ضبط کیے گئے۔ No. 2-2/H.SPL.III/84-III dt. 5-3-1985

❑ روزنامہ ''الفضل'':

دفتر: الفضل دارالرحمت غربی ربوہ۔ انچارج: سعید عبدالحیٔ۔ پبلشر: مسعود احمد' مطبع: ضیاءالاسلام پریس ربوہ۔

جس تاریخ کا شمارہ ضبط کیا گیا: 15 فروری 1984ء،

ہوم ڈیپارٹمنٹ / وزارت داخلہ کی طرف سے جاری کردہ نوٹیفکیشن نمبر جس کے تحت مندرجہ بالا شمارہ ضبط کیا گیا۔ No. 2-2/H.SPL.III/84-III dt. 25-4-1984

❑ روزنامہ ''الفضل'':

دفتر: الفضل دارالرحمت غربی ربوہ۔ انچارج: سعید عبدالحیٔ۔ پبلشر: مسعود احمد' مطبع: ضیاءالاسلام پریس۔

جن تاریخوں کے شمارے ضبط کیے گئے: 11 تا 15 نومبر 1984ء، 17 تا 22 نومبر 1984ء، 24 تا 27 نومبر 1984ء

ہوم ڈیپارٹمنٹ / وزارت داخلہ کی طرف سے جاری کردہ نوٹیفکیشن نمبر جس کے تحت مندرجہ بالا شمارے ضبط کیے گئے۔ No. 2-2/H.SPL.III/84-III dt. 27-2-1985

ہیں، اے وی پی عبدالحفیظ قادیانی ہیں، اے وی پی میاں عبدالقدوس قادیانی ہیں، اے وی پی امتیاز عیسائی، اے وی پی جلال الدین شیری قادیانی، گریڈون آفیسر جے سی پر یر یا عیسائی، گریڈون ارشد فدا عیسائی، گریڈون پر ہبولال شرما ہندو، کنیالال سی جمونو ہندو، کنجیل راٹھور ہندو، پرمند جے کیپسی ہندو، حشمت رائے ہندو، مرلی خاب چاندنی ہندو، جیسر مداسی ہندو، اقبال محمد خان قادیانی، لطیف احمد میاں قادیانی، جون منیر قادیانی، ناصر احمد ملک قادیانی، چودھری محمد اکرم قادیانی، سلیم سردار غوری قادیانی، چندن لال رینٹھی ہندو، عبدالرحیم ملک قادیانی، منیر اظہر جوزف عیسائی، بابولال بھگت ہندو اور گریڈ ٹو کے کے ڈی سولنکی ہندو ہیں۔

یہ تمام افسران گریڈ ٹو کے ہیں۔ ان میں ونسٹن وکٹر عیسائی، منتظر ڈیوڈ عیسائی، سموئیل افراہیم عیسائی، جیوت رام ہندو، رمیش لال ہندو، گھند رمنھندر رہندو، پرمت داس ہندو، کرسٹوفر غوری، ظفر احمد مجوکہ قادیانی، سموئیل رابن عیسائی، محمد عبدالمالک قادیانی، عبدالشکور قادیانی، مسرور احمد قادیانی، عارف مسیح عیسائی، مس ربیعہ ایاز قادیانی، مظفر احمد خالد قادیانی، ملک ممتاز احمد قادیانی، میاں صلاح الدین قادیانی، مبارک احمد قادیانی، شاہد محمود قادیانی، امیر اینڈریو راتھ عیسائی، افتخار احمد ملک قادیانی، منصور احمد قادیانی، محمد اعظم میاں قادیانی، مبارک احمد طاہر قادیانی، بشریٰ بشارت قادیانی اور ریاض عنایت قادیانی شامل ہیں۔

## یونائیٹڈ بینک لمیٹڈ

ایس وی پی محمد عبدالوہاب قادیانی ہیں، اے وی پی محمد قاسم مجوکہ قادیانی ہیں، جاوید سالک اے وی پی عیسائی ہیں، یہ سب اے وی پی ہیں، ان میں نصر اللہ خان قادیانی، آسٹن ای بارلو عیسائی، ایڈن داس ہندو، موہن لعل ہندو، یوسف رحیم قادیانی، محمد اکرم قادیانی، ہیری چاند ہندو، الیگزینڈر میتھوئس عیسائی اور عبدالمنان قادیانی شامل ہیں، گریڈون کے افسروں میں سید محمد ابراہیم قادیانی، منور احمد قادیانی، صاحبزادہ جمیل لطیف قادیانی، شبیر احمد سیفی قادیانی، پرویز ڈی پاٹیل پارسی اور رضی اللہ چودھری قادیانی شامل ہیں۔ اے وی پی کلارا فرنینڈس عیسائی، مسز اولیو، رجو عیسائی، اور اے وی پی مسز لیورا فرنینڈس عیسائی ہیں، گریڈ ون میں ہیرالڈ سٹیفن عیسائی، Ardesheerp یہ Zoroastrian ہیں، پرکاش لال ہندو، مسز پی جوکس عیسائی، مسز بیوالے ڈی سوزا عیسائی ہیں، گریڈ ٹو کی مسز ایس اوایس اور فلکس ڈی سوزا عیسائی ہیں، محمد رشید گریڈون قادیانی محمد نذیر کھوکھر، گریڈون قادیانی، طارق نذیر قادیانی، حمید احمد چودھری گریڈون قادیانی، نعیم احمد گریڈون قادیانی، اے اندریاس گریڈون عیسائی، نذیر احمد خان نور گریڈون قادیانی، نسیم احمد اقبال گریڈون قادیانی، زبیر احمد گریڈون قادیانی، ارنسٹ گل گریڈون عیسائی، شاہد مصطفیٰ گریڈون قادیانی، ایس محمد احمد بلانی گریڈون قادیانی، داؤد احمد گریڈون قادیانی، منور اقبال خاں گریڈون قادیانی، کریسٹ اقبال شہابی گریڈون قادیانی،

مبارک احمد نادیہ گریڈ ون قادیانی، محمد شاہد قریشی گریڈ ون قادیانی، ملک منور احمد گریڈ ون قادیانی، جوزف ہارڈ گریڈ ون عیسائی، سید عبدالباسط گریڈ ون قادیانی، محمد شریف گریڈ ون قادیانی، محمد اقبال گریڈ ون قادیانی، نسرین گریس گریڈ ون عیسائی، پرنانند گریڈ ٹو ہندو، عبدالمتین گریڈ ون قادیانی، لال محمد گریڈ ون قادیانی، وسیم احمد گریڈ ون قادیانی، محمد احمد ملک گریڈ ون قادیانی، سراج الدین گریڈ ون قادیانی، عبدالرشید گریڈ ون قادیانی، لدامسن داس گریڈ ون ہندو، محمد ادریس گریڈ ون قادیانی، مبشر احمد گریڈ ون قادیانی، چارلس کلیمنٹ گریڈ ون عیسائی، نغمان رشید گریڈ ون قادیانی، سلطان محمود بلوچ گریڈ ون قادیانی، مشن نواز چودھری گریڈ ون قادیانی، زرین گریڈ ون پارسی، محمد اکرم محمود گریڈ ون پارسی، پیٹر جان گریڈ ون عیسائی، خالد محمود گریڈ ون قادیانی، محمد آفتاب باجوہ گریڈ ون قادیانی، نوہل وکٹر گریڈ ون قادیانی، راجہ نذیر احمد گریڈ ون قادیانی، دورین کلیمنٹ گریڈ ون عیسائی، اسلم محمود گریڈ ون قادیانی، نعیم اللہ گریڈ ون قادیانی، چندر جبین گریڈ ون ہندو، غلام مصطفیٰ گریڈ ون قادیانی، جیوا داس گریڈ ون ہندو، تکن داس گریڈ ون ہندو، ڈی کے لال گریڈ ون ہندو۔

## فسٹ وومن بنک لمیٹڈ

ایف ڈبلیو بی ایل میں مسز طاہرہ مجیب ایس وی پی قادیانی، مسز روبینہ ایم شاہ گریڈ ٹو آفیسر قادیانی، مسز روبینہ ایم شاہ گریڈ ٹو آفیسر قادیانی، مسز روبینہ رشید گریڈ ٹو عیسائی۔

## این ڈی ایف سی

عبدالشکور اے وی پی قادیانی، نصر اللہ خان وی پی قادیانی، خالد آر انجم وی پی قادیانی، مظفر مرزا وی پی قادیانی، مسز آئرن اے وی پی قادیانی، ڈیرک سیرین اے وی پی عیسائی ہیں۔

## آر ڈی ایف سی

منیجر عبدالحمید غنی قادیانی ہیں، ایس پی ایف سی میں اے وی پی محبوب احمد قادیانی، گریڈ ون آفیسر مظفر احمد ابڑو اور ایم اکرم ضیاء قادیانی ہیں۔ گریڈ ٹو کے پرکاش وددوانی ہندو ہیں۔ آئی سی پی میں منیجر شاہد نسیم عیسائی ہیں۔

## پی آئی سی آئی سی (پلک)

لیڈلی ولفریڈ ایس اے وی پی عیسائی ہیں، گریڈ ٹو کی آفیسر مس برائل منیجر عیسائی ہیں اور گریڈ ٹو کے ہی سریش کے دودانی ہندو ہیں۔

## بی ای ایل (B.E.L)

اے وی پی کے عہدے پر زیڈ آئی سیفی قادیانی ہیں، وی پی مسز روشن ٹی موڈی Zoroastrian ہیں، اے وی پی مسز ایتھروز عیسائی ہیں اور اے ایم مسز مانی ایم سروف Zoroastrian ہیں۔

## آئی ڈی بی پی

اے وی پی امین احمد خان قادیانی ہیں، اور گریڈ ٹو آفیسر باسل میر انڈا عیسائی ہیں، گریڈ ٹو کے منوہر لال رجوانی ہندو ہیں۔

## پاک لیبیا ہولڈنگ کمپنی

اے وی پی سنیل کمار ہنوانی ہندو ہیں،

## وزارتِ خوراک وزراعت

پاسکو میں سینئر پروجیکٹ منیجر گریڈ 18 راجہ منیر احمد قادیانی ہیں جبکہ ڈپٹی پراجیکٹ منیجر گریڈ 17 خالد مسعود بابر بھی قادیانی ہیں۔

پی سی سی میں سائنٹفک آفیسر گریڈ 18 گلاب رائے ہندو ہیں، جبکہ ایگریکلچر انجینئر گریڈ 18 مسز میری لوپی مونٹیمر عیسائی ہیں۔

## ہیلتھ ڈویژن

نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف ہیلتھ میں سینئر سائنٹفک آفیسر گریڈ 19 مسز نسیم منہاس قادیانی ہیں، سائنٹفک آفیسر گریڈ 17 مشتاق بشیر عیسائی ہیں۔

پاکستان انسٹی ٹیوٹ آف میڈیکل سائنسز میں میڈیکل آفیسر گریڈ 18 ڈاکٹر اشوک کمار ہندو ہیں، نرسنگ سپرنٹنڈنٹ گریڈ 18 روبن سموئیل عیسائی ہیں، نرسنگ انسٹرکٹر گریڈ 17 بلقیس پتراس عیسائی، نرسنگ انسٹرکٹر گریڈ 17 پردین ایف پیٹر عیسائی، نرسنگ انسٹرکٹر گریڈ 17 شیلا حیات عیسائی، نرسنگ انسٹرکٹر گریڈ 17 ستیلہ نذیر عیسائی، پرنسپل گریڈ 19 کلارا پاشا عیسائی، ایسوسی ایٹ پتھالوجسٹ گریڈ 18 ڈاکٹر اشوک کمار ہندو، میڈیکل آفیسر گریڈ 17 ڈاکٹر جے کرشن ہندو، میڈیکل آفیسر گریڈ 17 ڈاکٹر جے پرکاش ہندو، نرسنگ سپروائزر گریڈ 17 مسز فلورنس گریٹا عیسائی ہیں۔

## ہاؤسنگ اینڈ ورکس ڈویژن

پروجیکٹ منیجر گریڈ 18 ارجن کمار ہندو ہیں۔

## صنعت و پیداوار ڈویژن

نیشنل فرٹیلائزرز کارپوریشن میں ریجنل منیجر این ایف ایم ایل گریڈ 19 جے رام داس کیلہ ہندو، منیجر ٹیکنیکل گریڈ 19 چنی لال راج پال ہندو، الیکٹرک انجینئر گریڈ 18 بھیشم کمار ہندو، الیکٹرک انجینئر گریڈ 19 ایملی دیاس کیتھولک، اسسٹنٹ انجینئر گریڈ 17 شیوان لال ہندو، ایس سی پی منیجنگ ڈائریکٹر گریڈ 20 ایم پی گنگوانی ہندو، ڈپٹی منیجر اکاؤنٹس گریڈ 18 گنیش ٹی بلانی ہندو، اسسٹنٹ منیجر گریڈ 17 مانگٹ رام ہندو، جنرل منیجر گریڈ 19 حامد علی خان قادیانی، منیجر سیلز گریڈ 19 نسیم حیات

قادیانی، ڈپٹی منیجر گریڈ 18 امانت اللہ خان قادیانی، ڈپٹی منیجر گریڈ 17 عمر پرکاش قادیانی۔

راوی ریان میں منیجر گریڈ 19 مبشر احمد عارف قادیانی، منیجر گریڈ 19 اختر محمود بٹ احمد قادیانی، اسسٹنٹ منیجر گریڈ 17 مبارز احمد قادیانی۔

ایس ای سی میں منیجر ای پی ایس فور سرفراز اڈون عیسائی، ایس ای پی میں اسسٹنٹ منیجر گریڈ ٹو کامران اشرف قادیانی۔

## ہیوی مکینیکل کمپلکس

منیجر گریڈ IV مبشر احمد قادیانی، منیجر گریڈ IV قمر الدین صدیق قادیانی، ڈی ایم گریڈ تھری سفیر احمد قریشی قادیانی، ڈی ایم گریڈ تھری رشید احمد قادیانی، ڈی ایم گریڈ تھری فریڈرک گل عیسائی، اے ایم گریڈ ٹو جے کمار ہندو، اے ایم گریڈ ٹو حبیب اللہ قادیانی، اے ایم گریڈ ٹو محمد انور بٹ قادیانی، ایس ایم سی ڈی ایم گریڈ ٹو مجید احمد مبارک قادیانی، پی ایم ٹی ایف ڈی ایم گریڈ تھری عبد الرؤف گجر قادیانی، اے ایم گریڈ ٹو پیر بھولا لال ہندو ہیں، اے ایم گریڈ ٹو اشوک کمار، اے ایم گریڈ ٹو فریڈرک ڈینیل عیسائی، اے ایم گریڈ ٹو سلیم جوزف عیسائی ہیں۔

ایس پی آر اینڈ پی سی میں سینئر منیجر گریڈ 19 مس ڈیزی ایف ٹپلو زور اسٹرین ہیں، منیجر گریڈ 19 سروپ سنگھ سدھو ہندو ہیں، ایگزیکٹو سیکرٹری گریڈ 19 مسز سوسن فرنینڈس عیسائی ہیں، ایگزیکٹو سیکرٹری گریڈ 18 مسز ملڈرڈ انتھونی، کنفیڈنشل سیکرٹری مسز گلوریا فیرل عیسائی ہیں۔

این آر ایل میں منیجر گریڈ 19 نذیر اللہ خان قادیانی ہیں، مینجمنٹ گریڈ 18 مسز گلشن واڈیوالہ پارسی ہیں، ایگزیکٹو سیکرٹری گریڈ 17 مس پیس ریوبن عیسائی ہیں۔

این پی سی میں ایم ڈی سیکرٹری گریڈ 19 مسز آرائین وو باش پارسی ہیں، ڈپٹی منیجر گریڈ 18 کیلا دوسراتھ ہندو ہیں، اسسٹنٹ منیجر مارکیٹنگ گریڈ 17 اے ایم راج پال ہندو ہیں۔

پٹرومین میں ایگزیکٹو سیکرٹری گریڈ 18 مسز ایچ رفیع عیسائی ہیں، ایگزیکٹو گریڈ 17 فیرل الیاس نامدار ہندو ہیں، ایگزیکٹو گریڈ 17 پرتاپ رائے ہندو ہیں۔

پی اے سی میں اسسٹنٹ منیجر گریڈ 17 آئی بی ایگو عیسائی ہیں، ایس ای ایل اسسٹنٹ منیجر مارکیٹنگ گریڈ 17 پردیپ این گجیرا ہندو اور اسسٹنٹ منیجر گریڈ 17 روشن لال ہندو ہیں۔

## انفارمیشن اینڈ براڈ کاسٹنگ

پاکستان براڈ کاسٹنگ کارپوریشن کنٹرولر نیوز روم گریڈ 19 محمود احمد قادیانی ہیں، ڈپٹی کنٹرولر سیلز گریڈ 18 سجاد مجوکا قادیانی ہیں، پروگرام منیجر گریڈ 18 نسرین انجم بھٹی عیسائی ہیں، پروگرام منیجر گریڈ 18 ارنسٹ ٹھاکر داس عیسائی ہیں، ریسرچ سپیشلسٹ گریڈ 18 ہملٹن جیمز عیسائی ہیں، سینئر براڈ کاسٹنگ گریڈ 17 انجینئر اندریاس عیسائی ہیں، سینئر براڈ کاسٹنگ انجینئر گریڈ 17 طاہر منصور قادیانی ہیں، سینئر براڈ کاسٹنگ انجینئر گریڈ 17 اعجاز الحق قادیانی ہیں۔ سینئر براڈ کاسٹنگ انجینئر گریڈ 17

عطاالله ڈار قادیانی ہیں۔ سینئر براڈ کاسٹنگ انجینئر گریڈ 17 امانویل شوکت قادیانی ہیں۔

## پی ٹی وی

کنٹرولر انٹرنیشنل ریلیشنز گریڈ 20 اعجاز اے آصف قادیانی ہیں، کنٹرولر انجینئر گریڈ 20 ناصر احمد ساجد قادیانی ہیں، کنٹرولر لوکل ایریا ٹرانسمیشن گریڈ 19 اے ایس پال عیسائی ہیں، انجینئر انچارج گریڈ 18 ہربل داس اور مینومل کے بھتیجا دونوں ہندو ہیں، پروڈیوسر گریڈ 18 سموئیل اشفاق عیسائی ہیں، انجینئرنگ انچارج گریڈ 18 ایاز انتھنیال عیسائی ہیں، سینئر ٹی وی انجینئر گریڈ 17 مزمل داس ہندو ہیں، کیمرہ مین گریڈ 17 سرفراز الیگزنڈر عیسائی ہیں، سینئر ٹی وی انجینئر گریڈ 17 ایم بشیر الدین قادیانی ہیں، منوہر لال ہندو اور ہمایوں ناصر ملک قادیانی ہیں، پرائیویٹ سیکرٹری گریڈ 17 ناصر ملک قادیانی ہیں۔

## پیٹرولیم اینڈ نیچرل ریسورسز ڈویژن

ایس ایم ایل میں پیرامیڈیکل آفیسر گریڈ 17 نصیر الدین عیسائی ہیں، اسسٹنٹ انجینئر گریڈ 17 سی ایم پرکاش اور لکھپر ایا ہندو ہیں۔

پی ایم ڈی سی چیف جیولوجسٹ گریڈ 20 سیل سی ایچ کیلا ہندو ہیں، ڈپٹی چیف مائننگ انجینئر گریڈ 19 جے آر داس عیسائی ہیں، سینئر لیڈی میڈیکل آفیسر گریڈ 19 مسز راشیل مارک عیسائی ہیں۔

او جی ڈی سی ڈپٹی ایکٹنگ چیف میڈیکل آفیسر گریڈ 19 ہاٹ چاند مولانی ہندو ہیں۔ ڈپٹی چیف پروکیورمنٹ آفیسر گریڈ 19 اقبال مسیح نسیم عیسائی ہیں۔ ڈپٹی چیف ایڈمن آفیسر گریڈ 19 انجیلا ڈی کوسٹا عیسائی ہیں۔ ڈپٹی چیف ایڈمن انجینئر گریڈ 19 تارا چاند ہندو ہیں، سینئر ڈیٹا انجینئر گریڈ 19 اطورام پنجابی ہندو ہیں۔ جونیئر پروگرام گریڈ 18 سلیم احمد قادیانی ہیں، ایڈمن آفیسر گریڈ 17 اعتزاز الدین احمد قادیانی ہیں، پرائیویٹ سیکرٹری گریڈ 17 چانن مسیح عیسائی ہیں، جونیئر انجینئر گریڈ 17 ہریش چند ہندو ہیں، جونیئر لاجنگ آفیسر گریڈ 17 پشاور کے حیمانی ہندو ہیں، جونیئر انجینئرنگ گریڈ 17 شارون کمار ہندو ہیں، اسسٹنٹ ورکشاپ ٹیکنیشن انور حسین رانجھا عیسائی ہیں، پروکیورمنٹ آفیسر گریڈ 17 ولسن اکرام عیسائی ہیں۔

## لیبر ڈویژن

ایمپلائز اولڈ ایج بینیفٹ انسٹی ٹیوشن میں ڈائریکٹر گریڈ 18 چودھری محمد اکرم قادیانی ہیں، اسسٹنٹ ڈائریکٹر گریڈ 17 فیڈرک مائیکل عیسائی ہیں، ایگزیکٹو آفیسر گریڈ 17 مسز ایوفرنینڈس عیسائی ہیں۔

## سوئی ناردرن گیس پائپ لائن لمیٹڈ

سینئر جی ایم گریڈ IX مصطفیٰ احمد خان قادیانی ہیں، جی ایم گریڈ VII ناصر احمد قادیانی ہیں،

جی ایم گریڈ VII ایس شاہد حمید قادیانی ہیں، اسسٹنٹ کمپیوٹر انجینئر گریڈ IV عبدالحئی قادیانی ہیں، اسسٹنٹ پائپ لائن انجینئر گریڈ تھری نذیر احمد اختر قادیانی ہیں، ڈپٹی اکاؤنٹینٹ گریڈ VI ونسنٹ پال عیسائی ہیں، سینئر پرسانل آفیسر گریڈ IV ایس اے چودھری عیسائی ہیں، انجینئر اسسٹنٹ گریڈ IV ڈومینکن ڈی سوزا عیسائی ہیں، اسسٹنٹ انجینئر گریڈ IV ایف ایس پال عیسائی ہیں، اسسٹنٹ اکاؤنٹینٹ گریڈ تھری امتیاز مسیح عیسائی ہیں، ٹرینی انجینئر ایوب ندیم سالک عیسائی ہیں۔

## پاکستان اسٹیٹ آئل

منیجر مکینکل گریڈ 21 حمید الدین ظفر قادیانی ہیں، ڈیپارٹمنٹ آفیسر گریڈ 17 اعجاز احمد قادیانی ہیں، پرچیز ایگزیکٹو گریڈ 19 میر محمود احمد قادیانی ہیں، ٹرمنل آفیسر گریڈ 17 محمد عمران نعیم قادیانی ہیں، ایکٹنگ مینجمنٹ الیکٹرک انسٹرکٹر گریڈ 20 قمر احمد قادیانی ہیں، ڈویژنل منیجر گریڈ 20 طاہر محمود احمد قادیانی ہیں، ڈسٹری بیوشن گریڈ 18 طارق رؤف خان قادیانی ہیں، پلانٹ آفیسر گریڈ 17 جان جارج عیسائی ہیں، کمپیوٹر انسٹرکٹر گریڈ 17 انیل کمار نوٹانی ہندو ہیں، کنفیڈنشل سیکرٹری گریڈ 20 پی ایف ٹپلو پارسی ہیں، کنفیڈنشل سیکرٹری گریڈ 20 پیرو جا آتش بند پارسی ہیں، اکاؤنٹس آفیسر گریڈ 18 اے آئی مسیح آر کیتھولک ہیں، کنفیڈنشل سیکرٹریز کارلوٹ ڈی سوزا، کلوڈیٹ سنتا ماریا، کرسیلڈا گونسالوز، ادھنیا پال، الزبتھ کلفٹن، فرنیسکا آرنورونہا، جیفر الوارز، جیفر لوکاس، لینڈرا پریرا، لوریٹا ڈی میلو، میری سی جونز، مرنیز ڈیکوروز، یہ سب گریڈ 17 اور 18 میں رومن کیتھولک ہیں۔ ایڈمن آفیسر گریڈ 17 مس گرٹی ڈسلوا رومن کیتھولک ہیں۔ کنفیڈنشل سیکرٹری گریڈ 18 پرپچوئل این فرنینڈس رومن کیتھولک ہیں۔ اس کے علاوہ فیلومینا ڈی سمیاروپیناڈی سوزا، سنفانا لودھی، شیرن پال سب رومن کیتھولک عیسائی ہیں۔ ٹیلا مائیکل گریڈ 18 کی رومن کیتھولک گریڈ 19 میں ٹریفینا ٹی واز رومن کیتھولک، گریڈ 22 کے نورما علی سینئر منیجر رومن کیتھولک ہیں۔

ایچ ڈی آئی پی میں گریڈ 17 میں جیالوجسٹ نصیر احمد شفیق قادیانی ہیں۔

## وزارتِ منصوبہ بندی وترقیات

پی آئی ڈی ای میں گریڈ 17 میں سٹاف اکانومسٹ ڈاکٹر مصلح الدین قادیانی ہیں اور اسی گریڈ اور عہدے پر ایم جاوید خان طارق بھی قادیانی ہیں۔

این سی (پی) ایل میں گریڈ 17 کے منیجر اکاؤنٹس فلکس آر جوز عیسائی ہیں۔

ایل ایل سی میں گریڈ 18 میں منیجر مارکیٹنگ لیفٹیننٹ کرنل (ر) پرویز احمد قادیانی ہیں اور گریڈ 17 میں سویلین ٹیکنیکل آفیسر کرتار لال ہندو ہیں جبکہ گریڈ 18 کے کیپٹن (ر) محمد لطیف قادیانی ہیں۔

## کھیل وسیاحت ڈویژن

پاکستان سپورٹس بورڈ میں گریڈ 18 کے ایگزیکٹو انجینئر طلعت محمود عیسائی ہیں۔

پی ٹی ڈی سی میں گریڈ 18 کی ڈپٹی مینجر مسز پرومیلا آئزک Issacs عیسائی ہیں۔

## افرادی قوت وسمندر پار پاکستانی ڈویژن

او پی ایف میں ڈپٹی ڈائرکٹر گریڈ 17 مس روبینہ عیسائی ہیں۔

## وزارت سائنس وٹیکنالوجی

پی سی ایس آئی ار میں گریڈ 19 کے ڈاکٹر منصور احمد قادیانی، گریڈ 18 کے افسروں میں منصور آفتاب احمد قادیانی، ڈاکٹر ایم اے خواجہ قادیانی، خلیل احمد ناصر قادیانی، تیمور وہاب احمد قادیانی، افتخار احمد قادیانی، لوسلی ڈی سوزا عیسائی، گریڈ 17 کے آنند رام گیان ہندو اور گریڈ 17 کے ہی بال کرشن آہوجا ہندو ہیں۔ ٹیکنیکل آفیسر عبدالکریم جاوید قادیانی ہیں، جونیئر انجینئر فہیم احمد ملک قادیانی ہیں، ایڈمن آفیسر فریڈ کے بھٹی قادیانی ہیں۔

این آئی ایس ٹی میں ایس آر او خالد این احمد قادیانی ہیں اور ڈاکٹر نذیر احمد آر او قادیانی ہیں۔

پی سی ایس آئی میں اینتھونی ناصر اسسٹنٹ چیف عیسائی ہیں۔

پی ایم آر ایس میں آر او کینال لال ہندو ہیں۔

## وزارت پانی وبجلی

آئی آر ایس اے میں گریڈ 18 کے ڈپٹی ڈائریکٹر ایڈمن جی اے ہاشمی قادیانی ہیں۔ نیسپاک میں گریڈ 20 کے حفاظت احمد قادیانی ہیں، گریڈ 20 کے محمود مجیب اصغر اور میاں نور محمود دونوں قادیانی ہیں، گریڈ 19 کے جہانگیر ستفا، این ایس بائیل اور زوبن ڈی کوپر تینوں پارسی ہیں، گریڈ 19 کے ابراہیم نصراللہ درانی اور محمد منیر دونوں قادیانی ہیں، گریڈ 19 کے سیت داس ہندو، اخزادیار اے اکانی پارسی، حسن محمود قادیانی اور وسیم احسان جمیل قادیانی ہیں، گریڈ 18 کے نسیم اختائی بہائی ہیں۔ گریڈ 18 کے راجیش کمار ہندو، منیر الدین قادیانی اور مظفر احمد قادیانی ہیں، گریڈ 17 کے نعمان روسی جارج عیسائی، دریا رام ہندو، کشور کمار ہندو، مہیش کمار چودھری ہندو، نرنجان کمار ہندو، پرکاش ہندو اور بشارت احمد قادیانی شامل ہیں۔

(روزنامہ خبریں 4 ستمبر 1996ء)

### اہم بات

یہ مطالبہ کہ قادیانیوں کو کلیدی مناصب سے الگ کیا جائے بہت سی وجوہات کی بناء پر کیا گیا، جن میں سے چند ایک وجوہات کا تذکرہ ذیل میں کیا جاتا ہے۔

(1) یہ لوگ (قادیانی) پچھلے انگریزی دور میں مسلمانوں کی غفلت اور انگریزوں کی غیر معمولی عنایات سے ناجائز فائدہ اٹھا کر مسلمانوں کے نام مسلمانوں کی ملازمتوں کے کوٹہ کا استحصال کرتے آئے

ہیں جبکہ درحقیقت یہ لوگ مسلمانوں سے ایک الگ قوم اور ایک الگ مذہب کے حامل ہیں۔

(2) قیام پاکستان کے بعد حکمرانوں کی غفلت یا بے حسی سے فائدہ اٹھا کر اس معمولی اقلیت (قادیانیوں) نے شرح آبادی کے تناسب سے بدرجہا زیادہ ملازمتوں پر قبضہ کر لیا ہے۔

(3) اس گروہ سے تعلق رکھنے والے اہم مناصب پر فائز افراد نے اپنے ہم مذہبوں کو بھرتی کر کر کے اور اپنے ماتحت اکثریتی طبقہ مسلمانوں کے حقوق پامال کرنے میں کوئی کسر نہیں اٹھائی۔ ان کے اس دہشت گردانہ اقدام سے پاکستان کے مسلمانوں میں شدید غم وغصہ اور اشتعال پھیل رہا ہے۔

(4) اس کے نتیجے میں ملک کے تمام اہم شعبوں فوجی، صنعتی، معاشی، اقتصادی، انتظامیہ، مالیات، منصوبہ بندی اور ذرائع ابلاغ وغیرہ پر انہیں اجارہ داری حاصل ہوگئی ہے اور ملک کی قسمت کا فیصلہ ایک مٹھی بھر غیر مسلم جماعت کے ہاتھوں میں چلا گیا جو واقعتاً پاکستانی مسلمانوں کی اعتقادی اور فطری پہلوؤں سے خونی دشمن ہے۔

(5) اس گروہ کے سرکردہ افراد نے اپنے دائرہ اثر میں اپنے عہدہ اور منصب کو قادیانیت کی تبلیغ و اشاعت کے لیے استعمال کیا اور انہی ہدایات پر عمل کیا جو ان کے امام اور خلیفہ (مرزا محمود) نے 1952ء میں انہیں دی تھیں، اور کہا تھا کہ ''مرزائی ملازمین اپنے محکموں میں منظم صورت میں مرزائیت کی تبلیغ کریں'' (الفضل 11 جنوری 1952ء)

(6) کلیدی مناصب پر فائز مرزائیوں کے ذمہ دار افراد ملک وملت کے مفادات سے غداری کے مرتکب ہوتے رہے۔ اس سلسلہ میں ایئر مارشل ظفر چوہدری اور کئی دوسرے جنرلوں کا کردار قوم اور حکومت کے سامنے آچکا ہے۔ بنگلہ دیش اور پاک بھارت جنگ کے سلسلہ میں ان لوگوں کا کردار موضوع خاص وعام رہا ہے۔

ان چند وجوہات کی بناء پر مرزائیوں کا کلیدی مناصب پر برقرار رہنا صرف مذہبی نقطۂ نظر سے نہیں بلکہ ملک کی اکثریت کے معاشی، سماجی، سیاسی، معاشرتی مفادات کے تحفظ اور ملک وملت کی سالمیت کا بھی تقاضا ہے۔

# قادیانیت کے ناپاک سیاسی منصوبے

چوہدری غلام رسول چیمہ بی۔اے (سابق قادیانی)

کسی جماعت کے لیے زیبا نہیں کہ وہ مذہب کی ردا اوڑھ کر سیاسی اقتدار حاصل کرنے کی سعی نامسعود کرے۔ کسی مذہبی جماعت کو حکومت کی طرف سے جو حمایت حاصل ہوتی ہے، وہ اسی حد تک ہوتی ہے، جس حد تک وہ اپنے مشن کو چلا سکے۔ وہ سیاسی امور سے کوسوں دور رہتی ہے۔ اس کا مطمح نظر صرف اور صرف یہی ہوتا ہے کہ وہ لوگوں کے اندر مذہبی روح پھونکیں لیکن یہ ایک اندوہناک اور تکلیف دہ امر ہے کہ خلیفہ صاحب ربوہ نے مذہبی لبادہ اوڑھ کر حکومت کے خواب دیکھنے شروع کیے، اور پاکیزہ مقدس نظام جو اشاعت اسلام کے لیے قائم کیا گیا تھا، جس کی غرض و غایت معاشرے کی اصلاح اور مردہ دلوں میں خدا اور اس کے رسول کی محبت کی آگ کو سلگانا مقصود تھا۔ اس نظام کو اپنے ناپاک سیاسی عزائم کی نذر کر دیا، اور جماعت کے دلوں سے یہ عہد ''دین کو دنیا پر مقدم کر دوں گا'' نسیاً منسیاً ہو گیا۔ اس نظام میں دفعتاً تبدیلی سفید فام آقاؤں کے عین منشا کے مطابق تھی کہ خلیفہ صاحب اور جماعت کے عقول و قلوب کو اصل محور سے ہٹا کر غیر مذہبی امور میں الجھائے رکھے۔ ایک عرصہ تک یہی کیفیت رہی۔ لیکن رفتہ رفتہ قادیان میں خلیفہ صاحب ربوہ بے لگام ہو گئے اور ایسی صورت پیدا ہو گئی کہ وہاں بھی برطانوی قانون کالعدم سمجھا جانے لگا۔ دن دیہاڑے روز روشن میں قتل ہوتے لیکن پولیس تحقیقات میں ناکام رہتی۔ اس سے انگریز حکومت کی غیرت پر ضرب کاری لگی۔ اس نے قادیان کی متوازی حکومت کے خلاف اقدام شروع کر دیا۔ اس کا پہلا سراغ مسٹر جی ڈی کھوسلہ کے فیصلہ سے ملتا ہے۔ فاضل جج نے اپنے فاضلانہ فیصلہ میں خلیفہ صاحب کی ان متشددانہ اور جارحانہ کارروائیوں کا ذکر کیا ہے، جو انہوں نے مولوی عبدالکریم صاحب کے خلاف کی تھیں۔ کس طرح خلیفہ صاحب کے اشتعال انگیزانہ خطبہ کے نتیجے میں مولوی صاحب پر قاتلانہ حملہ ہوا، اور ان کا مکان تک جلا دیا گیا۔ لیکن ان کا ایک مددگار محمد حسین قتل ہو گیا۔ جب عدالت کے فیصلہ کے مطابق قاتل پھانسی پا گیا تو اس کی لاش کو بڑے تزک و احتشام کے ساتھ قادیان کے بہشتی مقبرہ میں دفن کیا گیا۔ اس کا فوٹو شائع کیا گیا۔ اس کی موت کو شہادت کا درجہ دیا گیا۔ اس کو ولی اللہ ملہم بنایا گیا۔ اس کا چہرہ ہر احمدی کو دکھایا گیا۔ اور اس کے مقدمہ میں جماعت کا ہزار ہا روپیہ بھی صرف کیا گیا۔

## محمد امین پٹھان کا قتل

مسٹر ڈی جی کھوسلہ سیشن جج گورداسپور کے اس فیصلہ میں محمد امین پٹھان کے قتل کا بھی ذکر ہے، جو فتح محمد سیال کے ہاتھوں قتل ہوا۔ لیکن پولیس کارروائی کرنے سے قاصر رہی۔ فیصلہ مذکور میں تحریر ہے:

''مرزائی طاقت اتنی بڑھ گئی کہ کوئی سامنے آ کر سچ بولنے کے لیے تیار نہ تھا۔ ہمارے سامنے عبدالکریم کے مکان کا واقعہ بھی ہے۔ عبدالکریم کو قادیان سے نکالنے کے بعد اس کا مکان جلا دیا گیا۔ اسے

قادیان کی سمال ٹاؤن کمیٹی سے حکم حاصل کر کے نیم قانونی طریقے سے گرانے کی کوشش بھی کی گئی۔ یہ افسوس ناک واقعات ظاہر کرتے ہیں کہ قادیان میں طوائف الملو کی تھی، جس میں آتش زنی اور قتل تک ہوتے تھے۔"

"ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حکام ایک غیر معمولی درجہ کے فالج کے شکار ہو چکے تھے اور دنیاوی اور مذہبی معاملات میں مرزا محمود احمد کے حکم کے خلاف کبھی آواز نہ اٹھائی گئی۔ مقامی افسروں کے پاس کئی مرتبہ شکایات کی گئیں لیکن کوئی انسداد نہ ہوا۔ مسل پر ایک دو ایسی شکایات ہیں۔ لیکن ان کے مضمون کا حوالہ دینا غیر ضروری ہے۔ اور اس مقدمہ کے لیے یہ بیان کر دینا کافی ہے کہ قادیان میں ظلم و جور جاری ہونے کے متعلق غیر مشتبہ الزام عائد کیے گئے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ان کی طرف مطلقاً توجہ نہ دی گئی۔"

مزید فیصلہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ:

"مرزا (یعنی مرزا قادیانی) نے مسلمانوں کو کافر، سؤر اور ان کی عورتوں کو کتیوں کا خطاب دے کو ان کے جذبات کو مشتعل کر دیا تھا۔"

(فیصلہ مسٹر جی ڈی کھوسلہ سیشن جج گورداسپور)

## قتل کے نتائج سے بچ نکلنا

عدالت کا یہ فیصلہ خلیفہ صاحب کے سیاسی عزائم کی عکاسی کرتا ہے کہ قادیان میں خلیفہ صاحب کے لیے قتل کرنا اور قتل کے نتائج سے بچ نکلنا ایک بالکل معمولی امر تھا۔ یہی معاملہ ربوہ میں بدرجہ اتم رونما ہو رہا ہے۔ کیونکہ یہ خالص احمدیوں کی بستی ہے۔ یہاں ملک کا قانون بھی بے بس اور بے کس ہے۔ اگر حکومت دور بینی سے کام لیتی اور صدر انجمن احمدیہ کو یہ زمین اونے پونے نہ دیتی بلکہ اس کی جماعت کو دوسری بستیوں اور شہروں میں آباد کرتی تو خلیفہ صاحب ایک خطہ میں اپنی من مانی نہ کر سکتے۔ لیکن ایسا نہ ہوا۔ ان کو ایک ایسا وسیع رقبہ الگ تھلگ دے دیا جہاں خلیفہ صاحب کا سکہ رواں ہے۔ کسی کی کیا مجال ان کے حکم کے سامنے دم مار سکے۔ اس مطلق العنانی کی کیفیت کو ملحوظ رکھتے ہوئے پاکستان کی منیر ٹریبونل رپورٹ میں مرقوم ہے:

"1940ء سے لے کر 1947ء کے آغاز تک احمدیوں کی بعض تحریرات منکشف ہیں کہ وہ برطانیہ کا جانشین بننے کے خواب دیکھ رہے تھے وہ نہ تو ایک ہندو دنیاوی حکومت یعنی ہندوستان کو اپنے لیے پسند کرتے تھے اور نہ پاکستان کو منتخب کر سکتے تھے۔"

(منیر انکوائری رپورٹ 1953ء)

## سیاست کاری

اب ہم شاطر سیاست خلیفہ صاحب مرزا بشیر الدین محمود کی سیاست کاری اور سیاسی عزائم اور حکومت پر غلبہ حاصل کرنے کے بارہ میں خلیفہ صاحب بشیر الدین محمود کے خطبات و تقاریر سے اقتباسات ہدیہ قارئین کرتے ہیں۔

"پس اسلام کی ترقی احمدی سلسلہ سے وابستہ ہے اور چونکہ یہ سلسلہ مسلمان کہلانے والی حکومتوں میں پھیل نہیں سکتا اس لیے خدا نے چاہا ہے کہ ان کی جگہ اور حکومتوں کو لے آئے۔ پس مسلمانوں کی بداعمالیوں کی

وجہ سے خدا تعالیٰ نے تمہاری ترقی کا راستہ کھول دیا ہے۔''

(12 نومبر 1914ء روزنامہ الفضل)

''اصل تو یہ ہے کہ ہم نہ انگریز کی حکومت چاہتے ہیں، نہ ہندوؤں کی۔ ہم تو احمدیت کی حکومت قائم کرنا چاہتے ہیں۔''

(14 فروری 1924ء روزنامہ الفضل)

''اس وقت حکومت احمدیت کی ہوگی، آمدنی زیادہ ہوگی۔ مال واموال کی کثرت ہوگی۔ جب تجارت اور حکومت ہمارے قبضہ میں ہوگی، اس وقت اس قسم کی تکلیف نہ ہوگی۔''

(8 جون 1936ء روزنامہ الفضل)

''اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت قائم نہ ہو جائے، تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دور نہیں ہوسکتے۔''

(8 جولائی 1930ء روزنامہ الفضل)

''غرض سیاست میں مداخلت کوئی غیر دینی فعل نہیں بلکہ یہ دینی مقاصد میں شامل ہے جس کی طرف توجہ کرنا وقتی ضروریات اور حالات کے مطابق لیڈران قوم کا فرض ہے ------ پس قوم کے پیش آمدہ حالات کو مدنظر رکھنا اور اس کی تکالیف کو دور کرنے کے لیے تدبیر کرنا اور ملکی سیاست میں رہنمائی کرنا خلیفہ وقت سے بہتر اور کوئی نہیں کرسکتا، کیونکہ اللہ تعالیٰ کی نصرت اور تائید اس کے شامل حال ہوتی ہے اور اس زمانہ میں گزشتہ پندرہ سال کے تاریخی واقعات ہمارے اس بیان کی صداقت پر مہر لگا رہے ہیں۔''

(25 دسمبر 1932ء روزنامہ الفضل)

''ہم میں سے ہر ایک شخص یہ یقین رکھتا ہے کہ تھوڑے عرصہ کے اندر ہی (خواہ ہم اس وقت تک زندہ رہیں یا نہ رہیں لیکن بہر حال وہ عرصہ غیر معمولی طور پر لمبا نہیں ہوسکتا) ہمیں تمام دنیا پر نہ صرف عملی برتری حاصل ہوگی بلکہ سیاسی اور مذہبی برتری بھی حاصل ہو جائے گی۔ اب یہ خیال ایک منٹ کے لیے بھی کسی سچے احمدی کے دل میں غلامی کی روح پیدا نہیں کرسکتا۔ جب ہمارے سامنے بعض حکام آتے ہیں تو ہم اس یقین اور وثوق کے ساتھ اس سے ملاقات کرتے ہیں کہ کل یہ نہایت ہی عجز اور انکسار کے ساتھ ہم سے استمداد کر رہے ہوں گے۔''

(22 اپریل 1938ء روزنامہ الفضل)

''میں تو اس بات کا قائل ہوں کو انگریزی حکومت چھوڑ کر دنیا میں سوائے احمدیوں کے اور کسی کی حکومت نہیں رہے گی۔ پس جب کہ میں اس بات کا قائل ہوں، بلکہ اس بات کا خواہش مند ہوں کہ دنیا کی ساری حکومتیں مٹ جائیں اور ان کی جگہ احمدی حکومتیں قائم ہو جائیں تو میرے متعلق یہ خیال کرنا کہ میں اپنی جماعت کے لوگوں کو انگریزوں کی دائمی غلامی کی تعلیم دیتا ہوں، کہاں تک درست ہوسکتا ہے۔''

(21 نومبر 1939ء روزنامہ الفضل)

''ہمیں نہیں معلوم ہمیں کب خدا کی طرف سے دنیا کا چارج سپرد کیا جاتا ہے۔ ہمیں اپنی طرف سے تیار ہو رہنا چاہیے کہ دنیا کو سنبھال سکیں۔''

(4 جون 1940ء روزنامہ الفضل)

انگریز اور فرانسیسی وہ دیواریں ہیں جن کے نیچے احمدیت کی حکومت کا خزانہ مدفون ہے اور خدا تعالیٰ چاہتا ہے کہ یہ دیوار اس وقت تک قائم رہے جب تک کہ خزانہ کے مالک جوان نہیں ہو جاتے۔ ابھی احمدیت چونکہ بالغ نہیں ہوئی اور بالغ نہ ہونے کی وجہ سے وہ اس خزانے پر قبضہ نہیں کر سکتی اس لیے اگر اس وقت یہ دیوار گر جائے تو نتیجہ یہ ہوگا کہ دوسرے لوگ اس پر قبضہ جما لیں گے۔''

(27 فروری 1922ء روزنامہ الفضل)

## حکومت احمدیوں کو ملے گی

ان حوالہ جات سے یہ امر ظاہر ہوتا ہے کہ خلیفہ صاحب ربوہ حصول حکومت کی تمنائیں کس قدر وثوق کے ساتھ لگائے بیٹھے ہیں۔ ان کے عزائم اور حصول حکومت کے منصوبے دوسرے مسلمانوں سے کس قدر مختلف ہیں۔ یہ اعلان واضح طور سے کیا جا رہا ہے کہ مسلمانوں کی بداعمالیوں کی وجہ سے حکومت ان کو نہیں بلکہ صرف اور صرف احمدیوں کو ملے گی۔

''اور مسلمان جنہوں نے احمدیت سے تعلق نہیں جوڑا، وہ گرتے ہی جائیں گے اور گرتے گرتے یہودیوں کی طرح ہو جائیں گے۔ یہودی موسیٰ علیہ اسلام کے نائب کا انکار کرنے کی وجہ سے ذلیل ہوئے تھے------اور محمدؐ رسول اللہ کی شان بہت بلند ہے۔ اس لیے آپؐ کے نائب کا انکار کرنے والوں کی ذلت یہودیوں سے بڑھ کر ہوگی۔''

(13 نومبر 1914ء روزنامہ الفضل)

ظاہر ہے کہ مسلمانوں سے پہلے ان کے پروگرام کے مطابق حکومت ان کو میسر نہیں آسکی اور انگریزی حکومت کی عمارت پیوست خاک ہو چکی ہے جس کے نیچے خلیفہ صاحب کی آرزوؤں اور تمناؤں کا خزانہ مدفون ہو چکا ہے۔ اب پاکستان معرض وجود میں آچکا ہے۔ اس کا قیام واستحکام اور اس کی سلامتی وحفاظت انہیں کس طرح گوارا ہو سکتی ہے۔ خصوصاً جب کہ حکومت ان مسلمانوں کو مل گئی ہے جن کو خلیفہ صاحب یہودی قرار دے چکے ہیں۔ (نعوذ باللہ) اور جن کے متعلق خلیفہ صاحب مرزا بشیر الدین یوں فرماتے ہیں۔

''اسلام کی ترقی احمدی سلسلہ سے وابستہ ہے اور چونکہ یہ سلسلہ مسلمان کہلانے والی حکومتوں میں نہیں پھیل سکتا اس لیے خدا نے چاہا ہے کہ ان کی جگہ اور حکومتوں کو لے آئے تاکہ اس سلسلۂ حقہ کے پھیلنے کے لیے دروازے کھولے جائیں۔''

(12 نومبر 1914ء روزنامہ الفضل)

## خلیفہ صاحب اور اکھنڈ ہندوستان

خلیفہ صاحب تقسیم ہند پر گریہ وزاری کرتے ہوئے اپنی ناپسندیدگی کا اظہار یوں فرماتے ہیں:

''ہندوستان کی تقسیم پر اگر ہم رضامند ہوتے ہیں تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ یہ کسی نہ کسی طرح پھر متحد ہو جائے۔''

(16 مئی 1947ء روزنامہ الفضل)

''بہر حال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان بنے اور ساری قومیں باہم شیر و شکر ہو کر رہیں۔''

(5 اگست 1947ء روزنامہ الفضل)

ان حوالہ جات سے خلیفہ صاحب ربوہ کے جذبات کی تصویر اور ان کی نیت کی عکاسی ہوتی ہے کہ وہ اکھنڈ ہندوستان کے حامی ہیں۔ اب جب کہ اپنی تمناؤں اور امیدوں کو پاش پاش ہوتے دیکھا تو پھر شاطر سیاست نے ایک سیاسی پینترا بدلا کہ وہ مسلمانوں میں تشتت وافتراق اور اختلاف وانتشار کی آگ بھڑکانے کے لیے سیاسی ہتھکنڈے استعمال کریں۔ پس میں حکومت کو اس بات سے آگاہ کر دینا فرض اولین سمجھتا ہوں کہ وہ خلیفہ صاحب ربوہ کے سیاسی عزائم کا محاسبہ کرے اور اس کے نظام کو سمجھنے کی پوری پوری کوشش کرے۔ خلیفہ صاحب نے اپنی جماعت کو دنیا کا چارج سنبھالنے اور حکومت پر قبضہ کرنے اور اپنی ذاتی اغراض پوری کرنے کے لیے جماعت کی باقاعدہ تربیت کی اور اس کو شعوری اور غیر شعوری طور پر ابھارتے رہے۔ چنانچہ خلیفہ صاحب فرماتے ہیں۔

''اس وقت اسلام کی ترقی خدا تعالیٰ نے میرے ساتھ وابستہ کر دی ہے۔ یاد رکھو کہ سیاسیات اور اقتصادیات اور تمدنی امور حکومت کے ساتھ وابستہ ہیں۔ پس جب تک ہم اپنے نظام کو مضبوط نہ کریں اور تبلیغ اور تعلیم کے ذریعہ سے حکومتوں پر قبضہ کرنے کی کوشش نہ کریں ہم اسلام کی ساری تعلیموں کو جاری نہیں کر سکتے۔''

(5 جنوری 1937ء روزنامہ الفضل)

''یہ مت خیال کرو کہ ہمارے لیے حکومتوں اور ملکوں کا فتح کرنا بند کر دیا گیا ہے۔ بلکہ ہمارے لیے بھی حکومتوں اور ملکوں کا فتح کرنا ایسا ہی ضروری ہے۔''

(8 جنوری 1937ء روزنامہ الفضل)

## خلیفہ فیلڈ مارشل کے روپ میں

اسی طرح خلیفہ صاحب ربوہ کے ہاں جو بھی تنظیم مختلف ناموں سے معرض وجود میں آئی۔ خلیفہ صاحب خود ہی اس کے سپہ سالار ہوتے ہیں اور آپ ہی کے زیر ہدایت وہ تنظیم پنپتی ہے۔ خود خلیفہ صاحب فرماتے ہیں۔

''مجلس شوریٰ ہو یا صدر انجمن احمدیہ۔ انتظامیہ ہو یا عدلیہ۔ فوج ہو یا غیر فوج، خلیفہ کا مقام بہر حال سرداری کا ہے۔''

(یکم ستمبر 1932ء روزنامہ الفضل)

''انتظامی لحاظ سے وہ صدر انجمن کے لیے بھی رہنماء ہے اور آئین سازی و بحث کی تعیین کے لحاظ سے وہ مجلس شوریٰ کے نمائندوں کے لیے بھی صدر اور رہنماء کی حیثیت رکھتا ہے۔ جماعت کی فوج کے اگر دو حصے

تسلیم کرلیے تو وہ اس کا بھی سردار ہے اور اس کا بھی کمانڈر ہے اور دونوں کے نقائص کا وہ ذمہ دار ہے اور دونوں کی اصلاح اس کے ذمہ واجب ہے۔''

(27 اپریل 1938ء روزنامہ الفضل)

## حکومتیں اور قومیں مجھ سے ڈرتی ہیں

الغرض خلیفہ صاحب ربوہ ایک مطلق العنان بادشاہ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کا ہر حکم جماعت کے ممبروں کے نزدیک آخری حرف کی حیثیت رکھتا ہے۔ خلیفہ صاحب کے ادنیٰ اشارہ پر اپنی جان و مال عزت آبرو قربان کردینا عین سعادت سمجھتے ہیں اور ان کی کمائی کا اکثر حصہ خلیفہ صاحب کی آتش حرص کو بجھانے کے کام آتا ہے۔ خلیفہ صاحب نے دنیا کے مختلف ممالک میں مبلغ بھیجے ہوئے ہیں۔ وہ خلیفہ صاحب کے بطور سفیر کے ہیں یعنی مرزا محمود کی C.I.D خلیفہ صاحب لاکھوں روپے گورنمنٹ کی کرنسی سے حاصل کر کے بیرونی ممالک میں اپنی من مانی کارروائیوں کے لیے خرچ کرتے ہیں۔ کبھی مبلغوں کی تنخواہیں کا عذر تراشتے ہیں، کبھی مساجد کی تعمیر کا ڈھنڈورا پیٹ کر لاکھوں روپیہ فارن کرنسی سے لے جاتے ہیں اور خرچ اپنی مرضی سے کیا جاتا ہے۔ بالآخر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ جن لوگوں کے لیے وہ مساجد تیار ہوتی ہیں، ان کا چندہ کہاں جاتا ہے۔

خلیفہ صاحب خود کہتے ہیں کہ حکومتیں ملک اور قومیں مجھ سے ڈرتی ہیں۔ خلیفہ صاحب اپنے کارخاص یعنی (C.I.D) کے ذریعہ مخفی راز معلوم کرتے ہیں ان کی اپنی عدلیہ، مقننہ، انتظامیہ، فوج اور بنک ہے۔ پس حکومت پاکستان کا ریاست ربوہ سے سہل انگاری برتنا ملک وملت سے غداری کے مترادف ہے۔ ربوہ میں کسی احمدی کو اجازت حاصل کیے بغیر داخل ہونے کی اجازت نہیں۔ اب جو بھی احمدی ربوہ میں آتا ہے وہ اپنے حلقہ کے پریذیڈینٹ یا امیر کی تصدیق لاتا ہے۔ یہ بات صرف ربوہ میں مخصوص نہیں ہے۔ بلکہ تقسیم ہند سے پہلے یہی حکم قادیان کے متعلق تھا کہ جو مضافات قادیان میں سکونت اختیار کرنا چاہیں وہ نظارت امور عامہ سے اجازت حاصل کرے۔ چنانچہ خلیفہ صاحب فرماتے ہیں۔

''مضافات قادیان، ننگل، باغباناں۔ بھینی بانگر خورد وکلاں، کھارا، نواں پنڈ، قادرآباد اور احمد آباد وغیرہ میں سکونت اختیار کرنے کے لیے باہر سے آنے والے احمدی دوستوں کے لیے ضروری ہوگا کہ وہ پہلے نظارت ہذا سے اجازت حاصل کریں۔''

(25 جنوری 1939ء روزنامہ الفضل)

پھر ربوہ میں آکر 1948ء میں خلیفہ صاحب اعلان فرماتے ہیں:۔

''سب تحصیل لالیاں میں کوئی احمدی بلا اجازت انجمن، زمین نہیں خرید سکتا''

ربوہ میں داخل ہونے کے بارہ میں خلیفہ صاحب کا حکم امتناعی یوں جاری ہوتا ہے۔

''ہم یہ اعلان کرتے ہیں کہ آئندہ ایسے لوگوں کو جن کو یا تو ہم نے جماعت سے نکال دیا ہے یا جنہوں نے خود اعلان کردیا ہوا ہے کہ وہ ہماری جماعت میں شامل نہیں۔ آئندہ انہیں ہماری مملوکہ زمینوں میں آکر ہمارے جلسوں میں شامل ہونے کی اجازت نہیں۔

(4 فروری 1956ء روزنامہ الفضل)

# مملکت در مملکت

اس اعلان کا ہر لفظ ظاہر کرتا ہے کہ معتوبین میں سے جنہوں نے انجمن سے زمین خریدی ہوئی ہے ان کو ربوہ میں جا کر سکونت اختیار کرنے کی اجازت نہیں کیونکہ جب وہ ربوہ جائیں گے مقامی پولیس کی امداد سے نقص امن کی آڑ لے کر کوئی مقدمہ کھڑا کر دیا جائے گا۔ گویا ان کی زمین ضبط کر لی گئی ہے۔ یہی مملکت در مملکت کا بین ثبوت ہے اور ریاست ربوہ میں کاروبار کرنے کے لیے ہر شخص کو حسب ذیل معاہدہ کرنا پڑتا ہے۔

''میں اقرار کرتا ہوں کہ ضروریات جماعت قادیان کا خیال رکھوں گا اور مدیر تجارت جو حکم کسی چیز کے بہم پہنچانے کا دیں گے اس کی تعمیل کروں گا اور جو حکم ناظر امور عامہ دیں گے اس کی بلا چون و چرا تعمیل کروں گا ۔ نیز جو ہدایات وقتاً فوقتاً جاری ہوں گی ان کی پابندی کروں گا اور اگر کسی حکم کی خلاف ورزی کروں گا تو جو جرمانہ تجویز ہوگا وہ ادا کروں گا۔''

''میں عہد کرتا ہوں کہ جو میرا جھگڑا احمدیوں سے ہوگا اس کے لیے امام جماعت احمدی کا فیصلہ میرے لیے حجت ہوگا اور ہر قسم کا سودا احمدیوں سے خرید کروں گا۔ نیز میں عہد کرتا ہوں کہ احمدیوں کی مخالف مجالس میں بھی شریک نہ ہوں گا۔''

اس حوالہ سے یہ امر واضح ہے کہ خلیفہ صاحب ربوہ کی ریاست میں ہر اس شخص سے یہ معاہدہ لکھایا جاتا ہے جو وہاں رہے۔ خلیفہ صاحب کا تصرف اور تسلط نہ صرف لین دین پر بلکہ ہر شخص کی جائیداد پر ان کا تصرف تھا۔ اس ضمن میں ذیل کا اعلان ملاحظہ ہو:۔

''قبل ازیں میاں فضل حق موچی سکنہ محلہ دارالعلوم کے مکان کی نسبت اعلان کیا تھا کہ کوئی دوست نہ خریدیں۔ اب اس میں اس قدر ترمیم کی جاتی ہے کہ اس کے مکان کا سودا رہن و بیع نظارت ھذا کے توسط سے ہو سکتا ہے۔''

(8 اگست 1937ء روزنامہ الفضل)

قادیان میں جس شخص کا سوشل بائیکاٹ کیا جاتا تھا اس کے ساتھ لین دین سلام و کلام کے تعلقات بھی منقطع کر دیے جاتے ہیں۔ چنانچہ اس بارہ میں خلیفہ صاحب کا توسطِ ناظر امور عامہ حکم سنیئے:۔

''شیخ عبدالرحمٰن صاحب مصری منشی فخر الدین صاحب ملتانی اور حکیم عبدالعزیز صاحب جو جماعت سے علیحدہ ہیں، ان کے ساتھ تعلقات رکھنے ممنوع ہیں۔ جن دوستوں کا ان کے ساتھ لین دین ہو، وہ نظارت ھذا کے توسط سے طے کروائیں۔''

(14 جولائی 1927ء روزنامہ الفضل)

''مولوی محمد منیر صاحب انصاری سکنہ محلہ دارالبرکات کو ان کی موجودہ فتنہ میں شرکت پائے جانے کی وجہ سے کچھ عرصہ ہوا جماعت احمدیہ سے خارج کیا جا چکا ہے۔ اب مزید فیصلہ ان کی نسبت یہ کیا گیا ہے کہ ان کے ساتھ مقاطعہ رکھا جائے۔ لہذا احباب ان کے ساتھ کسی قسم کے تعلقات لین دین و سلام و کلام نہ رکھیں۔''

(10 اگست 1937ء روزنامہ الفضل)

## مرزا بشیر احمد کا دجل اور جزوی بائیکاٹ کی عملی تفصیل

بعض اوقات میاں بشیر احمد صاحب جیسے فہمیدہ انسان بھی جو خلیفہ صاحب کے منجھلے بھائی ہیں، یہ عذر لنگ تراشنا شروع کر دیتے ہیں کہ سوشل بائیکاٹ سے مراد جزوی بائیکاٹ ہے۔ یہ سراسر فریب، جھوٹ، دجل، کذب وافترا عیاری اور مکاری ہے۔ سوشل بائیکاٹ میں صرف لین دین ہی منع نہیں بلکہ معتوب سے کسی قسم کا تعلق رکھنا ناجائز ہے۔ اس بارہ میں خلیفہ صاحب کا یہ اعلان ملاحظہ کریں:

''جناب کی اطلاع کے لیے اعلان کیا جاتا ہے کہ چونکہ فضل نرس بیوہ عبداللہ صاحب درزی مرحوم کے متعلق ثابت ہے کہ اس کے تعلقات شیخ مصری وغیرہ کے ساتھ ہیں۔ اس لیے حضرت امیر المومنین ایدہ اللہ بنصرہ العزیز کی منظوری سے 15 اگست 1937ء کو جماعت سے خارج کر دیا گیا ہے۔ اس کے ساتھ کسی کو باستثنا اس کے والد میاں نظام الدین صاحب ٹیلر ماسٹر کے کسی قسم کا تعلق رکھنے کی اجازت نہیں۔''

(21 اگست 1937ء روزنامہ الفضل)

''عبدالرب پسر عبداللہ خاں کلرک نظارت بیت المال اور محمد صادق صاحب شبنم دونوں نے حضرت امیر المومنین خلیفۃ المسیح ایدہ اللہ بنصرہ العزیز سے اپنا عہد بیعت فسخ کر دیا ہے۔ اس لیے اعلان کیا جاتا ہے کہ احباب ان دونوں کے ساتھ کسی قسم کا تعلق نہ رکھیں۔ ان کے ساتھ ملنا جلنا اور بات کرنا اس طرح منع ہے۔ جس طرح مصری عبدالرحمٰن صاحب وغیرہ مخرجین کے ساتھ۔''

(6 اگست 1937ء روزنامہ الفضل)

''چونکہ مستری جمال دین صاحب سکنہ سرگودھا نے ایسے شخص کے ساتھ اپنی لڑکی کی شادی باوجود ممانعت کے کر دی ہے جو سلسلہ احمدیہ سے تعلقات منقطع کر چکا ہے۔ لہذا احباب جماعت کی اطلاع کے لیے اعلان کیا جاتا ہے کہ انہیں حضرت امیر المومنین ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی منظوری سے جماعت احمدیہ سے خارج کر دیا گیا ہے۔ جماعت کے دوست کلی مقاطعہ رکھیں۔''

(11 دسمبر 1937ء روزنامہ الفضل)

''میں چوہدری عبداللطیف کو اس شرط پر معاف کرنے کے لیے تیار ہوں کہ آئندہ اس کے مکان واقع نسبت روڈ پر وہ افراد نہ آئیں جن کا نام اخبار میں چھپ چکا ہے۔ چوہدری عبداللطیف نے یقین دلایا کہ میں ذمہ لیتا ہوں کہ وہ آئندہ اس جگہ پر نہیں آئیں گے اور میں نے اس کو کہہ دیا ہے کہ جماعت لاہور اس کی نگرانی کرے گی اور اگر اس نے پھر ان لوگوں سے تعلق رکھا یا اپنے مکان پر آنے دیا تو پھر اس کی معافی کو منسوخ کر دیا جائے گا۔''

(22 نومبر 1956ء روزنامہ الفضل)

## بیعت فسخ کا اعلان

آغاز فتنہ میں جب محمد یونس خان صاحب ملتانی نے خلیفہ صاحب ربوہ کی خلافت سے باکمال انشراح صدر بیعت فسخ کا اعلان کیا تو خلیفہ صاحب نے اپنے خاص ایجنٹ کو صاحب موصوف کے گھر بھیج کر ان

کے والدین اور خسر سے مکمل سوشل بائیکاٹ کا اعلان کرا دیا جس پر ملک کے مشہور و معروف روزنامہ نوائے وقت نے مملکت در مملکت کے عنوان سے اداراتی نوٹ لکھا تھا۔

## موت کی دھمکی

میں نے بحوالہ اخبار الفضل سوشل بائیکاٹ کے متعلق چند ایک مثالیں ہدیہ قارئین کی ہیں۔ جس کی بناء پر ملک کے تمام اخبار اور جرائد نے اداراتی نوٹ لکھے مگر افسوس صد افسوس ان اخبارات اور جرائد کی آواز بازگشت ثابت ہوئی کیونکہ ابھی تک گورنمنٹ نے اس ریاست کے خلاف کوئی واضح اور ٹھوس قدم نہیں اٹھایا جس سے یہ کھیل ختم ہو سکے۔ خلیفہ صاحب ربوہ صرف سوشل بائیکاٹ کا حربہ ہی اپنی ریاست میں استعمال نہیں کرتے بلکہ ملک کے قانون کو ہاتھ میں لے کر کسی کی جان لینے سے دریغ نہیں کرتے، چنانچہ ملک اللہ یار خان صاحب بلوچ پر قاتلانہ حملہ اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ جو بھی سوشل بائیکاٹ کی خلاف ورزی کرتا ہے اس کو اپنی جان سے ہاتھ دھونا پڑتا ہے۔

خلیفہ صاحب کا یہ دستور ہے کہ وہ اپنے ناقدین کے خلاف اپنے مریدوں کو ابھارتے اور ان کو موت کی دھمکی سے خوفزدہ کرتے ہیں۔ چنانچہ خلیفہ صاحب فرماتے ہیں:۔

''اب زمانہ بدل گیا ہے۔ دیکھو پہلے جو مسیح آیا تھا اسے دشمنوں نے صلیب پر چڑھایا مگر اب مسیح اس لیے آیا کہ اپنے مخالفین کو موت کے گھاٹ اتارے۔''

**(6 اگست 1937ء روزنامہ الفضل)**

خلیفہ صاحب کا آخری خطبہ جو جمعہ 16 اگست 1937ء کو دیا گیا تھا، وہ اس قدر اشتعال انگیز تھا کہ ڈی۔سی گورداسپور نے حکماً روک دیا تھا جو آج تک شائع نہیں ہوا۔ اپنے مخالفین کے خلاف اپنے مریدوں کو کس طرح ابھارتے ہیں ان کے مزید اقتباس ملاحظہ ہوں:۔

''تم میں سے بعض تقریر کے لیے کھڑے ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم مر جائیں گے مگر سلسلہ کی ہتک برداشت نہیں کریں گے لیکن جب کوئی ان پر ہاتھ اٹھاتا ہے تو ادھر ادھر دیکھنے لگتے ہیں۔ اور کہتے ہیں بھائیو کچھ روپے ہیں کہ جن سے مقدمہ لڑا جائے۔ کوئی وکیل ہے جو وکالت کرے بھلا ایسے........ نے بھی کسی قوم کو فائدہ پہنچایا ہے۔ بہادر وہ ہے جو اگر مارنے کا فیصلہ کرتا ہے تو مار کر پیچھے ہٹتا ہے اور پکڑا جاتا ہے تو دلیری سے سچ بولتا ہے۔ شریفانہ اور عقلمندانہ طریق دو ہی ہوتے ہیں۔''

**(5 جون 1937ء روزنامہ الفضل)**

''جسمانی ذرائع دعاؤں کے ساتھ وہ تمام تدابیر اور تمام ذرائع کو خواہ وہ روحانی ہوں...... استعمال کریں۔''

**(9 جولائی 1937ء روزنامہ الفضل)**

''اگر تم میں رائی کے دانہ کے برابر حیا ہے اور تمہارا سچ مچ یہی عقیدہ ہے کہ دشمن کو سزا دینی چاہیے تو پھر یا تم دنیا سے مٹ جاؤ گے یا گالیاں دینے والوں کو مٹا دو۔ اگر کوئی انسان سمجھتا ہے کہ اس میں مارنے کی

طاقت ہے تو میں اسے کہوں گا اے بے شرم! تو آگے کیوں نہیں جاتا اور اس منہ کو کیوں نہیں توڑتا۔''

(5 جون 1937ء روزنامہ الفضل)

اسی پر بس نہیں ...... پھر یوں فرماتے ہیں:۔

''تو احمدیوں کا خون اس کی (حکومت) گردن پر ہوگا...... ہم دنیا میں نابود ہونا منظور کرلیں گے...... احمدی جماعت زندہ جماعت ہے...... وہ ہر قربانی پیش کرے گی۔''

''مظلومیت (قانونی نقطہ ملاحظہ ہو) کے رنگ میں عمر قید چھوڑ پھانسی پر بھی لٹکایا جائے تو ہم اسے باعث عزت سمجھیں گے۔''

(11 جولائی 1937ء روزنامہ الفضل)

## بہن کا بہن سے تعلق نہ رکھنا

اس کے بعد خلیفہ صاحب نے امتہ السلام اہلیہ ڈاکٹر علی اسلم صاحب کا سوشل بائیکاٹ کرتے ہوئے اپنی بہو کو یہ دھمکی دی۔

''اب اگر تنویر بیگم جو میری بہو ہے، روزنامہ الفضل میں اعلان نہ کرے کہ میرا اپنی بہن سے کوئی تعلق نہیں تو میں اس کے متعلق الفضل میں اعلان کرنے پر مجبور ہوں گا کہ لجنہ (قادیانی عورتوں کی انجمن) اس کو کوئی کام سپرد نہ کرے اور میرے خاندان کے وہ افراد جو مجھ سے تعلق رکھنا چاہتے ہیں اس سے تعلق نہ رکھیں۔''

(21 جون 1957ء روزنامہ الفضل)

بعد ازاں تنویر السلام نے خلیفہ صاحب کی دھمکی سے خائف ہو کر اپنی بہن کے خلاف یہ اعلان الفضل میں شائع کرا دیا:۔

''ڈاکٹر سید علی اسلم صاحب (حال ساکن نیروبی) اور سیدہ امتہ السلام، بیگم ڈاکٹر علی اسلم نے جماعت کے نظام کو توڑنے کی وجہ سے میرے رشتہ کو بھی توڑ دیا ہے۔ لہذا آئندہ ان سے میرا کسی قسم کا تعلق نہ ہوگا۔''

(25 جون 1957ء روزنامہ الفضل)

## ربوہ کا نظام حکومت

اب میں خلیفہ صاحب کی تقاریر اور خطبات کے اقتباسات کی روشنی میں خلافتی حکومت کا تفصیلی خاکہ بیان کرتا ہوں۔

### حاکم اعلیٰ

''ریاست میں حکومت اس نیابتی فرد کا نام ہے، جس کو لوگ اپنے مشترکہ حقوق کی نگرانی سپرد کرتے ہیں۔''

(15 اکتوبر 1936ء روزنامہ الفضل)

خلیفہ صاحب کا یہ مذہب ہے کہ کوئی آدمی بھی خواہ وہ حق پر ہو خلیفہ وقت پر سچا اعتراض بھی نہیں

کرسکتا۔ اگر وہ اعتراض کرے تو وہ دوزخی اور ناری ہے۔ آپ فرماتے ہیں:۔

''جس مقام پر ان کو کھڑا کیا جاتا ہے، اس کی عزت کی وجہ سے ان پر اعتراض کرنے والے ٹھوکر سے بچ نہیں سکتے۔''

(8 جون 1936ء روزنامہ الفضل)

''مجھ پر سچا اعتراض کرنے والا خدا کی لعنت سے نہیں بچ سکتا اور خدا تعالیٰ اسے تباہ و برباد کر دے گا۔

(29 مئی 1928ء الفضل)

## مقننہ یعنی مجلس شوریٰ

''مقننہ کو خلیفہ ربوہ کے نظام میں مجلس مشاورت کہا جاتا ہے۔ یہ بھی دیگر محکموں کی طرح کلیۃً خلیفہ کے ماتحت ہوتی ہے۔ اس مجلس کے فیصلہ جات اس وقت تک جاری نہیں ہوتے جب تک خلیفہ منظوری نہ دے دے اور وہ صدر انجمن احمدیہ کے لیے واجب التعمیل نہیں ہوتے اس کے علاوہ اپنی ریاست کے ہر محکمہ پر خلیفہ صاحب کی خود نگرانی ہے۔''

(15 نومبر 1930ء روزنامہ الفضل)

''اسے یہ حق ہے (یعنی خلیفہ کو) کہ جب چاہے جس امر میں چاہے مشورہ طلب کرے لیکن اسے یہ بھی حق حاصل ہے کہ مشورہ لے کر رد کر دے۔''

(27 اپریل 1937ء روزنامہ الفضل)

## خلیفہ کا مجلس شوریٰ پر کلی اختیار

مجلس مشاورت کے ممبروں کی کوئی تعداد مقرر نہیں اس میں دو قسم کے نمائندہ ہوتے ہیں۔ ایک وہ نمائندے جن کو جماعتیں منتخب کرتی ہیں۔ لیکن ان کی منظوری بھی خلیفہ صاحب ہی دیتے ہیں۔ خلیفہ صاحب کو یہ پورا حق حاصل ہے کہ وہ جماعتوں کے چنے ہوئے نمائندوں میں سے جن کو خلیفہ صاحب مجلس مشاورت کا ممبر بنا سکتا ہے اور کسی کو یہ حق حاصل نہیں کہ اس نمائندہ پر کوئی اعتراض کر سکے۔ مجلس مشاورت کے اجلاس میں کوئی شخص بھی خلیفہ صاحب کی اجازت کے بغیر تقریر نہیں کر سکتا اور نہ وہ بغیر منظوری حاصل کیے مجلس سے باہر جا سکتا ہے۔ اس ضمن میں خلیفہ صاحب کا ارشاد گرامی ملاحظہ ہو۔

''پارلیمنٹوں میں تو وزراء کو وہ جھاڑیں پڑتی ہیں، جن کی حد نہیں........ یہاں تو میں روکنے والا ہوں........ گالی گلوچ کو سپیکر روکتا ہے سخت تنقید کو نہیں۔''

(27 اپریل 1938ء روزنامہ الفضل)

خلیفہ صاحب کو یہ کلی اختیار ہے کہ جماعتوں کے منتخب شدہ ممبروں کو جسے چاہے بولنے کا موقع دیں اور جسے چاہیں ان کے حق سے بالکل محروم کر دیں۔ اس مجلس کا انعقاد سال میں ایک دفعہ ہوتا ہے۔ تمام آمدہ سال کی پالیسی کو زیر غور لایا جاتا ہے اور بجٹ منظور کیے بغیر ہی خلیفہ صاحب یہ فرما دیا کرتے ہیں کہ میں خود ہی بجٹ پر غور کر کے منظوری دے دوں گا۔ ان امور سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ مجلس شوریٰ کو کوئی اختیار

حاصل نہیں۔ یہ صرف دکھاوے کے لیے ڈھانچہ ہے۔

## انتظامیہ

اس کے بعد خلیفہ صاحب کی انتظامیہ کے متعلق کچھ عرض کروں گا اور بہتر یہی ہے کہ خلیفہ صاحب کے حوالے ہی من وعن نقل کر دیئے جائیں۔ جس میں انتظامیہ کی ضرورت، کیفیت اور ماہیت کا تفصیلی نقشہ موجود ہے۔ خلیفہ صاحب فرماتے ہیں:۔

''تیسری بات اس تنظیم کے لیے یہ ضروری ہوگی کہ اس کے مرکزی کام کو مختلف ڈیپارٹمنٹوں میں اس طرح تقسیم کیا جائے جس طرح کہ گورنمنٹوں کے محکمے ہوتے ہیں۔ سیکرٹری شپ کا طریق نہ ہو بلکہ وزراء کا طریق ہو۔ ہر ایک صیغہ کا ایک انچارج ہو۔''

(18 جولائی 1925ء روزنامہ الفضل)

## خلیفہ صاحب کی سپریم کورٹ

یہ نظارت اپنے سارے کام خلیفہ کی نیابت میں سرانجام دیتی ہے۔ ہر فیصلہ کی اپیل خلیفہ صاحب سنتے ہیں، اور انہی کا آخری فیصلہ ہوتا ہے۔ یہ اپنے قواعد وضوابط خلیفہ کی منظوری کے بغیر تبدیل نہیں کر سکتے اور اس کے فیصلوں کی تمام ذمہ داری خلیفہ پر ہوتی ہے، کیونکہ وہ نظارت خلیفہ صاحب کی نمائندہ ہوتی ہے۔ خلیفہ صاحب خود ہی فرماتے ہیں۔

''صدر انجمن جو کچھ کرتی ہے، چونکہ وہ خلیفہ کے ماتحت ہے، اس لیے خلیفہ بھی اس کا ذمہ دار ہے۔''

(23 اپریل 1938ء روزنامہ الفضل)

اس نظارت کو بھی خلیفہ کی برائے نام نمائندگی کا حق ہے۔ عملاً خلیفہ کی حیثیت ایک آمر مطلق کی ہے۔ خلیفہ صاحب خود ہی فرماتے ہیں:۔

''ناظر یعنی (وزراء) بعض دفعہ چلا اٹھتے ہیں کہ ہمارے کام میں رکاوٹیں پیدا کی جارہی ہیں۔''

(27 اپریل 1938ء روزنامہ الفضل)

## صدر انجمن احمدیہ

ہر صوبہ میں ایک انجمن ہوتی ہے۔ یہ انجمن اضلاعی انجمنوں پر مشتمل ہوتی ہے اور ہر ضلع کی انجمن تحصیلوں کی انجمنوں پر مشتمل ہوتی ہے۔ ان کی حد بندی صدر انجمن متعلقہ انجمنوں کے مشورہ کے بعد کرتی ہے۔

(2 اگست 1929ء روزنامہ الفضل)

## اغراض

اس انجمن کے اغراض ومقاصد میں وہ سب کام شامل ہیں، جو خلفاء سلسلہ کی طرف سے سپرد کیے جاتے ہیں۔ یا آئندہ کیے جائیں۔

## اراکین

تمام صیغہ جات سلسلہ کے ناظر اور تمام اصحاب جنہیں خلیفۂ وقت کی طرف سے صدر انجمن احمدیہ کا

زائد ممبر مقرر کیا جائے۔

ناظر سے مراد سلسلہ کے ہر مرکزی صیغہ کا وہ افسر اعلیٰ ہے جسے خلیفۂ وقت نے ناظر کے نام سے مقرر کیا ہے۔

## تقرر۔علیحدگی ممبران صدر انجمن احمدیہ

خلیفۂ وقت کے حکم سے ماتحت ممبران صدر انجمن احمدیہ کا تقرر اور علیحدگی عمل میں آتی ہے۔

## ربوہ سٹیٹ کا اجمالی نقشہ

''اس وقت ربوہ میں صدر انجمن احمدیہ کی جو نظارتیں قائم ہیں، ان کا اجمالی خاکہ درج ذیل ہے۔''

## (1) ناظر اعلیٰ

ناظر اعلیٰ سے مراد وہ ناظر ہے جس کے سپرد تمام محکمہ جات کے کاموں کی نگرانی ہو۔ وہ خلیفہ اور دیگر ناظروں کے درمیان واسطہ ہوتا ہے عموماً ناظر اعلیٰ اس شخص کو خلیفہ صاحب مقرر کرتے ہیں جس میں ذاتی رائے کا مادہ مفقود ہو، اور خلیفہ صاحب کے ہر جائز و ناجائز حکم پر سر تسلیم خم کرے، جو قابلیت اور علمیت کے لحاظ سے بہت ہی کم ہو۔

## (2) ناظر امور عامہ

(وزیر) داخلہ ان کے سپرد مقدمات فوج داری کی سماعت، سزاؤں کی تنفیذ، پولیس اور حکومت سے روابط قائم کرنے کا کام ہے۔

## (3) ناظر امور خارجہ

(وزیر خارجہ) کے ماتحت سیاسی گٹھ جوڑ کرنا اور اندرون ملک اور بیرون ملک کی کارروائیوں پر کڑی نگاہ رکھنا ہے۔

(4) ناظر ضیافت..........وزیر خوراک

(5) ناظر تجارت..........وزیر تجارت

(6) ناظر حفاظت..........وزیر دفاع

(پولیس و فوج کا کنٹرول اور ربوہ و قادیان انڈیا کی حفاظت کا بندوبست)

(7) ناظر صنعت..........وزیر صنعت

(8) ناظر تعلیم..........وزیر تعلیم

(9) ناظر اصلاح وارشاد..........وزیر پراپیگنڈہ و مواصلات

(10) ناظر بیت المال..........وزیر مال

(11) نظارت قانون..........وزیر قانون

(12) ناظر زراعت..........وزیر زراعت

## ہر فیصلہ پر خلیفہ کی منظوری

**اختیارت وفرائض ناظران:** ناظران کے اختیارات وفرائض خلیفہ صاحب کی طرف سے تفویض ہوتے ہیں اوران کی تعداد بھی خلیفہ صاحب مقرر کرتے ہیں اور صدر انجمن احمدیہ کے تمام فرائض وہی ہیں جو خلیفہ صاحب کی طرف سے تفویض ہیں۔ جنہیں وہ خلیفہ صاحب کی قائم مقامی کے طور پر ادا کرتی ہے۔ بجٹ خلیفہ صاحب کی منظوری سے طے اوران کی منظوری سے ہی جاری ہوتا ہے۔ اور صدر انجمن احمدیہ کے تمام فیصلہ جات خلیفہ صاحب کے دستخطوں کے بغیر نافذ نہیں ہوسکتے اور قواعد اساسی اوران کے متعلق نوٹوں میں تغیر و تبدل صرف خلیفہ صاحب کی منظوری سے ہوسکتا ہے۔ اور خلیفہ صاحب کے تجویز کردہ قواعد وضوابط میں صدر انجمن احمدیہ تبدیلی نہیں کرسکتی۔ صدر انجمن احمدیہ کو یہ اختیار حاصل نہیں کہ وہ ایسا قاعدہ یا حکم جاری کرے جو خلیفہ صاحب کے کسی حکم کے خلاف ہو یا خلیفہ کی مقرر کردہ پالیسی میں کوئی تبدیلی آتی ہو۔ ناظران کی تقرری و برطرفی خلیفہ صاحب کے اختیار میں ہے۔ صدر انجمن احمدیہ کو سلسلہ کی جائداد غیر منقولہ کی فروخت، ھبہ، رہن، تبدیل کرنے کا بغیر منظوری خلیفہ صاحب ربوہ اختیار نہیں اور خلیفہ ہی ناظر اعلیٰ کا قائم مقام مقرر کرتا ہے اور وہ تمام صیغوں کے کام کی ہفتہ واری رپورٹ خلیفہ صاحب کو پیش کرتا ہے۔ اسی طرح ناظر اعلیٰ کا فرض ہے کہ خلیفہ کی تحریری وتقریری ہدایت کے علاوہ ان کے تمام خطبات وتقاریر وغیرہ میں جو احکام صادر ہوں ان کی تعمیل کروائے ۔اسی طریقے سے خلیفہ صاحب کی طرف سے بیرونی جماعتوں کو یہ ہدایت ہے کہ جب کوئی ناظر کسی جماعت میں جائے تو یہ جماعت کا فرض ہے کہ اس کا استقبال کرے اوراس کا مناسب اعزاز کرے۔

مذکورہ بالا تمام کوائف قواعد صدر انجمن احمدیہ طبع شدہ سے لیے گئے ہیں۔

## تقرر قاضیاں اور فیصلہ جات کی نقول

**عدلیہ:** انتظامیہ کے علاوہ ریاست ربوہ میں عدلیہ بھی قائم ہے۔ خلیفہ صاحب خود آخری عدالت ہیں، وہی ناظم مقرر کرتے ہیں، جب چاہیں اس کو معزول کرسکتے ہیں۔ قضا کے جج خلیفہ صاحب مقرر کرتے ہیں۔

## خلیفہ صاحب کا اپنا اعلان ملاحظہ ہو

احباب کی اطلاع کے لیے اعلان کیا جاتا ہے کہ حضرت امیر المومنین ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے مولوی ظفر محمد صاحب کی جگہ مولوی ظہور حسن صاحب کو شیخ عبدالرحمٰن صاحب مصری کی جگہ صوفی غلام محمد صاحب سابق مبلغ ماریشس کو اور مزید بابو اکبر علی صاحب کو مرکزی دارالقضاء کا قاضی مقرر فرمایا ہے۔

**(4 جون 1937ء روزنامہ الفضل)**

جب چاہیں مقدمہ کی مسل اپنے ملاحظہ کے لیے طلب کرسکتے ہیں، جس قاضی کو چاہیں مقدمہ سننے کا نااہل قرار دے کر برطرف کرسکتے ہیں۔ مقدمات میں جو وکیل پیش ہوتے ہیں انہیں ناظم قضا باقاعدہ اجازت نامہ دیتا ہے۔ اس کے بغیر وہ قاضیوں کے سامنے مقدمہ کی وکالت کے لیے پیش نہیں ہوسکتے۔ فیصلوں کی نقول دی جاتی ہیں۔ اور نقول کی اجرت لی جاتی ہے۔ جس کی آمدنی بیت المال میں جمع کی جاتی ہے ناظم قضا کا ایک خط

بغرض حصول نقول مقدمہ ملاحظہ ہو۔

مکرمی بابو عبدالرزاق صاحب ٹیلیفون اپریٹر

اسلام وعلیکم۔آپ کو اطلاع دی جاتی ہے کہ مقدمہ مقبول بیگم صاحبہ بنام بابو عبدالرزاق صاحب ٹیلیفون اپریٹر کا فیصلہ ہو چکا ہے آپ نقل فیصلہ منگوالیں۔نقول کے لیے موازی آٹھ آنے کے ٹکٹ ارسال کریں۔

(دستخط) ناظم قضا سلسلہ احمدیہ قادیان

## نوٹس اور ڈگریوں کا اجرا

نوٹس بھی دیتا ہے۔ڈگریوں کا اجراء بھی باقاعدہ کیا جاتا ہے۔ہاں یہ بات یادرکھنے کے قابل ہے کہ خلیفہ صاحب اور خلیفہ صاحب کا خاندان قضا کے تمام فیصلوں سے بالاتر ہے۔قضا کو یہ حق حاصل نہیں کہ ان کے خلاف کوئی ڈگری دے کر اس کا اجرا بھی کر دا سکیں۔اگر کوئی بدنصیب احمدی قضا میں اس ''شاہی خاندان'' کے خلاف مقدمہ دائر بھی کر دے تو مدعی کے تمام ثبوت بدرجہ اتم داکمل بہم پہنچانے کے باوجود قاضی کو یہ جرأت نہیں کہ ان کے خلاف کسی قسم کا فیصلہ کر سکے۔اگر فیصلہ کر بھی دے تو قضا کا قانون فیصلہ کے اجراء کے لیے بے بس ہو جاتا ہے۔اور قاضی کو مدعی کے دل کو تشفی دینے کے لیے یہ کہنا پڑتا ہے کہ صاحبزادگان کی مالی حالت بہت خراب ہے۔اگر آپ پسند کریں تو یہ فیصلہ غیر معین عرصہ کے لیے التوا میں رکھ دیا جائے۔اگر مدعی زیادہ اصرار کرے تو قاضی صاحب فیصلہ صادر فرما دیتے ہیں کہ مدعا علیہ ''صاحبزادہ'' کی مالی حالت دگرگوں ہے اس وجہ سے وہ ایک روپیہ ماہوار مدعی کو دیں گے، خواہ مدعی نے ہزاروں روپیہ لینے ہوں۔

## سمن جاری کرنا زیر آرڈر نمبر 62

ریاست ربوہ کے ناظم قضاء سمن جاری کرنے کا مجاز ہے اور جو سمن جاری کیے جاتے ہیں اور غیر حاضری کی صورت میں زیر آرڈر نمبر 62 یک طرفہ سماعت کی جاسکتی ہے۔حسب ذیل سمن جاری کردہ ملاحظہ ہو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وعلی عبدہ المسیح الموعود نحمدہ نصلی علی رسولہ الکریم

از دفتر ناظم دارالقضاء سلسلہ عالیہ احمدیہ

مکرمی اسلام وعلیکم ورحمت اللہ وبرکاتہ،

نقل عرضی دعویٰ منجانب ......دعویٰ بابت ......آپ کو برائے جواب دہی بذریعہ رجسٹری رجسٹر ڈاک ارسال ہے۔آپ اس دعویٰ کا جواب دفتر ہذا میں ......تک ارسال کریں۔مقررہ تاریخ تک آپ کی طرف سے تحریری جواب وصول ہونا ضروری امر ہے اور 16-8-1949 بوقت دس بجے صبح ربوہ براستہ چنیوٹ ضلع جھنگ تشریف لاویں۔غیر حاضری کی صورت میں زیر آرڈر نمبر 62 یک طرفہ سماعت کی جاسکتی ہے۔

ناظم دارالقضاء

دستخط ناظم دارالقضاء سلسلہ عالیہ احمدیہ ربوہ 23.6.1949

محکمہ عدلیہ یک طرفہ اور ضابطہ کی کارروائیاں کرنے کا مجاز ہے۔ مثال ملاحظہ ہو:-

نوٹس بنام شیخ منظور احمد مدعی مستری بدرالدین معمار ساکن قادیان۔ بنام شیخ منظور احمد ولد شیخ محمد حسین مرحوم۔ دعویٰ اجراء ڈگری مبلغ 2 مقدمہ مندرجہ عنوان میں لوکل قضاء نے 33-8-4 کو آپ کے برخلاف یک طرفہ ڈگری 2 کی دی ہے۔ مدعی نے امور عامہ میں اجرائے ڈگری کی درخواست 33-8-14 کو دی.......لہذا آپ کو بذریعہ اخبار نوٹس دیا جاتا ہے کہ مندرجہ بالا 33-12-24 تک دفتر امور عامہ میں جمع کرا دیں تو بہتر ورنہ آپ کے خلاف ضابطہ کی کارروائی عمل میں لائی جائے گی۔

(19 دسمبر 1933ء روزنامہ الفضل)

اب مزید سمن کے بارہ میں سنئے:

ملک عبدالحمید صاحب ولد غلام حسین صاحب محلہ دارالرحمت قادیان کے خلاف چند مقدمات برائے ڈگری دائر ہیں۔ کئی دفعہ ان کے نام علیحدہ علیحدہ مقدمات میں سمن جاری کیے گئے ہیں۔ مگر وہ تعمیل سے پہلو تہی کرتے ہیں۔ چنانچہ 1933-12-1 کو ایک سمن اگلے روز کی حاضری کے لیے جاری کیا گیا۔ اس پر ملک عبدالحمید نے عذر کیا کہ میں 15 یوم کے لیے باہر جا رہا ہوں، لہذا مجبور ہوں۔ اس پر اسی وقت ان کو اطلاع بھیجی گئی کہ آپ کو اس سمن کی اطلاع یابی کے بعد باہر جانے کی اجازت نہیں بلکہ اس سمن کی تعمیل واجب ہے۔ اگر واقعی آپ کو کوئی اتنا اشد ضروری کام ہے جو رک نہیں سکتا تو آپ کو لازم ہے کہ درخواست پیش کر کے عدم حاضری کی اجازت حاصل کریں۔.......لہذا ان کو بذریعہ اخبار اطلاع دی جاتی ہے کہ اگر وہ اس اعلان کی تاریخ سے دس روز کے اندر اندر دفتر امور عامہ میں حاضر نہ ہوئے تو سخت نوٹس لیا جائے گا۔ (ناظر امور عامہ)

(9 دسمبر 1933ء روزنامہ الفضل)

## خلیفہ ربوہ کی فوجی تنظیم

خلیفہ صاحب نے اپنی ریاست کے دفاع کے کام کو تکمیل دینے کے لیے فوجی نظام کو بھی نظر انداز نہیں کیا۔ ایک جھوٹی رؤیا کا سہارا لے کر جماعت کو یہ حکم دیا کہ ٹیری ٹوریل فورس (Territorial Force) میں احمدیوں کو بھرتی ہونا چاہیے اور مجھے اللہ تعالیٰ نے یہ بتایا ہے کہ یہ کام "فوجی نظام" آئندہ جماعت کے لیے بہت برکتوں کا موجب ہوگا۔

(16 اکتوبر 1939ء روزنامہ الفضل)

جماعت کے نوجوان طبقہ کو بار بار یہ تحریک کی جاتی ہے۔

"احمدی نوجوانوں کو چاہیے کہ ان میں سے جو بھی شہری ٹیری ٹوریل فورس میں شامل ہو سکتے ہیں، شامل ہو کر فوجی تربیت حاصل کریں۔"

(8 مارچ 1939ء روزنامہ الفضل)

اس کے بعد اپنی مستقل فوجی تنظیم ضروری قرار دی گئی۔ "جیسا کہ پہلے ہی اعلان کیا جا چکا ہے، یکم ستمبر 1932ء سے قادیان میں فوجی سکھلائی کے لیے ایک کلاس کھولی جائے گی، جس میں بیرونی جماعتوں کے

ظفراللہ کے بارے میں ذیل میں کیا جاتا ہے۔

(1) سابق وزیراعظم پاکستان خواجہ ناظم الدین کے بقول ظفراللہ قادیانی کو تبلیغ مرزائیت کا بہت شوق ہے اور وہ اپنے عہدے اور ملکی معاملات کا خیال کیے بغیر ہر جگہ ہر موقع اور ہر حالت میں تبلیغ مرزائیت کا فریضہ ادا کرتا رہتا ہے۔

(2) ظفراللہ خان قادیانی نوکریوں، عہدوں، سفارشوں، رشوتوں، بیرون ملک بھجوانے کے لالچ دے کر یا یہ سب کچھ فرداً فرداً فراہم کر کے لوگوں کو احمدی بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور اپنے عہدے اور وقت کے تقاضوں کی ذرا بھی پرواہ نہیں کرتے۔

(3) پنجاب گورنمنٹ کے ہوم سیکرٹری غیاث الدین صاحب فرماتے ہیں کہ چوہدری ظفراللہ خان باوجود روکنے کے ربوہ کی مرزائیوں کی کانفرنسوں میں شریک ہوکر مسلمانوں کے مطالبات کے بلند کرنے اور ان کی اشتعال انگیزی کے اظہار کا ذریعہ بنتے رہے ہیں۔

(4) غیاث الدین یہ بھی کہتے ہیں کہ حکومت پنجاب کو علم تھا کہ صوبہ پنجاب کے عوام ظفراللہ خان کی سرگرمیوں کے مخالف ہیں۔ اخبارات اور پبلک پلیٹ فارم سے اکثر یہ آواز اٹھتی رہی لیکن نہ حکومت نے پروا کی اور نہ ظفراللہ نے عوام کی ناراضگی کو پرکاہ کے برابر اہمیت دی۔

(5) سب وزرا اور حکام مانتے ہیں کہ چوہدری ظفراللہ خان نے وزیراعظم کے منع کرنے کے باوجود کراچی جہانگیر پارک میں مئی 1952ء میں مرزائیوں کے جلسہ میں تقریر کی تھی۔ جس میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف ناپاک خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا تھا کہ (نعوذ باللہ) اسلام ایک مردہ مذہب ہے اور احمدیت ایک زندہ مذہب ہے۔

(6) پنجاب گورنمنٹ کے ہوم سیکرٹری غیاث الدین فرماتے ہیں کہ ظفراللہ کی جہانگیر پارک کراچی میں نہ صرف تقریر کے دوران جلسہ گاہ میں ہنگامہ ہوا بلکہ اس تقریر کے بعد میں بہت خطرناک نتائج نکلے۔ عوام ظفراللہ خاں کے خلاف بری طرح بھڑ گئے۔

(7) خواجہ ناظم الدین کہتے ہیں کہ کراچی میں تمام فرقوں کے کنونشن کا انعقاد براہ راست چوہدری ظفراللہ قادیانی کی تقریر (جہانگیر پارک کراچی) کا نتیجہ تھا۔

(8) میاں انور علی آئی جی پنجاب کہتے ہیں کہ کراچی میں جہانگیر پارک والا جلسہ جس میں ظفراللہ خاں قادیانی نے قصداً اور ضداً تقریر کی تھی، 1953ء کی بے اطمینانی اور اس کے نتائج کا ایک بڑا سبب تھا، اور ظفراللہ کی موقوفی کے مطالبہ کی بنیاد بھی تھا۔

(9) سردار عبدالرب نشتر مرکزی وزیر فرماتے ہیں کہ ہم نے (بلکہ وزیراعظم پاکستان خواجہ ناظم الدین نے بھی) چوہدری صاحب کو اس جلسہ میں (شمولیت اور) تقریر کرنے سے روکا مگر وہ اس سے بالکل باز نہ آئے۔ اور وہ کچھ ہو کے رہا جو شائد ظفراللہ خاں کے ہماری بات مان جانے کی صورت میں نہ ہوسکتا۔

تحریکِ ختم نبوت 1953ء کے عدالتی ٹربیونل کے سربراہ جسٹس منیر اپنی رپورٹ میں لکھتے ہیں:

''مطالبہ کے محرکات قادیانیوں کے مختلف عقائد اور مسلمانوں کے خلاف ان کی جارحانہ کارروائیاں تھیں۔ برطانوی سایہ میں ان کو کھلی چھٹی تھی۔ لیکن قادیانیوں نے تقسیم کے بعد بدلے ہوئے حالات میں بھی اپنی حماقتوں سے مسلمانوں کے خلاف ریشہ دوانیاں جاری رکھیں، عامۃ المسلمین سے چھیڑ، ٹھیٹھ مسلم علاقوں میں مرزائی مبلغین کا جانا اور سرکاری شعبوں میں جو قادیانی افسروں کے ماتحت تھے، اُن میں قادیانیت پھیلانے کی مہم تیز تر کردی۔ برملا مرزا غلام قادیانی کے نہ ماننے والوں کو دشمن اور مجرم جیسے القابات سے مخاطب کرنے لگے۔ قادیانی افسران کھلے عام تبلیغی جلسوں کی صدارت اور شرکت کرکے قادیانیت کا پروپیگنڈا کرتے۔ مرزا بشیر الدین قادیانی خلیفہ کی وہ تقریر جو اس نے کوئٹہ میں کی تھی، شرانگیز اور ناعاقبت اندیشانہ تھی۔ قادیانیت کے خلاف ملک بھر میں جو ہمہ گیر تحریک اٹھی، اس کے عوامل میں قادیانیوں کے مخالف اور اشتعال انگیز طرز عمل کا بڑا دخل تھا۔''

(تحقیقاتی رپورٹ ص 61-261)

# انسانوں کی سمگلنگ کا قادیانی دھندا

پاکستان، ہندوستان سمیت جنوبی ایشیا کے ممالک سے انسانوں کی یورپ اور امریکہ سمگلنگ کا سلسلہ گزشتہ کئی برسوں سے جاری ہے، مگر حالیہ برسوں میں پاکستان کی مخدوش معاشی اور سیاسی صورتحال کے پیش نظر بے روزگاری نے ایک وبا کی صورت اختیار کر لی ہے۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگ امن و امان کی صورتحال کو جواز بنا کر اور بے روزگار، تلاش معاش میں امریکہ اور یورپ جانے کے لیے ہر جائز اور ناجائز طریقہ استعمال کر رہے ہیں۔ گزشتہ چند سالوں میں کینیڈا کی امیگریشن حاصل کرنے والوں کی تعداد میں خاطر خواہ اضافہ ہوا ہے، یہ تعداد 70 اور 80 کی دہائی میں تلاش معاش میں سعودی عرب اور خلیجی ریاستوں میں جانے والوں سے کہیں زیادہ ہے۔ کینیڈا، برطانیہ، جرمنی یا یورپ کے کسی بھی ملک میں جانے والے کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ کسی بھی صورت میں امریکہ پہنچ جائے۔

کمپیوٹر ٹیکنالوجی کے دور میں اب غیر قانونی راستوں سے مغربی ممالک جانے والے یا تو اپنے سفر کے آغاز میں ہی پکڑے جاتے ہیں یا پھر منزل پر پہنچ کر حکام کی گرفت میں آ جاتے ہیں اور اگر دونوں جگہوں سے بحفاظت بچ نکلیں تو سرحدی محافظوں کی گولیوں کا نشانہ بن جاتے ہیں لیکن تمام خطرات کے باوجود غیر قانونی راستوں سے امریکہ اور یورپ جانے والوں کی تعداد میں کوئی کمی نہیں آئی۔

پاکستان سے انسانوں کی سمگلنگ کے لیے ایجنٹ نت نئے طریقے متعارف کرواتے ہیں۔ یہ ایجنٹ ان دنوں امریکہ، برطانیہ، کینیڈا اور دیگر یورپی ممالک میں بھجوانے کی لیے خلیجی ممالک، ترکی اور ایران کے علاوہ کینیڈین امیگریشن کے لینڈنگ پیپر، برطانوی اور امریکی پاسپورٹوں کے علاوہ چہروں کی مماثلت کے طریقہ اختیار کر رہے ہیں، یہ تمام غیر قانونی کام مافیا طرز کا یہ گروپ ملک کے مختلف شہروں میں اپنے ایجنٹوں کے ذریعے انجام دیتا ہے۔ یہ ایجنٹ بیرون ملک جانے کے خواہش مندوں سے اس کام کے عوض فی کس 15 سے 20 لاکھ روپے وصول کرتے ہیں۔ بیرون ملک جانے کے خواہش مندوں میں ایجنٹ کی توجہ کا خاص مرکز افغانی، قادیانی اور میمن ہوتے ہیں جو دیگر افراد کی نسبت زیادہ رقم بطور معاوضہ ادا کرتے ہیں۔ انسانوں کی غیر قانونی سمگلنگ کے اس نئے طریقہ کار کا انکشاف اس وقت ہوا جب لاہور، گجرات اور راولپنڈی سے تعلق رکھنے والے متعدد افراد پے در پے کراچی ایئر پورٹ پر امیگریشن حکام کے ہاتھوں گرفتار ہوئے۔ گرفتار ہونے والے بیشتر افراد بہتر زندگی گزارنے کے خواہش مند نوجوان تھے جو امریکہ پہنچنے کی خواہش میں لاکھوں روپے کا قرضہ لے کر اور اپنی جائیداد فروخت کر کے جلد از جلد وہاں پہنچنا چاہتے تھے۔ ان افراد سے تفتیش کے دوران جہاں ایف آئی اے اور محکمہ

پاسپورٹ کے اعلیٰ افسران کے اس مذموم کاروبار میں ملوث ہونے کے شواہد سامنے آئے، وہیں لاہور میں واقع ڈریم لینڈ ٹریول ایجنسی کے مالک ملک بشیر قادیانی کا نام بھی ابھر کر سامنے آیا۔ لاہور سے تعلق رکھنے والے ملک بشیر الدین قادیانی اور اس کا بیٹا کاشف قادیانی اس غیر قانونی کام میں نہایت سرگرم ہیں۔ ایف آئی اے امیگریشن حکام نے ملک بشیر قادیانی کے خلاف جعل سازی کے کئی مقدمات درج کر رکھے ہیں مگر اس کے باوجود یہ شخص محکمہ پاسپورٹ اور وزارت داخلہ کے ایک سابق جوائنٹ ڈائریکٹر کی سرپرستی کی وجہ سے نہ صرف گرفتاری سے محفوظ ہے بلکہ ان دنوں کینیڈین امیگریشن کے کاغذات (لینڈنگ پیپر) برطانیہ اور امریکہ کے پاسپورٹوں اور پاکستانی پاسپورٹ پر پی سی (فوٹو چینج) کے بجائے ایم سی (مین چینج) کے ذریعے انسانوں کی سمگلنگ کے کام میں مصروف ہے۔ اس شخص کے متعلق امریکی، فرانسیسی، برطانوی اور یورپی ممالک کے سفارت خانوں کے پاس ان ممالک میں انسانوں کی غیر قانونی سمگلنگ کے ٹھوس شواہد موجود ہیں۔ ان ممالک نے یہ تمام معلومات ایف آئی اے امیگریشن حکام کو فراہم کر دی ہیں مگر ملک بشیر کے خلاف کارروائی سے گریز کیا جا رہا ہے۔ ذرائع کا کہنا ہے کہ ملک بشیر ایک سابق وزیر داخلہ کے بھی دست راست تھے اسی وجہ سے ان کے دور میں بھی ملک بشیر کے خلاف ایف آئی اے کارروائی سے گریز کیا کرتی تھی۔ ملک بشیر اور اس کے شراکت دار جاوید یوسف ہمدانی عرف جاوید مائیکل کو امریکی حکام کی نشاندہی پر ایف آئی اے کے ایک ڈپٹی ڈائریکٹر نے تھامس کلک کے ٹریول چیک چوری کرنے کے الزام میں گرفتار کیا تھا مگر جعل ساز گروپ کی قوت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ مذکورہ افسر کا ایف آئی اے سے تبادلہ ہو گیا اور جاوید یوسف ہمدانی ضمانت پر جیل سے رہا ہو کر لاہور چلا گیا اور پھر انسانوں کی سمگلنگ کے دھندے میں ملوث ہو گیا۔ اس گروپ کی پہنچ کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ یہ لوگ کینیڈین لینڈنگ پیپر کے لیے خالی پاسپورٹ ملک میں اور بیرون ملک سفارتخانوں سے بھی چوری کروا لیتے ہیں۔

غیر قانونی طور پر امریکہ پہنچانے کے لیے ملک بشیر کا گروپ کینیڈین امیگریشن کے لینڈنگ پیپر کا استعمال سب سے زیادہ کر رہا ہے جس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ امیگریشن کے ان کاغذات پر سفر کرنے والے کی تصویر نہیں لگتی۔ ملک بشیر گروپ قانونی طریقے سے کینیڈا جانے والوں سے زیادہ سے زیادہ تعداد میں یہ لینڈنگ پیپر دو سے ڈھائی لاکھ روپے میں خرید لیتا ہے جب یہ امیگریشن کے کاغذات یہاں واپس آ جاتے ہیں تو یہ جعل ساز ایجنٹ پاسپورٹ آفس کی ملی بھگت سے دوبارہ اسی نام کا پاسپورٹ ایک دوسری تصویر کے ساتھ جاری کروا لیتے ہیں۔ مذکورہ پاسپورٹ جاری کرنے والا آفیسر اپنی بچت کے لیے ایجنٹ کو بھاری معاوضہ کے عوض مسروقہ پاسپورٹ جاری کر دیتا ہے۔ یہی گروپ امریکی پاسپورٹ پر تصویر تبدیل کر کے بھی سادہ لوح افراد کو امریکہ اور یورپی ممالک بھجواتا ہے مگر جب یہ لوگ ان ممالک کے امیگریشن حکام کے سامنے امریکی پاسپورٹ رکھنے کے باوجود انگریزی بولنے سے قاصر ہوتے ہیں تو یہ راز بھی افشا ہو جاتا ہے کہ یہ شخص پاسپورٹ ایجنٹ سے خرید کر یہاں تک آیا ہے۔ ایک تیسرا طریقہ ایم سی (مین چینج) ہے۔ جس میں ایجنٹ امریکی ویزے والے سے دس بارہ پاسپورٹ خرید لیتا ہے جن میں

زیادہ تر چوری کے پاسپورٹ ہوتے ہیں اور پھر ملتے جلتے چہرے والے شخص کو یہ پاسپورٹ فروخت کر کے بیوٹی پارلر میں مذکورہ شخص اور امریکی ویزے پر چھپی ہوئی تصویر میں مماثلت میک اپ کے ذریعے پیدا کی جاتی ہے اس طرح پاسپورٹ اور ویزا حاصل ہوتا ہے یوں شک کا امکان نہایت کم ہو جاتا ہے۔ ایجنٹ چہرے کی مماثلت کے لیے بیوٹی پارلر کے مالکان کو فی کس میچنگ میک اپ کے پانچ سے دس ہزار روپے ادا کرتے ہیں۔ عموماً یہ ایجنٹ ڈیفنس سوسائٹی، کلفٹن اور طارق روڈ پر ایک مشہور و معروف بیوٹی پارلر سے ویزے پر آویزاں تصویر میں مماثلت کا کام کرواتے ہیں۔ اس کام میں لاہور کی ٹریول لائن انٹرنیشنل ایجنسی جس کا مالک ڈاکٹر ''ایم'' کے نام سے معروف ہے، نہایت ماہر تصور کیا جاتا ہے جبکہ کراچی میں شگفتہ آنٹی، مسز جمال، آفاق علی، یوسف افغانی، نعمان محمود، طارق مجید، غلام مصطفیٰ، مسز نسرین بٹ، عبدالروف، حسن عادل اور وزیر حسن جعفری بھی نہایت سرگرم ہیں۔ چوہدری الیاس اور یوسف افغانی بھاری معاوضوں کے عوض متعدد جرائم پیشہ افراد کو بھی غیر قانونی طریقے سے بیرون ملک بھجوا چکے ہیں۔

انتہائی معتبر ذرائع کا کہنا ہے کہ شگفتہ آنٹی، مسز عاصم اور مسز بٹ کراچی میں کئی بیوٹی پارلروں کے مالکان سے ایم سی (مین چینج) کے لیے رابطے رکھتی ہیں۔ یہ گروپ چہرے کی مماثلت پیدا کرنے کے لیے مطلوبہ شخص کے چہرے پر روئی چپکا کر مختلف رخسار ابھارتے ہیں جبکہ مختلف کاسمیٹک استعمال کر کے جلد کی رنگت بھی تبدیل کر دیتے ہیں۔ چوہدری الیاس گروپ نے حال ہی میں گلستان جوہر میں بھی اسی کام کے لیے بیوٹی پارلر بنایا ہے۔ ذرائع کا کہنا ہے کہ انسانوں کی سمگلنگ کرنے والے کراچی اور لاہور کے گروپوں نے ایک مرتبہ پھر امریکی گرین کارڈ تیار کرنے والی مشین اور اس کی لیمی نیشن لانے کی منصوبہ بندی شروع کر دی ہے۔ اس کام میں ملک بشیر، چوہدری الیاس، ڈاکٹر مالک اور مسز بٹ پیش پیش ہیں۔ غیر قانونی طریقوں سے بیرون ملک بھجوانے والے ایجنٹوں اور ایف آئی اے کے علاوہ اور وزارت داخلہ کے دو اعلیٰ افسران کے ان سے قریبی رابطے ہیں۔ جعل ساز ایجنٹ بااثر سرکاری افسران کو بطور نذرانہ بھاری رقوم بھی بطور رشوت دیتے ہیں۔

امریکن قونصلیٹ نے کراچی کے حالات خراب ہونے اور سفارتکاروں کی ہلاکت کے بعد امریکی ویزے جاری کرنے کا تمام کام اسلام آباد میں امریکی سفارتخانے کو منتقل کر دیا تھا۔ اور پھر کچھ عرصہ بعد ایک کوریئر سروس ''جیریز انٹرنیشنل'' کو پاسپورٹ وصول کر کے تمام بڑے شہروں سے اسلام آباد بھجوانے کا فریضہ سونپا۔ ''جیریز'' سے قبل یہ کام ''ٹی سی ایس'' کے سپرد تھا مگر روشن اور دلشاد آنٹی نامی خاتون نے مذکورہ کوریئر سروس کے سٹاف سے مل کر امریکی ویزے والے پاسپورٹ چوری کروا لیے جو بعد میں ایجنٹوں کی معرفت فروخت ہوئے اور پکڑے گئے۔ اس واقعہ کے بعد امریکی قونصلیٹ نے ''ٹی سی ایس'' سے کنٹریکٹ ختم کر کے یہ کام ''جیریز انٹرنیشنل'' کے سپرد کر دیا۔ انتہائی معتبر ذرائع کے مطابق بعض ایجنٹوں اور ایک لسانی تنظیم کے کارکنوں نے ''جیریز انٹرنیشنل'' سے امریکی ویزے لگے کچھ پاسپورٹ سٹاف کی مدد سے چوری کروا لیے۔ اس بات کا انکشاف اس وقت ہوا جب ''جیریز'' میں

ویزے کے لیے پاسپورٹ جمع کروانے والی ایک خاتون کو ایک ٹیلی فون کال موصول ہوئی۔فون کرنے والے نے خاتون کو بتایا کہ ان کا پاسپورٹ اس کے پاس ہے، اگر وہ تین لاکھ روپے ادا کر دیں تو انہیں ان کا امریکی ویزا لگا ہوا پاسپورٹ واپس مل سکتا ہے۔ ٹیلی فون کال کرنے والے نے تصدیق کے لیے ویزا لگے صفحہ کی فوٹو کاپی بھی انہیں ارسال کی۔فون کرنے والے نے اپنا نام محمد عظیم بتایا، تاہم ایک درمیانی رابطے کے ذریعے خاتون کے گھر والوں نے دو لاکھ روپے ادا کر کے پاسپورٹ حاصل کر لیا اور وہ خاتون امریکہ روانہ ہو گئیں۔

اصل برطانوی پاسپورٹ پر سفر کرنے والے جعلی افراد کا معاملہ بھی اس وقت منظر عام آیا جب کراچی ائیر پورٹ پر امیگریشن حکام نے ایک برطانوی شہری نادر علی، ان کی اہلیہ نشاط فاطمہ اور بیٹے ذوالفقار علی کے ساتھ سفر کرنے والے مسعود الزماں کو 4 مارچ 2001ء کو پی آئی اے کی پرواز 787 پر سفر کرتے ہوئے پکڑ لیا۔حکام نے برطانوی شہری نادر علی اور ان کے اہل خانہ کو بھی روک لیا کیونکہ مسعود الزماں کا پاسپورٹ نادر علی کے قبضہ میں تھا اور وہ ان کا پاسپورٹ اپنے پاس رکھنے کا معقول جواز پیش نہ کر سکے۔امیگریشن حکام کے رکوانے پر نادر علی نے شور شرابہ شروع کر دیا۔انہوں نے اپنے آپ کو وہاں کا سفارتکار ظاہر کیا تاہم نادر علی ان کی اہلیہ اور ان کے بیٹے کے پاسپورٹ کی برطانوی ہائی کمیشن نے اصل ہونے کی تصدیق کر دی مگر ان کے ساتھ سفر کرنے والے مسعود الزماں جس کا اصل نام محمد فاروق تھا کسی مسعود الزماں کے پاسپورٹ پر اپنی تصویر چسپاں کروا کے برطانوی شہری کی حیثیت سے سفر کر رہا تھا۔ابتدائی تحقیقات کے دوران انکشاف ہوا کہ ملک بشیر گروپ اور لاہور میں کام کرنے والے دیگر گروپ کسی بھی برطانوی شہری کے پاسپورٹ کے گم ہونے کی رپورٹ کروا کے لندن میں وکیل کی معرفت 75 پونڈ فیس دے کر اصل آدمی کی تصویر کی جگہ مطلوبہ شخص کی تصویر چسپاں کروا لیتے ہیں یوں یہ پاسپورٹ اصل ہوتا ہے مگر تصویر جعلی ہوتی ہے۔گزشتہ دنوں ایسے کئی کیس ایف آئی اے امیگریشن حکام کے پاس آئے۔ایک اور شخص رفیق عثمان برٹش پاسپورٹ نمبر 031-983828 کو پکڑا گیا تو معلوم ہوا کہ اس کا اصل نام محمد طاہر ہے۔اسی طرح محمد لطیف اعظم برٹش پاسپورٹ نمبر 035013730 کے بارے میں معلوم ہوا کہ اس مسافر کا اصل نام سرفراز ہے جو ایجنٹ کے ذریعے آٹھ سے دس لاکھ روپے دے کر اصل برطانوی پاسپورٹ پر اپنی تصویر لگوا کر سفر کر رہا تھا مگر برطانوی پاسپورٹ رکھنے کے باوجود انگریزی سے نابلد ہونے کی وجہ سے ڈی پورٹ کر دیا گیا۔

غیر قانونی طریقوں سے امریکہ، برطانیہ اور یورپ بھیجنے والے ایجنٹ مندرجہ بالا طریقہ کار کے علاوہ پاکستان سے ایران، خلیجی ممالک اور پھر ترکی کے ذریعے یورپ بھیجنے کا کام بھی کرتے ہیں اس کے لیے سفر کے معروف ذرائع کے ساتھ لانچوں کا استعمال بھی کیا جاتا ہے۔اس کام میں متعدد افراد اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھے کیونکہ غیر قانونی طور پر ترکی پہنچنے والوں کی اگلی منزل یورپ ہوتی ہے جب یہ افراد ترکی سرحد عبور کرنے کی کوشش کرتے ہیں تو سرحدی محافظوں کی گولیوں کا نشانہ بن جاتے ہیں اور جو لوگ پانی کے جہازوں کے خفیہ خانوں میں سفر کرنے کی کوشش کرتے ہیں وہ دم گھٹ کر ہلاک ہو جاتے ہیں۔

مغربی اور یورپی ممالک کے سفارتخانوں کی غیر قانونی طور پر ان کے ممالک سمگل کیے جانے والے افراد کی روک تھام کے لیے بھر پور دلچسپی کی وجہ سے ایجنٹوں نے پاکستان سے براستہ بلوچستان، ایران اور ترکی کا روٹ استعمال کرنا شروع کر دیا ہے جس کی تصدیق ایف آئی اے امیگریشن کے ایک آفیسر کا وہ خط ہے جو انہوں نے ڈائریکٹر ایف آئی اے کراچی کو تحریر کیا ہے۔ مذکورہ خط میں نشاندہی کی گئی ہے کہ پاک ایران سرحد پر چلنے والے ٹرک 500 سے 1000 روپے فی کس کے حساب سے غیر قانونی طور پر ایران کی سرحد پار کرواتے ہیں اس کام میں ایف آئی اے بلوچستان، فرنٹیئر کانسٹیبلری اور سرحد پر کام کرنے والی مختلف ایجنسیاں انسانوں کی سمگلنگ کی عوض رشوت وصول کرتی ہیں۔ مذکورہ رپورٹ میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ تافتان اور مند کی چیک پوسٹ پر سرحد پار کروانے کے ریٹ سب سے زیادہ ہیں۔ ایک خط کے مطابق انقرہ ترکی میں پاکستانی سفارتخانہ کے مطابق اس راستے سے آنے والے 95 فیصد غیر قانونی تارکین وطن کا تعلق پاکستان سے ہوتا ہے مگر ان میں سے کئی سرحدی محافظوں کی گولیوں کا نشانہ بن چکے ہیں۔ اس خط کے مطابق کراچی میں موجود امیگریشن حکام کوئٹہ میں اسسٹنٹ ڈائریکٹر امیگریشن کو متعدد خط تحریر کر چکے ہیں مگر ان کی جانب سے اس کا کوئی مثبت جواب موصول نہیں ہوا اور نہ انسانوں کی غیر قانونی سمگلنگ کا کاروبار روکا جا سکا۔

انسانوں کی غیر قانونی سمگلنگ اور جعل ساز ایجنٹوں کی ایف آئی اے اور محکمہ داخلہ کے اعلیٰ حکام کی جانب سے سرپرستی کی تصدیق ایف آئی اے امیگریشن راولپنڈی کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر سجاد مصطفیٰ باجوہ کا وہ خط ہے جس میں انہوں نے ڈائریکٹر ایف آئی اے راولپنڈی کو وزارت داخلہ کے ایک ڈپٹی سیکرٹری محمد علی آفریدی کے انسانوں کی سمگلنگ میں ملوث ایجنٹوں کی سرپرستی کرنے سمیت ان کی غیر قانونی سرگرمیوں کی بابت آگاہ کیا ہے مگر وزارت داخلہ نے اس پر کوئی توجہ نہیں دی۔ اسی طرح ایف آئی اے کے بعض افسران کا کہنا ہے کہ انہوں نے ایف آئی اے محکمہ پاسپورٹ کے کئی افسران جو انسانوں کی سمگلنگ سمیت کئی غیر قانونی کاموں میں ملوث ہیں رپورٹیں چیف ایگزیکٹو سیکرٹریٹ کو ارسال کیں مگر نامعلوم وجوہات کی بناء پر بعض عناصر نہ ان رپورٹس پر کارروائی کرتے ہیں اور نہ انہیں چیف ایگزیکٹو کے سامنے پیش کرتے ہیں۔

امریکہ، برطانیہ، فرانس، کینیڈا اور جرمنی سمیت تمام یورپی ممالک خواہ اس مذموم کام کو روکنے کی کتنی کوشش کر لیں۔ لیکن انسانوں کی سمگلنگ کا سلسلہ رکے گا نہیں جوں جوں ملک میں بے روزگاری بڑھے گی ان ممالک میں روزگار کے لیے قانونی اور غیر قانونی طریقوں سے جانے کا رجحان بھی بڑھے گا۔ پاکستان سے ایران، عراق، ترکی اور پھر بوسنیا کے ذریعے وسطی یورپ پہنچنے والوں کی تعداد میں دن بہ دن اضافہ ہو رہا ہے کیونکہ بوسنیا سے یورپ کے دیگر ممالک جانے کے لیے 400 سے زائد راستے ہیں۔ ایک محتاط اندازے کے مطابق مختلف غیر قانونی طریقوں سے ہر سال 10 ہزار افراد بیرون ملک سمگل کر دیئے جاتے ہیں۔

(روزنامہ انصاف لاہور 24 مئی 2001ء)

# قادیانیوں کی بحیثیت غیر مسلم الیکشن میں شرکت

پاکستان میں مقامی حکومتوں کے انتخابات کے موقع پر قادیانی جماعت کی مرکزی ہائی کمان نے یکدم پینترا بدلتے ہوئے 1974ء کی قومی اسمبلی میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے والے امت مسلمہ کے متفقہ فیصلے کو بالآخر قبول کرلیا اور اس سے قبل وہ ایسے مواقع پر ہمیشہ اس متفقہ فیصلے کو تسلیم نہ کرتے ہوئے اپنی ہٹ دھرمی کا مظاہرہ کر کے الیکشن وغیرہ سے لاتعلقی کا واضح اعلان کر دیتے تھے اور اگر کوئی قادیانی ان کی مخصوص نشست پر الیکشن لڑنے کا اعلان کرتا تو قادیانی جماعت بظاہر اس سے بھی لاتعلقی کا اظہار کر دیتی۔ قادیانیوں کی یہ منافقت اور دورنگی چال اسلامیان پاکستان اور خود قادیانیوں کے لیے بہت سارے مسائل پیدا کرنے کا سبب بنتی۔ اب 27 سال کے طویل تجربہ کے بعد شاید یہ بات ان کی سمجھ میں آگئی ہے کہ 1974ء میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے والے امت مسلمہ کے متفقہ فیصلے کو ختم کرانا ان کے بس سے باہر ہے، لہذا اس فیصلے کو قبول کر کے ہی کچھ حاصل کیا جائے۔ چنانچہ حالیہ الیکشن کے موقع پر چناب نگر شہر کی نشستوں پر قادیانیوں نے بروقت کاغذات جمع نہیں کرائے، جس کے نتیجہ میں عیسائی بلا مقابلہ کامیاب ہوگئے۔ بعد میں عیسائیوں کی بلا مقابلہ کامیابی کے خلاف قادیانیوں نے رٹ دائر کردی، رٹ منظور ہوگئی، جس کے نتیجہ میں 31 مئی کو چناب نگر کی دونوں یونین کونسلوں کا الیکشن روک دیا گیا، اس طرح رٹ دائر کر کے قادیانیوں نے اپنے آپ کو غیر مسلم تسلیم کرنے کا واضح اعلان کر دیا ہے۔ اس مسئلہ پر قادیانیوں کے سیاسی، سماجی حلقوں میں اختلافات شروع ہوگئے ہیں۔

اخباری اطلاعات کے مطابق 1998ء کی قومی مردم شماری کی رو سے چناب نگر شہر کی اکثریتی آبادی قادیانیوں پر مشتمل ہے۔ حکومت پنجاب کے سیکریٹری لوکل گورنمنٹ رول اینڈ ڈویلپمنٹ نے کاغذات نامزدگی جمع کروانے کے دوران ایک خصوصی نوٹیفکیشن کے ذریعے شہر میں بنائی جانے والی دو یونین کونسلوں "41" اور "42" میں آبادی کی بنیاد پر قادیانیوں کو علی الترتیب سات اور چھ کونسلرز کی نشستیں الاٹ کر دیں، وقت کی تنگی اور نوٹیفکیشن تاخیر سے جاری ہونے کی وجہ سے قادیانی جماعت اپنے امیدواروں کے کاغذات بروقت داخل نہ کرواسکے لہذا جماعت کے سرکردہ مرکزی رہنما محمد قاسم کی نگرانی میں سیاسی سیل تشکیل دیا گیا، جس کا انچارج ملک عبدالباسط کو مقرر کیا گیا۔ نگران اعلی کی ہدایات پر انچارج سیاسی سیل نے سرکردہ قادیانی رہنما مسعود احمد خان ایڈووکیٹ کی طرف سے مبشر لطیف ایڈووکیٹ کی وساطت سے مذکورہ نوٹیفکیشن تاخیر سے جاری ہونے اور ریٹرننگ آفیسر چنیوٹ کے قادیانی

مذکورہ سیٹوں پر عیسائیوں کو بلا مقابلہ کامیاب قرار دیئے جانے کے خلاف لاہور ہائیکورٹ میں رٹ دائر کردی، جس پر مسٹر جسٹس انوار الحق نے قادیانی مؤقف کو درست قرار دیتے ہوئے ریٹرننگ آفیسر چنیوٹ کے اقدام کو کالعدم قرار دے دیا، جس کی توثیق چیف الیکشن کمشنر پاکستان نے کردی ہے اور قادیانیوں کو حتمی انتخاب میں الیکشن میں شرکت کا موقع فراہم کردیا ہے۔ اسی طرح دونوں یونین کونسلوں میں مسلم جنرل کونسلرز کی سیٹوں پر بھی 31 مئی کو انتخاب روک دیا گیا ہے، چونکہ قادیانی آبادی اور ووٹروں کی کثرت تعداد کی بناء پر قواعد کے مطابق مسلم جنرل کونسلرز اور مزدور کسان مخصوص نشستوں کی تعداد بمع مخصوص خواتین کونسلرز کم کی جاچکی ہیں، جن پر اپنی اکثریت کی بناء پر قادیانی غیر مسلم کی حیثیت میں الیکشن میں شمولیت کریں گے، جن کے لیے قادیانی جماعت کے سیاسی سیل نے اپنے فدائین جن میں بابا نوردین، راجہ منصور احمد، شبیر باجوہ وغیرہ بتائے جاتے ہیں، کو ضمنی انتخابات میں کاغذات نامزدگی داخل کروانے کا گرین سگنل دے دیا ہے۔ قادیانی عوامی و سماجی حلقوں میں مرکزی ہائی کمان کے 27 سال بعد قومی اسمبلی کے متفقہ فیصلہ کو قبول کرتے ہوئے بحیثیت غیر مسلم الیکشن میں شرکت کرنے پر سخت اضطراب، غم و غصہ اور بے چینی پھیل گئی ہے۔ بازاروں، دکانوں، دفاتر، قہوہ، خانوں اور گھر گھر میں قادیانی ہائی کمان کا اقدام ہی زیر بحث بنا ہوا ہے۔ کثیر تعداد میں قادیانی بذریعہ فیکس سربراہ جماعت مرزا طاہر احمد قادیانی کو اپنا احتجاج بھجوا رہے ہیں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ اونٹ کس کروٹ بیٹھتا ہے، آیا قادیانی اس فیصلے پر قائم رہ کر اپنے حقوق کو حاصل کرتے ہیں یا اپنی سابقہ 27 سالہ روش برقرار رکھ کر کوئی سہ رنگی چال وضع کرنا چاہتے ہیں۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 29 جون تا 5 جولائی 2001ء)

# قادیانیت نوازی کی بدترین مثال

باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ قادیانی جماعت کی آمدن کو مذہبی اور خیراتی بنیادوں پر دفعہ 47(1) ڈی انکم ٹیکس آرڈی نینس 1979ء کے تحت ٹیکس سے مستثنیٰ قرار دیا گیا ہے۔ تفصیلات کے مطابق چنیوٹ میں جب 1982ء میں انکم ٹیکس سرکل چنیوٹ کا دفتر قائم ہوا، تو اس وقت کے آفیسر محمد افضل بھٹہ اور انسپکٹر عمر فاروق نے قادیانی جماعت کے خلاف آمدنی کا ٹیکس ادا نہ کرنے کی بنیاد پر کیس بنائے تھے۔ قادیانی جماعت کے دو اداروں تحریک جدید اور صدر انجمن احمدیہ نے انکم ٹیکس میں چھوٹ کی بنیاد پر کیس داخل کیے، جبکہ محکمہ نے اداروں کو 47(1) ڈی کے تحت مطلوبہ کوائف پورے نہ ہونے کی بنیاد پر مذہبی اور خیراتی ادارہ تسلیم نہ کرتے ہوئے ٹیکس لگا دیا۔

متعدد خامیوں کے باوجود قادیانی اپنی آمدن کا جماعت کو جو دس فیصد ادا کرتے ہیں، وراثت کے حصے کی وصیت کرتے ہیں، یا جو امانتیں رکھتے ہیں وہ آمدنی میں شامل نہیں ہیں، لیکن اس کے باوجود بھی محکمہ نے صرف دو اداروں کو ٹیکس کے قابل سمجھتے ہوئے ان پر ٹیکس لگایا، تو قادیانی جماعت نے کمشنر انکم ٹیکس کے پاس اپیل کر دی، جس کو اپیل کرنے کا بھی محکمہ انکم ٹیکس نے حق دے دیا، جس کے نتیجہ میں قادیانی جماعت کے اداروں کو مذہبی اور خیراتی ادارے قرار دیتے ہوئے انکم ٹیکس سے مستثنیٰ قرار دے دیا۔

جہاں تک قادیانیوں کے ان اداروں کو مذہبی قرار دینے کا تعلق ہے، تو اس سلسلہ میں عرض ہے کہ قادیانیت کی تاریخ اس بات کی نفی کرتی ہے کیونکہ قادیانیت کا مذہب سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔ بلاشبہ یہ ایک سیاسی تحریک ہے، جس نے دھوکہ دینے کے لیے مذہب کا لبادہ اوڑھ رکھا ہے۔ در حقیقت انگریز سامراج نے اس کی بنیاد ہی سیاست پر رکھی ہے۔ چنانچہ مذہب کی آڑ میں قادیانی جماعت کی سیاسی دکانداری پر بے لاگ تبصرہ کرتے ہوئے قادیانی، لاہوری گروپ کا ترجمان اخبار لکھتا ہے:

''سیاسی مسائل میں ان لوگوں (قادیانیوں) کا انہماک یہاں تک ترقی کر چکا ہے کہ اب قادیان میں بقول میاں (محمود) اگر کوئی بات چیت ہوتی ہے تو وہ سیاسی مسائل پر ہی ہوتی ہے۔ باہر سے خط و کتابت بھی سب کی سب مسائل سیاسیہ کے متعلق کی جاتی ہے۔ قادیان آنے والے لوگ بھی انہیں امسائل سیاسی میں ہی غور وفکر کرنے کے لیے آتے ہیں، اور میاں صاحب کے آگے زانوئے ادب تہہ کرتے ہیں، غرض جو کچھ ہوتا ہے محض سیاست ہی سیاست ہے۔''

(بحوالہ پیغام صلح جلد: 5 صفحہ 63 مورخہ 20 فروری 1918ء)

اس نام نہاد مذہبی ہونے کی دعویدار جماعت کو سیاست سے کس قدر دلچسپی ہے، اس کا اندازہ حسب ذیل تحریر سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے:

''پس جو لوگ کہتے ہیں کہ ہم میں سیاست نہیں، وہ نادان ہیں۔ وہ سیاست کو سمجھتے ہی نہیں اور اصل بات یہ ہے کہ ہماری سیاست گورنمنٹ کی سیاست سے بھی زیادہ ہے۔''

(روزنامہ الفضل قادیان 13 اگست 1926ء)

قادیانی جماعت ہمیشہ حکومت کے حصول کے سہانے خواب دیکھتی رہی اور اس سلسلہ میں وہ کس قدر حریص تھی، حوالہ ملاحظہ فرمائیں:

''اس وقت حکومت احمدیت کی ہوگی، آمدنی زیادہ ہوگی، مال و اموال کی کثرت ہوگی، جب تجارت اور حکومت ہمارے قبضہ میں ہوگی۔''

(روزنامہ الفضل قادیان 8 جون 1926ء)

1953ء میں قادیانی جماعت کی طرف سے حکومتی تمنا کا اظہار ان الفاظ میں کیا گیا: ''اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت قائم نہ ہو جائے تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دور نہیں ہو سکتے۔''

(روزنامہ الفضل قادیان 8 جولائی 1935ء)

قادیانی جماعت کے آنجہانی سربراہ مرزا محمود نے سیاسی کاموں میں حصہ لینے کا اعتراف کرتے ہوئے کہا:

''یہ ایک سیاسی بات تھی، مگر ہم نے اس وقت اس میں دخل دیا، پس سیاسی کاموں میں ہم پہلے بھی حصہ لیتے رہے ہیں۔'' (خطبہ جمعہ میاں محمود)۔

(اخبار الفضل قادیان مورخہ 5 فروری 1935ء)

قادیانی اقتدار ملنے کی نوید سناتے ہوئے قادیانی جماعت کے تیسرے سربراہ آنجہانی مرزا ناصر احمد نے کہا:

''پاکستان کا اقتدار اب ان کی جھولی میں آ کر گرنے ہی والا ہے، اور موجودہ حکومت بھی ان کی دست بستہ غلام ہے۔''

(بحوالہ ہفت روزہ لولاک فیصل آباد جلد: 10 شمارہ: 37 مورخہ 18 جنوری 1974ء)

قادیانی جماعت کے ایک ذمہ دار مبلغ ڈاکٹر محمد ابراہیم نے فیصل آباد میں ایک پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے یہ دعویٰ کیا:

''احمدیوں کی حکومت دس برس کے اندر اندر قائم ہو جائے گی۔''

(روزنامہ عوام فیصل آباد 27 مارچ 1974ء)

بھٹو دور اقتدار میں پاکستان ایئر فورس کا سربراہ ظفر چوہدری کٹر اور متعصب قسم کا قادیانی تھا۔ چناب نگر سالانہ قادیانی جلسہ کے موقع پر قادیانی جماعت کا سربراہ آنجہانی مرزا ناصر احمد جب تقریر

کرنے کے لیے کھڑا ہوا تو پاک فضائیہ کے دو جہازوں نے اسے سلامی دی۔ جلسہ گاہ میں ''مرزا غلام احمد کی جے'' کے نعرے لگائے گئے، اس کے بعد قادیانی سربراہ نے تقریر شروع کی:

''سالانہ جلسہ میں مرزا ناصر احمد تقریر کرنے کے لیے سٹیج پر آئے، مائیک کے سامنے پہنچ کر خاموش کھڑے ہو گئے اور تقریر شروع نہیں کر رہے تھے، جیسا کہ انہیں کسی چیز انتظار ہو، اتنے میں ایک ہوائی جہاز جلسہ گاہ سے ڈائی مار کر گزرا، اس کے گزر جانے کے بعد بھی مرزا صاحب خاموش کھڑے رہے گویا انہیں ابھی کسی اور چیز کا انتظار تھا، اتنے میں دو اور جہاز جلسہ گاہ سے جھک کر گزرے اور اس طرح مبینہ طور پر مرزا ناصر احمد کو پاکستان ایئر فورس کی سلامی مکمل ہوگئی، اس پر جلسہ گاہ میں نعرہ لگایا گیا۔ ''مرزا غلام احمد کی جے۔''

**(ہفت روزہ لولاک فیصل آباد جلد: 10 شمارہ: 37 صفحہ: 1 مورخہ: 18 جنوری 1974ء)**

اسی طرح مرزا طاہر احمد نے 1990ء میں لندن کے سالانہ جلسہ سے خطاب کرتے ہوئے پاکستان کو پاگل خانہ قرار دیا اور پاکستانیوں پر عذاب نازل ہونے کی خبر دی:

''لندن ریڈیو (رپورٹ) قادیانیوں کا تین روزہ اجتماع شروع ہو گیا ہے، اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے مرزا طاہر نے کہا کہ قادیانیوں پر ظلم وزیادتی کرنے والوں پر خدا کا قہر نازل ہوگا۔ انہوں نے کہا کہ لاقانونیت کی وجہ سے آج پورا پاکستان ایک پاگل خانہ بن چکا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ ظالموں پر خدا کا عذاب نازل ہو رہا ہے۔''

**(روزنامہ جنگ لاہور ایڈیشن مورخہ 31 جولائی 1990ء)**

مذکورہ بالا حوالہ جات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ قادیانی جماعت خالصتاً ایک سیاسی جماعت ہے اور اس نے ہمیشہ حصول اقتدار کی کوشش کی ہے، قادیانیت کو مذہبی جماعت سمجھنا اپنے آپ کو دھوکہ دینے کے مترادف ہے۔ ملک وملت کے خلاف اس جماعت کا انتہائی خطرناک کردار رہا ہے، جس پر ہزاروں حوالے پیش کیے جاسکتے ہیں اور جہاں تک ان اداروں کے خیراتی ہونے کا تعلق ہے تو اس سلسلہ میں یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ: ''بلاشبہ یہ کفریہ عقائد کی تقسیم کے خیراتی ادارے ہیں'' کیونکہ ان اداروں سے کفر کی خیرات سادہ لوح مسلمانوں، مجبور انسانوں اور بے روزگار نوجوانوں میں تقسیم کی جاتی ہے، ان اداروں کے نام پر کروڑوں روپے چندہ لوگوں سے بٹورا جاتا ہے اور یہ چندہ قادیان کی چیف فیملی کی عیاشیوں اور مسلمانوں کو مرتد بنانے پر خرچ کیا جاتا ہے۔ بے روزگار نوجوانوں کو روزگار کا لالچ دے کر مرتد بنایا جاتا ہے۔ مجبور اور مفلوک الحال لوگوں کی مجبوریوں سے ناجائز فائدہ اٹھا کر انہیں قادیانی بنایا جاتا ہے، یتیم اور بے سہارا انسانوں کو ان اداروں کے فنڈ کا سہارا دے کر کفریہ عقائد اپنانے پر مجبور کیا جاتا ہے، پسماندہ علاقہ کے سادہ لوح مسلمانوں کو چند ٹکوں کی امداد کے عوض دولت ایمان سے محروم کر دیا جاتا ہے، ان اداروں کے فنڈ سے ملک وملت دشمن لٹریچر شائع کر کے تقسیم کیا جاتا ہے، ان حقائق و حالات کی روشنی میں قادیانی جماعت کے اداروں کو مذہبی اور خیراتی ادارے قرار دے کر ٹیکس سے مستثنیٰ

قرار دینا حقائق سے چشم پوشی اور قادیانیت نوازی کی بدترین مثال ہے، اور یہ حرکت ملک وملت کے ساتھ بہت بڑی غداری کے مترادف ہے۔ مذہبی اور عوامی حلقے اس سازش کو کسی صورت میں برداشت نہیں کریں گے، لہذا اس قسم کے فیصلوں کو کالعدم قرار دے کر مذہب اور خیرات کی آڑ میں کروڑوں روپے جمع کرنے والے قادیانی اداروں کے فنڈ چیک کر کے ان پہ ٹیکس لگایا جائے کیونکہ قادیانیت کے یہ ادارے نہ تو مذہبی ہیں اور نہ ہی خیراتی، بلکہ خالصتاً کاروباری اور کفر کی تبلیغ وتشہیر کے اڈے ہیں۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 27 جولائی تا 2 اگست 2001ء)

# جاسوسی ایک مکروہ ترین فعل

نوید شاہین

مرزا قادیانی کے دور سے آج تک مرزائی امت کی تاریخ کا مطالعہ کریں تو یہ بات متحقق ہونے میں کوئی دیر نہ لگے گی کہ مرزائی ایک ذلیل ترین عادت اور مکروہ ترین فعل یعنی ''جاسوسی'' کے ذریعے اپنا وقار اور دوسروں پر رعب و داب قائم رکھتی رہی ہے۔ وقار ان پر جن کے لیے مسلمانوں اور دوسرے لوگوں کی جاسوسی کرتی رہی اور رعب و داب ان پر جن کی جاسوسی اور مخبری کی جاتی رہی۔ ہر قوم، ہر قبیلہ، ہر پارٹی، ہر انجمن، ہر تنظیم، ہر گروپ، ہر جماعت، ہر طبقہ، ہر گروہ، ہر اجتماع، ہر لیگ، ہر جلسہ جلوس ہر دم متشکک و وہمی رہے کہ شاید ان کے درمیان کوئی قادیانی ہو، جو ان کے راز ''دوسروں'' تک پہنچا دے۔ دوسروں یعنی قادیانی خلیفہ کے ذریعے یہ راز حکومت وقت تک پہنچیں اور پھر جبر و استبداد کا دور شروع ہو جائے۔ دوسری طرف ہر مرزائی، ہر قادیانی، ہر لاہوری، ہر ربوائی اس کوشش میں رہتا ہے کہ اسے ''کچھ'' ہاتھ آ جائے۔ خبر مکمل ہو، آدھی ہو، افواہ کی صورت میں ہو، سرگوشی کے انداز میں ہو، مشکوک حالت میں ہو یا مبہم تحریر میں ہو، اسے حاصل کر کے اپنی طرف سے ''مرچ مصالحہ'' لگا کر اسے بنا سنوار کر قادیانی آقاؤں کو مہیا کر دی جائے۔ جو اسے ''الفضل'' کی تحریری پلیٹوں میں سجا کر یا مہر بند لفافوں میں ڈال کر خصوصی ہرکاروں کے ذریعے برطانوی حکومت کے حوالے کر کے ان کی طرف سے داد اور آشیر واد حاصل کر سکیں، بدلے میں کچھ مراعات مل جائیں۔ مسلمانوں کے استحقاق پر کچھ نوکریاں مل جائیں۔ اسلام کے نام پر کچھ امداد و اعانت ہو جائے یا پھر جماعت کو سرکاری سرپرستی حاصل ہو جائے تا کہ ''دشمنوں'' سے حفاظت کا سامان پیدا ہو سکے۔

جاسوسی کے سلسلے میں مرزا قادیانی کی عملی اور قومی ''خدمات'' مرزا کی امت کے لیے فرض ہیں۔ مرزائی امت کو انہیں حرزِ جاں رکھنا چاہیے۔ چنانچہ مرزا قادیانی کہتا ہے:

''قرین مصلحت ہے کہ سرکار انگریزی کی خیر خواہی کے لیے ایسے نافہم مسلمانوں کے نام بھی نقشہ جات میں درج کیے جائیں، جو در پردہ اپنے دلوں میں برٹش انڈیا کو دار الحرب قرار دیتے ہیں۔ ہم امید رکھتے ہیں کہ ہماری گورنمنٹ حکیم مزاج بھی ان نقشوں کو ایک ملکی راز کی طرح اپنے کسی دفتر میں محفوظ رکھے گی''۔ ایسے لوگوں کے نام معہ پتہ نشان یہ ہیں۔

مرزا قادیانی کے بعد اس کا لائق بیٹا اور باپ کا صحیح جانشین، جوڑ توڑ کا ماہر، شاطر و مکار خلیفہ، عیار و فتنہ گر امام، غدار و ننگِ ملت سربراہ امتِ مرزائیہ کی سرگرمی ملاحظہ فرمایئے، کہتا ہے:

''پس میں جماعت کو قدرے زور سے نصیحت کرتا ہوں کہ وہ (غیر قادیانیوں کی) خلاف امن تحریکات کی خبر گیری کریں اور وقتاً فوقتاً مجھے اطلاعات بھیجتے رہیں''۔

نہ صرف یہ کہ مرزائیوں میں جاسوسی اور مخبری کا فعل شنیعہ جائز و مستحسن ہے بلکہ مرزائیوں کے بانی مبانی، امام جماعت، خشتِ اوّل، انگریز کے خود کاشتہ پودے مرزا قادیانی نے انگریز آقاؤں کو وہ طریقے بھی بتلائے جن کے ذریعے انگریز بادشاہ بغیر کسی تردّد اور تکلیف کے خود مسلمانوں کی مخبری اور سراغرسانی میں کامیاب ہوسکتا تھا۔ چنانچہ مرزا قادیانی نے جمعہ کے نام پر شوشے چھوڑ کر ایک اشتہار برطانوی حکومت کے پاس بھیجا اور انگریز حکومت کو مشورہ دیا کہ:

''مسئلہ جمعہ کے ذریعے اس ملک کو دارالحرب قرار دینے والے نالائق نام کے بدباطن مسلمانوں کی شناخت ہو سکے گی''۔

(تبلیغ رسالت جلد پنجم نمبر 8 مجموعہ اشتہارات)

دیکھیے مرزا قادیانی نے مسلمانوں کے جمعہ کے مقدس دن کو کس طرح کمال عیاری سے بقول مرزا کے خود ''انگریز گورنمنٹ کے لیے ایک سچے مخبر اور کھرے اور کھوٹے کے امتیاز کا ذریعہ بنا دیا''۔ (ایضاً) یعنی مرزائیوں کے نزدیک اگر مسلمانوں کے بارے میں ''کچھ'' معلوم کرنے کے لیے ان کی عبادات اور دین میں بھی دخل اندازی کرنی پڑے تو یہ جائز ہے۔

قادیانیوں کو خود بھی معلوم تھا کہ ہم انگریز حکومت کی خیر خواہی کے لیے ''جو کارنامے'' سرانجام دے رہے ہیں، ہندوستان کا کوئی دوسرا گروہ، قوم اور ملت ہرگز نہیں دے سکتی۔ چنانچہ انگریز حکمرانوں کو ممنون کرنے کی خاطر مرزا قادیانی اپنی اس ''خدمت گزاری'' کے اظہار کو دہراتا ہے۔ اور کہتا ہے۔

''یہ اعتبار مذہبی اصول کے مسلمانوں کے تمام فرقوں سے (انگریزی حکومت) گورنمنٹ کا اول درجہ کا وفادار اور جاں نثار یہی فرقہ ہے''۔

(تبلیغ رسالت جلد نمبر 7 ص نمبر 7)

جہاں تک اطاعت کا تعلق ہے تمام فرقہ ہائے ملت اسلامیہ اور تمام اقوامِ ہند کرتی تھیں۔ اس کے علاوہ جاں نثاری کیا ہوسکتی ہے۔ لازماً یہ جاں نثاری جاسوسی تھی، جس کا کنایہ میں ذکر کیا گیا ہے۔ مرزا قادیانی تھوڑا اور آگے بڑھے اور جاسوسی، مخبری اور سراغ رسانی کی منازل کو پار کر کے ''وفادار فوج'' میں داخل ہوگئے۔ جس کا کام صرف خبریں معلوم کرنا ہی نہیں بلکہ اپنے طور پر مخالفوں کی مخالفانہ کارروائیوں کا سدباب کرنا بھی شامل ہوتا ہے۔ چنانچہ مرزا قادیانی احسان فراموش انگریز کو ایک دفعہ پھر رام کرنے کو انتہائی چاپلوسی اور تملق سے کہتے ہیں:

''میری جماعت ----- گورنمنٹ کے لیے ایک وفادار فوج ہے جس کا ظاہر و باطن گورنمنٹ برطانیہ کی خیر خواہی سے بھرا پڑا ہے۔

(تحفہ قیصریہ ص 10)

مرزا قادیانی نے مسلمانوں کی آزادی کی کوششوں اور تحریک تحفظ مذہب کے لیے جدوجہد کو اس طرح سبوتاژ کیا کہ انجمن اسلامیہ لاہور نے ایک میمورنڈم تیار کر کے مشاہیر مسلمانوں کو بھیجا، جس میں مسلمانوں

کی معاشی اور تعلیمی ترقی اور اردو زبان کی ترویج وغیرہ کے سلسلے میں مطالبات مرتب کرنے کی درخواست کی گئی تھی۔ مرزا قادیانی نے اس پر کہا:

''انجمن اسلامیہ کو ایسے میمورنڈم پھیلانے کی بجائے برصغیر کے علماء سے ایسے فتوے حاصل کرنے چاہئیں جن میں مربی ومحسن سلطنت انگلشیہ سے جہاد کی صاف ممانعت ہو اور ان کو خطوط بھیج کر ان کی مہریں لگوا کر مکتوبات علماء ہند کے نام سے پھیلایا جائے''۔

(اسلامی انجمن کی خدمت میں التماس۔ براہین احمدیہ سوم)

مرزا قادیانی ایک موقع پر کہتے ہیں:

''میں دیکھتا ہوں کہ ان دنوں میں بعض جاہل اور شریر لوگ اکثر ہندوؤں میں سے اور کچھ مسلمانوں میں سے گورنمنٹ کے مقابل پر ایسی ایسی حرکتیں ظاہر کرتے ہیں، جن سے بغاوت کی بو آتی ہے بلکہ مجھے شک ہوتا ہے کہ کسی وقت باغیانہ رنگ ان کی طبائع میں پیدا ہو جائے گا اسی لیے میں اپنی جماعت کے لوگوں کو جو مختلف مقامات پنجاب اور ہندوستان میں موجود ہیں اور بفضلہ تعالیٰ کئی لاکھ تک ان کا شمار پہنچ گیا ہے، نہایت تاکید سے نصیحت کرتا ہوں کہ میری اس تعلیم کو خوب یاد رکھیں۔۔۔ یعنی اس گورنمنٹ انگریزی کی پوری اطاعت کریں۔

(مرزا غلام احمد کا اعلان اپنی جماعت کے نام مندرجہ تبلیغ رسالت جلد دہم)

یہاں قابلِ غور امر یہ ہے کہ مرزا قادیانی کے پاس ان جاہل اور شریر لوگوں کی تعداد، پتے اور نام بھی ہوں گے جنہیں لازماً مرزا نے انگریز بادشاہوں کو پہنچا کر ان کی خوشنودی حاصل کی ہوگی۔

نہ صرف اقوام ہند بلکہ خود مرزائیوں میں سے کئی لوگوں کو اعتراض تھا کہ مرزائی مذہب میں انگریزوں سے وفاداری جتانے کے لیے یہ دہشت گردانہ امور (مثلاً تبلیغ، عملی سعی اور جاسوسی وغیرہ) کیوں روا رکھے جاتے ہیں اور یہ آواز اٹھتی تھی کہ مرزا قادیانی نے اپنی تصانیف میں بار بار انگریزی حکومت کے سامنے کیوں ذلت اختیار کی ہے۔ اس آواز کو مرزا محمود خلیفہ ثانی قادیان نے بھی سنا اور پھر بڑے برہم انداز میں ایک خطبہ میں کہا کہ:

''حضرت مسیح موعود علیہ الصلوۃ والسلام نے فخر یہ لکھا ہے کہ میری کوئی کتاب ایسی نہیں جس میں میں نے گورنمنٹ کی تائید نہ کی ہو مگر مجھے افسوس ہے کہ میں نے غیروں سے نہیں بلکہ احمدیوں کو یہ کہتے سنا ہے میں انہیں احمدی ہی کہوں گا کیونکہ نابینا بھی آخر انسان ہی کہلاتا ہے کہ ہمیں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی ایسی تحریریں پڑھ کر شرم آجاتی ہے۔ انہیں شرم کیوں آتی ہے اس لیے کہ ان کی اندر کی آنکھ نہیں کھلی''۔

(الفضل قادیان 7 جولائی 1932ء)

''اندر کی آنکھ'' کھلنے کا کیا مطلب ہے؟ لازماً یہی اشارہ ہے کہ قادیانیوں کا انگریزوں سے جو خفیہ رشتہ ہے اسے صرف اندر کی آنکھ والے ہی دیکھ سکتے ہیں۔ اس تعلق خصوصی کا تقاضا ہے کہ انگریز آقاؤں کے لیے اتنی بلکہ اس سے بھی زیادہ وفاداری اور جاں نثاری کی جائے اور اس سلسلے میں کسی اعتراض اور بہتان کی پرواہ نہ کی جائے۔ ہاں! مرزائیوں کو اس کی کچھ پرواہ بھی نہیں ہمارے مخالفوں کا یہ ایک پرانا اعتراض ہے۔۔۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر کرتے رہے ہیں کہ آپ نعوذ باللہ گورنمنٹ کے خوشامدی تھے۔اس وقت ہم سے جدا ہونے والا احمدیوں کا گروہ بھی ہم پر یہ اعتراض کرتا ہے کہ تم گورنمنٹ برطانیہ کے خوشامدی ہو------اسی طرح غیر احمدی بھی اعتراض کرتے ہیں حضرت مسیح موعود نے نہ ان اعتراضوں کی پرواہ کی اور نہ ہم پرواہ کرتے ہیں۔

**(اخبار الفضل قادیان 19 اکتوبر 1931ء)**

مرزا محمود کی ''خدمت گزاری'' کا یہ اظہار بھی معاملے کو سمجھنے کے لیے کافی ہے کہ ''ہم حکومت کی ایسی خدمت کرتے ہیں کہ اس کے پانچ پانچ ہزار روپیہ ماہوار تنخواہ پانے والے ملازم بھی کیا کریں گے''۔

**(الفضل قادیان یکم اپریل 1930ء)**

مرزا محمود نے اپنی جماعت کو یہ ذمہ داری بھی سونپی ہوئی تھی کہ ''کہ اپنے علاقہ کی تحریکات سے پوری طرح واقف رہنا چاہیے اور کانگریس کے لڑکے بڑھنے اور گھٹنے سے مرکز کو اطلاع دیتے رہیں اگر کوئی سرکاری سیاسی تحریک میں حصہ لیتا ہو یا کانگریسی خیال رکھتا ہو تو اس کا بھی خیال رکھیں اور یہاں قادیاں اطلاع دیں۔

مرزائی قوم جاسوسی، مخبری، سراغ رسانی، سُن گُن لینے میں بہت ماہر ہے۔ تبلیغ کے پردے میں جاسوسی، ملازمت اور نوکری کے پردے میں جاسوسی، دین کی آڑ میں جاسوسی، عملی کارگزاریوں کی اوٹ میں جاسوسی غرضیکہ جاسوسی اس امتِ سیاہ کار کا پہلا زینہ ہے۔ مرزا محمود نے اپنی جماعت پر لگنے والے جاسوسی کے الزامات کو شکایت میں دہرایا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں:۔

''ہماری جماعت وہ جماعت ہے کہ جسے شروع میں یہ لوگ کہتے چلے آئے ہیں کہ یہ خوشامدی اور گورنمنٹ کی پٹھو ہے۔ بعض لوگ ہم پر الزام لگاتے ہیں کہ ہم گورنمنٹ کے جاسوس ہیں''۔

**(اخبار الفضل قادیان 11 نومبر 1934ء)**

ایک دفعہ برلن (جرمنی) میں احمدیوں نے ایک ٹی پارٹی کا انتظام کیا اور بڑے بڑے افسروں کو ٹی پارٹی میں شمولیت کے دعوت نامے بھیجے۔ ایک جرمن وزیر بھی اس پارٹی میں شامل ہوا، تو حکومت جرمنی نے اس جرمن وزیر سے جواب طلبی کی کہ برطانیہ کی جاسوس جماعت کی پارٹی میں کیوں شامل ہوئے۔

ہماری نسبت یہ شک کیا جاتا ہے کہ ہم گورنمنٹ (برطانیہ) سے ساز باز رکھتے ہیں (اور گورنمنٹ کے مفادات کے لیے ہر فعل کر گزرتے ہیں) اس کا نتیجہ ہمیں ہندوستان میں بھی اور ہندوستان سے باہر بھی پہنچ رہا ہے اور ہمارے آدمی نہ صرف ہندوستان بلکہ بعض دوسری گورنمنٹوں کے ماتحت بھی اس شبہ کی وجہ سے سخت اذیتیں پا رہے ہیں۔

(قادیانی جماعت کا ایڈریس بحضور لارڈ اردن وائسرائے ہند، مندرجہ اخبار الفضل قادیان 8 مارچ 1927ء)

مسلمان بھی بحیثیت ایک مرتد فرقہ مرزائیت کے تعاقب میں تھے۔ لیکن مرزائیوں کی دہشت گردی کا یہ عالم تھا کہ انگریز غاصبوں کے ''تعاون'' کی وجہ سے کفر وارتداد کا ناد پھونک رہے تھے۔ اسی انگریز لٹیرے کی

تعریف وستائش کے جذبے سے پوری قوم سرشار تھی۔ یہ مذہبی اختلاف وارتداد ہی کیا کم تھا کہ مرزائیوں کا انگریزوں سے سیاسی تعلق بھی قائم ہوگیا۔ دونوں کے مقاصد ایک ہوگئے یعنی مسلمان مملکتوں کو کمزور کرنا۔ ان میں انتشار پیدا کرنا اوران کی جاسوسی کرنا چنانچہ مرزا محمود کا اعتراف ہے کہ:

''ہمارے فوائد اور گورنمنٹ کے فوائد متحد ہوگئے ہیں''

(اخبار الفضل قادیان 19 اکتوبر 1914ء)

''ہمارے حالات بھی اس قسم کے ہیں جو کہ گورنمنٹ (برطانیہ) اور ہمارے فوائد ایک ہوگئے ہیں''۔

(الفضل قادیان 27 جولائی 1918ء)

مسلمان انگریزوں کے ساتھ نفرت اور قادیانیوں کی انگریزوں سے لہ خواری پر قادیانیوں کے مخالف ہوگئے۔ عملی اور نظریاتی اختلاف دشمنی وعناد کی بنیاد بن گیا، تو مرزا قادیانی چلا اٹھا کہ:

''میں اس گورنمنٹ محسنہ کے زیر سایہ ہر طرح خوش ہوں صرف ایک رنج اور درد غم ہر وقت مجھے لاحق ہے جس کا استغاثہ پیش کرنے کے لیے اپنی محسن گورنمنٹ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں اور وہ یہ ہے کہ ملک کے مولوی مسلمان اوران جماعتوں کے لوگ حد سے زیادہ مجھے ستاتے اوردکھ دیتے ہیں (تبلیغ رسالت جلد ہشتم) کیوں ستاتے اور دکھ دیتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ میں ان کے عزائم کی جاسوسی کرتا ہوں۔ یہ ہمارا نکتہ نظر نہیں مرزا قادیانی کا اعتراف ہے''۔ پڑھیے:

''گورنمنٹ تحقیق کرے کیا یہ سچ نہیں ہے کہ ہزار ہا مسلمانوں نے جو مجھے کافر قرار دیا۔ اور ایذا دینا اپنا فرض سمجھا ہے اس تکفر کا مخفی سبب یہ ہے کہ ان نادان مسلمانوں کے پوشیدہ خیالات (عزائم) کے برخلاف دل وجان سے گورنمنٹ انگلشیہ کی شکر گزاری کے لیے اشتہارات شائع کیے۔

(تبلیغ رسالت جلد ہفتم ص نمبر 13)

اس دکھ اور شکایت کا اظہار مرزا محمود نے انگریز سرپرستوں سے کیا اور ساتھ ہی ان الزامات کو دہرایا جو مخالفین ان پر لگاتے ہیں۔ ان الزامات کو دہرانے کے کئی مقاصد ہیں۔ مثلاً:

(1) انگریزوں کو طیش دلانا جس سے وہ مسلمانوں کے خلاف سخت کارروائی کریں تاکہ مرزائی امت ایک طاقت کی حیثیت سے اُبھرے۔

(2) انگریزوں کو یہ یقین دلانا کہ ہم آپ کی حمایت کی وجہ سے موردِ عتاب ہیں تاکہ انگریز ان کو اپنا حمایتی سمجھیں اوران کے ہر کام کو اپنی حمایت ونصرت میں تصور کریں۔

(3) انگریزوں سے مراعات حاصل کرنا کہ چونکہ ہم آپ کے حمایتی ہیں اور آپ کی فیور (FAVOUR) کی وجہ سے عذاب میں مبتلا ہیں۔ لہٰذا ہمیں زیادہ سے زیادہ سہولتیں اور آسانیاں فراہم کر کے اس دکھ اور تکلیف کی تلافی کی جائے۔

(4) انگریز سرکار دربار میں رسائی حاصل کرنا حکومت ان کی آواز کو اوپر سے اوپر پہنچائے گی اور ہر

جگہ اس جماعت کا غائبانہ تعارف ہوتا چلا جائے گا جو بوقت ضرورت کام آئے گا۔ مرزا محمود کی شکایت واستغاثہ کا اقتباس یہ ہے۔

''ہم نے ملکِ معظم کی حکومت کو قائم کرنے کے لیے ملک کو اپنا دشمن بنالیا ہے۔ احرار کی تقریریں پڑھو، ان کو زیادہ غصہ اسی بات پر ہے کہ ہم حکومت کے جھولی چک ہیں۔ وہ صاف کہہ رہے ہیں کہ ہم اسی وجہ سے ان کے مخالف ہیں۔ کانگریس سے ہمیشہ یہی جنگ ہے کہ وہ کہتے ہیں ہم غلام ہیں''۔

(الفضل قادیان 30 جولائی 1935ء)

درج بالا گفتگو کی روشنی میں یہ نتیجہ نکالنا کچھ مشکل نہیں ہے کہ قادیانی عقیدتاً اور مفادتہً انگریزوں کے لیے بڑے ماہر، چابکدست اور مکار جاسوس ہیں۔ آیئے اب چند واقعات ملاحظہ کریں جن سے مرزائیوں کی انگریز (برطانوی) جاسوسی کی کوششیں ظاہر ہوتی ہیں۔ مرزا محمود ایک اعلان میں الفضل قادیان 14 اگست 1923ء میں فرماتے ہیں:

''چونکہ برادرم محمد امین خاں صاحب (قادیانی) کے پاس پاسپورٹ تھا اس لیے وہ روس میں داخل ہوتے۔ یہ روس کے پہلے ریلوے قصبہ پر انگریزی جاسوس قرار دے کر گرفتار کیے گئے۔ کپڑے اور کتابیں جو کچھ پاس تھا وہ ضبط کرلیا گیا اور مہینہ تک آپ کو وہاں رکھا گیا۔ اس کے بعد آپ کو عشق آباد کے قید خانے میں تبدیل کیا گیا۔ وہاں سے مسلم روسی پولیس کی حراست میں آپ کو براستہ سمرقند تاشقند بھیجا گیا اور وہاں دو ماہ تک قید رکھا گیا اور بار بار آپ سے بیانات لیے گئے تا کہ یہ ثابت ہو جائے کہ آپ انگریزی حکومت کے جاسوس ہیں اور جب بیانات سے کام نہ چلا تو قسم قسم کے لالچوں اور دھمکیوں سے کام لیا گیا اور فوٹو لیے گئے تا کہ عکس محفوظ رہے اور آئندہ گرفتاری میں آسانی ہو اور اس کے بعد کوشکی سرحد افغانستان پر لے جایا گیا وہاں سے ہرات افغانستان کی طرف اخراج کا حکم دے دیا گیا مگر چونکہ یہ مجاہد گھر سے اس امر کا عزم کر کے نکلا تھا کہ میں نے اس علاقہ میں حق کی تبلیغ کرنی ہے، اس لیے واپس آنے کو اپنے لیے موت سمجھا اور روسی پولیس کی حراست سے بھاگ نکلا اور بھاگ کر بخارا جا پہنچا۔ دو ماہ تک آپ وہاں رہے لیکن دو ماہ کے بعد پھر انگریزی جاسوس کے شبہ میں گرفتار کر لیے گئے اور تین ماہ تک نہایت سخت اور دل دہلا دینے والے مظالم آپ پر کیے گئے اور قید میں رکھا گیا اور بخارا سے روسی مسلم پولیس کی حراست میں سرحد ایران کی طرف واپس بھیجا گیا''۔

خلیفہ نور الدین خلیفہ اول مرزا قادیانی قادیان وارد ہونے سے پیشتر مہاراجہ کشمیر رنبیر سنگھ کے دربار میں درباری طبیب کی حیثیت سے ملازم تھے۔ مگر در پردہ انگریزوں کی جاسوسی کرتے تھے۔ تا کہ مہاراجہ کشمیر کے روس سے سیاسی تعلقات کا اندازہ کیا جا سکے اور یہ بھی جانا جائے کہ مہاراجہ کشمیر انگریزوں کے سیاسی تسلط سے آزاد ہونے کے لیے کیا عزائم رکھتا ہے۔ رنبیر سنگھ کے بعد اس کا بیٹا پرتاب سنگھ مہاراجہ کشمیر بنا اور ابھی اس کی حکومت کو چار سال ہی گزرے تھے کہ انگریزوں نے حکیم نور الدین کی رپورٹوں کی روشنی میں اسے برخواست کر کے کشمیر کا نظام ایک کونسل (REGENCY) کے سپرد کر دیا۔ مہاراجہ بہت سٹ پٹایا اور ان سے بہ ہزار دقت، یقین دہانیوں اور عہد و پیمان سے دوبارہ کشمیر کا انتظام سنبھالا اور حکیم نور الدین کو حکم دیا کہ صرف بارہ گھنٹے

میں ریاست سے نکل جاؤ۔ حکیم صاحب وہاں سے ایسے دم دبا کے بھاگے کہ قادیان میں مرزا قادیانی کے چرنوں میں آبیٹھے۔

تحریک کشمیر (1931ء) کے دوران قادیان کے پرانے شکاریوں نے نئے جال ڈالے اور کشمیری قوم کو مرتد اور گمراہ کرنے کشمیر میں آوارد ہوئے۔ کشمیر کمیٹی کے نام سے بننے والی ایک تنظیم کا صدر مرزا بشیر الدین محمود کو بنایا گیا اور قادیانی شکار کشمیری مسلمانوں کے لیے قانونی امداد کے روپ میں تبلیغی امداد بانٹتے رہے اور سادہ لوح کشمیریوں کو مرزائی بناتے رہے۔ کشمیر کی تحریک کا مقصد ہی انگریزی زیادتیوں کا ازالہ اور کشمیریوں کے حقوق کے سلسلے میں کشمیر کے حکمرانوں اور انگریزوں شاطروں سے لڑنا تھا۔ مگر ہوتا یہ رہا کہ:

''حضور (مرزا بشیر الدین محمود) تمام کارگزاری کی رپورٹ باقاعدہ طور پر انگریزی حکومت کو بھجوایا کرتے تھے۔ ایک رات پولیٹیکل ڈیپارٹمنٹ کے دو آدمی علامہ اقبال کے مکان پر آئے۔ انہوں نے علی بخش سے پوچھا علامہ صاحب کہاں ہیں؟ ہم ان سے ملاقات کرنا چاہتے ہیں۔ علی بخش نے بتایا وہ سو رہے ہیں۔ انہوں نے کہا انہیں جگادیں، ہمیں ان سے ایک ضروری کام ہے اور ہم نے واپس بھی جانا ہے۔ علامہ قریب ہی سوئے ہوئے تھے ان کی آواز سن کر بیدار ہو گئے تو انہوں (پولیٹیکل ڈیپارٹمنٹ کے آدمیوں) نے علامہ اقبال کے سامنے وہ تمام ریکارڈ رکھ دیا جو مرزا محمود احمد نے گورنمنٹ کو بھیجا تھا۔ نیز انہوں نے بتایا اگر ہمارے متعلق یہ پتہ چل جائے کہ ہم یہ فائلیں اٹھا کر یہاں لائے ہیں تو ہماری سزا موت کے سوا کچھ نہیں مگر ہمیں اس بات پر حیرت ہے کہ آپ نے ایک ایسے آدمی کو کشمیر کمیٹی کا صدر بنایا ہوا ہے جو گورنمنٹ کا جاسوس ہے''۔

کشمیر کمیٹی میں مرزا محمود کے صدر بننے کی وجہ سے قادیانیوں نے مالی امداد، قانونی امداد اور اخلاقی امداد کے بھیس میں کشمیر میں تبلیغی تحریک جاری رکھی جس کا ذکر شیخ عبداللہ کشمیری نے بھی کیا ہے۔ یہ تو معاملہ کا ایک پہلو تھا بہت جلد ہم پر قادیانی حضرات کے اصل مقاصد بھی آشکارا ہونے لگے۔ انہوں نے جب ہماری تحریک کی آڑ میں اپنی تبلیغی سرگرمیوں کو عام کرنا شروع کر دیا تو میرے کچھ ساتھیوں نے اس غلط رجحان پر تشویش محسوس کی اور قادیانی حضرات بھی مجھ سے برگشتہ ہو گئے۔

(آتشِ چنار از شیخ محمد عبداللہ بحوالہ روزنامہ جنگ لاہور 6 جون 1986ء)

درج بالا وجہ نزاع تو تھی ہی مگر اس سے بھی بڑی وجہ قادیانیوں کی کشمیر میں جاسوسی تھی۔ قادیانی کارکن جتنی خبریں اکٹھی کر کے لاتے، کشمیر کمیٹی کے صدر انہیں انگریز آقاؤں کو پہنچا کر اپنے فرض سے سرخرو ہو جاتے۔ چنانچہ یہ مشہور ہو گیا کہ:

کشمیر کمیٹی کے صدر (مرزا محمود) اور سیکرٹری (عبدالرحیم درد قادیانی) ہندوستان کے انگریز (برطانوی) وائسرائے اور (اعلیٰ) برطانوی حکام کو کمیٹی کی خفیہ اطلاعات پہنچانے کا فریضہ بھی انجام دے رہے ہیں۔

(بحوالہ پنجاب کی سیاسی تحریکیں از عبداللہ ملک، ص 102)

حکیم نورالدین خلیفہ اول نے برطانوی مقاصد برآری کے لیے اسلامی ملکوں میں کام کرنے کے

لیے برطانیہ کے محکمہ جاسوسی کی تجویز پر مرزائی امت کا دفتر لندن میں قائم کیا تا کہ براہ راست معاملات کو کنٹرول کیا جا سکے اور خواجہ کمال الدین کو دسمبر 1912ء میں برطانیہ روانہ کر دیا گیا۔ مبلغ کی حیثیت نے فتح محمد سیال ایم اے کو جون 1913ء میں لندان بھجوایا گیا۔ دوسرا مشن سکاٹ لینڈ یارڈ کے ماتحت افریقہ کے جزیرہ مارشیس میں 1915ء میں قائم ہوا، جہاں مرزا محمود نے صوفی غلام محمد بی اے کو انچارج بنا کر بھیجا۔ یہ مشن پہلی جنگ عظیم کے دوران سکاٹ لینڈ یارڈ کی ہدایات کے ماتحت جاسوسی کے فرائض انجام دیتا رہا۔

(تحریک ختم نبوت از شورش کاشمیری، ص 27)

پہلی جنگ عظیم 18-1914ء میں عرب ریاستوں کے احوال و آثار اور اسرار و وقائع چوری کرنے کے لیے مرزا محمود نے اپنے پیرووں کی ایک کھیپ مہیا کی۔ ہندوستانی فوج کی ہر کمپنی کے ساتھ جاسوسی کے فرائض انجام دینے کے لیے ایک یا دو قادیانی منسلک کیے گئے۔ کئی ایک معتمد ترکی بھیجے گئے جنہوں نے ملازمت کے پردے میں سکاٹ لینڈ یارڈ کی حسب ہدایت کام کیا۔ میر محمد سعید حیدر آبادی مکہ مکرمہ میں قادیانی مشن کا انچارج تھا اور وہاں برطانوی محکمہ جاسوسی کے ایک اہم عہدیدار کرنل ٹی ڈبلیو لارنس کی ہدایت پر کام کرتا تھا۔ لیکن جب عربوں کو اس جاسوسی کی حرکات کا علم ہوا تو وہ اپنے ساتھیوں سمیت وہاں سے فرار ہو گیا۔ شام میں جلال الدین شمس کو بظاہر مبلغ مقرر کیا گیا لیکن جب اہل شام کو معلوم ہوا کہ برطانوی جاسوس ہے تو دسمبر 1927ء میں اس پر قاتلانہ حملہ کیا گیا جس میں وہ بچ گیا اور بھاگ کر حیفا (اسرائیل) چلا گیا۔ برطانوی سرکار کی ہدایت پر فلسطین میں قادیانی کارندوں کو جاسوسی کے لیے بھیجا گیا جہاں برطانیہ کی جاسوسی کے محکمہ کا افسر اعلیٰ ایک یہودی تھا۔ قادیانی مشن کو اس کے ماتحت کر دیا گیا۔ افغانستان میں نعمت اللہ قادیانی کو جاسوسی کے جرم میں قتل کیا گیا۔ پھر دو اور قادیانی مقتدی عبدالحلیم اور ملاں نور علی کو بھی برطانیہ کے لیے جاسوسی کرنے کے جرم میں سنگسار کیا گیا۔

(تحریک ختم نبوت از شورش کاشمیری، ص 27 تا ص 29)

قادیانی مسلمان ملکوں میں ہندوستانی مسلمان کی حیثیت سے تبلیغی ڈھونگ رچاتے تھے پاکستان بنا تو ربوہ کی معرفت پھیلاؤ پیدا کیا لیکن تمام (تبلیغی مشن) برطانیہ کے جاسوسی مشن تھے۔ جہاں تمام کارکن پختہ قادیانی ہوتے تھے۔ جو غیر قادیانی مسلمانوں کو عقیدتاً کافر سمجھتے۔ جب تک انگریز رہا برطانیہ کے لیے جاسوسی کرتے رہے پاکستان بنا تو آزادی کے بعد استعماری گماشتہ ہو گئے۔

(تحریک ختم نبوت از شورش کاشمیری، ص 29)

# عجمی اسرائیل

## شورش کاشمیری

مشرقی پاکستان کا مغربی پاکستان سے کٹ کے بنگلہ دیش ہونا محض شیخ مجیب الرحمٰن کے چھ نکات کا نتیجہ نہ تھا بلکہ مغربی پاکستان کے حکمران اوران کے دست پناہ سیاست دان اس نتیجہ کے لیے خود زمین تیار کررہے تھے اور وہ مشرقی پاکستان کی علیحدگی ہی سے اپنے مقتدرِ اعلیٰ ہونے کے خواب کی تعبیر پا سکتے تھے اور وہی ہوا۔

جس نقاب پوش جماعت نے اس مہم میں عالمی استعمار کے بلاواسطہ مُہرے کی حیثیت سے حصہ لیا اس کی تفصیلات ذرا طویل ہیں اور آگے چل کر ان کا بڑا حصہ بیان ہوگا۔ یاد رکھنے کی چیز یہ ہے کہ مشرقی پاکستان صرف اس لیے پاکستان سے الگ کرایا گیا اور علیحدہ کیا گیا کہ عالمی طاقتیں ہندوستان کی خواہش کو پروان چڑھا کر اپنا راستہ بنا رہی تھیں اور مغربی پاکستان کے حکمران و سیاست دان (جو بھی تھے یا ہیں) اپنے اقتدار کا راستہ صاف کررہے تھے۔

سی آئی اے کسی ملک یا قوم میں اپنے مقاصد کے لیے کسی ایک کو آلہ کار یا گماشتہ نہیں بناتی، وہ بیک وقت کئی افراد سے کام لیتی ہے اور وہ افراد ایک دوسرے سے متصادم ہوتے ہیں۔ انہیں بسا اوقات یہ بھی معلوم نہیں ہوتا کہ وہ ایک ہی ایجنسی کے فرستادہ ہیں۔

مغربی پاکستان....... صرف پاکستان ہو کر رہ گیا تو معلوم ہوا کہ یہاں ایک جماعت یا ایک فرد کا مالک و مختار ہونا مشکل ہے کئی چہرے اور بھی ہیں اسی بوقلمونی کا نتیجہ ہے کہ:

(ا) مغربی پاکستان عالمی طاقتوں کی متحارب خواہشوں کے نرغہ میں ہے۔

(ب) پختونستان، بلوچستان اور کسی پیمانہ پر سندھو دیش کا تصور آب و دانہ حاصل کرنے کی فکر میں ہیں۔

یہ وہ چیزیں ہیں جو حکمرانوں سے لے کر سیاست دانوں کے حلقے میں ہر روز گفتگو کے پیچ وخم میں زیر بحث آتی ہیں۔ ''ایسا ہو سکتا ہے یا ایسا کبھی ہوگا'' کی بحث سے قطع نظر جو چیز بھی ہے وہی خارجی خطرہ ہے اور اسی کے بال و پر ملک کی سیاسی فضا میں توانائی حاصل کررہے ہیں۔

اس داخلی و خارجی خطرے نے پاکستان کے لیے موت و حیات کا سوال پیدا کردیا ہے۔ حزب اقتدار، حزب اختلاف کے پیچھے پڑی ہوئی ہے کہ وہ اس کی طاقت چھیننا یا بانٹنا چاہتی ہے۔ اور حزب اختلاف نے حزب اقتدار کو چھاڑنا یا پچھاڑنا اپنا مطمحِ نظر بنا لیا ہے۔ لیکن اصل خطرہ اور اس کے پس منظر پر کسی کی نگاہ نہیں اور اگر کسی کی نگاہ اس طرف جاتی ہے تو محاسبہ نہیں ہو رہا اور نہ کوئی خطرہ کے تعاقب کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔

اس معلوم حقیقت کے بعد کہ عالمی استعمار باقی ماندہ پاکستان کے حصے بخرے کرنے پر تلا ہوا ہے۔

خود پر حملہ تصور کیا۔ جن میں سرِ فہرست قادیانی اور دوسرے نمبر پر عیسائی تھے۔ اس موقع پر ان دونوں اقلیتوں کے مفادات مشترک ہو چکے تھے۔ پنجاب میں جن علاقوں میں عیسائی آبادی کا زیادہ ارتکاز ہے ان میں سیالکوٹ' لاہور' اوکاڑہ وغیرہ کے سرحدی علاقے خاص طور پر شامل ہیں۔ یہ بھی ایک اتفاق ہے کہ ان ہی علاقوں میں قادیانی بھی کافی تعداد میں موجود ہیں کیونکہ یہ وہی علاقے ہیں جو قادیان کے قریب ترین ہیں۔ ان علاقوں میں قیام پاکستان سے پہلے ہی غلام احمد قادیانی کے اثرات رہے ہیں۔ توہین رسالتؐ کے قانون نے ان دونوں اقلیتوں کے مفادات یک جا کر دیئے اور ان کے درمیان ایک غیر مرئی رشتہء اتحاد قائم کر دیا۔ اس غیر اعلانیہ اتحاد نے آگے چل کر پاکستان میں غیر معمولی صورت حال پیدا کر دی۔ ہفتہ عشرہ قبل انجام کو پہنچنے والے سیاسی' آئینی اور عدالتی بحران سے قبل ملک بھر میں اور بالخصوص پنجاب میں جاری فرقہ وارانہ دہشت گردی کا اس سے گہرا تعلق ہے۔

ان دونوں اقلیتی فرقوں نے اس سلسلے میں دو محاذوں پر کام کیا۔ منظم منصوبہ بندی کے ساتھ ملک میں غیر سرکاری انجمنوں (NGOs) کا ایک جال بچھایا۔ اس سلسلے میں سر ظفر اللہ خاں کے بھتیجے ظفر چوہدری نے بنیادی کردار ادا کیا ہے جبکہ جماعت احمدیہ کے موجودہ امیر مرزا طاہر احمد کی ہدایات پر سندھ کے سابق عبوری وزیر اور ریٹائرڈ بیوروکریٹ کنور ادریس بھی اہم خدمات سرانجام دیتے رہے ہیں۔ غیر سرکاری انجمنوں نے' جن میں قادیانی شوہر رکھنے والی معروف قانون داں عاصمہ جہانگیر کا ادارہ بھی شامل ہے۔ دنیا بھر میں انسانی حقوق کی دیگر تنظیموں کے سرپرست اداروں سے روابط استوار کیے اور انسانی حقوق اور پاکستانی قوانین کو بنیاد بنا کر عالمی سطح پر پاکستان کے خلاف پروپیگنڈہ کیا، جو کسی نہ کسی شکل میں اب بھی جاری ہے۔

دوسرا محاذ دہشت گردی کا تھا۔ فرقہ وارانہ دہشت گردی کے جو واقعات ہوئے ان کا سرسری جائزہ ہی لیا جائے تو یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ ان میں سے بیشتر واقعات بالخصوص ان سرحدی علاقوں میں ہوئے جن میں یہ دو مذہبی اقلیتیں آباد ہیں۔

حال ہی میں چند ذمہ داروں نے حکومت کو ایک رپورٹ پیش کی ہے جس میں انکشاف کیا گیا ہے کہ مشرقی پنجاب (بھارت) کے قصبے قادیان میں بھارتی حکومت نے ایک کیمپ قائم کیا ہے۔ بھارتی خفیہ ادارے ریسرچ اینڈ اینالیسز ونگ (را) کی زیر نگرانی چلنے والے اس کیمپ میں پاکستان سے آنے والے نوجوانوں کو دہشت گردی کی تربیت دی جا رہی ہے۔ رپورٹ میں بتایا گیا ہے کہ تربیت حاصل کرنے والے نوجوانوں کو جماعت احمدیہ کے توسط سے قادیان بھیجا جاتا ہے۔ ان نوجوانوں میں احمدی یا قادیانی بھی ہوتے ہیں اور عیسائی بھی۔ ان نوجوانوں کو قادیان جانے سے پہلے اور واپسی پر ان ہی سرحدی علاقوں میں قادیانیوں اور عیسائیوں کے گھروں میں پناہ دی جاتی ہے اور بنیادی نوعیت کی معلومات اور تربیت بھی فراہم کی جاتی ہے۔ یہ انکشاف بھی کیا گیا ہے کہ یہ دہشت گرد جرائم کرنے کے بعد ان ہی علاقوں میں پناہ بھی لیتے ہیں۔ واضح رہے کہ شکر گڑھ سے قادیان کا فاصلہ بیس پچیس میل سے زیادہ نہیں ہے۔

پاکستان میں کی جانے والی فرقہ وارانہ دہشت گردوں کی ایک تکون شکر گڑھ (اور اس سے ملحقہ

علاقے)، ٹلفورڈ (برطانیہ، جس کے قریب جماعت احمدیہ کا مرکز ہے) اور قادیان ہے۔ ان تینوں علاقوں میں قادیانی رہنماؤں کی آمد و رفت کا ریکارڈ تیار کیا جائے تو اس کے نتیجے میں ایک حیرت ناک کہانی وجود میں آتی ہے۔ رپورٹ میں اس سلسلے میں بعض نام بھی پیش کیے گئے ہیں جن کے افشا نے حکومتی حلقوں میں حیرت اور بے چینی پیدا کر دی ہے اور اس سلسلے میں غیر معمولی تیز رفتاری سے تحقیقات کی جا رہی ہیں۔

رپورٹ میں بتایا گیا ہے کہ بھارت، اسرائیل اور عیسائی دنیا کے جماعت احمدیہ سے روابط معمول کی بات رہے ہیں اس لیے ان پر کبھی حیرت ظاہر نہیں کی گئی۔ لیکن **1947**ء میں قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیئے جانے اور اس کے بعد جنرل ضیاء الحق کے دور میں توہین رسالت کا قانون منظور ہو جانے کے بعد ان روابط میں تیزی کے ساتھ اضافہ ہوا اور جیسے جیسے یہ روابط بڑھتے گئے، اسی تیزی کے ساتھ پاکستان میں فرقہ وارانہ دہشت گردی اور شیعہ سنی فسادات اور خونریزی میں بھی اضافہ ہوا۔ یہ رابطے اس وقت اپنی انتہا کو پہنچ گئے جب **84**ء میں مرزا طاہر احمد اچانک لندن روانہ ہو گئے۔ اس کے بعد رابطے استوار کرنے کے بعد منصوبے بنانے اور ان پر عمل درآمد میں تیزی اور بہتری پیدا ہوئی۔

رپورٹ میں پاکستان کی انتظامیہ اور سیاست میں جماعت احمدیہ کے اثر و نفوذ اور اس کے سربراہ مرزا طاہر احمد کی شخصیت پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔

پاکستان قائم ہوا تو بیوروکریسی میں قادیانی بھاری تعداد میں موجود تھے۔ جبکہ مسلح افواج میں بھی ان کی تعداد قابل لحاظ تھی اور ایک حد تک موثر بھی۔ اس صورت حال سے خاص طور پر بیوروکریسی میں غیر معمولی صورت حال پیدا ہو گئی۔ ملازمتیں اور ترقیاں صرف ان ہی لوگوں کو ملتیں جو قادیانی ہوتے یا جماعت احمدیہ کی طرف سے ان کی سفارش کی گئی ہوتی۔ جو اس جماعت کی سفارش حاصل نہ کر پاتے یا اس میں عار محسوس کرتے ملازمت و ترقی سے محروم رہتے۔ یہ وہی زمانہ تھا جب پاکستان میں احمدیوں کے خلاف پہلی تحریک چلی، یعنی **1953**ء۔ رپورٹ میں قرار دیا گیا ہے کہ تحریک ختم نبوت شروع ہونے سے جہاں دیگر عوامل موجود تھے وہیں ایک عنصر یہ بھی تھا جس نے ملک بھر میں اور بالخصوص پنجاب میں اقتصادی مسائل پیدا کر دیئے تھے۔

مرزا طاہر احمد کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ یہی وہ شخصیت تھی جس کی وجہ سے جماعت احمدیہ نے سیاست میں عمل دخل شروع کیا ورنہ اس سے قبل وہ خود کو اس شعبے میں کمزور محسوس کرتی تھی۔ **1967**ء میں جب ذوالفقار علی بھٹو پاکستان پیپلز پارٹی کی بنیادیں رکھ رہے تھے، مرزا طاہر احمد بھی ان کے دائیں بائیں ہی تھے۔ ان دنوں مرزا ناصر احمد جماعت احمدیہ کے سربراہ تھے مگر ایک قدرے کم ہمت شخص تھے۔ وہ نہیں چاہتے تھے کہ جماعت احمدیہ سیاست میں ٹانگ اڑا کر اپنے لیے مخالفت کا سامان کرے۔ لیکن مرزا طاہر احمد نے امیر جماعت کی مرضی کے علی الرغم پیپلز پارٹی میں اثر و رسوخ پیدا کیا۔ اسی زمانے میں مرزا طاہر اہم اداروں کی نظر میں آ گئے اور ان کے بارے میں رائے بنی کہ یہ نوجوان جارح طبیعت، مسلح سرگرمیوں کا خواہشمند اور ایک ذہین آدمی ہے۔ نوجوان مرزا طاہر نے مرزا ناصر احمد کی زندگی میں ہی جماعت احمدیہ کا سیاسی رنگ اس قدر متحرک اور مضبوط بنا دیا کہ امیر جماعت احمدیہ بے بس ہوتے چلے گئے۔ مرزا طاہر بھٹو کے اس قدر قریب تھے کہ جب وہ اقتدار میں

آ گئے تو ان کی حیثیت اہم سیاسی مشیر اور عملاً حکمران کی سی ہوگئی۔ اب قادیانی مزید طاقتور ہو چکے تھے۔ اس سے قبل 1965 میں یہ عنصر بھٹو کے ذریعے بھارت سے جنگ کرا کے پاکستان کا وجود ختم کرنے کی سازش کر چکا تھا۔ اس مرحلے پر بھی ان کا مطمح نظر ایک الگ ریاست کا قیام تھا جس کا خواب انہوں نے چالیس کی دہائی میں دیکھا تھا۔ اب یہی عنصر اقتدار میں بڑی حد تک اپنا اثر و نفوذ پھیلا چکا تھا' اس وجہ سے ملک کی محب وطن مذہبی و سیاسی جماعتوں کے علاوہ خود فوج میں تشویش پیدا ہوئی اور ملٹری انٹیلی جنس نے اس کی سرگرمیوں اور حساس عہدوں پر ان کے لوگوں کے بارے میں رپورٹ اور فہرستیں تیار کرائیں۔ اس کے کچھ عرصے کے بعد ان کے خلاف بھرپور عوامی تحریک چلی جس کے نتیجے میں بھٹو کو انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے سوا کوئی چارہ نہ رہا۔ اسی زمانہ میں حساس عہدوں پر متعین کئی قادیانی ملک سے فرار ہوئے' فوج اور دیگر اداروں سے مستعفی ہوئے اور وہ لوگ جو مجبوریوں اور مالی فوائد کے سبب قادیانی ہو گئے تھے از سرِ نو مسلمان ہو گئے جس کی ایک مثال ضلع جہلم کا معروف خاندان ہے۔ راجہ منور جس کے چشم و چراغ ہیں جنہوں نے اعلان کر دیا کہ وہ مسلمان ہیں۔ ان کے دو بھائی راجہ منصور اور راجہ باسط فوج میں تھے اور ایک بھائی راجہ غالب پنجاب میں ڈائریکٹر ایجوکیشن تھے۔ اس اور اس جیسی دوسری کئی مثالوں کی وجہ سے اب بھی سمجھا جاتا ہے کہ اگر مسلمان علماء کرام حکمت اور دردمندی کے ساتھ بھرپور کوشش کریں اور اس میں سرکاری ذرائع ابلاغ بھی ان کا ساتھ دیں تو کوئی وجہ نہیں کہ اب بھی ہزاروں کی تعداد میں قادیانی دائرہ اسلام میں داخل ہو جائیں کیونکہ یہ لوگ نہ اس مذہبی گروہ کے اصل عزائم سے باخبر ہیں اور نہ ان کی سرگرمیوں کے بارے میں کوئی اطلاع رکھتے ہیں۔ تجویز کیا گیا ہے کہ محبت اور اخلاص کے ساتھ انہیں مخاطب کیا جائے تو اس مقصد میں خاطر خواہ کامیابی ہو سکتی ہے۔ کیونکہ ان کی بڑی تعداد حق کی متلاشی اور محب وطن ہے۔ مگر ان سے آج تک درست انداز میں کوئی رابطہ نہیں کیا گیا۔

واضح رہے کہ سانحہ مشرقی پاکستان کے بعد جماعت احمدیہ اور اس کے سیاسی ونگ کے بارے میں حساس اداروں نے جو معلومات جمع کی تھیں، ان سے یہ بات ایک بار پھر منکشف ہوئی تھی کہ یہ عنصر قادیان یا کسی اور مناسب نام سے ایک ریاست بنانا چاہتا ہے۔ جس کی ہیئت ترکیبی ویٹی کن سٹی کی طرز پر ہوگی۔ یہ بات بھی سامنے آئی تھی کہ اس مقصد کے لیے بھارت نے ہمیشہ ان کی سرپرستی کی ہے اور بھارت کی طرف سے انہیں یقین دلایا گیا ہے کہ اگر یہ اپنی جدوجہد اور حکمت عملی سے سیالکوٹ اور شکر گڑھ پر مشتمل سرحدی علاقہ حاصل کرنے کی پوزیشن میں آ جائیں تو قادیان اور ملحقہ علاقوں سمیت کشمیر ان کو دے دیا جائے گا۔ جہاں ان کی مرضی کی خود مختار حکومت بلکہ ریاست قائم ہوگی۔

رپورٹ میں مزید بتایا گیا ہے کہ قادیانیوں نے 70ء اور 80ء کی دہائیوں میں بالکل اسی طرح شیعہ اور اسماعیلی فرقے کی طرف بھی دست تعاون بڑھانے کی کوشش کی تھی جس طرح اب عیسائیوں کی طرف بڑھایا ہے مگر اس کوشش میں انہیں ناکامی ہوئی تھی۔

اب چند برسوں سے عاصمہ جہانگیر اور ان جیسے انسانی حقوق کے دیگر نام نہاد علمبرداروں کی مدد سے پاکستان کو انسانی حقوق کی پامالی کے حوالے سے بدنام کرنے کی کوشش کی گئی۔ جس کی پشت پر ظفر چوہدری موجود

رہے ہیں۔اسی زمانہ میں پاکستان میں فرقہ وارانہ دہشت گردی کرائی گئی اور بعض قادیانیوں اور عیسائیوں کو قتل کرایا گیا تاکہ توہینِ رسالت کے قانون کی آڑ میں پاکستان کو عالمی سطح پر بدنام کیا جائے۔

رپورٹ میں بعض حوالوں کے ساتھ یہ بات ثابت کی گئی ہے کہ چند ماہ قبل قتل وغارت گری سے لے کر موجودہ آئینی، دستوری اور عدالتی بحران تک اس عنصر کی کارفرمائی رہی ہے۔ حالیہ بحران پیدا کرنے کے لیے 32 کروڑ امریکی ڈالر استعمال کیے گئے تھے، اس بھاری رقم کی تقسیم اور استعمال بھی انہی کے ذریعے عمل میں آئی۔اس بحران کا بنیادی سبب یہ تھا کہ ملک کے نظریاتی تشخص پر کاری ضرب لگائی جائے تاکہ یہ ایک اسلامی ریاست کی بجائے لادین ریاست میں تبدیل ہو جائے اس صورت میں اس ملک کا عالمی کردار ہی نہیں دفاعی صلاحیتیں بھی متاثر ہوں گی۔اس مقصد کے حصول کے لیے:

اولاً: کوشش کی جائے کہ 73ء کا دستور ہی ختم ہو جائے۔

ثانیاً: دستور ختم نہ کرایا جاسکے تو کم از کم آٹھویں ترمیم (پوری کی پوری) ہی ختم کرادی جائے۔اس کے بعد دوسری ترمیم (جس میں قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا گیا ہے) کو ختم کرانے کی کوشش کی جائے۔

اس مقصد کے لیے سیاسی اور عسکری' ہر دو شعبوں میں سیکولر قیادت کو ابھارنے اور کامیاب کرانے کی کوشش کی جائے جیسا کہ حالیہ بحران کا بنیادی مقصد تھا۔

اگلے دو برسوں کے لیے جس عبوری انتظام میں ایک بلند منصب کے لیے جس شخصیت کا نام تجویز کیا گیا تھا وہ اپنے قول وعمل اور کردار کے حوالے سے خالصتاً سیکولر شخصیت ہے۔اس کے بارے میں یہ سوال بھی اٹھایا گیا ہے کہ کیا کوئی ایسا شخص' جو نہ صرف نظریاتی اعتبار سے ہی قابل قبول نہ ہو بلکہ اس کے ساتھ متعدد اخلاقی عوارض لگے ہوئے ہیں وہ پاکستان جیسی ریاست میں کسی ذمہ دار منصب اور بالخصوص نظام عدل میں جگہ پانے کا آئینی اعتبار سے اہل ہو سکتا ہے؟ رپورٹ میں مزید بتایا گیا ہے کہ یہ امر قطعی نظروں سے اوجھل نہ ہونے دیا جائے کہ ملک میں پیدا ہونے والے ہر بحران کے پس پشت کسی نہ کسی اعتبار سے قادیانی موجود ہوتے ہیں اور اس بار بھی وہ تندہی سے سرگرم عمل رہے ہیں۔جس کا ثبوت مرزا طاہر احمد کے حالیہ بیان سے بھی ہوتا ہے۔

رپورٹ میں یہ بات بھی کہی گئی ہے کہ بھارت انہیں قادیان نامی ریاست بنانے کے لیے مشرقی پنجاب کا قصبہ قادیان' ملحقہ علاقے اور کشمیر دے یا نہ دے وہ بہرحال ویٹی کن سٹی طرز کی ایک آزاد ریاست بنانے کے لیے کوشاں رہا ہے' ان کے اس موقف اور مقصد میں کوئی تبدیلی نہیں آئی ہے اور اس سلسلے میں انہیں بھارت' اسرائیل اور عیسائی دنیا کی ٹھوس مدد و اعانت حاصل ہے۔رپورٹ میں تجویز کیا گیا ہے کہ:

1۔ مرزا طاہر احمد کے بھارت کے دوروں اور بھارتی حکام کی لندن میں اس سے ملاقاتوں پر کڑی نظر رکھی جائے۔

2۔ پیپلز پارٹی کے رہنماؤں کے جن میں دو سال تک بھارت میں گزارنے والے خالد کھرل (سابق وفاقی وزیر)، اعتزاز احسن، آفتاب احمد شیرپاؤ اور ناہید خان شامل ہیں رابطوں اور سرگرمیوں کو مانیٹر کیا جائے۔

3۔ برطانیہ اور یورپ کے دیگر ممالک میں قادیانیوں کو آسانی کے ساتھ سیاسی پناہ دینے کے معاملے پر سنجیدگی سے توجہ دی جائے اور اس مسئلے کو نہایت باریک بینی اور احتیاط کے ساتھ سفارتی سطح پر اٹھایا جائے۔

4۔ پاکستان میں انسانی حقوق کے نام پر کام کرنے والے اداروں' ان کے عہدیداروں اور ظفر چوہدری جیسے ان کے سرپرستوں کی سرگرمیاں واچ کی جائیں اور خاص طور پر ان کے مالی امور کی باقاعدگی اور سختی کے ساتھ چھان بین کی جائے۔

5۔ سیالکوٹ' شکر گڑھ اور دیگر ملحقہ سرحدی علاقوں میں قادیانیوں اور عیسائیوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھی جائے ان علاقوں سے گزر کر ہی دہشت گردی کی تربیت حاصل کرنے کے لیے نوجوان بھارت جاتے ہیں اور وہاں سے واپس آتے ہیں یہ راستے بند کیے جائیں اور ان خاندانوں کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھی جائے جو دہشت گردوں کو پناہ دیتے ہیں اور ان کے لیے سہولتیں بہم پہنچاتے ہیں۔

6۔ جن دنوں ملک کے مختلف حصوں میں دہشت گردی کے واقعات ہوتے ہیں اس سرحدی علاقے میں دہشت گردوں کی آمدورفت بڑھ جاتی ہے۔ جرائم کرنے کے بعد دہشت گرد اس علاقے سے پڑوسی ملک فرار ہو جاتے ہیں۔ اس زمانے میں اس علاقے پر کڑی نظر رکھی جائے تو دہشت گردوں پر آسانی کے ساتھ گرفت کی جا سکتی ہے، جس کے نتیجے میں دہشت گردوں کے جال اور ان کے سرپرستوں کے بارے میں ہولناک انکشاف ہو سکتے ہیں۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 25 دسمبر 1997ء)

# اندرونِ سندھ قادیانیوں کی سرگرمیاں

محمد عمران

سندھ کے حساس سرحدی اضلاع عمر کوٹ، تھرپارکر اور دیگر چھوٹے بڑے علاقوں میں کفریہ لابی قادیانیوں نے اپنی سرگرمیاں تیز تر کردی ہیں اور مرزائی ٹولے کی یہ سرگرمیاں ملک کے لیے دن بدن سیکورٹی رسک بنتی جارہی ہیں۔ قادیانی جماعت نے ایک طے شدہ منصوبہ بندی کے تحت صوبہ سندھ کو اپنے تبلیغی ہدف کا خاص نشانہ بنایا ہوا ہے۔ صوبے کے پسماندہ علاقوں میں سادہ لوح مسلمانوں اور غریب شیڈول کاسٹ ہندوؤں (جن میں کولہی، بھیل، میگھواڑ وغیرہ شامل ہیں) کو مرزائی بنانے کے لیے ہر طرح کے حربے استعمال کیے جارہے ہیں اور مرزائی ٹولے نے ربوہ (چناب نگر) سندھ اور اندرون سندھ اپنے سب سے بڑے تبلیغی نیٹ ورک کے منصوبے پر کام شروع کردیا ہے۔ ذرائع کے مطابق یہ نیٹ ورک صوبہ سندھ کے حساس سرحدی اضلاع عمر کوٹ تھرپارکر کے کنری، نبی سر، ٹالہی، ناصر آباد، محمود آباد، نواز آباد، فضل بھمبر، تھرپارکر، جھڈو، نوکوٹ وغیرہ کے چھوٹے بڑے علاقوں سے لے کر پورے صوبہ سندھ میں پھیلا ہوا ہے۔ اور ان علاقوں میں باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت اسپتال، اسکول، ہاسٹل اور مرزائی عبادت گاہوں کو تبلیغی مشن کے طور پر استعمال کیا جارہا ہے اور مرزائی مشینری ان سماجی کاموں کی آڑ میں کھلے عام اپنے تبلیغی مشن میں مصروفِ عمل ہے۔ رپورٹ کے مطابق قادیانی جماعت نے ان علاقوں میں تبلیغ کے لیے دوسو سے زائد چھوٹے بڑے یونٹ کھول رکھے ہیں، اور ان یونٹوں سے دن رات مسلسل قادیانیت کی تبلیغ کی جارہی ہے۔

تھرپارکر کے گاؤں ڈھانو داندل کا احمدیہ مینشن ہاؤس پھول پورہ کا مرزائی مرکز تھر میں 130 ایکڑ پر پھیلا ہوا احمدیہ جماعت کا المہدی ٹرسٹ دیگر سماجی کاموں کی آڑ میں کھلے عام قادیانیت کی تبلیغ کررہے ہیں۔ ان مراکز میں سے بعض مراکز میں جدید ڈش اینٹینا نصب کیے گئے ہیں۔ جہاں قادیانی نواز چینل مسلم ٹیلی ویژن احمدیہ انٹرنیشنل سے قادیانیت پر مبنی خصوصی پروگرام نشر کیے جاتے ہیں۔ مرزائیوں کے اس خصوصی چینل سے دن رات مسلسل قادیانیت کی تبلیغ پر مبنی پروگرام دکھائے جاتے ہیں۔ اس خصوصی چینل پر مرزائیت پر مبنی ایک پروگرام ''تبلیغ اپنے مذہب کا پرچار'' کے عنوان سے پیش کیا جاتا ہے۔ خصوصی پروگرام میں قادیانی جماعت کے امیر مرزا طاہر کے خصوصی خطاب نشر کیے جاتے ہیں۔ یہ پروگرام چھوٹے اجتماع کی صورت میں دیکھے جاتے ہیں۔ اس خصوصی دعوتی پروگرام میں سادہ لوح لوگوں کو مرزائی بنانے کے لیے خصوصی طور پر مدعو کیا جاتا ہے۔ ''غازی'' کو کفریہ لابی کے ایک ذرائع نے نام ظاہر نہ کرنے کی شرط پر بتایا کہ ہماری جماعت سادہ لوگوں کو مرزائی بنانے کے لیے ہر طرح کے ہتھکنڈے وحربے استعمال کرتی ہے۔ خصوصاً نوجوان طبقے کو شکار کرنے کے لیے خوبصورت لڑکیوں کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اور نوجوانوں کو پھانسنے کی خصوصی تبلیغی مہم کو قادیانی جماعت ''سنہرا جال'' کا خصوصی کوڈ استعمال کیا جاتا ہے جبکہ غریب، مجبور، تنگ دست لوگوں کو مرزائی بنانے کے لیے اس تبلیغی مہم کو قادیانی

جماعت نے ''نصرت'' کا خصوصی کوڈ دے رکھا ہے۔ کفریہ لابی یہ قادیانی جماعت لوگوں کو مرزائی بنانے کے لیے دولت، ملازمت، بیرون ملک سروس، شادی وغیرہ کا بھی جھانسہ دیتی ہے اور طرح طرح کے سبز باغ دکھائے جاتے ہیں۔ قادیانی جماعت کی کھلے عام سرگرمیوں کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ مورخہ 12 ستمبر کو شادی پلی پولیس سٹیشن میں ایک سادہ لوح مسلمان محمد شفیع راہموں کو زبردستی مرزائی بنائے جانے کے خلاف مرزائی جماعت کے پانچ افراد جن میں منظور قادیانی، راشد، ارشد، مبارک، نصیر قادیانی کے خلاف 298(c) پی پی سی کے تحت مقدمہ درج ہوا ہے۔ محمد شفیع راہموں نے پولیس کو بیان دیتے ہوئے کہا میں ان پڑھ ہوں مجھے دین اسلام سے بھی زیادہ واقفیت نہ تھی۔ میں منظور قادیانی کی دکان پر کام کرتا تھا مجھ پر مذکورہ ان اشخاص نے زور دیا کہ مذہب اسلام صحیح نہیں ہے اور تم ہمارے مذہب قادیانیت میں شامل ہو جاؤ انہوں نے زبردستی مجھ سے ایک فارم پر دستخط بھی لے لیے۔ مقدمہ درج ہونے کے بعد شادی پلی پولیس نے مقدمہ میں شامل بیشتر افراد کو گرفتار کر لیا۔ اس سلسلے میں مزید تفتیش جاری ہے۔

اس قسم کے واقعات سے ان علاقوں میں قادیانیت کی کھلے عام تبلیغ کا اندازہ بخوبی لگایا جاسکتا ہے۔ مرزائی ٹولے نے سندھ کو اس وقت اپنی منصوبہ بندی کا خاص ہدف بنا رکھا ہے۔ مرزائی ٹولے کے خلیفہ مرزا طاہر کی خصوصی ہدایت پر صوبہ سندھ میں اس خصوصی تبلیغی مشن کی کارکردگی رپورٹ بھی مرتب کی جاتی ہے اور خصوصی مہم میں کارکردگی دکھانے والے مرزائیوں میں خصوصی انعام وغیرہ بھی تقسیم کیے جاتے ہیں۔ قادیانی جماعت اندرون سندھ اپنے تبلیغی مشن میں کامیابی کے لیے اکثر و بیشتر سرکاری محکموں میں قادیانی ملازمین کو حساس علاقوں میں تعینات بھی کرا رہی ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ ان علاقوں میں مرزائیوں نے اپنے تبلیغی مراکز قائم کرنے کے لیے بھی ہزار ہا ایکڑ زرعی زمین خرید لی ہے۔

یہاں یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ قیام پاکستان سے قبل برطانوی حکمرانوں کے دور حکومت میں ان سرحدی علاقوں میں ہزاروں ایکڑ زرخیز زمین قادیانیوں کو الاٹ کی گئی چنانچہ ناصر آباد، احمد آباد، محمود آباد، نصرت آباد، نواز آباد، سمیت دیگر کئی ایک زرعی ماڈل فارموں اور گاؤں میں سو فیصد قادیانی آج بھی آباد ہیں۔ ان علاقوں میں ایک طرف تو یہ مرزائی ٹولہ اپنی تبلیغی مہم کے لیے الیکٹرانک میڈیا سے مدد لے رہا ہے تو دوسری جانب ان علاقوں میں قادیانیت پر مبنی تبلیغی لٹریچر بڑی تعداد میں مفت بھی تقسیم کیا جا رہا ہے۔ مرزائی ٹولے کی جانب سے ایک کتاب ''تبلیغی پاکٹ بک'' کے عنوان سے اردو اور سندھی زبان میں مفت تقسیم کی جا رہی ہے۔ یہ کتاب ساڑھے سات سو صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کتاب کو عبدالرحمان گجراتی نے مرتب کیا ہے۔ اس قسم کا تبلیغی لٹریچر ان سرحدی علاقوں میں مفت اور بلا روک ٹوک تقسیم کیا جا رہا ہے۔ صوبہ سندھ خصوصاً ان سرحدی علاقوں میں قادیانی ٹولے کی شر انگیز سرگرمیاں ملک وقوم کے لیے خطرناک ہیں۔ حکومت کو چاہئے کہ وہ مرزائی ٹولے کی ان سرگرمیوں کا فوراً نوٹس لے اور مرزائی ٹولے کو آئین پاکستان کا پابند بنائے۔ قادیانیت کی تبلیغ کے سلسلے میں ان رہنماؤں نے اپنے اس عزم کا اظہار بھی کیا ہے کہ وہ ہر حال میں مرزائی ٹولے کا تعاقب جاری رکھیں گے اور قادیانیت کے فتنے کو ختم کرنے کے لیے جان کی بازی لگانے کے لیے بھی گریز نہیں کیا جائے گا۔

(ہفت روزہ غازی کراچی یکم اکتوبر 2000ء)

# قادیانی اور عیسائی مبلّغوں کی یلغار

عبدالجبار خان

جنوبی پنجاب کے درجنوں شہروں میں قادیانیوں اور عیسائیوں نے اپنی اپنی سرگرمیاں خاصی تیز کردی ہیں اور مذاہب کا کھلے عام پرچار کررہے ہیں۔ ان علاقوں میں آباد مسلمان گھرانے اپنی محرومیوں اور معاشی مجبوریوں کے پیش نظر مرتد ہوتے جارہے ہیں۔ ان مذاہب کے رہنما غریب نادار طالب علموں اور مریضوں سے تعلقات استوار کرتے ہیں، انہیں مفت تعلیم دینے اور ٹیوشن پڑھانے کے انتظامات کرنے کے علاوہ غریب مریضوں کو مفت ادویات فراہم کرنے اور مفت آپریشن کی سہولتیں فراہم کرتے اور انسانیت کی خدمت کی آڑ میں عیسائیت اور قادیانیت کو فروغ دینے کی سرگرمیوں میں مصروف ہیں۔ ایک رپورٹ کے مطابق مسیحی مشزیوں نے اس مقصد کے لیے پاکستان کو بارہ زونوں میں تقسیم کرکے اپنے اپنے حلقے مقرر کررکھے ہیں۔ انٹرنیشنل مشن سمیت پروٹسنٹنٹ اور کیتھولک مشزیوں سے سینکڑوں پاکستانی مسلمان متاثر ہوچکے ہیں۔
معلومات کے مطابق انٹرنیشنل مشن کا ہیڈ کوارٹر نیوجرسی امریکہ میں واقع ہے جبکہ پاکستان میں ان کا مرکز ڈیرہ غازی خان ڈویژن کے ضلع لیہ میں انسٹی ٹیوٹ ٹیکنالوجی اینڈ موبائیل سٹڈیز انٹرنیشنل مشن کے نام سے اہم ترین مرکز ہے اور چک نمبر 72 کے علاوہ چک نمبر 120 کی مکمل آبادی مسیحیوں کی آبادی ہے' اس کے خط و کتابت کا ایک دفتر ڈیرہ غازی خان میں بھی واقع ہے جہاں نہ صرف یہ اپنے مذہب کا پرچار کرتے ہیں بلکہ اس کی آڑ میں پاکستان کے خلاف جاسوسی کرنے میں بھی مصروف ہیں اور کچھ عرصہ قبل ایک مسیحی لارسن نامی ایک شخص ڈیرہ غازی خان کے انتہائی حساس علاقہ سے' جہاں اٹامک انرجی کمیشن کا ممنوعہ علاقہ ہے' جاسوسی کے الزام میں گرفتار کرنے کے بعد حکومت پاکستان نے اسے ناپسندیدہ شخصیت قرار دے کر ملک سے نکال دیا تھا۔

معلوم ہوا ہے کہ 1978ء کے بعد سے مشزیوں کی آمد کا سلسلہ جاری ہے جو ویزا لگواتے وقت اپنے عزائم ظاہر نہیں کرتے۔ یہ لوگ مفت تعلیم اور طبی سہولیات فراہم کرنے کی آڑ میں ملک بھر کے مسیحی مشزی اسلام کے بارے میں بے یقین کرنے اور عیسائیت کے قریب لانے میں دن رات کوشش کررہے ہیں۔

عیسائی مشزیوں کے ساتھ ساتھ قادیانیوں نے بھی مذکورہ بالا علاقوں میں اپنی سرگرمیوں کو تیز کردیا ہے اور بڑے شہر اور ان سے ملحقہ دیہی علاقوں میں مرکز قائم کرکے ڈش انٹینا کے ذریعے سادہ لوح مسلمانوں کو ورغلا کر انہیں دعوتِ مرزائیت دے رہے ہیں علاوہ ازیں ان سادہ لوح عوام کو تحریص دلا کر ربوہ بھی لے جایا جاتا ہے اور ڈش کے ذریعے شام آٹھ بجے سے امریکہ سے چلنے والی مرزا طاہر کی تقریر سنوائی جاتی ہے۔ باقاعدہ تنخواہ دار قادیانی مبلّغ منگوا کر مختلف علاقوں میں جو جاہل اور ان پڑھ مسلمانوں کو اپنے عقیدے سے ورغلانے کا کام انجام دے رہے ہیں بلکہ بعض بے روزگار اور حالات سے ستائے ہوئے افراد کو ہدف بنا کر انہیں ربوہ لے جاتے ہیں۔ دریں اثناء یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ 12 اکتوبر کے بعد سے قادیانیوں نے آئین کی معطلی کا جواز پیش کرکے

خود کو مسلمان کہلوانے کے علاوہ ملک بھر میں تبلیغی سرگرمیوں میں اچانک تیزی پیدا کر دی اور اس سلسلے میں ایک منظم اور مضبوط نیٹ ورک قائم کر لیا ہے۔ ملتان جیسے شہر میں کئی مقامات پر اپنے مرکز قائم کر کے اپنے مذموم مقاصد کے حصول کے لیے عمل درآمد شروع کر دیا ہے۔ ان علاقوں میں شاہ رکن عالم کالونی' کینٹ' گلگشت کالونی اور پل موج دریا جیسے علاقے شامل ہیں۔ ملتان کے ان قابل ذکر مقامات پر نہ صرف جمعۃ المبارک کے روز خطبے کے نام پر اجتماعات کیے جاتے ہیں بلکہ ہفتہ میں ایک بار رات کے وقت قادیانیوں کا اجتماع بھی ہوتا ہے جس میں تبلیغی سرگرمیاں بڑھانے پر غور کے علاوہ مبلغ اپنی اپنی کارگزاری پیش کرتے ہیں۔ ان قادیانیوں نے شہر کے مختلف علاقوں میں کوٹھیاں کرایہ پر حاصل کر رکھی ہیں جنہیں باقاعدہ ''مساجد'' کا درجہ دے رکھا ہے اور ان عمارات میں قرآنی آیات اور مرزا طاہر کی قد آور تصاویر آویزاں ہیں البتہ عوامی ردعمل اور قانونی کارروائی سے بچنے کے لیے ان کوٹھیوں کے مینار نہیں ہیں۔ قابل ذکر بات یہ ہے کہ ملتان میں کینٹ کے علاقے میں قائم ایک حساس ادارے کے ریکروٹمنٹ آفس کے ساتھ ہی کوٹھی میں قادیانیوں نے اپنی ''مسجد'' بنا رکھی ہے اور تبلیغی سرگرمیاں جاری ہیں جبکہ دیگر علاقوں میں قادیانیوں نے بانجھ پن کے علاج کے دواخانے کھول رکھے ہیں جہاں علاج کے بہانے خواتین کو ورغلایا جاتا ہے۔

ایک اطلاع کے مطابق قادیانی علماء عدلیہ اور پارلیمنٹ کی جانب سے غیر مسلم قرار پانے کے باوجود نہ صرف اب تک خود کو مسلمان کہنے پر مصر ہیں بلکہ اب انہوں نے پاکستان کے وجود کو تسلیم کرنے سے بھی انکار کر دیا ہے۔ تحریک احمدیہ نے اپنی ویب سائٹ میں شامل نقشے میں صوبہ پنجاب کے شہروں لالیاں' سرگودھا' منڈی بہاؤالدین' پنڈی بھٹیاں' چنیوٹ اور ربوہ کو ہندوستان کا حصہ دکھایا گیا ہے اور اس نقشے میں واضح طور پر ہندوستان کو نمایاں کیا گیا ہے۔ واضح رہے کہ ویب سائٹ پر کلمہ طیبہ اور پاکستان کے شہروں کو ہندوستان کا حصہ دکھانے کی خبریں عام ہوئیں تو قادیانیوں نے انتہائی چالاکی سے اس نقشے کو ویب سائٹ سے غائب کر کے فوری طور پر اپنے ایک پریس ریلیز کے ذریعے اس کی ذمہ داری قبول کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اب قادیانیوں کے ویب سائٹ پر مسلم ٹی وی احمدیہ کا لوگو تو موجود ہے لیکن مائیکروسافٹ سے نقشہ غائب کر دیا ہے۔ علاوہ ازیں یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ قادیانیوں نے کلمہ طیبہ بھی واضح طور پر شائع کیا ہے۔ قادیانیوں نے اپنی رپورٹ میں مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود کہا ہے اور اپنی عبادت گاہوں کو مساجد کا درجہ لکھا ہے۔ انہوں نے دعویٰ کیا کہ ایشیا' آسٹریلیا' امریکہ' افریقہ اور یورپ کے 154 ممالک میں تحریک احمدیہ کی شاخیں قائم ہو چکی ہیں اور ان کی کوششوں سے اب تک ان کے ارکان کی تعداد ایک کروڑ سے زائد ہو چکی ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ اگست 1996ء سے جولائی 1997ء کے دوران 30 لاکھ افراد کو قادیانی بنایا گیا تھا اور تحریک نے 22 شہروں میں ایک لاکھ ڈالر کے خرچ سے ''مساجد'' تعمیر کرائی ہیں جبکہ پانچ شہروں میں 25 لاکھ ڈالر کے خرچ سے تعمیرات جاری ہیں۔

یاد رہے صوبائی اسمبلی کی منظوری کے بعد پنجاب حکومت نے ربوہ کا نام تبدیل کر کے چناب نگر رکھ دیا تھا لیکن اس کے باوجود ویب سائٹ میں چناب نگر کو ربوہ ہی لکھا گیا ہے جبکہ امتناع آرڈیننس کی رو سے قادیانیوں کو ایسی اصلاحات استعمال کرنا ممنوع ہیں جن سے ان کی مسلمانوں سے مماثلت کا شبہ پایا جاتا ہے۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 12 جولائی 2000ء)

# قادیانی ارتدادی سرگرمیاں

شہر کراچی اپنی جغرافیائی اہمیت کے حوالے سے بین الاقوامی طاقتوں کی دلچسپی کا مرکز بن چکا ہے اور اس کے اسلامی تشخص کو مجروح کرنے کی سازشیں اپنے عروج پر ہیں ایک طرف این جی اوز فلاح و بہبود کی آڑ میں گمراہی کا جال بچھائے ہوئے ہیں تو دوسری جانب آغا خان اپنی کمیونٹی کو مضبوط کرنے میں لگے ہوئے ہیں، تیسری جانب عیسائی مشنری سرگرمیاں پورے زور و شور سے جاری ہیں اوراب گزشتہ چند ماہ سے احمدی (قادیانی) بھی کھل کر سامنے آگئے ہیں اوران کی خفیہ واعلانیہ سرگرمیاں پورے شہر بالخصوص ضلع وسطی میں اپنے عروج پر ہیں۔ بدقسمتی سے شہر کے حالات اور ناسور کی طرح پھیلتی بے روزگاری ان کی سرگرمیوں میں بے حد ممد ومعاون ثابت ہورہی ہے اورلوگ روٹی کے چند ٹکڑوں اور تھوڑے پیسوں کی خاطر اپنی ایمان جیسی بیش بہا اورانمول دولت کو مجبوراً بیچنے پر آمادہ ہوگئے ہیں۔

اس وقت شہر کے مختلف علاقوں شاہ فیصل کالونی، گلستان جوہر، گلشن اقبال، النور سوسائٹی، سمن آباد، ایف بی ایریا، سرجانی ٹاؤن، خرم آباد لانڈھی، ماڈل کالونی، مومن آباد، الفتح کالونی اور نگی ٹاؤن، بلدیہ ٹاؤن قادیانیوں کی سرگرمیوں کے مرکز کی حیثیت اختیار کر چکے ہیں۔ ذرائع کے مطابق یہ تمام مراکز فیڈرل بی ایریا بلاک 14 میں واقع خورشید میموریل ہال سے متصل احمدی مرکز مجلس خدام الاحمدیہ عزیز آباد سے کنٹرول کیے جاتے ہیں۔ قادیانیوں نے عام مسلمانوں کودھوکہ دینے کے لیے اسلامی اصطلاحوں کے استعمال کو اپنا شعار بنا رکھا ہے جبکہ شہر میں قائم اکثر مرزا واڑوں میں باقاعدہ محراب ومنبر اور گنبد ومینار تعمیر کر کے انہیں مساجد کے مشابہ بنادیا گیا ہے تا کہ عام مسلمان اسے مسجد سمجھ کر نماز کے لیے اس میں داخل ہوجائے اوراس طرح اپنے ایمان اور نماز کو نادانستگی میں ضائع کر بیٹھے۔

ذرائع کے مطابق جماعت الاحمدیہ کا مرکز 18-16 گریسن ہال روڈ لندن ایس ڈبلیو 18-5 کیو ایل میں قائم ہے اوراس کا ٹیلی فون نمبر 01-8708517 ہے۔ جماعت الاحمدیہ کا مرکزی امیر مرزا طاہر احمد قادیانی ہے اور یہ لندن میں ہی رہتا ہے اور وہیں سے دنیا بھر میں قادیانیوں کی سرگرمیوں کو کنٹرول کیا جاتا ہے۔ یہیں سے ایم ٹی اے چینل بھی نشر کیا جاتا ہے جس میں ملعون مرزا طاہر احمد قادیانی کا خطاب اور ملعون مرزا غلام احمد قادیانی کے حالات زندگی اوراس کی گمراہ کن تعلیمات چوبیس گھنٹے دنیا بھر میں نشر کی جاتی ہیں۔ ذرائع کے مطابق مرزا طاہر احمد قادیانی نے احمدیوں کو اس سال کے آخر تک کے لیے 2 کروڑ افراد کو بیعت کرنے (یعنی گمراہ کرنے کے لیے) کا ٹارگٹ دیا ہے۔ ملعون مرزا طاہر کے اس ہدف کے بعد پاکستان بھر بالخصوص کراچی میں قادیانیوں کی سرگرمیوں میں انتہائی تیزی سے اضافہ ہوگیا ہے اور وہ سادہ لوح مسلمانوں کو ہر قسم کا لالچ اور

مختلف ترغیبات کے ذریعے مقرر کردہ ہدف تک پہنچنے کی کوششوں میں مصروف ہیں۔

ذرائع کے مطابق جماعت الاحمدیہ پاکستان کے مرکزی سیٹ اپ میں چوہدری ظہور احمد باجوہ، چوہدری حمید اللہ، چوہدری اللہ بخش صادق، ملک خالد مسعود، محبوب عالم خالد، مولانا دوست محمد شاہد، حافظ مظفر احمد، سید عبدالحئی شاہ، راجہ منیر احمد خان، مولانا سلطان محمد انور، کرنل (ر) ڈاکٹر محمد عبدالخالق، ڈاکٹر محمد احمد اشرف، ملک منور احمد جاوید، عبدالسمیع خان، منیر احمد بسمل، آغا سیف اللہ، مبارک احمد طاہر (مشیر قانونی) قاضی منیر احمد، خالد محمود الحسن بھٹی، نصر اللہ خان ناصر، راجہ رفیق احمد، انتصار احمد نذر، محمد احمد محمود، مقصود اظہر گوندل، ناصر احمد طاہر اور مغفور احمد منیب شامل ہیں ذرائع کے مطابق ان میں اکثر کی رہائش ربوہ ہی میں ہے اور یہ لوگ جماعت احمدیہ پاکستان کے مختلف عہدوں پر فائز ہیں۔

ذرائع کے مطابق ربوہ کی انتظامیہ کے زیر اہتمام دفاتر مجلس خدام الاحمدیہ پاکستان 212685-21234، فیکس دفتر خدام الاحمدیہ پاکستان 213091، پاکستان صدر الاحمدیہ پاکستان 212348، دفتر مجلس انصار اللہ پاکستان 212982، دفتر لجنہ اماء اللہ پاکستان (خواتین ونگ) 212260، روزنامہ الفضل (قادیانیت کا پرچارک) 213029، فضل عمر (ملعون مرزا غلام احمد کا الہامی نام) اسپتال 115-970 جامعہ احمدیہ (جہاں ملک بھر سے احمدی اور مسلمان بچوں کو قادیانیت کی تعلیم دی جاتی ہے) 213171 کے دفاتر چلائے جاتے ہیں۔

ذرائع کا کہنا ہے کہ ربوہ میں جماعت الاحمدیہ پاکستان کے مختلف دفاتر جن میں صدر، صدر انجمن احمدیہ، ناظر اعلیٰ فیکس، ناظر امور عامہ، ناظر اصلاح وارشاد، ناظر اصلاح وارشاد (تعلیم القرآن)، ناظر دعوت الی اللہ، ناظر بیت المال آمدہ، ناظر اشاعت وتصنیف، ناظر خدمت درویشاں (پاکستان بننے سے قبل قادیانی سر زمین پر رہ جانے والے سات سو افراد کی اولاد کو ''درویش'' کہا جاتا ہے) ناظم تعلیم کمپیوٹر سیکشن، دارالافتاء، نظارت اشاعت (سمعی وبصری) ناظم جائیداد، اصلاح وارشاد مقامی، نظارت اصلاح وارشاد (رشتہ ناطہ)، افسر خزانہ، فضل عمر فاؤنڈیشن، نظارت بہشتی مقبرہ (قبرستان)، سرائے محبت (گیسٹ ہاؤس) شامل ہیں، قائم ہیں اور پاکستان بھر کے معاملات کو کنٹرول کرتے ہیں۔

ذرائع کے مطابق اس کے علاوہ ربوہ ہی کی حدود میں قصر خلافت، ''سرائے النصرت'' اور پرائیویٹ سیکرٹری کی رہائش گاہ بھی قائم ہے اور یہ ملعون مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے خاندان کے لیے مختص کیے گئے حصے میں قائم ہیں۔ ذرائع کے مطابق ملعون مرزا غلام احمد قادیانی کے خاندان کے بیشتر افراد ربوہ کے اسی مخصوص حصے میں رہائش پذیر ہیں۔ ان میں بیٹا مرزا مسرور احمد، بیٹا مرزا مبارک احمد، بیٹی مریم صدیقہ (چھوٹی آپا)، بیٹی امتہ الرشید، مرزا خورشید احمد، مرزا غلام احمد، خالد احمد شاہ، مرزا انس احمد، میر محمود احمد صاحب ناصر، سید قاسم احمد شاہ، ڈاکٹر مرزا مبشر احمد، سید قمر سلیمان احمد، مرزا عبدالصمد احمد، سید محمود احمد شاہ، ڈاکٹر ظہر الدین منصور احمد، نواب منصور احمد خان، سید صہیب احمد، ڈاکٹر مرزا خالد سلیم احمد اور مرزا افضل احمد شامل ہیں۔

ذرائع کے مطابق جماعت الاحمدیہ پاکستان کے زیر اہتمام کام کو مختلف ذیلی شاخوں میں تقسیم

کر دیا گیا ہے جن میں خدام الاحمدیہ، اطفال الاحمدیہ، مجلس انصار اللہ اور خواتین کے ونگ کو لجنہ اماء اللہ کہتے ہیں۔ ذرائع کے مطابق کراچی کے پوش علاقے ڈیفنس فیز 5 میں قائم ''گیسٹ ہاؤس'' سندھ کی جماعت الاحمدیہ کا مرکز ہے اور یہیں جماعت احمدیہ سندھ کے صدر، نائب صدور، زعیم اعلیٰ اور دیگر افراد کے دفاتر قائم ہیں اور اسی گیسٹ ہاؤس کی حدود میں ہی ان افراد کی رہائش کا انتظام کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ صدر ریگل کے علاقے میگزین روڈ پر احمدیہ ہال بھی قادیانی سرگرمیوں کا ایک بڑا مرکز ہے اور یہیں سے شہر میں لٹریچر کی ترسیل کا انتظام کیا جاتا ہے۔

ذرائع کے مطابق شاہ فیصل کالونی میں احمدیہ بیت المبارک قادیانی سرگرمیوں کا فعال مرکز ہے۔ اس مرزاواڑے کا انتظام وہاں کے صدر اسحاق کی ذمہ داری ہے جو اس مرزاواڑے کے بالکل سامنے ہی رہائش پذیر ہے اور اس کے گھر سے متصل ایک قادیانی گیسٹ ہاؤس قائم ہے۔ جس میں اندرون سندھ سے پسماندہ اور غریب سندھی مرد و خواتین کو علاج معالجے اور نوکریوں کے لالچ دے کر، لا کر ٹھہرایا جاتا ہے اور انہیں شہر کے مختلف مرزاواڑوں میں لے جا کر قادیانی عقائد سے متعلق تعلیم و تربیت دی جاتی ہے اور پھر شہر کے مختلف علاقوں میں ہی ان کی رہائش کا انتظام کر دیا جاتا ہے۔ ذرائع کے مطابق اسحاق قادیانی جماعت احمدیہ ڈرگ روڈ کا صدر ہی نہیں بلکہ مربی بھی ہے اور احمدیہ بیت المبارک میں نمازیں بھی یہی پڑھاتا ہے۔ اسحاق قادیانی کے گھر سے دو تین مکانات چھوڑ کر محمد جمیل ڈار قادیانی رہائش پذیر ہے جو علاقے میں انتہائی سرگرم سمجھا جاتا ہے اور اس کے بیٹے حنیف ڈار اور آصف ڈار بھی فعال کارکن ہیں اور مرزاواڑے کی انتظامی کمیٹی میں شامل ہیں۔ ذرائع کے مطابق جماعت احمدیہ ڈرگ روڈ کے سابق صدر راجہ ناصر احمد آنجہانی نے احمدیہ بیت المبارک کو باقاعدہ مسجد کی شکل میں تعمیر کرایا تھا اور اس کے خلاف شاہراہ فیصل پولیس سٹیشن میں کئی ایف آئی آر بھی کٹوائی گئیں لیکن تاحال انتظامیہ کسی قسم کی کارروائی کرنے میں بے بس نظر آتی ہے۔ جبکہ پاکستان کے آئین کی دفعہ 295 سی، 296 بی اور 298 سی میں اس کی واضح تصریح کر دی گئی ہے کہ قادیانی اپنی عبادت گاہ کو مسجد سے مشابہ تعمیر نہیں کر سکتے اور نہ ہی اسلامی اصطلاحات کو استعمال کر سکتے ہیں۔

ذرائع کا کہنا ہے کہ ایف بی ایریا کے پوش علاقے میں قائم النور سوسائٹی (جو مرزا غلام احمد قادیانی ملعون کے پہلے خلیفہ حکیم نور الدین قادیانی ملعون کے نام پر آباد کی گئی تھی) میں قائم النور اسپتال قادیانی سرگرمیوں کا مرکز ہے اور اسے مجلس خدام الاحمدیہ عزیز آباد سے کنٹرول کیا جاتا ہے اور یہاں سعید قادیانی اس کا بیٹا شاہد قادیانی اور اس کی بیوی اور بیٹیاں جماعت الاحمدیہ کے ذمہ داران میں شامل ہیں اور ایف بی ایریا بلاک 19 بلاک 18 بلاک 17 کے معاملات کی نگرانی کرتے ہیں جبکہ ہر اتوار کی شام کے بی آر سے متصل گوٹھوں کی خواتین اور مردوں کو تربیت کے لیے النور اسپتال کے احاطے میں واقع مرزاواڑے میں جمع کرنا بھی سعید کی ذمہ داری ہے اور کے بی آر میں سعید قادیانی کی معاونت طارق اقبال (جو اقبال قادیانی کارپینٹر کا بیٹا ہے) کرتا ہے اور وہ جماعت احمدیہ النور سوسائٹی کے مربی ظفر اللہ بٹ کے ساتھ مل کر روزانہ صبح سے شام تک گوٹھ کے بچوں اور خواتین کے لیے تعلیم کا انتظام کرتا ہے۔ ظفر اللہ بٹ کی رہائش بلاک 18 میں مکان 335

میں ہے اور یہ روزانہ ایک تھیلے میں قادیانی مواد ڈال کر سائیکل پر کے بی آر کی جانب نکل جاتا ہے۔ ذرائع کے مطابق ظفر اللہ بٹ کا بیٹا عدیل علاقے کے اوباش اور آوارہ لڑکوں کا سرغنہ ہے اور تمام تر اخلاقی برائیوں میں مبتلا ہے اور یہ آج کل کمپیوٹر سے متعلق کتابیں انتہائی سستے داموں نوجوانوں میں تقسیم کر رہا ہے اور ان کتابوں کے ساتھ قادیانیت سے متعلق مواد بھی تھما دیتا ہے۔

ذرائع کے مطابق عدیل قادیانی روزانہ رات گئے اپنی چھت پر بیٹھ کر خود بھی چرس پیتا ہے اور نوجوان لڑکوں کو اپنی چھت پر لے جا کر پہلے مفت میں چرس کی لت لگاتا ہے اور پھر ان کو فروخت کرنا شروع کر دیتا ہے۔ انتظامیہ کو بار بار شکایت کرنے کے باوجود اس کے خلاف کسی بھی قسم کی کارروائی نہیں کی گئی۔

گلستان جوہر بلاک 7 میں بھی قادیانی سرگرم ہیں اور ان کا صدر افتخار احمد قادیانی اور اس کی بیوی ہیں۔ اس کی ان سرگرمیوں میں اس کا بھانجا طاہر احمد جو ڈیسنٹ ہاؤسز میں ہی رہائش پذیر ہے اور جوہر کمپلیکس کا رہائشی عامر وقار مدد و معاون ہیں۔ ذرائع کے مطابق گزشتہ دنوں گلستان جوہر بلاک 7 میں قادیانی سرگرمیوں سے متعلق ''امت'' میں خبروں کی اشاعت کے بعد افتخار احمد کے گھر واقع ڈیسنٹ ہاؤسز میں 25,20 افراد کی ایک خفیہ میٹنگ ہوئی اور خبروں کی اشاعت کے حوالے سے جائزہ لیا گیا۔ اس اجلاس میں اکثریت مسلح افراد کی تھی۔ اس میٹنگ کے بعد افتخار احمد اور اس کا بھانجا طاہر احمد اپنے گھر سے نامعلوم مقام کی طرف منتقل ہو گئے اور کئی دن گزرنے کے بعد واپس اپنے گھر آئے لیکن اب انہوں نے فی الحال علاقے میں اپنی سرگرمیوں کو محدود کر دیا ہے جبکہ متصل گوٹھوں میں کام بدستور جاری ہے۔

قادیانیوں کی جانب سے مسلسل اسلامی اصطلاحات اور اسلامی شعائر کے استعمال سے مسلمانوں میں سخت اشتعال پایا جاتا ہے۔ واضح رہے کہ قادیانیوں کی جانب سے اسلامی اصطلاحوں اور اسلامی شعائر آئین کی دفعہ 295 سی، 296 سی، اور 298 سی کے تحت قابل تعزیر جرم ہے مگر انتظامیہ بے بسی سے سرعام آئین پاکستان کی دھجیاں بکھرتی دیکھ رہی ہے اور قادیانی سرعام انتظامیہ کا مذاق اڑاتے نظر آتے ہیں۔

## خدام الاحمدیہ کا سالانہ امتحانی پرچہ

جماعت الاحمدیہ کی ذیلی شاخ خدام الاحمدیہ کے سالانہ امتحانی پرچے 2000ء کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے جس میں پہلا حصہ قرآن، تفسیر صغیر کی روشنی میں 40 نمبروں پر مشتمل ہے اور اس میں تین سوالات پوچھے گئے ہیں جو قرآنی آیات پر مبنی ہیں۔ دوسرا حصہ حدیث پر مبنی ہے (اور اس میں قادیانی مصنف کی لکھی ہوئی احادیث کی کتاب حدیقۃ الصالحین کی حدیث نمبر 556 تا 600 نئے ایڈیشن سے سوالات بنائے گئے ہیں) اس حصہ میں کل دو سوال پوچھے گئے ہیں اور یہ حصہ 20 نمبر کا ہے اس حصے کو کچھ مزید ذیلی سولات میں تقسیم کیا گیا ہے جس میں ذبیحہ شکار تا تجہیز و تکفین اور نماز جنازہ سے متعلق سوالات کیے گئے ہیں۔ تیسرا حصہ سیرت النبی پر مبنی ہے اور اس کے سوالات ملعون مرزا غلام احمد قادیانی آنجہانی کی کتاب ''سیرت النبی'' سے لیے گئے ہیں اور اس حصے میں پانچ سوالات پوچھے گئے ہیں اور 10 نمبروں پر مشتمل ہے۔ چوتھا حصہ دستور اساسی سے متعلق ہے اور اس میں خالصتاً قادیانی مذہب کے حوالے سے سولات پوچھے گئے ہیں، سوالات کی تعداد پانچ ہے

اور یہ حصہ بھی 10 نمبروں پر مشتمل ہے جبکہ پانچواں حصہ کتب ہے اس سال کتاب ''سراج الدین عیسائی کے چار سوالوں کا جواب'' سے سوالات بنائے گئے ہیں اور اس حصے میں کل دس سوالات پوچھے گئے ہیں اور یہ حصہ کل 20 نمبروں پر مشتمل ہے۔ یہ امتحانی پرچہ کل 100 نمبروں پر مشتمل ہوتا ہے اور امتحان پاس کرنے کے لیے 90 نمبر حاصل کرنا ضروری ہیں۔ اس کے علاوہ خدام الاحمدیہ سے تعلق رکھنے والے ہر خادم کے لیے لازمی ہوتا ہے کہ خدام الاحمدیہ کے شعبہ تربیت سے جاری شدہ فارم پر اپنی ماہانہ انفرادی رپورٹ پیش کرے۔ اس فارم میں خادم کا نام، ولدیت، کس ماہ کی رپورٹ ہے، روزانہ ادا کی گئی نمازیں (یعنی بغیر جماعت کے ساتھ پڑھی گئی نمازیں) باجماعت نمازیں اور روزانہ تلاوت قرآن مجید کی تفصیلات درج کرنی ہوتی ہیں۔ اس کے علاوہ ملعون مرزا طاہر احمد قادیانی کے خطبات جمعہ کی تفصیل کہ اس ماہ کتنے خطبے سنے، اس ماہ حضور (ملعون مرزا طاہر احمد قادیانی) کو کتنے دعائیہ خط لکھے۔ اس ماہ کون سی کتاب کا مطالعہ کیا اور مزید یہ کہ اس ماہ قرآن کریم کی کون سی سورہ یاد کی؟ کے حوالے سے بھی تفصیل بھرنی پڑتی ہے اور یہ فارم ہر ماہ ہر خادم کو بھر کر مقامی مجلس خدام الاحمدیہ کے شعبہ تربیت میں جمع کرنا پڑتا ہے اور آخر میں خادم کے دستخطوں کے لیے جگہ دی گئی ہے جہاں اسے دستخط اور اپنا پتہ لکھنا لازمی ہے۔

(ہفت روزہ غازی کراچی 24 ستمبر 2000ء)

گزشتہ دنوں ''شاہ فیصل کالونی میں قادیانیوں کی خفیہ سرگرمیوں'' سے متعلق رپورٹ کی اشاعت کے بعد قادیانیوں نے علاقے میں امت اخبار کا داخلہ بند کر دیا تھا۔ احمدیہ بیت المبارک کے بالکل سامنے واقع جنرل سٹور کے مالک حنیف ڈار نے جس کا اپنا بھی بک سٹال ہے علاقے میں قائم تمام اخبار کے سٹال کے مالکان کو دھمکی دی تھی کہ اگر علاقے میں ''امت'' نظر آیا تو اس سے برا کوئی نہیں ہوگا۔ ذرائع کے مطابق اس وقت اس کے ہمراہ آصف ڈار اور راجہ منور احمد عرف پارہ اور دیگر قادیانی بھی تھے۔

(ہفت روزہ غازی کراچی 24 ستمبر 2000ء)

# ازدواجی رشتوں کی آڑ میں قادیانیت کی تبلیغ

کہانی کا آغاز ضرورت رشتہ کے ایک اشتہار سے ہوتا ہے۔ اشتہار ایک مرد کے لیے رشتے کا تھا جس میں ہر وہ خوبی موجود تھی جو کوئی بھی لڑکی اپنے شریکِ حیات میں دیکھنے کی متمنی ہوتی ہے۔ ایسے اشتہارات دیکھ کر فطری طور پر ذہن میں یہ سوال ابھرتا ہے کہ آخر اس قدر خوبیوں کے مالک کسی شخص کی شادی کے لیے اشتہار دینے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ اور یہ خیال اس کہانی کی مرکزی کردار لڑکی کے سرپرستوں کے ذہن میں بھی پیدا ہوا تھا جب ان کی نظر سے یہ اشتہار گزرا------- تاہم انہوں نے رابطہ کرنے میں کوئی حرج بھی نہ سمجھا۔ لڑکی والے اشتہار میں دیئے گئے پتے پر پہنچے اور لڑکے اور اس کے افراد خانہ سے ملاقات ہوئی تو انہیں یہ جان کر خوشگوار حیرت ہوئی کہ نہ صرف لڑکا اشتہار میں بیان کی گئی تمام تر خوبیوں سے متصف ہے بلکہ اس کے افراد خانہ بھی انتہائی بااخلاق اور شریف لوگ ہیں------- پھر بات آگے بڑھی اور------- اور بڑھتی چلی گئی۔

گو شادی کی منزل ابھی دور تھی مگر لڑکی اور لڑکے کے گھرانوں میں اس قدر قریبی تعلقات استوار ہو چکے تھے جنہیں کم سے کم الفاظ میں قابل رشک کہا جاسکتا ہے۔ دونوں گھرانے چونکہ آزاد خیال تھے لہذا لڑکے اور لڑکی کے لیے ملاقاتوں میں بھی کوئی رکاوٹ نہ تھی۔ لڑکی، جو عمر کی اس منزل کو تو نہ پہنچی تھی کہ جہاں شب تاریک جیسی سیاہ زلفوں میں دمکتے تاروں کی کرنیں اتر آتی ہیں مگر عمر کی ان حدوں کو ضرور چھو رہی تھی جہاں ہر آنے والی صبح رشتے کے انتظار کے ساتھ طلوع ہوتی اور ہر شام کسی رشتے کے نہ آنے کی مایوسی اور مستقبل کے حوالے سے تشویش کے ساتھ ڈوبتی ہے۔

ایسے حالات میں من کی مرادیں پالینے کی مسرت اور غرور کسی کو بھی اس مقام تک لے جاسکتے ہیں، جہاں موت تو قابل قبول ہوسکتی ہے مگر اپنے خوابوں سے دستبرداری ممکن نہیں ہوتی۔

پھر ایسے ہی دنوں کی ایک شام------- ایک ریستوران کے خواب آگیں ماحول میں لڑکے نے لڑکی سے کہا۔ ''سنو! گو کہ یہ بات ہمیں سب سے پہلے تمہیں اور تمہارے گھر والوں کو بتانا چاہیے تھی مگر جانے کیسے چوک ہوگئی بہرحال، بات یہ ہے کہ ہم لوگ احمدی (قادیانی) ہیں۔ مگر ساتھ ہی میں یہ بھی بتادوں کہ اصل میں ہم احمدی ہی سچے مسلمان ہیں، باقی جو لوگ مسلمان ہونے کے دعویدار ہیں جھوٹے ہیں، بکواس کرتے ہیں------ اور میری اس بات کی صداقت کا ثبوت چاہتی ہو تو احمدیت کی تعلیم حاصل کرو---------''۔

لڑکی کو ایک ذہنی جھٹکا تو لگا مگر کچھ لڑکے کی چرب زبانی اور کچھ آنے والے حسین دنوں کے خوابوں کی ذہن و دل پر حکمرانی، اس نے کچھ سوچا نہ سمجھا اور کہا۔ ''تم جو کوئی بھی ہو، مجھے قبول ہو، میں تمہارے بغیر زندگی گزارنے کا تصور بھی نہیں کرسکتی۔'' لڑکے نے ان کمزور لمحوں سے فوری فائدہ اٹھایا اور جیب سے ایک بیعت

فارم نکالا' جو وہ گھر سے ہی پُر کر کے لایا تھا اور اس پر لڑکی سے دستخط کرا لیے۔

یہ ایک لڑکی کی کہانی تھی اور ایسی نجانے کتنی کہانیاں اس شہر میں روزانہ جنم لیتی ہیں مگر نہ سرکاری اداروں کو کوئی ہوش ہے نہ ہی عوام میں اپنی ذمہ داریوں کا کوئی احساس پایا جاتا ہے۔ کیونکہ ہر چند کہ یہ سرگرمیاں خفیہ طریقے سے انجام دی جاتی ہیں مگر ایسی خفیہ بھی نہیں ہوتیں کہ دائیں ہاتھ کی حرکت کا پتہ بائیں کو نہ چلے۔

اخبارات میں ضرورت رشتہ کے پرکشش اشتہارات کے ذریعے لوگوں کو اپنی جانب متوجہ کر کے اور ان کی کمزوریوں اور مجبوریوں سے فائدہ اٹھا کر انہیں قادیانی بنانے کا طریقہ نیا بھی ہے اور انوکھا بھی' جس پر اطلاعات کے مطابق کامیابی سے عمل درآمد کیا جا رہا ہے اور خاطر خواہ نتائج حاصل ہو رہے ہیں۔

علاوہ ازیں قادیانیوں نے اپنی تبلیغی سرگرمیوں کو خواتین میں وسعت دینے کی حکمت عملی پر بھی کام شروع کر دیا ہے۔ شہر بھر میں قادیانی تنظیموں کے مراکز قائم کر دیئے گئے ہیں جو نہایت فعال کردار ادا کر رہے ہیں۔ قادیانی تنظیموں لجنہ اماء اللہ پاکستان اور ناصرات الاحمدیہ پاکستان۔ ربوہ کے تحت قائم چند مراکز کے نام ذیل میں دیئے جا رہے ہیں تاہم ان کی عہدیداروں کے نام' پتے اور ٹیلی فون نمبروں کی اشاعت کو نامناسب خیال کرتے ہوئے اس سے گریز کیا جا رہا ہے۔ مراکز کے نام یہ ہیں: حلقہ النور' احمدیہ ہال' حلقہ گلستان احمد' حلقہ گلشن عائشہ' حلقہ صدیقہ' حلقہ گلستان ظاہر اور حلقہ المحمود۔ ان مراکز میں قادیانیت کی تبلیغ کے پروگرام بڑی باقاعدگی سے ہوتے ہیں جن میں وہ غیر قادیانی خواتین بھی بڑی تعداد میں شریک ہوتی ہیں، جنہیں قادیانی عورتیں مختلف بہانوں سے اپنے ساتھ لاتی ہیں۔ ان خواتین کو تبلیغی ویڈیو اور آڈیو کیسٹس دکھائی اور سنائی جاتی ہیں اور قادیانیوں کے مخصوص چینل ایم ٹی اے (مسلم ٹی وی احمدیہ) کی نشریات دکھانے کا خصوصی اہتمام ہوتا ہے۔ ایم ٹی اے چینل پر ہر جمعے کی شام 5 بجے اور 7 بجے قادیانیوں کے چوتھے خلیفہ مرزا طاہر احمد' جنہیں قادیانی ''حضور'' کہتے ہیں' خطبہ دیتے ہیں۔ کراچی کے ہر حلقے میں ہفتے کو ایک خصوصی اجلاس یا مجلس ہوتی ہے۔ جس میں شرکاء کو قادیانیت کی تعلیم ہی نہیں دی جاتی بلکہ مسلمانوں سمیت مختلف مذاہب کی محترم و مقدس شخصیات کے بارے میں توہین آمیز باتیں کی جاتی ہیں اور ان کے خلاف منفی پروپیگنڈا کیا جاتا ہے۔

ان تمام اجلاسوں اور کارگزاریوں کی مفصل رپورٹیں باقاعدگی سے ربوہ روانہ کی جاتی ہیں' جہاں سے ان مراکز کو اپنی تبلیغی سرگرمیاں تیز تر کر دینے' خصوصی تبلیغی مجلسوں اور پروگراموں میں غیر قادیانیوں کی زیادہ سے زیادہ تعداد شریک کرنے پر زور دیا جاتا ہے۔ کارکردگی رپورٹ باقاعدہ چھپے ہوئے فارموں کے ذریعے مرتب کی جاتی ہے اور یہ سہ ماہی رپورٹیں ہر سال دسمبر' مارچ' جون اور ستمبر میں ربوہ مراکز کو بھجوائی جاتی ہیں۔ تبلیغی اجتماعات کے علاوہ داعیات کی مخصوص کلاسیں بھی ہوتی ہیں' مذاکرے منعقد ہوتے ہیں اور تبلیغی لٹریچر کی تقسیم کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ ان کے ہر حلقے کا ایک صدر' ایک سیکرٹری اور مختلف شعبوں کے مختلف عہدیدار ہوتے ہیں۔ ہر احمدی ایک مخصوص رقم ماہانہ ادا کرنے کا پابند ہوتا ہے اور اگر کسی کے پاس رقم نہ ہو تو تب بھی اسے ادھار قرض لے کر یا کسی بھی صورت میں بہر حال رقم ادا کرنا ہوتی ہے۔ ہر نئے احمدی کو تبلیغی آڈیو ویڈیو کیسٹس لازماً سنائی اور دکھائی جاتی ہیں۔

قادیانی ایصال ثواب کے قائل نہیں' ان کا عقیدہ ہے کہ خواتین کے لیے نماز میں دوپٹہ اوڑھنا ضروری نہیں اور یہ کہ ناخن پالش کے ساتھ بھی نماز ہو جاتی ہے۔ یہ لوگ نماز کے بعد دعا مانگنے کے بھی قائل نہیں ہیں۔ کسی احمدی کے انتقال کر جانے کی صورت میں اسے ربوہ لے جا کر دفن کیا جاتا ہے۔ موت کی اطلاع ملتے ہی متعلقہ حلقے کا صدر متوفی کے گھر پہنچتا ہے اور مرنے والے کے ورثے کا حساب کتاب شروع کر دیتا ہے۔ اور میت اس وقت تک پڑی رہتی ہے تا آنکہ متوفی کے ورثے کی آدھی رقم وصول نہ ہو جائے۔ بعدازاں میت اٹھائی جاتی ہے اور اسے ربوہ لے جا کر دفن کر دیا جاتا ہے۔ قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ ربوہ میں دفن ہونے والا سیدھا جنت میں جائے گا۔

(ہفت روزہ تکبیر 22 جولائی 1999ء)

# قادیانی افسر پر کرپشن اور اختیارات سے تجاوز کے الزامات

(رپورٹ ریحان خان) مختلف سرکاری محکموں میں موجود بدعنوان افسران کس طرح ان محکموں کو لوٹ کر اپنی تجوریاں بھر رہے ہیں اور جائیدادیں بنا رہے ہیں، اس کا اندازہ ان کرپٹ افسران کی تنخواہوں و مراعات ان کے شاہانہ ٹھاٹھ باٹ اور جائیدادوں سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے۔

عموماً دیکھنے میں آیا ہے کہ اس قسم کے افسران کے بچوں کی تعلیمی فیس، ٹرانسپورٹ کے اخراجات ان کی مجموعی تنخواہ سے زیادہ ہوتے ہیں جبکہ ان بچوں کا جیب خرچ بھی اس سے کم نہیں ہوتا۔ باقی گھر، ذاتی اخراجات، گھر کے دیگر افراد کے اخراجات، خوراک ولباس اور معاشرتی زندگی و مہمان داری پر اٹھنے والے اخراجات ملا کر کئی مہینوں کی تنخواہوں سے بھی بڑھ کر ہو جاتا ہے لیکن ان افسران سے کوئی یہ پوچھنے والا نہیں کہ وہ ان اخراجات کے لیے رقم کہاں سے لاتے ہیں اور کیسے یہ سب کچھ پورا ہوتا ہے۔ ملک میں احتساب بیورو قائم ہے جس نے بڑے دھڑلے اور تیزی سے کام کرتے ہوئے اپوزیشن لیڈر سابق وزیر اعظم بے نظیر بھٹو اور ان کے شوہر سینیٹر آصف علی زرداری کے خلاف ثبوت اکٹھے کر کے ریفرنس تیار کر کے احتساب بنچ سے سزا بھی دلوادی ہے۔ دیگر سیاست دانوں، اعلیٰ بیوروکریٹس وغیرہ کے خلاف احتساب بیورو کی کارروائیوں کا سلسلہ جاری ہے اور عوام اس بیورو سے بجا طور پر توقع رکھ رہے ہیں کہ بیورو سیاست دانوں، حکمرانوں اور اعلیٰ سرکاری افسران سے قوم کی لوٹی ہوئی دولت نکالنے اور ان لوگوں کے خلاف مقدمات قائم کر کے انہیں قرار واقعی سزا دلوانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ گزشتہ دنوں احتساب بیورو کو ارسال کیے گئے محکمہ ٹیلی فون کے ایک قادیانی افسر احمد شکیب صاحبزادہ کی بدعنوانیوں و کرپشن پر مشتمل ایک خط میں احتساب بیورو سے تقاضا کیا گیا ہے اس افسر کے خلاف تحقیقات کر کے اس سے بدعنوانیوں اور اختیارات کے ناجائز استعمال کا حساب لیا جائے۔ یہ افسر جو کچھ عرصہ قبل تک پی ٹی سی ایل پشاور میں جنرل مینجر کے عہدے پر فائز تھا اور آج کل اسلام آباد میں او ایس ڈی لگا ہوا ہے اور دوبارہ محکمے میں کسی اہم منصب پر تعیناتی کے لیے ہاتھ پاؤں مار رہا ہے۔ لیٹر میں کہا گیا ہے کہ موصوف کے خلاف بارہا شکایات منظر عام پر آئیں جن کی بنیاد پر وہ کئی مرتبہ قومی اخبارات کی زینت بنے رہے جبکہ خفیہ ایجنسیوں نے مبینہ طور پر کئی مرتبہ اس کے قادیانی مذہب سے تعلق ہونے اور مسلمان ملازمین کے ساتھ بے جا زیادتیوں کے ارتکاب کے حوالے سے رپورٹیں دی ہیں۔ لیکن کوئی خفیہ ہاتھ اسے ہر بار بچاتا رہا ہے۔ یہ خفیہ ہاتھ کس کا ہے، یہ جاننا حکومت وقت کے لیے انتہائی ضروری ہے کیونکہ ایک حساس ادارے کے سربراہ کی حیثیت سے ان کی

پاک انڈیا فرینڈ شپ سوسائٹی کے اجلاسوں میں شرکت بھی باعث تشویش ہے۔

خط میں لکھا گیا ہے کہ حیات آباد میں باغ ناران کے سامنے واقع پی ٹی سی ایل کالونی میں موصوف نے چار کنال پر مشتمل ایک عالی شان بنگلہ سرکاری خرچ پر تعمیر کرایا ہے اور اس میں اپنے ایک ڈاکٹر بھائی ڈاکٹر سہیل کے لیے غیر قانونی طور پر علیحدہ انیکسی بھی بنا رکھی ہے۔ جس کی تعمیر پر پی ٹی سی ایل پشاور ریجن کے مینٹیننس فنڈ سے مبینہ طور پر 55 لاکھ روپے خرچ کیے گئے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ مذکورہ بنگلے کی بجلی کا کنکشن حیات آباد ٹیلی فون ایکسچینج سے لیا گیا تھا۔ موصوف کے خلاف خفیہ ایجنسیوں کی رپورٹیں بھی ریکارڈ پر موجود ہیں۔ خط میں کہا گیا ہے کہ پاکستان جیسے غریب ملک کے ایک عام افسر کے ایسی زندگی گزارنے کا کوئی جواز بادی النظر میں دکھائی نہیں دیتا۔ ان عیاشیوں کے لیے اخراجات کہاں سے آتے ہیں' یہ پتہ چلانا ضروری ہے۔

(ہفت روزہ تکبیر کراچی 22 جولائی 1999ء)

# میر پور خاص میں قادیانی سرگرمیاں

صوبہ سندھ زرعی، صنعتی اور کاروباری اعتبار سے چاروں صوبوں میں اہم صوبہ ہے جس کا اہم ڈویژن میر پور خاص، تھر پارکر، عمر کوٹ، سانگھڑ اور میر پور خاص پر مشتمل ہے اور ان اضلاع میں ایشیا کی تین بڑی مرچ منڈیاں کنری، جھڈو اور نوکوٹ واقع ہیں۔ مذکورہ اضلاع میں مرچ، کپاس، گنے اور دیگر فصلوں کی ریکارڈ فصلیں کاشت کی جاتی ہیں۔ میر پور خاص، سانگھڑ، عمر کوٹ اور تھر پارکر اضلاع کے تمام شہری اور دیہی علاقوں میں قادیانیوں نے اپنی گرفت مضبوط کر رکھی ہے۔ قادیانی، تعلیم، زراعت و معیشت اور کاروبار پر بلاواسطہ اور بالواسطہ قابض ہیں۔ چاروں اضلاع میں قادیانیوں کی منظم تبلیغی سرگرمیوں کے علاوہ ملک کے خلاف تخریبی سرگرمیاں بھی بڑی تیزی سے جاری ہیں۔ قادیانی جماعت کی مختلف علاقوں خصوصاً دیہات میں جگہ جگہ چھوٹی بڑی ایک سے زائد ریاستیں قائم ہیں میر پور خاص، عمر کوٹ اور تھر پارکر کے اضلاع کنری، مٹھی، نگر پارکر، کلوئی، نفیس نگر، ٹالھی، فضل بھمبھرو، جھڈو، نبی سر، چھاچھرو، نوکوٹ اور گردونواح کے کئی دیہات قادیانیوں کی سرگرمیوں کے مراکز بن چکے ہیں۔ قادیانی جماعت میں ہر شعبہ کی تنظیمیں بنائی گئی ہیں جن میں مجلس خدام الاحمدیہ، انجمن اطفال احمدیہ اور داعی الی اللہ شامل ہیں۔ قادیانی جماعت کے کارندے غریب مسلمانوں اور ہندوؤں کو مالی امداد اور بہتر مستقبل کی ضمانت کے علاوہ خوبصورت لڑکیوں سے شادی کا جھانسہ دے کر انہیں مرتد ہونے پر مجبور کرتے ہیں۔ تنظیم مجلس خدام الاحمدیہ کا کام مذکورہ علاقوں کے مسلمانوں کی تبلیغی اور دیگر سرگرمیوں کی اطلاع جمع کر کے ربوہ اور لندن پہنچانا ہے مذکورہ تنظیم میں سرکاری قادیانی ملازمین اور شہروں میں محنت مزدوری کرنے والے شامل ہوتے ہیں۔ تعلقہ ڈگری کے سکول اور درسگاہوں میں قادیانی اساتذہ مسلمان بچوں کو قادیانیت کا کھلا درس دے رہے ہیں اور علاقے میں مسلمانوں کی تمام سرگرمیوں پر گہری نظر رکھتے ہیں۔ نوکوٹ مندرو سکول میں شاہنواز قادیانی، نفیس نگر پرائمری سکول میں نصیر قادیانی اور غلام رسول قادیانی اور نفیس نگر گرلز پرائمری سکول میں رفعت قادیانی، فضل بھمبھرو پرائمری سکول میں اسماعیل قادیانی، نصرت آباد سکول میں نسیم قادیانی اور اس کی بیوی نجمہ قادیانی، غازی خان سکول میں ستار قادیانی اور شریف قادیانی، نوکوٹ کے دیگر سکولوں میں چپڑاسی، مصطفیٰ، رحیم قادیانی، فضل بھمبھرو سکول کا چپڑاسی غلام محمد قادیانی اور نوکوٹ پولیس تھانہ کا ہیڈ کانسٹیبل افضل قادیانی ہے جو ہر ماہ مسلمانوں کی دینی سرگرمیوں کی تحریری رپورٹ ربوہ بھیجتے ہیں۔ ذرائع کے مطابق مذکورہ افراد حالیہ دنوں میں پاک بھارت سرحدی کشیدگی کے سلسلے میں تھر پارکر کے حساس علاقوں میں پاک فوج کی تمام نقل و حرکت اور سرگرمیوں کی لحہ بہ لحہ رپورٹیں اپنے لندن اور ربوہ میں بیٹھے آقاؤں کے ذریعے بھارت کو ارسال کر رہے ہیں جبکہ داعی الی اللہ عمر کوٹ کے سربراہ خالد بصرہ قادیانی انجمن اطفال احمدیہ کا سربراہ ماسٹر

مبارک قادیانی، قادیانی تبلیغ جماعت کے امیر چوہدری محمود، ماسٹر منصور جاوید، تنویر، ماسٹر غلام احمد اور غلام محمد چاروں اضلاع کے شہروں' دیہات' گوٹھوں اور قصبوں میں قادیانیت کی منظم تبلیغ کرتے ہیں۔ مذکورہ علاقوں میں ہزاروں ایکڑ اراضی پر غریب مسلمانوں اور ہندو مذہب کے لوگوں کو زمینوں پر ہاری رکھ کر انہیں بھی قادیانی بنا دیتے ہیں۔ نصرت آباد میں سوئی سدرن گیس کمپنی کے بلوچستان اور سندھ کے انچارج غلام مصطفیٰ قادیانی کی 8 سو ایکڑ اراضی ہے جو اس نے اپنے خاندان کے نام پر تقسیم کر رکھی ہے۔ غلام مصطفیٰ قادیانی کی تمام زمینیں تنویر قادیانی اور خلیل قادیانی سنبھالتے ہیں اور زمینوں پر ہر سال نئے آنے والے ہاریوں کو مختلف لالچ دے کر انہیں قادیانی جماعت میں شامل ہونے پر مجبور کیا جاتا ہے جبکہ تمام ریاستوں میں مربی مقرر کیے ہوئے ہیں جو مسلمانوں کے معصوم بچوں کو قرآن پاک کی تعلیم دیتے ہیں۔ ریاستوں میں آنے والے تمام مربی ربوہ سے تعلیم و تربیت حاصل کرتے ہیں اور ہر ریاست میں تین سال کا عرصہ گزارنے کے بعد ان کا تبادلہ کر دیا جاتا ہے جبکہ قادیانی جماعت کے امیروں کی تصدیق کے بغیر نکاح نہیں ہوتا۔ قادیانیوں نے اپنی ریاستوں میں متوازی عدالتیں بھی قائم کر رکھی ہیں۔ تمام قادیانیوں کے مسائل متوازی عدالتوں کے جج حل کرتے ہیں۔ مٹھی شہر میں قائم قادیانیوں کے جدید ترین ہسپتال ''المہدی ہسپتال'' کا سربراہ غلام محمد قادیانی تھر پارکر میں بہت سرگرم ہے۔ المہدی ہسپتال میں غریب تھری باشندوں کو علاج کی آڑ میں قادیانی بنایا جا رہا ہے۔ غلام محمد قادیانی نگر پارکر کے کوھلی برادری کے لوگوں کی مفلسی اور مفلوک الحالی کا فائدہ اٹھا کر انہیں قادیانی جماعت اختیار کرنے پر مجبور کرتا ہے اور نگر پارکر کے 300 سے زائد کوھلی برادری کے افراد کو مرتد کر چکا ہے۔ نفیس نگر میں گزشتہ سالوں سے جاری قادیانیوں کی تبلیغی سرگرمیوں کے پیش نظر ایک سو سے زائد مسلمان اور ہندو مرتد ہو گئے ہیں جن میں ہر سنگھ، کرشن، نیالوں، تھاؤں، گرداری، سوجی اور ڈیا رام شامل ہیں۔ مذکورہ افراد کو قادیانی بنانے کے بعد نئے نام مختیار، فرید، نصیر، طاہر، فاروق، سلیم اور خلیل رکھے گئے۔ ہیں نفیس نگر کے قریب جلال قادیانی کی زمین پر اوطاق میں ہر جمعہ کے روز مرزا طاہر قادیانی کا خطاب سنایا جاتا ہے۔ خطاب سنانے کے لیے جلال قادیانی اطراف کے مسلمانوں اور ہندوؤں کو مرزا طاہر قادیانی کا خطاب ڈش انٹینا پر دیکھنے کی دعوت دیتا ہے اور مسلمان اور ہندو افراد کے ہمراہ خوبصورت لڑکیوں کو بٹھا کر انہیں قادیانیت کے مذہب کی جانب راغب کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے جبکہ جلال قادیانی اپنے مکان کے قریب 20 سال سے آباد شوکت علی اور اس کے خاندان کو قادیانی بنانے کے لیے دباؤ ڈال رہا ہے۔ شوکت اور اس کے خاندان کے بار بار انکار پر جلال قادیانی اور اس کا بیٹا جمیل قادیانی انہیں دھمکیاں دے رہے ہیں کہ تمہیں یہاں رہنا ہے تو قادیانی بن کر رہنا ہوگا۔ ٹاھی میں جاوید قادیانی نے نیلہ کوھی کو کپڑے اور جوتے کی دکان کھلوا کر دی ہے اور اسے اپنی لڑکی سے شادی کا لالچ دے کر قادیانی بنانے کی کوشش کر رہا ہے۔ ٹاھی میں حامد قادیانی نے کانجھی کوھی کی مالی امداد کر کے اسے قادیانی بنا دیا ہے جس کا نیا نام کاشف قادیانی رکھا ہے۔ جاوید قادیانی، حامد قادیانی، شکور قادیانی اور پرویز قادیانی نے بارہ واٹر کے رہائشی احمد علی گرگیز، تاج محمد شنگوی، اور عزیز شنگوی کو مرتد کر دیا ہے۔ نور نگر پرائمری سکول، میں ٹیچر وسیم قادیانی جماعت ضلع عمر کوٹ کا سیکرٹری مال ہے جو قادیانیوں کی آمدنی کا 10 فیصد چندہ جمع کر کے ربوہ بھجواتا ہے۔ محمد آباد اسٹیٹ میں کریانہ

سٹور کا مالک بابا بشیر قادیانی سودا سلف خرید نے آنے والے مسلمانوں کو قادیانیت کی تبلیغ کرتا ہے۔ محمد آباد اسٹیٹ قادیانیوں کی تبلیغ کا سب سے بڑا مرکز ہے اور منی ربوہ بھی کہلاتا ہے۔ محمد آباد گورنمنٹ گرلز ہائی سکول کی ہیڈ مسٹریس خالدہ بھٹہ قادیانی اور شمیم اختر قادیانی نے مسلمان بچیوں کو قادیانیت کے درس کے علاوہ پڑھنے کے لیے لٹریچر بھی دیتی ہے جبکہ گورنمنٹ بوائز ہائی سکول میں خالدہ بھٹہ، اس کا قادیانی شوہر حنیف گرگیز اور شاہد قادیانی مسلمانوں کے بچوں کو قادیانیت کی جانب راغب کررہے ہیں۔ ٹالھی شہر کے مکینوں نے محمد آباد سے گورنمنٹ بوائز اور گرلز سکولوں کو ٹالھی کمیونٹی سینٹر میں منتقل کرنے کی بیشتر کوششیں کی مگر خالدہ بھٹہ اور بااثر قادیانی افراد نے اعلیٰ حکام سے محکمہ عمرکوٹ پر شدید دباؤ ڈال کر محمد آباد سے ٹالھی منتقل کرنے سے روک دیا۔ کنری، نوکوٹ، جھڈو، فضل بھمبھرو، نفیس نگر اور عمرکوٹ میں قادیانیوں نے تمام دکانوں اور گھروں کا کرایہ ربوہ کو چندہ کے طور پر وقف کر رکھا ہے۔ صدر ضیاء الحق نے 1984ء میں ایک آرڈیننس کے ذریعے قادیانیوں پر پابندیاں عائد کردی تھیں۔ قادیانی اپنی عبادت گاہوں کی مساجد کی طرز پر تعمیر، کلمہ طیبہ کا استعمال اور تبلیغ نہیں کرسکتے لیکن قادیانی اس قانون کو عملاً مذاق بنا کر آرڈیننس کی کھلی خلاف ورزی کررہے ہیں۔ ٹالھی میں قادیانیوں نے اپنی عبادت گاہ مسجد کی طرز پر تعمیر کررکھی ہے اس کے اونچے مینار اور محراب بھی ہیں اور جلی حروف میں کلمہ طیبہ بھی لکھا ہوا ہے جبکہ ٹالھی کے قریب گاؤں شیر پور گوٹھ رسول بخش 15 واٹر اور تیرہ واٹر کی عبادت گاہوں میں لاؤڈ سپیکروں پر اذانیں بھی دیتے ہیں۔ قرآن شریف کا قادیانی نقطہء نظر سے ترجمہ کروا کر مسلمانوں کو مختلف مساجد میں رکھوادیا گیا ہے تاکہ مسلمان اس کا مطالعہ کرکے قادیانیت سے قریب ہوجائیں۔ مسلمانوں سے قادیانی مذہب کی حقیقت پوشیدہ رکھ کران سے حامی فارم پُر کروائے جارہے ہیں جس کی وجہ سے عام مسلمان نفسیاتی طور پر قادیانیوں کو حق پر سمجھنے لگتا ہے۔ ٹالھی کی کالونی کریم نگر میں دیواروں پر قادیانیت کی حمایت میں چاکنگ کی گئی تھی جو حالیہ طوفانی بارشوں کی وجہ سے دھندلی ہوگئی۔ چوہدری جاوید قادیانی نے اپنے گھر پر ڈش انٹینا پر مخصوص آلہ نصب کیا ہوا ہے جس کے باعث پورے علاقے میں پی ٹی وی کی نشریات جام ہوجاتی ہیں اور مسلمان اپنے ٹی وی سیٹ پر قادیانیت کی تبلیغ دیکھنے پر مجبور ہوجاتے ہیں جب اسے کسی قسم کی کارروائی کا اندیشہ ہوتا ہے تو مذکورہ آلہ ہٹالیتا ہے۔ چوہدری جاوید قادیانی نے ٹالھی کے قریب 30 ایکڑ سرکاری آم کا باغ 14 سو روپے فی ایکڑ کے حساب سے لیز پر حاصل کیا ہوا ہے جبکہ باغ کا پانی اپنی ذاتی زمین میں استعمال کرتا ہے اور باغ میں مزدوری کرنے والے مسلمانوں اور ہندوؤں کو قادیانی بنارہا ہے جبکہ مذکورہ باغ کو ایک مسلمان نے دو ہزار روپے ایکڑ پر لینے کی کوشش کی تو جاوید قادیانی نے عدالت سے حکم امتناعی حاصل کرلیا۔ ٹالھی اور گردونواح کے علاقوں میں ماسٹر مبارک قادیانی، جاوید قادیانی، اور ڈاکٹر مرزا کی لڑکیاں مسلمانوں کے گھروں میں جاکر خواتین کو قادیانیت کی تبلیغ کرتی ہیں ایک مسلمان نوجوان مصطفیٰ آرائیں نے بتایا کہ چوہدری جاوید کا لڑکا سہیل قادیانی اسے مسلسل قادیانی ہونے پر مجبور کررہا ہے ایک اور نوجوان محمد گل نے بتایا کہ بابو لطیف کا لڑکا عطا اظہر اسے قادیانیت کی تبلیغ کرتا ہے اور قادیانی مبلغین دیہاتوں میں مسلمانوں کو قادیانیت کی دعوت دینے کے لیے جاتے ہیں۔ ان میں قدیر احمد قادیانی مبلغ بہت سرگرم ہے۔ تھرپارکر میں تھر

موبائل ڈسپنسری کے نام سے ایک گاڑی کو اکثر دیہاتوں میں جاتے ہوئے دیکھا گیا ہے اس گاڑی کا تعلق مٹھی المہدی ہسپتال سے ہے۔ مذکورہ گاڑی علاج کی آڑ میں قادیانیوں کا لٹریچر تقسیم کرتی ہے اور تبلیغ کے ذریعے قادیانی جماعت میں شامل ہونے کی دعوت دی جاتی ہے۔ قادیانیوں نے اپنے گھروں اور دکانوں پر کلمہ طیبہ آویزاں کر رکھا ہے۔ ٹالھی میں حامد قادیانی کے میڈیکل سٹور پر کلمہ طیبہ آویزاں ہے۔ ٹالھی کے قریب محمد آباد اسٹیٹ میں چناب نگر (ربوہ) کے بعد قادیانیوں کا سب سے بڑا سالانہ اجتماع ہوتا ہے محمد آباد اسٹیٹ کی دیواروں پر قرآن شریف کی آیات لکھی ہوئی ہیں جبکہ ایک دیوار پر جلی حروف میں کلمہ طیبہ تحریر ہے اور قادیانی نقطہ نظر سے ترجمہ لکھا ہوا ہے کہ میں تیری تبلیغ کو زمین کے کناروں تک پہنچاؤں گا۔ قادیانیوں کی تمام ریاستوں میں مہمان خانے تعمیر کیے گئے ہیں جہاں ربوہ سے قادیانیوں کے مبلغین آ کر ٹھہرتے ہیں۔ محمد آباد بوائز پرائمری سکول میں شاہد کھٹانہ ٹیچر قادیانی ہے جو اپنی ڈیوٹی دینے کے بجائے حیدرآباد میں رہتا ہے جبکہ فیصل آباد ٹیکسٹائل کالج میں بھی داخلہ لیا ہوا ہے اور طاہر احمد قادیانی بھی سکول ٹیچر ہے اور نگریا ٹیکسٹائل مل کراچی میں شفٹ انچارج مقرر ہے قادیانیوں نے مختلف علاقوں میں پرائیویٹ سکولوں کو بھی اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرنا شروع کر دیا ہے خوبرو قادیانی لڑکیاں ان سکولوں میں ٹیچر بن کر قادیانی مقاصد کے لیے خدمات انجام دیتی ہے۔ نوکوٹ میں مکرانی محلے میں غلام احمد قادیانی کے گھر پر جمعہ کے روز ڈش انٹینا پر مرزا طاہر قادیانی کا خطاب سنایا جاتا ہے اور غلام احمد قادیانی کے بیٹے رب نواز مصطفیٰ محلے کے مسلمان اور ہندو افراد کو مرزا طاہر قادیانی کا خطاب سننے کی دعوت دیتے ہیں۔ بعد ازاں غلام احمد قادیانی کی امامت میں نماز جمعہ ادا کی جاتی ہے۔ نفیس نگر میں بے نظیر بھٹو کے سابق دور میں سوشل ایکشن پروگرام کے تحت میر پور خاص کی تقسیم کے تحت شہری آبادی کے لیے 2 لاکھ 84 ہزار روپے کی 50 لائنوں کی پانی کی اسلحہ سکیم اوور ہیڈ ٹینک منظور ہوا تھا۔ نفیس نگر کے متصل گوٹھ میں چوہدری انیس قادیانی نے اپنا اثر و رسوخ استعمال کر کے 50 لائنوں کا اوور ہیڈ ٹینک اپنے بنگلے میں تعمیر کروالیا ہے۔ نفیس نگر کے مکینوں کے احتجاج کے باوجود انتظامیہ نے کوئی کارروائی نہیں کی۔

مرزا طاہر قادیانی کی ایک تقریر کے مطابق جو الفضل لاہور میں شائع ہوئی ہے اس وقت دنیا بھر میں میر پور خاص، مٹھی اور عمر کوٹ اضلاع کے لیے خصوصی چندہ جمع کیا جاتا ہے اب جبکہ سرحدوں کی صورتحال بھی کشیدہ ہے، پاکستان دشمن ٹولے کی سرگرمیوں کا نوٹس لینا پہلے سے زیادہ ضروری ہو گیا ہے کیونکہ گزشتہ جنگوں کے موقعوں پر بھی قادیانیوں کا کردار انتہائی مشکوک رہا ہے۔

(ہفت روزہ غازی کراچی 20 جولائی 1999ء)

# قادیانیوں کی خفیہ اور زیر زمین سرگرمیاں

انوار حسین ہاشمی

7 ستمبر 1974ء بلاشبہ عالم اسلام بالخصوص پاکستانی مسلمانوں کے لیے ایک یادگار دن کی حیثیت رکھتا ہے، جب پاکستان کی قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا تاریخی فیصلہ کیا تھا۔ اس سے قبل مکہ مکرمہ میں 6 تا 10 اپریل 74ء کو رابطہ عالم اسلامی کے زیر انتظام ایک اہم کانفرنس ہوئی تھی۔ جس میں دنیا بھر سے 140 تنظیموں اور ملکوں کے نمائندوں نے شرکت کی تھی اور اس میں یہ متفقہ قرارداد منظور ہوئی تھی کہ ''قادیانیت' اسلام اور عالم اسلام کے خلاف ایک تخریبی تحریک ہے، جو ایک اسلامی فرقہ ہونے کا دعویٰ کرتی ہے۔ چنانچہ اسے غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے''۔ یہ ایک اہم کام تھا جسے نیک جذبے سے مکمل کیا گیا' لیکن قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے کے بعد عالم اسلام نے اپنے آپ کو ان کی ظاہری اور پس پردہ سرگرمیوں پر نظر رکھنے کے فرض سے سبکدوش قرار دے لیا۔ حالانکہ 74ء کے اس تاریخی فیصلہ کے بعد مسلم تنظیموں خصوصاً اسلامی ممالک کی حکومتوں کی ذمہ داریوں میں اضافہ ہو گیا تھا۔ قادیانیوں کی زیر زمین سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھنا اور اسلامی ملکوں کے خلاف ان کی سازشوں کو ناکام بنانے کا کام جاری رہنا چاہیے تھا۔ لیکن افسوس کہ ایسا نہیں ہوا اور اس کے سنگین نتائج اب سامنے آ رہے ہیں۔

بعض اطلاعات کے مطابق دنیا کے تقریباً 150 ملکوں میں قادیانیوں کا منظم اور مربوط نیٹ ورک موجود ہے اور تمام غیر اسلامی ممالک میں مرزا طاہر احمد کو وی آئی پی کا پروٹوکول ملتا ہے اور بعض ملکوں میں تو یہ پروٹوکول کسی سربراہ مملکت کو ملنے والے پروٹوکول سے کم نہیں ہوتا۔ 1989ء میں احمدیہ فرقہ نے پاکستان اور دنیا بھر میں اپنا صد سالہ جشن منایا جس میں دنیا بھر میں قادیانیت کے اہداف کا جائزہ لیا گیا اور آئندہ 25 برس کے اہداف مقرر کیے گئے۔

☆ ........ دنیا بھر میں مرزا طاہر احمد کی مصروفیات کیا ہیں؟

☆ ........ دنیا کے کن ملکوں میں کس کس مقام پر قادیانیوں کی سرگرمیاں جاری ہیں؟

☆ ........ کون سے غیر اسلامی ملک اور غیر اسلامی تنظیمیں قادیانیوں کی سرپرستی کر رہی ہیں؟

☆ ........ قادیانیوں کے سالانہ اجتماع کہاں ہوتے ہیں اور کون سے ملک تعاون کرتے ہیں؟

☆ ........ اسلام کے نام پر کن کن ملکوں میں غیر مسلموں کو مسلمان اور مسلمانوں کو قادیانی بنایا جا رہا ہے؟

☆ ........ پاکستان کے خلاف قادیانیوں کی سرگرمیاں کیا ہیں؟

ان باتوں کی تفصیل میں جانے سے قبل مرزا طاہر احمد کے اس پیغام سے ایک اقتباس یہاں درج کیا

جارہا ہے جوانہوں نے صد سالہ جشن کے موقع پر جاری کیا تھا......

''مخالفت کا ہر وہ ذریعہ اختیار کیا گیا جس کا مقصد آپ کے پیغام اور آپ کی جماعت کو صفحہ ہستی سے مٹا دینا تھا' لیکن دشمنی اور عناد کا یہ طوفان اس آواز کو دبا نہ سکا اور مخالفت کی ہر لہر سے جماعت احمدیہ پہلے سے قوی تر اور بلند تر ہو کر ابھری......اس مبارک موقع پر بڑے خلوص اور عجز کے ساتھ میں اپنے تمام مسلمان بھائیوں کو جماعت احمدیہ میں شمولیت کی دعوت دیتا ہوں اور خدا کو گواہ ٹھہرا کر کہتا ہوں کہ یہ ایک سچی اور مخلص جماعت ہے۔

گزشتہ ایک سو سال میں شدید مخالفتوں کے باوجود اس جماعت کی حیرت انگیز عالمی ترقی کوئی ایسا معمولی واقعہ نہیں جسے نظر انداز کیا جا سکے......اس عرصے میں جماعت احمدیہ خدا کے فضل سے دنیا کے 120 ممالک میں قائم اور مستحکم ہو چکی ہے اور اس کی ترقی کی رفتار لحظہ بہ لحظہ تیز سے تیز تر ہوتی چلی جارہی ہے اور اس جماعت کے حق میں وہ سب کچھ رونما ہو رہا ہے جس کا ایک سو سال پہلے انسانی اندازوں کے لحاظ سے تصور بھی نہیں کیا جا سکتا......''

**1983-84**ء میں جنرل ضیاء الحق کو قادیانیوں کی سرگرمیوں کے بارے میں جب تفصیلی رپورٹ پیش کی گئی تو انہوں نے محتاط انداز میں ایک مہم شروع کی تھی' جس کا مقصد فوج' خفیہ اداروں' بیوروکریسی' این جی اوز' سفارت خانوں' مواصلات' دفتر خارجہ' ٹیلی ویژن' ریڈیو اور دوسرے کلیدی عہدوں پر تعینات قادیانیوں کو ہٹانا تھا۔ فوج میں سے بعض افراد کو ڈسپلن کی خلاف ورزی کا جواز بنا کر ہٹایا گیا لیکن باقی افراد کی فہرست تیار ہونے کے بعد اس پر عمل درآمد نہ ہو سکا تھا۔ بعض رپورٹوں کے مطابق اس وقت بھی مذکورہ تمام اداروں میں قادیانی شخصیات موجود ہیں۔ تحریک تحفظ ختم نبوتؐ نے بھی اس دوران ایک ایجنڈا تیار کیا۔ لیکن بوجوہ اس پر ایک فیصد بھی عمل نہ ہو سکا' تحریکِ تحفظِ ختم نبوتؐ کے کتابچے میں درج اس کے اغراض و مقاصد اور اہداف میں دو اہم نکات یہ بھی شامل تھے۔

☆......قادیانیوں کی اسلام اور ملک دشمن سرگرمیوں کے آگے بند باندھنے کے لیے جدید خطوط پر الیکٹرانک اور پرنٹ میڈیا کا استعمال۔

☆......مختلف شہروں میں قادیانیوں پر نظر رکھنے کے لیے مراکز کا قیام۔

اس تلخ حقیقت کا ذکر بھی یہاں ضروری ہے کہ موجودہ حکومت کو جب اپنے اقتدار کے پہلے چند ماہ میں تاریخ کی بدترین فرقہ وارانہ دہشت گردی کا سامنا کرنا پڑا تو انسپکٹر جنرل پولیس کے سیکرٹریٹ سمیت تمام خفیہ اور حساس اداروں نے حکومت کو درجنوں رپورٹیں ارسال کیں کہ پاکستان میں مذہبی دہشت گردی کو مزید ہوا دینے میں کئی قادیانی تنظیموں کا ہاتھ بھی کارفرما ہے' وزیراعظم سیکرٹریٹ' وزارت خارجہ' وزارت داخلہ اور وزیر اعظم کے قریبی حلقہ احباب اور ان کے لیے کام کرنے والے اہم افسران کے بارے میں بھی تشویش کا اظہار کیا گیا کہ یہاں پر قادیانی شخصیات موجود ہیں جو سکیورٹی رسک ہیں۔ جن کے پاس رپورٹ کرنے کا اختیار تھا، انہوں نے اصل فتنے اور فساد کی جڑ کی نشاندہی کر دی' لیکن جن کے پاس ان کی رپورٹ پر عمل درآمد کا اختیار تھا انہوں نے مصلحتاً چپ سادھ لی اور معاملہ دب گیا۔ یہی مصلحتیں ہیں جو پاکستان کو نقصان پہنچا رہی ہیں۔

89ء میں قادیانیوں نے صد سالہ جشن کے موقع پر اپنے ارکان میں صد سالہ کارکردگی کے حوالے سے ایک ضخیم میگزین تقسیم کیا جس میں قادیانیوں کے 120 ممالک میں اہم مراکز اور دعوت و تبلیغ کے نیٹ ورک کی تفصیلات درج تھیں۔ اس میں سے کچھ تصویریں زیر نظر مضمون میں شائع کی جا رہی ہیں۔ تازہ رپورٹوں کے مطابق 150 ممالک میں باقاعدہ مضبوط مراکز اور ذیلی ادارے قائم ہیں جن کو مختلف براعظموں کے لیے ذمہ داریاں سونپی گئی ہیں۔

مرزا طاہر احمد کی نگرانی میں جن ممالک میں قادیانیوں کے اہم مراکز کام کر رہے ہیں ان میں خاص طور پر لائبیریا' گھانا' گیمبیا' انڈونیشیا' ٹیچی مان' فجی' آئیوری کوسٹ' لندن' گلاسکو (برطانیہ)' فرینکفرٹ (جرمنی)' کومبال (سینگال)' سویڈن' ایمسٹرڈیم (ہالینڈ)' بنگلہ دیش' نیویارک' جاپان' ویسٹ جاوا' ہالینڈ' ملائشیا' سنگاپور' روز ہل ماریشس' مسمبول (سینگال)' ناروے' سیرالیون اور نائیجیریا جیسے ملک شامل ہیں۔

12 ستمبر 1983ء کو پیراماؤنٹ ہوٹل سنگاپور میں تحریک احمدیہ کے سربراہ مرزا طاہر احمد کی صدارت میں ایک اجلاس کے لیے ہوٹل کا ہال بک کروایا گیا' اس اجلاس میں انڈونیشیا' ملائشیا' سبا اور سنگاپور میں کام کرنے والی قادیانی تنظیموں کے فعال ارکان نے شرکت کی۔ تحریک احمدیہ کے تبلیغی کام کا جائزہ لیا گیا اور آخر میں مرزا طاہر احمد نے اپنے کلیدی خطاب میں تمام شرکاء کو ہدایات جاری کیں' پہلی نشست کے اختتام پر جرمنی' برطانیہ' پاکستان اور ہندوستان سے آئی ہوئی چند شخصیات سے پیراماؤنٹ ہوٹل ہی میں مرزا طاہر احمد کی تین گھنٹے تک علیحدہ کمرے میں نشست ہوئی۔ قادیانیوں کو واچ کرنے والی ایک غیر سرکاری اسلامی تنظیم کی رپورٹ کے مطابق اس اجلاس میں ان اسلامی مدارس اور اسلامک سنٹرز کے توڑ کے لیے غور کیا گیا جو دنیا کے مختلف ممالک میں سعودی عرب اور اس کے اتحادی ممالک کی امداد سے چل رہے ہیں۔ اس اجلاس ہی کے سلسلہ کے مزید اجلاس لندن میں قادیانی مرکز ''اسلام آباد'' کے مقام پر ہوتے رہے ہیں' ان کے بارے میں بعض اہم ذرائع انکشاف کرتے ہیں کہ بھارت کی خفیہ تنظیم را اور قادیانی تنظیموں کا اس ایجنڈے پر مشترکہ مشن ہے کہ پاکستان' بنگلہ دیش' نیپال اور مالدیپ میں ایسے دینی ادارے اور جامعات پر نظر رکھی جائے جو جہاد کی ترویج کرتے ہیں۔

قادیانیوں کے اہم ترین مراکز ویسٹ جاوا، سینگال، سویڈن، جرمنی اور برطانیہ میں ہیں، ویسٹ جاوا کے جنگل قادیانیوں کو عسکری اور جاسوسی تربیت دینے کے لیے محفوظ ترین جگہ شمار ہوتی ہے۔ ویسٹ جاوا کے جنگلوں میں کئی ہفتوں کے تربیتی کیمپ لگائے جاتے ہیں۔ جہاں پر غیر اسلامی ممالک کی تنظیموں کے تربیت یافتہ افراد قادیانیوں کو تربیت دیتے ہیں' برطانیہ اور جرمنی سے مختلف ممالک کے پاسپورٹ جاری کیے جاتے ہیں، برطانیہ، امریکہ اور جرمنی سے آنے والے کئی مسلمان جو کہ حقیقت میں قادیانی ہوتے ہیں مختلف مشن لے کر نکلتے ہیں' لیکن اپنے آپ کو قادیانی ظاہر نہیں کرتے۔

معلوم ہوا ہے کہ کچھ عرصہ قبل پنجاب حکومت نے مختلف این جی اوز پر پابندی کے سلسلے کے دوران بعض این جی اوز کے خلاف سخت نوٹس لیا، تو ان میں دو تنظیمیں ایسی تھیں جن کی جرمنی اور برطانیہ میں موجود قادیانیوں کی بڑی تنظیمیں سرپرستی کرتی تھیں اور جنہیں جرمنی سے بھاری بھرکم فنڈ آتا تھا اور جرمنی میں موجود

قادیانی تنظیموں کی منظوری سے یہ فنڈز پاکستان میں این جی اوز کو جاری ہوتے تھے۔لندن میں اسلام آباد کے نام سے مشہور مقام قادیانیوں کا گڑھ ہے، جہاں سال میں کئی اہم اجلاس ہوتے ہیں اور مرزا طاہر احمد کا بھی زیادہ قیام یہیں پر ہوتا ہے۔ پاکستان سے لندن جانے والی بہت سی ایسی شخصیات جو بظاہر قادیانی نہیں کہلاتے لیکن وہ برطانیہ کے دورے کے دوران ''اسلام آباد'' میں حاضری ضرور دیتے ہیں۔

ایک رپورٹ کے مطابق سویڈن میں ناصر مسکن (NASIR MOSKEN) نامی عمارت میں قادیانیوں کے اہم اجلاس ہوتے ہیں۔مرزا طاہر احمد نے دنیا بھر کے ایسے ممالک اور مقامات کا انتخاب کیا ہے جہاں ان کے خیال کے مطابق تمام اجلاس، تربیتی کورس اور غیر اسلامی تنظیموں سے محفوظ ہوتے ہیں۔ ایک رپورٹ کے مطابق جرمنی اور برطانیہ میں قادیانیوں کے سالانہ اجتماعات کے تمام اخراجات جو کروڑوں ڈالر میں ہوتے ہیں وہ غیر مسلم ادا کرتے ہیں۔بعض رپوٹوں کے مطابق افریقہ کے ممالک کے سینکڑوں دیہات قادیانی مذہب قبول کر چکے ہیں، ان بستیوں کے لوگوں کو اسلام کے نام پر قادیانیت میں شامل کیا جارہا ہے، غیر مسلم مرزا طاہر احمد کو مسلمانوں کے پوپ جان پال کہتے ہیں۔بعض رپورٹوں میں اس خدشے کا اظہار کیا جاتا ہے کہ قادیانی مختلف ممالک میں جو قرآن پاک کے نسخے تقسیم کرتے ہیں وہ تحریف شدہ ہیں۔

یہ بات اب کسی سے ڈھکی چھپی نہیں کہ قادیانی اور عیسائی مشنری تنظیمیں مشترکہ منصوبے کے تحت دنیا کی مخصوص براڈ کاسٹنگ کمپنیوں کے خصوصی چینلز کے ذریعے اسلام اور اسلامی ممالک کے خلاف پراپیگنڈہ میں مصروف ہیں۔ مخصوص اوقات میں خاص فریکوئنسی پر مسلمانوں کے بارے میں گمراہ کن پراپیگنڈہ کیا جاتا ہے۔ مسلمانوں کو شدت پسند، جہاد کو دہشت گردی، مجاہدین کو دہشت گرد اور اسلامی سزاؤں کو انسانی حقوق کی خلاف ورزی کا نام دیا جاتا ہے۔

مرزا طاہر احمد کے بارے میں موصول ہونے والی بعض رپورٹوں کے مطابق قادیانیوں نے امریکہ اور برطانیہ میں بعض ایسی لابنگ فرموں کی خدمات لے رکھی ہیں جو اقوام متحدہ، دفتر خارجہ امریکہ اور بین الاقوامی اداروں میں پاکستان کے خلاف لابنگ کرتے ہیں۔ مرزا طاہر احمد اور ہزاروں قادیانی خدام یورپ اور افریقہ میں مسلمان بستیوں میں جا کر کالجوں، یونیورسٹیوں اور سکولوں میں وہاں کی حکومتوں کی اجازت سے مسلمان بچوں کو لیکچر دے کر قادیانیت کو بطور حقیقی اسلام متعارف کراتے ہیں۔ برطانیہ سے موصولہ بعض اطلاعات کے مطابق برطانیہ کے مختلف شہروں میں مرزا طاہر احمد کی صدارت میں کئی مخلوط ڈنر منعقد کیے جاتے ہیں۔جن میں قادیانی مرد اور خواتین شریک ہوتے ہیں۔ڈنر میں شراب اور دوسرے لوازمات مہمانوں کو پیش کیے جاتے ہیں۔ ان تقریبات میں قادیانی اسلام کو ایک آزاد اور سیکولر مذہب کے طور پر پیش کرتے ہیں۔جس کے باعث برطانیہ کی اہم شخصیات اور ممبران پارلیمنٹ بھی ایسی ڈنر پارٹیوں میں عام شریک ہوتے ہیں۔

روز ہل (ماریشس) میں احمدیوں کا اسلامک سنٹر، جرمنی میں ناصر باغ کا علاقہ اور ناروے میں مشن ہاؤس ایسے مقامات ہیں، جہاں کے اجلاسوں میں مرزا طاہر احمد کے ہمراہ بین الاقوامی غیر اسلامی مشنری تنظیموں کے نمائندے شریک ہوتے ہیں، جرمنی اور برطانیہ کے ویزے کا حصول کسی قادیانی کے لیے چنداں مشکل نہیں

ہے۔

دارالسلام یونیورسٹی تنزانیہ میں بھی مرزا طاہر احمد اسلام کے موضوع پر لیکچر دیتے رہے ہیں۔ مجلس خدام الاحمدیہ کے زیر اہتمام برطانیہ اور جرمنی کے سالانہ جلسے کے لیے وہاں کی مقامی حکومتیں خصوصی تعاون کرتی ہیں۔ گذشتہ پندرہ برسوں میں مرزا طاہر احمد ایک سو سے زائد ملکوں کے اعلیٰ حکام سے ملاقات کر کے قادیانیت کی تبلیغ کے لیے ان کا تعاون حاصل کر چکے ہیں۔ مذکورہ عرصہ میں گورنر جنرل ماریشس سر دیوا موامی رنگاڈو، وزیر اعظم ماریشس سر انیرود جگناتھ، وزیر اعظم تنزانیہ جوزف اری اوبا، آئیوری کوسٹ کے صدر سمیت دیگر اہم شخصیات سے ملاقاتیں کرتے رہے ہیں۔ فری ٹاؤن سیرالیون میں بھی احمدیوں کے تربیتی مراکز ہیں۔

انٹرنیشنل احمدیہ مسلم ایسوسی ایشن قادیانیت کے نام پر اسلام کو سخت نقصان پہنچا رہی ہے۔ برطانیہ میں بیت الفضل ان کا خاص مقام ہے جہاں پر پاکستان سے جانے والی مختلف شخصیات قیام کرتی ہیں۔ بین الاقوامی سطح پر پاکستان کے نیوکلیئر پروگرام کی سب سے زیادہ مخالفت قادیانی لابی کی طرف سے ہوئی ہے، 28 مئی کے نیوکلیئر ٹیسٹ کے بعد برطانیہ اور امریکہ میں جن تنظیموں نے اس کے خلاف مظاہرے کیے، ان کی قیادت وہاں کی مقامی قادیانی تنظیمیں کر رہی تھیں۔ جبکہ پاکستان میں بھی صرف انہی این جی اوز نے پاکستان کے نیوکلیئر ٹیسٹ کے خلاف مظاہرے کیے، جن پر قادیانی لابی کی سرپرستی کا الزام ہے۔

جنوری 1998ء میں لندن کے اسلام آباد میں قادیانیوں کی سینئر قیادت کے اجلاس میں پاکستان کی تین بڑی این جی اوز کے نمائندوں نے شرکت کی۔ ذرائع کے مطابق اس اجلاس میں پاکستان میں این جی اوز کی کارکردگی کو تسلی بخش قرار دیا گیا۔ بعض رپورٹوں کے مطابق پاکستان سے سینکڑوں مسلمان نوجوان قادیانیوں کی مدد سے برطانیہ اور جرمنی جانے میں کامیاب ہوئے اور وہاں انہوں نے قادیانی گھرانوں میں شادیاں کر لیں۔ اب ان میں سے کئی نوجوان قادیانی کے خدام کے طور پر مختلف ممالک میں تبلیغی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

مرزا طاہر احمد کے بارے میں معلوم ہوا ہے کہ امریکہ، برطانیہ، جرمنی اور سنگاپور میں ان کی عالیشان رہائش گاہیں ہیں، اس کے علاوہ ان کے اثاثوں کی مالیت اربوں ڈالر میں ہے۔ مذکورہ چاروں رہائش گاہوں کے ساتھ ان کا جدید سیٹلائٹ سسٹم موجود ہے جہاں سے وہ پاکستان اور بھارت سمیت دنیا کے تقریباً 50 ممالک میں سیٹلائٹ کے ذریعے براہ راست خطاب کرتے ہیں۔ بعد ازاں ان کے خطاب کی لاکھوں آڈیو اور وڈیو کیسٹیں دنیا کے مختلف ممالک میں جاری کی جاتی ہیں۔

پاکستان کے علاوہ تقریباً 100 ممالک میں ایک باقاعدہ شیڈول کے مطابق ایسے سکولوں میں مرزا طاہر احمد کے دوروں کا انتظام کیا جاتا ہے، جہاں زیادہ تعداد مسلمان بچوں کی ہوتی ہے، وہاں مرزا طاہر احمد کی سرپرستی میں بچوں میں تحائف کے ساتھ ساتھ ایسے اسلامی کتابچے تقسیم کیے جاتے ہیں جن میں مرزا غلام احمد قادیانی کو آخری نبی اور مسلمانوں کی مقدس ترین ہستی کے طور پر متعارف کرایا جاتا ہے، مسلمان خاندانوں کا مرزا طاہر کے ہاتھ پر بیعت کرنے کا سلسلہ بھی جاری ہے۔

غیر اسلامی تنظیموں کے ساتھ مل کر دنیا کے 150 ممالک میں قادیانیوں کی سرگرمیاں اور دعوت و تبلیغ کا بڑھتا ہوا سلسلہ اسلامی ممالک کے لیے لمحۂ فکریہ ہے۔ ایسے حالات میں مسلمانوں کو اپنی نئی نسل کو قادیانیوں کے وجود کے حقیقی پس منظر اور مرزا غلام احمد کی حقیقت سے آگاہ کرنا چاہیے۔ 1901 میں مرزا غلام احمد قادیانی کی دعوت کے دو محور مرکز تھے (1) دعویٰ نبوت' (2) جہاد کو حرام قرار دینا۔ مرزا غلام احمد کی کتابیں اور رسائل انگریز حکومت کی تعریف اور توصیف سے بھرے ہوئے تھے۔ انہوں نے کھلے عام انگریزوں کے قتل کو حرام قرار دیا۔ ان کی کتاب ''ستارہ قیصریہ'' کے صفحہ 5 میں اور دوسری کتاب 'الاربعین'' کے صفحہ 4 اور 5 پر لکھا ہے کہ ''اللہ تعالیٰ نے عقیدہ جہاد کی شدت کو تدریجاً کم کیا ہے' اس کو جواز بنا کر جہاد کو حرام قرار دے دیا۔ وہ اپنے ایک تبلیغی رسالے میں بیان کرتے ہیں کہ ''مجھ پر مسیح موعود اور مہدی ہونے کا ایمان اس وقت ہی مکمل ہوتا ہے جب جہاد کا مکمل انکار کر دیا جائے''۔ دراصل اس دور میں انگریزوں کو جس عقیدے نے سب سے زیادہ پریشان کر رکھا تھا وہ عقیدہ جہاد ہی تھا۔

موجودہ حالات کے تناظر میں دیکھا جائے تو اس خطے میں بھارت اپنے چاروں طرف جہاد ہی سے خوفزدہ ہے۔ جبکہ پورا یورپ اور امریکہ اسلامی جہاد ہی کو اپنے لیے سب سے زیادہ خطرہ سمجھتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر رپورٹوں میں اس چیز کا ذکر ہے کہ بھارت کے علاقے قادیان سے نکلنے والے تمام وفود بھرتی ایجنسیوں کے سپانسرڈ ہوتے ہیں۔ جبکہ یورپ میں تمام قادیانی تنظیموں کو یورپی مشنری تنظیمیں سپانسر کرتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ قادیانیوں کو RAW کا سافٹ کارنر قرار دیا جاتا ہے۔ قادیان اور ربوہ کی درمیانی رکاوٹوں کو ختم کرنے کے لیے وہی این جی اوز 47ء کی تقسیم کو غلط ثابت کرنے میں لگی ہوئی ہیں' جو قادیانیوں کی چھتری تلے پرورش پا رہی ہیں۔ کیا قادیانی اپنے آئندہ 25 برس کے اہداف کامیابی سے حاصل کر لیں گے یا اسلامی تنظیمیں قادیانیوں کی اسلام کے خلاف بڑھتی ہوئی سرگرمیوں کے آگے بند باندھنے میں کامیاب ہو جائیں گی۔ یہی آج کا اہم اور قابل فکر نکتہ ہے۔

(ہفت روزہ ندائے ملت لاہور 2 تا 8 ستمبر 1999ء)

# آزاد قادیانی ریاست کا اعلان

’’ایک نیوز ایجنسی کی رپورٹ کے مطابق قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے قادیانیوں کی آزاد ریاست قائم کرنے کے لیے ایک نو رکنی کمیٹی تشکیل دے دی ہے جس کے سربراہ وہ خود ہوں گے۔ یہ کمیٹی جسے تین سال کا عرصہ دیا گیا ہے، اس کا ہیڈ کوارٹر لندن میں قائم کر دیا گیا ہے۔ مرزا طاہر احمد نے آزاد قادیانی ریاست کا اعلان کرتے ہوئے اسے پاکستان کے علاقوں شکر گڑھ، سیالکوٹ اور بھارت کے علاقے قادیان اور اس سے ملحقہ کشمیری علاقے پر مشتمل قرار دیا ہے۔ پاکستان میں اقلیتوں کو پوری آزادی حاصل ہے اور ان کے حقوق کی پاسداری آئین کا حصہ ہے لیکن اس کا یہ مطلب بھی ہرگز نہیں کہ ’’بازی بازی باریشِ بابا ہم بازی‘‘ کے مصداق اب مملکت خداداد پاکستان کی ایک اقلیت ’’قادیانی جماعت‘‘ اس کے وجود سے بھی کھیلنے لگے۔ بھارت کے علاقوں کو کسی مجوزہ قادیانی ریاست میں شامل سمجھنے کا جواب تو بھارت ہی دے سکتا ہے، لیکن جہاں تک پاکستان کے سیالکوٹ اور شکر گڑھ کے علاقوں کو مجوزہ قادیانی ریاست کا حصہ قرار دینے کا اعلان ہے، تو یہ براہِ راست پاکستان کے وجود کو نقصان پہنچانے کے مذموم ارادے کا اظہار ہے۔ بالخصوص ایسے حالات میں جبکہ قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے قادیانی ریاست کے قیام کے لیے ایک کمیٹی کا اعلان کرنے کے ساتھ اس کا ہیڈ کوارٹر لندن میں قائم کر دیا ہے۔

لندن میں مرزا صاحب کا قیام اور وہاں سے پاکستان توڑنے کی سازش کا آغاز کرنے کا واضح مطلب یہ ہے کہ قادیانیت اپنے موجد کی گود میں بیٹھ کر اس کی نئی آشیر باد کے ساتھ اس مذموم پروگرام کا آغاز کر چکی ہے۔ جس پودے کو برطانیہ نے مسلمانانِ برصغیر کو سیاسی و مذہبی نقصان پہنچانے کے لیے کاشت کیا تھا وہ **1974**ء کے فیصلے کے بعد اگرچہ سربریدہ ہو چکا تھا لیکن اب پھر اسی برطانیہ کی آبیاری سے نئے برگ و بار لانے پر ہے۔ حکومت پاکستان مرزا طاہر کے خلاف کارروائی کرے اور برطانیہ سے بھی پوچھے کہ آخر اس نے ایسے لوگوں کو کیوں پناہ دے رکھی ہے جو وہاں بیٹھ کر پاکستان توڑنے کے پروگرام بناتے اور خواب دیکھتے ہیں۔ جب تک علماء دین اور مذہبی تنظیمیں قادیانیوں کی اسلام اور پاکستان دشمنی کی باتیں کرتی تھیں تو حکومت اور کئی حلقے یہ تصور کرتے تھے کہ یہ ہمارے مذہبی حلقوں کی مذہبی انتہا پسندی ہے لیکن اب جبکہ قادیانی جماعت کے سربراہ نے سرزمین پاکستان کے ایک حصے کو قادیانی سٹیٹ میں شامل کرنے کا اعلان کر دیا ہے تو یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ قادیانی اور قادیانیت پاکستان سے وفادار نہیں۔‘‘

(اداریہ روزنامہ نوائے وقت لاہور **5** دسمبر **2000**ء)

# قادیانیوں کا نیا روپ

حامد میر

سرگودھا کے ایک نواحی علاقے میں قادیانیوں نے ختم نبوت تحریک کے ایک مبلغ کو اغواء کر کے اپنی عبادت گاہ میں محبوس کرلیا اور اسے تشدد کا نشانہ بنایا۔ مقامی مسلمانوں نے عالمِ دین کو رہا کروانے کے لیے قادیانیوں کی عبادت گاہ پر حملہ کیا اور یوں ایک تصادم ہوا جس کے نتیجے میں عالمِ دین کو زخمی حالت میں رہائی مل گئی۔ لیکن دونوں طرف سے جانی نقصان بھی ہوا۔ اس تصادم کی وجہ یہ بنی کہ کچھ دن پہلے ایک مسلمان نوجوان کا بازو ٹوٹ گیا۔ قادیانیوں نے دعویٰ کیا کہ مسلمان ہمیں برا بھلا کہتے ہیں، لہٰذا ان پر عذاب آیا ہے۔ اس دوران انہوں نے سرکاری اراضی پر قبضہ کرے اپنی عبادت گاہ کو توسیع دینی شروع کردی۔ مسلمانوں نے قادیانیوں کی غنڈہ گردی کے خلاف جلوس نکالا جس کی قیادت ختم نبوت تحریک کے مقامی مبلغ کررہے تھے۔ قادیانیوں نے دیدہ دلیری کا مظاہرہ کرتے ہوئے مبلغ کو اغواء کیا اور اپنی عبادت گاہ کے تمام دروازے بند کرلیے۔ قادیانیوں نے اپنے عمل سے ثابت کیا کہ وہ اپنی نام نہاد عبادت گاہوں کو مسلمانوں کے خلاف سازشوں کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ قادیانیوں کی شروع کی ہوئی اس لڑائی کی خبر لاہور اور اسلام آباد میں اخبارات کے دفاتر کو پہنچی تو اخبارات کو سرکاری طور پر کہا گیا کہ وہ یہ خبر شائع نہ کریں۔ ایک خبر رساں ادارے نے اپنی جاری کردہ رپورٹ کو منسوخ کردیا جس کے باعث غیر یقینی صورتحال پیدا ہوگئی اور اخبارات کے دفاتر میں یہ سوالات پیدا ہوئے کہ جب شیعہ سنی تصادم ہوتا ہے تو حکومت اس کی خبر رکوانے کی کوشش کیوں نہیں کرتی؟ ہمیں انتہائی باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ لندن میں قادیانیوں کی قیادت ان دنوں پاکستان میں اپنے پیروکاروں کو مسلمانوں کے ساتھ محاذ آرائی کی طرف دھکیلنے کی پالیسی پر عمل پیرا ہے۔ اس مقصد کے لیے قادیانیوں کو مسلمانوں کی دل آزاری کے لیے کہا جاتا ہے، اشتعال انگیز خطوط لکھوائے جاتے ہیں تاکہ ردعمل میں تصادم ہو اور لندن میں بیٹھی قادیانی قیادت دنیا کے سامنے خود کو مظلوم ثابت کرسکے۔ یہ خدشہ مسترد نہیں کیا جاسکتا کہ چند ہفتے قبل نارووال کے قریب قادیانیوں کی عبادت گاہ پر حملے میں بھی خود قادیانی ملوث تھے۔ اس خدشے نے قادیانیوں کی روائتی مکاری اور چالبازی کے باعث جنم لیا ہے۔ قادیانی ان دنوں پس پردہ روزنامہ اوصاف کے خلاف بھی سازشوں میں مصروف ہیں۔ اسلام آباد میں جماعت احمدیہ کا دفتر اور قادیانی عبادت گاہ روزنامہ اوصاف کے خلاف سازشوں کا مرکز ہے جہاں سے حکومت، علماء اور خفیہ اداروں کو اوصاف کے خلاف جھوٹے پراپیگنڈے پر مبنی خطوط جعلی ناموں سے لکھے جاتے ہیں۔ مختلف اشتہاری کمپنیوں اور سرکاری اداروں کو کہا جاتا ہے کہ وہ اوصاف کے ساتھ بزنس نہ کریں اور اہم عہدوں

پر موجود قادیانیوں کے ذریعے حکومتی شخصیات سے کہا جاتا ہے کہ اوصاف حکومت کا دشمن ہے۔ محمد حنیف کے نام سے اوصاف کے دفتر میں دھمکی آمیز ٹیلی فون کالیں اور محمد احمد، ایم اے وڑائچ اور عبدالغنی احمد کے نام سے اشتعال انگیز خطوط آتے ہیں۔ قادیانی ایسا لٹریچر بھی پھیلا رہے ہیں جس میں لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود نہ ماننے والا کافر ہے۔ یہ قادیانیوں کا نیا روپ ہے۔ مسلمانوں کے ملک میں وہ پہلی دفعہ خود مسلمان اور دوسروں کو کافر کہہ رہے ہیں۔ ان کا یہی رویہ کشیدگی پیدا کرنے کا باعث ہے۔ حکومت کو اسلام آباد سمیت ملک کے دیگر شہروں میں قادیانیوں کی اشتعال انگیز سرگرمیوں کا فوری نوٹس لینا چاہیے۔ قادیانی یاد رکھیں کہ ہم ان کی سازشوں اور دھمکیوں سے گھبرانے والے نہیں بلکہ ان کی گالیوں اور جعلی خطوط کو آخرت میں اپنی نجات کا ذریعہ سمجھتے ہیں کیونکہ یہ گالیاں اور خطوط ایک ایسے مکتبہ فکر کے ذمہ داران لکھتے ہیں جن کے خلاف مسلمانوں کے تمام فرقے متحد ہیں۔

(اداریہ روزنامہ اوصاف اسلام آباد 12 نومبر 2000ء)

# جہاد کے خلاف لندن پلان

حامد میر

لندن میں بیٹھے ہوئے ایک صاحب کے اشارے پر وطن عزیز میں علامہ اقبالؒ کے خلاف ایک نیا پروپیگنڈا شروع کر دیا گیا ہے۔ ان صاحب کا نام مرزا طاہر احمد ہے جو جماعت احمدیہ کے سربراہ ہیں۔ ان دنوں اسلام آباد میں موجود جماعت احمدیہ کے نیٹ ورک کی طرف سے ایک پمفلٹ ڈاک کے ذریعہ تقسیم کیا جا رہا ہے۔ ''احمدیت علامہ اقبال کی نظر میں'' کے عنوان سے یہ پمفلٹ مولانا عبدالمالک خان نامی قادیانی کا لکھا ہوا ہے۔ اس پمفلٹ میں کہا گیا ہے کہ علامہ اقبالؒ کے والد مرحوم قادیانی تھے، ان کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد اور ان کے بھتیجے قادیانی تھے اور علامہ اقبالؒ، مرزا غلام احمد قادیانی کو ایک برگزیدہ شخصیت اور ان کی جماعت کو ٹھیٹھ مسلمانوں کی جماعت سمجھتے تھے۔ اس پمفلٹ میں اقبالؒ کے بعض خطوط اور تحریروں کا سیاق و سباق سے ہٹ کر حوالہ دیا گیا اور عام مسلمانوں کو گمراہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

اسلام آباد میں جماعت احمدیہ کے نیٹ ورک نے مجھے بھی ایک کتابچہ بھیجا ہے جس میں بڑے دھڑلے سے شاہ ولی اللہؒ سمیت کئی بزرگوں کے حوالے سے یہ دعویٰ کیا گیا کہ جو مرزا غلام احمد قادیانی کو مسیح موعود یا امام مہدی تسلیم نہیں کرتا، وہ کافر ہے۔ 1974ء میں قومی اسمبلی کے ذریعہ کافر قرار پانے کے بعد قادیانی پہلی مرتبہ بلاخوف خطر اپنے عقائد مسلمانوں پر مسلط کرنے کی کوشش میں مصروف ہیں۔

مولانا عبدالمالک خان نے اپنے پمفلٹ میں شاعر مشرق کے جس قادیانی بھتیجے کا ذکر کیا اس کا نام شیخ اعجاز احمد تھا۔ یہ صاحب واقعی قادیانی تھے لیکن انہوں نے اپنی کتاب ''مظلوم اقبال'' میں اپنے چچا کی زبردست کردارکشی کی اور لکھا کہ چچا نے قادیانیوں کی مخالفت محض اس لیے کی کہ 1932ء میں وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل میں چچا کی بجائے چوہدری ظفر اللہ خان کو رکن نامزد کر دیا گیا جو قادیانی تھے۔ شاعر مشرق کے فرزند ڈاکٹر جاوید اقبال نے اپنی کتاب ''زندہ رود'' میں بڑی تفصیل کے ساتھ قادیانیت کے متعلق اپنے والد کی نفرت کو بیان کیا اور لکھا کہ جب علامہ اقبالؒ نے اپنے کانوں سے ایک قادیانی کو پیغمبر اسلامؐ کے بارے میں نہایت نازیبا زبان استعمال کرتے ہوئے سنا تو انہوں نے اس مکتبہ فکر کے کافر ہونے کا اعلان کر دیا۔ علامہ اقبالؒ نے کشمیر میں قادیانیوں کی مداخلت کو بھی روکا اور 1931ء میں مرزا بشیر الدین کو آل انڈیا کشمیر کمیٹی کی صدارت سے استعفیٰ دینے پر مجبور کیا۔ کشمیر میں قادیانیوں کی دلچسپی انتہائی اہمیت کی حامل ہے۔ قادیانیوں کا کہنا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ اب دنیا میں واپس نہیں آئیں گے اور ان کی قبر کشمیر میں ہے۔ اس مقصد کے لیے لندن سے انگریزی میں ایک کتاب شائع

کروائی گئی جس کا نام ہے۔ ''عیسیٰؑ کی موت کشمیر میں ہوئی''۔ کتاب قادیانی عقائد کو درست ثابت کرنے کے لیے لکھی اور حضرت عیسیٰؑ کے مزار کی تصویر بھی شائع کر دی۔ اس کتاب میں دعویٰ کیا گیا ہے کہ افغانستان اور پاکستان کے کئی پختون قبائل سمیت اکثر کشمیری برادریوں کا تعلق بنی اسرائیل کے بعض گمشدہ قافلوں سے ہے۔ ان قبائل میں امازئی، ایوب خیل، ایوب زئی، بارک زئی، داؤد خیل، داؤدزئی، ہوتی وال، عیسیٰ خیل، عیسیٰ زئی، موسیٰ خیل، یوسف زئی، زکا خیل اور کشمیری برادریوں میں بٹ، ڈار، گابا، کچلو، میر، منٹو، نہرو، یادو اور دیگر کو بھی یہودی النسل ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ قادیانی چاہتے ہیں کہ جس طرح یہودیوں نے اسرائیل بنالیا اسی طرح وہ کشمیر پر اپنا راج قائم کریں اور شائد اسی لیے انہیں اسرائیل میں ایک عالی شان دفتر بنانے کی اجازت بھی دی گئی۔ حال ہی میں کوئٹہ سے قرآن پاک کی توہین کے الزام میں سزا پانے والے قادیانی محمود اختر نے دوران تفتیش پولیس کو بتایا کہ وہ انگلش کے علاوہ جرمن، ڈچ، پشتو اور فارسی زبانیں بھی بول سکتا ہے اور اس کے پاس امریکی شہریت ہے جبکہ بیوی اور بچوں کے پاس کینیڈین شہریت ہے۔ محمود اختر کی مشن روڈ کوئٹہ پر دکانوں کا کرایہ جماعت احمدیہ کو جاتا ہے۔ صرف اس ایک شخص کے کوائف ثابت کرتے ہیں کہ بہت سے قادیانی غیر ملکی روابط رکھتے ہیں اور پاکستان میں ان کی سرگرمیاں انتہائی مشکوک ہیں۔ پاکستان میں اکثر قادیانی یا تو سرکاری ملازم ہیں یا این جی اوز سے وابستہ ہیں اور صبح و شام جہاد کے خلاف پروپیگنڈا کرتے ہیں۔ جہاد کی مخالفت قادیانیوں کے خودساختہ نبی مرزا غلام احمد کا حکم ہے۔ موصوف کے مجموعہ احکامات ''روحانی خزائن'' میں ان کی نظم موجود ہے۔

اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال
دیں کے لیے حرام ہے اب جنگ اور قتال
اب آگیا مسیح جو دیں کا امام ہے
دیں کی تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسماں سے نور خدا کا نزول ہے
اب جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
دشمن ہے وہ خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد
منکر نبی کا ہے جو یہ رکھتا ہے اعتقاد

یہ نظم ان تمام مسلمانوں اور اہل فکر و دانش کے لیے قابل غور ہے جو مغربی پراپیگنڈے سے متاثر ہو کر جہاد کی مخالفت کرتے ہیں۔ جہاد اللہ کا حکم ہے اور جو شخص یا جماعت جہاد سے انکار کرے وہ صرف اور صرف دشمنان اسلام کے لیے محترم ہو سکتی ہے لہذا ہمیں لندن میں بیٹھے ہوئے مرزا طاہر احمد کے جہاد کے خلاف پلان سے ہوشیار رہنا چاہیے۔

(روزنامہ اوصاف اسلام آباد 4 نومبر 2000ء)

# قادیانیوں کو مظلوم ثابت کرنے کی سازش

''گوجرانوالہ میں دہشت گردی کی جو واردات ہوئی اس کے پیچھے بھی بعض ایسے عناصر کارفرما دکھائی دیتے ہیں جو قادیانیوں کو مظلوم ثابت کر کے اسلامیان پاکستان کے خلاف بھیانک سازش کی تکمیل کرنا چاہتے ہیں۔ یہ واردات ایک ایسے وقت میں کی گئی جب سابق نگران وزیراعظم مسٹر معین قریشی کے حوالے سے ملک بھر میں یہ تشویش پائی جاتی ہے کہ وہ قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے والی آئینی ترمیم ختم کرانا چاہتے ہیں۔ ہم معین قریشی اور ان کے ہمنوا ٹولے کو خبردار کرتے ہیں کہ اگر ایسی کوئی کوشش ہوئی تو خیبر سے کراچی تک پاکستانی عوام سراپا احتجاج بن جائیں گے اور تحفظِ ختم نبوت کے لیے کسی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔ ایسے عناصر کو یاد رکھنا چاہیے کہ 1953ء سے 1974ء تک قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دلانے کے لیے پاکستان کے مسلمانوں نے درجنوں یا سینکڑوں نہیں ہزاروں جانوں کی قربانی دی ہے۔ علماء نے قید و بند کی صعوبتیں برداشت کی ہیں۔ اگر معین قریشی کے دماغ میں یہ خناس سما گیا ہے کہ وہ ایک بار پھر قادیانیوں کو مسلمانوں والا سٹیٹس دلا لیں گے تو یہ ان کی خام خیالی ہے۔ وقت کے حکمرانوں کو بھی یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہیے کہ جو عناصر قادیانیوں کو مظلوم ثابت کرنے کی بھونڈی کوشش کر رہے ہیں، یہی لوگ راولپنڈی، اسلام آباد سمیت ملک کے دیگر شہروں میں بھی قادیانی عبادت گاہوں پر حملے کرا سکتے ہیں، لہٰذا ان کی ذمہ داری ہے کہ قادیانیوں کی عبادت گاہوں کے حوالے سے سیکورٹی کا مناسب بندوبست کیا جائے تاکہ مسلمانوں کے ان دشمنوں کو مظلوم بننے کا موقع نہ مل سکے اور نہ ہی غیر ملکی سازش کامیاب ہو سکے۔''

**(اداریہ روزنامہ اوصاف اسلام آباد 2 نومبر 2000ء)**

# اس فیصلے کو منطقی انجام تک پہنچایئے

قومی اخبارات میں معتبر ذرائع کے حوالے سے یہ خبر شائع ہوئی ہے کہ وفاقی حکومت قادیانیوں کا سرکاری ملازمتوں میں کوٹہ مقرر کرنے اور تمام کلیدی آسامیوں سے قادیانی افسروں کو ہٹانے سے متعلق ایک تجویز پر غور کر رہی ہے۔ صدر ضیاء الحق کی حکومت نے قادیانیوں کے متعلق جو حالیہ اقدامات کیے ہیں انہیں ان کے منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے یہ بات انتہائی ضروری ہے کہ ان لوگوں کو کلیدی آسامیوں اور بالخصوص ایسے عہدے جن کا تعلق قومی سلامتی سے ہے، بلا تاخیر الگ کر دیا جائے اور سرکاری اداروں میں انہیں ان کی آبادی کے تناسب سے ملازمتیں دی جائیں۔ ماضی کی حکومتوں کی چشم پوشی بلکہ قادیانیت نوازی کی وجہ سے اور کچھ سازش اور منصوبہ بندی کے سہارے یہ لوگ کلیدی آسامیوں پر فائز ہو گئے اور اپنی آبادی کے تناسب سے کہیں زیادہ تعداد میں عہدے سنبھال لیے۔ ایک اسلامی ریاست میں ایک غیر مسلم کو کس قسم کا عہدہ مل سکتا ہے۔ اس کا اندازہ حضرت عمر فاروقؓ کے دور کے اس واقعے سے لگایا جا سکتا ہے جب ایک صوبائی عامل نے ایک یہودی کو اس کے خوشخط ہونے کی بنا پر اپنا کاتب مقرر کر لیا تھا اور سیدنا عمر فاروقؓ نے اس عامل کو سختی کے ساتھ اس یہودی کاتب کو اس کے عہدے سے ہٹانے کا حکم دیا تھا۔ یہ بات بھی حکومت کے پیش نظر رہنی چاہیے کہ ان لوگوں نے ناجائز معاشی مفادات اٹھانے میں سب کو مات کر دیا ہے اور معاشی تحریص نے اس گروہ کے دائرہ اثر کو بڑھانے میں بڑا اہم کردار ادا کیا ہے لہذا یہ ضروری ہے کہ حکومت پوری سنجیدگی سے اس بات کا نوٹس لے کہ معاشی اور اقتصادی دائرے میں انہوں نے کون سے ناجائز مفادات حاصل کیے ہیں۔ اگر حکومت نے اپنے حالیہ فیصلوں کو ان کے منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے ضروری اقدامات نہ کیے تو یہ فیصلے بھی ماضی کی طرح بے اثر ہو کر رہ جائیں گے۔

(اداریہ روزنامہ جنگ لاہور 10 مئی 1984ء)

# قادیانیوں کی طرف سے توہین رسالتؐ پر سپریم کورٹ کے تاریخی فیصلہ سے ایک اقتباس

احمدیت کے بارے میں علامہ اقبال لکھتے ہیں:۔ "میں قادیانی تحریک کے بارےمیں اس وقت شکوک و شبہات کا شکار ہوگیا' جب نئی نبوت کا دعوئی جو بانی اسلام کی نبوت سے بھی بڑھ کر ہے' قطعی طور پر پیش کیا گیا اور مسلم دنیا کو "کافر" قرار دیا گیا۔ بعد ازاں میرا شک اس وقت عملی بغاوت میں بدل گیا' جب میں نے خود اپنے کانوں سے تحریک کے ایک پیروکار کو پیغمبر اسلام کا ذکر توہین آمیز لہجے میں کرتے سنا"۔ دیکھئے (Thoughts and Reflection of Iqbal 1973 (page-293 - 1973 Edition))

۵۵ – امر واقعہ یہ ہے کہ احمدیوں نے باطنی طور پر اپنے بارے میں حقیقی مسلمان برادری ہونے کا اعلان کر رکھا ہے' انہوں نے خود کو اصل امت مسلمہ سے' اس بنا پر الگ کر لیا ہے اور مسلمانوں کی تکفیر کرتے ہیں کہ مسلمان' مرزا غلام احمد قادیانی' بانی جماعت احمدیہ' کو پیغمبر اور مسیح موعود کیوں نہیں مانتے۔ یہ عقیدہ خود مرزا صاحب کی ہدایات کے تحت اپنایا گیا ہے' جو برملا کہتا تھا کہ

(الف) "میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور ان کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے۔ مجھے قبول کرتا ہے اور میرے دعوئی کی تصدیق کرتا ہے مگر رنڈیوں (بدکار عورتوں) کی اولاد جن کے دلوں پر مہر لگا دی گئی ہے وہ مجھے نہیں مانتے"۔ (آئینہ کمالات اسلام ص ۵۴۷' ۵۴۸)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۵۴۷' ۵۴۸' ج ۵) ایک "نبی" نے جو زبان استعمال کی ہے اور مخاطبوں پر اس کا جو اثر ہو سکتا ہے' وہ قابل غور ہے۔

(ب) ایسی لغو اور بے ہودہ زبان کے استعمال کی اور بھی بہت سی مثالیں پیش کی جاسکتی ہیں' لیکن ہم صرف ایک اور مثال دینے پر اکتفا کرتے ہیں۔

"دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہوگئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ

گئی ہیں"۔ (نجم الہدیٰ از غلام احمد قادیانی' ص ۱۰)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۵۳' ج ۱۴)

(ج) مرزا غلام احمد کے حوالہ سے اس کے دوسرے خلیفہ مرزا بشیرالدین محمود نے (جو کہ اس کا بیٹا بھی ہے) بحوالہ "الفضل" مورخہ ۳۰ جولائی ۱۹۳۱ء طلباء سے خطاب کرتے ہوئے مسلمانوں کی مرکزی جماعت کے ساتھ علاقہ و رشتہ کے بارے میں انہیں اس طرح نصیحت کی کہ

"مرزا غلام احمد صاحب کے زمانہ سے یہ بحث چلی آرہی ہے کہ آیا احمدیوں کے لیے دینیات کی تعلیم کے مستقل مراکز ہونے چاہئیں یا نہیں۔ ایک نقطۂ نظر اس کے خلاف تھا۔ ان کی دلیل یہ تھی کہ احمدیوں اور مسلمانوں کے مابین چند اختلافات حضرت صاحب نے دور کردیے تھے اور انہوں نے صرف معقولات کی تعلیم دی ہے۔ جہاں تک دوسرے علوم کا تعلق ہے ان کی تعلیم دوسرے اسکولوں میں حاصل کی جاسکتی ہے' دوسرا نقطۂ نظر اس کی حمایت میں تھا' پھر خود مرزا صاحب نے اس کی اس طرح وضاحت کی کہ یہ کہنا درست نہیں کہ مسلمانوں کے ساتھ احمدیوں کا اختلاف محض حضرت عیسٰی (علیہ السلام) کی موت اور بعض دوسرے مسائل پر ہے' ان کے مطابق یہ اختلافات وجود باری تعالیٰ ' رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذات' قرآن' نماز' روزہ' حج اور زکوۃ کے بارے میں بھی ہیں۔ پھر انہوں نے ہر ایک نکتہ کو تفصیل سے بیان کیا"۔

(د) "اللہ کی طرف سے مجھ پر وحی آئی ہے کہ

"جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا' اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہوگا' اور تیرا مخالف رہے گا' وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے"۔ اشتہار معیار الاخیار' منجانب مرزا غلام احمد قادیانی' ص ۸...... (مندرجہ مجموعہ اشتہارات ص ۲۷۵' ج ۳)

(ہ) اپنے عقیدت مندوں سے خطاب کرتے ہوئے مرزا صاحب نے کہا:۔

"پس یاد رکھو کہ جبکہ خدا نے مجھے اطلاع دی ہے تمہارے پر حرام اور

قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر اور مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو بلکہ چاہیے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تم میں سے ہو"۔ اربعین نمبر ۳' ص ۲۸ حاشیہ...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۴۱۷' ج ۱۷)

(د) "اب ظاہر ہے کہ ان الہامات میں میری نسبت بار بار بیان کیا گیا ہے کہ یہ خدا کا فرستادہ' خدا کا مامور' خدا کا امین اور خدا کی طرف سے آیا ہے جو کچھ کہتا ہے اس پر ا۔ ن لاؤ اور اس کا دشمن جہنمی ہے"۔ (انجام آتھم' از مرزا غلام احمد قادیانی' ص ۶۲)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۶۲' ج ۱۱)

(ز) "جو میرے مخالف تھے' ان کا نام عیسائی اور یہودی اور مشرک رکھا گیا"۔ (نزول المسیح قادیان' ۱۹۰۹ء' ص ۴)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۳۸۲ حاشیہ' جلد ۱۸)

(ح) "جو مجھے نہیں مانتا' وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا کیونکہ میری نسبت خدا اور رسول کی پیش گوئی موجود ہے"۔ (حقیقت الوحی' ۱۹۰۶ء' ص ۱۶۳-۱۶۴)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۱۶۸' جلد ۲۲)

(ط) کہا جاتا ہے کہ کسی نے مرزا صاحب سے جب یہ سوال کیا کہ ایسے لوگوں کے پیچھے نماز پڑھنے میں کیا حرج ہے' جو انہیں کافر نہیں سمجھتے' تو انہوں نے اپنے طویل جواب کے آخر میں کہا:

"ایسے اماموں کی طرف سے ان لوگوں کی بابت طویل اشتہار شائع ہونا چاہیے جو مجھے کافر کہتے ہیں' تب میں انہیں مسلمان سمجھوں گا تاکہ تم ان کی امامت میں نماز پڑھ سکو"۔ (بدر' ۲۴ مئی ۱۹۰۸ء جیسا کہ اسے مجموعہ فتاویٰ احمدیہ' جلد اول ۳۰۷ پر نقل کیا گیا ہے)

(ی) "اللہ تعالیٰ نے مجھ پر وحی کی ہے کہ

"ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا' وہ مسلمان نہیں"۔ (دیکھئے مرزا غلام احمد قادیانی کا خط ڈاکٹر عبدالحکیم خان پٹیالوی کے نام' حقیقت الوحی'

صفحہ ۱۶۳)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۱۶۷' جلد ۲۲)

(ک) "اب جو شخص اس صاف فیصلہ کے برخلاف شرارت اور عناد کی راہ سے بکواس کرے گا اور اپنی شرارت سے بار بار کہے گا کہ عیسائیوں کی فتح ہوئی اور کچھ شرم اور حیا کو کام نہیں لائے گا اور بغیر اس کے جو ہمارے اس فیصلہ کا انصاف کی رو سے جواب دے سکے۔ انکار اور زبان درازی سے باز نہیں آئے گا اور ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں"۔ (دیکھئے انوار الاسلام از مراز غلام احمد' ص ۳۰)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۳۱' جلد ۹)

۵۶۔ اسی طرح کی دیگر تحریریں ڈھیروں کی صورت میں موجود ہیں جو نہ صرف مرزا صاحب کے اپنے قلم سے ہیں بلکہ اس کے نام نہاد خلفاء' اور پیروکاروں نے بھی لکھی ہیں جو کسی شک و شبہ کے بغیر ثابت کرتی ہیں کہ وہ مذہبی لحاظ سے اور معاشرتی طور پر مسلمانوں سے ایک الگ اور مختلف برادری ہیں۔

## ظفر اللہ خاں کا قائداعظم کے جنازہ میں شرکت سے انکار

۵۷۔ سر محمد ظفر اللہ خاں قادیانی نے پاکستان کا وزیر خارجہ ہوتے ہوئے بابائے قوم قائداعظم کی نماز جنازہ میں شامل ہونے اور انہیں آخری خراج عقیدت پیش کرنے سے یہ کہہ کر انکار کردیا تھا کہ اسے غیر مسلم ریاست کا مسلمان وزیر خارجہ یا مسلم ریاست کا غیر مسلم وزیر خارجہ سمجھ لیا جائے۔ (روزنامہ زمیندار' لاہور مورخہ ۸ فروری ۱۹۵۰ء)

۵۸۔ مرزا غلام احمد نے اپنے ماننے والوں کو غیر احمدیوں کے ساتھ اپنی بچیوں کے نکاح کرنے اور ان کے ساتھ نماز پڑھنے سے منع کردیا تھا۔ اس کے بقول مسلمانوں کی بڑی جماعت کو زیادہ سے زیادہ نصاریٰ کی طرح سمجھا جاسکتا ہے۔

۵۹۔ مرزا بشیر الدین محمود' مرزا غلام احمد کے فرزند اور "خلیفہ ثانی" سے منسوب

یہ بیان بھی قابل غور ہے:

"یہ کہ ایک سفارتکار کی معرفت میں نے انگریز افسر سے درخواست کی کہ پارسیوں اور عیسائیوں کی طرح ہمارے جداگانہ حقوق کا تعین کیا جائے۔ افسر نے جواب دیا کہ وہ اقلیتیں ہیں جبکہ تم ایک مذہبی فرقہ ہو' اس پر میں نے کہا کہ پارسی اور عیسائی مذہبی برادریاں ہیں' اگر انہیں جداگانہ حقوق دیئے جاسکتے ہیں تو ہمیں کیوں نہیں"۔ (روزنامہ "الفضل" قادیان' ۱۳ نومبر ۱۹۴۶ء)

## اسلام اور احمدیت میں بعد

۶۰۔ پس یہ ظاہر ہے کہ خود احمدیوں کے نزدیک دونوں فرقے یعنی احمدی اور بڑی جماعت بیک وقت مسلمان نہیں ہوسکتے۔ اگر ایک فرقہ مسلمان ہے تو دوسرا یقیناً اسلام سے خارج ہے۔ مزید برآں احمدیوں نے ہمیشہ یہ چاہا کہ انہیں جداگانہ وجود سمجھا جائے اور وہ دوسروں سے علیحدہ اور مختلف حیثیت رکھنے کا دعویٰ کرتے آئے ہیں۔ مسلمانوں کی بڑی جماعت نے کبھی احمدیوں کے شانہ بشانہ کھڑا ہونا پسند نہیں کیا۔ جیسا کہ پہلے نقل کیا گیا' احمدی علیحدہ اور جداگانہ حقوق کے ساتھ اقلیت شمار ہونے کو بھی تیار تھے۔ ایک مذہبی برادری کے طور پر وہ یا تو مسلمانوں کے مخالف ہیں اور ہمیشہ کوشاں رہے ہیں کہ مسلمانوں کے ساتھ خلط ملط نہ ہوں۔ یا حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے پوری امت مسلمہ کو کافر قرار دیا تاہم ایک اقلیت ہونے کی بنا پر وہ اپنی مرضی مسلط نہیں کرسکے۔ دوسری طرف مسلمانوں کی بڑی جماعت نے جو مرزائیوں کے مذہب کے خلاف' اس کے آغاز ہی سے مہم چلارہی تھی' ستمبر ۱۹۷۴ء میں ایک فیصلہ کیا اور انہیں آئین کے تحت غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ یہ کوئی اچانک اور نیا غیر مطلوب فیصلہ نہیں تھا بلکہ ان کی خواہش کے مطابق اقدام تھا۔ صرف سمتیں بدل گئی تھیں' اس لیے' احمدی' قانون اور دستور کی رو سے غیر مسلم ہیں اور ان کی پسند کے مطابق مسلمانوں کے برعکس اقلیت ہیں۔ لہٰذا انہیں ایسے القابات و اصطلاحات اور شعائر

اسلامی کو استعمال کرنے کا کوئی حق نہیں جو مسلمانوں کے لیے مخصوص ہیں اور انہیں بجا طور پر ان کے استعمال سے روکا گیا ہے۔

۶۱۔ جیسا کہ اوپر دکھایا گیا' پاکستان کے دستور میں احمدیوں کو غیر مسلم قرار دیا جا چکا ہے' بلاشبہ وہ ایک غیر اہم اقلیت ہیں اور مسلمانوں نے ان کے عقائد کی بنا پر انہیں ملحد سمجھتے ہوئے غیر مسلم قرار دیا ہے۔ جو کچھ اوپر کہا گیا' اس سے قطع نظر' عدالتوں نے اکثریت سے اختلاف کرنے والوں کو نکال باہر کرنے کا اختیار مذہب یا مذہبی فرقہ کی اکثریت کے حق میں تسلیم کیا ہے اور بھارت کی سپریم کورٹ نے ایسی کارروائی کو روکنے والے قانون کو دستور کے منافی قرار دیا تھا۔ اس سلسلے میں سیدنا طاہر سیف الدین بنام ریاست بمبئی وغیرہ (اے آئی آر ۱۹۶۲ ایس سی ۸۵۳) کا حوالہ دیا جاسکتا ہے جس کے پیرا نمبر ۴۰ میں یہ بھی قرار دیا گیا تھا "یہ چیز صاف نظر آرہی ہے کہ جہاں کسی کو دین سے خارج کرنے کی بنیاد' مذہبی وجوہات پر ہو' وہاں اکثر مذہبی عقیدہ یا نظریہ میں ایسی لغزش مذہبی قانون کے تحت (جو مذہبی قانون کے تحت الحاد' عقیدہ سے انحراف یا فرقہ بندی کی طرح ہو) یا کسی معمول کو ترک کرنا جسے داؤدی بوہرہ فرقے والے اپنے مذہب کا لازمی جزو سمجھتے ہوں' کسی کو مذہب سے خارج کرنے کی بابت اس کے سوا کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ وہ مذہب کی قوت کو برقرار رکھنے کے لیے مذہب کا لازمی جزو ہوتا ہے۔ اس سے لازماً یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ مذہبی وجوہات پر کسی کو مذہب سے خارج کرنے کے اختیار کا استعمال مذہبی معاملہ میں سربراہ کے ذریعے اس کمیونٹی کی انتظامیہ کا ایک حصہ بن جاتا ہے۔ متنازعہ ایکٹ کے ذریعے یہ کارروائی کی گئی ہے اور برادری کے سربراہ کی حیثیت سے "داعی" کا یہ اختیار چھین لیا ہے کہ وہ مذہبی اسباب کی بنا پر بھی کسی کو اپنے مذہب سے خارج نہیں کرسکتا۔ پس یہ واضح طور پر داؤدی بوہرہ برادری کے اس حق میں مداخلت کرتا ہے جو اسے دستور کے آرٹیکل ۲۶ کی شق (ب) کے تحت حاصل ہے۔"

پیرا ۱۸۸: یہ کہ کسی برادری سے اس کے کسی رکن کا اخراج بلاشبہ اس کے بہت

سے شہری حقوق پر اثرانداز ہوتا ہے۔ اس مخصوص مذہبی گروہ کے قبضہ میں بہت سی جائیداد و املاک ہیں اور انہیں خارج کرنے کا لازمی نتیجہ یہ نکلے گا کہ برادری سے خارج کیا گیا شخص' ایسی جائیداد کے حقوق ملکیت سے محروم ہوجائے گا۔ شاید ایسا سوچنا کسی کو اچھا نہ لگے کہ کمیونٹی کے سربراہ کو یہ اختیار حاصل ہے کہ وہ اس طریقہ سے کسی رکن کے شہری حقوق چھین لے۔ تاہم آرٹیکل ۲۶ (ب) کے تحت دیا گیا حق شہری حقوق کی حفاظت کے تابع نہیں ہے' آرٹیکل ۲۶ میں لگائی گئی صریح پابندی یہ ہے کہ یہ حق آرٹیکل کی متعدد شقوں کی رو سے قانون عامہ اخلاق اور صحت کے تابع رہتے ہوئے قائم رہے گا۔ عدالت ھذا نے 1958 S.C. M R. 895 (اے آئی آر 1958 ایس سی 255) میں قرار دیا تھا کہ آرٹیکل 26 (ب) کے تحت دیا گیا حق آرٹیکل 25 کی شق 2 کے بھی تابع ہے۔

۴۲۔ حتیٰ کہ پریوی کونسل نے بھی حسین علی و دیگران بنام منصور علی و دیگران (اے آئی آر 1948 پی سی 66) میں کسی مذہب کے بڑے حصہ کا ایسا ہی اختیار تسلیم کیا ہے' مذکورہ بالا فیصلہ کے پیرا نمبر53 میں ججوں نے جو رائے ظاہر کی ہے' اسے یہاں نقل کیا جاتا ہے۔ "اگلا سوال یہ ہے آیا داعی مطلق کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ کسی کو مرتد قرار دے کر اپنے فرقہ میں سے خارج کردے۔ بلاشبہ محمدؐ اور اماموں نے ایسا کیا تھا۔ ایسے اختیار کے استعمال کی وجوہات اور اس کے اثرات پر بعد میں غور کیا جائے گا۔ سردست اتنا کہنا ضروری ہے کہ اس برادری میں وقتاً" فوقتاً" داعی کی طرف سے اس اختیار کے استعمال کی مثالیں موجود ہیں۔"

۴۳۔ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا' احمدیوں نے بھی اپنی مرضی سے ہمیشہ یہ چاہا کہ مذہبی اور معاشرتی لحاظ سے ان کی جداگانہ حیثیت ہو' عام حالات میں' انہیں اپنے مقصد کے حاصل ہونے پر خوشی کا اظہار کرنا چاہیے تھا' خصوصاً جب خود آئین نے ان کے لیے اس کی ضمانت دی' ان کی مایوسی و برہمی کا سبب یہ ہے کہ وہ باقی ماندہ مسلمانوں کو کافر قرار دے کر دائرہ اسلام سے خارج کرنا اور اسلام کا دم چھلا اپنے

ساتھ لگائے رکھنا چاہتے تھے۔ پس انہیں شکوہ ہے کہ انہیں ملت اسلامیہ سے غیر منصفانہ طور پر خارج کیا گیا اور غیر مسلم قرار دیا گیا ہے۔ ان کی برہمی اور آزردگی کی وجہ یہ لگتی ہے کہ اب وہ اسلام سے بے خبر اور غیر مسلموں کو اپنے مذہب میں شامل کرنے کی اسکیم پر کامیابی سے عمل نہیں کر سکتے۔ شاید یہی وجہ ہو کہ وہ اسلامی القابات و اصطلاحات کو غصب کرنا چاہتے ہیں' کلمہ کا اظہار کرتے اور اذان دے کر خود کو مسلمان ظاہر کرنا چاہتے ہیں اور اسلام کے پردہ میں قادیانیت کی تبلیغ و اشاعت' کرنے کے خواہش مند ہیں' ایسا لگتا ہے کہ غیر مسلم کا لیبل ان کے عزائم کی راہ میں رکاوٹ بن گیا ہے۔

۶۴۔ احمدیوں کی اس خواہش نے' کہ مسلمانوں کی جملہ قابل احترام شعائر پر کسی نہ کسی طرح قبضہ کر لیا جائے' اس لیے جنم لیا' کہ وہ اپنے مذہب کو مشکوک انداز اور پیغام کی صورت میں اسلام کے طور پر پھیلانا چاہتے تھے' اس مقصد کے لیے ان کی طرف سے امتناع قادیانیت آرڈیننس کی مخالفت و مزاحمت بالکل قابل فہم بات ہے' بہرحال آئین بھی ان کے راستہ میں حائل ہے کیونکہ آرڈیننس تو محض دستور کے منشاء اور مقصد کو پورا کرتا ہے۔ اندریں حالات کسی قادیانی کے بارے میں پہلے اس کے عقیدہ کی ملامت کیے بغیر' یہ دعویٰ کرنا' اسے غور و خوض کے لیے پیش کرنا' ظاہر کرنا یا قرار دینا کہ وہ مسلمان ہے نہ صرف آرڈیننس کی صریح خلاف ورزی ہے بلکہ دستور کے بھی منافی ہے اس طرح کے واقعات ماضی میں رونما ہو چکے ہیں اور آئندہ بھی ہو سکتے ہیں اور وہ ماضی کی طرح امن و امان کی سنگین صورتحال پیدا کرنے کا موجب بن سکتے ہیں۔

۶۵۔ یہ دلیل کہ متنازعہ آرڈیننس مبہم اور غیر منصفانہ حد تک سخت ہے' خود اپیل کنندگان نے اس کی تائید نہیں کی۔ یہاں برمحل حوالہ کے لیے تعزیرات پاکستان کی دفعہ ۲۹۸۔ سی کو ایک بار پھر نقل کرنا یقیناً کارآمد ہوگا جو کہ اس طرح ہے:۔

"۲۹۸۔ سی' قادیانی جماعت کے افراد کا خود کو مسلمان کہنا یا

اپنے عقیدہ کی تبلیغ و اشاعت کرنا"۔

قادیانی یا لاہوری گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی اور نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو بلاواسطہ یا بالواسطہ طور پر خود کو مسلمان ظاہر کرے' یا اپنے عقیدہ کا بطور اسلام حوالہ دے یا موسوم کرے یا اپنے عقیدہ کی تبلیغ و اشاعت کرے یا دوسرے لوگوں کو اپنا عقیدہ قبول کرنے کی دعوت دے۔ تحریری یا زبانی الفاظ' ظاہری حرکات یا کسی اور طریقہ سے' خواہ وہ کوئی بھی ہو' مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو ٹھیس پہنچائے تو اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین برس تک ہو سکتی ہیں' نیز وہ سزائے جرمانہ کا مستوجب بھی ہوگا۔"

۶۶۔ اعتراض بطور خاص اس جملے پر کیا گیا ہے "خود کو مسلمان ظاہر کرے اور اپنے عقیدہ کو اسلام کے طور پر پیش کرے۔" بلیک کی قانونی لغت Black's Law Dictionary کے مطابق لفظ "Vague" کے معنی ہیں۔ غیر واضح' غیر یقینی' سمجھ میں نہ آنے والا' مبہم" اس اصول کے مطابق کوئی قانون جو کسی شخص کو واضح طور سے یہ نہیں بتاتا کہ کس چیز کا حکم دیا گیا ہے اور کس بات سے منع کیا گیا ہے' وہ دستور کے خلاف' اور "مناسب طریق عمل" کے منافی ہے۔ اپیل کنندگان نے بھارتی عدالتوں کے صادر کردہ نیز غلام ضمیر بنام اے۔ بی خوندکر (پی ایل ڈی 1956 ایس سی 156) میں عدالت ھذا کے جس فیصلہ کا حوالہ دیا ہے' وہ اس معاملہ میں متعلقہ نہیں ہیں' دلیل دی گئی کہ جملہ "جو بالواسطہ یا بلاواسطہ طور پر خود کو مسلمان ظاہر کرے' موسوم کرے یا اپنے عقیدہ کا بطور اسلام حوالہ دے" بہت ہی وسیع اور پھیلا ہوا ہے۔ انتہائی غیر واضح اور سیماب وش ہے' بہت ہی غیر معین اور غیر یقینی ہے' جسے ہر کوئی سمجھ نہیں سکتا اور پہلے سے یہ پیش بینی نہیں کر سکتا کہ مقننہ نے کونسے کاموں سے منع کیا ہے اس لیے اسے قانون نہیں کہا جا سکتا' پس اسے منسوخ کیا جائے۔

۶۷۔ اس عملی مقولہ کے بارے میں کوئی اختلاف رائے نہیں ہے کہ اگر کوئی قانون مقننہ کے لیے مقرر کردہ حدود سے تجاوز کر جائے یا کوئی قانون کسی بنیادی حق

میں مداخلت کرے' یا کوئی قانون خصوصاً فوجداری قانون' مبہم' غیر یقینی یا بہت وسیع ہو' تو اسے اعتراض کی حد تک باطل قرار دے کر منسوخ کر دینا چاہیے۔ بہرحال اپیل کنندگان نے یہ ظاہر یا واضح نہیں کیا کہ ابہام کہاں ہے۔ اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے یہ ظاہر کرنا' ان پر لازم تھا کہ جرم کے اجزائے ترکیبی' جیسا کہ وہ قانون میں درج ہیں' اس قدر غیر واضح ہیں کہ معصومانہ اور مجرمانہ طرز عمل کے مابین کوئی خط امتیاز نہیں کھینچا جاسکتا یا اس قانون کی من مانی اور امتیازی تنقید کے نمایاں خطرات موجود ہیں' یا یہ کہ وہ حقیقت میں اتنا مبہم ہے کہ عام آدمی اس کے مفہوم کے بارے میں تو قیاس آرائی کرسکتا ہے' اس کے اطلاق کی بابت اختلاف رائے ظاہر کیے بغیر نہیں رہ سکتا۔

۶۸۔ ڈکشنری کے مطابق "Pose" کے معنی ہیں "دعویٰ کرنا" یا کوئی تجویز غورو خوض کے لیے پیش کرنا' موجودہ معاملہ میں قانون کے مخاطب قادیانی یا لاہوری گروپ کے ارکان ہیں۔ وہ عقائد کے حوالہ سے امت مسلمہ کے بڑے حصہ کے ساتھ سنگین اختلافات و تنازعات کا طویل پس منظر رکھتے ہیں۔ ان متنازعہ عقائد پر ہم آگے چل کر بحث کریں گے۔ مجیب الرحمٰن بنام وفاقی حکومت پاکستان و دیگران (پی ایل ڈی ۱۹۸۵ ایف ایس سی ۸) نامی مقدمہ لیں نیز قادیانیوں کے صد سالہ جشن پر پابندی سے متعلق لاہور ہائیکورٹ کے فیصلہ میں کسی قدر تفصیل سے بحث ہوچکی ہے۔ احمدیوں کا دعویٰ ہے کہ مرزا صاحب خود نبی تھے اور جو ان کی نبوت پر ایمان نہیں رکھتے وہ کافر ہیں۔ احمدی' مرزا صاحب کے متعلقین کے لیے مذکورہ بالا اسماء و القابات وغیرہ' استعمال کا حق محض اس تعلق کی بنا پر جتاتے ہیں اور اسے اسی روشنی میں دیکھنا چاہیے۔ پس یہ شہادتوں کے ذریعے ثابت کیا جانے والا سوال ہے کہ ملزمان نے فی الواقع ایسے القابات و اصطلاحات کا استعمال کیا یا اس کا رویہ اور طرز عمل اس کے مترادف تھا' جو کچھ قانون کا منشاء ہے' اپیل کنندگان بلاشبہ احمدی ہیں اور از روئے آئین غیر مسلم ہیں۔ پس ان کی طرف سے شعائر اسلامی کا استعمال یا تو خود کو مسلمان ظاہر کرنے یا دوسروں

کو دھوکہ دینے کے مترادف ہے یا توہین و تضحیک کرنے کے برابر۔۔۔۔ بہر صورت اس حقیقت کو واضح طور پر ثابت کیا جاسکتا ہے کہ وہ خود کو اسی طرح پیش کررہے تھے۔ پس انہوں نے اس مسئلہ کو نہیں لیا' محض ایسے تنازعہ کو اٹھارہے ہیں جو ٹھوس بنیاد نہیں رکھتا۔ یہ بات بلاشک و شبہ کہی جاسکتی ہے کہ قانون میں سرے سے کوئی ابہام نہیں ہے۔

۷۹۔ مجموعہ تعزیرات پاکستان جو کہ بڑی حد تک تعزیرات ہند سے ملتا جلتا ہے' کی دفعات ۱۴۰' ۱۷۰' ۱۷۱' ۱۷۱ ڈی' ۲۰۵' ۲۲۹ اور ۴۱۹ میں جرم تلبیس شخصی (Personation) کا ذکر ہے۔ یہ جرم کسی قدر زیر بحث جرم کے مماثل ہوتا ہے' اور اس کی عبارت پر اس مقدمہ میں اٹھائے گئے اعتراض کو پرکھنے کے لیے غور کیا جاسکتا ہے' دفعہ ۱۴۰ میں کہا گیا ہے۔

"جو کوئی حکومت پاکستان کی بری' بحری یا فضائی میں سپاہی' ملاح یا ہواباز نہ ہو' ایسا لباس پہنے یا ایسا نشان الٹائے پھرے جسے کوئی سپاہی' ملاح یا ہوا باز پہنتا ہو یا لگاتا ہو تو اسے ..... سزا دی جائے گی' اسی طرح دفعہ ۱۷۱ میں ایسا لباس پہننے یا نشان لیے پھرنے کو جرم قرار دیا گیا جسے سرکاری ملازمین کا کوئی طبقہ پہنتا یا لگاتا ہو' دفعہ ۱۷۱۔ (ڈی) کے تحت رائے دہی کے لیے پرچی مانگنے یا کسی دوسرے زندہ یا مردہ شخص کے نام پر ووٹ ڈالنے کو بھی جرم ٹھہرایا گیا ہے۔ ایسی صورت میں محض اس طرز عمل کو شہادت مانا جائے گا۔ دفعہ ۲۰۵ یکسر مختلف معاملہ سے بحث کرتی ہے' اس میں کہا گیا ہے:۔

"جو کوئی جھوٹ موٹ کسی اور شخص کا روپ دھار کر اس اختیار کردہ کردار میں کوئی اقبال کرے یا بیان دے اسے کوئی ایک سزا ــــــــــ دی جائے گی۔ دفعہ ۲۲۹ میں جیوری کے کسی رکن یا اسیسر کی تلبیس شخصی کرنے کو جرم بتایا گیا ہے سب سے آخر میں دفعہ ۴۱۹ آتی ہے' جس کا تعلق تلبیس شخصی کے ذریعے دغا دینے سے ہے' اس میں کسی اور شخص کا روپ دھار کر یا اپنے آپ کو کسی دوسرے کا قائم

مقام یا اس جیسا ظاہر کرکے دھوکہ دینا شامل ہے۔

۷۰۔ تعزیرات ہند کے نفاذ ۱۸۶۰ء سے لیکر اب تک کسی نے مذکورہ بالا دفعات میں سے کسی کے خلاف اس طرح کا اعتراض نہیں کیا' جیسا کہ اپیل کنندگان نے کیا ہے' اگرچہ یہ دفعات اسی طرح کے موضوع سے معاملہ کرتی ہیں' تاہم ایسی درستی کا دعویٰ نہیں کرسکتیں جیسا کہ اپیل کنندگان مطالبہ کررہے ہیں۔ حتیٰ کہ کسی عدالت نے بھی کبھی کسی ابہام یا نقص کی نشان دہی نہیں کی جس سے ان کے انتظام میں کوئی خلل پڑتا ہو' پس مذکورہ بالا جملہ میں ایسی کوئی خامی نہیں ہے۔

۷۱۔ اس کے برعکس متنازعہ آرڈیننس میں وہ اصل القاب' خطابات اور اصطلاحیں دی گئی ہیں' جن کا تحفظ کرنا مقصود ہے نیز اس سلسلے میں عائد کردہ پابندیاں بیان کی گئی ہیں۔ آرڈیننس میں یہ صراحت بھی کردی گئی ہے کہ انہیں صرف ایسے افراد یا مواقع کے لیے استعمال کیا جاسکتا ہے' جن کے لیے وہ مقرر و مخصوص ہیں' کسی اور کے لیے نہیں۔ احمدی ان شعائر کی بے حرمتی کرتے رہے ہیں اور اپنے قائدین و معمولات پر ان کا اطلاق کرتے رہتے ہیں تاکہ لوگوں کو یہ دھوکا دے سکیں کہ وہ بھی اسی مقام و مرتبہ اور صلاحیت کے حامل ہیں۔ احمدیوں کے اس عمل نے نہ صرف معصوم' سادہ اور بے خبر لوگوں کو گمراہ کیا بلکہ پوری مدت کے دوران امن و امان کا مسئلہ پیدا کرتے رہے۔ اس لیے قانون سازی ضروری تھی جو کسی بھی لحاظ سے احمدیوں کی مذہبی آزادی میں دخل نہیں دیتی۔ یہ قانون محض انہیں ایسے القابات و خطابات استعمال کرنے سے روکتا ہے جن پر ان کا کسی قسم کا حق نہیں' از روئے قانون ان پر نئے القابات و اصطلاحات وضع کرنے کی کوئی پابندی نہیں ہے۔

۷۲۔ ہم اس اعتراض کو بعض غیر ملکی فیصلوں کی روشنی میں بھی پرکھ سکتے ہیں۔ امریکی سپریم کورٹ نے مقدمہ زیر عنوان (Lanzetta vs. New Jersey 1939 (306. U.S. 451, میں قرار دیا تھا کہ ابہام ایک آئینی خرابی ہے جو تصوراتی طور پر ضرورت سے زیادہ طویل اور مختلف ہے۔ یہ کہ ضرورت سے زیادہ وسیع قانون میں نہ

تو وضاحت کی کمی ہوتی ہے نہ ہی درستی کی اور مبہم قانون کو اس سرگرمی تک پہنچنے کی ضرورت نہیں، جسے پہلی ترمیم کے ذریعے تحفظ فراہم کیا گیا ہے، صحیح راہ عمل کے لحاظ سے اگر کوئی قانون اس قدر مبہم اور غیر واضح ہو کہ:

"عام سمجھ بوجھ کے حامل افراد اس کے مفہوم و معانی کے بارے میں تو قیاس آرائی کر سکیں، لیکن اس کے اطلاق کی بابت متفق نہ ہوں تو وہ قانون باطل اور بے اثر ہے، دیکھئے

(Connally Vs. General Construction Coy. (1926)

269, U.S. 385 - 391)

۷۳۔ ایسا ابہام اس وقت واقع ہوتا ہے جب کوئی مقننہ قانون سے تحفظ کے اخراج کو ایسے غیر واضح الفاظ میں بیان کرتی ہے کہ گناہ سے پاک اور گناہ آلود طرز عمل کے مابین خط امتیاز کھینچنا قیاس و اندازہ کا کام بن جاتا ہے اور یہ کہ قانون نافذ کرنے والے حکام کی صوابدید کو اس سے وابستہ من مانے اور امتیازی نفاذ کے خطرات کو صریح قانونی معیار کے ذریعے محدود کیا جائے، اس دلیل کو مذکورہ بالا مقدمہ سے کوئی مدد نہیں ملتی کیونکہ اس قانون کے مندرجات آئین اور شعائر اسلام کی روشنی میں بالکل واضح اور صاف لگتے ہیں۔ یہ قانون کسی بھی قانونی مفہوم میں مبہم نہیں ہے، اس چیز پر پہلے تفصیل سے بحث ہو چکی ہے کہ امن و امان کو تحفظ فراہم کرنے والے قانون کو دنیا کے کسی ملک میں ظالمانہ نہیں سمجھا گیا۔ مزید بر آں دنیا کا کوئی قانونی نظام کسی کمیونٹی کو خواہ وہ کسی قدر بولنے والی، منظم، خوشحال یا اثر و رسوخ کی مالک کیوں نہ ہو، دوسروں کو ان کے مذہب یا حقوق کے بارے میں دغا دینے، ان کے ورثہ کو ہتھیانے اور قصداً و عمداً ایسے کام کرنے یا تدابیر اختیار کرنے کی اجازت نہیں دی جا سکتی جن سے امن و امان کی صورتحال پیدا ہونے کا اندیشہ ہو۔

۷۴۔ اپیل کنندگان کی دوسری گزارش کہ آرٹیکل ۲۰ میں استعمال کردہ ترکیب "Subject to Law" میں لفظ "Law" سے مثبت قانون مراد ہے، اسلامی قانون

نہیں۔ اس سلسلے میں درج ذیل مقدمات پر انحصار کیا گیا ہے جن کی سماعت عدالت ہذا نے کی تھی۔

۱۔ عاصمہ جیلانی کیس۔ پی ایل ڈی ۱۹۷۲ ایس سی۔ ۱۳۹

۲۔ بریگیڈیئر (ریٹائرڈ) ایف بی علی بنام سرکار پی ایل ڈی ۱۹۷۵ ایس سی ۵۰۶

۳۔ وفاق پاکستان بنام یونائیٹڈ شوگر ملز لمیٹڈ کراچی، پی ایل ڈی ۱۹۷۷ ایس سی ۳۹۷

۴۔ فوجی فاؤنڈیشن بنام شمیم الرحمٰن، پی ایل ڈی ۱۹۸۳ ایس سی ۴۵۷

بہرحال ہمیں اس اعتراض نے قطعاً متاثر نہیں کیا۔

۷۵۔ اصطلاح "Positive Law" سے بلیک کی قانونی لغت کے مطابق وہ قانون مراد ہے جو اصلاً نافذ کیا گیا ہو یا کسی مجاز حاکم نے منظم قانونی معاشرہ کی حکومت کے لیے اختیار کیا ہو۔ پس یہ اصطلاح نہ صرف وضع کردہ قانون پر حاوی ہے بلکہ اختیار کردہ قانون پر بھی، یہ بات قابل غور ہے کہ اوپر جن مقدمات کا حوالہ دیا گیا ہے، ان کے فیصلے آرٹیکل ۲۔ الف کے آئین کا جزو بننے سے پہلے صادر کیے گئے تھے۔ آرٹیکل ۲۔ الف کی عبارت اس طرح ہے۔

"۲۔ الف قرارداد مقاصد مستقل احکام کا حصہ ہوگی۔

ضمیمہ میں نقل کردہ قرارداد مقاصد میں بیان کیے گئے اصول اور احکام کو بذریعہ ہذا دستور کا مستقل حصہ قرار دیا جاتا ہے اور وہ بجنسہ موثر ہونگے۔"

۷۶۔ پاکستان کی تاریخ میں پہلی بار یہ ہوا کہ قرارداد مقاصد کو جو اس سے پہلے ابتدائیہ کے طور پر ہر دستور کا جزو رہی تھی، ۱۹۸۵ء میں آئین کا موثر حصہ قرار دے کر، اس میں شامل کرلی گئی۔ یہ کسی قانون کے متن کو بذریعہ حوالہ اپنانے کا عمل تھا، جس سے وکلاء بے خبر نہیں۔ ایسا عموماً اس وقت کیا جاتا ہے جب کسی نئے قانونی نظام کی تنفیذ عمل میں آتی ہے۔ لیکن ہمارے ملک میں ہر مارشل لاء کے خلاف یا دستوری نظام کی بحالی کے موقع پر ایسا کیا گیا۔ مقننہ نے انگریزی راج کے دوران بھی

بعض اسلامی اور دیگر مذہبی رسم و رواج پر مبنی قوانین کو اسی طریقے سے اپنا لیا تھا اور انہیں مثبت قوانین سمجھا گیا تھا۔

۷۷۔ یہی وہ مرحلہ تھا جب عوام کے منتخب نمائندوں نے پہلی بار اللہ تعالیٰ کے اقتدار اعلیٰ کو دستور کے مستقل و موثر حصہ اور ان کے لیے واجب التعمیل کے طور پر قبول کرلیا اور یہ عہد کیا کہ وہ محض تفویض کردہ اختیارات کو اللہ کی مقرر کردہ حدود میں رہتے ہوئے استعمال کریں گے' اعلیٰ عدالتوں کے عدالتی نظرثانی کے اختیار میں بھی توسیع کردی گئی۔

۷۸۔ سپریم کورٹ نے مذکورہ بالا تبدیلی کا موثر ہونا تسلیم اور قبول کرلیا ہے۔ جسٹس نسیم حسن شاہ (موجودہ چیف جسٹس) نے پاکستان بنام عوام الناس (پی ایل ڈی ۱۹۸۷ ایس سی ۳۰۴ کے صفحہ ۳۵۶ پر) عوامی نمائندوں کے بدلے ہوئے اختیار پر بحث کرتے ہوئے حسب ذیل رائے کا اظہار کیا تھا۔

"چنانچہ جب تک قطعی طور پر یہ ثابت نہ کردیا جائے کہ مقننہ میں بیٹھنے والی مسلمانوں کی جماعت نے کوئی ایسا قانون نافذ کیا ہے جس کی اللہ تعالیٰ نے قرآن میں یا سنت نبویؐ یا کسی اصول کی رو سے' جو ان کے لازمی مفہوم سے ماخوذ ہو' ممانعت کی گئی ہو' تو کوئی عدالت ایسے قانون کو غیر اسلامی قرار نہیں دے سکتی۔"

۷۹۔ جسٹس شفیع الرحمٰن نے اس مقدمہ میں اپنا فیصلہ قلمبند کرتے ہوئے آرٹیکل ۲۔ اے (قرارداد مقاصد) کی روشنی میں صفحہ ۳۶۲۔ ۳۶۱ پر درج ذیل رائے کا اظہا کیا تھا۔ "تفویض کردہ اختیار کو مقدس امانت کے طور پر قبول کرنے کے تصور کو' جو کہ سورۃ النساء کی آیت نمبر۵۸ میں بیان ہوا ہے' غیر متبدل انداز میں اور تضاد کے بغیر وسیع مفہوم دیدیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں چونکہ تمام اختیار و اقتدار تفویض کردہ ہے اور اس غرض کے لیے ایک مقدس امانت کی حیثیت رکھتا ہے' اس کے استعمال کی حدود لازماً متعین و مقرر ہونی چاہئیں۔ قرآن حکیم میں بھی اور مغربی و مشرقی دونوں اصول فقہ میں تفویض کردہ اختیار سے حسب ذیل خصوصیات وابستہ کی گئی ہیں۔

(i) اسی طرح عطا کردہ اور ریاست کے مختلف حکام بشمول سربراہ حکومت کی طرف سے بطور امانت قبول کیے گئے اختیار کو ایسے استعمال کرنا چاہیے کہ اس سے امانت کے اغراض و مقاصد کی حفاظت ہو سکے' اسے تباہی سے بچایا جا سکے' پایہ تکمیل تک پہنچایا جا سکے اور فروغ دیا جا سکے۔

(ii) ایسا اختیار رکھنے والے کو ایک امین کی طرح ہر سطح پر اور ہر وقت محاسبہ کے لیے تیار رہنا چاہیے' جیسے نظام مراتب میں بالآخر وہ اختیار عطا کرنے والے کو لوٹ جاتا ہے اور دوسری طرف امانت سے استفادہ کرنے والے دونوں تک اس کا فائدہ پہنچتا ہے۔

(iii) اپنا فرض ادا کرنے اور اس عطا کردہ اختیار کو استعمال کرنے میں نہ صرف حقیقی تعمیل ہونی چاہیے بلکہ ضابطہ جاتی دیانتداری بھی ملحوظ خاطر رکھنی چاہیے۔

۸۰۔ معاملہ کے اسی پہلو کو سپریم کورٹ نے وفاق پاکستان بنام حکومت صوبہ سرحد (پی ایل ڈی ۱۹۹۰ ایس سی ۱۱۷۲) نامی مقدمہ میں صفحہ ۱۱۷۵ پر اس طرح کھول کر بیان کیا ہے۔

"قرار دیا جاتا ہے اور ہدایت کی جاتی ہے کہ اگر مطلوبہ قانون ۱۲ ربیع الاول ۱۴۱۱ھ تک وضع یا نافذ نہیں کیا جاتا تو مذکورہ بالا حکم ۱۲ ربیع الاول کو غیر موثر ہو جائے گا۔ خلاء کی اس حالت کے مقابلہ میں اس موضوع پر وضع کردہ قانون' عام اسلامی قانون' قتل و جرح کے جرائم سے تعلق رکھنے والے اسلامی احکام جیسا کہ وہ قرآن و سنت میں درج ہیں کے بارے میں سمجھا جائے گا کہ وہ اس موضوع پر متعلقہ قانون ہیں' پھر مجموعہ تعزیرات پاکستان اور مجموعہ ضابطہ فوجداری کا ضروری تبدیلیوں کے ساتھ صرف اس طرح اطلاق کیا جائے گا' جیسا کہ پہلے کیا گیا ہے۔"

۸۱۔ پس یہ بات واضح ہے کہ دستور نے اسلامی احکام کو جیسا کہ وہ قرآن و سنت میں ہیں' منضبط حقیقی اور موثر قانون کے طور پر اپنا لیا ہے' معاملہ کی اس صورت میں اسلامی احکام ہی جیسا کہ وہ قرآن و سنت میں درج ہیں' اب حقیقی قانون کا درجہ رکھتے

ہیں۔ آرٹیکل ۲۔ اے' نے اللہ تعالیٰ کے اقتدار اعلیٰ کو موثر اور واجب التعمیل بنادیا ہے'۔ اسی آرٹیکل کی بدولت قرارداد مقاصد میں درج قانونی احکام اور قانون کے اصول موثر اور آئین کا مستقل حصہ بن گئے ہیں۔ اس لیے انسان کا بنایا ہوا ہر قانون احکام اسلام کے جیسا کہ وہ قرآن و سنت میں مذکور ہیں' مطابق ہونا چاہیے اور آئین میں دیئے گئے بنیادی حقوق بھی اسلامی نظریات و تعلیمات کے منافی نہیں ہونے چاہئیں۔

۸۲۔ یہ اعتراض بھی کیا گیا کہ دستور کے آرٹیکل ۱۹ میں استعمال کردہ ترکیب "اسلام کی عظمت" سے آرٹیکل ۲۰ کی رو سے دیئے گئے بنیادی حقوق کے بارے میں فائدہ نہیں اٹھایا جاسکتا۔ آرٹیکل ۱۹ جس میں تقریر اور اظہار خیال اور پریس کی آزادی کی ضمانت دی گئی ہے' انہیں معقول پابندیوں کے تابع بناتا ہے جو عظمت اسلام' تہذیب و شائستگی یا اخلاق کے مفاد میں از روئے قانون عائد کی گئی ہیں۔ وہاں جو پابندیاں لگائی گئی ہیں' انہیں کسی دوسرے بنیادی حق پر لاگو نہیں کیا جاسکتا اسلیے کسی بنیادی حق میں شامل کوئی چیز جس سے احکام اسلام کی خلاف ورزی ہوتی ہو' لازماً اس کے منافی ہونی چاہیے۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ اسلامی احکام' جیسا کہ وہ قرآن و سنت میں منضبط ہیں' اقلیتوں کے حقوق کی بھی ایسے تسلی بخش طریقہ سے ضمانت دیتے ہیں کہ کوئی نظام قانون اس کے برابر کوئی چیز پیش نہیں کرتا۔ مزید یہ کہ کوئی قانون ان میں زبردستی مداخلت نہیں کرسکتا۔

۸۳۔ یہ کہنا درست نہیں کہ آرڈیننس میں اذان کا ذکر نہیں' جبکہ حقیقت یہ ہے کہ تعزیرات پاکستان کی دفعہ ۲۹۸۔(ب) کی ذیلی دفعہ (۲) کلیتاً اس کے لیے وقف کی گئی ہے' آرڈیننس کی روشنی میں احمدیوں کی طرف سے کلمہ کے استعمال کے متعلق دفعہ ۲۹۸ (ج) سے رجوع کیا جاسکتا ہے' کلمہ ایک اقرار نامہ ہے جسے پڑھ کر غیر مسلم اسلام کے دائرہ میں داخل ہوتا ہے' یہ عربی زبان میں ہے اور مسلمانوں کے لیے خاص ہے' جو اسے نہ صرف اپنے عقیدہ کے اظہار کے لیے پڑھتے ہیں بلکہ روحانی ترقی کے

لیے بھی اکثر اس کا ورد کرتے ہیں۔ کلمۂ طیبہ کے معنی ہیں۔ "خدا کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے رسول ہیں۔" اس کے برعکس قادیانیوں کا عقیدہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد (نعوذ باللہ) حضرت محمدؐ کا بروز ہے۔ مرزا غلام احمد نے اپنی کتاب "ایک غلطی کا ازالہ" (اشاعت سوم' ربوہ صفحہ ۴) میں لکھا ہے:

"سورۂ الفتح کی آیت نمبر ۲۹ کے نزول میں محمدؐ کو اللہ کا رسول کہا گیا ہے...... اللہ نے اس کا نام محمد رکھا"۔ (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۰۷' جلد ۱۸)

روزنامہ "بدر" (قادیان) کی اشاعت ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء میں قاضی ظہورالدین اکمل سابق ایڈیٹر "Review of Religions" کی ایک نظم شائع ہوئی تھی' جس کے ایک بند کا مفہوم اس طرح ہے "محمد پہلے سے زیادہ شان کے ساتھ ہم میں دوبارہ آ گئے ہیں' جو کوئی محمد کو ان کی مکمل شان کے ساتھ دیکھنے کا متمنی ہو' اسے چاہیے کہ وہ قادیان جائے"۔

"محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے بڑھ کے ہیں اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں"

یہ نظم مرزا صاحب کو سنائی گئی تو اس نے اس پر مسرت کا اظہار کیا۔ (روزنامہ الفضل قادیان' ۲۲؍ اگست ۱۹۴۴ء)

علاوہ ازیں "اربعین" (جلد ۴' صفحہ ۱۷) میں اس نے دعویٰ کیا ہے۔

"سورج کی کرنوں کی اب برداشت نہیں' اب چاند کی ٹھنڈی روشنی کی ضرورت ہے اور وہ احمد کے رنگ میں ہو کر میں ہوں"۔ (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۴۴۵-۴۴۶' جلد ۱۷)

خطبہ الہامیہ (صفحہ ۱۷۱) (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۵۹' جلد ۱۶) میں' اس نے

اعلان کیا:

"جو کوئی میرے اور محمدؐ کے مابین تفریق کرتا ہے' اس نے نہ تو مجھے دیکھا ہے نہ جانا ہے"۔

مرزا غلام احمد نے مزید دعویٰ کیا ہے:

"میں اسم محمد کی تکمیل ہوں یعنی میں محمد کا ظل ہوں۔" (دیکھئے حاشیہ حقیقت الوحی' ص ۷۲)...... (مندرجہ روحانی خزائن' جلد ۲۲)

"سورۃ الجمعہ (۶۲) کی آیت نمبر۳ کے پیش نظر جس میں کہا گیا ہے۔ (وہی ہے جس نے امیوں کے اندر ایک رسول' خود انہی میں سے اٹھایا جو انہیں' اس کی آیات سناتا ہے' ان کی زندگی سنوارتا ہے اور ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دیتا ہے) میں ہی آخری نبی اور اس کا بروز ہوں اور خدا نے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا اور مجھے محمد کی تجسیم بنایا۔" (دیکھئے ایک غلطی کا ازالہ شائع شدہ از ربوہ' ص ۱۱-۱۰)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۱۲' جلد ۱۸)

"میں وہ آئینہ ہوں جس میں سے محمد کی ذات اور نبوت کا عکس جھلکتا ہے۔" (نزول المسیح' ص ۴۸' شائع شدہ قادیان اشاعت' ۱۹۰۹ء)...... (دیکھئے ایک غلطی کا ازالہ' ص ۸' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۱۲' جلد ۱۸)

۸۴۔ اوپر جو کچھ کہا گیا اس کی روشنی میں مسلمانوں میں اس بات پر عمومی اتفاق رائے پایا جاتا ہے کہ جب کوئی احمدی کلمہ پڑھتا ہے یا اس کا اظہار کرتا ہے تو وہ اس بات کا اعلان کرتا ہے کہ مرزا غلام احمد ایسا نبی ہے' جس کی اطاعت واجب ہے اور جو ایسا نہیں کرتا' وہ بے دین ہے' بصورت دیگر وہ خود کو مسلمان کے طور پر پیش کرکے لوگوں کو دھوکا دیتے ہیں۔ آخری بات یہ ہے کہ یا تو وہ مسلمانوں کی تضحیک کرتے ہیں یا اس بات سے انکار کرتے ہیں کہ رسول اکرمؐ کی تعلیمات' صورتحال کی راہنمائی نہیں کرتیں۔ اس لیے جیسی بھی صورتحال ہو' ارتکاب جرم کو ایک نہ ایک طریقہ

سے ثابت کیا جا سکتا ہے۔

۸۵۔ مرزا غلام احمد نے نہ صرف یہ کہ اپنی تحریروں میں رسول اکرمؐ کی عظمت و شان کو گھٹانے کی کوشش کی بلکہ بعض مواقع پر ان کا مذاق بھی اڑایا۔ حاشیہ تحفہ گولڑیہ (صفحہ ۱۶۵) (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۶۳' جلد ۱۷) میں مرزا صاحب نے لکھا کہ:

"پیغمبر اسلام اشاعت دین کو مکمل نہیں کر سکے' میں نے اس کی تکمیل کی"۔

ایک اور کتاب میں کہتا ہے:

"رسول اکرمؐ بعض نازل شدہ پیغامات کو نہیں سمجھ سکے اور ان سے بہت سی غلطیاں سرزد ہوئیں۔" (دیکھئے ازالتہ الاوہام' لاہوری طبع' ص ۳۴۶)...... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۷۳۔۴۷۴' جلد ۳)

اس نے مزید دعویٰ کیا:

"رسول اکرمؐ تین ہزار معجزے رکھتے تھے"۔ (تحفہ گولڑویہ' ص ۶۷' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۱۵۳' جلد ۱۷)

"جبکہ میرے پاس دس لاکھ نشانیاں ہیں"۔ (براہین احمدیہ' جلد ۵' ص ۵۶ــــــ روحانی خزائن' ص ۷۲' جلد ۲۱)

(نشان' معجزہ' کرامت ایک چیز ہے۔ براہین احمدیہ' جلد ۵' ص ۵۰' مندرجہ روحانی خزائن' ص ۶۳' جلد ۲۱)

مزید یہ کہ

"رسول اکرمؐ نصاریٰ کا تیار کردہ پنیر کھاتے تھے جس میں وہ سور کی چربی ملاتے تھے"۔ (الفضل' قادیان' ۲۲ فروری ۱۹۲۴ء)

مرزا بشیر احمد نے اپنی تصنیف "کلمتہ الفصل" (صفحہ ۱۱۳) میں لکھا:

"مسیح موعود کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہؐ کے تمام

کمالات کو حاصل کر لیا اور اس قابل ہو گیا کہ ظلی نبی کہلائے' پس ظلی نبوت نے مسیح موعود کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریمؐ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا"۔

اس طرح کی اور بہت سی تحریریں موجود ہیں لیکن ہم اس ریکارڈ کو مزید گراں بار نہیں کرنا چاہتے۔

۸۶۔ ہر مسلمان کا بنیادی عقیدہ ہے کہ وہ ہر نبی کو مانتا اور اس کا احترام کرتا ہے اس لیے اگر نبی کی شان کے خلاف کچھ کہا جائے تو اس سے مسلمان کے جذبات کو ٹھیس پہنچے گی' جس سے وہ قانون شکنی پر آمادہ ہو سکتا ہے۔ اس کا انحصار جذبات پر ہونے والے حملے کی سنگینی پر ہے۔ ہائیکورٹ کے فاضل جج نے مرزائیوں کی کتابوں سے بہت سے حوالے نقل کر کے ثابت کیا ہے کہ مرزا غلام احمد نے دوسرے انبیائے کرام خصوصاً" حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) کی بھی بڑی توہین کی اور ان کی شان گھٹائی' حضرت عیسیٰؑ کی جگہ وہ خود لینا چاہتا تھا۔ ہم اس سارے مواد کو نقل کرنا ضروری نہیں سمجھتے' صرف دو مثالوں پر اکتفا کرتے ہیں۔ مرزا غلام احمد ایک جگہ رقمطراز ہے۔

"جو معجزات دوسرے نبیوں کو انفرادی طور پر دیئے گئے تھے' وہ سب رسول اکرمؐ کو عطا کیے گئے' پھر وہ سارے معجزے مجھے بخشے گئے کیونکہ میں ان کا بروز ہوں یہی وجہ ہے کہ میرے نام آدم' ابراہیم' موسیٰ' نوح' داؤد' یوسف' یونس' سلیمان اور عیسیٰ مسیح ہیں۔" (ملفوظات جلد سوم' ص ۲۷۰' شائع شدہ ربوہ)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں لکھتا ہے:

"حضرت مسیح کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین نانیاں اور دادیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا"۔ ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ' ص ۷..... (مندرجہ روحانی خزائن' ص ۲۹۱' جلد ۱۱)

۸۷۔ اس کے برعکس اللہ کی پاک کتاب (قرآن حکیم) حضرت عیسیٰ، ان کی والدہ اور خاندان کی بڑائی بیان کرتی ہے۔ دیکھیے سورہ آل عمران (۳) کی آیات ۳۳ تا ۳۷، ۴۵ تا ۴۷، سورۂ مریم (۱۹) کی آیات ۲۱ تا ۳۲ کیا کوئی مسلمان قرآن کے خلاف کچھ کہنے کی جسارت کر سکتا ہے اور جو ایسی حماقت کرے کیا وہ مسلمان ہونے کا دعویٰ کرسکتا ہے؟ ایسی صورت میں مرزا غلام احمد اور اس کے پیروکار کیسے مسلمان ہونے کا دعویٰ کرسکتے ہیں؟ یہاں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ مرزا غلام احمد پر اسی کی مذکورہ بالا تحریروں کی بنا پر توہین مذہب ایکٹ مجریہ ۱۸۷۹ء کے تحت عیسائیت کی توہین کے جرم میں کسی انگریزی عدالت میں ملزم قرار دے کر سزا دی جاسکتی تھی، مگر ایسا نہیں کیا گیا۔

۸۸۔ جہاں تک رسول اکرمؐ کی ذات گرامی کا تعلق ہے، مسلمانوں کو ہدایت کی گئی ہے:-

"ہر مسلمان کے لیے جس کا ایمان پختہ ہو، لازم ہے کہ وہ رسول اکرمؐ کے ساتھ اپنے بچوں، خاندان، والدین اور دنیا کی ہر محبوب ترین شے سے بڑھ کر پیار کرے۔"
(صحیح بخاری کتاب الایمان، باب حب الرسول من الایمان)

کیا ایسی صورت میں کوئی کسی مسلمان کو موردِ الزام ٹھہرا سکتا ہے اگر وہ ایسا توہین آمیز مواد جیسا کہ مرزا صاحب نے تخلیق کیا ہے سننے، پڑھنے یا دیکھنے کے بعد اپنے آپ پر قابو نہ رکھ سکے؟

۸۹۔ ہمیں اس پس منظر میں احمدیوں کے صد سالہ جشن کی تقریبات کے موقع پر احمدیوں کے اعلانیہ رویہ کا تصور کرنا چاہیے اور اس ردعمل کے بارے میں سوچنا چاہیے۔ جس کا اظہار مسلمانوں کی طرف سے ہوسکتا تھا۔ اس لیے اگر کسی احمدی کو انتظامیہ کی طرف سے یا قانوناً" شعائر اسلام کا اعلانیہ اظہار کرنے یا انھیں پڑھنے کی اجازت دیدی جائے تو یہ اقدام اس کی شکل میں ایک اور رشدی تخلیق کرنے کے مترادف ہوگا۔ کیا اس صورت میں انتظامیہ اس کی جان، مال اور آزادی کے تحفظ کی

ضمانت دے سکتی ہے اور اگر دے سکتی ہے تو کس قیمت پر؟ مزید برآں اگر گلیوں یا جائے عام پر جلوس نکالنے یا جلسہ کرنے کی اجازت دی جائے تو یہ خانہ جنگی کی اجازت دینے کے برابر ہے۔ یہ محض قیاس آرائی نہیں' حقیقتاً ماضی میں بارہا ایسا ہوچکا ہے اور بھاری جانی و مالی نقصان کے بعد اس پر قابو پایا گیا (تفصیلات کے لیے منیر رپورٹ دیکھی جا سکتی ہے) ردعمل یہ ہوتا ہے کہ جب کوئی احمدی یا قادیانی سرعام کسی پلے کارڈ' بیج یا پوسٹر پر کلمہ کی نمائش کرتا ہے' یا دیوار یا نمائشی دروازوں یا جھنڈیوں پر لکھتا ہے یا دوسرے شعائر اسلامی کا استعمال کرتا یا انہیں پڑھتا ہے تو یہ اعلانیہ رسول اکرمؐ کے نام نامی کی بے حرمتی اور دوسرے انبیائے کرام کے اسمائے گرامی کی توہین کے ساتھ ساتھ مرزا صاحب کا مرتبہ اونچا کرنے کے مترادف ہے جس سے مسلمانوں کا مشتعل ہونا اور طیش میں آنا ایک فطری بات ہے اور یہ چیز امن عامہ کو خراب کرنے کا موجب بن سکتی ہے' جس کے نتیجہ میں جان و مال کا نقصان ہوسکتا ہے۔ ایسی صورت حال میں احتیاطی تدابیر بروئے کار لانا لازمی ہے تاکہ امن و امان برقرار رکھا جاسکے اور جان و مال خصوصاً احمدیوں کے نقصان سے بچا جا سکے۔ اس صورت حال میں مقامی انتظامیہ نے جو فیصلے کیے' یہ عدالت انہیں کالعدم نہیں کر سکتی۔ وہ اس معاملے میں بہترین جج ہیں تاوقتیکہ قانون یا حقیقت کے ذریعے اس کے برعکس ثابت نہ کیا جائے۔

۹۰۔ جس کارروائی کے نتیجہ میں زیر بحث اپیلوں کی سماعت کی نوبت آئی۔ وہ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کی طرف سے زیر دفعہ ۱۴۴ ضابطہ فوجداری کا جاری کردہ حکم ہے۔ ریذیڈنٹ مجسٹریٹ نے احمدیہ جماعت کو' جو ربوہ کی آبادی میں نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کے عہدیداروں کے توسط سے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کے حکم سے مطلع کیا اور انہیں حکم دیا کہ وہ آرائشی دروازے' بینرز اور لائٹنگ کا سامان ہٹالیں اور اس امر کو یقینی بنائیں کہ آئندہ دیواروں پر اشتہار نہیں لکھے جائیں گے' اپیل کنندگان یہ بات ثابت نہیں کرسکے کہ مذکورہ بالا معمولات اور کام ان کے مذہب کے لازمی تکمیلی

ارکان ہیں۔ حتیٰ کہ صد سالہ تقریبات کے گلیوں اور سڑکوں پر انعقاد کے بارے میں بھی ثابت نہیں کیا جاسکا کہ وہ ان کے مذہب کا لازمی اور ناگزیر جزو تھیں۔

۹۱۔ اس سوال پر کہ آیا ایسا تقاضا مذہبی آزادی کا حصہ ہے یا نہیں جبکہ وہ عام لوگوں کی سلامتی' قانون اور امن عامہ کے تابع ہو' آسٹریلیا اور امریکہ جیسے ملکوں میں جہاں بنیادی حقوق کو سب سے مقدم سمجھا جاتا ہے' صادر کیے گئے فیصلوں کی روشنی میں پہلے ہی تفصیلی بحث ہو چکی ہے' ہم نے بھارت میں ہونے والے فیصلوں کا حوالہ بھی دیا ہے' کہیں بھی ایسے معمولات کو جو نہ تو مذہب کا لازمی جزو ہیں نہ تکمیلی حصہ' لوگوں کی سلامتی اور امن و امان پر سبقت نہیں دی جاتی' بلکہ مذہب سے متعلق اساسی و بنیادی معمولات کو لوگوں کی سلامتی اور امن و آشتی کی قربان گاہ پر قربان کر دیا گیا۔

۹۲۔ اپیل کنندگان کی طرف سے کہا گیا ہے کہ وہ احمدیہ تحریک کی صد سالہ سالگرہ کی تقریبات ہیں۔ دوسری باتوں کے علاوہ شکرانہ کی خصوصی نمازیں ادا کر کے' بچوں میں مٹھائیاں بانٹ کر اور غرباء و مساکین میں کھانا تقسیم کر کے پرامن اور بے ضرر طریقے سے منانا چاہتے تھے' ہمارے سامنے ایسی سرگرمیوں کو نجی طور پر انجام دینے سے روکنے والا کوئی حکم پیش نہیں کیا گیا۔ احمدی دوسری اقلیتوں کی طرح اپنے مذہب پر عمل کرنے میں آزاد ہیں اور ان کے اس حق کو قانون یا انتظامی احکام کے ذریعے کوئی نہیں چھین سکتا۔ بہرحال ان پر لازم ہے کہ وہ آئین و قانون کا احترام کریں اور انہیں اسلام سمیت کسی دوسرے مذہب کی مقدس ہستیوں کی بے حرمتی یا توہین نہیں کرنی چاہیے' نہ ہی ان کے مخصوص خطابات' القابات و اصطلاحات استعمال کرنے چاہئیں نیز مخصوص نام مثلاً مسجد اور مذہبی عمل مثلاً اذان وغیرہ کے استعمال سے اجتناب کرنا چاہیے تاکہ مسلمانوں کے جذبات کو ٹھیس نہ پہنچے اور لوگوں کو عقیدہ کے بارے میں گمراہ نہ کیا جائے یا دھوکہ نہ دیا جائے۔

۹۳۔ ہم یہ بھی نہیں سمجھتے کہ احمدیوں کو اپنی شخصیات' مقامات اور معمولات کے

لیے نئے خطاب ' القاب یا نام وضع کرنے میں کسی دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آخرکار ہندوؤں' عیسائیوں' سکھوں اور دیگر برادریوں نے بھی تو اپنے بزرگوں کے لیے القاب و خطاب بنا رکھے ہیں اور وہ اپنے تہوار' امن و امان کا کوئی مسئلہ یا الجھن پیدا کیے بغیر پرامن طور پر مناتے ہیں۔ انتظامیہ جو امن و امان قائم رکھنے اور شہریوں کے جان و مال نیز عزت و آبرو کا تحفظ کرنے کی ذمہ دار ہے' بہرحال مذکورہ بالا اقدار میں سے کسی کو خطرہ لاحق ہونے کی صورت میں مداخلت کرے گی۔

۹۴۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ فاضل سنگل بنچ نے ایک تفصیلی اور بڑا معقول حکم جاری کیا ہے اور بڑی دانائی اور دیانتداری کے ساتھ متعدد غیر ملکی فیصلوں سے مثالیں دی ہیں' جس سے اس انتہائی حساس غیر مسلم اقلیت (احمدیہ جماعت) میں اعتماد پیدا ہوگا۔ اس لیے ہم ریکارڈ کو مزید وزنی کیے بغیر ان کے استدلال کو بھی قبول کرتے ہیں' پس آرڈیننس کے بارے میں قرار دیا جاتا ہے کہ وہ آئین سے ماورا نہیں ہے جس کے نتیجہ میں ہم دیکھتے ہیں کہ نہ تو مقدمہ کے حقائق میں دستور کے آرٹیکل ۲۰ کا سہارا لیا گیا ہے نہ ہی اس اپیل کا کوئی میرٹ بنتا ہے' پس یہ اپیل خارج کی جاتی ہے۔

مذکورہ بالا بحث کے نتیجہ میں اس سے متعلقہ اپیلیں بھی نامنظور کی جاتی ہیں۔

دستخط

جسٹس عبدالقدیر چودھری

جسٹس محمد افضل لون

جسٹس ولی محمد خاں

# انسدادی تدابیر، تجاویز

- انجمن احمدیہ ربوہ، تحریک جدید، وقف جدید اور دوسری ذیلی قادیانی تنظیموں کے تیس کروڑ روپے سے زائد کے سالانہ بجٹ کی تحقیقات کرائی جائے (کہ اتنا پیسہ کہاں سے آیا اور کن کن جگہوں پر خرچ ہوگا۔ اس پر انکم ٹیکس ادا کیا گیا یا نہیں وغیرہ وغیرہ) اس کے علاوہ جو قادیانی ''وصیت نامہ فنڈ'' میں کروڑوں روپے جمع کروا رہے ہیں، ان کی بھی جانچ پڑتال کی جائے۔
- ربوہ کی زمین قیام پاکستان کے بعد انگریز گورنر سر فرانسس موڈی کے دور میں انجمن احمدیہ نے کوڑیوں کے بھاؤ نوے سالہ لیز پر حاصل کی تھی اور بعد میں جعلسازی کے ذریعے اس کے مالکانہ حقوق حاصل کر لیے، انجمن احمدیہ کے نام اس زمین کی الائمنٹ منسوخ کر کے ربوہ کے رہائشیوں کو مالکانہ حقوق دیے جائیں۔
- قادیانیوں کے دونوں گروپ اپنی تقریروں اور لٹریچر میں اپنے آپ کو مسلمان کہہ اور لکھ رہے ہیں۔ اور 1974ء کی آئینی ترمیم کی دھجیاں فضائے آسمانی میں بکھیر رہے ہیں۔ ان دونوں گروپوں کے اس غیر قانونی فعل کو قابل تعزیر جرم قرار دیا جائے۔
- ملک میں مسلمانوں کو مرتد کرنے کی تبلیغ پر پابندی عائد کی جائے۔ ارتداد کو جرم قرار دیا جائے اور جو مرتد ہو، اسے تعزیرات اسلام کے مطابق سزا دی جائے۔
- مرزائی اسلام کی مخصوص اور مقدس اصطلاحات مثلاً علیہ السلام، امیر المومنین، خلیفہ، صحابی، اہل بیت، سیدۃ النساء، رضی اللہ عنہ کو اپنے مرتد اکابرین کے لیے استعمال کر رہے ہیں جس سے مسلمانوں کی سخت دل آزاری ہوتی ہے، ان اصطلاحات کا قادیانیوں کے لیے استعمال ممنوع اور قابل تعزیز جرم قرار دیا جائے۔

قادیانی اپنی عبادت گاہیں مسلمانوں کی عبادت گاہوں سے بالکل مشابہ مینار، گنبد، محراب بنا کر تعمیر کرتے ہیں۔ اور اسے مسجد کا نام دیتے ہیں، جس سے بے شمار ناواقف مسلمان مرزائیوں کی عبادت گاہوں میں اور ان کی جماعتوں میں شریک ہو کر اپنی نمازیں برباد کرتے ہیں۔ اس اشتباہ مینار، گنبد، محراب اور لفظ مسجد اور اذان پر فوری طور پر پابندی عائد کی جائے اور ان کی عبادت گاہوں میں لاؤڈ سپیکر جن کی آواز مسلمان پبلک تک پہنچ سکتی ہو اس پر فوری پابندی لگائی جائے۔

- مرزائیوں کے تعلیمی سرٹیفکیٹوں، شناختی کارڈوں اور پاسپورٹوں پر غیر مسلم کا لفظ درج کیا جائے۔

- قادیانیوں کے تمام اخبارات ورسائل ضبط کیے جائیں۔
- ضیاء الاسلام پریس ربوہ کو سیل کردیا جائے (تاکہ یہاں سے ارتدادی، فتنہ انگیز اور گمراہ کن لٹریچر نہ شائع ہوسکے)
- قادیانیوں کے سالانہ جاسوسی کے اجتماع سمیت تمام اجتماعات پر پابندی عائد کی جائے۔
- قادیانیوں کے اوقاف غیر مسلم اوقاف بورڈ کی تحویل میں لے لیے جائیں۔ خصوصاً جماعت کی وہ جائیداد جو تقسیم سے پہلے جماعت احمدیہ رجسٹرڈ قادیان کی ملکیت تھی۔ اسے متروکہ جائیداد قرار دے کر مہاجرین میں تقسیم کردیا جائے۔ اگست 1974ء کے بعد پاکستان میں جماعت احمدیہ کے نام پر رجسٹرڈ ہونے والی جماعت انجمن احمدیہ قادیان کی وارث و مالک کسی طرح نہیں ہوسکتی۔
- حالیہ مردم شماری میں قادیانیوں نے اپنے مخصوص نام کی بجائے اپنے آپ کو مسلمان لکھوایا حالانکہ یہ قابل تعزیر جرم تھا۔ توجہ دلانے کے باوجود آج تک ان کے خلاف کوئی کارروائی نہ ہوئی، جو بے شمار شکوک وشبہات کا باعث بن رہی ہے قادیانیوں کے اس جرم کا نوٹس لیا جائے ان کے نام غیر مسلموں کی فہرست میں لکھے جائیں اور ان کے خلاف قانونی کارروائی کی جائے۔
- قادیانی جماعت پاکستان کی نظریاتی دشمن ہے، لہذا اس کے کروڑوں روپے کے فنڈز منجمد کیے جائیں، نیز ملک بدر کیے جانے والے قادیانیوں کی جائیدادیں بھی ضبط کی جائیں۔
- مرزائی جماعتیں اپنی اپنی عبادت گاہوں پر اپنی جماعت کی عبادت گاہ کا بورڈ لازمی لگائیں تاکہ مساجد سے ان کا امتیاز ہوسکے۔
- قادیانیت کے حقیقی خدوخال واضح کرنے کے لیے ٹھوس، جامع اور موجودہ تحقیقی بنیادوں پر انگریزی اور عربی مواد تیار کرانا چاہیے۔ موجودہ پڑھے لکھے طبقے کو مستند حوالوں سے مرتب کیے گئے مواد کی ضرورت ہے۔ اس مواد کا عظیم ذخیرہ انڈیا آفس لائبریری لندن اور دیگر یورپی یونیورسٹیوں میں موجود ہے۔ ہندوستان میں نیشنل آرکائیو ARCHIVE وغیرہ میں نہایت قیمتی مواخذات موجود ہیں۔ جن سے قطعاً استفادہ حاصل نہیں کیا گیا، اس مواد کا منظر عام پر ہونا لازمی ہے۔
- اہل قلم حضرات اور علمائے کرام پر مشتمل ایک پینل PANEL بنایا جائے جو موجودہ حالات اور ضروریات کے مطابق مختلف زبانوں میں مختلف پمفلٹ تیار کرے جو وسیع پیمانے پر پھیلائے جائیں۔
- اسلامی تنظیم OIC، ایشیا، مصر، افریقہ اور یورپ کے اسلامی مراکز، موتمر عالم اسلامی اور دیگر اسلامی اداروں کو ایک مشترکہ عمل مرتب کرنا چاہیے جس کی بنیاد پر قادیانیوں کی سرگرمیوں کو طشت از بام کیا جائے۔
- جدید تعلیم خصوصاً انگریزی تعلیم سے علماء کو روشناس کرایا جائے تاکہ وہ بیرونِ ملک موثر تبلیغ کریں۔

❏ افریقہ میں قادیانیت نے کئی سکول، ہسپتال اور مشن قائم کر رکھے ہیں جن کو مغربی استعمار اور اسرائیل کی پشت پناہی حاصل ہے۔ اسلامی مشن قائم کر کے اور افریقی زبانوں میں لٹریچر تیار کر کے پیش کیا جائے۔ دوسرے نمبر پر قادیانیت انڈونیشیا میں پھیل رہی ہے۔ وہاں بھی ایسے اقدامات کیے جائیں۔ تیل کی دولت سے مالا مال ممالک اگر ایک فنڈ قائم کریں تو اس سے بہت کچھ کیا جا سکتا ہے۔

❏ قادیانیت کی سب سے بڑی پناہ گاہ اور اڈہ پاکستان میں ہے۔ پاکستان میں قادیانیوں کے اصل اعداد و شمار موجود نہیں۔ فوج اور سول میں ان کی صحیح تعداد واضح نہیں اس امر کے لیے:

(ا) ایک قانون کے ذریعے ان کی مکمل مردم شماری کی جائے۔

(ب) فوج اور سول میں ان کی تعداد منظر عام پر لائی جائے۔

(ج) ایک قانون کے ذریعے ان کو ووٹر کے طور پر رجسٹر کیا جائے کیونکہ غیر مسلم ہونے کی زد سے بچنے کے لیے قادیانیوں نے ووٹ نہیں بنوائے۔

(د) اسمبلیوں میں قادیانی سیٹوں کو خالی چھوڑنا جرم قرار دیا جائے۔

❏ صدر جنرل محمد ضیاء الحق نے نومبر 1987ء میں اعلان کیا تھا کہ آئندہ قادیانیوں کو کلیدی عہدوں پر فائز نہیں کیا جائے گا۔ علاوہ ازیں انہوں نے فوج میں سے 328 قادیانیوں کو نکالنے کے لیے پہلے GHQ اور بعد ازاں اسٹیبلشمنٹ کو ہدایات دیں کہ لیفٹیننٹ جنرل کے عہدہ پر فائز قادیانیوں کو فوری طور پر نکال دیا جائے۔ مگر اسلام دشمن لابیوں نے ان کے اس حکم پر عمل نہیں ہونے دیا۔

❏ تمام سرکاری اداروں اور دفاعی محکموں میں قادیانیوں کی صحیح تعداد معلوم کی جائے، اہم اور حساس محکموں میں ان کی بھرتی بند کی جائے۔ اور دیگر محکموں میں ان کا اقلیتوں کی طرح کوٹہ مقرر کر دیا جائے۔

❏ قادیانی پرچوں اور ان کے جرائد و رسائل میں جان بوجھ کر ایسا لٹریچر شائع کیا جاتا ہے جس سے صدارتی آرڈی ننس کی خلاف ورزی ہوتی ہے اور حکومت پرچہ شائع ہونے کے کئی ماہ بعد اسے ضبط کرتی ہے جو کہ مضحکہ خیز امر ہے۔ ایسے پرچوں کو فوراً ضبط کیا جائے اور پریس کے خلاف تادیبی کارروائی کی جائے۔

❏ حکومت سے مطالبہ کیا جائے کہ وہ پاکستانی مشنوں کو ہدایت جاری کرے کہ وہ قادیانیوں کے گمراہ کن پروپیگنڈے سے وزارت خارجہ کو پورے طور پر آگاہ کریں اور اس کا مؤثر جواب دیں اور یہ جواب پاکستانی پریس میں لازمی طور پر شائع ہو۔

❏ لندن کے پاکستانی سفارت خانے کو مضبوط بنایا جائے تاکہ وہ قادیانی سرگرمیوں سے حکومت کو مطلع کرے اور لندن میں قائم اسلامی مشنوں سے اشتراک پیدا کر کے ان کی حوصلہ افزائی کرے تاکہ وہ اس فتنے کا مؤثر سدِ باب کر سکیں۔

❏ قادیانیوں کے خفیہ فنڈز کی تحقیقات کی جائے، اور ان کو منجمد کر کے ان کا مکمل آڈٹ کیا

جائے۔اور حساب کتاب کی تفاصیل اے۔جی آفس کے ذریعے حاصل کر کے کتابی صورت میں شائع کی جائیں، تاکہ اس کروڑوں کے اضافے کی حقیقت معلوم ہو سکے۔

❏ قادیانی کتب و رسائل لندن اور بھارت میں چھپ کر پاکستان آرہے ہیں، ان کی آمد کو روکا جائے اور کسٹم کے محکمے کو خصوصی ہدایات دی جائیں کہ ان کو ضبط کرے۔

❏ قادیانیت کو ایک سیاسی جماعت قرار دیا جائے حقیقت یہی ہے کہ یہ ایک خفیہ سیاسی جماعت ہے۔اس کے بعد ایک سپیشل ٹریبونل قائم کر کے خالص سیاسی نقطہ نظر سے اس کی کارروائیوں کو بے نقاب کیا جائے اور انٹیلی جنس اداروں کی گزشتہ تمام خفیہ رپورٹوں کو ٹریبونل کے ریکارڈ میں شامل کیا جائے۔ سیاسی جماعت قرار پانے کے بعد اس کی مذہب کے پردے میں کی گئی کارروائیاں بے نقاب ہو جائیں گی۔

❏ علمائے کرام، دانشوروں اور صاحب قلم لوگوں پر مشتمل ایک پینل مقرر کیا جائے جو قادیانیت کے متعلق مختلف زبانوں میں جدید لٹریچر تیار کرے۔ یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ باہر کی دنیا کو جدید تحقیقی انداز میں تیار کیے گئے لٹریچر سے دلچسپی ہوتی ہے جو ٹھوس حقائق پر مبنی ہو اور جس کے پڑھنے کے بعد تحریک کے بنیادی خطوط اور مضمرات واضح ہوں۔ دنیا کو بتایا جائے کہ مرزا غلام احمد قادیانی ایک دائم المرض نفسیاتی مریض تھا، جس کو شوگر، مرگی، ہسٹریا، کثرت بول، اسہال وغیرہ کی بیماریاں تھیں اور حصول زر اور جاہ طلبی کے لیے اس نے نبوت کے نام پر برطانوی سامراج کی خدمت کا بیڑا اٹھایا۔ نفسیاتی لحاظ سے اس شخص کا تجزیہ اور اس کے اوٹ پٹانگ کشوف والہامات کا تنقیدی جائزہ لوگوں کو بانی احمدیت اور تحریک کے پس منظر کے بارے میں صحیح معلومات مہیا کرے گا۔

اس ضمن میں عالمی تحفظ ختم نبوت سے ایک دردمندانہ اپیل ہے کہ وہ قادیانیت کے سیاسی احتساب کے لیے فوری طور پر معقول وظائف کا اعلان کرے اور ریسرچ سکالروں کو یہ کام سونپے کہ وہ انڈیا آفس لائبریری لندن میں بیٹھ کر قادیانیت کے اصل پس منظر کو بے نقاب کرنے کا عظیم کام شروع کریں۔ یہ ہماری بڑی بدقسمتی ہے کہ ہم نے اس اہم ذخیرے سے قادیانی تاریخ مرتب نہیں کی۔اس منصوبے پر فوری طور پر عمل کی ضرورت ہے۔ کچھ وظائف ان سکالروں کو دیئے جائیں جو بھارت میں جا کر وہاں کی خفیہ رپورٹوں سے استفادہ کر کے ان کی روشنی میں قادیانیت کے سیاسی اور مذہبی عوامل سے عوام کو واقف کرائیں۔ اور دنیا کے سامنے یہ حقیقت ٹھوس ثبوت کے ساتھ پیش کریں کہ قادیانیت برطانوی سامراج کی سازش کا دوسرا نام ہے، کذّابِ پنجاب یہود کا سیاسی اجیر تھا اور قادیانی مبلغ جاسوسوں کا ایک گروہ تھا۔ پڑھا لکھا طبقہ اس ٹھوس تحقیقی کام سے متاثر ہوگا۔

❏ قادیانیت نے 1880ء تا 1987ء تک جو سیاسی اور پاکستان مخالف کارروائیاں اور سازشیں کیں اور ملکی سالمیت کے خلاف جو کام کیا ہے، اس کی تفاصیل بھی منظر عام پر لائی جائیں۔

قادیانی جماعت کا دوسرا سربراہ مرزا محمود 1916ء سے 1965ء تک اپنی آمریت کا سکہ

چلاتا رہا۔ یہ شخص برطانیہ کا ذلیل خوشامدی، آزادی ہند کا دشمن، مسلمانوں کی تکفیر کا مبلغ اور مرزا قادیانی کی لعنتی نبوت کا زبردست پرچارک تھا۔ اس کے سیاسی کردار کے ساتھ ساتھ اس کا نہایت ہی گھناؤنا اخلاقی کردار تھا۔ اس کی سوانح قادیان کے راسپوٹین وغیرہ کے عنوان سے مرتب کی جائے۔ اور اس کا اصل چہرہ دنیا کو دکھایا جائے۔ وہ چہرہ جو لاہوری جماعت کے اخبار پیغام صلح لاہور، مباہلہ کے پرچوں، عبدالرحمٰن مصری کے بیانوں اور حقیقت پسند پارٹی میں صاف جھلکتا ہے۔ راحت ملک کی کتاب ربوہ کے مذہبی آمر کو اپڈیٹ کر کے فوری طور پر دوبارہ شائع کیا جائے اور اس کے انگریزی تراجم کو باہر کے ملکوں میں بھیجا جائے۔

❑ اسرائیل میں قادیانی مشن کی 1928ء سے 1987ء تک کارروائیوں کو طشت از بام کرنے کے لیے ربوہ میں براجمان قادیانی مبلغ چوہدری محمد شریف سے پوچھ گچھ کی جائے۔ دو جاسوس مبلغ اللہ دتہ اور جلال الدین شمس واصل جہنم ہو چکے ہیں۔ رشید چغتائی اور نور احمد شاید ربوہ ہی میں ہیں اور اسرائیل کے قیام 1948ء کے وقت وہاں سازشوں میں مصروف رہے ہیں۔ ان کے تفصیلی بیانات لیے جائیں۔ اور ان کی وہ تمام رپورٹیں جو یہ جاسوس اسرائیل سے پاکستان بھیجتے تھے، وہ حاصل کر کے منظر عام پر لائی جائیں۔ ان کے ملک چھوڑنے پر پابندی عائد کی جائے۔ اور ان کے نام (EXIT CONTROL LIST) میں شامل کیے جائیں۔

❑ جن عرب ممالک میں قادیانی اپنا لٹریچر اور مبلغ بھیج رہے ہیں، ان کے سربراہوں اور تنظیموں کو خطوط لکھ کر اور رسائل و جرائد میں مضامین کے ذریعے قادیانی فتنہ کی سرکوبی کے لیے ضروری اقدامات کرنے کے لیے تیار کیا جائے۔ اسلامی ممالک کی تنظیم (OIC) کے نوٹس میں یہ بات لائی جائے تاکہ مؤثر قدم اٹھایا جا سکے۔

❑ مرزا طاہر اور اس کے پاکستانی حواری ملک دشمن سرگرمیوں میں ملوث ہیں۔ اور لندن میں بیٹھ کر وطنِ عزیز کے خلاف زہر افشانی اور سازشیں کر رہے ہیں۔ ان کے پاسپورٹ ضبط کیے جائیں اور شہریت ختم کر دی جائے۔

❑ وزارت خارجہ، امریکہ اور یورپی ممالک کو حقوق انسانی وغیرہ کے نام پر چلائی گئی قادیانیت کی حمایت میں مہم بند کرنے کے لیے مجبور کیا جائے اور ان کو اصل صورت حال سے آگاہ کرے۔ اور سفارتی اثر و رسوخ کو بروئے کار لائے۔ ان ممالک کے سفارت خانوں کو قادیانی تحریک کی حقیقت بتائی جائے اور مناسب لٹریچر فراہم کیا جائے۔ اسلامی تنظیموں کے ذریعے ایسا لٹریچر تیار کرا کر ان کو روانہ کیا جائے، جس سے وہ قادیانیت کا اصل چہرہ دیکھ سکیں۔

ہم امید کرتے ہیں کہ ان معروضات پر غور کر کے ایک ایسا لائحہ عمل مرتب کیا جا سکے گا جو اس فتنے کی سرکوبی کے لیے ضروری ہے۔

تمام صوبوں کے ہوم سیکرٹریوں کے نام وزارت داخلہ پاکستان کا خط کہ قادیانیوں کے خلیفہ مرزا طاہر نے لندن سے اپنے پیروکاروں کو پیغام بھیجا ہے کہ پاکستان میں امن و امان کی صورتحال کو خراب کریں۔

No.4/9/92-Poll.I(2)
Government of Pakistan
Ministry of Interior & Narcotics Control
( Interior Division )
....

5587/C
15/8

No. 7344
Date 15/8

Islamabad, the 13th Aug, 1992.

From: Muhammad Munir Butt,
Section Officer.

To: Mr. Muhammad Saeed Mehdi,
Chief Commissioner, ICT,
Islamabad.

Mr. Nazir Ahmad Ch.,
Home Secretary, Punjab,
Lahore.

Mr. Muhammad Asadullah Sh.,
Home Secretary, Sindh,
Karachi.

Mr. Gulzar Khan,
Home Secretary, NWFP,
Peshawar.

Mirza Qamar Beg,
Home Secretary, Baluchistan,
Quetta.

SUBJECT: SECTARIAN/RELIGIOUS ACTIVITIES.

Sir,

I am directed to say that it is reliably learnt that Mirza Tahir Ahmed (Chief of Jamat Ahmedi) has sent a special message to his organisation leaders in Pakistan from London and has reprimanded all the Qadianis for their complete silence in Pakistan indicative of their weakness and indifference. Reportedly he has instructed them to resort to posters/pamphlets campaign against alleged obscenity, deteriorating law and order situation in Sindh and corruption.

2. It is requested that necessary vigilance may please be exercised to avert such campaign.

Your obedient servant,

(Muhammad Munir Butt)
Section Officer

قادیانی خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود کی دل آزار کتاب ''تفسیر صغیر'' پر پابندی کا نوٹیفکیشن
اس کے باوجود یہ کتاب مسلسل شائع ہو کر پنجاب حکومت کا منہ چڑا رہی ہے۔

GOVERNMENT OF THE PUNJAB
HOME DEPARTMENT.

Dated Lahore, the 20th March, 1986.

**NOTIFICATION**

NO:1-35/H-SPL-III/84. WHEREAS the Government of the Punjab is satisfied that the Holy Qura'an with commentary captioned 'Tafseer-e-Saghir' by Mirza Bashiruddin Mehmood Ahmad, published by Adarat-ul-Musanfeen, Rabwah, District Jhang and printed at Naqeosh Press, Lahore, contains translation which is inaccurate, arbitrary and against the accepted and acknowledged translation of the Holy Qura'an and is deliberately and maliciously intended to outrage the religious feelings of Muslims in Pakistan;

AND WHEREAS the abovementioned Tafseer is liable to forfeiture under Section 99-A of the Criminal Procedure Code;

NOW, THEREFORE, in exercise of the powers conferred by Section 99-A of the Criminal Procedure Code, the Governor of the Punjab is pleased to declare that every copy of the said Tafseer-e-Saghir to be forfeited to Government with immediate effect.

BY ORDER OF THE GOVERNOR OF THE PUNJAB

SECRETARY TO GOVERNMENT OF THE
PUNJAB, HOME DEPARTMENT.

NO:1-35/H-SPL-III/84. Dated Lahore, the 20th March, 1986.

A copy is forwarded to the Superintendent, Government Printing Press, Lahore, for publication in the next issue of Extra Ordinary Gazette and supplying 10 copies thereof.

( ABDUR REHMAN KHAN )
Under Secretary Spl-III.

NO: Even. Dated Lahore, the 20th March, 1986.

A copy is forwarded for information and necessary action to:-

1. The Secretary, Government of Pakistan, Ministry of Interior, Islamabad, th reference to his letter No:2/13/84-P&P dated 14.10.1984.

. The Secretary, Government of Pakistan, Ministry of Information and Broadcasting, Islamabad.

3. The Secretary, Government of (i) NWFP, Home Department, Peshawar, (ii) Sind, Home Department, Karachi, (iii) Baluchistan, Home Department, Quetta.

4. The Inspector General of Police, Punjab, Lahore.

5. The Additional Inspector General of Police, Special Branch, Punjab, Lahore (5 copies).

PTO

کیا جائے کہ تمہیں کیوں ابن مریم کہا جائے۔ اور کیا آج سے بیس بائیس برس پہلے بلکہ اس سے بھی زیادہ میری طرف سے یہ منصوبہ ہو سکتا تھا کہ میں اپنی طرف سے الہام تراش کر اوّل اپنا نام مریم رکھتا اور پھر آگے چلکر افتراء کے طور پر یہ الہام بناتا کہ پہلے زمانہ کی مریم کی طرح مجھ میں بھی عیسیٰ کی روح پھونکی گئی اور پھر آخر کار صفحہ ۵۵۶ براہین احمدیہ میں یہ لکھ دیتا کہ اب میں مریم سے عیسیٰ بن گیا۔ اے عزیزو غور کرو اور خدا سے ڈرو ہرگز یہ انسان کا فعل نہیں یہ باریک اور دقیق حکمتیں انسان کے فہم اور قیاس سے بالاتر ہیں۔ اگر براہین احمدیہ کی تالیف کے وقت جس پر ایک زمانہ گذر گیا مجھے اس منصوبہ کا خیال ہوتا۔ تو میں اُسی براہین احمدیہ میں یہ کیوں لکھتا کہ عیسیٰ مسیح ابن مریم آسمان سے دوبارہ آئے گا۔ سو چونکہ خدا جانتا تھا کہ اس نکتہ پر علم ہونے سے یہ دلیل ضعیف ہو جائیگی۔ اِسلئے گو اُس نے براہین احمدیہ کے تیسرے حصّہ میں میرا نام مریم رکھا۔ پھر جیسا کہ براہین احمدیہ سے ظاہر ہے دو برس تک صفت مریمیت میں مَیں نے پرورش پائی اور پردہ میں نشوونما پاتا رہا۔ پھر جب اُس پر دو برس گذر گئے تو جیسا کہ براہین احمدیہ کے حصّہ چہارم صفحہ ۴۹۶ میں درج ہے۔ مریم کی طرح عیسیٰ کی رُوح مجھ میں نفخ کی گئی اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا۔ اور آخر کئی مہینہ کے بعد جو دس مہینے سے زیادہ نہیں بذریعہ اس الہام کے جو سب سے آخر براہین احمدیہ کے حصّہ چہارم صفحہ ۵۵۶ میں درج ہے مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا۔ اور خدا نے براہین احمدیہ کے وقت میں اس سرِّ مخفی کی مجھے خبر نہ دی۔ حالانکہ وہ سب خدا کی وحی جو اس راز پر مشتمل تھی میرے پر نازل ہوئی اور براہین میں درج ہوئی۔ مگر مجھے اسکے معنوں اور اس ترتیب پر اطلاع نہ دی گئی۔ اسی واسطے میں نے مسلمانوں کا رسمی عقیدہ براہین احمدیہ میں لکھدیا۔ تا میری سادگی اور عدم بناوٹ پر وہ گواہ ہو۔ وہ میرا لکھنا جو الہامی نہ تھا محض رسمی تھا۔ مخالفوں کے لئے قابلِ استناد نہیں۔ کیونکہ مجھے خود بخود غیب کا دعویٰ نہیں جبتک کہ خود خدا تعالیٰ مجھے نہ سمجھادے۔ سو اُس وقت تک حکمتِ الٰہی کا یہی



(کشتی نوح مصنفہ مرزا قادیانی ص 47)

معترض کا یہ خیال ہے کہ کلمہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک اس غرض سے رکھا گیا ہے کہ وہ آخری نبی ہیں تبھی تو یہ اعتراض کرتا ہے کہ اگر محمدؐ رسول اللہ کے بعد کوئی اور نبی ہے تو اس کا کلمہ بناؤ۔ نادان اتنا نہیں سوچتا کہ محمدؐ رسول اللہ کا نام کلمہ میں تو اس لیے رکھا گیا ہے کہ آپ نبیوں کے سرتاج اور خاتم النبیین ہیں اور آپ کا نام لینے سے باقی سب نبی خود اندر آجاتے ہیں ہر ایک کا علیحدہ نام لینے کی ضرورت نہیں ہے ہاں حضرت مسیح موعودؑ کے آنے سے ایک فرق ضرور پیدا ہو گیا ہے اور وہ یہ کہ مسیح موعودؑ کی بعثت سے پہلے تو محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں صرف آپ سے پہلے گذرے ہوئے انبیاء شامل تھے مگر مسیح موعودؑ کی بعثت کے بعد محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں ایک اور رسول کی زیادتی ہو گئی لہذا مسیح موعودؑ کے آنے سے نعوذ باللہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا کلمہ باطل نہیں ہوتا بلکہ اور بھی زیادہ شان سے چمکنے لگ جاتا ہے۔ غرض اب بھی اسلام میں داخل ہونے کے لیے یہی کلمہ ہے صرف فرق اتنا ہے کہ مسیح موعودؑ کی آمد نے محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں ایک رسول کی زیادتی کر دی ہے اور بس۔ علاوہ اسکے اگر ہم بفرض محال یہ بات مان بھی لیں کہ کلمہ شریف میں نبی کریمؐ کا اسم مبارک اس لیے رکھا گیا ہے کہ آپ آخری نبی ہیں تو تب بھی کوئی حرج واقع نہیں ہوتا اور ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعودؑ نبی کریمؐ سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے صار وجودی وجودہ نیز من فرق بینی و بین المصطفیٰ فما عرفنی و ما رأی اور یہ اس لیے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت آخرین منھم سے ظاہر ہے پس مسیح موعودؑ خود محمدؐ رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لیے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لیے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں ہاں اگر محمدؐ رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔ فتدبروا

**چھٹا اعتراض** یہ ہے کہ لا نفرق بین احد من رسلہ کے لفظ رسل کے مفہوم میں صرف وہی رسول شامل ہیں جو محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے گذر چکے ہیں اور اس کا ثبوت یہ دیا جاتا ہے کہ سورۃ بقرہ کے پہلے رکوع میں متقی کی شان میں

(کلمۃ الفصل از مرزا بشیر احمد ایم۔اے ولد مرزا قادیانی ص 105)

کہا کہتے ہیں کہ ہم ایک قوی جماعت ہیں۔ جواب دینے پر قادر ہیں۔ عنقریب ساری جماعت بھاگ جائے گی۔ اور پیٹھ پھیرلیں گے۔ اور جب یہ لوگ کوئی نشان دیکھتے ہیں۔ تو کہتے ہیں کہ یہ ایک معمولی اور قدیمی سحر ہے۔ حالانکہ ان کے دل ان نشانوں پر یقین کر گئے ہیں۔ اور دلوں میں انہوں نے سمجھ لیا ہے کہ اب گریز کی جگہ نہیں۔ اور یہ خدا کی رحمت ہے کہ تو ان پر نرم ہوا۔ اور اگر تو سخت دل ہوتا۔ تو یہ لوگ تیرے نزدیک نہ آتے۔ اور تجھ سے الگ ہو جاتے۔ اگرچہ قرآنی معجزات ایسے دیکھتے۔ جن سے پہاڑ جنبش میں آجاتے۔

یہ آیات ان بعض لوگوں کے حق میں بطور الہام القاء ہوئیں۔ جن کا ایسا خیال اور حال تھا۔ اور شاید ایسے ہی اور لوگ بھی نکل آویں۔ جو اس قسم کی باتیں کریں اور بعد حد یقین کامل پہنچ کر پھر منکر رہیں۔" (براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۴۹۷ و ۴۹۸)

| | ۱۸۸۳ء | ۱۰۵ |
|---|---|---|

پھر بعد اس کے فرمایا۔

اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ قَرِیْبًا مِّنَ الْقَادِیَانِ۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ صَدَقَ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ۔ وَکَانَ اَمْرُ اللّٰہِ مَفْعُوْلًا۔

یعنی ہم نے ان نشانوں اور عجائبات کو اور نیز اس الہام پُر از معارف و حقائق کو قادیان کے قریب اُتارا ہے۔ اور ضرورت حقّہ کے ساتھ اُتارا ہے۔

[1] (ترجمہ از مرتب) بدخلق، سخت کلام۔ [2] اس الہام پر نظر غور کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ قادیان میں خدا تعالیٰ کی طرف سے اس عاجز کا ظاہر ہونا الہامی نوشتوں میں بطور پیشگوئی کے پہلے سے لکھا گیا تھا۔ ..... اب اس الہام سے یہ بات بپایہ ثبوت پہنچ گئی۔ کہ قادیان کو خدا تعالیٰ کے نزدیک دمشق سے مشابہت ہے۔ پہلے الہام کے معنے بھی اس سے کھل گئے۔ ..... اس کی تفسیر یہ ہے کہ انا انزلناہ قریباً من دمشق بطرف شرقی عند المنارۃ البیضاء۔ کیونکہ اس عاجز کی سکونتی جگہ قادیان کے شرقی کنارہ پر ہے۔" (ازالہ اوہام صفحہ ۷۲، ۷۳)

[3] ازالہ اوہام میں یہ فقرہ یوں ہے۔ وکان وعد اللہ مفعولاً۔ (ازالہ اوہام صفحہ ۷۳)

(تذکرہ الہامات از مرزا قادیانی ص 76 طبع دوم)

چونکہ مَیں ظلّی طور پر محمدؐ ہوں صلی اللہ علیہ وسلم پس اِس طور سے خاتم النبیین کی مُہر نہیں ٹوٹی۔ کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت محمدؐ تک ہی محدود رہی یعنے بہرحال محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی نبی رہے نہ اور کوئی یعنی جبکہ مَیں بروزی طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالاتِ محمدی مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینہ ظلّیت میں منعکس ہیں تو پھر کونسا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا۔ بھلا اگر مجھے قبول نہیں کرتے تو یُوں سمجھ لو کہ مہدی موعود خَلق اور خُلق میں ہمرنگ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہوگا اور اس کا اسم آنجنابؐ کے اسم سے مطابق ہوگا یعنی اس کا نام بھی محمدؐ اور احمدؐ ہوگا اور اسکے اہلبیت میں سے ہوگا۔* اور بعض حدیثوں میں ہے کہ مجھ میں سے ہوگا یہ عمیق اشارہ اِس بات کیطرف ہے کہ وہ رُوحانیت کے رُو سے اسی نبی میں سے نکلا ہوگا اور اسی کی رُوح کا رُوپ ہوگا۔ اِسپر نہایت قوی قرینہ یہ ہے کہ جن الفاظ کے

* حاشیہ۔ یہ بات میرے اجداد کی تاریخ سے ثابت ہے کہ ایک دادی ہماری شریف خاندان سادات سے اور بنی فاطمہ میں سے تھی۔ اسکی تصدیق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کی اور خواب میں مجھے فرمایا کہ سلمان منّا اھل البیت علیٰ مشرب الحسن۔ میرا نام سلمان رکھا یعنے دو سلم۔ اور سلم عربی میں صلح کو کہتے ہیں یعنی مقدر ہے کہ دو صلح میرے ہاتھ پر ہونگی۔ ایک اندرونی جو اندرونی بغض اور عناد کو دُور کریگی۔ دُوسری بیرونی کہ جو بیرونی عداوت کے وجود کو پامال کرکے اور اسلام کی عظمت دکھا کر غیر مذاہب والوں کو اسلام کیطرف جھکادیگی معلوم ہوتا ہے کہ حدیث میں جو سلمان آیا ہے اُس سے بھی مَیں مُراد ہوں۔ ورنہ اُس سلمان پر دو صلح کی پیشگوئی صادق نہیں آتی۔ اور مَیں خدا سے وحی پاکر کہتا ہوں کہ مَیں بنی فارس میں سے ہوں اور بموجب اُس حدیث کے جو کنز العمال میں درج ہے بنی فارس بھی بنی اسرائیل اور اہلبیت میں سے ہیں اور حضرت فاطمہؓ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ مَیں اسمیں سے ہوں۔ چنانچہ یہ کشف براہین احمدیہ میں موجود ہے۔ منہ

(ایک غلطی کا ازالہ مصنفہ مرزا قادیانی ص 11 حاشیہ)

جو اللہ اور اس کے رسولوں کا انکار کرتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسولوں میں تفریق کریں یعنی اللہ پر ایمان لے آئیں اور رسولوں کو نہ مانیں یا کہتے ہیں کہ ہم بعض رسولوں کو مانتے ہیں اور کسی کو نہیں بھی مانتے اور چاہتے ہیں کہ کوئی بین بین کی راہ نکالیں یہی لوگ پکے کافر ہیں اور اللہ نے کافروں کے لیئے ذلیل کرنیوالا عذاب تجویز کیا ہے اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے کھلے الفاظ میں ان لوگوں کا رد کیا ہے جو تمام رسولوں کا ماننا جزو ایمان نہیں سمجھتے۔ پس اس آیت کے ماتحت ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰؑ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰؑ کو نہیں مانتا یا عیسیٰؑ کو مانتا ہے مگر محمدؐ کو نہیں مانتا اور یا محمدؐ کو مانتا ہے پر مسیح موعودؑ کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے اور یہ فتویٰ ہماری طرف سے نہیں ہے بلکہ اُس کی طرف سے ہے جس نے اپنے کلام میں ایسے لوگوں کے لیئے اولٰئِکَ ھُمُ الْکٰفِرُوْنَ حَقًّا فرمایا ہے۔ فتدبروا

مسیح موعودؑ کا دعویٰ نبوت

اور اگر یہ کہا جاوے کہ اس آیت میں تو صرف رسولوں پر ایمان لانے کا سوال ہے مسیح موعودؑ کا کوئی ذکر نہیں تو ایسا کہنا ایک ظلم عظیم ہوگا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام میں مسیح موعودؑ کے متعلق بیسیوں جگہ نبی اور رسول کے الفاظ استعمال فرمائے ہیں جیسا کہ فرمایا "دنیا میں ایک نبی آیا پر دنیا نے اُسکو قبول نہ کیا" یا جیسے فرمایا یا ایھا النبی اطعموا الجائع والمعتر یا جس طرح فرمایا انی مع الرسول اقوم۔ اور مسیح موعودؑ نے بھی اپنی کتابوں میں اپنے دعویٰ رسالت اور نبوت کو بڑی صراحت کے ساتھ بیان کیا ہے جیسا کہ آپ لکھتے ہیں کہ "ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں" (دیکھو بدر ۵۔ مارچ ۱۹۰۸ء) یا جیسا کہ آپ نے لکھا ہے کہ "میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں اور اگر میں اس سے انکار کروں تو میرا گناہ ہوگا۔ اور جس حالت میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو میں کیونکر اس سے انکار کرسکتا ہوں۔ میں اس پر قائم ہوں اسوقت تک جو اس دنیا سے گذر جاؤں" (دیکھو خط حضرت مسیح موعودؑ بطرف ایڈیٹر اخبار عام لاہور) یہ خط حضرت مسیح موعودؑ نے اپنی وفات سے صرف تین دن پہلے یعنی ۲۳۔ مئی ۱۹۰۸ء کو لکھا اور آپ کا یوم وصال ۲۶۔ مئی ۱۹۰۸ء کو اخبار عام میں شائع ہوا۔ پھر اسی پر بس نہیں کہ مسیح موعودؑ نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے بلکہ نبیوں کے سرتاج محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی آنیوالے مسیح کا نام نبی اللہ رکھا جیسا کہ صحیح مسلم سے

(کلمۃ الفصل از مرزا بشیر احمد ایم۔ اے ولد مرزا قادیانی ص 110)